تَكُوْنُوْا تَعْلَمُوْنَ ﴿٢٣٩﴾

کرو جس طرح اس نے تمھیں وہ سکھایا جو تم نہیں جانتے تھے★ ﴿۲۳۹﴾

safety, offer the *Salāt* (prayer) in the manner He has taught you, which you knew not (before).

وَالَّذِيْنَ يُتَوَفَّوْنَ مِنْكُمْ وَيَذَرُوْنَ اَزْوَاجًا ۖۚ وَّصِيَّةً لِّاَزْوَاجِهِمْ مَّتَاعًا اِلَى الْحَوْلِ غَيْرَ اِخْرَاجٍ ۚ فَاِنْ خَرَجْنَ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْ مَا فَعَلْنَ فِيْۤ اَنْفُسِهِنَّ مِنْ مَّعْرُوْفٍ ؕ وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿٢٤٠﴾

اور تم میں سے جو لوگ وفات پا جائیں اور بیویاں چھوڑ جائیں، ان پر اپنی بیویوں کے حق میں وصیت کرنا (لازم) ہے کہ انھیں خرچ دیا جائے اور ان کو ایک سال تک گھر سے نہ نکالا جائے، پھر اگر وہ خود چلی جائیں تو تم پر اس بارے میں کوئی گناہ نہیں جو وہ دستور کے مطابق اپنی ذات کے معاملے میں کریں اور اللہ غالب ہے، خوب حکمت والا ﴿۲۴۰﴾

**240.** And those of you who die and leave behind wives should bequeath for their wives a year's maintenance and residence without turning them out, but if they (wives) leave, there is no sin on you for that which they do of themselves, provided it is honourable (e.g. lawful marriage). And Allāh is All-Mighty, All-Wise.[1]

وَلِلْمُطَلَّقٰتِ مَتَاعٌۢ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ﴿٢٤١﴾

اور جن عورتوں کو طلاق دی گئی ہو انھیں بھی دستور کے مطابق کچھ دے دلا کر رخصت کیا جائے، (یہ) متقی لوگوں پر لازم ہے ﴿۲۴۱﴾

**241.** And for divorced women, maintenance (should be provided) on reasonable (scale). This is a duty on *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ﴿٢٤٢﴾

اللہ اسی طرح تمھارے لیے اپنی آیتیں بیان فرماتا ہے تاکہ تم سمجھو ﴿۲۴۲﴾

**242.** Thus Allāh makes clear His *Ayāt* (Laws) to you, in order that you may understand.

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ۪ فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ مُوْتُوْا ۫ ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿٢٤٣﴾

(اے نبی!) کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو اپنے گھروں سے موت کے ڈر سے نکلے اور وہ کئی ہزار تھے؟ پس اللہ نے ان سے کہا: تم مر جاؤ! پھر اس نے ان کو زندہ کر دیا، بے شک اللہ لوگوں پر فضل کرنے والا ہے، لیکن اکثر لوگ شکر نہیں کرتے ﴿۲۴۳﴾

**243.** Did you (O Muhammad ﷺ) not think of those who went forth from their homes in thousands, fearing death? Allāh said to them, "Die." And then He restored them to life. Truly, Allāh is full of bounty to mankind, but most men thank not.

وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاعْلَمُوْۤا اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿٢٤٤﴾

اور تم اللہ کی راہ میں لڑو اور جان لو کہ بے شک اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿۲۴۴﴾

**244.** And fight in the way of Allāh and know that Allāh is All-Hearer, All-Knower.

مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗۤ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ؕ وَاللّٰهُ

کون ہے جو اللہ کو قرض حسنہ دے پھر اللہ وہ مال اس کے لیے کئی گنا بڑھا دے؟ اور اللہ ہی تنگی کرتا اور

**245.** Who is he that will lend to Allāh a goodly loan so that He may multiply it to him many

★ حواشی: البقرۃ، آیات: 239,238.

① [صلاۃ الوسطیٰ] سے مراد عصر کی نماز ہے۔ رسول اکرم ﷺ نے فرمایا: ''جس کی عصر کی نماز قضا ہو گئی تو گویا اُس کا گھر بار اور مال اَسباب سب لٹ گیا۔'' (صحیح البخاري، مواقیت الصلاۃ، باب: 14 حدیث: 552)

② اس میں صلاۃ الخوف کا حکم ہے جو ضرورت کے پیش نظر پیادہ اور سوار دونوں حالتوں میں ادا کی جا سکتی ہے۔ صحیح احادیث کی روشنی میں اس کی تعداد چار اور دو کے علاوہ ایک رکعت پڑھنے کا ثبوت بھی ملتا ہے۔ اَحادیث میں اس کی مختلف صورتیں مذکور ہیں، ایک حدیث میں ہے: نبی ﷺ نے ایک گروہ کو دو رکعت نماز (خوف) پڑھائی (جبکہ دوسرا گروہ دشمن کے مقابل رہا) پھر یہ (پہلا گروہ) ہٹ گیا (اور دشمن کے مقابل ہو گیا) اور دوسرے گروہ کو دو رکعت نماز پڑھائی تو (اس طرح) نبی ﷺ کی چار رکعت نماز ہوئی اور دیگر لوگوں کی دو دو رکعات۔ (صحیح مسلم، صلاۃ المسافرین، الخوف، حدیث: 843)

[1] (V.2:240) The provision of this Verse has been abrogated by Verse 4:12.

يَقْبِضُ وَيَبْصُۜطُ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٢٤٥﴾

فراخی کرتا ہے اور تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ﴿٢٤٥﴾

times? And it is Allāh that decreases or increases (your provisions), and to Him you shall return.

أَلَمْ تَرَ إِلَى الْمَلَإِ مِنْ بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ مِنْ بَعْدِ مُوسَىٰ إِذْ قَالُوا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۖ قَالَ هَلْ عَسَيْتُمْ إِنْ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ أَلَّا تُقَاتِلُوا ۖ قَالُوا وَمَا لَنَآ أَلَّا نُقَاتِلَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَدْ أُخْرِجْنَا مِنْ دِيَارِنَا وَأَبْنَآئِنَا ۖ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا إِلَّا قَلِيلًا مِّنْهُمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِالظَّالِمِينَ ﴿٢٤٦﴾

وقف لازم

(اے نبی!) کیا آپ نے موسیٰ کے بعد بنی اسرائیل کی ایک جماعت نہیں دیکھی؟ جب انھوں نے اپنے نبی سے کہا: آپ ہمارے لیے ایک بادشاہ مقرر کر دیں تا کہ ہم اللہ کی راہ میں لڑیں۔ اس نے کہا: ممکن ہے کہ اگر تم پر جہاد فرض کر دیا گیا تو تم جہاد نہ کرو، انھوں نے کہا: آخر ہمیں کیا ہوا ہے کہ ہم اللہ کی راہ میں نہ لڑیں جبکہ ہمیں اپنے گھروں اور اپنے بیٹوں سے نکال دیا گیا ہے؟ پھر جب ان پر لڑنا فرض کر دیا گیا تو ان میں سے تھوڑے سے لوگوں کے سوا سب پھر گئے اور اللہ ظالموں کو خوب جانتا ہے ﴿٢٤٦﴾

**246.** Have you not thought about the group of the Children of Israel after (the time of) Mūsā (Moses)? When they said to a Prophet of theirs, "Appoint for us a king and we will fight in Allāh's way." He said, "Would you then refrain from fighting, if fighting was prescribed for you?" They said, "Why should we not fight in Allāh's way while we have been driven out of our homes and our children (families have been taken as captives)?" But when fighting was ordered for them, they turned away, all except a few of them. And Allāh is All-Knower of the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers).

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ اللَّهَ قَدْ بَعَثَ لَكُمْ طَالُوتَ مَلِكًا ۚ قَالُوٓا أَنَّىٰ يَكُونُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَيْنَا وَنَحْنُ أَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ۚ قَالَ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَاهُ عَلَيْكُمْ وَزَادَهُ بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ ۖ وَاللَّهُ يُؤْتِي مُلْكَهُ مَنْ يَشَآءُ ۚ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿٢٤٧﴾

اور ان کے نبی نے ان سے کہا: بے شک اللہ نے تمھارے لیے طالوت کو بادشاہ مقرر کیا ہے۔ انھوں نے کہا: ہم پر اس کی بادشاہی کیسے ہو سکتی ہے جبکہ ہم بادشاہی کے اس سے زیادہ حقدار ہیں؟ اور اسے مال کی وسعت نہیں ملی۔ اس نے کہا: بے شک اللہ نے اسے تم پر چن لیا ہے، اور اسے علم اور جسم (دونوں) میں زیادہ کشادگی دی ہے، اور اللہ جسے چاہتا ہے اپنا ملک عطا کرتا ہے اور اللہ بڑا وسعت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿٢٤٧﴾

**247.** And their Prophet (Samuel (عليه السلام)) said to them, "Indeed Allāh has appointed Tālūt (Saul) as a king over you." They said, "How can he be a king over us when we are fitter than him for the kingdom, and he has not been given enough wealth." He said: "Verily, Allāh has chosen him above you and has increased him abundantly in knowledge and stature. And Allāh grants His kingdom to whom He wills. And Allāh is All-Sufficient for His creatures' needs, All-Knower."

وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ إِنَّ آيَةَ مُلْكِهِ أَنْ يَأْتِيَكُمُ التَّابُوتُ فِيهِ سَكِينَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ آلُ مُوسَىٰ وَآلُ هَارُونَ تَحْمِلُهُ الْمَلَآئِكَةُ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً

اور ان کے نبی نے ان سے کہا: بے شک اس کی بادشاہی کی نشانی یہ ہے کہ تمھارے پاس وہ صندوق آئے گا جس میں تمھارے رب کی طرف سے تسکین[1] اور وہ بقیہ چیزیں ہوں گی جنھیں آل موسیٰ اور آل

**248.** And their Prophet (Samuel (عليه السلام)) said to them: "Verily, the sign of His kingdom is that there shall come to you *At-Tābūt* (a wooden box), wherein is *Sakīnah*[1] (peace and

[1] (V.2:248) Narrated Al-Barā': A man was reciting *Sūrat Al-Kahf* and his horse was tied with two ropes beside him. A cloud came down and spread over that man, and it kept on coming closer and closer to him till his horse started jumping (as if afraid of something). When it was morning, the man came to the Prophet ﷺ and told him of that experience. The Prophet ﷺ said, "That was *As-Sakīnah* (tranquillity or peace and reassurance along with angels), which descended because of (the recitation of) the Qur'ān." [*Sahih Al-Bukhāri,* 6/5011 (O.P.531)].

لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿۲۴۸﴾ ع

ہارون چھوڑ گئے تھے، اسے فرشتے اٹھا کر لائیں گے۔ بے شک اس میں تمھارے لیے ایک عظیم نشانی ہے اگر تم مومن ہو ﴿۲۴۸﴾ ★

reassurance) from your Lord and a remnant of that which the household of Mūsā (Moses) and the household of Hārūn (Aaron) left behind, carried by the angels. Verily, in this is a sign for you if you are indeed believers."

فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوْتُ بِالْجُنُوْدِ ۙ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبْتَلِيْكُمْ بِنَهَرٍ ۚ فَمَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَيْسَ مِنِّيْ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَطْعَمْهُ فَاِنَّهٗ مِنِّيْٓ اِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ غُرْفَةًۢ بِيَدِهٖ ۚ فَشَرِبُوْا مِنْهُ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ ۭ فَلَمَّا جَاوَزَهٗ هُوَ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ ۙ قَالُوْا لَا طَاقَةَ لَنَا الْيَوْمَ بِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ ۭ قَالَ الَّذِيْنَ يَظُنُّوْنَ اَنَّهُمْ مُّلٰقُوا اللّٰهِ ۙ كَمْ مِّنْ فِئَةٍ قَلِيْلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيْرَةًۢ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ مَعَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿۲۴۹﴾

پھر جب طالوت فوجیں لے کر نکلا تو اس نے کہا: بے شک اللہ تمھیں ایک نہر کے ذریعے سے آزماتا ہے، پس جس نے اس سے (سیر ہوکر) پانی پیا وہ مجھ سے نہیں اور جس نے اس کا پانی نہ چکھا، تو یقیناً وہ میرا ہے، ہاں! کوئی اپنے ہاتھ سے ایک آدھ چلو بھر لے (تو ہرج نہیں) پھر ان میں سے تھوڑے لوگوں کے سوا سب نے اس (نہر) کا پانی پی لیا، پھر جب طالوت نے وہ نہر پار کر لی اور ان لوگوں نے (بھی) جو اس کے ساتھ ایمان لائے تھے، تو انھوں نے (آپس میں) کہا: آج ہم میں جالوت اور اس کی فوجوں کے خلاف لڑنے کی طاقت نہیں۔ وہ لوگ جو اس بات کا یقین رکھتے تھے کہ بے شک وہ اللہ سے ملنے والے ہیں، انھوں نے کہا: کئی بار چھوٹی سی جماعت اللہ کے حکم سے بڑی جماعت پر غالب آئی ہے اور اللہ صبر کرنے والوں کے ساتھ ہے ﴿۲۴۹﴾

**249.** Then when Tālūt (Saul) set out with the army, he said: "Verily, Allāh will try you by a river. So, whoever drinks thereof, he is not of me; and whoever tastes it not, he is of me, except him who takes (thereof) in the hollow of his hand." Yet, they drank thereof, all, except a few of them. So when he had crossed it (the river), he and those who believed with him, they said: "We have no power this day against Jālūt (Goliath) and his hosts." But those who knew with certainty that they were going to meet Allāh, said: "How often a small group overcame a mighty host by Allāh's Leave?" And Allāh is with *As-Sābirūn* (the patient).

وَلَمَّا بَرَزُوْا لِجَالُوْتَ وَجُنُوْدِهٖ قَالُوْا رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّثَبِّتْ اَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۲۵۰﴾ ؕ

اور جب وہ جالوت اور اس کی فوجوں کے مقابلے پر نکلے تو انھوں نے کہا: اے ہمارے رب! ہم پر صبر ڈال دے اور ہمارے قدم جمائے رکھ اور اس کافر قوم کے مقابلے میں ہماری مدد فرما ﴿۲۵۰﴾

**250.** And when they advanced to meet Jālūt (Goliath) and his forces, they invoked: "Our Lord! Pour forth on us patience, and set firm our feet and make us victorious over the disbelieving people."

فَهَزَمُوْهُمْ بِاِذْنِ اللّٰهِ ۙ وَقَتَلَ دَاوٗدُ جَالُوْتَ وَاٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهٗ مِمَّا يَشَآءُ ۭ وَلَوْلَا دَفْعُ اللّٰهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ ۙ لَّفَسَدَتِ

پس مومنوں نے اللہ کے حکم سے کافروں کو شکست دی اور داود نے جالوت کو قتل کیا اور اللہ نے داود کو بادشاہی اور حکمت عطا کی اور جو چاہا اسے سکھایا اور اگر اللہ انسانوں کے ایک (گروہ) کو دوسرے (گروہ) کے ذریعے سے ہٹاتا نہ رہتا تو یقیناً ساری زمین کا

**251.** So they routed them by Allāh's Leave and Dāwūd (David) killed Jālūt (Goliath), and Allāh gave him [Dāwūd (David)] the kingdom [after the death of Talūt (Saul) and Samuel] and *Al-Hikmah*

★ حاشیہ: البقرۃ، آیت: 248.

① یہ وہ [سَكِيْنَت] ہے جس کا ذکر حدیث میں بھی ہے۔ حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ انھوں نے بیان کیا: ایک صاحب (اُسید بن حُضیر رضی اللہ عنہ) سورۂ کہف کی تلاوت میں مشغول تھے اور ان کی ایک طرف (ان کا) گھوڑا دو رسیوں سے بندھا کھڑا تھا۔ اِتنے میں ایک بادل کا ٹکڑا نیچے اترنے لگا جو اُن کے نزدیک آتا جا رہا تھا، یہاں تک کہ گھوڑا اِسے دیکھ کر بدکنے لگا۔ صبح ہوئی تو ان صاحب نے یہ ماجرا رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے عرض کیا۔ آپ نے فرمایا: ''یہ [سَكِيْنَت] (امن و سلامتی اور اطمینان قلب) تھی جو تلاوت قرآن کی بدولت نازل ہوئی تھی۔'' (صحيح البخاري، كتاب فضائل القرآن، باب: 11 حديث: 5011)

الْاَرْضُ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ ذُوْ فَضْلٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿٢٥١﴾

نظام بگڑ جاتا، لیکن اللہ دنیا والوں پر بڑا فضل کرنے والا ہے①﴿٢٥١﴾

(Prophethood),[1] and taught him of that which He willed. And if Allāh did not check one set of people by means of another, the earth would indeed be full of mischief. But Allāh is full of bounty to the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ؕ وَاِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿٢٥٢﴾

یہ اللہ کی آیتیں ہیں، ہم حق کے ساتھ آپ پر ان کی تلاوت کرتے ہیں اور بے شک آپ رسولوں میں سے ہیں﴿٢٥٢﴾

**252.** These are the Verses of Allāh, We recite them to you (O Muhammad ﷺ) in truth, and surely, you are one of the Messengers (of Allāh).[2]

---

[1] (V.2:251) See *Tafsir At-Tabarī.*

[2] (V.2:252)

A. Narrated Jābir bin 'Abdullāh رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said, "I have been given five (things) which were not given to anyone before me:

a) Allāh made me victorious by awe, (by His frightening my enemies) for a distance of one month's journey.

b) The earth has been made for me (and for my followers) a place for praying and a thing to purify (perform *Tayammum*), therefore, anyone of my followers can pray wherever he is, at the time of prayer.

c) The booty has been made *Halāl* (lawful) to me yet it was not lawful to anyone else before me.

d) I have been given the right of intercession (on the Day of Resurrection).

e) Every Prophet used to be sent to his nation only, but I have been sent to all mankind." [*Sahih Al-Bukhārī*, 1/335 (O.P.331)].

B. Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "My similitude in comparison with the other Prophets before me is that of a man who has built a house nicely and beautifully, except for a place of one brick in a corner. The people go round about it and wonder at its beauty, but say: 'Would that this brick be put in its place!' So I am that brick, and I am the last (end) of the Prophets." [*Sahih Al-Bukhārī*, 4/3535 (O.P.735)].

C. Narrated Ibn Mas'ūd رضي الله عنه: As if I saw the Prophet ﷺ talking about one of the Prophets whose nation had beaten him and caused him to bleed, while he was cleaning the blood off his face and saying, "O Allāh! Forgive my nation, for they have no knowledge." [*Sahih Al-Bukhārī*, 4/3477 (O.P.683)].

D. Narrated 'Āishah رضي الله عنها and Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: On his deathbed, Allāh's Messenger ﷺ put a sheet over his face and when he felt hot, he would remove it from his face. When in that state (of putting and removing the sheet) he said, "May Allāh's Curse be on the Jews and the Christians for they built places of worship at the graves of their Prophets." (By that) he intended to warn (the Muslims) from what they (i.e., Jews and Christians) had done. [*Sahih Bukhārī*, 4/3453,3454 (O.P.660)].

E. Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The Israelis used to be ruled and guided by Prophets. Whenever a Prophet died, another would take over his place. There will be no Prophet after me, but there will be caliphs who will increase in number." The people asked, "O Allāh's Messenger! What do you order us (to do)?" He said, "Obey the one who will be given the *Bai'ah* (pledge) first.* Fulfil their (i.e., the caliphs') rights, for Allāh will ask them about (any shortcomings in) ruling those whom Allāh has put under their guardianship." [*Sahih Al-Bukhārī*, 4/3455 (O.P.661)].

* If the *Bai'ah* (pledge) is given to a caliph and after a while another caliph is given the *Bai'ah* (pledge) by some members of the society, the common Muslims should abide by the *Bai'ah* (pledge) given to the first caliph, for the election of the second is invalid.

① اس میں رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا اثبات ہے۔ علاوہ ازیں آپ کی رسالت پوری نوع انسانیت اور قیامت تک کے لیے ہے۔ گویا آپ پر نبوت کا خاتمہ کر دیا گیا ہے۔ آپ اللہ کے آخری رسول ہیں، آپ کے بعد کوئی رسول نہیں آئے گا جیسا کہ احادیث میں ان سب باتوں کی تفصیل ہے۔ ملاحظہ ہو: (صحیح البخاری، التیمم، باب: 1 حدیث: 335۔ المناقب، باب: 18 حدیث: 3535)

تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۘ مِنْهُمْ مَّنْ كَلَّمَ اللّٰهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجٰتٍ ؕ وَاٰتَيْنَا عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنٰتِ وَاَيَّدْنٰهُ بِرُوْحِ الْقُدُسِ ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلَ الَّذِيْنَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ وَلٰكِنِ اخْتَلَفُوْا فَمِنْهُمْ مَّنْ اٰمَنَ وَمِنْهُمْ مَّنْ كَفَرَ ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا اقْتَتَلُوْا ۟ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيْدُ ﴿253﴾

یہ سب رسول ہیں، ہم نے ان میں سے بعض کو بعض پر فضیلت دی، ان میں سے کچھ ایسے ہیں جن سے اللہ نے کلام کیا اور ان میں سے بعض کے درجے بلند کیے اور ہم نے عیسیٰ ابن مریم کو واضح نشانیاں عطا کیں اور روح القدس (جبریل) کے ساتھ اس کی مدد کی اور اگر اللہ چاہتا تو ان (رسولوں) کے بعد آنے والے لوگ باہم نہ لڑتے جبکہ ان کے پاس واضح نشانیاں آ چکی تھیں لیکن انھوں نے (باہم) اختلاف کیا، چنانچہ ان میں سے کچھ وہ ہیں جو ایمان لائے اور کچھ وہ ہیں جنھوں نے کفر کیا اور اگر اللہ چاہتا تو وہ باہم نہ لڑتے لیکن اللہ جو چاہتا ہے کرتا ہے ﴿253﴾

**253.** Those Messengers! We preferred some of them to others; to some of them Allāh spoke (directly); others He raised to degrees (of honour); and to 'Īsā (Jesus), the son of Maryam (Mary), We gave clear proofs and evidences, and supported him with *Rūh-ul-Qudus* [Jibrāīl (Gabriel)]. If Allāh had willed, succeeding generations would not have fought against each other, after clear Verses of Allāh had come to them, but they differed — some of them believed and others disbelieved. If Allāh had willed, they would not have fought against one another, but Allāh does what He wills.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْفِقُوْا مِمَّا رَزَقْنٰكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ يَّاْتِيَ يَوْمٌ لَّا بَيْعٌ فِيْهِ وَلَا خُلَّةٌ وَّلَا شَفَاعَةٌ ؕ وَالْكٰفِرُوْنَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿254﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! ہم نے تمھیں جو کچھ دیا اس میں سے خرچ کرو، اس سے پہلے کہ وہ دن آ جائے جس میں نہ خرید و فروخت ہو گی اور نہ کوئی دوستی یا سفارش ہی کام آئے گی اور کفر کرنے والے ہی ظالم ہیں ﴿254﴾

**254.** O you who believe! Spend of that which We have provided for you, before a Day comes when there will be no bargaining, nor friendship, nor intercession. And it is the disbelievers who are the *Zālimūn* (wrong doers).

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ؕ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ؕ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـُٔوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ﴿255﴾

وہ اللہ ہے، اس کے سوا کوئی (سچا) معبود نہیں، زندہ ہے، سب کو سنبھالے ہوئے ہے، اسے اونگھ آتی ہے نہ نیند۔ جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے، سب اسی کا ہے۔ کون ہے جو اس کے سامنے اس کی اجازت کے بغیر سفارش کر سکے؟ وہ جانتا ہے جو کچھ لوگوں کے سامنے ہے اور جو کچھ ان کے پیچھے ہے اور وہ اس کے علم میں سے کسی چیز کو اپنے احاطے میں نہیں لا سکتے، سوائے اس بات کے جو وہ چاہے۔ اس کی کرسی[1] نے آسمانوں اور زمین کو گھیر رکھا ہے، اور اسے ان دونوں کی حفاظت تھکاتی نہیں اور وہ بلند تر، نہایت عظمت والا ہے ﴿255﴾

**255.** Allāh! *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He), *Al-Hayyul-Qayyum* (the Ever Living, the One Who sustains and protects all that exists). Neither slumber nor sleep overtakes Him. To Him belongs whatever is in the heavens and whatever is on the earth. Who is he that can intercede with Him except with His Permission? He knows what happens to them (His creatures) in this world, and what will happen to them in the Hereafter. And they will never encompass anything of His Knowledge except that which He wills. His *Kursī*[1] extends over the heavens

[1] (V.2:255) *Kursī*: literally a footstool or chair, and sometimes wrongly translated as Throne. The *Kursī* mentioned in this Verse should be distinguished from the *'Arsh* (Throne) mentioned in V.7:54, 10:3, 85:15 and elsewhere. Prophet Muhammad ﷺ said: "The *Kursī* compared to the *'Arsh* is nothing but like a ring thrown out upon open space of the desert." If the *Kursī* extends over the entire universe, then how much greater is the *'Arsh*. Indeed Allāh, the Creator of both the *Kursī* and the *'Arsh*, is the Most Great. Ibn Taimiyah said in the chapters: ▸▸

and the earth, and He feels no fatigue in guarding and preserving them. And He is the Most High, the Most Great.[1] (This Verse 2:255 is called *Ayat-ul-Kursī*)

لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ ۙۖ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ۚ فَمَنْ يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ۤ لَا انْفِصَامَ لَهَا ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ﴿256﴾

دین میں کوئی زبردستی نہیں، ہدایت، گمراہی سے واضح ہو چکی ہے، پھر جو شخص طاغوت کا انکار کرے اور اللہ پر ایمان لے آئے تو یقیناً اس نے ایک مضبوط کڑا تھام لیا جو ٹوٹنے والا نہیں اور اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے﴿256﴾

**256.** There is no compulsion in religion. Verily, the Right Path has become distinct from the wrong path. Whoever disbelieves in *Tāghūt*[2] and believes in Allāh, then he has grasped the most trustworthy handhold that will never break. And Allāh is All-Hearer, All-Knower.

اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۙ يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ۭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَوْلِيٰۗـــُٔــهُمُ الطَّاغُوْتُ ۙ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ

اللہ ان لوگوں کا دوست ہے جو ایمان لائے، وہ ان کو اندھیروں سے نکال کے روشنی کی طرف لاتا ہے اور وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا ان کے دوست طاغوت[①] ہیں، وہ انھیں روشنی سے نکال کر اندھیروں کی طرف لے جاتے ہیں، وہی لوگ دوزخی ہیں، وہ

**257.** Allāh is the *Walī* (Protector or Guardian) of those who believe. He brings them out from darkness into light. But as for those who disbelieve, their *Auliyā* (supporters and helpers) are *Tāghūt* (false deities and false

▸▸ a) To believe in the *Kursī*
b) To believe in the *'Arsh* (Throne)
It is narrated from Muhammad bin 'Abdullāh and from other religious scholars that the *Kursī* is in front of the *'Arsh* (Throne) and it is at the level of the Feet. [*Fatawa Ibn Taimiyah*, Vol. 5, Pages 54, 55]

★ حاشیہ: البقرۃ، آیت: 255.

① نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''سات آسمانوں کی حیثیت کرسی کے مقابلہ میں صرف اتنی ہی ہے جتنا کہ کسی خالی زمین میں پڑی انگوٹھی کی ہو جبکہ عرش کی فضیلت کرسی پر ویسی ہی ہے جیسی خالی زمین کی فضیلت اس انگوٹھی پر ہے۔'' ملاحظہ ہو: (سلسلة الأحاديث الصحيحة، حديث: 109) حقیقت میں اللہ جو عرش اور کرسی کا پیدا کرنے والا ہے، سب سے بڑی عظیم ذات ہے۔'' شیخ الاسلام ابن تیمیہ رحمہ اللہ فرماتے ہیں کہ اس سے ثابت ہوا: ''کرسی کے ساتھ ایمان لانا اور عرش کے ساتھ ایمان لانا ضروری ہے۔'' انہوں نے مزید کہا: ''جمہور اہل سنت کا یہ عقیدہ ہے کہ کرسی عرش کے مقابل (سامنے) ہے اور یہ قدموں کی جگہ ہے۔'' (فتاوىٰ ابن تيمية، ج: 5، ص: 55) حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم ﷺ نے مجھے زکاۃ رمضان (صدقۂ فطر) کی نگرانی پر مقرر کیا تو میرے پاس ایک شخص آیا اور اس نے آتے ہی غلے میں سے مٹھی بھر کر لینا شروع کیا تو میں نے اسے پکڑ لیا اور کہا: ''میں تمہیں اللہ کے رسول کے پاس لے جاؤں گا (چھوڑوں گا نہیں۔)'' پھر پورا قصہ بیان کیا۔ تو اُس نے کہا: (اے ابو ہریرہ!) جب تم سونے کے لیے اپنے بستر پر جاؤ تو آیت الکرسی پڑھ لیا کرو تو صبح ہونے تک اللہ تعالیٰ کی طرف سے تجھ پر ایک نگہبان (فرشتہ) مقرر رہے گا جو کہ تمہاری حفاظت کرے گا اور شیطان صبح ہونے تک قریب نہ پھٹکنے پائے گا۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ''گو وہ بڑا جھوٹا ہے مگر یہ بات اس نے سچی کہی، وہ شیطان تھا۔'' (صحيح البخاري، فضائل القرآن، باب: 10 حديث: 5010)

[1] (V.2:255) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ ordered me to guard the *Zakāt* (obligatory charity) revenue of Ramadān. Then somebody came to me and started stealing of the foodstuff. I caught him and said, "I will take you to Allāh's Messenger!" Then Abu Hurairah described the whole narration and said: That person said (to me), "(Please don't take me to Allāh's Messenger and I will tell you a few words by which Allāh will benefit you.) When you go to your bed, recite *Ayat-ul-Kursī* (2:255), for then there will be a guard from Allāh who will protect you all night long, and Satan will not be able to come near you till dawn." (When the Prophet ﷺ heard the story) he said (to me), "He (who came to you at night) told you the truth although he is a liar; and it was Satan."
[*Sahih Al-Bukhārī*, 6/5010 O.P.530)]

[2] (V.2:256) الطاغوت: هو كل ما عبد من دون الله إلا من لم يرض بعبادته فلا يعتبر طاغوتًا The word *Tāghūt* covers a wide range of meanings: It means anything worshipped other than the Real God (Allāh), i.e. all the false deities. It may be satan, devils, idols, stones, sun, stars, angels, human beings, who were falsely worshipped and taken as *Tāghūt*. Likewise saints, graves, rulers and leaders are falsely worshipped and wrongly followed but the one who does not accept to be worshipped, will not be considered as a *Tāghūt*. Sometimes *Tāghūt* means a false judge who gives a false judgement (See V.4:60). [See *Tafsir Ibn Kathir*; and (V.4:51)].

النَّارِ ۚ هُمْ فِيهَا خٰلِدُوْنَ ﴿257﴾

اس میں ہمیشہ رہیں گے★ ﴿257﴾

leaders), they bring them out from light into darkness. Those are the dwellers of the Fire, and they will abide therein forever. (See V.2:81, 82)

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِيْ رَبِّهٖٓ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ ۘ اِذْ قَالَ اِبْرٰهٖمُ رَبِّيَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ ۙ قَالَ اَنَا اُحْيٖ وَاُمِيْتُ ؕ قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاْتِيْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِيْ كَفَرَ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿258﴾

کیا آپ نے اس شخص کو نہیں دیکھا جس نے ابراہیم سے اس کے رب کے بارے میں اس لیے جھگڑا کیا کہ اللہ نے اسے بادشاہی دے رکھی تھی؟ جب ابراہیم نے کہا: میرا رب وہ ہے جو زندہ کرتا ہے اور مارتا ہے۔ اس (نمرود) نے کہا: میں بھی زندہ کرتا ہوں اور مارتا ہوں۔ ابراہیم نے کہا: بے شک اللہ تو سورج کو مشرق سے نکالتا ہے تو ذرا اسے مغرب سے نکال کر دکھا، چنانچہ وہ ہکا بکا رہ گیا جس نے کفر کیا تھا اور اللہ ان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا جو ظالم ہیں ﴿258﴾

**258.** Have you not looked at him who disputed with Ibrāhīm (Abraham) about his Lord (Allāh), because Allāh had given him the kingdom? When Ibrāhīm (Abraham) said (to him): "My Lord (Allāh) is He Who gives life and causes death." He said, "I give life and cause death." Ibrāhīm (Abraham) said, "Verily, Allāh brings the sun from the east; then bring it you from the west." So the disbeliever was utterly defeated. And Allāh guides not the people, who are *Zālimūn* (wrong doers).

اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا ۚ قَالَ اَنّٰى يُحْيٖ هٰذِهِ اللّٰهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۚ فَاَمَاتَهُ اللّٰهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهٗ ؕ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ؕ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ؕ قَالَ بَلْ لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانْظُرْ اِلٰى طَعَامِكَ وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۚ وَانْظُرْ اِلٰى حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ اٰيَةً لِّلنَّاسِ وَانْظُرْ اِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنْشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوْهَا لَحْمًا ؕ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗ ۙ قَالَ اَعْلَمُ اَنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ ﴿259﴾

یا اسی طرح اس شخص کو (نہیں دیکھا) جو ایک بستی سے گزرا اور وہ اپنی چھتوں پر گری پڑی تھی؟ اس نے کہا: اللہ اس بستی کو کیسے زندہ کرے گا اس کی موت کے بعد؟ تو اللہ نے اسے ایک سو سال کے لیے موت دے دی، پھر اسے زندہ کیا۔ اللہ نے پوچھا: تو کتنی دیر (یہاں) رہا ہے؟ اس نے کہا: ایک دن یا دن کا کچھ حصہ۔ اللہ نے فرمایا: (نہیں!) بلکہ تو (موت کی حالت میں) سو سال رہا، البتہ تو اپنے کھانے اور پینے (کے سامان) کی طرف دیکھ وہ بالکل سڑا بسا نہیں، نیز دیکھ اپنے گدھے (کے ڈھانچے) کو، اور (یہ سب اس لیے ہوا ہے کہ) ہم تجھے لوگوں کے لیے ایک نشانی بنانا چاہتے ہیں اور تو (گدھے کی) ہڈیوں کی طرف دیکھ کہ ہم کیسے انھیں ابھار کر جوڑتے ہیں، پھر ان پر گوشت چڑھاتے ہیں، پھر جب اس کے

**259.** Or like the one who passed by a town and it had tumbled over its roofs. He said: "Oh! How will Allāh ever bring it to life after its death?" So Allāh caused him to die for a hundred years, then raised him up (again). He said: "How long did you remain (dead)?" He (the man) said: "(Perhaps) I remained (dead) a day or part of a day." He said: "Nay, you have remained (dead) for a hundred years, look at your food and your drink, they show no change; and look at your donkey! And thus We have made of you a sign for the people. Look at the bones, how We bring them together and clothe them

---

★ حاشیہ: البقرۃ، آیت: 257.

① [طَاغُوت] لفظ ''طاغوت'' بڑے وسیع معانی رکھتا ہے اور اس سے مراد ہر وہ چیز ہے جس کی معبود حقیقی کے علاوہ پرستش یا عبادت کی جائے (حجر، شجر، قبر، انسان زندہ یا مردہ، حیوان، مورتی، چاند، سورج، ستارے اور پتھر وغیرہ) اسی طرح حضرت عیسیٰ علیہ السلام اور ان کی والدہ مریم علیہا السلام اور دوسرے انبیاء و رسل علیہم السلام اور جو بھی اللہ کے سوا ہیں اور ان کی کسی صورت میں بھی عبادت کی جائے تو وہ طاغوت کہلائیں گے۔ (گو حقیقت میں وہ طاغوت نہیں ہیں) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا: ''ایک مالدار شخص کی مثال ہے جو اللہ کی اطاعت میں نیک اعمال کرتا رہتا ہے، پھر اللہ تعالیٰ (اسے آزمانے کے لیے) شیطان کو بھیج دیتا ہے اور (اس کی وجہ سے) وہ برے اعمال کرنے شروع کر دیتا ہے یہاں تک کہ (سارے نیک) اعمال بھی ضائع ہو جاتے ہیں۔'' (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 47 حدیث: 4538)

سامنے (یہ سب) واضح ہو گیا تو اس نے کہا: میں جانتا ہوں کہ بے شک اللہ ہر چیز پر قدرت رکھتا ہے﴿259﴾

with flesh." When this was clearly shown to him, he said, "I know (now) that Allāh is Able to do all things."

وَإِذْ قَالَ إِبْرٰهِيمُ رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِ الْمَوْتٰى ۖ قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِنْ ۖ قَالَ بَلٰى وَلٰكِنْ لِيَطْمَئِنَّ قَلْبِي ۖ قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلٰى كُلِّ جَبَلٍ مِنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ يَأْتِينَكَ سَعْيًا ۚ وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿260﴾

اور جب ابراہیم نے کہا: اے میرے رب! مجھے دکھا تو مردوں کو کیسے زندہ کرے گا؟ اللہ نے کہا: کیا تو (اس پر) ایمان نہیں لایا؟ ابراہیم نے کہا: کیوں نہیں! (ایمان تو رکھتا ہوں) لیکن میں قلبی اطمینان چاہتا ہوں۔ اللہ نے فرمایا: پھر تو چار پرندے لے اور ان کے ٹکڑے ٹکڑے کر دے، پھر ان کا ایک ایک ٹکڑا ہر پہاڑ پر رکھ دے، پھر ان کو بلا، وہ تیرے پاس دوڑے چلے آئیں گے اور جان لے کہ بے شک اللہ غالب، خوب حکمت والا ہے﴿260﴾

**260.** And (remember) when Ibrāhīm (Abraham) said, "My Lord! Show me how You give life to the dead." He (Allāh) said: "Do you not believe?" He [Ibrāhīm (Abraham)] said: "Yes (I believe), but to be stronger in Faith." He said: "Take four birds, then cause them to incline towards you (then slaughter them, cut them into pieces), and then put a portion of them on every hill, and call them, they will come to you in haste. And know that Allāh is All-Mighty, All-Wise."

مَثَلُ الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنْبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ فِي كُلِّ سُنْبُلَةٍ مِائَةُ حَبَّةٍ ۗ وَاللَّهُ يُضَاعِفُ لِمَنْ يَشَاءُ ۗ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿261﴾

ان لوگوں کی مثال جو اللہ کی راہ میں اپنے مال خرچ کرتے ہیں، اس دانے کی سی ہے جس میں سے سات بالیاں نکلیں اور ہر بالی میں سو دانے ہوں اور اللہ جس کے لیے چاہے (اجر) بڑھا دیتا ہے اور اللہ وسعت والا، خوب جاننے والا ہے﴿261﴾

**261.** The likeness of those who spend their wealth in the way of Allāh, is as the likeness of a grain (of corn); it grows seven ears, and each ear has a hundred grains. Allāh gives manifold increase to whom He wills. And Allāh is All-Sufficient for His creatures' needs, All-Knower.

الَّذِينَ يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ثُمَّ لَا يُتْبِعُونَ مَا أَنْفَقُوا مَنًّا وَلَا أَذًى ۙ لَهُمْ أَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُونَ ﴿262﴾

جو لوگ اپنے مال اللہ کی راہ میں خرچ کرتے ہیں، پھر خرچ کرنے کے بعد احسان نہیں جتاتے اور نہ دکھ دیتے ہیں، ان کے لیے ان کے رب کے پاس اجر ہے، نہ ان پر کوئی خوف ہو گا اور نہ وہ غمگین ہوں گے﴿262﴾

**262.** Those who spend their wealth in the Cause of Allāh, and do not follow up their gifts with reminders of their generosity or with injury, their reward is with their Lord. On them shall be no fear, nor shall they grieve.

قَوْلٌ مَعْرُوفٌ وَمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ مِنْ صَدَقَةٍ يَتْبَعُهَا أَذًى ۗ وَاللَّهُ غَنِيٌّ حَلِيمٌ ﴿263﴾

اچھی بات کہنا اور معاف کرنا اس صدقے سے بہتر ہے جس کے بعد دکھ دیا جائے اور اللہ بے پروا نہایت بردبار ہے﴿263﴾

**263.** Kind words and forgiving (of faults) are better than *Sadaqah* (charity) followed by injury. And Allāh is Rich (Free of all needs) and He is Most Forbearing.

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تُبْطِلُوا صَدَقَاتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْأَذٰى كَالَّذِي يُنْفِقُ مَالَهُ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللَّهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۖ فَمَثَلُهُ كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَأَصَابَهُ وَابِلٌ فَتَرَكَهُ صَلْدًا ۖ لَا يَقْدِرُونَ عَلٰى

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اپنے صدقات کو احسان جتا کر اور دکھ دے کر اس شخص کی طرح ضائع نہ کرو جو اپنا مال لوگوں کو دکھانے کے لیے خرچ کرتا ہے اور وہ اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں رکھتا تو اس کی مثال چکنے پتھر کی سی ہے جس پر مٹی پڑی ہو، پھر اس پر زور کی بارش ہو تو (ساری مٹی بہہ جائے اور)

**264.** O you who believe! Do not render in vain your *Sadaqah* (charity) by reminders of your generosity or by injnry, like him who spends his wealth to be seen of men, and he does not believe in Allāh, nor in the Last Day. His likeness is the likeness of a

شَىۡءٍ مِّمَّا كَسَبُوۡا ‌ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الۡكٰفِرِيۡنَ ﴿٢٦٤﴾

صاف چٹان رہ جائے۔ وہ (ریاکار) جو نیکی کرتے ہیں، اس سے کچھ بھی ان کے ہاتھ نہیں آتا اور اللہ کافروں کو ہدایت نہیں دیتا﴿٢٦٤﴾

smooth rock on which is a little dust; on it falls heavy rain which leaves it bare. They are not able to do anything with what they have earned. And Allāh does not guide the disbelieving people.

وَمَثَلُ الَّذِيۡنَ يُنۡفِقُوۡنَ اَمۡوَالَهُمُ ابۡتِغَآءَ مَرۡضَاتِ اللّٰهِ وَتَثۡبِيۡتًا مِّنۡ اَنۡفُسِهِمۡ كَمَثَلِ جَنَّةٍۢ بِرَبۡوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتۡ اُكُلَهَا ضِعۡفَيۡنِ‌ۚ فَاِنۡ لَّمۡ يُصِبۡهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ‌ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعۡمَلُوۡنَ بَصِيۡرٌ ﴿٢٦٥﴾

اور ان لوگوں کی مثال جو اللہ کی رضا جوئی اور پوری دلجمعی سے اپنے مال خرچ کرتے ہیں، اس باغ کی سی ہے جو کسی اونچی سطح پر ہو، اس پر زور کی بارش ہو تو وہ دوگنا پھل لائے، پھر اگر اس پر زور کی بارش نہ بھی ہو تو پھوار ہی (کافی ہے) اور تم جو کچھ کرتے ہو، اللہ اسے خوب دیکھنے والا ہے﴿٢٦٥﴾

**265.** And the likeness of those who spend their wealth seeking Allāh's Pleasure while they in their ownselves are sure and certain that Allāh will reward them (for their spending in His Cause), is the likeness of a garden on a height; heavy rain falls on it and it doubles its yield of harvest. And if it does not receive heavy rain, light rain suffices it. And Allāh is All-Seer (knows well) of what you do.

اَيَوَدُّ اَحَدُكُمۡ اَنۡ تَكُوۡنَ لَهٗ جَنَّةٌ مِّنۡ نَّخِيۡلٍ وَّاَعۡنَابٍ تَجۡرِىۡ مِنۡ تَحۡتِهَا الۡاَنۡهٰرُۙ لَهٗ فِيۡهَا مِنۡ كُلِّ الثَّمَرٰتِۙ وَاَصَابَهُ الۡكِبَرُ وَلَهٗ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَآءُ ۖۚ فَاَصَابَهَاۤ اِعۡصَارٌ فِيۡهِ نَارٌ فَاحۡتَرَقَتۡ‌ؕ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَـكُمُ الۡاٰيٰتِ لَعَلَّكُمۡ تَتَفَكَّرُوۡنَ ﴿٢٦٦﴾ ع

کیا تم میں سے کوئی یہ پسند کرتا ہے کہ اس کے لیے کھجوروں اور انگوروں کا ایک باغ ہو، اس کے نیچے نہریں بہتی ہوں، اس باغ میں اس کے لیے ہر قسم کے پھل ہوں اور اسے بڑھاپا آ جائے جبکہ اس کی اولاد کمزور ہو، پھر (اچانک) اس باغ پر ایسا بگولا آ پڑے جس میں آگ ہو اور وہ اسے جلا کر رکھ دے؟ اس طرح اللہ تمھارے لیے آیتیں کھول کر بیان کرتا ہے تاکہ تم غور و فکر کرو﴿٢٦٦﴾

**266.** Would any of you wish to have a garden with date palms and vines, with rivers flowing underneath, and all kinds of fruits for him therein, while he is striken with old age, and his children are weak (not able to look after themselves), then it is struck with a fiery whirlwind, so that it is burnt? Thus does Allāh make clear His *Ayāt* (proofs, evidences, verses) to you that you may give thought.[1]

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اَنۡفِقُوۡا مِنۡ طَيِّبٰتِ مَا كَسَبۡتُمۡ وَمِمَّاۤ اَخۡرَجۡنَا لَـكُمۡ مِّنَ الۡاَرۡضِ‌ ۖ وَلَا تَيَمَّمُوا الۡخَبِيۡثَ مِنۡهُ تُنۡفِقُوۡنَ وَلَسۡتُمۡ بِاٰخِذِيۡهِ اِلَّاۤ اَنۡ تُغۡمِضُوۡا فِيۡهِ‌ؕ وَاعۡلَمُوۡۤا اَنَّ اللّٰهَ غَنِىٌّ حَمِيۡدٌ ﴿٢٦٧﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو تم ان پاکیزہ چیزوں میں سے خرچ کرو جو تم کماتے ہو اور ان میں سے بھی جو ہم نے تمھارے لیے زمین میں سے نکالی ہیں اور مت ارادہ کرو (اللہ کی راہ میں) ردی اور خراب چیز خرچ کرنے کا جبکہ تم (خود) تو وہ (چیز) لینا بھی پسند نہیں کرتے الا یہ کہ اس کی بابت تم چشم پوشی کر جاؤ، اور جان لو کہ بے شک اللہ تعالیٰ بے پروا ہے، قابل تعریف ہے﴿٢٦٧﴾

**267.** O you who believe! Spend of the good things which you have (legally) earned, and of that which We have produced from the earth for you, and do not aim at that which is bad to spend from it, (though) you would not accept it except if you close your eyes and tolerate therein. And know that Allāh is Rich (Free of all needs), and Worthy of all praise.

اَلشَّيۡطٰنُ يَعِدُكُمُ الۡفَقۡرَ وَيَاۡمُرُكُمۡ

شیطان تمھیں تنگدستی سے ڈراتا ہے اور بے حیائی

**268.** *Shaitān* (Satan) threatens

[1] (V.2:266) 'Umar رضي الله عنه said, "This is an example for a rich man who does good deeds out of obedience to Allāh, and then Allāh sends him Satan whereupon he commits sins till all his good deeds are lost." [*Sahih Al-Bukhāri*, 6/4538 (O.P.62)]

بِالْفَحْشَآءِ ۚ وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَّغْفِرَةً مِّنْهُ وَفَضْلًا ۗ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ﴿٢٦٨﴾

کا حکم دیتا ہے اور اللہ تم سے اپنی بخشش اور فضل کا وعدہ کرتا ہے اور اللہ وسعت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿٢٦٨﴾

you with poverty and orders you to commit *Fahshā* (evil deeds, illegal sexual intercourse, sins); whereas Allāh promises you forgiveness from Himself and bounty, and Allāh is All-Sufficient for His creatures' needs, All-Knower.

يُّؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَمَنْ يُّؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ اُوْتِيَ خَيْرًا كَثِيْرًا ۗ وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ﴿٢٦٩﴾

اللہ جسے چاہتا ہے حکمت دیتا ہے اور جس شخص کو حکمت① دی گئی تو اسے بہت بھلائی عطا کی گئی اور (ان باتوں سے) عقل مند ہی نصیحت حاصل کرتے ہیں ﴿٢٦٩﴾

**269.** He grants *Hikmah*[1] to whom He wills, and he, to whom *Hikmah* is granted, is indeed granted abundant good. But none remember (will receive admonition) except men of understanding.

وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ۗ وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ﴿٢٧٠﴾

اور تم کسی قسم کا خرچ کرو یا کوئی بھی نذر مانو تو بے شک اللہ اسے جانتا ہے، اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں ﴿٢٧٠﴾

**270.** And whatever you spend for spendings (e.g., in *Sadaqah* — charity for Allāh's Cause) or whatever vow you make, be sure Allāh knows it all. And for the *Zālimūn* (wrong doers) there are no helpers.

اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ ۚ وَاِنْ تُخْفُوْهَا وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۗ وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ سَيِّاٰتِكُمْ ۗ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿٢٧١﴾

اگر تم ظاہر کر کے صدقات دو تو یہ اچھی بات ہے اور اگر تم اسے چھپا کر فقیروں کو دو تو وہ تمھارے لیے زیادہ بہتر ہے، وہ (اللہ) تم سے تمھارے گناہ دور کر دے گا اور تم جو بھی عمل کرتے ہو اللہ اس کی خوب خبر رکھتا ہے ﴿٢٧١﴾

**271.** If you disclose your *Sadaqāt* (almsgiving), it is well; but if you conceal them and give them to the poor, that is better for you. (Allāh) will expiate you some of your sins. And Allāh is Well-Acquainted with what you do.

لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰىهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ۗ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَلِاَنْفُسِكُمْ ۗ وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ۗ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ﴿٢٧٢﴾

(اے نبی!) لوگوں کو ہدایت دینا آپ کی ذمہ داری نہیں لیکن اللہ جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے اور تم اپنے مال میں سے جو خرچ کرو، وہ تمھارے اپنے فائدے کے لیے ہے اور تم جو کچھ خرچ کرتے ہو وہ اللہ کی رضا حاصل کرنے ہی کے لیے کرتے ہو اور تم اپنے مال میں سے جو خرچ کرو گے اس کا تمھیں پورا پورا صلہ دیا جائے گا اور تم پر ظلم نہیں کیا جائے گا ﴿٢٧٢﴾

**272.** Not upon you (Muhammad ﷺ) is their guidance, but Allāh guides whom He wills. And whatever you spend in good, it is for yourselves, when you spend not except seeking Allāh's Countenance. And whatever you spend in good, it will be repaid to you in full, and you shall not be wronged.

لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ اُحْصِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ ۫ يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ۚ تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ۚ لَا يَسْـَٔلُوْنَ

(صدقات تو) ان ضرورت مندوں کے لیے ہیں جو اللہ کے کاموں میں ایسے مشغول ہوں کہ (اپنے روزگار کے لیے) زمین میں دوڑ دھوپ نہ کر سکتے ہوں، ناواقف شخص ان کے سوال نہ کرنے کی وجہ سے

**273.** (Charity is) for *Fuqarā* (the poor), who in Allāh's Cause are restricted (from travel), and cannot move about in the land (for trade or work). The one who

[1] (V.2:269) *Hikmah:* literally means wisdom, but it means here the knowledge, and the understanding of the Qur'ān, and the *Sunnah* and one's ability to speak and act in the correct and right way.

① حکمت کے اصل معنی ''دانائی'' کے ہیں لیکن یہاں یہ لفظ علم اور قرآن وسنت کے مفہوم میں استعمال ہوا ہے، مطلب یہ ہے کہ کسی شخص کے لیے قرآن وسنت کی روشنی میں عمل کرنا آسان ہو جائے۔

النَّاسَ اِلْحَافًا ط وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِيْمٌ ﴿٢٧٣﴾ ع 37 / 7 / 5

انھیں مال دار خیال کرے، تم انھیں ان کے چہروں سے پہچان لو گے، وہ لوگوں سے چمٹ کر سوال نہیں کرتے①اور تم اپنے مال میں سے جو کچھ خرچ کرتے ہو، بے شک اللہ اسے خوب جاننے والا ہے﴿٢٧٣﴾

knows them not, thinks that they are rich because of their modesty. You may know them by their mark, they do not beg of people at all.[1] And whatever you spend in good, surely, Allāh knows it well.

اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ بِالَّيْلِ وَالنَّهَارِ سِرًّا وَّ عَلَانِيَةً فَلَهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ج وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿٢٧٤﴾

جو لوگ اپنے مال خرچ کرتے ہیں رات اور دن میں، چھپا کر اور ظاہر، ان کے رب کے ہاں ان کے لیے اجر ہے، نہ انھیں کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے②﴿٢٧٤﴾

**274.** Those who spend their wealth (in Allāh's Cause) by night and day, in secret and in public, they shall have their reward with their Lord. On them shall be no fear, nor shall they grieve.[2]

اَلَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ الرِّبٰوا لَا يَقُوْمُوْنَ اِلَّا كَمَا يَقُوْمُ الَّذِيْ يَتَخَبَّطُهُ الشَّيْطٰنُ مِنَ الْمَسِّ ط ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ قَالُوْٓا اِنَّمَا الْبَيْعُ

جو لوگ سود③ کھاتے ہیں وہ (قیامت کے دن) اس شخص کی طرح کھڑے ہوں گے جسے شیطان نے چھو کر بدحواس کر دیا ہو۔ یہ (سزا) اس لیے (ملے گی) کہ وہ

**275.** Those who eat *Ribā*[3] will not stand (on the Day of Resurrection) except like the standing of a person beaten by

---

[1] (V.2:273) The Arabic word *Ilhāfa* literally means: "to beg with importunity," but Imām Tabari in his *Tafsir* and the majority of the religious scholars agree that the Verse means: "They do not beg of people at all."

[2] (V.2:274) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Seven people will be shaded by Allāh under His Shade on the Day (i.e. the Day of Resurrection) when there will be no shade except His. They are:

a) a just ruler;

b) a young man who has been brought up in the worship of Allāh [i.e. worships Allāh (Alone) sincerely from his childhood];

c) a man whose heart is attached to the mosques (who offers the five compulsory congregational prayers in the mosques);

d) two persons who love each other only for Allāh's sake, and they meet and part in Allāh's Cause only;

e) a man who refuses the call of a charming woman of noble birth for illegal sexual intercourse with her and says: I fear Allāh;

f) a person who practises charity so secretly that his left hand does not know what his right hand has given (i.e., nobody knows how much he has given in charity); and

g) a person who remembers Allāh in seclusion and his eyes become flooded with tears." [*Sahih Al-Bukhāri*, 2/1423 (O.P.504)]

[3] (V.2:275) *Ribā'*: Usury is of two major kinds:

a) *Riba An-Nasī'ah*, i.e., interest on lent money;

b) *Riba Al-Fadl*, i.e., taking a superior thing of the same kind of goods by giving more of the same kind of goods of inferior quality, e.g., dates of superior quality for dates of inferior quality in great amounts.

① [اِلْحَافًا] اصل میں اس کے معنی ''چمٹ کر سوال کرنا'' ہیں، لیکن امام طبری اور دوسرے مفسرین نے اس کا مطلب یہ بیان کیا ہے: ''بالکل سوال نہیں کرتے۔''

② نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''سات ایسے شخص ہیں جن کو اللہ تعالیٰ اس دن اپنا سایہ عطا فرمائے گا جس دن اس کے سائے کے سوا کوئی سایہ نہیں ہوگا: ① عادل بادشاہ② وہ نوجوان جو اللہ کی عبادت میں جوان ہوا③ ایسا شخص جس کا دل مسجدوں میں لگا رہے۔ (یعنی ان میں آمد و رفت کے لیے بے قرار رہے)④ وہ دو مرد جو آپس میں صرف اللہ کے لیے محبت کرتے ہوں (اور یہی غرض ان کی مقصود و مطلوب ہو) اور اسی (بنیاد) پر اکٹھے ہوں اور اسی پر جدا ہوں۔⑤ اور ایسا انسان جس کو کسی جاہ و جمال والی عورت نے (برے کام کے لیے) دعوت دی تو اس نے کہا کہ ''میں اللہ سے ڈرتا ہوں۔''⑥ ایسا انسان جس نے کسی چیز کا صدقہ دیا اور اس کو ایسے پوشیدہ انداز میں دیا کہ اس کے بائیں ہاتھ کو بھی یہ علم نہ ہو کہ اس کے دائیں ہاتھ نے کیا خیرات کی ہے۔⑦ ایسا شخص جس نے تنہائی کی حالت میں اللہ کو یاد کیا تو (اللہ کے خوف سے) اس کی آنکھوں میں آنسو آ گئے۔'' (صحيح البخاري، الزكاة، باب: 16 حديث: 1423)

③ [رِبا] ''سود'' جس کی دو بڑی قسمیں ہیں: ① [رِبَا النَّسِيئَةِ] ② [رِبَا الْفَضْلِ] ''ربا'' کے لغوی معنی: ''زیادتی اور اضافے'' کے ہیں۔ شرعاً: ''ربا'' یہ ہے کہ کچھ مدت کے لیے کسی کو ایک سو روپے اس شرط پر دینا کہ واپسی پر ایک سو پچاس یا ایک سو پچیس روپے دینے ہوں گے، یہ پچیس یا پچاس روپے زیادہ جو اس مدت کے عوض ہیں وہ سود ہے اسے [رِبَا النَّسِيئَةِ] کہتے ہیں۔ [رِبَا الْفَضْلِ]: اس سود کو کہتے ہیں جو چھ اشیا میں کمی بیشی یا نقد و ادھار کی وجہ سے ہوتا ہے (جس کی تفصیل حدیث میں ہے۔ مثلاً: گندم کا تبادلہ گندم سے کرنا ہو تو فرمایا گیا ہے کہ ایک تو برابر برابر ہو دوسرا ہاتھوں ہاتھ ہو، اگر اس میں کمی بیشی ہوگی یا ایک نقد اور دوسری ادھار ہوں یا دونوں ہی ادھار، تب بھی سود ہے۔

مِثْلُ الرِّبٰوا ۘ وَاَحَلَّ اللّٰهُ الْبَيْعَ وَحَرَّمَ الرِّبٰوا ۭ فَمَنْ جَاۗءَهٗ مَوْعِظَةٌ مِّنْ رَّبِّهٖ فَانْتَهٰى فَلَهٗ مَا سَلَفَ ۭ وَاَمْرُهٗٓ اِلَى اللّٰهِ ۭ وَمَنْ عَادَ فَاُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿275﴾

کہتے تھے: تجارت بھی سود ہی کی طرح ہے، حالانکہ اللہ نے تجارت کو حلال کیا ہے اور سود کو حرام، پھر جس شخص کے پاس اس کے رب کی طرف سے نصیحت آ جائے اور وہ (سود کھانے سے) باز رہے تو جو کچھ وہ پہلے کھا چکا سو کھا چکا، اس کا معاملہ اللہ کے حوالے ہے، اور جو شخص دوبارہ (سودی معاملہ) کرے تو ایسے لوگ دوزخی ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے ﴿275﴾

*Shaitān* (Satan) leading him to insanity. That is because they say: "Trading is only like *Ribā*," whereas Allāh has permitted trading and forbidden *Ribā*. So, whosoever receives an admonition from his Lord and stops eating *Ribā*, shall not be punished for the past; his case is for Allāh (to judge); but whoever returns (to *Ribā*), such are the dwellers of the Fire — they will abide therein forever.

يَمْحَقُ اللّٰهُ الرِّبٰوا وَيُرْبِي الصَّدَقٰتِ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ كُلَّ كَفَّارٍ اَثِيْمٍ ﴿276﴾

اللہ سود کو مٹاتا ہے اور صدقات کو بڑھاتا ہے، اور اللہ کسی ناشکرے گناہ گار کو پسند نہیں کرتا ﴿276﴾

**276.** Allāh will destroy *Ribā* [1] and will give increase for *Sadaqāt* (deeds of charity, alms). And Allāh likes not the disbelievers, sinners.

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتَوُا الزَّكٰوةَ لَھُمْ اَجْرُھُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۚ وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا ھُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿277﴾

بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے اور نماز قائم کی اور وہ زکاۃ ادا کرتے رہے، ان کے لیے ان کے رب کے پاس اجر ہے، نہ ان پر کوئی خوف ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے ﴿277﴾

**277.** Truly, those who believe, and do deeds of righteousness, and perform *As-Salāt* (the prayers), and give *Zakāt* (obligatory charity), they will have their reward with their Lord. On them shall be no fear, nor shall they grieve.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَذَرُوْا مَا بَقِيَ مِنَ الرِّبٰٓوا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿278﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈرو اور جو سود باقی ہے وہ چھوڑ دو[1] اگر تم مومن ہو ﴿278﴾

**278.** O you who believe! Be afraid of Allāh and give up what remains (due to you) from *Ribā* (from now onward), if you are (really) believers.[2]

---

[1] (V.2:276) *Ribā*: See the footnote of (V.2:275)

[2] (V.2:278)

a) Narrated 'Aun bin Abu Juhaifah رضي الله عنه: My father bought a slave who practised the profession of cupping. (My father broke the slave's instruments of cupping.) I asked my father why he had done so. He replied, "The Prophet ﷺ forbade the acceptance of the price of a dog or blood, and also forbade the profession of tattooing, or getting tattooed and receiving or giving *Ribā*, and cursed the picture-makers." [*Sahih Al-Bukhāri*, 3/2086 (O.P.299)]

b) Narrated Abu Juhaifah that he had bought a slave whose profession was cupping and then said: The Prophet ﷺ forbade taking the price of blood and the price of a dog and the earnings of a prostitute, and cursed the one who took or gave *Ribā*, and the lady who tattooed others or got herself tattooed, and the picture-maker. [*Sahih Al-Bukhari*, 7/5962 (O.P.845)].

① احادیث میں بھی سود سمیت حرام کی کمائی سے روکا گیا ہے۔ مثلاً نبی ﷺ نے کتے اور خون نکالنے کی قیمت (لینے دینے) سے منع فرمایا ہے۔ تیز گودنے اور گدوانے والی پر، سود کھانے اور کھلانے والے پر اور تصویر بنانے والے پر لعنت فرمائی ہے۔ اسی طرح فاحشہ عورت کی کمائی سے منع فرمایا۔ (صحیح البخاری، البیوع، باب: 25 حدیث: 2086۔ اللباس، باب: 96 حدیث: 5962) علاوہ ازیں ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں: ایک دفعہ بلال رضی اللہ عنہ برنی (ایک اعلیٰ قسم کی) کھجور لے کر نبی کریم ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ آپ نے پوچھا: ''یہ کہاں سے لائے ہو؟'' تو بلال رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: ''میرے پاس خراب کھجور تھی تو میں نے اس (خراب) کھجور کے دو صاع دے کر ایک صاع لیا تاکہ آپ کی خدمت میں کھانے کے لیے پیش کروں۔'' تو نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''افسوس ہے افسوس! یہ تو بالکل سود ہے بالکل سود، ایسا مت کرو اور اگر تم نے دوبارہ کھجور خریدنی ہو تو (پہلے) اپنی کھجور بیچو اور عمدہ کھجور (قیمت ادا کر کے) خریدو۔'' (صحیح البخاری، الوکالۃ، باب: 11 حدیث: 2312)

an All-Watcher over you.

وَاٰتُوا الْيَتٰمٰٓى اَمْوَالَهُمْ وَلَا تَتَبَدَّلُوا الْخَبِيْثَ بِالطَّيِّبِ ۪ وَلَا تَاْكُلُوْٓا اَمْوَالَهُمْ اِلٰٓى اَمْوَالِكُمْ ۭ اِنَّهٗ كَانَ حُوْبًا كَبِيْرًا ②

اور یتیموں کو ان کے مال دے دو، اور اچھے مال کو برے مال سے نہ بدلو۔ اور تم ان کے مال اپنے مال کے ساتھ ملا کر نہ کھا جاؤ، بے شک یہ بہت بڑا گناہ ہے②

**2.** And give to the orphans their property and do not exchange (your) bad things for (their) good ones; and devour not their substance (by adding it) to your substance. Surely, this is a great sin.[1]

وَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تُقْسِطُوْا فِي الْيَتٰمٰى فَانْكِحُوْا مَا طَابَ لَكُمْ مِّنَ النِّسَاۗءِ مَثْنٰى وَثُلٰثَ وَرُبٰعَ ۚ فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا تَعْدِلُوْا فَوَاحِدَةً اَوْ مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ۭ ذٰلِكَ اَدْنٰٓى اَلَّا تَعُوْلُوْا ③

اور اگر تمھیں ڈر ہو کہ تم یتیم لڑکیوں کے بارے میں انصاف نہ کر سکو گے تو ان کی بجائے ان عورتوں میں سے جو تمھیں اچھی لگیں، دو دو، تین تین اور چار چار سے نکاح کر لو، پھر اگر تمھیں ڈر ہو کہ تم انصاف نہ کر سکو گے تو ایک ہی سے (نکاح کرو) یا اپنی ملکیت کی لونڈیوں سے (ازدواجی تعلق رکھو) یہ زیادہ بہتر ہے کہ اس طرح تم ناانصافی کرنے سے بچے رہو گے③

**3.** And if you fear that you shall not be able to deal justly with the orphan girls then marry (other) women of your choice, two or three, or four; but if you fear that you shall not be able to deal justly (with them), then only one or (slaves) that your right hands possess. That is nearer to prevent you from doing injustice.

وَاٰتُوا النِّسَاۗءَ صَدُقٰتِهِنَّ نِحْلَةً ۭ فَاِنْ طِبْنَ لَكُمْ عَنْ شَيْءٍ مِّنْهُ نَفْسًا فَكُلُوْهُ هَنِيْۗـــًٔـا مَّرِيْۗـــًٔـا ④

اور عورتوں کو ان کے مہر خوشی سے دے دو[1] پھر اگر وہ اپنی مرضی سے تمھیں کچھ مہر چھوڑ دیں تو تم اسے شوق سے کھا سکتے ہو④

**4.** And give to the women (whom you marry) their *Mahr* (obligatory bridal-money given by the husband to his wife at the time of marriage) with a good heart; but if they, of their own good pleasure, remit any part of it to you, take it, and enjoy it without fear of any harm (as Allāh has made it lawful).

وَلَا تُؤْتُوا السُّفَهَاۗءَ اَمْوَالَكُمُ الَّتِىْ جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ قِيٰمًا وَّارْزُقُوْھُمْ فِيْهَا وَاكْسُوْھُمْ وَقُوْلُوْا لَھُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ⑤

اور تم اپنے وہ مال نادان لوگوں کے سپرد نہ کرو جو اللہ نے تمھارے لیے گزر بسر کا ذریعہ بنائے ہیں، البتہ ان میں سے انھیں کھانے اور پہننے کے لیے دو۔ اور ان سے اچھی بات کہو⑤

**5.** And give not to the foolish your property which Allāh has made a means of support for you,[2] but feed and clothe them therewith, and speak to them words of kindness and justice.

وَابْتَلُوا الْيَتٰمٰى حَتّٰٓي اِذَا بَلَغُوا النِّكَاحَ ۚ فَاِنْ اٰنَسْتُمْ مِّنْھُمْ رُشْدًا فَادْفَعُوْٓا اِلَيْھِمْ اَمْوَالَھُمْ ۚ وَلَا تَاْكُلُوْھَآ اِسْرَافًا

اور تم یتیموں کی جانچ پرکھ کرو یہاں تک کہ وہ نکاح (کی عمر) کو پہنچ جائیں، پھر اگر تم انھیں سمجھ دار پاؤ تو ان کے مال ان کے سپرد کر دو، اور تم ان کے مال حد

**6.** And try the orphans (as regards their intelligence) until they reach the age of marriage; if then you find sound judgement in them, release their property to

[1] (V.4:2). See the footnote of (V.3:130).

[2] (V.4:5) Narrated Al-Mughīrah bin Shu'bah رضي الله عنه : The Prophet ﷺ said, "Allāh has forbidden for you: (1) To be undutiful to your mothers, (2) to bury your daughters alive, (3) not to pay the rights of the others (e.g. *Zakāt*, charity) and (4) to beg of men (i.e. begging). And Allāh has hated for you: (1) Sinful and useless talk like backbiting, or that you talk too much about others, (2) to ask too many questions (in disputed religious matters), and (3) to waste the wealth (by extravagance with lack of wisdom and thinking)." [*Sahih Al-Bukhāri*, 3/2408 (O.P.591)].

① کیونکہ یہ عورت کا ایسا حق ہے جسے ادا نہ کرنا سخت گناہ ہے، چنانچہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "اللہ تعالیٰ نے تم پر حرام کر دیا ہے ماؤں کی نافرمانی کو، بیٹیوں کے زندہ گاڑ دینے کو، اپنے اوپر جو کسی کا حق ہو اس کے ادا نہ کرنے کو اور دوسروں سے ناحق طلب کرنے کو اور آپ نے ناپسند کیا فضول باتیں کرنے، بہت سوال کرنے اور مال کے برباد کرنے کو۔" (صحیح البخاری، الاستقراض، باب: 19 حدیث: 2408)

وَبِدَارًا اَنْ يَّكْبَرُوْا ۭ وَمَنْ كَانَ غَنِيًّا فَلْيَسْتَعْفِفْ ۚ وَمَنْ كَانَ فَقِيْرًا فَلْيَاْكُلْ بِالْمَعْرُوْفِ ۭ فَاِذَا دَفَعْتُمْ اِلَيْهِمْ اَمْوَالَھُمْ فَاَشْهِدُوْا عَلَيْهِمْ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ حَسِيْبًا ⑥

سے بڑھ کر اور جلدی کرتے ہوئے اس خیال سے نہ کھا جاؤ کہ وہ بڑے ہو جائیں گے (اور اپنا حق مانگیں گے۔) اور جو (سرپرست) مال دار ہو وہ (یتیم کا مال کھانے سے) بچے، اور جو غریب ہو وہ جائز طریقے سے (اس کا مال) کھا سکتا ہے، پھر جب تم ان کے مال ان کے سپرد کرو تو ان پر کسی کو گواہ ٹھہرا لو، اور اللہ حساب لینے والا کافی ہے⑥

them, but consume it not wastefully and hastily, fearing that they should grow up, and whoever (amongst guardians) is rich, he should take no wages, but if he is poor, let him have for himself what is just and reasonable (according to his labour). And when you release their property to them, take witness in their presence; and Allāh is All-Sufficient in taking account.

لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ۠ وَلِلنِّسَاۗءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ مِمَّا قَلَّ مِنْهُ اَوْ كَثُرَ ۭ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ⑦

مردوں کے لیے اس مال میں حصہ ہے جو ماں باپ اور رشتہ دار چھوڑ جائیں، اور عورتوں کے لیے بھی حصہ ہے اس مال میں جو ماں باپ اور رشتہ دار چھوڑ جائیں، (یہ چھوڑا ہوا مال) تھوڑا ہو یا زیادہ، اس میں ہر ایک کا مقرر کیا ہوا حصہ ہے⑦

**7.** There is a share for men and a share for women from what is left by parents and those nearest related, whether, the property be small or large — a legal share.

وَاِذَا حَضَرَ الْقِسْمَةَ اُولُوا الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنُ فَارْزُقُوْھُمْ مِّنْهُ وَقُوْلُوْا لَھُمْ قَوْلًا مَّعْرُوْفًا ⑧

اور جب تقسیم کے وقت حاضر ہوں (دور کے) رشتہ دار، یتیم اور مسکین تو انھیں بھی اس میں سے کچھ دے دو، اور ان سے اچھی بات کہو⑧

**8.** And when the relatives and the orphans and *Al-Masākīn* (the needy) are present at the time of division, give them out of the property, and speak to them words of kindness and justice.

وَلْيَخْشَ الَّذِيْنَ لَوْ تَرَكُوْا مِنْ خَلْفِھِمْ ذُرِّيَّةً ضِعٰفًا خَافُوْا عَلَيْھِمْ ۠ فَلْيَتَّقُوا اللّٰهَ وَلْيَقُوْلُوْا قَوْلًا سَدِيْدًا ⑨

اور لوگوں کو اس بات سے ڈرنا چاہیے کہ اگر وہ مرتے وقت اپنے پیچھے بے بس اولاد چھوڑ جائیں تو انھیں ان کے بارے میں کتنی فکر ہوگی، چنانچہ انھیں اللہ سے ڈرنا چاہیے اور سیدھی بات کہنی چاہیے⑨

**9.** And let those (executors and guardians) have the same fear in their minds as they would have for their own, if they had left weak offspring behind. So, let them fear Allāh and speak right words.

اِنَّ الَّذِيْنَ يَاْكُلُوْنَ اَمْوَالَ الْيَتٰمٰى ظُلْمًا اِنَّمَا يَاْكُلُوْنَ فِيْ بُطُوْنِھِمْ نَارًا ۭ وَسَيَصْلَوْنَ سَعِيْرًا ⑩ ع 10/12

بے شک جو لوگ یتیموں کا مال ظلم کے ساتھ کھاتے ہیں وہ اپنے پیٹ میں آگ بھرتے ہیں اور وہ جلد دہکتی آگ میں داخل ہوں گے⑩

**10.** Verily, those who unjustly eat up the property of orphans, they eat up only fire into their bellies, and they will be burnt in the blazing Fire!

يُوْصِيْكُمُ اللّٰهُ فِيْٓ اَوْلَادِكُمْ ۤ لِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ۚ فَاِنْ كُنَّ نِسَاۗءً فَوْقَ اثْنَتَيْنِ فَلَھُنَّ ثُلُثَا مَا تَرَكَ ۚ وَاِنْ كَانَتْ وَاحِدَةً فَلَھَا النِّصْفُ ۭ وَلِاَبَوَيْهِ لِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ مِمَّا تَرَكَ اِنْ كَانَ لَهٗ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلَدٌ

اللہ تمھیں تمھاری اولاد کے بارے میں وصیت کرتا ہے مرد کا حصہ دو عورتوں کے حصے کے برابر ہے، پھر اگر (دو یا) دو سے زیادہ عورتیں ہی ہوں تو ان کے لیے ترکے میں دو تہائی حصہ ہے، اور اگر ایک ہی (لڑکی) ہو تو اس کے لیے آدھا (حصہ) ہے، اور اس (مرنے والے) کے ماں باپ میں سے ہر ایک کے لیے ترکے میں چھٹا حصہ ہے، اگر اس کی اولاد ہو۔

**11.** Allāh commands you as regards your children's (inheritance): to the male, a portion equal to that of two females; if (there are) women (only daughters), two or more, their share is two-thirds of the inheritance; if only one (daughter), her share is a half. For parents, a sixth share of

وَّوَرِثَهٗٓ اَبَوٰهُ فَلِاُمِّهِ الثُّلُثُ ۚ فَاِنْ كَانَ لَهٗٓ اِخْوَةٌ فَلِاُمِّهِ السُّدُسُ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ؕ اٰبَآؤُكُمْ وَاَبْنَآؤُكُمْ لَا تَدْرُوْنَ اَيُّهُمْ اَقْرَبُ لَكُمْ نَفْعًا ؕ فَرِيْضَةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ⑪

پھر اگر اس کی اولاد نہ ہو اور اس کے ماں باپ ہی اس کے وارث ہوں تو اس کی ماں کے لیے تیسرا حصہ ہے۔ پھر اگر اس (مرنے والے) کے (ایک سے زیادہ) بھائی بہن ہوں تو اس کی ماں کے لیے چھٹا حصہ ہے۔ (یہ تقسیم) اس کی وصیت پر عمل یا قرض ادا کرنے کے بعد ہوگی تمھارے باپ اور تمھارے بیٹے، تم نہیں جانتے کہ ان میں سے کون نفع کے لحاظ سے تم سے زیادہ قریب ہے۔ (یہ تقسیم) اللہ کی طرف سے مقرر ہے، بے شک اللہ تعالیٰ خوب جاننے والا، بڑی حکمت والا ہے ⑪

inheritance to each if the deceased left children; if no children, and the parents are the (only) heirs, the mother has a third; if the deceased left brothers or (sisters), the mother has a sixth. (The distribution in all cases is) after the payment of legacies he may have bequeathed or debt. You know not which of them, whether your parents or your children, are nearest to you in benefit; (these fixed shares) are ordained by Allāh. And Allāh is Ever All-Knower, All-Wise.

وَلَكُمْ نِصْفُ مَا تَرَكَ اَزْوَاجُكُمْ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهُنَّ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ لَهُنَّ وَلَدٌ فَلَكُمُ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْنَ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصِيْنَ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ؕ وَلَهُنَّ الرُّبُعُ مِمَّا تَرَكْتُمْ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّكُمْ وَلَدٌ ۚ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ وَلَدٌ فَلَهُنَّ الثُّمُنُ مِمَّا تَرَكْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ تُوْصُوْنَ بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ؕ وَاِنْ كَانَ رَجُلٌ يُّوْرَثُ كَلٰلَةً اَوِ امْرَاَةٌ وَّلَهٗٓ اَخٌ اَوْ اُخْتٌ فَلِكُلِّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا السُّدُسُ ۚ فَاِنْ كَانُوْٓا اَكْثَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَهُمْ شُرَكَآءُ فِي الثُّلُثِ مِنْۢ بَعْدِ وَصِيَّةٍ يُّوْصٰى بِهَآ اَوْ دَيْنٍ ۙ غَيْرَ مُضَآرٍّ ۚ وَصِيَّةً مِّنَ اللّٰهِ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَلِيْمٌ ⑫

اور تمھاری بیویوں کے ترکے میں تمھارا آدھا حصہ ہے، اگر ان کی اولاد نہ ہو، پھر اگر ان کی اولاد ہو تو ان کے ترکے میں تمھارا چوتھا حصہ ہے۔ (یہ تقسیم) ان کی وصیت پر عمل یا قرض ادا کرنے کے بعد ہوگی اور اگر تمھاری اولاد نہ ہو تو تمھارے ترکے میں تمھاری بیویوں کا چوتھا حصہ ہے، پھر اگر تمھاری اولاد ہو تو تمھارے ترکے میں ان کا آٹھواں حصہ ہے۔ (یہ تقسیم) تمھاری وصیت پر عمل یا قرض ادا کرنے کے بعد ہوگی اور اگر وہ آدمی جس کا ورثہ تقسیم کیا جا رہا ہو، اس کا بیٹا ہو نہ باپ، یا ایسی ہی عورت ہو، اور اس کا ایک بھائی یا ایک بہن ہو تو ان دونوں میں سے ہر ایک کے لیے چھٹا حصہ ہے۔ پھر اگر ان کی تعداد اس سے زیادہ ہو تو وہ سب ایک تہائی حصے میں شریک ہوں گے۔ (یہ تقسیم) اس کی وصیت پر عمل یا قرض ادا کرنے کے بعد (ہوگی) جبکہ وہ کسی کو نقصان پہنچانے والا نہ ہو۔ یہ اللہ کی طرف سے تاکید ہے، اور اللہ خوب جاننے والا، بڑے حوصلے والا ہے ⑫

**12.** In that which your wives leave, your share is a half if they have no child; but if they leave a child, you get a fourth of that which they leave after payment of legacies that they may have bequeathed or debt. In that which you leave, their (your wives) share is a fourth if you leave no child; but if you leave a child, they get an eighth of that which you leave after payment of legacies that you may have bequeathed or debt. If the man or woman whose inheritance is in question has left neither ascendants nor descendants, but has left a brother or a sister, each one of the two gets a sixth; but if more than two, they share in a third, after payment of legacies he (or she) may have bequeathed or debt, so that no loss is caused (to anyone). This is a Commandment from Allāh; and Allāh is Ever All-Knowing, Most Forbearing.

تِلْكَ حُدُوْدُ اللّٰهِ ؕ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ⑬

یہ اللہ کی حدیں ہیں، اور جو اللہ اور اس کے رسول کی فرمانبرداری کرے گا، اسے اللہ ایسے باغوں میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ اور یہ بہت بڑی کامیابی ہے ⑬

**13.** These are the limits (set by) Allāh (or ordainments as regards laws of inheritance), and whosoever obeys Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), will be admitted to Gardens under

which rivers flow (in Paradise), to abide therein, and that will be the great success.

14. And whosoever disobeys Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), and transgresses His (set) limits, He will cast him into the Fire, to abide therein; and he shall have a disgraceful torment.

اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی نافرمانی کرے گا اور اس کی حدوں سے آگے نکلے گا تو اللہ اسے آگ میں داخل کرے گا جس میں وہ ہمیشہ رہے گا اور اس کے لیے رسوا کرنے والا عذاب ہے⑭

وَمَنْ يَّعْصِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَتَعَدَّ حُدُوْدَهٗ يُدْخِلْهُ نَارًا خَالِدًا فِيْهَا ۠ وَلَهٗ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ⑭ ع

ع 2 4 13

15. And those of your women who commit illegal sexual intercourse, take the evidence of four witnesses from amongst you against them; and if they testify, confine them (i.e. women) to houses until death comes to them or Allāh ordains for them some (other) way.[1]

اور تمھاری عورتوں میں سے جو بے حیائی کا کام کریں، تو تم ان پر اپنے میں سے چار مرد گواہ ٹھہرا لو، پھر اگر وہ گواہی دیں تو ان عورتوں کو گھروں میں بند رکھو یہاں تک کہ انھیں موت آجائے یا اللہ ان کے لیے کوئی راستہ نکال دے①⑮

وَالّٰتِيْ يَاْتِيْنَ الْفَاحِشَةَ مِنْ نِّسَآىِٕكُمْ فَاسْتَشْهِدُوْا عَلَيْهِنَّ اَرْبَعَةً مِّنْكُمْ ۚ فَاِنْ شَهِدُوْا فَاَمْسِكُوْهُنَّ فِي الْبُيُوْتِ حَتّٰى يَتَوَفّٰىهُنَّ الْمَوْتُ اَوْ يَجْعَلَ اللّٰهُ لَهُنَّ سَبِيْلًا ⑮

16. And the two persons (man and woman) among you who commit illegal sexual intercourse, hurt them both.[2] And if they repent (promise Allāh that they will never repeat, i.e. commit illegal sexual intercourse and other similar sins) and do righteous good deeds, leave them alone. Surely, Allāh is Ever All-Forgiving (the One Who forgives and accepts repentance), (and He is) Most Merciful.

اور تم میں سے جو دو مرد بے حیائی کا کام کریں، تو ان کو ایذا دو②، پھر اگر وہ توبہ کر کے اپنی اصلاح کر لیں تو ان سے درگزر کرو۔ بے شک اللہ بہت توبہ قبول کرنے والا، بڑا مہربان ہے⑯

وَالَّذٰنِ يَاْتِيٰنِهَا مِنْكُمْ فَاٰذُوْهُمَا ۚ فَاِنْ تَابَا وَاَصْلَحَا فَاَعْرِضُوْا عَنْهُمَا ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ تَوَّابًا رَّحِيْمًا ⑯

17. Allāh accepts only the repentance of those who do evil in ignorance and foolishness and repent soon (i.e., afterwards); it is they whom Allāh will forgive and Allāh is Ever All-Knower, All-Wise.

اللہ تو صرف ان لوگوں کی توبہ قبول کرتا ہے جو نادانی سے برا کام کرتے ہیں، پھر جلد ہی توبہ کر لیتے ہیں، چنانچہ اللہ ان کی توبہ قبول کر لیتا ہے، اور اللہ بہت جاننے والا، بڑی حکمت والا ہے⑰

اِنَّمَا التَّوْبَةُ عَلَى اللّٰهِ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السُّوْۗءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ يَتُوْبُوْنَ مِنْ قَرِيْبٍ فَاُولٰۗىِٕكَ يَتُوْبُ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ⑰

18. And of no effect is the repentance of those who continue to do evil deeds until death faces one of them and he says: "Now I

اور ان لوگوں کی توبہ قبول نہیں ہوتی جو برے کام کرتے رہتے ہیں، یہاں تک کہ جب ان میں سے کسی کو موت آجائے، تو وہ کہتا ہے: بے شک اب

وَلَيْسَتِ التَّوْبَةُ لِلَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۚ حَتّٰٓى اِذَا حَضَرَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ

[1] (V.4:15) The provision of this Verse has been abrogated by the Verse of *Sūrat An-Nur* (V.24:2), ordaining lashing for the unmarried and stoning to death for the married, when four witnesses testify to the crime.
[2] (V.4:16) See (V.24:2).

① اس آیت کا حکم سورۂ نور کی آیت 2 سے منسوخ ہو گیا ہے۔
② ملاحظہ ہو حاشیہ (سورۂ نور 2/24)

قَالَ اِنِّيْ تُبْتُ الْـٰٔنَ وَلَا الَّذِيْنَ يَمُوْتُوْنَ وَهُمْ كُفَّارٌ ۭ اُولٰۗىِٕكَ اَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ⑱

میں نے توبہ کی، اور نہ ان لوگوں کی توبہ قبول ہوتی ہے جو اس حال میں مرتے ہیں کہ وہ کافر ہی ہوتے ہیں، ان لوگوں کے لیے ہم نے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے⑱

repent;" nor of those who die while they are disbelievers. For them We have prepared a painful torment.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَرِثُوا النِّسَاۗءَ كَرْهًا ۭ وَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ لِتَذْهَبُوْا بِبَعْضِ مَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيْنَ بِفَاحِشَةٍ مُّبَيِّنَةٍ ۚ وَعَاشِرُوْهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ۚ فَاِنْ كَرِهْتُمُوْهُنَّ فَعَسٰٓى اَنْ تَكْرَهُوْا شَـيْـــًٔـا وَّيَجْعَلَ اللّٰهُ فِيْهِ خَيْرًا كَثِيْرًا ⑲

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تمھارے لیے حلال نہیں کہ تم عورتوں کے زبردستی وارث بن جاؤ، اور تم انھیں (اس مقصد سے) نہ روک رکھو کہ تم نے انھیں جو مہر دیا ہو① اس کا کچھ حصہ واپس لے لو، مگر اس صورت میں (انھیں روکنا جائز ہے) اگر وہ کھلی بے حیائی کا کام کریں۔ اور تم ان کے ساتھ اچھے طریقے سے گزر بسر کرو، پھر اگر تم ان کو ناپسند کرو تو ہوسکتا ہے کہ تم کسی چیز کو ناپسند کرو اور اللہ اس میں بہت بھلائی ڈال دے⑲

**19.** O you who believe! You are forbidden to inherit women against their will; and you should not treat them with harshness, that you may take away part of the *Mahr*[1] you have given them, unless they commit open *Fahishah* (illegal sexual intercourse or disobey their husbands); and live with them honourably. If you dislike them, it may be that you dislike a thing through which Allāh brings a great deal of good.

وَاِنْ اَرَدْتُّمُ اسْتِبْدَالَ زَوْجٍ مَّكَانَ زَوْجٍ ۙ وَّاٰتَيْتُمْ اِحْدٰىھُنَّ قِنْطَارًا فَلَا تَاْخُذُوْا مِنْهُ شَـيْـــًٔـا ۭ اَتَاْخُذُوْنَهٗ بُھْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ⑳

اور اگر تم ایک بیوی کی جگہ دوسری بیوی کرنا چاہو، اور تم نے ان میں سے کسی کو بہت سا مال دیا ہو تو اس میں سے کچھ بھی واپس نہ لو، کیا تم اسے بہتان لگا کر اور کھلا گناہ کرتے ہوئے واپس لو گے؟⑳

**20.** But if you intend to replace a wife by another and you have given one of them a *Qintār* (of gold, i.e. a great amount as *Mahr*), take not the least bit of it back; would you take it wrongfully without a right and (with) a manifest sin?

وَكَيْفَ تَاْخُذُوْنَهٗ وَقَدْ اَفْضٰى بَعْضُكُمْ اِلٰى بَعْضٍ وَّاَخَذْنَ مِنْكُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ㉑

اور تم مہر میں سے کیسے واپس لو گے، حالانکہ تم ایک دوسرے سے ملاپ کر چکے ہو اور ان عورتوں نے تم سے پختہ عہد لیا ہے؟㉑

**21.** And how could you take it (back) while you have gone in to each other, and they have taken from you a firm and strong covenant?

وَلَا تَنْكِحُوْا مَا نَكَحَ اٰبَاۗؤُكُمْ مِّنَ النِّسَاۗءِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ۭ اِنَّهٗ كَانَ فَاحِشَةً وَّمَقْتًا ۭ وَسَاۗءَ سَبِيْلًا ㉒

اور جن عورتوں سے تمھارے باپوں نے نکاح کیا ہو، ان سے تم نکاح نہ کرو، مگر جو پہلے گزر گیا سو گزر گیا بے شک یہ بے حیائی کا کام، ناراضی کی بات اور برا طریقہ ہے㉒

**22.** And marry not women whom your fathers married, except what has already passed; indeed it was shameful and most hateful, and an evil way.

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمْ اُمَّھٰتُكُمْ وَبَنٰتُكُمْ وَاَخَوٰتُكُمْ وَعَمّٰتُكُمْ وَخٰلٰتُكُمْ وَبَنٰتُ الْاَخِ وَبَنٰتُ الْاُخْتِ وَاُمَّھٰتُكُمُ الّٰتِيْٓ

تم پر حرام کی گئی ہیں تمھاری مائیں، اور تمھاری بیٹیاں، اور تمھاری بہنیں، اور تمھاری پھوپھیاں، اور تمھاری خالائیں، اور تمھاری بھتیجیاں، اور تمھاری بھانجیاں، اور تمھاری وہ مائیں جنھوں نے تمھیں

**23.** Forbidden to you (for marriage) are: your mothers, your daughters, your sisters, your father's sisters, your mother's sisters, your brother's daughters,

[1] (V.4:19) *Mahr:* Bridal-money given by the husband to his wife at the time of marriage.

① اس سے مراد مہر ہے یعنی ایسی چیز جو کہ خاوند کی طرف سے بیوی کو شادی کے بدلے میں دی جائے (روپیہ، سونا، چاندی وغیرہ) لوگوں میں مشہور ہے: "-/32 روپے شرعی مہر ہے۔" یہ بالکل غلط ہے، مہر لڑکے کی طاقت کے مطابق ہونا چاہیے۔ تاہم عدم ادائیگی کی نیت سے زیادہ سے زیادہ مہر باندھ دینا بھی صحیح نہیں۔ اس کی ادائیگی بھی نہایت ضروری ہے، اس لیے یہ حسب طاقت ہی ہونا چاہیے۔

اَرْضَعْنَكُمْ وَاَخَوٰتُكُمْ مِّنَ الرَّضَاعَةِ وَاُمَّهٰتُ نِسَآئِكُمْ وَرَبَآئِبُكُمُ الّٰتِیْ فِیْ حُجُوْرِكُمْ مِّنْ نِّسَآئِكُمُ الّٰتِیْ دَخَلْتُمْ بِهِنَّ ؗ فَاِنْ لَّمْ تَكُوْنُوْا دَخَلْتُمْ بِهِنَّ فَلَا جُنَاحَ عَلَیْكُمْ ؗ وَحَلَآئِلُ اَبْنَآئِكُمُ الَّذِیْنَ مِنْ اَصْلَابِكُمْ ۙ وَاَنْ تَجْمَعُوْا بَیْنَ الْاُخْتَیْنِ اِلَّا مَا قَدْ سَلَفَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِیْمًا ﴿23﴾

دودھ پلایا ہو، اور تمھاری دودھ شریک بہنیں، اور تمھاری بیویوں کی مائیں، اور تمھاری وہ سوتیلی بیٹیاں جو تمھارے ہاں پرورش پائیں اوران عورتوں کے پیٹ سے ہوں جن سے تم نے صحبت کی ہو، پھر اگر تم نے ان سے صحبت نہ کی ہو تو تم پر کوئی گناہ نہیں، اور تمھارے صلبی بیٹوں کی بیویاں، اور تمھارا دو بہنوں کو جمع کرنا (بھی حرام ہے) مگر جو پہلے گزر گیا سو گزر گیا۔ بے شک اللہ بہت بخشنے والا، بڑا مہربان ہے﴿23﴾

your sister's daughters, your foster mothers who suckled you, your foster milk suckling sisters, your wives' mothers, your stepdaughters under your guardianship, born of your wives to whom you have gone in — but there is no sin on you if you have not gone into them (to marry their daughters), — the wives of your sons who (spring) from your own loins, and two sisters in wedlock at the same time, except for what has already passed; verily, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَّالْمُحْصَنٰتُ مِنَ النِّسَآءِ اِلَّا مَا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ ۚ كِتٰبَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ ۚ وَاُحِلَّ لَكُمْ مَّا وَرَآءَ ذٰلِكُمْ اَنْ تَبْتَغُوْا بِاَمْوَالِكُمْ مُّحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ ؕ فَمَا اسْتَمْتَعْتُمْ بِهٖ مِنْهُنَّ فَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ فَرِيْضَةً ؕ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيْمَا تَرٰضَيْتُمْ بِهٖ مِنْۢ بَعْدِ الْفَرِيْضَةِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿24﴾

اور تمھارے لیے شادی شدہ عورتیں بھی حرام ہیں سوائے ان لونڈیوں کے جن کے تم مالک ہو۔ (یہ) اللہ نے تمھارے لیے لکھ دیا ہے، اور ان کے علاوہ جو عورتیں ہیں، وہ تمھارے لیے حلال کر دی گئی ہیں، (شرط یہ ہے) کہ تم اپنے مال (مہر) کے بدلے انھیں حاصل کر کے ان سے نکاح کرو اور تمھاری نیت بدکاری کی نہ ہو، پھر جن سے مہر کے عوض تم فائدہ اٹھاؤ، انھیں ان کے مقرر کیے ہوئے مہر دے دو، اگر تم مہر مقرر کر لینے کے بعد اس (میں کمی بیشی) پر راضی ہو جاؤ تو تم پر کوئی گناہ نہیں۔ بے شک اللہ خوب جاننے والا، بڑی حکمت والا ہے﴿24﴾

**24.** Also (forbidden are) women already married, except those (slaves) whom your right hands possess. Thus has Allāh ordained for you. All others are lawful, provided you seek (them in marriage) with *Mahr* (bridal-money given by the husband to his wife at the time of marriage) from your property, desiring chastity, not committing illegal sexual intercourse, so with those of whom you have enjoyed sexual relations, give them their *Mahr* as prescribed; but if after a *Mahr* is prescribed, you agree mutually (to give more), there is no sin on you. Surely, Allāh is Ever All-Knowing, All-Wise.

وَمَنْ لَّمْ يَسْتَطِعْ مِنْكُمْ طَوْلًا اَنْ يَّنْكِحَ الْمُحْصَنٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ فَمِنْ مَّا مَلَكَتْ اَيْمَانُكُمْ مِّنْ فَتَيٰتِكُمُ الْمُؤْمِنٰتِ ؕ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاِيْمَانِكُمْ ؕ بَعْضُكُمْ مِّنْۢ بَعْضٍ ۚ فَانْكِحُوْهُنَّ بِاِذْنِ اَهْلِهِنَّ وَاٰتُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ مُحْصَنٰتٍ غَيْرَ مُسٰفِحٰتٍ وَّلَا مُتَّخِذٰتِ اَخْدَانٍ ۚ فَاِذَاۤ اُحْصِنَّ فَاِنْ اَتَيْنَ بِفَاحِشَةٍ فَعَلَيْهِنَّ نِصْفُ مَا عَلَى الْمُحْصَنٰتِ مِنَ الْعَذَابِ ؕ ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ الْعَنَتَ مِنْكُمْ ؕ وَاَنْ تَصْبِرُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ ؕ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿25﴾

اور تم میں سے جو شخص آزاد مومن عورتوں سے نکاح کرنے کی طاقت نہ رکھتا ہو، وہ تمھاری ملکیت مومن لونڈیوں میں سے کسی لونڈی سے نکاح کر لے، اور اللہ تمھارے ایمانوں کا حال خوب جانتا ہے، تم سب ایک ہی گروہ کے لوگ ہو (تم میں برتری کا معیار صرف ایمان ہے) پس تم ان کے مالکوں کی اجازت سے ان سے نکاح کر لو اور انھیں دستور کے مطابق ان کے مہر دو، جبکہ وہ نکاح میں لائی گئی ہوں، بدکاری کرنے والی نہ ہوں اور نہ چوری چھپے آشنا بنانے والی ہوں، پھر جب وہ نکاح میں آ جائیں اور اس کے بعد وہ بدکاری کریں تو ان کی سزا آزاد عورتوں کی سزا کا نصف ہے۔① یہ (اجازت) تم میں سے اس کے لیے ہے جسے گناہ کی راہ پر چلنے کا اندیشہ ہو۔ اور یہ کہ تم صبر کرو، تمھارے لیے بہتر ہے۔ اور اللہ بہت بخشنے والا، بڑا رحم کرنے والا ہے﴿25﴾

**25.** And whoever of you has not the means wherewith to wed free believing women, they may wed believing girls from among those (slaves) whom your right hands possess, and Allāh has full knowledge about your Faith; you are one from another. Wed them with the permission of their own folk (guardians, *Auliyā'* or masters) and give them their *Mahr* according to what is reasonable; they (the above said captive and slave-girls) should be chaste, not committing illegal sex, nor taking boyfriends. And after they have been taken in wedlock, if they commit adultery, their punishment is half of that for free (unmarried) women.[1] This is for him among you who is afraid of being harmed in his religion or in his body; but it is better for you that you practise self-restraint, and Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

---

[1] (V.4:25) Female or male slaves (married or unmarried); if they commit illegal sexual intercourse, their punishment is fifty (50) lashes (half of that which is for free unmarried women); neither stoning to death nor exile.

① غلام مرد یا عورت (لونڈی) شادی شدہ ہوں یا غیر شادی شدہ، اگر زنا کریں تو ان کو پچاس کوڑوں کی سزا دی جائے گی اور ان پر رجم کی حد قائم نہیں ہوگی۔

يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيُبَيِّنَ لَكُمْ وَيَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَيَتُوْبَ عَلَيْكُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿۲۶﴾

اللہ چاہتا ہے کہ تمھارے لیے (یہ معاملات) کھول کر بیان کرے اور تمھیں تم سے پہلے کے نیک لوگوں کی راہ پر چلائے اور تم پر توجہ دے، اور اللہ خوب جاننے والا، خوب حکمت والا ہے ﴿۲۶﴾

**26.** Allāh wishes to make clear (what is lawful and what is unlawful) to you, and to show you the ways of those before you, and accept your repentance, and Allāh is All-Knower, All-Wise.

وَاللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْكُمْ ۫ وَيُرِيْدُ الَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الشَّهَوٰتِ اَنْ تَمِيْلُوْا مَيْلًا عَظِيْمًا ﴿۲۷﴾

اور اللہ تم پر توجہ دینا چاہتا ہے، اور وہ لوگ جو اپنی خواہشات کی پیروی کرتے ہیں وہ چاہتے ہیں کہ تم (حق سے) بہت دور ہو جاؤ ﴿۲۷﴾

**27.** Allāh wishes to accept your repentance, but those who follow their lusts, wish that you (believers) should deviate tremendously away (from the Right Path).

يُرِيْدُ اللّٰهُ اَنْ يُّخَفِّفَ عَنْكُمْ ۚ وَخُلِقَ الْاِنْسَانُ ضَعِيْفًا ﴿۲۸﴾

اللہ چاہتا ہے کہ تمھارا بوجھ ہلکا کر دے، اور انسان بہت کمزور پیدا کیا گیا ہے ﴿۲۸﴾

**28.** Allāh wishes to lighten (the burden) for you; and man was created weak (cannot be patient to leave sexual intercourse with women).

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَاْكُلُوْۤا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ اِلَّاۤ اَنْ تَكُوْنَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِّنْكُمْ ۫ وَلَا تَقْتُلُوْۤا اَنْفُسَكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيْمًا ﴿۲۹﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم آپس میں ایک دوسرے کے مال ناحق نہ کھاؤ، مگر یہ کہ آپس کی رضا مندی سے تجارت ہو، اور تم اپنے آپ کو قتل نہ کرو، ① بے شک اللہ تم پر بہت رحم کرنے والا ہے ﴿۲۹﴾

**29.** O you who believe! Eat not up your property among yourselves unjustly except it be a trade amongst you, by mutual consent. And do not kill yourselves (nor kill one another). Surely, Allāh is Most Merciful to you.[1]

وَمَنْ يَّفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا وَّظُلْمًا فَسَوْفَ نُصْلِيْهِ نَارًا ؕ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿۳۰﴾

اور جو شخص سرکشی اور ظلم سے ایسے (نافرمانی کے) کام کرے گا، تو اسے ہم جلد آگ میں ڈالیں گے اور یہ اللہ کے لیے بہت آسان ہے ﴿۳۰﴾

**30.** And whoever commits that through aggression and injustice, We shall cast him into the Fire, and that is easy for Allāh.

اِنْ تَجْتَنِبُوْا كَبَآئِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ

اگر تم بڑے گناہوں سے بچو گے جن سے تمھیں روکا

**31.** If you avoid the great sins[2]

---

[1] (V.4:29) What is said about committing suicide.

Narrated Thābit bin Ad-Dahhak رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Whoever intentionally swears falsely by a religion other than Islām, then he is what he had said (e.g. if he says, 'If such thing is not true then I am a Jew,' he is really a Jew if he is a liar). And whoever commits suicide with a piece of iron, will be punished with the same piece of iron in the Hell-fire." [*Sahih Al-Bukhāri*, 2/1363 (O.P.445)]

Narrated Jundub: The Prophet ﷺ said, "A man was inflicted with wounds and he committed suicide, and so Allāh said: 'My slave has caused death on himself hurriedly, so I forbid Paradise for him.'"

[*Sahih Al-Bukhāri*, 2/1364 (O.P.445)]

Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "He who commits suicide by throttling, shall keep on throttling himself in the Hell-fire; and he who commits suicide by stabbing himself, shall keep on stabbing himself in the Hell-fire (forever)." [*Sahih Al-Bukhāri*, 2/1365 (O.P.446)].

[2] (V.4:31) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه : The Prophet ﷺ said: "Avoid the seven great destructive sins." They (the people) asked, "O Allāh's Messenger! What are they?" He said, "(1) To join partners in worship with Allāh, (2) to practise sorcery; (3) to kill a person which Allāh has forbidden except for a just cause (according to Islāmic law); (4) to eat up *Ribā**; (5) to eat up the property of an orphan; (6) to show one's back to the enemy and fleeing from the battlefield at the time of fighting, and (7) to accuse chaste women who never even think of anything touching their chastity and are good believers." [*Sahih Al-Bukhāri*, 8/6857 (O.P.840)].

* *Ribā*: See (V.2:275) and its footnote.

① یعنی "خودکشی مت کرو" اس کی سزا بڑی سخت ہے۔ حدیث میں ہے: "جس شخص نے اسلام کے سوا کسی اور دین کی جان بوجھ کر جھوٹی قسم کھائی تو وہ ویسے ہی ہے (جیسے اس کا زعم تھا یعنی اگر

عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ﴿٣١﴾

جاتا ہے، تو ہم تمھاری (چھوٹی چھوٹی) برائیاں تم سے دور کر دیں گے[1] اور تمھیں عزت کی جگہ میں داخل کریں گے ﴿31﴾

which you are forbidden to do, We shall expiate from you your (small) sins, and admit you to a Noble Entrance (i.e. Paradise).

وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى بَعْضٍ ۭ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ۭ وَلِلنِّسَاۗءِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ۭ وَسْــَٔـلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِـيْمًا ﴿٣٢﴾

اور تم اس مقام و مرتبے کی خواہش نہ کرو جس کے باعث اللہ نے تم میں سے بعض کو بعض پر فضیلت دی ہے۔ مردوں نے جو کمایا اس میں ان کا حصہ ہے اور عورتوں نے جو کمایا اس میں ان کا حصہ ہے اور تم اللہ سے اس کا فضل مانگتے رہو، بے شک اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے ﴿32﴾

**32.** And wish not for the things in which Allāh has made some of you to excel others. For men there is reward for what they have earned, (and likewise) for women there is reward for what they have earned, and ask Allāh of His bounty. Surely, Allāh is Ever All-Knower of everything.

وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ مِمَّا تَرَكَ الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ۭ وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰي كُلِّ شَيْءٍ شَهِيْدًا ﴿٣٣﴾ ع

ماں باپ اور قریبی رشتہ دار جو مال چھوڑ جائیں اس میں ہم نے ہر ایک کے لیے وارث بنائے ہیں اور جن سے تمھارا عہد بندھ چکا ہوا نھیں ان کا حصہ دو، بے شک اللہ ہر چیز پر گواہ ہے ﴿33﴾

**33.** And to everyone, We have appointed heirs of that (property) left by parents and relatives. To those also with whom you have made a pledge (brotherhood), give them their due portion (by *Wasiya* – will).[1] Truly, Allāh is Ever a Witness over all things.

اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَي النِّسَاۗءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ بَعْضَھُمْ عَلٰي بَعْضٍ وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ۭ فَالصّٰلِحٰتُ قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ۭ وَالّٰتِيْ تَخَافُوْنَ نُشُوْزَھُنَّ فَعِظُوْھُنَّ وَاهْجُرُوْھُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ وَاضْرِبُوْھُنَّ ۚ فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيًّا كَبِيْرًا ﴿٣٤﴾

مرد عورتوں پر اس وجہ سے حاکم ہیں کہ اللہ نے ان میں سے ایک کو دوسرے پر فضیلت دی ہے، اور اس وجہ سے بھی کہ وہ اپنے مالوں میں سے خرچ کرتے ہیں، چنانچہ نیک عورتیں فرمانبردار اور خاوند کی غیر موجودگی میں اللہ کی حفاظت سے (مال و آبرو کی) نگہبانی کرتی ہیں اور تمھیں جن عورتوں کی سرکشی کا خوف ہو انھیں تم نصیحت کرو اور ان کو خواب گاہوں میں الگ کر دو، اور انھیں ہلکی سزا دو، پھر اگر وہ تمھاری فرمانبرداری کریں تو انھیں ستانے کی راہ نہ ڈھونڈو۔ بے شک اللہ بہت بلند اور نہایت بڑا ہے ﴿34﴾

**34.** Men are the protectors and maintainers of women, because Allāh has made one of them to excel the other, and because they spend (to support them) from their means. Therefore the righteous women are devoutly obedient (to Allāh and to their husbands), and guard in the husband's absence what Allāh orders them to guard (e.g. their chastity and their husband's property). As to those women on whose part you see ill conduct, admonish them (first), (next) refuse to share their beds, (and

[1] (V.4:33) See for details [*Sahih Al-Bukhari*, 3/2292 (O.P.489)].

★ بقیہ حاشیہ: النساء، آیت: 29

اس نے کہا: فلاں چیز اگر ایسے نہ ہو تو میں یہودی ہوں تو وہ حقیقتاً یہودی ہے اگر وہ اپنے کلام میں جھوٹا ہے) اور جس شخص نے اپنے آپ کو تیز ہتھیار سے مار ڈالا تو اس پر اُسی ہتھیار سے جہنم کا عذاب ہوتا رہے گا۔ نیز نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''ایک شخص زخمی ہو گیا تو اس نے (تنگ آ کر) خود کو قتل کر لیا، تو اللہ تعالیٰ نے فرمایا: میرے بندے نے جان کنی میں جلدی کی (یعنی اتنا صبر نہ کر سکا کہ میں اس کی روح قبض کروں اور اس کو موت آ جائے بلکہ اس نے خودکشی کر لی) تو میں نے اس پر (اس عمل کے سبب) جنت حرام کر دی ہے۔'' (صحیح البخاری، الجنائز، باب: 83 حدیث: 1363، 1364) ایک اور حدیث میں آپ نے فرمایا: ''جو شخص اپنا گلا گھونٹ کر اپنے آپ کو قتل کر لے وہ جہنم میں (ہمیشہ) اپنا گلا گھونٹتا رہے گا اور جو شخص اپنے آپ کو (کسی آلے سے) ضرب لگا لے (مار لے) وہ جہنم میں (ہمیشہ) اپنے آپ کو ضرب لگاتا رہے گا۔'' (صحیح البخاری، الجنائز، باب: 83 حدیث: 1365)

[1] اس میں کبیرہ گناہوں سے بچنے کی تاکید ہے، مزید ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 3/130)

last) beat them (lightly, if it is useful); but if they obey you, seek not against them means (of annoyance). Surely, Allāh is Ever Most High, Most Great.

وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا حَكَمًا مِّنْ أَهْلِهِ وَحَكَمًا مِّنْ أَهْلِهَا إِن يُرِيدَا إِصْلَاحًا يُوَفِّقِ اللَّهُ بَيْنَهُمَا ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلِيمًا خَبِيرًا ﴿٣٥﴾

اور اگر تمھیں دونوں (میاں بیوی) میں جھگڑے کا ڈر ہو تو ایک شخص مرد کے کنبے سے اور ایک عورت کے کنبے سے منصف مقرر کرو، اگر وہ دونوں صلح کرنا چاہیں گے تو اللہ ان دونوں (میاں بیوی) میں موافقت پیدا کردے گا، بے شک اللہ بہت علم والا، خوب خبردار ہے ﴿۳۵﴾

**35.** If you fear a breach between them twain (the man and his wife), appoint (two) arbitrators, one from his family and the other from her's; if they both wish for peace, Allāh will cause their reconciliation. Indeed Allāh is Ever All-Knower, Well-Acquainted with all things.

وَاعْبُدُوا اللَّهَ وَلَا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا ۖ وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا وَبِذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينِ وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبَىٰ وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنبِ وَابْنِ السَّبِيلِ وَمَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ مَن كَانَ مُخْتَالًا فَخُورًا ﴿٣٦﴾

اور تم اللہ کی عبادت کرو اور اس کے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہراؤ، اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو اور رشتہ داروں، یتیموں، مسکینوں، رشتہ دار پڑوسی، اجنبی پڑوسی، ساتھ رہنے والے اور مسافر کے ساتھ اور اپنی ملکیت کنیزوں اور غلاموں سے بھی نیکی کرو۔ بے شک اللہ ہر اترانے والے، فخر کرنے والے کو پسند نہیں کرتا ﴿۳۶﴾

**36.** Worship Allāh and join none with Him (in worship); and do good to parents, kinsfolk, orphans, *Al-Masākīn* (the needy), the neighbour who is near of kin, the neighbour who is a stranger, the companion by your side, the wayfarer (you meet), and those (slaves) whom your right hands possess. Verily, Allāh does not like such as are proud and boastful.

الَّذِينَ يَبْخَلُونَ وَيَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُونَ مَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۗ وَأَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا مُّهِينًا ﴿٣٧﴾

ایسے لوگ (بھی اللہ کو پسند نہیں) جو کنجوسی کرتے ہیں اور لوگوں کو بھی کنجوسی کرنے کا حکم دیتے ہیں اور اللہ نے اپنے فضل سے جو کچھ انھیں دیا ہے اسے چھپاتے ہیں اور ہم نے کافروں کے لیے رسوا کردینے والا عذاب تیار کر رکھا ہے[1] ﴿۳۷﴾

**37.** Those who are miserly and enjoin miserliness on other men and hide what Allāh has bestowed upon them of His bounties. And We have prepared for the disbelievers a disgraceful torment.[1]

وَالَّذِينَ يُنفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُونَ بِاللَّهِ وَلَا بِالْيَوْمِ الْآخِرِ ۗ وَمَن يَكُنِ الشَّيْطَانُ لَهُ قَرِينًا فَسَاءَ قَرِينًا ﴿٣٨﴾

اور ایسے لوگ (بھی اللہ کو پسند نہیں) جو لوگوں کے دکھاوے کے لیے اپنے مال خرچ کرتے ہیں۔ اور وہ اللہ پر اور آخرت کے دن پر ایمان نہیں رکھتے۔ اور جس شخص کا ساتھی شیطان ہو تو وہ بہت برا ساتھی ہے ﴿۳۸﴾

**38.** And (also) those who spend of their substance to be seen of men, and believe not in Allāh and the Last Day [they are the friends of *Shaitān* (Satan)], and whoever takes *Shaitān* (Satan) as an intimate; then what a dreadful intimate he has!

---

[1] (V.4:37) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Everyday two angels come down from heaven and one of them says, 'O Allāh! Compensate every person who spends in Your Cause,' and the other (angel) says, 'O Allāh! Destroy every miser.'" [*Sahih Al-Bukhāri*, 2/1442 (O.P.522)]

① اس میں بخل (کنجوسی) کی سخت مذمت ہے۔ حدیث میں بھی بخل کو ہلاکت کا باعث قرار دیا گیا ہے۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''کوئی دن ایسا نہیں ہوتا جو بندوں پر گزرے اور اس دن صبح کو دو فرشتے (آسمان سے) نہ اترتے ہوں، ان میں سے ایک دعا کرتا ہے: ''یا اللہ! (اپنی راہ میں) خرچ کرنے والے کو اس کا بدل عطا فرما'' اور دوسرا یہ دعا کرتا ہے: ''یا اللہ! بخیل کا مال تباہ کردے۔'' (صحیح البخاری، الزکاۃ، باب: 27 حدیث: 1442)

وَمَا ذَا عَلَيْهِمْ لَوْ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَاَنْفَقُوْا مِمَّا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمْ عَلِيْمًا ﴿39﴾

اوران لوگوں کا کیا جاتا، اگر وہ اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان لے آتے، اور اللہ نے انھیں جو مال دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے؟ اور اللہ انھیں خوب جاننے والا ہے ﴿39﴾

**39.** And what loss have they if they had believed in Allāh and in the Last Day, and they spend out of what Allāh has provided them? And Allāh is Ever All-Knower of them.

اِنَّ اللّٰهَ لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ ۚ وَاِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَيُؤْتِ مِنْ لَّدُنْهُ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿40﴾

بے شک اللہ ذرہ برابر بھی ظلم نہیں کرتا،① اور اگر (کسی کی) کوئی نیکی ہو تو وہ اسے دگنی کر دیتا ہے اور اپنی طرف سے بہت بڑا اجر دیتا ہے ★ ﴿40﴾

**40.** Surely, Allāh wrongs not even of the weight of an atom (or a small ant),[1] but if there is any good (done), He doubles it, and gives from Him a great reward.

---

[1] (V.4:40)

(A) Narrated Abu Sa'īd Al-Khudrī رضي الله عنه : During the lifetime of the Prophet ﷺ some people said, "O Allāh's Messenger! Shall we see our Lord on the Day of Resurrection?" The Prophet ﷺ said: "Yes; do you have any difficulty in seeing the sun at midday when it is bright and there is no cloud in the sky?" They replied, "No." He said, "Do you have any difficulty in seeing the moon on a fullmoon night when it is bright and there is no cloud in the sky?" They replied, "No." The Prophet ﷺ said, "(Similarly) you will have no difficulty in seeing Allāh (عز وجل) on the Day of Resurrection, as you have no difficulty in seeing either of them." On the Day of Resurrection, a call-maker will announce: "Let every nation follow that which they used to worship." Then none of those who used to worship anything other than Allāh like idols and other deities, but will fall in Hell (Fire), till there will remain none but those who used to worship Allāh, both those who were obedient (i.e. good) and those who were disobedient (i.e. bad) and the remaining party of the people of the Scripture. Then the Jews will be called upon and it will be said to them, "Who did you use to worship?" They will say, "We used to worship 'Uzair (Ezra), the son of Allāh." It will be said to them, "You are liars, for Allāh has never taken anyone as a wife or a son. What do you want now?" They will say, "O our Lord! We are thirsty, so give us something to drink." They will be directed and addressed thus, "Will you drink" whereupon they will be gathered to Hell (Fire) which will look like a mirage whose different sides will be destroying each other. Then they will fall into the Fire. Afterwards the Christians will be called upon and it will be said to them, "Who did you use to worship?" They will say, "We used to worship 'Īsā (Jesus), the son of Allāh." It will be said to them, "You are liars, for Allāh has never taken anyone as a wife or a son." Then it will be said to them, "What do you want now?" They will say what the former people have said (and will be thrown in the Hell-fire like the Jews). Then, when there remain (in the gathering) none but those who used to worship Allāh [Alone; the real Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)], whether they were obedient or disobedient. Then Allāh, [the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)], will come to them in a shape nearest to the picture they had in their minds about Him. It will be said, "What are you waiting for? Every nation has followed what it used to worship." They will reply, "We left the people in the world when we were in great need of them and we did not take them as friends. Now we are waiting for our Lord Whom we used to worship." Allāh will say, "I am your Lord." They will say twice or thrice, "We do not worship anything besides Allāh." [*Sahih Al-Bukhārī*, 6/4581 (O.P.105)].

(B) Please also see the footnote (c) of V.68:42.

① یعنی ہر ایک کو اسی چیز کا بدلہ ملے گا جو اس نے کیا ہوگا جیسے ذیل کی حدیث سے واضح ہے۔ حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ نے کہا: نبی کریم ﷺ کے عہد نبوت میں چند لوگوں نے آپ ﷺ سے پوچھا: یا رسول اللہ! کیا ہم قیامت کے دن اپنے پروردگار کو دیکھیں گے؟ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''ہاں! (بیشک دیکھو گے) کیا تمھیں دوپہر کے وقت جب آسمان کی روشنی صاف ہو بادل نہ ہوں تو سورج کے دیکھنے میں کوئی تکلیف ہوتی ہے؟'' انھوں نے کہا: نہیں، پھر آپ ﷺ نے فرمایا: ''چودھویں کی رات میں جب آسمان کی روشنی صاف ہو بادل نہ ہوں تو چاند کے دیکھنے میں تم کو کوئی تکلیف ہوتی ہے؟'' انھوں نے کہا: نہیں تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''بس اسی طرح تم کو قیامت کے دن اپنے پروردگار کے دیکھنے میں کوئی تکلیف نہ ہوگی جیسے سورج یا چاند کے دیکھنے میں نہیں ہوتی۔'' (پھر فرمایا:) ''قیامت کے دن ایک پکارنے والا پکارے گا: (لوگو!) جو جس کو پوجتا تھا اسی کے ساتھ چلا جائے۔ اب اللہ کے سوا دوسری چیزوں (بتوں، انصاب یعنی تھان اور آستانے وغیرہ) کو پوجنے والوں میں سے کوئی باقی نہ رہے گا، سب اپنے معبودان باطلہ سمیت جہنم میں جا گریں گے۔ وہی لوگ رہ جائیں گے جو اللہ کی پوجا کرتے تھے۔ ان میں اچھے برے (سب طرح کے مسلمان) ہوں گے اور اہل کتاب کے باقی ماندہ لوگ۔ (اہل کتاب میں سے) پہلے یہودیوں کو بلایا جائے گا، ان سے کہا جائے گا: تم کس چیز کی عبادت کیا کرتے تھے؟ تو وہ کہیں گے: ہم حضرت عزیر علیہ السلام، جو اللہ کا بیٹا ہے، کی عبادت کیا کرتے تھے۔ تو ان سے کہا جائے گا: تم جھوٹ کہتے ہو کیونکہ اللہ کی نہ تو کوئی بیوی ہے اور نہ کوئی بیٹا، پھر ان سے کہا جائے گا: اب تم کیا چاہتے ہو؟ تو وہ کہیں گے: اے پروردگار! ہم تو پیاس سے نڈھال ہو گئے، ہمیں کچھ پلا! تو انہیں اشارہ کیا جائے گا (ایک سراب کی طرف) کہ اس گھاٹ پر جاؤ (اور اپنی پیاس بجھا لو) تو وہ (درحقیقت) آگ کی طرف جمع کیے جائیں گے اور وہ (آگ) ایسے دکھائی دے گی جیسے سراب (دوپہر کے وقت دور سے دیکھا جائے تو پانی معلوم ہوتا ہے) جس کا بعض حصہ (کنارا) بعض کو چل رہا ہو، تو وہ اس (آگ) میں گر جائیں گے۔ (یہود کے بعد) نصاریٰ کو بلایا جائے گا اور ان سے پوچھا جائے گا: تم کس چیز کی عبادت کرتے تھے؟ وہ کہیں گے: حضرت عیسیٰ علیہ السلام کی۔ جو اللہ کے بیٹے تھے۔ تو ان سے کہا جائے گا: تم جھوٹ کہتے ہو اللہ تعالیٰ کی تو کوئی بیوی ہے ہی نہیں، پھر ان سے پوچھا جائے گا: تم کیا چاہتے ہو؟ تو ویسے ہی پہلوں کی طرح (جیسے

فَكَيْفَ إِذَا جِئْنَا مِن كُلِّ أُمَّةٍ بِشَهِيدٍ وَجِئْنَا بِكَ عَلَىٰ هَٰؤُلَاءِ شَهِيدًا ﴿٤١﴾

پھر ان کا کیا حال ہوگا جب ہم ہر امت سے ایک گواہ لائیں گے اور آپ (ﷺ) کو اس امت پر گواہ بنائیں گے؟﴿41﴾

**41.** How (will it be) then, when We bring from each nation a witness and We bring you (O Muhammad ﷺ) as a witness against these people?

يَوْمَئِذٍ يَوَدُّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَعَصَوُا الرَّسُولَ لَوْ تُسَوَّىٰ بِهِمُ الْأَرْضُ وَلَا يَكْتُمُونَ اللَّهَ حَدِيثًا ﴿٤٢﴾

اس دن وہ لوگ، جنھوں نے کفر کیا اور رسول کی نافرمانی کی، خواہش کریں گے کہ کاش! انھیں زمین کے ساتھ برابر کر دیا جاتا،① اور وہ اللہ سے کوئی بات چھپا نہ سکیں گے﴿42﴾

**42.** On that day those who disbelieved and disobeyed the Messenger (Muhammad ﷺ) will wish that they were buried in the earth, but they will never be able to hide a single fact from Allāh.[1]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَقْرَبُوا الصَّلَاةَ وَأَنتُمْ سُكَارَىٰ حَتَّىٰ تَعْلَمُوا مَا تَقُولُونَ وَلَا جُنُبًا إِلَّا عَابِرِي سَبِيلٍ حَتَّىٰ تَغْتَسِلُوا ۚ وَإِن كُنتُم مَّرْضَىٰ أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ أَوْ جَاءَ أَحَدٌ مِّنكُم مِّنَ الْغَائِطِ أَوْ لَامَسْتُمُ النِّسَاءَ فَلَمْ تَجِدُوا مَاءً فَتَيَمَّمُوا صَعِيدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوا بِوُجُوهِكُمْ وَأَيْدِيكُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَفُوًّا غَفُورًا ﴿٤٣﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم اس وقت نماز کے قریب نہ جاؤ جب تم نشے میں ہو، یہاں تک کہ تم سمجھنے لگو جو کچھ تم کہتے ہو، اور نہ ناپاکی کی حالت میں (نماز کے قریب جاؤ) یہاں تک کہ تم غسل کر لو۔ ہاں، اگر راہ چلتے گزر رہو تو اور بات ہے۔ اور اگر تم بیمار ہو یا سفر میں ہو یا تم میں سے کوئی رفع حاجت سے (فارغ ہو کر) آیا ہو، یا تم نے عورتوں سے مباشرت کی ہو، پھر تمھیں پانی نہ ملے تو پاک مٹی سے تیمم کر لو اور اسے اپنے منہ اور ہاتھوں پر مل لو،② بے شک اللہ بہت معاف کرنے والا، بڑا بخشنے والا ہے﴿43﴾

**43.** O you who believe! Approach not *As-Salāt* (the prayers) when you are in a drunken state until you know (the meaning) of what you utter, nor while you are in a state of *Janāba* (i.e. in a state of sexual impurity and have not yet taken a bath), except while travelling on the road (without enough water, or just passing through a mosque), until you wash your whole body (*Ghusl*). And if you are ill, or on a journey, or one of you comes from the *Ghā'it* (toilet), or you have been in contact with women (by sexual relations) and you find no water, perform *Tayammum* with clean earth and rub therewith your faces and hands (*Tayammum*).[2] Truly, Allāh is Ever Oft-Pardoning, Oft-

[1] (V.4:42) See footnote of (V.3:85).

[2] (V.4:43) Strike your hands on the earth and then pass the palm of each on the back of the other and then blow off the dust from them and then pass (rub) them on your face, this is called *Tayammum*.

★ بقیہ حاشیہ: النساء، آیت: 40.

یہودیوں نے کہا تھا اور ان کی طرح وہ بھی دوزخ میں جا گریں گے۔) اب (اس میدان میں) وہی لوگ رہ جائیں گے جو خالص اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتے تھے ان میں اچھے برے بھی ہوں گے (مگر سب مُوَحِّد) اُس وقت پروردگار ایک صورت میں جلوہ گر ہوگا جو پہلی صورت سے ملتی جلتی ہوگی جسے وہ دیکھ چکے ہوں گے۔ ان سے کہا جائے گا: تم کس کے انتظار میں کھڑے ہو؟ ہر امت اپنے معبود کے ساتھ چلی جائے جس کی وہ عبادت کرتے تھے تو وہ کہیں گے: ''ہم کو دنیا میں جب ان (گمراہ) لوگوں کی احتیاج تھی اُس وقت تو ہم ان سے جدا رہے، اُن کا ساتھ نہیں دیا، ہم تو اپنے معبود حقیقی کا انتظار کر رہے ہیں، جس کی ہم عبادت کرتے رہے، اس وقت پروردگار فرمائے گا: میں تمہارا رب ہوں۔ تو پھر وہ دو تین باریوں کہیں گے: ''ہم اللہ کے ساتھ کسی کو شریک نہیں ٹھہراتے۔'' (صحيح البخاري، التفسير، باب: 8 حديث:4581)

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران:3/85)

② اسے ''تیمّم کرنا'' کہتے ہیں۔ نماز ادا کرنے کے لیے وضو ضروری ہے لیکن پانی نہ ملنے کی صورت میں یا مرض کی صورت میں مٹی سے تیمّم کر کے نماز ادا کی جا سکتی ہے اس کا طریقہ یہ ہے: ایک ہی مرتبہ ہاتھ زمین پر مار کر کلائی تک دونوں ہاتھ ایک دوسرے پر پھیر لے (کہنیوں تک ضروری نہیں) اور پھر منہ پر پھیر لے۔ نبی کریم ﷺ نے تیمّم کے بارے میں فرمایا: ''دونوں ہتھیلیوں اور چہرے کے لیے ایک ہی مرتبہ مٹی پر مارنا ہے۔'' (سنن أبي داود، اَلطَّهَارَة، بَابُ التَّيَمُّمِ، حديث: 327) اور [صَعِيدًا طَيِّبًا] سے پاک مٹی مراد ہے۔

Forgiving.

**44.** Have you not seen those (the Jews) who were given a portion of the Book, purchasing the wrong path, and wishing that you should go astray from the Right Path.

(اے نبی!) کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنھیں کتاب کا کچھ حصہ دیا گیا؟ وہ گمراہی خریدتے ہیں اور یہ چاہتے ہیں کہ تم بھی گمراہ ہو جاؤ ﴿44﴾

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يَشْتَرُوْنَ الضَّلٰلَةَ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ تَضِلُّوا السَّبِيْلَ ﴿44﴾

**45.** Allāh has full knowledge of your enemies, and Allāh is Sufficient as a *Walī* (Protector), and Allāh is Sufficient as a Helper.

اور اللہ تمھارے دشمنوں کو خوب جانتا ہے، اور اللہ دوست اور مددگار کے طور پر کافی ہے ﴿45﴾

وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِاَعْدَآئِكُمْ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَلِيًّا ۙ وَّكَفٰى بِاللّٰهِ نَصِيْرًا ﴿45﴾

**46.** Among those who are Jews, there are some who displace words from (their) right places and say: "We hear your word (O Muhammad ﷺ) and disobey," and "Hear and let you (O Muhammad ﷺ) hear nothing." And *Rā'ina*[1] with a twist of their tongues and as a mockery of the religion (Islām). And if only they had said: "We hear and obey", and "Do make us understand," it would have been better for them, and more proper; but Allāh has cursed them for their disbelief, so they believe not except a few.

یہودیوں میں سے کچھ لوگ الفاظ کو ان کے موقع محل سے پھیر دیتے ہیں اور پھر اپنی زبانوں کو توڑ موڑ کر سچے دین کے خلاف طعنہ زنی کرتے ہوئے (نبی ﷺ سے) کہتے ہیں: "ہم نے سنا اور ہم نے نافرمانی کی" اور کہتے ہیں: "سنو! اگرچہ تم اس قابل نہیں ہو کہ تمھیں کچھ سنایا جائے۔" اور آپ سے مخاطب ہو کر کہتے ہیں: [رَاعِنَا] یعنی "اے ہمارے چرواہے!" اور بے شک اگر وہ کہتے: "ہم نے سنا اور ہم نے اطاعت کی اور ہماری بات سنیے اور ہماری طرف نظر کیجیے" تو ان کے لیے بہتر اور نہایت مناسب ہوتا، لیکن اللہ نے ان کے کفر کی وجہ سے ان پر لعنت کی، چنانچہ وہ سوائے چند لوگوں کے ایمان نہیں لاتے ★ ﴿46﴾

مِنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ سَمِعْنَا وَعَصَيْنَا وَاسْمَعْ غَيْرَ مُسْمَعٍ وَّرَاعِنَا لَيًّا بِاَلْسِنَتِهِمْ وَطَعْنًا فِي الدِّيْنِ ۭ وَلَوْ اَنَّهُمْ قَالُوْا سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا وَاسْمَعْ وَانْظُرْنَا لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَاَقْوَمَ ۙ وَلٰكِنْ لَّعَنَهُمُ اللّٰهُ بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿46﴾

**47.** O you who have been given the Scripture (Jews and Christians)! Believe in what We have revealed (to Muhammad ﷺ) confirming what is (already) with you, before We efface faces (by making them like the back of necks; without nose, mouth and eyes) and turn them hindwards, or curse them as We cursed the Sabbath-breakers.[2] And the Commandment of Allāh is always executed.[3]

اے لوگو جنھیں کتاب دی گئی! اس (قرآن) پر ایمان لاؤ جو ہم نے نازل کیا، وہ اس کی تصدیق کرنے والا ہے جو تمھارے پاس ہے، (2) (تم ایمان لاؤ) اس سے پہلے کہ ہم چہرے بگاڑ دیں اور انھیں پیچھے کی طرف پھیر دیں یا ان پر اسی طرح لعنت بھیجیں جس طرح ہم نے سبت والوں پر لعنت بھیجی تھی، اور (یاد رکھو!) اللہ کا حکم اٹل ہے ★ ﴿47﴾

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ اٰمِنُوْا بِمَا نَزَّلْنَا مُصَدِّقًا لِّمَا مَعَكُمْ مِّنْ قَبْلِ اَنْ نَّطْمِسَ وُجُوْهًا فَنَرُدَّهَا عَلٰٓى اَدْبَارِهَآ اَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّآ اَصْحٰبَ السَّبْتِ ۭ وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ﴿47﴾

---

[1] (V.4:46) *Rā'ina:* means in Arabic "Be careful, listen to us, and we listen to you", whereas in Hebrew, it means "an insult".

[2] (V.4:47) This Verse is a severe warning to the Jews and Christians, and an absolute obligation that they must believe in Allāh's Messenger Muhammad ﷺ and in his Message of Islāmic Monotheism and in this Qur'ān.

[3] (V.4:47) See the footnote of the (V.3:85), and see (V.3:116), (V.7:163-166), (V.8:39 and its footnote)

① [رَاعِنَا] اس کے معنی ہیں: "ہمارا لحاظ اور خیال کیجیے" بات سمجھ میں نہ آئے تو سامع اس لفظ کا استعمال کر کے متکلم کو اپنی طرف متوجہ کرتا تھا، لیکن یہودی اپنے بغض و عناد کی وجہ سے اس لفظ

إِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ أَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ۚ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰٓى إِثْمًا عَظِيْمًا ﴿48﴾

بے شک اللہ (یہ گناہ) نہیں بخشتا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے اور وہ اس کے علاوہ جسے چاہے بخش دیتا ہے۔ اور جس نے اللہ کے ساتھ شرک کیا، اس نے جھوٹ گھڑا اور بڑے گناہ کا کام کیا①﴿48﴾

**48.** Verily, Allāh forgives not that partners should be set up with Him (in worship), but He forgives except that (anything else) to whom He wills; and whoever sets up partners with Allāh in worship, he has indeed invented a tremendous sin.[1]

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ أَنْفُسَهُمْ ۭ بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿49﴾

(اے نبی!) کیا آپ نے انھیں نہیں دیکھا جو اپنی پاکیزگی خود بیان کرتے ہیں؟ بلکہ اللہ جسے چاہتا ہے پاک کرتا ہے، اور لوگوں پر کھجور کی گٹھلی کے دھاگے برابر بھی ظلم نہیں کیا جائے گا﴿49﴾

**49.** Have you not seen those (Jews and Christians)[2] who claim sanctity for themselves? Nay, but Allāh sanctifies whom He wills, and they will not be dealt with injustice even equal to the extent of a *Fatīlā* (a scalish thread in the long slit of a date stone).

اُنْظُرْ كَيْفَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ۭ وَكَفٰى بِهٖٓ إِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿50﴾ ع 7/8 4

دیکھیے! وہ کس طرح اللہ پر جھوٹ گھڑتے ہیں اور ان کے گناہ گار ہونے کے لیے یہی کھلا گناہ کافی ہے﴿50﴾

**50.** Look, how they invent a lie against Allāh, and enough is that as a manifest sin.

أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِيْنَ أُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰٓؤُلَآءِ أَهْدٰى مِنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا ﴿51﴾

کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جنھیں کتاب کا کچھ حصہ دیا گیا، (ان کا حال یہ ہے کہ) وہ بتوں اور شیطان پر ایمان رکھتے ہیں② اور کافروں کے بارے میں کہتے ہیں کہ یہ لوگ ایمان لانے والوں سے زیادہ ہدایت والے ہیں؟﴿51﴾

**51.** Have you not seen those who were given a portion of the Scripture? They believe in *A-Jibt* and *At-Tāghūt*[3] and say to the disbelievers that they are better guided as regards the way than the believers (Muslims).

[1] (V.4:48) Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Allāh will say to that person of the (Hell) Fire who will receive the least punishment, 'If you had everything on the earth, would you give it as a ransom to free yourself (i.e. save yourself from this Fire)?' He will say, 'Yes'. Then Allāh will say, 'While you were in the backbone of Adam, I asked you much less than this (i.e. not to worship others besides Me), but you insisted on worshipping others besides Me.'" [*Sahih Al-Bukhāri*, 4/3334 (O.P.551)].

[2] (V.4:49) See *Tafsir Ibn Kathir*.

[3] (V.4:51) The words "*Jibt* and *Tāghūt*" cover wide meanings: They mean anything worshipped other than the Real God (Allāh), i.e. all the false deities, it may be an idol, satan, graves, stone, sun, star, angel, saints or any human being. [Please see *Tafsir Ibn Kathir*; and the footnote of (V.2:256)].

★ حواشی: النساء، آیات: 47,46.

کو تھوڑا سا بگاڑ کر استعمال کرتے تھے۔ جس سے اس کے معنی میں تبدیلی اور ان کے جذبہ عناد کی تسلی ہو جاتی۔ مثلاً: وہ [رَاعِنَا] کی بجائے [رَاعِيْنَا] بمعنی ہمارے چرواہے! یا [رَاعِنَا] بمعنی احمق کہتے۔ اس کلمہ کی بجائے [اُنْظُرْنَا] کے استعمال کے لیے مسلمانوں کو کہا گیا۔ (أحسن البیان، ص: 110)

② یہ آیت یہود و نصاریٰ کے لیے ایک چیلنج کی حیثیت رکھتی ہے اور اس میں ان کے لیے یہ ضروری قرار دیا گیا ہے کہ وہ حضرت محمد ﷺ کی رسالت اور قرآن مجید کی تعلیمات پر ایمان لائیں تو ان کا ایمان قابل قبول ہے ورنہ نہیں۔ مزید ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 3/85 اور 116)

① نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس شخص کو جہنم میں سب سے ہلکا عذاب ہوگا اللہ تعالیٰ اس سے پوچھے گا: ''اگر تیرے پاس (اس وقت) زمین بھر مال ہو تو اس کو دے کر تو اپنی جان بخشی کرانا پسند کرے گا؟'' تو وہ کہے گا: ہاں! (یہی میری تمنا ہے) تو اللہ احکم الحاکمین فرمائے گا: ''میں نے تو اس سے بہت آسان بات تجھ سے طلب کی تھی جبکہ تو آدم کی پشت (عالم ارواح) میں تھا کہ تو میرے ساتھ کسی کو شریک نہ ٹھہرانا لیکن تو نہ مانا اور شرک ہی پر اڑا رہا۔'' (صحیح البخاری، أحادیث الأنبیاء، باب: 1 حدیث: 3334)

② [جِبْت وَ طَاغُوت] کے معنی بہت وسیع ہیں: ''جبت'' سے مراد ہے ''بت، کاہن یا ساحر'' اور ''طاغوت'' سے مراد ''جھوٹے معبود'' گویا ہر وہ چیز جو اللہ کے سوا ہے، اس کی عبادت کی جائے، اس پر بھروسا، اس سے اعانت، اس سے مدد، استغاثہ (اس حد تک جتنا کہ اللہ سے ہونا چاہیے) کیا جائے تو وہ طاغوت کہلائے گی لیکن اس میں اس دنیا کے امور میں ایک دوسرے کی معاونت یا مدد کرنا داخل نہیں ہے کیونکہ خیر کے کاموں میں تعاون اور برائی کے کاموں میں عدم تعاون تو شریعت مطہرہ کا حکم ہے۔ نیز ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 2/257)

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ لَعَنَهُمُ اللَّهُ ۖ وَمَن يَلْعَنِ اللَّهُ فَلَن تَجِدَ لَهُ نَصِيرًا ﴿٥٢﴾

وہی لوگ ہیں جن پر اللہ نے لعنت کی اور جس پر اللہ لعنت کرے تو اس کے لیے آپ قطعاً کوئی مددگار نہیں پائیں گے ﴿٥٢﴾

**52.** They are those whom Allāh has cursed, and he whom Allāh curses, you will not find for him (any) helper,

أَمْ لَهُمْ نَصِيبٌ مِّنَ الْمُلْكِ فَإِذًا لَّا يُؤْتُونَ النَّاسَ نَقِيرًا ﴿٥٣﴾

کیا (وہ سمجھتے ہیں کہ) انھیں بادشاہی کا کچھ حصہ ملا ہے؟ پھر تو وہ اس میں سے لوگوں کو تل برابر بھی نہیں دیں گے ﴿٥٣﴾

**53.** Or have they a share in the dominion? Then in that case they would not give mankind even a *Naqīra* (speck on the back of a date stone).

أَمْ يَحْسُدُونَ النَّاسَ عَلَىٰ مَا آتَاهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۖ فَقَدْ آتَيْنَا آلَ إِبْرَاهِيمَ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَآتَيْنَاهُم مُّلْكًا عَظِيمًا ﴿٥٤﴾

کیا وہ اس پر لوگوں سے حسد کرتے ہیں جو اللہ نے انھیں اپنے فضل سے دیا ہے؟ چنانچہ ہم نے آل ابراہیم کو کتاب اور حکمت دی اور بہت بڑی بادشاہی دی ﴿٥٤﴾

**54.** Or do they envy men (Muhammad ﷺ and his followers) for what Allāh has given them of His bounty? Then, We had already given the family of Ibrāhīm (Abraham) the Book and *Al-Hikmah* (*As-Sunnah* — Divine Revelation to those Prophets not written in the form of a book), and conferred upon them a great kingdom.

فَمِنْهُم مَّنْ آمَنَ بِهِ وَمِنْهُم مَّن صَدَّ عَنْهُ ۚ وَكَفَىٰ بِجَهَنَّمَ سَعِيرًا ﴿٥٥﴾

تو ان میں سے بعض وہ ہیں جو اس پر ایمان لائے اور بعض وہ ہیں جو اس پر ایمان لانے سے باز رہے، اور ان کے لیے دہکتا جہنم ہی کافی ہے ①★ ﴿٥٥﴾

**55.** Of them were (some) who believed in him (Muhammad ﷺ), and of them were (some) who averted their faces from him (Muhammad ﷺ); and enough is Hell for burning (them).[1]

إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا سَوْفَ نُصْلِيهِمْ نَارًا ۖ كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُودُهُم بَدَّلْنَاهُمْ جُلُودًا غَيْرَهَا لِيَذُوقُوا الْعَذَابَ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَزِيزًا حَكِيمًا ﴿٥٦﴾

بے شک جن لوگوں نے ہماری آیتوں کا انکار کیا، ہم جلد انھیں آگ میں ڈالیں گے۔ جب ان کی کھالیں جل جائیں گی تو ہم ان کی جگہ دوسری کھالیں چڑھا دیں گے، تاکہ وہ عذاب چکھیں، بلاشبہ اللہ بہت زبردست، بڑی حکمت والا ہے ﴿٥٦﴾

**56.** Surely, those who disbelieved in Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), We shall burn them in Fire. As often as their skins are roasted through, We shall change them for other skins that they may taste the punishment. Truly, Allāh is Ever Most Powerful, All-Wise.

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِن تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا أَبَدًا ۖ لَّهُمْ فِيهَا أَزْوَاجٌ مُّطَهَّرَةٌ ۖ وَنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيلًا ﴿٥٧﴾

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے انھیں ہم جلد ایسے باغوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں اور وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے، وہاں ان کے لیے پاکیزہ بیویاں ہوں گی، اور ہم انھیں گھنی چھاؤں میں ②★ داخل کریں گے ﴿٥٧﴾

**57.** But those who believe (in the Oneness of Allāh - Islāmic Monotheism) and do deeds of righteousness, We shall admit them to Gardens under which rivers flow (Paradise), abiding therein forever. Therein they shall have *Azwājun Mutahharatun*[2] (purified mates

[1] (V.4:55). See the footnote of (V.3:85).

[2] (V.4:57) Having no menses, stools and urine. See (V.2:25) and (V.3:15) and also see *Tafsir Ibn Kathir*, and also see footnote of (V.29:64).

or wives), and We shall admit them to shades wide and ever deepening (Paradise).[1]

اِنَّ اللّٰهَ يَاْمُرُكُمْ اَنْ تُؤَدُّوا الْاَمٰنٰتِ اِلٰٓى اَهْلِهَا ۙ وَاِذَا حَكَمْتُمْ بَيْنَ النَّاسِ اَنْ تَحْكُمُوْا بِالْعَدْلِ ۭ اِنَّ اللّٰهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهٖ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ سَمِيْعًۢا بَصِيْرًا ﴿58﴾

بے شک اللہ تمھیں حکم دیتا ہے کہ تم امانتیں ان کے حق داروں کو واپس کردو، اور جب تم لوگوں کے درمیان فیصلہ کرو تو انصاف کے ساتھ فیصلہ کرو، بے شک اللہ تمھیں بہت ہی اچھی بات کی نصیحت کرتا ہے، بے شک اللہ خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہے ﴿58﴾

**58.** Verily, Allāh commands that you should render back the trusts to those, to whom they are due; and that when you judge between men, you judge with justice. Verily, how excellent is the teaching which He (Allāh) gives you! Truly, Allāh is Ever All-Hearer, All-Seer.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِي الْاَمْرِ مِنْكُمْ ۚ فَاِنْ تَنَازَعْتُمْ فِيْ شَيْءٍ فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ﴿59﴾ ع 8/5

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم اطاعت کرو اللہ کی، اور اطاعت کرو رسول کی اور ان لوگوں کی جو تم میں سے صاحب امر ہوں۔ پھر اگر تم باہم کسی چیز میں اختلاف کرو تو اسے اللہ اور اس کے رسول کی طرف لوٹا دو، اگر تم واقعی اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتے ہو۔ یہ بہتر ہے اور انجام کے لحاظ سے بہت اچھا ہے ﴿59﴾

**59.** O you who believe! Obey Allāh and obey the Messenger (Muhammad ﷺ), and those of you (Muslims) who are in authority. (And) if you differ in anything amongst yourselves, refer it to Allāh and His Messenger (ﷺ), if you believe in Allāh and in the Last Day. That is better and more suitable for final determination.

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ وَقَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ يَّكْفُرُوْا بِهٖ ۭ وَيُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا ﴿60﴾

(اے نبی!) کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جو دعویٰ کرتے ہیں کہ بے شک وہ اس پر ایمان لائے ہیں جو آپ کی طرف نازل کیا گیا ہے اور اس پر بھی جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا۔ وہ چاہتے ہیں کہ اپنے معاملات کا فیصلہ شیطانی چیلوں سے کرائیں، حالانکہ انھیں حکم دیا گیا ہے کہ ایسے شیطانوں کا انکار کریں۔ اور شیطان چاہتا ہے کہ انھیں گمراہ کر کے دور پھینک دے ① ﴿60﴾

**60.** Have you not seen those (hyprocrites) who claim that they believe in that which has been sent down to you, and that which was sent down before you, and they wish to go for judgement (in their disputes) to the *Tāghūt*[2] (false judges) while they have beeu ordered to reject them. But *Shaitān* (Satan) wishes to lead them far astray.[3]

---

[1] (V.4:57) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "There is a tree in Paradise (which is so big and huge that) if a rider travels in its shade for one hundred years, he will not be able to cross it." [*Sahih Al-Bukhāri*, 4/3251 (O.P.474)].

[2] (V.4:60) *Tāghūt*: See the footnote of (V.2:256).

[3] (V.4:60) This Verse was revealed in connection with a hypocrite claiming to be a Muslim, who had a dispute with a Jew and he wanted to take his case to a soothsayer rather than to the Prophet (Muhammad ﷺ) for judgement. For details, see *Tafsir At-Tabari*.

★ حواشی: النساء، آیات: 57,55.

① اللہ تعالیٰ کی نازل کردہ کتابوں پر ایمان لانا بنیادی عقائد میں شامل ہے۔ نیز ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران 85/3)

② نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جنت میں ایک درخت ہے جس کے سایہ میں اگر سوار چلتا رہے تو سو برس تک چلنے پر بھی اس کا سایہ ختم نہ ہوگا۔'' (یہ درخت طوبیٰ ہے۔) (صحیح البخاری، بدء الخلق، باب: 8 حدیث: 3251)

---

① یہ اور اس کے بعد میں آنے والی آیات، ان لوگوں کے بارے میں نازل ہوئی ہیں جو اپنا فیصلہ عدالت محمدی کی بجائے یہود یا قریش کے سرداروں کی طرف لے جانا چاہتے تھے۔ تاہم اس کا حکم عام ہے اور اس میں تمام وہ لوگ شامل ہیں جو کتاب و سنت سے اعراض کرتے اور اپنے فیصلوں کے لیے کتاب و سنت کو چھوڑ کر کسی اور کی طرف جاتے ہیں۔

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ تَعَالَوْا إِلَىٰ مَا أَنزَلَ اللَّهُ وَإِلَى الرَّسُولِ رَأَيْتَ الْمُنَافِقِينَ يَصُدُّونَ عَنكَ صُدُودًا (61)

اور جب ان سے کہا جاتا ہے کہ آؤ اس کی طرف جو اللہ نے نازل کیا، اور آؤ رسول کی طرف، تو آپ منافقوں کو دیکھتے ہیں کہ وہ آپ کی طرف آنے سے کتراتے ہیں (61)

**61.** And when it is said to them: "Come to what Allāh has sent down and to the Messenger (Muhammad ﷺ)," you (Muhammad ﷺ) see the hypocrites turn away from you (Muhammad ﷺ) with aversion.

فَكَيْفَ إِذَا أَصَابَتْهُم مُّصِيبَةٌ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ ثُمَّ جَاءُوكَ يَحْلِفُونَ بِاللَّهِ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا إِحْسَانًا وَتَوْفِيقًا (62)

پھر ان کا کیا حال ہوتا ہے جب ان کے ہاتھوں کی لائی ہوئی مصیبت ان پر آپڑتی ہے؟ پھر وہ قسمیں کھاتے ہوئے آپ کے پاس آکر کہتے ہیں: اللہ کی قسم! ہم نے تو بھلائی اور صلح صفائی کا ارادہ کیا تھا! (62)

**62.** How then, when a catastrophe befalls them because of what their hands have sent forth, they come to you swearing by Allāh, "We meant no more than goodwill and conciliation!"

أُولَٰئِكَ الَّذِينَ يَعْلَمُ اللَّهُ مَا فِي قُلُوبِهِمْ فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُل لَّهُمْ فِي أَنفُسِهِمْ قَوْلًا بَلِيغًا (63)

یہ وہ لوگ ہیں کہ اللہ جانتا ہے ان کے دلوں میں کیا ہے، لہٰذا (اے نبی!) آپ ان کی باتوں پر دھیان نہ دیں اور انھیں نصیحت کرتے رہیں اور ان سے دلوں پر اثر کرنے والی بات کہیں (63)

**63.** They (hypocrites) are those of whom Allāh knows what is in their hearts; so turn aside from them (do not punish them) but admonish them, and speak to them an effective word (i.e. to believe in Allāh, worship Him, obey Him, and be afraid of Him) to reach their inner selves.

وَمَا أَرْسَلْنَا مِن رَّسُولٍ إِلَّا لِيُطَاعَ بِإِذْنِ اللَّهِ ۚ وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذ ظَّلَمُوا أَنفُسَهُمْ جَاءُوكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللَّهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللَّهَ تَوَّابًا رَّحِيمًا (64)

اور ہم نے کوئی رسول نہیں بھیجا، مگر اس لیے کہ اللہ کے حکم سے اس کی اطاعت کی جائے اور اگر بے شک وہ لوگ جب انھوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا تھا، آپ کے پاس آتے، پھر وہ اللہ سے بخشش مانگتے اور رسول بھی ان کے لیے بخشش طلب کرتا تو وہ یقیناً اللہ کو بہت توبہ قبول کرنے والا اور نہایت رحم کرنے والا پاتے (64)

**64.** We sent no Messenger, but to be obeyed by Allāh's Leave. If they (hypocrites), when they had been unjust to themselves, had come to you (Muhammad ﷺ) and begged Allāh's forgiveness, and the Messenger (ﷺ) had begged forgiveness for them, indeed, they would have found Allāh All-Forgiving (One Who forgives and accepts repentance), Most Merciful.

فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِي أَنفُسِهِمْ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا (65)

چنانچہ (اے نبی!) آپ کے رب کی قسم! وہ مومن نہیں ہو سکتے جب تک کہ اپنے باہمی اختلافات میں آپ کو فیصلہ کرنے والا نہ مان لیں، پھر آپ کے کیے ہوئے فیصلے پر ان کے دلوں میں کوئی تنگی نہ آنے پائے اور وہ اسے دل و جان سے مان لیں (65)

**65.** But no, by your Lord, they can have no Faith, until they make you (O Muhammad ﷺ) judge in all disputes between them, and find in themselves no resistance against your decisions, and accept (them) with full submission.

وَلَوْ أَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ أَنِ اقْتُلُوا أَنفُسَكُمْ أَوِ اخْرُجُوا مِن دِيَارِكُم مَّا فَعَلُوهُ إِلَّا قَلِيلٌ مِّنْهُمْ ۖ وَلَوْ أَنَّهُمْ فَعَلُوا مَا يُوعَظُونَ بِهِ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ وَأَشَدَّ تَثْبِيتًا (66)

اور اگر بے شک ہم ان پر فرض کر دیتے کہ تم اپنے آپ کو قتل کرو یا تم اپنے گھروں سے نکلو تو ان میں سے چند ایک کے سوا کوئی بھی یہ کام نہ کرتا۔ اور اگر بے شک وہ مان لیتے جس کی انھیں نصیحت کی جاتی

**66.** And if We had ordered them (saying), "Kill yourselves (i.e. the innnocent ones kill the guilty ones) or leave your homes," very few of them would have done it; but if they had done what they

ہے تو یہ ان کے لیے بہتر اور (دین میں) زیادہ ثابت قدمی کا باعث ہوتا ﴿66﴾

were told, it would have been better for them, and would have strengthened their (Faith);

وَّاِذًا لَّاٰتَيْنٰهُمْ مِّنْ لَّدُنَّآ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿67﴾

اور تب ہم ضرور انھیں اپنی طرف سے بہت بڑا اجر دیتے ﴿67﴾

**67.** And indeed We should then have bestowed upon them a great reward from Ourselves.

وَّلَهَدَيْنٰهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ﴿68﴾

اور ہم ضرور انھیں سیدھے راستے پر چلاتے ﴿68﴾

**68.** And indeed We should have guided them to the Straight Way.

وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الَّذِيْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ مِّنَ النَّبِيّٖنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَالصّٰلِحِيْنَ ۚ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِيْقًا ﴿69﴾

اور جو کوئی اللہ اور رسول کی اطاعت کرے، تو وہ ایسے لوگوں کے ساتھ ہوں گے جن پر اللہ نے انعام کیا، (یعنی) انبیاء، صدیقین، شہیدوں اور نیک لوگوں کے ساتھ، اور یہ لوگ اچھے رفیق ہوں گے ﴿69﴾

**69.** And whoso obeys Allāh and the Messenger (Muhammad ﷺ), then they will be in the company of those on whom Allāh has bestowed His Grace, of the Prophets, the *Siddiqūn* (those followers of the Prophets who were first and foremost to believe in them, like Abu Bakr As-Siddīq رضي الله عنه ), the martyrs, and the righteous. And how excellent these companions are!

ع 11/6

ذٰلِكَ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ عَلِيْمًا ﴿70﴾

یہ اللہ کی طرف سے فضل ہے، اور اللہ کافی ہے جاننے والا ﴿70﴾

**70.** Such is the bounty from Allāh, and Allāh is Sufficient as All-Knower.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا خُذُوْا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوْا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوْا جَمِيْعًا ﴿71﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم اپنے بچاؤ کا سامان لے لو، پھر تم الگ الگ دستوں کی شکل میں یا اکٹھے ہو کر نکلو ﴿71﴾

**71.** O you who believe! Take your precautions, and either go forth (on an expedition) in parties, or go forth all together.

وَاِنَّ مِنْكُمْ لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ ۚ فَاِنْ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيَّ اِذْ لَمْ اَكُنْ مَّعَهُمْ شَهِيْدًا ﴿72﴾

اور بے شک تم میں سے کوئی ایسا بھی ہے جو نکلنے میں ضرور دیر کرتا ہے، پھر اگر تم پر کوئی مصیبت آئے تو وہ کہتا ہے: اللہ نے مجھ پر بڑی مہربانی کی کہ میں ان کے ساتھ موجود نہیں تھا ﴿72﴾

**72.** There is certainly among you he who would linger behind (from fighting in Allāh's Cause). If a misfortune befalls you, he says, "Indeed Allāh has favoured me in that I was not present among them."

وَلَئِنْ اَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِّنَ اللّٰهِ لَيَقُوْلَنَّ كَاَنْ لَّمْ تَكُنْۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ مَوَدَّةٌ يّٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا ﴿73﴾

اور اگر تمھیں اللہ کا فضل ملے، تو وہ گویا جیسے تمھارے اور اس کے درمیان کوئی دوستی نہ ہو، ضرور کہے گا: کاش! میں ان کے ساتھ ہوتا، پھر میں بڑی کامیابی حاصل کرتا ﴿73﴾

**73.** But if a bounty (victory and booty) comes to you from Allāh, he would surely say — as if there had never been ties of affection between you and him — "Oh! I wish I had been with them; then I would have achieved a great success ( a good share of booty)."

فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ۭ وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ

پھر جو لوگ آخرت کے بدلے دنیا کی زندگی بیچ چکے ہیں، انھیں چاہیے کہ وہ اللہ کے راستے میں لڑیں، اور جو شخص اللہ کے راستے میں لڑے، پھر وہ قتل کر دیا جائے یا غالب آ جائے تو ہم جلد اسے بہت بڑا اجر

**74.** Let those (believers) who sell the life of this world for the Hereafter fight in the Cause of Allāh; and whoso fights in the Cause of Allāh, and is killed or

نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿٧٤﴾

دیں گے ﴿٧٤﴾

gets victory, We shall bestow on him a great reward.

وَمَا لَكُمْ لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ۚ وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ۙ وَّاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ﴿٧٥﴾

اور (اے مسلمانو!) تمھیں کیا ہو گیا ہے کہ تم اللہ کے راستے میں کمزور مردوں، عورتوں اور بچوں کی خاطر نہیں لڑتے، جو کہتے ہیں: اے ہمارے رب! ہمیں اس بستی سے نکال کہ اس کے باشندے ظالم ہیں، اور ہمارے لیے اپنی طرف سے کوئی حمایتی بھیج، اور ہمارے لیے اپنی طرف سے کوئی مددگار بھیج؟ ﴿٧٥﴾

**75.** And what is wrong with you that you fight not in the Cause of Allāh, and for those weak, ill-treated and oppressed among men, women, and children, whose cry is: "Our Lord! Rescue us from this town whose people are oppressors; and raise for us from You one who will protect, and raise for us from You one who will help."

اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ الطَّاغُوْتِ فَقَاتِلُوْٓا اَوْلِيَآءَ الشَّيْطٰنِ ۚ اِنَّ كَيْدَ الشَّيْطٰنِ كَانَ ضَعِيْفًا ﴿٧٦﴾

جو لوگ ایمان لائے وہ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں اور جن لوگوں نے کفر کیا وہ طاغوت[①] (شیطان) کی راہ میں لڑتے ہیں، چنانچہ تم شیطان کے ساتھیوں سے لڑو، بے شک شیطان کی چال بڑی کمزور ہے ﴿٧٦﴾

**76.** Those who believe, fight in the Cause of Allāh, and those who disbelieve, fight in the cause of *Tāghūt* (Satan).[1] So fight you against the friends of *Shaitān* (Satan); ever feeble indeed is the plot of *Shaitān* (Satan).

اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ قِيْلَ لَهُمْ كُفُّوْٓا اَيْدِيَكُمْ وَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ وَاٰتُوا الزَّكٰوةَ ۚ فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ اِذَا فَرِيْقٌ مِّنْهُمْ يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ اَوْ اَشَدَّ خَشْيَةً ۚ وَقَالُوْا رَبَّنَا لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ۚ لَوْلَآ اَخَّرْتَنَآ اِلٰٓى اَجَلٍ قَرِيْبٍ ۗ قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيْلٌ ۚ وَالْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّمَنِ اتَّقٰى ۟ وَلَا تُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ﴿٧٧﴾

(اے نبی!) کیا آپ نے ان لوگوں کو نہیں دیکھا جن سے کہا گیا تھا کہ تم (لڑائی سے) اپنے ہاتھ روکے رکھو اور نماز قائم کرو اور زکاۃ دو؟ پھر جب ان پر جنگ فرض کی گئی ان میں سے ایک گروہ کا فر لوگوں سے اس طرح ڈرنے لگا جس طرح اللہ سے ڈرنا چاہیے یا وہ اس سے بھی بڑھ کر خوفزدہ تھا۔ اور وہ کہنے لگے: اے ہمارے رب! تو نے ہم پر جنگ فرض کیوں کی؟ تو نے ہمیں کچھ مدت تک مہلت کیوں نہ دی؟ کہہ دیجیے: دنیا کا فائدہ تھوڑا ہے اور آخرت بہتر ہے اس شخص کے لیے جس نے پرہیزگاری اختیار کی اور تم پر کھجور کی گٹھلی کے دھاگے برابر بھی ظلم نہیں کیا جائے گا ﴿٧٧﴾

**77.** Have you not seen those who were told to hold back their hands (from fighting) and perform *As-Salāt* (the prayers), and give *Zakāt* (obligatory charity), but when the fighting was ordained for them, behold! a section of them fear men as they fear Allāh or even more. They say: "Our Lord! Why have You ordained for us fighting? Would that You had granted us respite for a short period?" Say: "Short is the enjoyment of this world. The Hereafter is (far) better for him who fears Allāh, and you shall not be dealt with unjustly even equal to the *Fatīlā* (a scalish thread in the long slit of a date stone).

اَيْنَ مَا تَكُوْنُوْا يُدْرِكْكُّمُ الْمَوْتُ وَلَوْ كُنْتُمْ فِيْ بُرُوْجٍ مُّشَيَّدَةٍ ۗ وَاِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ۚ وَاِنْ تُصِبْهُمْ

تم جہاں کہیں بھی ہو گے، موت تمھیں پالے گی، خواہ تم مضبوط قلعوں میں ہو، اور اگر انھیں کوئی بھلائی ملے تو وہ کہتے ہیں کہ یہ اللہ کی طرف سے ہے اور اگر

**78.** "Wheresoever you may be, death will overtake you even if you are in fortresses built up strong and high!" And if some good reaches them, they say,

[1] (V.4:76) *Tāghūt*: See the footnote of (V.2:256).

① [طاغوت] اس کی تفصیل اسی سورت کی آیت 51 میں گزر چکی ہے ویسے ہر اُس چیز کو طاغوت کہا جاتا ہے جس کی اللہ کے علاوہ کسی صورت میں بھی عبادت کی جائے (سجدہ، مدد، استعانت، استغاثہ، امید، خوف اور اس پر بھروسا وغیرہ)

سَيِّئَةٌ يَّقُوْلُوْا هٰذِهٖ مِنْ عِنْدِكَ ؕ قُلْ كُلٌّ مِّنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ فَمَالِ هٰٓؤُلَآءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ حَدِيْثًا ﴿78﴾

انھیں کوئی تکلیف پہنچے تو کہتے ہیں کہ یہ آپ کی طرف سے ہے۔ کہہ دیجیے: یہ سب کچھ اللہ کی طرف سے ہے، چنانچہ کیا حال ہے ان لوگوں کا جو بات سمجھنے کے قریب نہیں پھٹکتے! ﴿78﴾

"This is from Allāh," but if some evil befalls them, they say, "This is from you (O Muhammad ﷺ)." Say: "All things are from Allāh," so what is wrong with these people that they fail to understand any word?

مَآ اَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللّٰهِ ۫ وَمَآ اَصَابَكَ مِنْ سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَّفْسِكَ ؕ وَاَرْسَلْنٰكَ لِلنَّاسِ رَسُوْلًا ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿79﴾

(اے انسان!) تجھے جو بھی بھلائی ملے، وہ اللہ کی طرف سے ہے، اور تجھے جو بھی تکلیف پہنچے وہ تیری اپنی طرف سے ہے اور (اے نبی!) ہم نے آپ کو لوگوں کے لیے رسول بنا کر بھیجا ہے،① اور اللہ بطور گواہ کافی ہے ﴿79﴾

**79.** Whatever of good reaches you, is from Allāh, but whatever of evil befalls you, is from yourself. And We have sent you (O Muhammad ﷺ) as a Messenger to mankind, and Allāh is Sufficient as a Witness.[1]

مَنْ يُّطِعِ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰهَ ۚ وَمَنْ تَوَلّٰى فَمَآ اَرْسَلْنٰكَ عَلَيْهِمْ حَفِيْظًا ﴿80﴾

جس نے رسول کی اطاعت کی، تو اس نے اللہ کی اطاعت کی، اور جس نے منہ موڑا تو ہم نے آپ کو ان پر نگہبان بنا کر نہیں بھیجا ﴿80﴾ ②★

**80.** He who obeys the Messenger (Muhammad ﷺ), has indeed obeyed Allāh, but he who turns away, then We have not sent you (O Muhammad ﷺ) as a watcher over them.[2]

وَيَقُوْلُوْنَ طَاعَةٌ ۡ فَاِذَا بَرَزُوْا مِنْ عِنْدِكَ بَيَّتَ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ غَيْرَ الَّذِيْ تَقُوْلُ ؕ وَاللّٰهُ يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُوْنَ ۚ فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿81﴾

اور منافق کہتے ہیں کہ (ہمارا کام تو) فرمانبرداری ہے، پھر جب وہ آپ کے پاس سے اٹھ کر جاتے ہیں تو رات کو ان کا ایک گروہ اس بات کے خلاف جوڑ توڑ کرتا ہے جو آپ کہتے ہیں۔ اور اللہ لکھ لیتا ہے جو وہ رات کو سازش کرتے ہیں، چنانچہ آپ انھیں جانے دیں اور اللہ پر بھروسا کریں اور اللہ کارساز کے طور پر کافی ہے ﴿81﴾

**81.** They say: "We are obedient," but when they leave you (Muhammad ﷺ), a section of them spends all night in planning other than what you say. But Allāh records their nightly (plots). So turn aside from them (do not punish them), and put your trust in Allāh. And Allāh is Ever All-Sufficient as a Disposer of affairs.

اَفَلَا يَتَدَبَّرُوْنَ الْقُرْاٰنَ ؕ وَلَوْ كَانَ مِنْ عِنْدِ غَيْرِ اللّٰهِ لَوَجَدُوْا فِيْهِ اخْتِلَافًا كَثِيْرًا ﴿82﴾

کیا پھر وہ قرآن میں غور و فکر نہیں کرتے؟ اور اگر یہ اللہ کے سوا کسی اور کی طرف سے ہوتا تو وہ یقیناً اس میں بہت کچھ اختلاف پاتے ﴿82﴾

**82.** Do they not then consider the Qur'ān carefully? Had it been from other than Allāh, they would surely have found therein much contradiction.

---

[1] (V.4:79) See the footnote (A) of the (V.2:252).

[2] (V.4:80)

(A) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "Whoever obeys me, he obeys Allāh; and whoever disobeys me, he disobeys Allāh; and whoever obeys the ruler I appoint, he obeys me; and whoever disobeys him, he disobeys me." [*Sahih Al-Bukhāri,* 9/7173 (O.P.251)].

(B) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "All my followers will enter Paradise except those who refuse." They said, "O Allāh's Messenger! Who will refuse?" He said, "Whoever obeys me will enter Paradise, and whoever disobeys me is the one who refuses (to enter it)." [*Sahih Al-Bukhāri,* 9/7280 (O.P.384)].

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2/252)

② اس مضمون کو احادیث میں اس طرح بیان کیا گیا ہے۔ ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس نے میری اطاعت کی اس نے اللہ کی اطاعت کی اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے اللہ کی نافرمانی کی (کیونکہ میں اللہ کا پیغام پہنچانے والا ہوں) اور (اسی طرح) جس نے میرے مقرر کیے ہوئے حاکم کی اطاعت کی اس نے میری اطاعت کی اور جس نے اس کی نافرمانی کی گویا میری نافرمانی کی۔'' (صحيح البخاري، الأحكام، باب: 1 حديث: 7137) ایک دوسری روایت میں فرمایا: ''میری امت کے سب لوگ جنت میں جائیں گے مگر

**83.** When there comes to them some matter touching (public) safety or fear, they make it known (among the people); if only they had referred it to the Messenger (ﷺ) or to those charged with authority among them, the proper investigators would have understood it from them (directly). Had it not been for the Grace and Mercy of Allāh upon you, you would have followed *Shaitān* (Satan), except a few of you.

اور جب ان کے پاس کوئی امن یا خوف کی خبر آتی ہے تو اسے مشہور کر دیتے ہیں، حالانکہ اگر وہ اسے رسول اور اپنے میں سے کسی ذمہ دار حاکم کے حوالے کر دیتے، تو ایسی باتوں کی تہہ تک پہنچنے والے اس کی حقیقت جان لیتے، اور اگر تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی تو چند ایک کے سوا تم ضرور شیطان کے پیچھے لگ جاتے ﴿83﴾

وَإِذَا جَآءَهُمْ أَمْرٌ مِّنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ أَذَاعُوا بِهِۦ ۖ وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ وَإِلَىٰٓ أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنۢبِطُونَهُۥ مِنْهُمْ ۗ وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُۥ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطَـٰنَ إِلَّا قَلِيلًا ﴿83﴾

**84.** Then fight (O Muhammad ﷺ) in the Cause of Allāh, you are not tasked (held responsible) except for yourself, and incite the believers (to fight along with you), it may be that Allāh will restrain the evil might of the disbelievers. And Allāh is Stronger in might and Stronger in punishing.

چنانچہ (اے نبی!) آپ اللہ کی راہ میں لڑیں، آپ کو اپنی ذات کے سوا کسی کا ذمہ دار نہیں بنایا گیا۔ اور آپ مومنوں کو (لڑائی پر) آمادہ کریں۔ امید ہے کہ اللہ ان لوگوں کو لڑائی سے روک دے جنھوں نے کفر کیا، اور اللہ لڑائی میں بہت سخت ہے اور سزا دینے میں بہت سخت ہے ﴿84﴾

فَقَـٰتِلْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ لَا تُكَلَّفُ إِلَّا نَفْسَكَ ۚ وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِينَ ۖ عَسَى اللَّهُ أَن يَكُفَّ بَأْسَ الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ وَاللَّهُ أَشَدُّ بَأْسًا وَأَشَدُّ تَنكِيلًا ﴿84﴾

**85.** Whosoever intercedes for a good cause will have the reward thereof, and whosoever intercedes for an evil cause will have a share in its burden. And Allāh is Ever All-Able to do (and also an All-Witness to) everything.

جو کوئی اچھی سفارش کرے گا، اسے بھی اس کا کچھ حصہ ملے گا، اور جو کوئی بری سفارش کرے گا، اسے بھی اس کا کچھ حصہ ملے گا، اور اللہ ہر چیز پر نگہبان ہے ﴿85﴾

مَّن يَشْفَعْ شَفَـٰعَةً حَسَنَةً يَكُن لَّهُۥ نَصِيبٌ مِّنْهَا ۖ وَمَن يَشْفَعْ شَفَـٰعَةً سَيِّئَةً يَكُن لَّهُۥ كِفْلٌ مِّنْهَا ۗ وَكَانَ اللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ مُّقِيتًا ﴿85﴾

**86.** When you are greeted with a greeting, greet in return with what is better than it, or (at least) return it equally. Certainly, Allāh is Ever a Careful Account Taker of all things.[1]

اور جب تمھیں سلام کیا جائے تو تم اس سے اچھا جواب دو یا وہی الفاظ لوٹا دو،① بے شک اللہ ہر چیز کا خوب حساب لینے والا ہے★ ﴿86﴾

وَإِذَا حُيِّيتُم بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوا بِأَحْسَنَ مِنْهَآ أَوْ رُدُّوهَآ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ حَسِيبًا ﴿86﴾

★ بقیہ حاشیہ: النساء، آیت: 80.

جس نے انکار کیا۔" صحابہ رضی اللہ عنہم نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کون ایسا (بدبخت) ہے جو جنت میں جانے سے انکار کرے؟ تو آپ ﷺ نے فرمایا: "جس نے میری اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہو گیا اور جس نے میری نافرمانی کی اس نے جنت میں جانے سے انکار کر دیا۔" (صحیح البخاری، الاعتصام بالکتاب والسنۃ، باب: 2 حدیث: 7280)

[1] (V.4:86) How the *Salām* (greeting) began.

Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه : The Prophet ﷺ said, "Allāh created Adam in His Image,* sixty cubits (about 30 metres) in height. When He created him, He said (to him), 'Go and greet that group of angels sitting there, and listen what they will say in reply to you, for that will be your greeting and the greeting of your offspring.' Adam (went and) said, '*As-Salāmu 'Alaikum* (peace be upon you).' They replied, '*As-Salāmu 'Alaikum wa Rahmatullah* (Peace and Allāh's Mercy be on you).' So they increased '*wa Rahmatullah*.'" The Prophet ﷺ added, "So, whoever will enter Paradise, will be of the shape and picture of Adam. Since then the creation (of Adam's offspring) (i.e. stature of ⏩

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۭ لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَارَيْبَ فِيْهِ ۭ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ حَدِيْثًا ﴿87﴾

اللہ کے سوا کوئی معبود (برحق) نہیں، وہ ضرور تمھیں قیامت کے دن اکٹھا کرے گا، جس کے آنے میں کوئی شک نہیں۔ اور بات کہنے میں اللہ سے زیادہ کون سچا ہے؟﴿87﴾

**87.** Allāh! *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He). Surely, He will gather you together on the Day of Resurrection about which there is no doubt. And who is truer in statement than Allāh?

فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ وَاللّٰهُ اَرْكَسَهُمْ بِمَا كَسَبُوْا ۭ اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَهْدُوْا مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ۭ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ﴿88﴾

پھر تمھیں کیا ہوا ہے کہ منافقوں کے بارے میں دو گروہوں میں بٹ گئے ہو؟ حالانکہ اللہ نے ان کے اعمال کی وجہ سے انھیں الٹا کر دیا ہے۔ کیا تم چاہتے ہو کہ ان لوگوں کو ہدایت دو جنھیں اللہ نے گمراہ کیا ہو؟ اور جسے اللہ گمراہ کرے، پھر اس کے لیے آپ ہرگز کوئی راستہ نہیں پائیں گے﴿88﴾

**88.** Then what is the matter with you that you are divided into two parties about the hypocrites? Allāh has cast them back (to disbelief) because of what they have earned. Do you want to guide him whom Allāh has made to go astray? And he whom Allāh has made to go astray, you will never find for him any way (of guidance).

وَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ كَمَا كَفَرُوْا فَتَكُوْنُوْنَ سَوَآءً فَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ اَوْلِيَآءَ حَتّٰى يُهَاجِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ۭ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ وَجَدْتُّمُوْهُمْ ۠ وَلَا تَتَّخِذُوْا مِنْهُمْ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿89﴾

وہ چاہتے ہیں کہ تم بھی کفر کرو جس طرح کہ انھوں نے کفر کیا، پھر تم ان کے برابر ہو جاؤ، چنانچہ تم ان میں سے کسی کو دوست نہ بناؤ یہاں تک کہ وہ اللہ کی راہ میں ہجرت کریں، پھر اگر وہ (دین سے) منہ موڑیں تو انھیں جہاں پاؤ قتل کر دو۔ اور ان میں سے کسی کو اپنا دوست اور مددگار نہ بناؤ﴿89﴾

**89.** They wish that you reject Faith, as they have rejected (Faith), and thus that you all become equal (like one another). So take not *Auliyā'* (protectors or friends) from them, till they emigrate in the way of Allāh (to Muhammad ﷺ). But if they turn back (from Islām), take (hold of) them and kill them wherever you find them, and take neither *Auliyā'* (protectors or friends) nor helpers from them.

اِلَّا الَّذِيْنَ يَصِلُوْنَ اِلٰى قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِّيْثَاقٌ اَوْ جَآءُوْكُمْ حَصِرَتْ صُدُوْرُهُمْ اَنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ اَوْ يُقَاتِلُوْا

مگر وہ لوگ (اس حکم سے مستثنیٰ ہیں) جو اس قوم سے تعلق رکھتے ہوں جن سے تمھارا معاہدہ ہو چکا ہے یا (وہ منافق بھی مستثنیٰ ہیں) جو تمھارے پاس اس حالت

**90.** Except those who join a group, between you and whom there is a treaty (of peace), or those who approach you with

▸▸ human beings) is being diminished continuously up to the present time." [*Sahih Al-Bukhāri,* 8/6227 (O.P.246)]

* "His Image" means that Adam has been bestowed with life, knowledge, power of hearing, seeing and understanding, but the features of Adam are different from those of Allāh, only the names are the same, e.g., Allāh has life and knowledge and power of understanding, and Adam also has them, but there is no comparison between the Creator and the created thing. As Allāh says in the Qur'ān: "There is nothing like Him, and He is the All-Hearer, the All-Seer." (V.42:11). Allāh does not eat or sleep, while Adam used to eat and sleep. (For details see *Fath Al-Bāri)*

★ بقیہ حاشیہ: النساء، آیت: 86۔

① حدیث میں ہے: نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ نے آدم کو اس کی صورت پر پیدا کیا ان کا قد ساٹھ ہاتھ تھا، جب اللہ ان کو پیدا کر چکا تو فرمایا: وہ فرشتوں کا گروہ بیٹھا ہوا ہے ان کو جا کر سلام کرو اور سنو وہ کیا کہتے ہیں! پھر یہی تمہارا اور تمہاری اولاد کا سلام رہے گا، تو حضرت آدم علیہ السلام نے فرشتوں سے کہا: [اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ] تو انہوں نے جواب دیا: [اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَةُ اللّٰهِ] گویا انہوں نے (لفظ) [وَرَحْمَةُ اللّٰهِ] بڑھایا۔ (نبی کریم ﷺ نے فرمایا:) جو کوئی بھی جنت میں جائے گا تو وہ حضرت آدم علیہ السلام کی صورت (قد و قامت) پر ہوگا یعنی ساٹھ ہاتھ لمبا، اور آدم علیہ السلام کے بعد سے پھر خلقت کا قد و قامت کم ہوتا گیا اور یہ سلسلہ ابھی تک جاری ہے۔'' (صحیح البخاری، الاستئذان، باب: 1 حدیث: 6227)

قَوْمَهُمْ ۭ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَسَلَّطَهُمْ عَلَيْكُمْ فَلَقٰتَلُوْكُمْ ۚ فَاِنِ اعْتَزَلُوْكُمْ فَلَمْ يُقَاتِلُوْكُمْ وَاَلْقَوْا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ ۙ فَمَا جَعَلَ اللّٰهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيْلًا ﴿٩٠﴾

میں آئیں کہ وہ لڑائی سے بیزار ہوں نہ تم سے لڑنا چاہتے ہوں اور نہ اپنی قوم سے۔ اور اگر اللہ چاہتا تو انھیں تم پر مسلط کر دیتا، پھر وہ تم سے یقیناً لڑتے، لہٰذا اگر وہ تم سے کنارہ کشی اختیار کر لیں اور تمھارے ساتھ لڑنے سے باز رہیں، اور تمھاری طرف صلح اور امن کا ہاتھ بڑھائیں تو اللہ نے تمھارے لیے کوئی گنجائش نہیں رکھی کہ تم ان سے لڑائی کرو﴿٩٠﴾

their breasts restraining from fighting you as well as fighting their own people. Had Allāh willed, indeed He would have given them power over you, and they would have fought you. So if they withdraw from you, and fight not against you, and offer you peace, then Allāh has opened no way for you against them.

سَتَجِدُوْنَ اٰخَرِيْنَ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّاْمَنُوْكُمْ وَيَاْمَنُوْا قَوْمَهُمْ ۭ كُلَّمَا رُدُّوْٓا اِلَى الْفِتْنَةِ اُرْكِسُوْا فِيْهَا ۚ فَاِنْ لَّمْ يَعْتَزِلُوْكُمْ وَيُلْقُوْٓا اِلَيْكُمُ السَّلَمَ وَيَكُفُّوْٓا اَيْدِيَهُمْ فَخُذُوْهُمْ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ ۭ وَاُولٰۗىِٕكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ﴿٩١﴾ ع 12/4 9

تمھیں ایک اور قسم کے منافق ملیں گے جو چاہتے ہیں کہ تم سے بھی امن میں رہیں اور اپنی قوم سے بھی، مگر جب کبھی وہ فتنے کا موقع پاتے ہیں تو اس میں کود پڑتے ہیں، چنانچہ ایسے لوگ اگر تم سے مقابلہ کرنے سے باز نہ آئیں اور تمھیں صلح اور امن کی پیشکش نہ کریں اور لڑائی سے اپنے ہاتھ نہ روکیں تو تم انھیں جہاں کہیں پاؤ، پکڑ کر قتل کر دو۔ یہی وہ لوگ ہیں جن پر (ہاتھ اٹھانے کے لیے) ہم نے تمھیں کھلی اجازت دے دی ہے﴿٩١﴾

**91.** You will find others that wish to have security from you and security from their people. Every time they are sent back to temptation, they yield thereto. If they withdraw not from you, nor offer you peace, nor restrain their hands, take (hold of) them and kill them wherever you find them. In their case, We have provided you with a clear warrant against them.

وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ اَنْ يَّقْتُلَ مُؤْمِنًا اِلَّا خَطَـًٔا ۚ وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَـًٔا فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ وَّدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖٓ اِلَّآ اَنْ يَّصَّدَّقُوْا ۭ فَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَّكُمْ وَھُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۭ وَاِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍۢ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَھُمْ مِّيْثَاقٌ فَدِيَةٌ مُّسَلَّمَةٌ اِلٰٓى اَهْلِهٖ وَتَحْرِيْرُ رَقَبَةٍ مُّؤْمِنَةٍ ۚ فَمَنْ لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ ۡ تَوْبَةً مِّنَ اللّٰهِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿٩٢﴾

اور کسی مومن کے لیے جائز نہیں کہ وہ دوسرے مومن کو قتل کرے، مگر غلطی سے (ہو جائے تو اور بات ہے) اور جو شخص کسی مومن کو غلطی سے قتل کر دے، اس پر ایک مسلمان غلام آزاد کرنا اور مقتول کے رشتے داروں کو خون بہا ادا کرنا لازم ہے۔ ہاں، اگر وہ لوگ معاف کر دیں (تو اور بات ہے۔) پھر اگر وہ مقتول ایسی قوم میں سے ہو جو تمھاری دشمن ہو جبکہ وہ خود مومن ہو تو ایک مسلمان غلام آزاد کرنا لازم ہے۔ اور اگر وہ ایسی قوم میں سے ہو کہ تمھارے اور ان کے درمیان معاہدہ ہو چکا ہو تو اس کے وارثوں کو خون بہا دیا جائے گا اور ایک مسلمان غلام آزاد کرنا ہوگا، پھر جو شخص غلام آزاد کرنے کی طاقت نہ رکھتا ہو وہ دو ماہ لگاتار روزے رکھے، یہ (کفارہ) اللہ کی طرف سے توبہ (قبول کرنے کا ذریعہ) ہے۔ اور اللہ خوب جاننے والا، بہت حکمت والا ہے﴿٩٢﴾

**92.** It is not for a believer to kill a believer except (that it be) by mistake; and whosoever kills a believer by mistake, (it is ordained that) he must set free a believing slave and a compensation (blood money, i.e. *Diya*) be given to the deceased's family unless they remit it. If the deceased belonged to a people at war with you and he was a believer, the freeing of a believing slave (is prescribed); and if he belonged to a people with whom you have a treaty of mutual alliance, compensation (blood money — *Diya*) must be paid to his family, and a believing slave must be freed. And whoso finds this (the penance of freeing a slave) beyond his means, he must fast for two consecutive months in order to seek repentance from Allāh. And Allāh is Ever All-Knowing, All-Wise.

وَمَنْ يَّقْتُلْ مُؤْمِنًا مُّتَعَمِّدًا فَجَزَآؤُهٗ جَهَنَّمُ خٰلِدًا فِيْهَا وَغَضِبَ اللّٰهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهٗ وَاَعَدَّ لَهٗ عَذَابًا عَظِيْمًا ﴿93﴾

اور جو شخص کسی مومن کو جان بوجھ کر قتل کرے اس کی سزا جہنم ہے، وہ اس میں ہمیشہ رہے گا اور اس پر اللہ کا غضب اور اس کی لعنت ہوگی اور اللہ نے اس کے لیے بہت بڑا عذاب تیار کر رکھا ہے① ﴿93﴾

**93.** And whoever kills a believer intentionally, his recompense is Hell to abide therein; and the Wrath and the Curse of Allāh are upon him, and a great punishment is prepared for him.[1]

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اِذَا ضَرَبْتُمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَتَبَيَّنُوْا وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَنْ اَلْقٰۤى اِلَيْكُمُ السَّلٰمَ لَسْتَ مُؤْمِنًا ۚ تَبْتَغُوْنَ عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۫ فَعِنْدَ اللّٰهِ مَغَانِمُ كَثِيْرَةٌ ؕ كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِّنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ فَتَبَيَّنُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿94﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم اللہ کے راستے میں نکلو تو تحقیق کر لیا کرو، اور جو شخص تمھیں سلام کرے تو اس کے متعلق یہ نہ کہو کہ تو مومن نہیں۔ تم دنیاوی زندگی کا سامان چاہتے ہو، تو اللہ کے پاس (تمھارے لیے) بہت سے مال غنیمت ہیں۔ تم اس سے پہلے خود بھی اس حالت میں مبتلا رہ چکے ہو، پھر اللہ نے تم پر احسان کیا، لہٰذا معاملے کی تحقیق کر لیا کرو۔ بے شک تم جو عمل کرتے ہو اللہ اس سے خوب باخبر ہے ﴿94﴾

**94.** O you who believe! When you go (to fight) in the Cause of Allāh, verify (the truth), and say not to anyone who greets you (by embracing Islām): "You are not a believer"; seeking the perishable goods of the worldly life. There are much more profits and booties with Allāh. Even as he is now, so were you yourselves before till Allāh conferred on you His Favours (i.e. guided you to Islām), therefore, be cautious in discrimination. Allāh is Ever Well-Acquainted with what you do.

لَا يَسْتَوِي الْقٰعِدُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجٰهِدُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ؕ فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ دَرَجَةً ؕ وَكُلًّا وَّعَدَ اللّٰهُ الْحُسْنٰى ؕ وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجٰهِدِيْنَ عَلَى الْقٰعِدِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ۙ﴿95﴾

کسی عذر کے بغیر (پیچھے) بیٹھ رہنے والے مومن اور اللہ کی راہ میں اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ جہاد کرنے والے برابر نہیں ہو سکتے۔ اللہ نے اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ جہاد کرنے والوں کو (پیچھے) بیٹھ رہنے والوں پر مرتبے میں فضیلت دی ہے۔ اور اللہ نے سب سے بھلائی کا وعدہ کیا ہے، اور اللہ نے مجاہدین کو (پیچھے) بیٹھ رہنے والوں کے مقابلے میں بہت بڑا اجر دیا ہے ﴿95﴾

**95.** Not equal are those of the believers who sit (at home), except those who are disabled (by injury or are blind or lame), and those who strive hard and fight in the Cause of Allāh with their wealth and their lives. Allāh has preferred in grades those who strive hard and fight with their wealth and their lives to those who sit (at home). To each, Allāh has promised good (Paradise), but Allāh has preferred those who strive hard and fight, to those who sit (at home) by a huge reward.

دَرَجٰتٍ مِّنْهُ وَمَغْفِرَةً وَّرَحْمَةً ؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿96﴾ ع 13/5/10

ان کے لیے اللہ کی طرف سے درجے ہیں اور بخشش اور رحمت ہے۔ اور اللہ تعالیٰ بہت بخشنے والا، نہایت

**96.** Degrees of (higher) grades from Him, and forgiveness and mercy. And Allāh is Ever Oft-

[1] (V.4:93):
A) Narrated Ibn 'Umar رضي الله عنهما: Allāh's Messenger ﷺ said, "A faithful believer remains at liberty regarding his religion unless he kills somebody unlawfully." [*Sahih Al-Bukhāri*, 9/6862 (O.P.2)]
B) See the footnotes of (V.5:27, 32, 45 & 50).

① قتل ناحق کے بارے میں حدیث میں بیان کیا گیا ہے: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما سے روایت ہے، نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''مسلمان دین کے معاملے میں اس وقت تک کشادگی میں (اطمینان وسکون سے نیک اعمال کی طرف راغب) رہتا ہے جب تک کہ ناحق خون نہ بہائے۔'' (صحیح البخاری، کتاب الدیات، باب: 1 حدیث: 6862) نیز ملاحظہ فرمائیں حاشیہ: (سورۃ المائدۃ 5/50،45،32،27)

رحم کرنے والا ہے (96)

Forgiving, Most Merciful.

إِنَّ الَّذِينَ تَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ظَالِمِيٓ أَنْفُسِهِمْ قَالُوا فِيمَ كُنْتُمْ ۚ قَالُوا كُنَّا مُسْتَضْعَفِينَ فِي الْأَرْضِ ۚ قَالُوٓا أَلَمْ تَكُنْ أَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوا فِيهَا ۚ فَأُولٰٓئِكَ مَأْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۖ وَسَآءَتْ مَصِيرًا ﴿٩٧﴾

جن لوگوں کی اس حالت میں فرشتے جان قبض کرتے ہیں کہ وہ (جان بوجھ کر کافروں میں رہ کر) اپنی جانوں پر ظلم کرتے رہے ہوں، تو فرشتے پوچھتے ہیں کہ تم کس حال میں تھے؟ وہ کہتے ہیں: ہم زمین میں کمزور تھے۔ تب فرشتے کہتے ہیں: کیا اللہ کی زمین وسیع نہ تھی کہ تم اس میں ہجرت کر جاتے؟ چنانچہ یہی لوگ ہیں جن کا ٹھکانا جہنم ہے اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے (97)

**97.** Verily, as for those whom the angels take (in death) while they are wronging themselves (as they stayed among the disbelievers even though emigration was obligatory for them), they (angels) say (to them): "In what (condition) were you?" They reply: "We were weak and oppressed on the earth." They (angels) say: "Was not the earth of Allāh spacious enough for you to emigrate therein?" Such men will find their abode in Hell — what an evil destination![1]

إِلَّا الْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ لَا يَسْتَطِيعُونَ حِيلَةً وَّلَا يَهْتَدُونَ سَبِيلًا ﴿٩٨﴾

مگر وہ مرد، عورتیں اور بچے جو واقعی بے بس ہوں اور وہ اس جگہ سے نکلنے کا کوئی وسیلہ اور کوئی راستہ نہیں پاتے (98)

**98.** Except the weak ones among men, women and children who cannot devise a plan, nor are they able to direct their way.

فَأُولٰٓئِكَ عَسَى اللّٰهُ أَنْ يَّعْفُوَ عَنْهُمْ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ عَفُوًّا غَفُورًا ﴿٩٩﴾

اس لیے ان لوگوں کے بارے میں امید ہے کہ اللہ انھیں معاف کر دے گا، اور اللہ بہت معاف کرنے والا، نہایت بخشنے والا ہے (99)

**99.** These are they whom Allāh is likely to forgive, and Allāh is Ever Oft-Pardoning, Oft-Forgiving.

وَمَنْ يُّهَاجِرْ فِي سَبِيلِ اللّٰهِ يَجِدْ فِي الْأَرْضِ مُرٰغَمًا كَثِيرًا وَّسَعَةً ۚ وَمَنْ يَّخْرُجْ مِنْ بَيْتِهِ مُهَاجِرًا إِلَى اللّٰهِ وَرَسُولِهِ ثُمَّ يُدْرِكْهُ الْمَوْتُ فَقَدْ وَقَعَ أَجْرُهُ عَلَى اللّٰهِ ۗ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُورًا رَّحِيمًا ﴿١٠٠﴾ ع 14/4 11

اور جو شخص اللہ کی راہ میں ہجرت کرے وہ زمین میں پناہ لینے کے لیے بہت جگہ اور گنجائش پائے گا۔ اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی طرف ہجرت کرنے کی خاطر اپنے گھر سے نکلے، پھر اسے راستے میں موت آ جائے تو اس کا اجر اللہ کے ذمے واجب ہو گیا۔ اور اللہ نہایت بخشنے والا، بہت رحم کرنے والا ہے (100)

**100.** He who emigrates (from his home) in the Cause of Allāh, will find on earth many dwelling places and plenty to live by. And whosoever leaves his home as an emigrant to Allāh and His Messenger (ﷺ), and death overtakes him, his reward is then surely incumbent upon Allāh. And Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَإِذَا ضَرَبْتُمْ فِي الْأَرْضِ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَنْ تَقْصُرُوا مِنَ الصَّلٰوةِ ۖ إِنْ خِفْتُمْ أَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِينَ كَفَرُوا ۚ إِنَّ الْكٰفِرِينَ كَانُوا لَكُمْ عَدُوًّا مُّبِينًا ﴿١٠١﴾

اور جب تم زمین میں سفر کرو تو تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم نماز قصر کر لو، اگر تمھیں ڈر ہو کہ کافر (حملہ کر کے) تمھیں فتنے میں ڈال دیں گے، بے شک کافر تمھارے کھلے دشمن ہیں (101)

**101.** And when you (Muslims) travel in the land, there is no sin on you if you shorten *As-Salāt* (the prayers) if you fear that the disbelievers may put you in trial (attack you), verily, the disbelievers are ever to you open enemies.

وَإِذَا كُنْتَ فِيهِمْ فَأَقَمْتَ لَهُمُ الصَّلٰوةَ

اور (اے نبی!) جب آپ مومنوں کے درمیان ہوں، پھر انھیں نماز پڑھانے کے لیے کھڑے ہوں تو ان

**102.** When you (O Messenger Muhammad ﷺ) are among them,

[1] (V.4:97) See the footnote of the (V.3:149).

فَلْتَقُمْ طَآئِفَةٌ مِّنْهُمْ مَّعَكَ وَلْيَاْخُذُوْٓا اَسْلِحَتَهُمْ فَاِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا مِنْ وَّرَآئِكُمْ وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ وَاَمْتِعَتِكُمْ فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ اَذًى مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَنْ تَضَعُوْٓا اَسْلِحَتَكُمْ وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿١٠٢﴾

میں سے ایک گروہ اپنے ہتھیار لگائے ہوئے آپ کے ساتھ جماعت میں کھڑا ہو، پھر جب وہ سجدہ کر لے تو پیچھے چلا جائے اور دوسرا گروہ جس نے ابھی نماز نہیں پڑھی وہ آپ کے ساتھ نماز ادا کرے اور اپنا بچاؤ ساتھ لے اور اپنے ہتھیار (لگائے رکھے۔) کافر چاہتے ہیں کہ تم اپنے ہتھیاروں اور اپنے سامان کی طرف سے ذرا غافل ہو جاؤ تو وہ تم پر یکبارگی دھاوا بول دیں①۔ اور اگر تمھیں بارش سے تکلیف ہو یا تم بیمار ہو تو تم پر کوئی گناہ نہیں کہ اپنے ہتھیار (ایک طرف) رکھ دو، اور اپنا بچاؤ ساتھ لو۔ بے شک اللہ نے کافروں کے لیے رسوا کر دینے والا عذاب تیار کر رکھا ہے﴿102﴾

and lead them in *As-Salāt* (the prayers), let one party of them stand up [in *Salāt* (prayer)] with you taking their arms with them; when they finish their prostrations, let them take their positions in the rear and let the other party come up which have not yet prayed, and let them pray with you taking all the precautions and bearing arms. Those who disbelieve wish, if you were negligent of your arms and your baggage, to attack you in a single rush, but there is no sin on you if you put away your arms because of the inconvenience of rain or because you are ill, but take every precaution for yourselves. Verily, Allāh has prepared a humiliating torment for the disbelievers.[1]

فَاِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِكُمْ فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ﴿١٠٣﴾

پھر جب تم نماز ادا کر چکو تو کھڑے ہوئے، بیٹھے ہوئے اور لیٹے ہوئے (ہر حال میں) اللہ کو یاد کرتے رہو، پھر جب تمھیں اطمینان ہو جائے تو (پوری) نماز پڑھو، بے شک مومنوں پر مقررہ وقتوں میں نماز فرض ہے﴿103﴾

**103.** When you have finished *As-Salāt* (the congregational prayer), remember Allāh standing, sitting down, and (lying down) on your sides, but when you are free from danger, perform *As-Salāt* (the prayers). Verily, *As-Salāt* (the prayer) is enjoined on the believers at fixed hours.

وَلَا تَهِنُوْا فِى ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ اِنْ تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ وَتَرْجُوْنَ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا يَرْجُوْنَ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿١٠٤﴾ ع 15/4/12

اور تم دشمن قوم کا پیچھا کرنے میں کمزوری نہ دکھاؤ۔ اگر تم تکلیف اٹھاتے ہو تو بے شک وہ بھی تکلیف اٹھاتے ہیں جیسے تم تکلیف اٹھاتے ہو۔ اور تم اللہ سے جس چیز کی امید رکھتے ہو، وہ اس کی امید نہیں رکھتے۔ اور اللہ خوب جاننے والا، بہت حکمت والا ہے﴿104﴾

**104.** And don't be weak in the pursuit of the enemy; if you are suffering (hardships) then surely they (too) are suffering (hardships) as you are suffering, but you have a hope from Allāh (for the reward, i.e. Paradise) that for which they hope not; and Allāh is Ever All-Knowing, All-Wise.

اِنَّآ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَآ اَرٰىكَ اللّٰهُ وَلَا تَكُنْ لِّلْخَآئِنِيْنَ خَصِيْمًا ﴿١٠٥﴾

(اے نبی!) بے شک ہم نے آپ کی طرف یہ کتاب حق کے ساتھ نازل کی ہے، تاکہ آپ کو اللہ نے جو سیدھی راہ دکھائی ہے اس کے مطابق لوگوں کے درمیان فیصلہ کریں، اور آپ خیانت کرنے والوں

**105.** Surely, We have sent down to you (O Muhammad ﷺ) the Book (this Qur'ān) in truth that you might judge between men by that which Allāh has shown you

[1] (V.4:102) See the footnote of (V.2:239).

① صلاۃ الخوف کے لیے ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2/239)

کے حمایتی نہ بنیں ﴿۱۰۵﴾

(i.e. has taught you through Divine Revelation), so be not a pleader for the treacherous.

وَّاسْتَغْفِرِ اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ۚ﴿۱۰۶﴾

اور اللہ سے بخشش مانگیں① ، بے شک اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿۱۰۶﴾

**106.** And seek the forgiveness of Allāh,[1] certainly, Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِيْنَ يَخْتَانُوْنَ اَنْفُسَھُمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا اَثِيْمًا ۚ﴿۱۰۷﴾

اور آپ ان لوگوں کی طرف سے جھگڑا نہ کریں جو اپنے آپ سے خیانت کرتے ہیں۔ بے شک اللہ اس شخص کو پسند نہیں کرتا جو خیانت کرنے والا، گناہ گار ہو ﴿۱۰۷﴾

**107.** And argue not on behalf of those who deceive themselves. Verily, Allāh does not like anyone who is a betrayer, sinner.

يَّسْتَخْفُوْنَ مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُوْنَ مِنَ اللّٰهِ وَھُوَ مَعَھُمْ اِذْ يُبَيِّتُوْنَ مَا لَا يَرْضٰى مِنَ الْقَوْلِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا يَعْمَلُوْنَ مُحِيْطًا ﴿۱۰۸﴾

وہ لوگوں سے (تو اپنی حرکتیں) چھپا سکتے ہیں، مگر اللہ سے نہیں چھپا سکتے اور وہ اس وقت بھی ان کے ساتھ ہوتا ہے جب وہ رات کو چھپ کر ایسا مشورہ کرتے ہیں جو اللہ کو پسند نہیں، اور وہ جو بھی عمل کرتے ہیں اللہ اسے گھیرے ہوئے ہے ﴿۱۰۸﴾

**108.** They may hide (their crimes) from men, but they cannot hide (them) from Allāh; for He is with them (by His Knowledge), when they plot by night in words that He does not approve. And Allāh ever encompasses what they do.

ھٰٓاَنْتُمْ ھٰٓؤُلَاۗءِ جٰدَلْتُمْ عَنْھُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۣ فَمَنْ يُّجَادِلُ اللّٰهَ عَنْھُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَمْ مَّنْ يَّكُوْنُ عَلَيْهِمْ وَكِيْلًا ﴿۱۰۹﴾

ہاں، تم لوگوں نے یہاں دنیا کی زندگی میں تو ان (مجرموں) کی طرف سے جھگڑا کر لیا، پھر قیامت کے دن اللہ کے ہاں ان کی طرف سے کون جھگڑے گا؟ یا (وہاں) کون ان کا وکیل ہوگا؟ ﴿۱۰۹﴾

**109.** Lo! You are those who have argued for them in the life of this world, but who will argue for them on the Day of Resurrection against Allāh, or who will then be their defender?

وَمَنْ يَّعْمَلْ سُوْۗءًا اَوْ يَظْلِمْ نَفْسَهٗ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ اللّٰهَ يَجِدِ اللّٰهَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿۱۱۰﴾

اور جو شخص برا عمل کرے یا اپنی جان پر ظلم کرے، پھر وہ اللہ سے بخشش مانگے تو وہ اللہ کو بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا پائے گا ﴿۱۱۰﴾

**110.** And whoever does evil or wrongs himself but afterwards seeks Allāh's forgiveness, he will find Allāh Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَمَنْ يَّكْسِبْ اِثْمًا فَاِنَّمَا يَكْسِبُهٗ عَلٰي نَفْسِهٖ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿۱۱۱﴾

اور جو شخص کوئی گناہ کرتا ہے تو بے شک اس کی یہ کمائی اسی کے لیے وبال ہوگی، اور اللہ خوب جاننے والا، بہت حکمت والا ہے ﴿۱۱۱﴾

**111.** And whoever earns sin, he earns it only against himself. And Allāh is Ever All-Knowing, All-Wise.

وَمَنْ يَّكْسِبْ خَطِيْۗئَةً اَوْ اِثْمًا ثُمَّ يَرْمِ بِهٖ بَرِيْۗــــًٔا فَقَدِ احْتَمَلَ بُهْتَانًا وَّاِثْمًا مُّبِيْنًا ﴿۱۱۲﴾ ع 16/8/13

اور جو شخص کوئی خطا یا گناہ کرتا ہے، پھر کسی بے گناہ پر اس کا الزام لگا دیتا ہے تو (ایسا کرکے) وہ ایک بڑے بہتان اور کھلے گناہ کا بوجھ اٹھاتا ہے ﴿۱۱۲﴾

**112.** And whoever earns a fault or a sin and then throws it on to someone innocent, he has indeed burdened himself with falsehood and a manifest sin.

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكَ وَرَحْمَتُهٗ لَهَمَّتْ طَّاۗىِٕفَةٌ مِّنْهُمْ اَنْ يُّضِلُّوْكَ ۭ وَمَا

اور اگر آپ پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی تو لوگوں کے ایک گروہ نے یقیناً ارادہ کر لیا تھا کہ وہ

**113.** Had not the Grace of Allāh and His Mercy been upon you (O Muhammad ﷺ), a party of them

---

[1] (V.4:106) The Prophet's seeking of Allāh's forgiveness by daytime and at night.
Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying: "By Allāh! I seek Allāh's forgiveness and turn to Him in repentance for more than seventy times a day." [*Sahih Al-Bukhārī*, 8/6307 (O.P.319)].

① اس آیت کے مطابق نبی کریم ﷺ کثرت سے استغفار کرتے تھے۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے: میں نے نبی کریم ﷺ کو فرماتے ہوئے سنا ہے: ''اللہ کی قسم! میں تو ہر روز ستر بار سے بھی زیادہ اللہ سے استغفار اور اس کی بارگاہ میں توبہ کرتا ہوں۔'' (صحیح البخاري، الدعوات، باب: 3 حدیث: 6307)

يُضِلُّونَ إِلَّا أَنفُسَهُمْ وَمَا يَضُرُّونَكَ مِن شَيْءٍ وَأَنزَلَ اللَّهُ عَلَيْكَ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَكَ مَا لَمْ تَكُن تَعْلَمُ وَكَانَ فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكَ عَظِيمًا ﴿١١٣﴾

آپ کو بہکا دے، اور وہ اپنے آپ کے سوا کسی کو نہیں بہکاتے، اور وہ آپ کو ذرا بھی نقصان نہیں پہنچا سکتے، اور اللہ نے آپ پر یہ کتاب اور حکمت نازل کی ہے اور آپ کو وہ کچھ سکھایا ہے جو آپ نہیں جانتے تھے۔ اور آپ پر اللہ کا فضل بہت زیادہ ہے ﴿١١٣﴾

would certainly have made a decision to mislead you, but (in fact) they mislead none except their ownselves, and no harm can they do to you in the least. Allāh has sent down to you the Book (the Qur'ān), and *Al-Hikmah* (Islāmic laws, knowledge of legal and illegal things, i.e. the Prophet's *Sunnah* — legal ways), and taught you that which you knew not. And Ever Great is the Grace of Allāh to you (O Muhammad ﷺ).

لَّا خَيْرَ فِي كَثِيرٍ مِّن نَّجْوَاهُمْ إِلَّا مَنْ أَمَرَ بِصَدَقَةٍ أَوْ مَعْرُوفٍ أَوْ إِصْلَاحٍ بَيْنَ النَّاسِ ۚ وَمَن يَفْعَلْ ذَٰلِكَ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ اللَّهِ فَسَوْفَ نُؤْتِيهِ أَجْرًا عَظِيمًا ﴿١١٤﴾

ان کی اکثر خفیہ سرگوشیوں میں کوئی بھلائی نہیں ہوتی مگر جو شخص صدقے یا نیکی یا لوگوں کے درمیان صلح کا حکم دے (تو یہ اچھی بات ہے) اور جو کوئی اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لیے ایسا کرے، تو ہم اسے جلد بہت بڑا اجر عطا کریں گے ﴿١١٤﴾

**114.** There is no good in most of their secret talks except (in) him who orders *Sadaqah* (charity in Allāh's Cause), or *Ma'rūf* (Islāmic Monotheism and all the good and righteous deeds which Allāh has ordained), or conciliation between mankind; and he who does this, seeking the good Pleasure of Allāh, We shall give him a great reward.

وَمَن يُشَاقِقِ الرَّسُولَ مِن بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُ الْهُدَىٰ وَيَتَّبِعْ غَيْرَ سَبِيلِ الْمُؤْمِنِينَ نُوَلِّهِ مَا تَوَلَّىٰ وَنُصْلِهِ جَهَنَّمَ ۖ وَسَاءَتْ مَصِيرًا ﴿١١٥﴾

17 ع 3 14

اور جس شخص کے سامنے واضح شکل میں ہدایت آجائے اور اس کے بعد وہ رسول کی مخالفت کرے، اور مسلمانوں کا راستہ چھوڑ کر دوسرے راستے کی پیروی کرے، تو ہم اسے اسی طرف پھیر دیں گے جس طرف وہ جانا چاہے ہے اور ہم اسے جہنم میں ڈالیں گے①، اور وہ بہت برا ٹھکانا ہے ﴿١١٥﴾

**115.** And whoever contradicts and opposes the Messenger (Muhammad ﷺ) after the right path has been shown clearly to him, and follows other than the believers' way, We shall keep him in the path he has chosen, and burn him in Hell — what an evil destination![1]

إِنَّ اللَّهَ لَا يَغْفِرُ أَن يُشْرَكَ بِهِ وَيَغْفِرُ مَا دُونَ ذَٰلِكَ لِمَن يَشَاءُ ۚ وَمَن يُشْرِكْ بِاللَّهِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلَالًا بَعِيدًا ﴿١١٦﴾

بے شک اللہ یہ گناہ ہرگز نہیں بخشتا کہ اس کے ساتھ شرک کیا جائے اور وہ اس کے سوا جسے چاہے معاف کر دیتا ہے۔ اور جو شخص اللہ کے ساتھ شرک کرتا ہے، تو وہ یقیناً بہت دور کی گمراہی میں جا پڑا ہے ﴿١١٦﴾

**116.** Verily, Allāh forgives not (the sin of) setting up partners (in worship) with Him, but He forgives whom He wills, sins other than that, and whoever sets up partners in worship with Allāh, has indeed strayed far away.

إِن يَدْعُونَ مِن دُونِهِ إِلَّا إِنَاثًا وَإِن يَدْعُونَ إِلَّا شَيْطَانًا مَّرِيدًا ﴿١١٧﴾

وہ لوگ اللہ کو چھوڑ کر دیویوں کو پکارتے ہیں، اور دراصل وہ سرکش شیطان ہی کو پکارتے ہیں ﴿١١٧﴾

**117.** They (all those who worship others than Allāh) invoke nothing but female deities besides Him (Allāh), and they invoke nothing

[1] (V.4:115) See the footnote of (V.3:85).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 85/3)

but *Shaitān* (Satan), a persistent rebel!

لَّعَنَهُ اللّٰهُ ۘ وَقَالَ لَاَتَّخِذَنَّ مِنْ عِبَادِكَ نَصِيْبًا مَّفْرُوْضًا ﴿118﴾

اللہ نے اس پر لعنت کی ہے، اوراس نے کہا کہ میں تیرے بندوں میں سے ایک مقرر حصہ ضرور لے کر رہوں گا ﴿118﴾

**118.** Allāh cursed him. And he [*Shaitān* (Satan)] said: "I will take an appointed portion of your slaves.

وَّلَاُضِلَّنَّهُمْ وَلَاُمَنِّيَنَّهُمْ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُبَتِّكُنَّ اٰذَانَ الْاَنْعَامِ وَلَاٰمُرَنَّهُمْ فَلَيُغَيِّرُنَّ خَلْقَ اللّٰهِ ۭ وَمَنْ يَّتَّخِذِ الشَّيْطٰنَ وَلِيًّا مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَقَدْ خَسِرَ خُسْرَانًا مُّبِيْنًا ﴿119﴾

اور میں انھیں گمراہ کروں گا ، اور انھیں امیدیں دلاؤں گا ، اور میں انھیں حکم دوں گا تو وہ جانوروں کے کان چیریں گے، اور میں انھیں حکم دوں گا تو وہ اللہ کی بناوٹ میں ردو بدل کریں گے۔ اور جو شخص اللہ کو چھوڑ کر شیطان کو اپنا دوست بنا لے تو وہ یقیناً کھلے نقصان میں جا پڑا ﴿119﴾

**119.** "Verily, I will mislead them, and surely, I will arouse in them false desires; and certainly, I will order them to slit the ears of cattle, and indeed I will order them to change the nature created by Allāh." And whoever takes *Shaitān* (Satan) as a *Walī* (protector or helper) instead of Allāh, has surely suffered a manifest loss.[1]

يَعِدُهُمْ وَيُمَنِّيْهِمْ ۭ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطٰنُ اِلَّا غُرُوْرًا ﴿120﴾

شیطان لوگوں سے وعدے کرتا ہے اور انھیں امیدیں دلاتا ہے مگر شیطان کے سارے وعدے فریب کے سوا کچھ نہیں ﴿120﴾

**120.** He [*Shaitān* (Satan)] makes promises to them, and arouses in them false desires; and *Shaitān*'s (Satan) promises are nothing but deceptions.

اُولٰۗىِٕكَ مَاْوٰىهُمْ جَهَنَّمُ ۡ وَلَا يَجِدُوْنَ عَنْهَا مَحِيْصًا ﴿121﴾

ان لوگوں کا ٹھکانا جہنم ہے، اور وہ اس سے چھٹکارے کی کوئی صورت نہ پائیں گے ﴿121﴾

**121.** The dwelling of such (people) is Hell, and they will find no way of escape from it.

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَنُدْخِلُهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۭ وَعْدَ اللّٰهِ حَقًّا ۭ وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ اللّٰهِ قِيْلًا ﴿122﴾

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ہم جلد انھیں ایسے باغوں میں داخل کریں گے جن کے نیچے نہریں جاری ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے۔ اللہ کا وعدہ سچا ہے، اور اللہ سے بڑھ کر کون قول وقرار میں سچا ہے؟ ﴿122﴾

**122.** But those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do deeds of righteousness, We shall admit them to the Gardens under which rivers flow (i.e. in Paradise) to dwell therein forever. Allāh's Promise is the Truth; and whose words can be truer than those of Allāh? (Of course, none.)

لَيْسَ بِاَمَانِيِّكُمْ وَلَآ اَمَانِيِّ اَهْلِ الْكِتٰبِ ۭ مَنْ يَّعْمَلْ سُوْۗءًا يُّجْزَ بِهٖ ۙ وَلَا يَجِدْ لَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿123﴾

(انجام کا دارومدار) نہ تمھاری خواہشات پر ہے نہ اہل کتاب کی خواہشات پر، بلکہ جو کوئی برا عمل کرے گا، اس کا اسے بدلہ دیا جائے گا، اور وہ اللہ کے سوا کوئی دوست اور مددگار نہ پائے گا ﴿123﴾

**123.** It will not be in accordance with your desires (Muslims), nor those of the people of the Scripture (Jews and Christians), whosoever works evil, will have the recompense thereof, and he will not find any protector or helper besides Allāh.

وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ مِنْ ذَكَرٍ اَوْ اُنْثٰى وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰۗىِٕكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ

اور جو کوئی نیک کام کرے گا، خواہ وہ مرد ہو یا عورت، جبکہ وہ مومن ہو تو ایسے لوگ جنت میں داخل ہوں

**124.** And whoever does righteous good deeds, male or female, and is a (true) believer [in the

[1] (V.4:119) See the footnote of (V.59:7).

Oneness of Allāh (Muslim)], such will enter Paradise and not the least injustice, even to the size of a *Naqīra* (speck on the back of a date-stone), will be done to them.

گے، اور ان پر ذرا بھی ظلم نہیں کیا جائے گا﴿١٢٤﴾

وَلَا يُظْلَمُونَ نَقِيرًا ﴿١٢٤﴾

**125.** And who can be better in religion than one who submits his face (himself) to Allāh (i.e. follows Allāh's religion of Islāmic Monotheism); and he is a *Muhsin* (a good-doer. See V.2:112). And follows the religion of Ibrāhīm[1] (Abraham) *Hanīf* (Islāmic Monotheism — to worship none but Allāh Alone). And Allāh did take Ibrāhīm (Abraham) as a *Khalīl* (an intimate friend)!

اور دین میں اس شخص سے زیادہ اچھا کون ہے جس نے اپنا چہرہ اللہ کے سامنے جھکا دیا؟ اور وہ نیکی کرنے والا بھی ہو، اور ملت ابراہیم کی پیروی کرے، جو صرف حق پرست تھا۔ اور اللہ نے ابراہیم کو اپنا خاص دوست بنایا تھا①﴿١٢٥﴾

وَمَنْ أَحْسَنُ دِينًا مِّمَّنْ أَسْلَمَ وَجْهَهُ لِلَّهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ وَاتَّبَعَ مِلَّةَ إِبْرَاهِيمَ حَنِيفًا ۗ وَاتَّخَذَ اللَّهُ إِبْرَاهِيمَ خَلِيلًا ﴿١٢٥﴾

**126.** And to Allāh belongs all that is in the heavens and all that is in the earth. And Allāh is Ever Encompassing all things.

اور آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے اللہ ہی کا ہے۔ اور اللہ ہر چیز کو گھیرے ہوئے ہے﴿١٢٦﴾

وَلِلَّهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۚ وَكَانَ اللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ مُّحِيطًا ﴿١٢٦﴾

**127.** They ask your legal instruction concerning women, say: Allāh instructs you about them, and about what is recited to you in the Book concerning the orphan girls whom you give not the prescribed portions (as regards *Mahr* and inheritance) and yet whom you desire to marry, and (concerning) the children who are weak and oppressed, and that you stand firm for justice to orphans. And whatever good you do, Allāh is Ever All-Knower of it.

اور (اے نبی!) لوگ آپ سے عورتوں کے بارے میں دریافت کرتے ہیں، کہہ دیجیے: اللہ خود ان کے بارے میں حکم دے رہا ہے اور کتاب کی وہ آیتیں بھی، جو یتیم لڑکیوں کے بارے میں تمھیں (پڑھ کر) سنائی جاتی ہیں جنھیں ان کا مقرر حق تم نہیں دیتے اور تم چاہتے ہو کہ ان سے نکاح کرلو، اور (وہ) کمزور بچوں کے بارے میں (تمھیں حکم دے رہا ہے) اور یہ کہ تم یتیموں سے انصاف کرو۔ اور تم جو بھی نیکی کرو، تو بے شک اللہ اس کا خوب علم رکھتا ہے﴿١٢٧﴾

وَيَسْتَفْتُونَكَ فِي النِّسَاءِ ۖ قُلِ اللَّهُ يُفْتِيكُمْ فِيهِنَّ وَمَا يُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتَابِ فِي يَتَامَى النِّسَاءِ اللَّاتِي لَا تُؤْتُونَهُنَّ مَا كُتِبَ لَهُنَّ وَتَرْغَبُونَ أَن تَنكِحُوهُنَّ وَالْمُسْتَضْعَفِينَ مِنَ الْوِلْدَانِ وَأَن تَقُومُوا لِلْيَتَامَىٰ بِالْقِسْطِ ۚ وَمَا تَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ بِهِ عَلِيمًا ﴿١٢٧﴾

**128.** And if a woman fears cruelty or desertion on her husband's part, there is no sin on them both if they make terms of peace between themselves; and making peace is better. And human inner selves are swayed by greed. But if you do good and keep away from evil, verily, Allāh is Ever Well-Acquainted with what you do.

اور اگر کسی عورت کو اپنے شوہر کی طرف سے ظلم و زیادتی یا نظر انداز کیے جانے کا اندیشہ ہو تو ان دونوں پر کوئی گناہ نہیں کہ وہ آپس میں کسی طرح صلح کرلیں، اور صلح ہی اچھی ہے، اور انسانی نفس میں بخیلی رکھی گئی ہے، اور اگر تم احسان کرو اور پرہیزگار بنو تو بے شک تم جو بھی عمل کرتے ہو، اللہ اس کی خوب خبر رکھتا ہے﴿١٢٨﴾

وَإِنِ امْرَأَةٌ خَافَتْ مِن بَعْلِهَا نُشُوزًا أَوْ إِعْرَاضًا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا أَن يُصْلِحَا بَيْنَهُمَا صُلْحًا ۚ وَالصُّلْحُ خَيْرٌ ۗ وَأُحْضِرَتِ الْأَنفُسُ الشُّحَّ ۚ وَإِن تُحْسِنُوا وَتَتَّقُوا فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرًا ﴿١٢٨﴾

---

[1] (V.4:125) See the footnote of (V.2:135), the narration of Zaid bin 'Amr bin Nufail.

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 135/2)

وَلَنْ تَسْتَطِيْعُوْٓا اَنْ تَعْدِلُوْا بَيْنَ النِّسَآءِ وَلَوْ حَرَصْتُمْ فَلَا تَمِيْلُوْا كُلَّ الْمَيْلِ فَتَذَرُوْهَا كَالْمُعَلَّقَةِ ۭ وَاِنْ تُصْلِحُوْا وَتَتَّقُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿129﴾

اور تم سے یہ کبھی نہ ہو سکے گا کہ تم اپنی بیویوں میں ہر طرح سے عدل کرو، خواہ تم اس کی کتنی ہی خواہش رکھو، پھر تم کسی ایک کی طرف پوری طرح مائل نہ ہو جاؤ کہ دوسری کو بیچ میں لٹکتی چھوڑ دو، اور اگر تم اصلاح کا رویہ اختیار کرو اور پرہیزگار بنو تو اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿129﴾

**129.** You will never be able to do perfect justice between wives even if it is your ardent desire, so do not incline too much (to one of them by giving her more of your time and provision) so as to leave (the other) hanging (i.e. neither divorced nor married). And if you do justice, and do all that is right and fear Allāh (by keeping away from all that is wrong), then Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَاِنْ يَّتَفَرَّقَا يُغْنِ اللّٰهُ كُلًّا مِّنْ سَعَتِهٖ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ وَاسِعًا حَكِيْمًا ﴿130﴾

اور اگر وہ دونوں (میاں بیوی) ایک دوسرے سے الگ ہو جائیں تو اللہ اپنے فضل سے ہر ایک کو (دوسرے سے) بے نیاز کر دے گا۔ اور اللہ بڑی وسعت والا، خوب حکمت والا ہے ﴿130﴾

**130.** But if they separate (by divorce), Allāh will provide abundance for everyone of them from His bounty. And Allāh is Ever All-Sufficient for His creatures' needs, All-Wise.

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَلَقَدْ وَصَّيْنَا الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَاِيَّاكُمْ اَنِ اتَّقُوا اللّٰهَ ۭ وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَنِيًّا حَمِيْدًا ﴿131﴾

اور آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے اللہ ہی کا ہے اور ہم نے تم سے پہلے جن لوگوں کو کتاب دی، ان کو اور تمھیں بھی یہی حکم دیا کہ اللہ سے ڈرتے رہو، پھر اگر تم کفر کرو گے تو بے شک آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے اللہ ہی کا ہے، اور اللہ بہت بے پرواہ، قابل تعریف ہے ﴿131﴾

**131.** And to Allāh belongs all that is in the heavens and all that is in the earth. And verily, We have recommended to the people of the Scripture before you, and to you (O Muslims) that you (all) fear Allāh, and keep your duty to Him. But if you disbelieve, then to Allāh belongs all that is in the heavens and all that is in the earth, and Allāh is Ever Rich (Free of all wants), Worthy of all praise.

وَلِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿132﴾

اور آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے اللہ ہی کا ہے اور اللہ بطور کارساز کافی ہے ﴿132﴾

**132.** And to Allāh belongs all that is in the heavens and all that is in the earth. And Allāh is Ever All-Sufficient as Disposer of affairs.

اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ اَيُّهَا النَّاسُ وَيَاْتِ بِاٰخَرِيْنَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰي ذٰلِكَ قَدِيْرًا ﴿133﴾

اے لوگو! اگر اللہ چاہے تو تمھیں ہٹا کر تمھاری جگہ دوسروں کو لے آئے اور اللہ اس بات کی پوری قدرت رکھتا ہے ﴿133﴾

**133.** If He wills, He can take you away, O people, and bring others. And Allāh is Ever All-Potent over that.

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ ثَوَابَ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللّٰهِ ثَوَابُ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا بَصِيْرًا ﴿134﴾ ع 19/8/16

جو شخص دنیا کا ثواب چاہتا ہو تو اللہ کے پاس تو دنیا اور آخرت دونوں کا ثواب موجود ہے، اور اللہ خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہے ﴿134﴾

**134.** Whoever desires a reward in this life of the world, then with Allāh (Alone and none else) is the reward of this worldly life and of the Hereafter. And Allāh is Ever All-Hearer, All-Seer.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ بِالْقِسْطِ شُهَدَآءَ لِلّٰهِ وَلَوْ عَلٰٓى اَنْفُسِكُمْ اَوِ الْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ ۚ اِنْ يَّكُنْ غَنِيًّا اَوْ فَقِيْرًا فَاللّٰهُ اَوْلٰى بِهِمَا ۣ فَلَا تَتَّبِعُوا الْهَوٰٓى اَنْ تَعْدِلُوْا ۚ وَاِنْ تَلْوٗٓا اَوْ تُعْرِضُوْا فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿135﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم انصاف کے لیے ڈٹ جانے والے اور اللہ کے لیے سچی گواہی دینے والے بن جاؤ، خواہ وہ تمھارے اپنے خلاف یا تمھارے والدین اور رشتہ داروں کے خلاف ہو،① معاملے کا فریق امیر ہو یا غریب، دونوں صورتوں میں تمھاری نسبت اللہ زیادہ ان کا خیر خواہ ہے۔ پس تم نفسانی خواہش کے پیچھے پڑ کر انصاف کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑو۔ اور اگر تم نے توڑ مروڑ کر بات کی یا (گواہی دینے سے) منہ موڑا تو بے شک تم جو بھی عمل کرتے ہو اللہ اس سے خوب باخبر ہے﴿135﴾

**135.** O you who believe! Stand out firmly for justice, as witnesses to Allāh, even though it be against yourselves, or your parents, or your kin, be he rich or poor, Allāh is a Better Protector to both (than you). So follow not the lusts (of your hearts), lest you avoid justice; and if you distort your witness or refuse to give it, verily, Allāh is Ever Well-Acquainted with what you do.[1]

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْ نَزَّلَ عَلٰى رَسُوْلِهٖ وَالْكِتٰبِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ مِنْ قَبْلُ ۭ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاللّٰهِ وَمَلٰۗىِٕكَتِهٖ وَكُتُبِهٖ وَرُسُلِهٖ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ فَقَدْ ضَلَّ ضَلٰلًۢا بَعِيْدًا ﴿136﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ، اس کے رسول اور اس کتاب پر ایمان لاؤ جو اللہ نے اپنے رسول پر نازل کی اور اس کتاب پر بھی جو اس نے پہلے نازل کی۔ اور جو شخص اللہ، اس کے فرشتوں، اس کی کتابوں، اس کے رسولوں اور آخرت کے دن کا انکار کرے تو وہ یقیناً بہت دور کی گمراہی میں جا پڑا﴿136﴾

**136.** O you who believe! Believe in Allāh, and His Messenger (Muhammad ﷺ), and the Book (the Qur'ān) which He has sent down to His Messenger, and the Scripture which He sent down to those before (him); and whosoever disbelieves in Allāh, His Angels, His Books, His Messengers, and the Last Day, then indeed he has strayed far away.

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ اٰمَنُوْا ثُمَّ كَفَرُوْا ثُمَّ ازْدَادُوْا كُفْرًا لَّمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ سَبِيْلًا ﴿137﴾

بے شک جو لوگ ایمان لائے، پھر انھوں نے کفر کیا، پھر ایمان لے آئے، پھر کفر کیا، پھر کفر میں کہیں بڑھ گئے، اللہ انھیں ہرگز نہیں بخشے گا اور نہ انھیں ہدایت کا راستہ دکھائے گا﴿137﴾

**137.** Verily, those who believe, then disbelieve, then believe (again), and (again) disbelieve, and go on increasing in disbelief; Allāh will not forgive them, nor guide them on the (right) way.

بَشِّرِ الْمُنٰفِقِيْنَ بِاَنَّ لَهُمْ عَذَابًا اَلِيْمَا ﴿138﴾

(اے نبی!) منافقوں کو خبردار کر دیجیے کہ ان کے لیے دردناک عذاب ہے﴿138﴾

**138.** Give to the hypocrites the tidings that there is for them a painful torment.[2]

الَّذِيْنَ يَتَّخِذُوْنَ الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ اَيَبْتَغُوْنَ عِنْدَهُمُ الْعِزَّةَ فَاِنَّ الْعِزَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا ﴿139﴾

جو مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست بناتے ہیں، کیا وہ ان کافروں کے ہاں عزت تلاش کرتے ہیں؟ پھر بے شک عزت تو ساری اللہ ہی کے لیے ہے﴿139﴾

**139.** Those who take disbelievers for *Auliyā'* (protectors or helpers or friends) instead of believers, do they seek honour, power and glory with them? Verily, then to

[1] (V.4:135) Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ was asked about the great sins. He said, "They are:
a) To join others in worship with Allāh.
b) To be undutiful to one's parents.
c) To kill a person (which Allāh has forbidden to be killed, i.e., to commit the crime of murdering).
d) And to give a false witness."[*Sahih Al-Bukhāri,* 3/2653 (O.P.821)]
[2] (V.4:138) See "Hypocrisy" — Appendix 2.

① اس میں سچی گواہی کی تاکید کی گئی ہے کیونکہ جھوٹی گواہی کبیرہ گناہ ہے۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ سے کبیرہ گناہوں کے متعلق پوچھا گیا تو آپ ﷺ نے فرمایا: "①اللہ کے ساتھ کسی کو عبادت میں شریک کرنا② والدین کی نافرمانی کرنا③ (ناحق) خون بہانا④ جھوٹی گواہی دینا۔" (صحیح البخاری، الشہادات، باب: 10 حدیث: 2653)

Allāh belongs all honour, power and glory.

وَقَدْ نَزَّلَ عَلَيْكُمْ فِي الْكِتٰبِ اَنْ اِذَا سَمِعْتُمْ اٰيٰتِ اللّٰهِ يُكْفَرُ بِهَا وَيُسْتَهْزَاُ بِهَا فَلَا تَقْعُدُوْا مَعَهُمْ حَتّٰى يَخُوْضُوْا فِيْ حَدِيْثٍ غَيْرِهٖٓ ۖ اِنَّكُمْ اِذًا مِّثْلُهُمْ ۗ اِنَّ اللّٰهَ جَامِعُ الْمُنٰفِقِيْنَ وَالْكٰفِرِيْنَ فِيْ جَهَنَّمَ جَمِيْعًا ۙ﴿۱۴۰﴾

اور اس نے اس کتاب میں تمھارے لیے نازل کیا ہے کہ جب تم سنو کہ اللہ کی آیات کا انکار کیا جارہا ہو یا ان کا مذاق اڑایا جارہا ہو تو تم ان کی مجلس میں نہ بیٹھو، یہاں تک کہ وہ اس کے علاوہ کسی اور بات میں مشغول ہو جائیں، ورنہ تم بھی اس وقت یقیناً انھی جیسے ہو گے، بے شک اللہ منافقوں اور کافروں سب کو جہنم میں جمع کرنے والا ہے ﴿۱۴۰﴾

**140.** And it has already been revealed to you in the Book (this Qur'ān) that when you hear the Verses of Allāh being denied and mocked at, then sit not with them, until they engage in a talk other than that; (but if you stayed with them) certainly in that case you would be like them. Surely, Allāh will collect the hypocrites and disbelievers all together in Hell.

الَّذِيْنَ يَتَرَبَّصُوْنَ بِكُمْ ۚ فَاِنْ كَانَ لَكُمْ فَتْحٌ مِّنَ اللّٰهِ قَالُوْٓا اَلَمْ نَكُنْ مَّعَكُمْ ۖ وَاِنْ كَانَ لِلْكٰفِرِيْنَ نَصِيْبٌ ۙ قَالُوْٓا اَلَمْ نَسْتَحْوِذْ عَلَيْكُمْ وَنَمْنَعْكُمْ مِّنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۗ فَاللّٰهُ يَحْكُمُ بَيْنَكُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۗ وَلَنْ يَّجْعَلَ اللّٰهُ لِلْكٰفِرِيْنَ عَلَى الْمُؤْمِنِيْنَ سَبِيْلًا ﴿۱۴۱﴾ ع 20 17

وہ لوگ تمھارے انجام کا انتظار کرتے رہتے ہیں، پھر اگر تمھیں اللہ کی طرف سے فتح حاصل ہو تو وہ کہتے ہیں: کیا ہم تمھارے ساتھ نہ تھے؟ اور اگر کافروں کو کچھ غلبہ ملے تو ان سے کہتے ہیں: کیا ہم تم پر غالب نہ آنے لگے تھے اور (کیا) ہم نے تمھیں مومنوں سے نہیں بچایا؟ پھر قیامت کے دن اللہ تمھارے درمیان فیصلہ کردے گا، اور اللہ کافروں کو مومنوں کے خلاف ہرگز کوئی راستہ نہیں دے گا ﴿۱۴۱﴾

**141.** Those (hypocrites) who wait and watch about you; if you gain a victory from Allāh, they say: "Were we not with you?" But if the disbelievers gain a success, they say (to them): "Did we not gain mastery over you and did we not protect you from the believers?" Allāh will judge between you (all) on the Day of Resurrection. And never will Allāh grant to the disbelievers a way (to triumph) over the believers.

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ يُخٰدِعُوْنَ اللّٰهَ وَهُوَ خَادِعُهُمْ ۚ وَاِذَا قَامُوْٓا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰى ۙ يُرَآءُوْنَ النَّاسَ وَلَا يَذْكُرُوْنَ اللّٰهَ اِلَّا قَلِيْلًا ۙ﴿۱۴۲﴾

بے شک منافقین اللہ کو دھوکا دیتے ہیں، مگر حقیقت یہ ہے کہ اللہ نے انھیں دھوکے میں ڈال رکھا ہے، اور جب وہ نماز کے لیے کھڑے ہوتے ہیں تو دل سے نہ چاہتے ہوئے، لوگوں کو دکھانے کے لیے کھڑے ہوتے ہیں، اور وہ اللہ کو بس تھوڑا ہی یاد کرتے ہیں ﴿۱۴۲﴾

**142.** Verily, the hypocrites seek to deceive Allāh, but it is He Who deceives them.[1] And when they stand up for *As-Salāt* (the prayer), they stand with laziness and to be seen of men, and they do not remember Allāh but little.

مُّذَبْذَبِيْنَ بَيْنَ ذٰلِكَ ۖ لَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ وَلَآ اِلٰى هٰٓؤُلَآءِ ۗ وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ﴿۱۴۳﴾

وہ کفر اور ایمان کے درمیان ڈانواں ڈول ہیں، نہ (پورے) اس طرف نہ (پورے) اس طرف، اور (اے نبی!) جسے اللہ گمراہ کرے، آپ اس کے لیے ہرگز کوئی راہ نہیں پائیں گے ﴿۱۴۳﴾

**143.** (They are) swaying between this and that, belonging neither to these nor to those; and he whom Allāh sends astray, you will not find for him a way (to the truth — Islām).

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّخِذُوا الْكٰفِرِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ الْمُؤْمِنِيْنَ ۚ اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَجْعَلُوْا لِلّٰهِ عَلَيْكُمْ سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ﴿۱۴۴﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! مومنوں کو چھوڑ کر کافروں کو دوست نہ بناؤ۔ کیا تم چاہتے ہو کہ اللہ کو اپنے خلاف (کارروائی کے لیے) کھلی حجت

**144.** O you who believe! Take not for *Auliyā'* (protectors or helpers or friends) disbelievers instead of believers. Do you wish

[1] (V.4:142) See (V.57:12-15).

دے دو؟ ﴿۱۴۴﴾

to offer Allāh a manifest proof against yourselves?

اِنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ فِى الدَّرْكِ الْاَسْفَلِ مِنَ النَّارِ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ نَصِيْرًا ﴿۱۴۵﴾

بے شک منافقین دوزخ کے سب سے نچلے طبقے میں جائیں گے،① اور وہاں آپ ان کے لیے ہرگز کوئی مددگار نہیں پائیں گے ﴿۱۴۵﴾

**145.** Verily, the hypocrites will be in the lowest depth (grade) of the Fire; no helper will you find for them.[1]

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا وَاَصْلَحُوْا وَاعْتَصَمُوْا بِاللّٰهِ وَاَخْلَصُوْا دِيْنَهُمْ لِلّٰهِ فَاُولٰٓئِكَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ۭ وَسَوْفَ يُؤْتِ اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿۱۴۶﴾

سوائے ان لوگوں کے جنھوں نے توبہ کی اور اپنی اصلاح کر لی، اور تھام لیا اللہ (کے دین) کو اور اپنا دین اللہ کے لیے خالص کر لیا تو ایسے لوگ مومنوں کے ساتھ ہوں گے اور اللہ مومنوں کو جلد بہت بڑا اجر عطا کرے گا ﴿۱۴۶﴾

**146.** Except those who repent (from hypocrisy), do righteous good deeds, hold fast to Allāh, and purify their religion for Allāh (by worshipping none but Allāh, and do good for Allāh's sake only, not to show off), then they will be with the believers. And Allāh will grant the believers a great reward.

مَا يَفْعَلُ اللّٰهُ بِعَذَابِكُمْ اِنْ شَكَرْتُمْ وَاٰمَنْتُمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ شَاكِرًا عَلِيْمًا ﴿۱۴۷﴾

اگر تم شکر کرو اور ایمان لے آؤ تو اللہ تمھیں عذاب دے کر کیا کرے گا؟ اور اللہ بڑا قدر دان، خوب جاننے والا ہے ﴿۱۴۷﴾

**147.** Why should Allāh punish you if you have thanked (Him) and have believed in Him. And Allāh is Ever All-Appreciative (of good), All-Knowing.

---

[1] (V.4:145)

a) Narrated 'Abdullāh bin 'Amr رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said: "Whoever has the following four (characteristics), will be a pure hypocrite and whoever has one of the following four characteristics, will have one characteristic of hypocrisy unless and until he gives it up:

1. Whenever he is entrusted, he betrays (proves dishonest).
2. Whenever he speaks, he tells a lie.
3. Whenever he makes a covenant, he proves treacherous.
4. Whenever he quarrels, he behaves in a very imprudent, evil and insulting manner." [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/34 (O.P.33)].

b) See the footnote of (V.9:54).

c) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The worst people before Allāh on the Day of Resurrection will be the double-faced people who appear to some people with one face and to other people with another face." [*Sahih Al-Bukhāri*, 8/6058 (O.P.84)].

① اس میں منافقین کے لیے سخت وعید ہے۔ اس لیے ہر مسلمان کو منافقوں والی صفات سے بچ کر رہنا چاہیے۔ احادیث میں منافقین کی نمایاں صفات بیان کر دی گئی ہیں۔ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''چار باتیں جس میں پائی جائیں وہ پکا منافق ہے اور جس کسی میں ان چاروں میں سے کوئی ایک بات پائی جائے تو اس میں نفاق کی ایک خصلت ہوگی جب تک کہ وہ اس کو چھوڑ نہ دے (وہ باتیں یہ ہیں): ① جب اس کے پاس امانت رکھی جائے تو خیانت کرے ② جب بولے تو جھوٹی بات کرے ③ جب وعدہ کرے تو وعدہ خلافی کرے ④ جب جھگڑا کرے تو گالیاں دے۔'' (صحیح البخاری، الإیمان، باب: 24 حدیث: 34) نیز ملاحظہ کیجیے: (سورۂ توبہ 9/54) علاوہ ازیں نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''قیامت کے دن اللہ کے ہاں تم اس کو بدترین لوگوں میں سے پاؤ گے جو دو رُخا ہو، بعض لوگوں کے پاس آئے تو ایک منہ لے کر اور بعض دوسروں کے پاس جائے تو دوسرا منہ لے کر (ہر جگہ لگی لپٹی بات کہے۔'') (صحیح البخاری، الأدب، باب: 52 حدیث: 6058)

لَا يُحِبُّ اللّٰهُ الْجَهْرَ بِالسُّوْٓءِ مِنَ الْقَوْلِ اِلَّا مَنْ ظُلِمَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ سَمِيْعًا عَلِيْمًا ﴿148﴾

اللہ اونچی آواز میں برائی کی بات کرنے کو پسند نہیں کرتا، مگر جس پر ظلم کیا گیا ہو (اسے اجازت ہے) اور اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے﴿148﴾

**148.** Allāh does not like that the evil should be uttered in public except by him who has been wronged. And Allāh is Ever All-Hearer, All-Knower.

اِنْ تُبْدُوْا خَيْرًا اَوْ تُخْفُوْهُ اَوْ تَعْفُوْا عَنْ سُوْٓءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَفُوًّا قَدِيْرًا ﴿149﴾

اگر تم کھلے طور پر کوئی نیکی کرو یا چھپا کر کرو، یا برائی سے درگزر کر دو، تو اللہ بھی بہت معاف کرنے والا، بڑی قدرت والا ہے﴿149﴾

**149.** Whether you (mankind) disclose (by good words of thanks) a good deed (done to you in the form of a favour by someone), or conceal it, or pardon an evil, ... verily, Allāh is Ever Oft-Pardoning, All-Powerful.

اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّفَرِّقُوْا بَيْنَ اللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَيَقُوْلُوْنَ نُؤْمِنُ بِبَعْضٍ وَّنَكْفُرُ بِبَعْضٍ ۙ وَّيُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَّخِذُوْا بَيْنَ ذٰلِكَ سَبِيْلًا ۙ﴿150﴾

بے شک جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں کا انکار کرتے ہیں اور چاہتے ہیں کہ وہ اللہ اور اس کے رسولوں کے درمیان تفریق کریں اور وہ کہتے ہیں: ہم بعض پر ایمان لاتے ہیں اور بعض کا انکار کرتے ہیں۔ اور وہ چاہتے ہیں کہ اس کے درمیان کوئی راہ اختیار کریں﴿150﴾

**150.** Verily, those who disbelieve in Allāh and His Messengers and wish to make distinction between Allāh and His Messengers (by believing in Allāh and disbelieving in His Messengers) saying, "We believe in some but reject others," and wish to adopt a way in between.

اُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ حَقًّا ۚ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ﴿151﴾

وہی لوگ حقیقی کافر ہیں اور ہم نے کافروں کے لیے رسوا کرنے والا عذاب تیار کر رکھا ہے﴿151﴾

**151.** They are in truth disbelievers. And We have prepared for the disbelievers a humiliating torment.

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ وَلَمْ يُفَرِّقُوْا بَيْنَ اَحَدٍ مِّنْهُمْ اُولٰٓىِٕكَ سَوْفَ يُؤْتِيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿152﴾

اور جو لوگ اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لائے، اور انھوں نے ان میں سے کسی ایک کے درمیان بھی تفریق نہیں کی، وہی لوگ ہیں جنھیں اللہ جلد ان کا اجر دے گا۔ اور اللہ بڑا بخشنے والا، بہت رحم کرنے والا ہے﴿152﴾

**152.** And those who believe in Allāh and His Messengers and make no distinction between any of them (Messengers), We shall give them their rewards; and Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

يَسْـَٔــلُكَ اَهْلُ الْكِتٰبِ اَنْ تُنَزِّلَ عَلَيْهِمْ كِتٰبًا مِّنَ السَّمَاۗءِ فَقَدْ سَاَلُوْا مُوْسٰٓى اَكْبَرَ مِنْ ذٰلِكَ فَقَالُوْٓا اَرِنَا اللّٰهَ جَهْرَةً فَاَخَذَتْهُمُ الصّٰعِقَةُ بِظُلْمِهِمْ ۚ ثُمَّ اتَّخَذُوا الْعِجْلَ مِنْ بَعْدِ مَا جَاۗءَتْهُمُ الْبَيِّنٰتُ فَعَفَوْنَا عَنْ ذٰلِكَ ۚ وَاٰتَيْنَا مُوْسٰى سُلْطٰنًا مُّبِيْنًا ﴿153﴾

(اے نبی!) اہل کتاب آپ سے تقاضا کرتے ہیں کہ آپ ان پر آسمان سے ایک کتاب اتار لائیں، چنانچہ ان لوگوں نے موسیٰ سے اس سے بھی بڑا تقاضا کیا تھا، انھوں نے کہا تھا: (اے موسیٰ!) ہمیں اللہ بالکل آنکھوں کے سامنے دکھا، پھر ان کے ظلم کی وجہ سے کڑاکے کی بجلی ان پر آ پڑی، پھر ان کے پاس کھلی نشانیاں آ جانے کے بعد انھوں نے بچھڑے کو معبود بنا لیا، پھر اس پر بھی ہم نے انھیں معاف کر دیا۔ اور ہم نے موسیٰ کو کھلا غلبہ عطا کیا﴿153﴾

**153.** The people of the Scripture (Jews) ask you to cause a book to descend upon them from heaven. Indeed, they asked Mūsā (Moses) for even greater than that, when they said: "Show us Allāh in public," but they were struck with thunderclap and lightning for their wickedness. Then they worshipped the calf even after clear proofs, evidences, and signs had come to them. (Even) so We forgave them. And We gave Mūsā (Moses) a clear proof of authority.

وَرَفَعْنَا فَوْقَهُمُ الطُّوْرَ بِمِيْثَاقِهِمْ وَقُلْنَا لَهُمُ ادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا وَّقُلْنَا لَهُمْ لَا تَعْدُوْا فِي السَّبْتِ وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ﴿154﴾

اور ہم نے ان سے اقرار لینے کے لیے ان پر طور پہاڑ بلند کیا، اور ہم نے ان سے کہا: (شہر کے) دروازے میں سجدہ کرتے ہوئے داخل ہوجاؤ،① اور ہم نے ان سے کہا: ہفتے کے دن میں زیادتی نہ کرو، اور ہم نے ان سے پختہ عہد لیا﴿154﴾

**154.** And for (breaking) their covenant, We raised over them the Mount and (on the other occasion) We said to them: "Enter the gate prostrating (or bowing) with humility;"[1] and We commanded them: "Transgress not (by doing worldly works) on the Sabbath (Saturday)." And We took from them a firm covenant.

فَبِمَا نَقْضِهِمْ مِّيْثَاقَهُمْ وَكُفْرِهِمْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ وَقَتْلِهِمُ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ وَّقَوْلِهِمْ قُلُوْبُنَا غُلْفٌ ؕ بَلْ طَبَعَ اللّٰهُ عَلَيْهَا بِكُفْرِهِمْ فَلَا يُؤْمِنُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿155﴾

پھر (ہم نے ان پر لعنت کی) اس لیے کہ انھوں نے اپنا عہد توڑا، اللہ کی آیتوں کا انکار کیا، نبیوں کو ناحق قتل کرتے رہے اور انھوں نے یہ کہا کہ ہمارے دل پردوں میں ہیں بلکہ اللہ نے ان کے کفر کی وجہ سے ان کے دلوں پر مہر لگادی، چنانچہ وہ ایمان نہیں لاتے مگر تھوڑے ہی﴿155﴾

**155.** Because of their breaking the covenant, and of their rejecting the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh, and of their killing the Prophets unjustly, and of their saying: "Our hearts are wrapped (with coverings, i.e. we do not understand what the Messengers say)" — nay, Allāh has set a seal upon their hearts because of their disbelief, so they believe not but a little.

وَّبِكُفْرِهِمْ وَقَوْلِهِمْ عَلٰى مَرْيَمَ بُهْتَانًا عَظِيْمًا ﴿156﴾

اور (ہم نے ان پر لعنت کی) ان کے کفر کی وجہ سے، اور مریم پر بہت بڑا بہتان لگانے کی وجہ سے﴿156﴾

**156.** And because of their (Jews) disbelief and uttering against Maryam (Mary عليها السلام) a grave false charge (that she has committed illegal sexual intercourse);

وَّقَوْلِهِمْ اِنَّا قَتَلْنَا الْمَسِيْحَ عِيْسَى ابْنَ مَرْيَمَ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ وَمَا صَلَبُوْهُ وَلٰكِنْ شُبِّهَ لَهُمْ ؕ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا فِيْهِ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ ؕ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ اِلَّا اتِّبَاعَ الظَّنِّ ۚ وَمَا قَتَلُوْهُ

اور ان کے یہ کہنے کی وجہ سے کہ ہم نے مسیح عیسیٰ ابن مریم اللہ کے رسول کو قتل کیا، حالانکہ انھوں نے نہ انھیں قتل کیا اور نہ انھیں سولی پر چڑھایا بلکہ انھیں شبہے میں ڈال دیا گیا۔ اور بے شک جنھوں نے عیسیٰ کے بارے میں اختلاف کیا وہ ضرور ان کے متعلق شک میں ہیں۔ ان لوگوں کے پاس ان کے بارے میں

**157.** And because of their saying (in boast), "We killed Messiah 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary), the Messenger of Allāh," — but they killed him not, nor crucified him, but it appeared so to them [the resemblance of 'Īsā (Jesus) was put over another man

---

[1] (V.4:154) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "It was said to Banī Israel, 'Enter the gate (of the town) bowing with humility (prostrating yourselves) and say: 'Repentance', but they changed the word and entered the town crawling on their buttocks and said: 'A wheat grain in the hair'*." [*Sahih Al-Bukhāri,* 4/3403 (O.P.615)].

* They said so just to ridicule Allāh's Order as they were disobedient to Him. So Allāh punished them severely by sending on them punishment, most probably in the form of (an epidemic of) plague. (See *Tafsir At-Tabari*).

① حضرت ابو ہریرہ ﷛ سے روایت ہے، نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''بنی اسرائیل کو حکم دیا گیا تھا کہ شہر کے دروازے میں سجدہ کرتے ہوئے اور [حِطَّةٌ] ''ہماری توبہ، ہماری خطائیں معاف ہوں'' کہتے ہوئے داخل ہونا، لیکن انہوں نے اس حکم کو بدل دیا چنانچہ وہ (سجدہ کی بجائے) سرینوں کے بل گھسٹتے ہوئے اور [حَبَّةٌ فِي شَعَرَةٍ] یعنی ''بٹے میں دانہ'' کہتے ہوئے شہر میں داخل ہوئے: (صحيح البخاري، أحاديث الأنبياء، باب:28 حديث:3403) بنی اسرائیل اللہ تعالیٰ کے نافرمان تھے، لہٰذا انہوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم میں تغیر وتبدل اور اس کے حکم کا تمسخر اُڑانے کے لیے ایسا کیا، چنانچہ ان پر اللہ تعالیٰ کی طرف سے عذاب نازل ہوا جو وباؤں اور طاعون کی صورت میں تھا۔

| | | |
|---|---|---|
| يَقِيْنًا ﴿١٥٧﴾ | کوئی علم نہیں سوائے گمان کی پیروی کے، اور انھوں نے یقیناً انھیں قتل نہیں کیا﴿١٥٧﴾ | (and they killed that man)], and those who differ therein are full of doubts. They have no (certain) knowledge, they follow nothing but conjecture. For surely, they killed him not [i.e. ʿĪsā (Jesus), son of Maryam (Mary) [عليهما السلام]: |
| بَلْ رَّفَعَهُ اللّٰهُ اِلَيْهِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿١٥٨﴾ | بلکہ اللہ نے انھیں اپنی طرف اٹھالیا، اور اللہ بڑا زبردست، بہت حکمت والا ہے﴿١٥٨﴾ | **158.** But Allāh raised him [ʿĪsā (Jesus)] up (with his body and soul) to Himself (and he عليه السلام is in the heavens). And Allāh is Ever All-Powerful, All-Wise. |
| وَاِنْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اِلَّا لَيُؤْمِنَنَّ بِهٖ قَبْلَ مَوْتِهٖ ۚ وَيَوْمَ الْقِيٰمَةِ يَكُوْنُ عَلَيْهِمْ شَهِيْدًا ﴿١٥٩﴾ | اور اہل کتاب میں سے کوئی بھی ایسا نہ بچے گا جو عیسیٰ پر ان کی موت سے پہلے ایمان نہ لے آئے،① اور قیامت کے دن وہ ان سب پر گواہ ہوں گے﴿١٥٩﴾ | **159.** And there is none of the people of the Scripture (Jews and Christians) but must believe in him [ʿĪsā (Jesus), son of Maryam (Mary), as only a Messenger of Allāh and a human being][1] before his [ʿĪsā (Jesus) عليه السلام or a Jew's or a Christian's] death[2] (at the time of the appearance of the angel of death). And on the Day of Resurrection, he [ʿĪsā (Jesus)] will be a witness against them. |
| فَبِظُلْمٍ مِّنَ الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ طَيِّبٰتٍ اُحِلَّتْ لَهُمْ وَبِصَدِّهِمْ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ كَثِيْرًا ﴿١٦٠﴾ | پھر جو لوگ یہودی ہوئے ان کے ظلم کی وجہ سے اور ان کے، اکثر لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکنے کی وجہ سے ہم نے ان پر کچھ پاک چیزیں حرام کر دیں جو پہلے ان کے لیے حلال تھیں﴿١٦٠﴾ | **160.** For the wrongdoing of the Jews, We made unlawful for them certain good foods which had been lawful for them — and for their hindering many from Allāh's way; |
| وَّاَخْذِهِمُ الرِّبٰوا وَقَدْ نُهُوْا عَنْهُ وَاَكْلِهِمْ اَمْوَالَ النَّاسِ بِالْبَاطِلِ ؕ وَاَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿١٦١﴾ | اور اس وجہ سے بھی کہ وہ سود لیتے تھے، حالانکہ انھیں اس سے منع کیا گیا تھا، اور اس وجہ سے بھی کہ وہ لوگوں کا مال ناحق کھاتے تھے۔ اور ہم نے ان میں سے کافروں کے لیے دردناک عذاب تیار کر | **161.** And their taking of *Ribā* (usury) though they were forbidden from taking it and their devouring of men's substance wrongfully (bribery). And We |

[1] (V.4:159) See the footnote of (V.3:55).

[2] (V.4:159) — "Before his death," has two interpretations: before Jesus' death after his descent from the heavens, or a Jew's or a Christian's death, at the time of the appearance of the Angel of Death when he will realize that ʿĪsā (Jesus) was only a Messenger of Allāh, and had no share in Divinity.

① اس میں نزول عیسیٰ علیہ السلام کی طرف اشارہ ہے جو قیامت کے قریب آسمان سے ہوگا۔ اس کی کچھ تفصیل اس حدیث میں گزری جو سورۂ آل عمران کی آیت:55 کے حاشیے میں ہے، جس میں ایک بات یہ بھی ہے کہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جزیہ موقوف کر دیں گے۔ "جزیے" کا مطلب "ایسا ٹیکس ہے جو اسلامی مملکت میں بسنے والے ان غیر مسلموں پر عائد کیا جاتا ہے جو دین اسلام قبول کرنے کی بجائے اپنے مذہب پر قائم رہتے ہیں۔" اس کے بدلے میں اسلامی مملکت ان کے جان و مال اور عزت و آبرو کی حفاظت کی ذمے دار ہوتی ہے۔ حضرت عیسیٰ علیہ السلام جزیہ قبول نہیں کریں گے بلکہ تمام لوگوں سے مطالبہ کیا جائے گا کہ وہ اسلام قبول کر لیں اور ان کے لیے اس کے علاوہ اور کوئی چارہ کار نہ ہوگا۔

﴿قَبْلَ مَوْتِهٖ﴾ میں ضمیر کا مرجع کون ہے؟ بعض کے نزدیک عیسیٰ علیہ السلام ہیں، یعنی عیسیٰ علیہ السلام کے آسمان سے نزول کے بعد ان کی موت سے پہلے سب اہل کتاب ان پر ایمان لے آئیں گے، یعنی مسلمان ہو جائیں گے اور بعض کے نزدیک مرجع اہل کتاب ہیں، یعنی ہر یہودی اور عیسائی فرشتہ اجل کے ظہور کے وقت جب اس پر یہ حقیقت کھل جائے گی کہ عیسیٰ علیہ السلام محض اللہ کے رسول تھے، خدائی میں ان کا کوئی حصہ نہ تھا تو اس وقت وہ عیسیٰ علیہ السلام پر ایمان لے آتا ہے۔ (گو موت کے وقت کا ایمان نافع نہیں) اکثر مفسرین کے نزدیک پہلا مفہوم زیادہ صحیح ہے۔ (واللہ اعلم)

رکھا ہے ﴿161﴾

have prepared for the disbelievers among them a painful torment.

لٰكِنِ الرّٰسِخُوْنَ فِي الْعِلْمِ مِنْهُمْ وَالْمُؤْمِنُوْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ وَالْمُقِيْمِيْنَ الصَّلٰوةَ وَالْمُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَالْمُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ سَنُؤْتِيْهِمْ اَجْرًا عَظِيْمًا ﴿162﴾

لیکن ان میں سے جو علم میں پختہ اور مومن ہیں وہ ایمان لاتے ہیں اس پر جو آپ پر نازل کیا گیا اور جو آپ سے پہلے نازل کیا گیا، اور وہ نماز قائم کرتے ہیں اور زکاۃ دیتے ہیں اور اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان رکھتے ہیں، وہی لوگ ہیں جنھیں ہم جلد بہت بڑا اجر دیں گے ﴿162﴾

**162.** But those among them who are well-grounded in knowledge, and the believers, believe in what has been sent down to you (Muhammad ﷺ) and what was sent down before you; and those who perform *As-Salāt* (the prayers), and give *Zakāt* (obligatory charity) and believe in Allāh and in the Last Day, it is they to whom We shall give a great reward.

اِنَّآ اَوْحَيْنَآ اِلَيْكَ كَمَآ اَوْحَيْنَآ اِلٰي نُوْحٍ وَّالنَّـبِيّٖنَ مِنْۢ بَعْدِهٖ ۚ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓي اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَعِيْسٰى وَاَيُّوْبَ وَيُوْنُسَ وَهٰرُوْنَ وَسُلَيْمٰنَ ۚ وَاٰتَيْنَا دَاوٗدَ زَبُوْرًا ﴿163﴾

(اے نبی!) بے شک ہم نے آپ کی طرف وحی[1] کی جیسے ہم نے نوح اور ان کے بعد دوسرے نبیوں کی طرف وحی کی، اور ہم نے ابراہیم، اسماعیل، اسحاق، یعقوب اور ان کی اولاد اور عیسیٰ، ایوب، یونس، ہارون اور سلیمان کی طرف وحی کی اور ہم نے داود کو زبور عطا کی ﴿163﴾

**163.** Verily, We have sent the Revelation to you (O Muhammad ﷺ)[1] as We sent the Revelation to Nūh (Noah) and the Prophets after him; We (also) sent the Revelation to Ibrāhīm (Abraham), Ismā'īl (Ishmael), Ishāq (Isaac), Ya'qūb (Jacob), and *Al-Asbāt* [the offspring of the twelve sons of Ya'qūb (Jacob)], 'Īsā (Jesus), Ayyub (Job), Yūnus (Jonah), Hārūn (Aaron), and Sulaimān (Solomon); and to Dāwūd (David) We gave the Zabūr (Psalms).

---

[1] (V.4:163) Ash-Shaikh Al-Imām Al-Hāfiz Abu 'Abdullāh Muhammad bin Isma'īl bin Ibrāhīm bin Al-Mughīrah Al-Bukhāri (may Allāh عز وجل be Merciful to him) said: How the Divine Revelation started to be revealed to Allāh's Messenger ﷺ. And the Statement of Allāh تعالى: "Verily, We have sent the Revelation to you (O Muhammad ﷺ) as We sent the Revelation to Nūh (Noah) and the Prophets after him." (V.4:163).

Narrated 'Umar bin Al-Khattāb رضي الله عنه: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "The reward of deeds depends upon the intentions and every person will get the reward according to what he has intended. So whoever emigrates for worldly benefits or for a woman to marry, his emigration will be for what he emigrated for." [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/1 (O.P.1)].

Narrated 'Āishah, the Mother of the faithful believers رضي الله عنها: Al-Hārith bin Hishām رضي الله عنه asked Allāh's Messenger ﷺ: "O Allāh's Messenger! How is the Divine Revelation revealed to you?" Allāh's Messenger ﷺ replied, "Sometimes it is (revealed) like the ringing of a bell, this form of Revelation is the hardest of all and then this state passes off after I have grasped what is revealed. Sometimes the angel comes in the form of a man and talks to me and I grasp whatever he says." 'Āishah رضي الله عنها added: "Verily, I saw the Prophet ﷺ being inspired divinely and noticed the sweat dropping from his forehead on a very cold day as the Revelation was over." [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/2 (O.P.2)]

① رسول اللہ ﷺ سے پوچھا گیا آپ پر وحی کیسے نازل ہوتی ہے؟ آپ نے فرمایا: ''وحی کبھی تو مجھ پر گھنٹی کی آواز کی مانند نازل ہوتی ہے۔ نزول وحی کی یہ کیفیت میری طبیعت پر بہت گراں ہوتی ہے اور پھر جو کچھ وحی میں کہا جاتا ہے اسے میں یاد کر لیتا ہوں تو وہ کیفیت ختم ہو جاتی ہے اور کبھی فرشتہ انسان کی صورت میں میرے پاس آتا ہے اور مجھ سے گفتگو کرتا ہے اور جو کچھ وہ کہتا ہے میں اسے یاد کر لیتا ہوں۔'' حضرت عائشہ ؓ فرماتی ہیں: ''میں نے سخت سردیوں میں نبی ﷺ پر وحی نازل ہوتے دیکھی، چنانچہ جب وحی منقطع ہو جاتی تو آپ کی پیشانی سے پسینہ بہنے لگتا۔'' (صحیح البخاری، بدء الوحی، باب: 1 حدیث: 2)

وَرُسُلًا قَدْ قَصَصْنٰهُمْ عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ وَرُسُلًا لَّمْ نَقْصُصْهُمْ عَلَيْكَ ۚ وَكَلَّمَ اللّٰهُ مُوْسٰى تَكْلِيْمًا ﴿164﴾

اور ہم نے کئی رسول بھیجے، اس سے پہلے ہم ان کا حال آپ کے سامنے بیان کر چکے ہیں۔ اور کئی رسول ایسے ہیں کہ ان کا حال ہم نے آپ کے سامنے بیان نہیں کیا۔ اور اللہ نے موسیٰ سے (خاص طور پر) کلام کیا ﴿164﴾

**164.** And Messengers We have mentioned to you before, and Messengers We have not mentioned to you, — and to Mūsā (Moses) Allāh spoke directly.

رُسُلًا مُّبَشِّرِيْنَ وَمُنْذِرِيْنَ لِئَلَّا يَكُوْنَ لِلنَّاسِ عَلَى اللّٰهِ حُجَّةٌ بَعْدَ الرُّسُلِ ۚ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ﴿165﴾

اور خوشخبری دینے والے اور ڈرانے والے رسول بھیجے، تاکہ رسولوں کے بعد لوگوں کے لیے اللہ کو الزام دینے کی کوئی گنجائش نہ رہے۔ اور اللہ بڑا زبردست، خوب حکمت والا ہے ﴿165﴾

**165.** Messengers as bearers of good news as well as of warning in order that mankind should have no plea against Allāh after the (coming of) Messengers. And Allāh is Ever All-Powerful, All-Wise.

لٰكِنِ اللّٰهُ يَشْهَدُ بِمَآ اَنْزَلَ اِلَيْكَ اَنْزَلَهٗ بِعِلْمِهٖ ۚ وَالْمَلٰٓئِكَةُ يَشْهَدُوْنَ ۚ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيْدًا ﴿166﴾

لیکن اللہ نے آپ پر جو نازل کیا ہے، وہ اس کی بابت گواہی دیتا ہے کہ اس نے اپنے علم کے ساتھ نازل کیا ہے۔ اور فرشتے بھی گواہی دیتے ہیں اور اللہ بطور گواہ کافی ہے ﴿166﴾

**166.** But Allāh bears witness to that which He has sent down (the Qur'ān) to you (O Muhammad ﷺ); He has sent it down with His Knowledge, and the angels bear witness. And Allāh is All-Sufficient as a Witness.

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْا عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ قَدْ ضَلُّوْا ضَلٰلًا بَعِيْدًا ﴿167﴾

بے شک جن لوگوں نے کفر کیا اور لوگوں کو اللہ کی راہ سے روکا، یقیناً وہ دور کی گمراہی میں جا پڑے ہیں ﴿167﴾

**167.** Verily, those who disbelieve [by concealing the truth about Prophet Muhammad ﷺ and his message of true Islāmic Monotheism written in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel) with them] and prevent (mankind) from the path of Allāh (Islāmic Monotheism); they have certainly strayed far away. (*Tafsir Al-Qurtubī*)

اِنَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَظَلَمُوْا لَمْ يَكُنِ اللّٰهُ لِيَغْفِرَ لَهُمْ وَلَا لِيَهْدِيَهُمْ طَرِيْقًا ﴿168﴾

بے شک جن لوگوں نے کفر کیا اور ظلم کیا، اللہ کے شایان نہیں کہ وہ انھیں بخش دے اور نہ یہ شایان ہے کہ وہ انھیں سیدھی راہ دکھائے ﴿168﴾

**168.** Verily, those who disbelieve and did wrong [by concealing the truth about Prophet Muhammad ﷺ and his message of true Islāmic Monotheism written in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel) with them]; Allāh will not forgive them, nor will He guide them to any way — (*Tafsir Al-Qurtubī*).

اِلَّا طَرِيْقَ جَهَنَّمَ خٰلِدِيْنَ فِيْهَآ اَبَدًا ۚ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿169﴾

مگر وہ انھیں جہنم کا راستہ دکھائے گا جس میں وہ ہمیشہ رہیں گے، اور یہ اللہ کے لیے بہت آسان ہے ﴿169﴾

**169.** Except the way of Hell, to dwell therein forever; and this is ever easy for Allāh.[1]

[1] (V.4:169) See the footnote of (V.3:85).

يَاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمُ الرَّسُوْلُ بِالْحَقِّ مِنْ رَّبِّكُمْ فَاٰمِنُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ وَاِنْ تَكْفُرُوْا فَاِنَّ لِلّٰهِ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضِ ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿۱۷۰﴾

اے لوگو! یقیناً یہ رسول تمھارے رب کی طرف سے حق لے کر تمھارے پاس آیا ہے، لہٰذا تم ایمان لاؤ، یہ تمھارے لیے بہتر ہوگا، اور اگر تم کفر کرو گے تو آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے، اللہ ہی کے لیے ہے، اور اللہ خوب جاننے والا، خوب حکمت والا ہے ﴿۱۷۰﴾

**170.** O mankind! Verily, there has come to you the Messenger (Muhammad ﷺ) with the truth from your Lord. So believe in him, it is better for you. But if you disbelieve, then certainly to Allāh belongs all that is in the heavens and the earth. And Allāh is Ever All-Knowing, All-Wise.

يَاَهْلَ الْكِتٰبِ لَا تَغْلُوْا فِىْ دِيْنِكُمْ وَلَا تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ؕ اِنَّمَا الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ وَكَلِمَتُهٗ ۚ اَلْقٰهَاۤ اِلٰى مَرْيَمَ وَرُوْحٌ مِّنْهُ ۫ فَاٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَرُسُلِهٖ ۚ وَلَا تَقُوْلُوْا ثَلٰثَةٌ ؕ اِنْتَهُوْا خَيْرًا لَّكُمْ ؕ اِنَّمَا اللّٰهُ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ؕ سُبْحٰنَهٗۤ اَنْ يَّكُوْنَ لَهٗ وَلَدٌ ۘ لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الْاَرْضِ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿۱۷۱﴾ ع 23/9/3

اے اہل کتاب! اپنے دین کے بارے میں حد سے نہ گزر جاؤ اور اللہ کے بارے میں حق بات کے سوا کچھ نہ کہو۔ بے شک مسیح عیسیٰ ابن مریم تو اللہ کا رسول اور اس کا کلمہ ہی ہے جسے اس نے مریم کی طرف ڈالا، اور وہ اس کی طرف سے ایک روح ہے،① چنانچہ تم اللہ اور اس کے رسولوں پر ایمان لاؤ اور یہ نہ کہو کہ معبود تین ہیں۔ اس سے باز آ جاؤ، یہ تمھارے لیے بہتر ہے، بے شک اللہ ہی واحد معبود ہے، وہ اس (امر) سے پاک ہے کہ اس کی کوئی اولاد ہو،② آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے اسی کا ہے، اور اللہ بطور کارساز کافی ہے ﴿۱۷۱﴾★

**171.** O people of the Scripture (Christians)! Do not exceed the limits in your religion, nor say of Allāh aught but the truth. The Messiah 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary), was (no more than) a Messenger of Allāh and His Word, ("Be!" — and he was) which He bestowed on Maryam (Mary) and a spirit (*Rūh*)[1] created by Him; so believe in Allāh and His Messengers. Say not: "Three (trinity)!" Cease! (it is) better for you. For Allāh is (the only) One *Ilāh* (God), Glorified is He (Far Exalted is He) above having a son. To Him belongs all that is in the heavens and all that is in the earth. And Allāh is All-Sufficient as a Disposer of affairs.[2]

---

[1] (V.4:171) *Rūh-ullāh*: According to the early religious scholars from among the Companions of the Prophet ﷺ and their students and the *Mujtahidūn*, there is a rule to distinguish between the two nouns in the genitive construction:

a) When one of the two nouns is Allāh, and the other is a person or a thing, e.g. Allāh's House (*Bait-ullāh*); Allāh's Messenger (*Rasūl-ullāh*); and Allāh's slave (*'Abdullāh*); Allāh's spirit (*Rūh-ullāh*), the rule for the above words is that the second noun, e.g., house, messenger, slave or spirit is created by Allāh and is honourable in His Sight, and similarly, Allāh's spirit may be understood as the spirit of Allāh, in fact it is a soul created by Allāh, i.e. 'Īsā (Jesus). And it was His Word: "Be!"- and he was [i.e. 'Īsā (Jesus) was created like Adam].

b) But when one of the two is Allāh and the second is neither a person nor a thing, then it is not a created thing but is a Quality of Allāh, e.g. Allāh's Knowledge (*'Ilm-ullāh*); Allāh's Life (*Hayāt-ullāh*); Allāh's Statement (*Kalām-ullāh*); and Allāh's Self (*Dhat-ullāh*).

[2] (V.4:171) Narrated 'Ubadah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "If anyone testifies that *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh Alone) Who has no partners, and that Muhammad ﷺ is His slave and His Messenger, and that Jesus عليه السلام is Allāh's slave and His Messenger and His Word ("Be!" — and he was) which He bestowed on Mary and a spirit (*Rūh*) created by Him, and that Paradise is the truth, and Hell is the truth — Allāh will admit him into Paradise with the deeds which he had done even if those deeds were few." (Junadah, the subnarrator said, "Ubādah added: 'Such a person can enter Paradise through any of its eight gates he likes.'")
[*Sahih Al-Bukhāri*, 4/3435 (O.P.644)]

① [رُوْحُ اللّٰهِ] صحابۂ کرام رضی اللہ عنہم، تابعین رحمہم اللہ، علمائے متقدمین رحمہم اللہ اور مجتہدین رحمہم اللہ کے نزدیک مرکب اضافی (مضاف و مضاف الیہ) میں دو اسموں کے درمیان تمیز قائم کرنے کا قاعدہ یہ ہے کہ جب دو اسموں میں سے ایک اسم اللہ تعالیٰ کا اور دوسرا اسم کسی انسان یا کسی اور شے کا ہو مثلاً: [بَيْتُ اللّٰهِ] ''اللہ کا گھر''، [رَسُوْلُ اللّٰهِ] ''اللہ کا رسول''، [عَبْدُ اللّٰهِ] ''اللہ کا بندہ'' اور [رُوْحُ اللّٰهِ] ''اللہ کی روح'' وغیرہ۔ تو اس صورت میں قاعدہ یہ ہے کہ اسم مضاف مثلاً: [بَيْتُ] ''گھر''، [رَسُوْلُ] ''پیغمبر''، [عَبْدُ] ''بندہ'' اور [رُوْحُ] وغیرہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق سے تعلق رکھتا

لَنْ يَّسْتَنْكِفَ الْمَسِيْحُ اَنْ يَّكُوْنَ عَبْدًا لِّلّٰهِ وَلَا الْمَلٰٓئِكَةُ الْمُقَرَّبُوْنَ ؕ وَمَنْ يَّسْتَنْكِفْ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَيَسْتَكْبِرْ فَسَيَحْشُرُهُمْ اِلَيْهِ جَمِيْعًا ﴿172﴾

مسیح (عیسیٰ ابن مریم) کو اللہ کا بندہ ہونے میں کوئی عار نہیں اور نہ مقرب فرشتوں کو عار ہے، اور جو کوئی اللہ کی عبادت کو عار خیال کرے اور تکبر کرے، تو اللہ جلد ان سب کو اپنی طرف جمع کرے گا ﴿172﴾

**172.** The Messiah will never be proud to reject to be a slave of Allāh, nor the angels who are the near (to Allāh). And whosoever rejects His worship and is proud, then He will gather them all together to Himself.

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ۚ وَاَمَّا الَّذِيْنَ اسْتَنْكَفُوْا وَاسْتَكْبَرُوْا فَيُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿173﴾

پھر جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے تو اللہ انھیں ان کے پورے اجر دے گا اور انھیں اپنے فضل سے زیادہ عطا کرے گا، اور جن لوگوں نے اللہ کی عبادت کو عار خیال کیا اور تکبر کیا تو وہ انھیں بہت دردناک عذاب دے گا اور وہ اللہ کے سوا اپنے لیے کوئی حمایتی اور کوئی مددگار نہیں پائیں گے ﴿173﴾

**173.** So, as for those who believed (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and did deeds of righteousness, He will give them their (due) rewards — and more out of His bounty. But as for those who refused His worship and were proud, He will punish them with a painful torment. And they will not find for themselves besides Allāh any protector or helper.

يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ قَدْ جَآءَكُمْ بُرْهَانٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَاَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ نُوْرًا مُّبِيْنًا ﴿174﴾

اے لوگو! تمھارے رب کی طرف سے تمھارے پاس ایک دلیل آ گئی ہے، اور ہم نے تمھاری طرف ایک واضح نور نازل کیا ہے ﴿174﴾

**174.** O mankind! Verily, there has come to you a convincing proof (Prophet Muhammad ﷺ) from your Lord; and We sent down to you a manifest light (this Qur'ān).

فَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَاعْتَصَمُوْا بِهٖ فَسَيُدْخِلُهُمْ فِيْ رَحْمَةٍ مِّنْهُ وَفَضْلٍ ۙ وَّيَهْدِيْهِمْ اِلَيْهِ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ﴿175﴾

پھر جو لوگ اللہ پر ایمان لے آئے اور اس (کے دین) کو مضبوطی سے پکڑ لیا تو وہ ضرور انھیں اپنی رحمت اور فضل میں داخل کرے گا، اور انھیں اپنی طرف (پہنچنے کے لیے) سیدھا راستہ دکھائے گا ﴿175﴾

**175.** So, as for those who believed in Allāh and held fast to Him, He will admit them to His Mercy and Grace (i.e. Paradise), and guide them to Himself by a Straight Path.

يَسْتَفْتُوْنَكَ ؕ قُلِ اللّٰهُ يُفْتِيْكُمْ فِي الْكَلٰلَةِ ؕ اِنِ امْرُؤٌا هَلَكَ لَيْسَ لَهٗ وَلَدٌ وَّلَهٗٓ اُخْتٌ فَلَهَا نِصْفُ مَا تَرَكَ ۚ وَهُوَ يَرِثُهَآ اِنْ لَّمْ يَكُنْ لَّهَا وَلَدٌ ؕ فَاِنْ كَانَتَا اثْنَتَيْنِ

(اے نبی!) لوگ آپ سے فتویٰ پوچھتے ہیں، کہہ دیجیے: اللہ ''کلالہ'' کے بارے میں حکم دیتا ہے، اگر کوئی شخص مر جائے جس کی اولاد نہ ہو اور اس کی ایک بہن ہو تو اس کے لیے بھائی کے چھوڑے ہوئے مال کا آدھا حصہ ہے۔ اور اگر بہن کی اولاد نہ

**176.** They ask you for a legal verdict. Say: "Allāh directs (thus) about *Al-Kalālah* (those who leave neither descendants nor ascendants as heirs). If it is a man that dies leaving a sister, but no child, she shall have half the

★ بقیہ حاشیہ: النساء، آیت: 171.

ہے اور اللہ کی طرف اضافت کا مطلب، اس کی نگاہوں میں محترم و مکرم ہونا ہے۔ لیکن جب دو اسموں میں سے ایک اسم اللہ تعالیٰ کا ہو جبکہ دوسرا اسم نہ تو کسی انسان کا ہو اور نہ ہی کسی اور شے کا، تو یہ اسم اللہ کی مخلوق نہیں بلکہ اس کی صفت ہوتا ہے مثلاً: [عِلْمُ اللّٰهِ] ''اللہ کا علم''، [كَلَامُ اللّٰهِ] ''اللہ کا کلام'' اور [ذَاتُ اللّٰهِ] ''اللہ تعالیٰ کی ذات'' وغیرہ اس ترکیب میں [عِلْمُ، كَلَامُ، ذَاتُ] اللہ تعالیٰ کی صفات ہیں۔

② نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''جس کسی نے اس بات کی گواہی دی کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ ایک ہی ہے اس کا کوئی شریک نہیں اور بے شک حضرت محمد ﷺ اس کے بندے اور اس کے رسول ہیں اور (اس بات کی بھی گواہی دی کہ) بے شک حضرت عیسیٰ علیہ السلام بھی اللہ کے بندے اور اس کے رسول اور اس کا ایک کلمہ ہیں جو اس نے مریم کی طرف ڈالا تھا اور اسی کی طرف سے (پیدا کی گئی) ایک روح ہیں اور جنت اور دوزخ برحق ہیں، تو اللہ تعالیٰ اس کو جنت میں داخل کر دے گا خواہ اس کے عمل کچھ بھی ہوں (چاہے سزا بھگتنے کے بعد جنت میں جائے یا اس سے پہلے، مومن بہرحال جنتی ہے۔'') (صحیح البخاری، أحادیث الأنبیاء، باب: 47 حدیث: 3435)

فَلَهُمَا الثُّلُثٰنِ مِمَّا تَرَكَ ؕ وَاِنْ كَانُوْۤا اِخْوَةً رِّجَالًا وَّنِسَآءً فَلِلذَّكَرِ مِثْلُ حَظِّ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمْ اَنْ تَضِلُّوْا ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿۱۷۶﴾

ہو، تو اس کا بھائی اس کا وارث ہوگا، پھر اگر بہنیں دو (یا دو سے زیادہ) ہوں تو ان کے لیے بھائی کے چھوڑے ہوئے مال کا دوتہائی ہے۔ اور اگر کئی بھائی بہن، مرد اور عورتیں (وارث) ہوں تو مرد کا حصہ دو عورتوں کے حصے کے برابر ہوگا، اللہ تمھارے لیے وضاحت سے بیان کرتا ہے تاکہ تم گمراہ نہ ہو جاؤ، اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے ﴿۱۷۶﴾

inheritance. If (such a deceased was) a woman, who left no child, her brother takes her inheritance. If there are two sisters, they shall have two-thirds of the inheritance; if there are brothers and sisters, the male will have twice the share of the female. (Thus) does Allāh make clear to you (His Law) lest you go astray. And Allāh is the All-Knower of everything."

## سُوْرَةُ الْمَآئِدَةِ مَدَنِيَّةٌ (112) — آیاتہا 120 (5) رکوعاتہا 16

## سورۂ مائدہ

## Sūrat Al-Mā'idah (The Table spread with Food) 5

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْۤا اَوْفُوْا بِالْعُقُوْدِ ؕ اُحِلَّتْ لَكُمْ بَهِيْمَةُ الْاَنْعَامِ اِلَّا مَا يُتْلٰى عَلَيْكُمْ غَيْرَ مُحِلِّى الصَّيْدِ وَاَنْتُمْ حُرُمٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ يَحْكُمُ مَا يُرِيْدُ ﴿۱﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! معاہدے پورے کیا کرو، تمھارے لیے چوپائے مویشی حلال کیے گئے ہیں، سوائے ان کے جن کے نام تمھیں پڑھ کر سنا دیے جائیں گے، جب تم احرام کی حالت میں ہو تو شکار کو حلال نہ جانو، بے شک اللہ جو چاہتا ہے، فیصلہ کرتا ہے ﴿۱﴾

**1.** O you who believe! Fulfil (your) obligations. Lawful to you (for food) are all the beasts of cattle except that which will be announced to you (herein), game (also) being unlawful when you assume *Ihrām*[1] for *Hajj* or '*Umrah* (pilgrimage). Verily, Allāh commands that which He wills.

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُحِلُّوْا شَعَآئِرَ اللّٰهِ وَلَا الشَّهْرَ الْحَرَامَ وَلَا الْهَدْيَ وَلَا الْقَلَآئِدَ وَلَاۤ اٰمِّيْنَ الْبَيْتَ الْحَرَامَ يَبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنْ رَّبِّهِمْ وَرِضْوَانًا ؕ وَاِذَا حَلَلْتُمْ فَاصْطَادُوْا ؕ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ اَنْ صَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اَنْ تَعْتَدُوْا ۘ وَتَعَاوَنُوْا عَلَى الْبِرِّ وَالتَّقْوٰى ۪ وَلَا تَعَاوَنُوْا عَلَى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ ۪ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿۲﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ کی نشانیوں کی بے حرمتی نہ کرو، اور نہ حرمت والے مہینوں کی، نہ حرم میں قربان ہونے والے اور نہ پٹے پہنائے جانوروں کی، اور نہ بیت الحرام کا قصد کرنے والوں کی وہ اپنے رب کا فضل اور اس کی رضا تلاش کرتے ہیں۔ اور جب تم احرام کھول دو تو شکار کر سکتے ہو، اور کسی قوم کی دشمنی تمھیں صرف اس لیے ان سے زیادتی کرنے پر آمادہ نہ کرے کہ انھوں نے تمھیں مسجد حرام سے روک دیا تھا، اور تم نیکی اور پرہیز گاری کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد کرو، اور گناہ اور زیادتی کے کاموں میں ایک دوسرے کی مدد نہ کرو، اور اللہ سے ڈرو، بے شک اللہ سخت عذاب دینے والا ہے ﴿۲﴾

**2.** O you who believe! Violate not the sanctity of the Symbols of Allāh, nor of the Sacred Month, nor of the animals brought for sacrifice, nor the garlanded people or animals,[2] nor the people coming to the Sacred House (Makkah), seeking the bounty and good pleasure of their Lord. But when you finish the *Ihrām* (of *Hajj* or '*Umrah*), you may hunt, and let not the hatred of some people in (once) stopping you from *Al-Masjid Al-Harām* (at Makkah) lead you to transgression (and hostility on your part). Help you one another in *Al-Birr* and *At-Taqwa* (virtue,

---

[1] (V.5:1) *Ihrām*: See the glossary.

[2] (V.5:2) Marked by the garlands on their necks made from the outer part of the tree stems (of Makkah) for their security.

righteousness and piety); but do not help one another in sin and transgression. And fear Allāh. Verily, Allāh is Severe in punishment.

حُرِّمَتْ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةُ وَالدَّمُ وَلَحْمُ الْخِنْزِيْرِ وَمَآ اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ وَالْمُنْخَنِقَةُ وَالْمَوْقُوْذَةُ وَالْمُتَرَدِّيَةُ وَالنَّطِيْحَةُ وَمَآ اَكَلَ السَّبُعُ اِلَّا مَا ذَكَّيْتُمْ ۣ وَمَا ذُبِحَ عَلَى النُّصُبِ وَاَنْ تَسْتَقْسِمُوْا بِالْاَزْلَامِ ۭ ذٰلِكُمْ فِسْقٌ ۭ اَلْيَوْمَ يَىِٕسَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ دِيْنِكُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ وَاخْشَوْنِ ۭ اَلْيَوْمَ اَكْمَلْتُ لَكُمْ دِيْنَكُمْ وَاَتْمَمْتُ عَلَيْكُمْ نِعْمَتِيْ وَرَضِيْتُ لَكُمُ الْاِسْلَامَ دِيْنًا ۭ فَمَنِ اضْطُرَّ فِيْ مَخْمَصَةٍ غَيْرَ مُتَجَانِفٍ لِّاِثْمٍ ۙ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ③

تمھارے لیے حرام کیے گئے ہیں مردہ جانور، خون، سؤر کا گوشت اور وہ جانور جس پر اللہ کے سوا کسی اور کا نام پکارا جائے اور گلا گھٹنے سے مرجانے والا، چوٹ لگ کر مرنے والا، اوپر سے گر کر مرجانے والا، کسی کا سینگ لگ کر مرنے والا اور وہ جانور بھی جسے درندے کھا جائیں، سوائے اس کے جسے تم ذبح کرلو، اور وہ جانور جو آستانوں① پر ذبح کیا جائے اور یہ کہ تم فال کے تیروں سے قسمت معلوم کرو، یہ سب گناہ (کے کام) ہیں۔ آج وہ لوگ ناامید ہو گئے جنھوں نے تمھارے دین کا انکار کیا، لہٰذا تم ان سے نہ ڈرو، اور مجھی سے ڈرو، آج میں نے تمھارے لیے تمھارا دین مکمل کر دیا، اور تم پر اپنی نعمت پوری کردی، اور تمھارے لیے اسلام کو دین کے طور پر پسند کرلیا، پس جو شخص بھوک سے بے بس ہو جائے جبکہ وہ گناہ پر مائل ہونے والا نہ ہو، تو یقیناً اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے③

3. Forbidden to you (for food) are: *Al-Maitah* (the dead animals — cattle — beast not slaughtered), blood, the flesh of swine, and that on which Allāh's Name has not been mentioned while slaughtering (that which has been slaughtered as a sacrifice for others than Allāh, or has been slaughtered for idols) and that which has been killed by strangling, or by a violent blow, or by a headlong fall, or by the goring of horns — and that which has been (partly) eaten by a wild animal — unless you are able to slaughter it (before its death) – and that which is sacrificed (slaughtered) on *An-Nusub*[1] (stone-altars). (Forbidden) also is to use arrows seeking luck or decision; (all) that is *Fisqun* (disobedience of Allāh and sin). This day, those who disbelieved have given up all hope of your religion; so fear them not, but fear Me. This day, I have perfected your religion for you, completed My Favour upon you, and have chosen for you Islām as your religion. But as for him who is forced by severe hunger, with no inclination to sin (such can eat these above mentioned meats), then surely, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

يَسْـَٔلُوْنَكَ مَاذَآ اُحِلَّ لَهُمْ ۭ قُلْ اُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبٰتُ ۙ وَمَا عَلَّمْتُمْ مِّنَ الْجَوَارِحِ مُكَلِّبِيْنَ تُعَلِّمُوْنَهُنَّ مِمَّا عَلَّمَكُمُ اللّٰهُ ۡ فَكُلُوْا مِمَّآ اَمْسَكْنَ عَلَيْكُمْ وَاذْكُرُوا اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهِ ۠

(اے نبی!) لوگ آپ سے پوچھتے ہیں کہ ان کے لیے (کھانے کی) کیا کیا چیزیں حلال کی گئی ہیں؟ کہہ دیجیے: تمھارے لیے تمام پاکیزہ چیزیں حلال کی گئی ہیں۔ اور ان شکاری جانوروں کا (کیا ہوا شکار حلال

4. They ask you (O Muhammad ﷺ) what is lawful for them (as food). Say: "Lawful to you are *At-Tayyibāt* [all kinds of *Halāl* (lawful-good) foods which Allāh has made lawful (meat of

[1] (V.5:3) See the footnotes of (V.2:135) and (V.5:90).

① آستانوں سے مراد وہ جگہیں (تھان) ہیں جو بتوں کے پاس ہوتی تھیں اور وہاں بتوں کی خوشنودی کے لیے جانور ذبح کیے جاتے تھے۔ نیز ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ، آیت: 135)

وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ④

ہے) جنھیں تم سدھا لیتے ہو، اللہ نے تمھیں جو سکھایا ہے اس کے مطابق تم انھیں سکھاتے ہو، پس وہ جس شکار کو تمھارے لیے پکڑ رکھیں، اس پر اللہ کا نام پڑھو اور اس میں سے کھاؤ، اور اللہ سے ڈرتے رہو، بے شک اللہ جلد حساب لینے والا ہے ④

slaughtered eatable animals, milk products, fats, vegetables and fruits)]. And those beasts and birds of prey which you have trained as hounds, training and teaching them (to catch) in the manner as directed to you by Allāh; so eat of what they catch for you, but pronounce the Name of Allāh over it, and fear Allāh. Verily, Allāh is Swift in reckoning."

اَلْيَوْمَ اُحِلَّ لَكُمُ الطَّيِّبٰتُ ۭ وَطَعَامُ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ حِلٌّ لَّكُمْ ۠ وَطَعَامُكُمْ حِلٌّ لَّهُمْ ۡ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الْمُؤْمِنٰتِ وَالْمُحْصَنٰتُ مِنَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِكُمْ اِذَآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ اُجُوْرَهُنَّ مُحْصِنِيْنَ غَيْرَ مُسٰفِحِيْنَ وَلَا مُتَّخِذِيْٓ اَخْدَانٍ ۭ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِالْاِيْمَانِ فَقَدْ حَبِطَ عَمَلُهٗ ۡ وَهُوَ فِي الْاٰخِرَةِ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ⑤ ع 1/5 5

آج تمھارے لیے پاکیزہ چیزیں حلال کی گئی ہیں اور اہل کتاب کا کھانا تمھارے لیے حلال ہے، اور تمھارا کھانا ان کے لیے حلال ہے، اور تمھارے لیے پاک دامن مسلمان عورتیں، اور ان لوگوں کی پاک دامن عورتیں حلال ہیں جنھیں تم سے پہلے کتاب دی گئی، جبکہ تم انھیں ان کے مہر دے دو، نیز انھیں نکاح کی قید میں لانے والے ہو نہ کہ بدکاری کرنے والے اور نہ چھپی آشنائی رکھنے والے، اور جو ایمان سے انکار کرے گا تو اس کا عمل یقیناً برباد ہو گیا اور وہ آخرت میں نقصان اٹھانے والوں میں سے ہو گا ⑤

**5.** Made lawful to you this day are *At-Tayyibāt* [all kinds of *Halāl* (lawful) foods, which Allāh has made lawful (meat of slaughtered eatable animals, milk products, fats, vegetables and fruits)]. The food (slaughtered cattle, eatable animals) of the people of the Scripture (Jews and Christians) is lawful to you and yours is lawful to them. (Lawful to you in marriage) are chaste women from the believers and chaste women from those who were given the Scripture (Jews and Christians) before your time when you have given their due *Mahr* (bridal-money given by the husband to his wife at the time of marriage), desiring chastity (i.e. taking them in legal wedlock) not committing illegal sexual intercourse, nor taking them as girlfriends. And whosoever disbelieves in Faith [i.e. in the Oneness of Allāh and in all the other Articles of Faith, i.e. His (Allāh's) Angels, His Holy Books, His Messengers, the Day of Resurrection and *Al-Qadar* (Divine Preordainments)], then fruitless is his work; and in the Hereafter he will be among the losers.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا قُمْتُمْ اِلَى الصَّلٰوةِ فَاغْسِلُوْا وُجُوْهَكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ اِلَى الْمَرَافِقِ وَامْسَحُوْا بِرُءُوْسِكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ اِلَى

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! جب تم نماز کے لیے اٹھو تو اپنے چہرے اور کہنیوں تک اپنے ہاتھ دھو لو[1] اور اپنے سروں کا مسح کر لو اور اپنے پاؤں ٹخنوں تک (دھو

**6.** O you who believe! When you intend to offer *As-Salāt* (the prayer), wash your faces and your hands (forearms) up to the

اَلْكَعْبَيْنِ ؕ وَاِنْ كُنْتُمْ جُنُبًا فَاطَّهَّرُوْا ؕ وَاِنْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَوْ عَلٰى سَفَرٍ اَوْ جَآءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَآئِطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ النِّسَآءَ فَلَمْ تَجِدُوْا مَآءً فَتَيَمَّمُوْا صَعِيْدًا طَيِّبًا فَامْسَحُوْا بِوُجُوْهِكُمْ وَاَيْدِيْكُمْ مِّنْهُ ؕ مَا يُرِيْدُ اللّٰهُ لِيَجْعَلَ عَلَيْكُمْ مِّنْ حَرَجٍ وَّلٰكِنْ يُّرِيْدُ لِيُطَهِّرَكُمْ وَلِيُتِمَّ نِعْمَتَهٗ عَلَيْكُمْ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ⑥

لو)۔ اور اگر تم جنابت کی حالت میں ہو تو غسل کر لو، اور اگر تم بیمار ہو یا سفر کی حالت میں ہو یا تم میں سے کوئی قضائے حاجت سے (فارغ ہو کر) آیا ہو یا تم نے عورتوں سے ہم بستری کی ہو، پھر تم پانی نہ پاؤ تو پاک مٹی سے تیمّم کر لو،① پس اسے اپنے چہرے اور ہاتھوں پر مل لو، اللہ نہیں چاہتا کہ تمھیں تنگی میں ڈالے، بلکہ وہ چاہتا ہے کہ تمھیں پاک کر دے، اور تم پر اپنی نعمت پوری کرے تاکہ تم شکر کرو★⑥

elbows, rub (by passing wet hands over) your heads, and (wash) your feet up to the ankles.[1] If you are in a state of *Janāba* (i.e. after a sexual discharge), purify yourselves (bathe your whole body). But if you are ill or on a journey, or any of you comes from the *Ghā'it* (toilet), or you have been in contact with women (i.e. sexual intercourse), and you find no water, then perform *Tayammum* with clean earth and rub therewith your faces and hands.[2] Allāh does not want to place you in difficulty, but He wants to purify you, and to complete His Favour to you that you may be thankful.

وَاذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَمِيْثَاقَهُ الَّذِيْ وَاثَقَكُمْ بِهٖٓ ۙ اِذْ قُلْتُمْ سَمِعْنَا وَاَطَعْنَا ؗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ⑦

اور تم پر اللہ کی جو نعمت ہوئی اسے یاد رکھو، اور وہ عہد بھی یاد رکھو جو اس نے تم سے معاہدہ کیا، جب تم نے کہا کہ ہم نے سنا اور اطاعت کی اور اللہ سے ڈرو، بے شک اللہ سینوں کے راز خوب جانتا ہے⑦

**7.** And remember Allāh's Favour to you and His Covenant with which He bound you when you said: "We hear and we obey." And fear Allāh. Verily, Allāh is All-Knower of that which is in the (secrets of your) breasts.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُوْنُوْا قَوّٰمِيْنَ لِلّٰهِ شُهَدَآءَ بِالْقِسْطِ ؗ وَلَا يَجْرِمَنَّكُمْ شَنَاٰنُ قَوْمٍ عَلٰٓى اَلَّا تَعْدِلُوْا ؕ اِعْدِلُوْا ۫ هُوَ اَقْرَبُ لِلتَّقْوٰى ؗ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم اللہ کے لیے (حق پر) قائم رہنے والے اور انصاف کی گواہی دینے والے بنو، اور کسی قوم کی دشمنی تمھیں اس بات پر آمادہ نہ کرے کہ تم عدل نہ کرو، عدل کرو، یہی بات تقویٰ

**8.** O you who believe! Stand out firmly for Allāh as just witnesses; and let not the enmity and hatred of others make you avoid justice. Be just: that is nearer to piety; and fear Allāh. Verily, Allāh is

[1] (V.5:6) The superiority of ablution. And *Al-Ghurr-ul-Muhajjalūn* (the parts of the body of the Muslims washed in ablution will shine on the Day of Resurrection and the angels will call them by that name) from the traces of ablution. Narrated Nu'aim Al-Mujmir: Once I went up the roof of the mosque along with Abu Hurairah رضي الله عنه. He performed ablution and said, "I heard the Prophet ﷺ saying, 'On the Day of Resurrection, my followers will be called *Al-Ghurr-ul-Muhajjalun* from the traces of ablution and whoever can increase the area of his radiance* should do so (by performing ablution in the most perfect manner).'" [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/136 (O.P.138)].

* The Prophet ﷺ did not increase the area more than what is washed of the body parts while doing ablution as Allāh ordered to be washed in the Qur'ān. [For details about *Wudu* (ablution), see *Sahih Al-Bukhāri*, (The Book of Ablution)]

[2] (V.5:6) Strike your hands on the earth and then pass the palm of each on the back of the other and then blow off the dust from them and then pass (rub) them on your face: this is called *Tayammum*.

★ بقیہ حاشیہ: مائدہ، آیت: 6.

① اس میں وضو کرنے کا حکم دیا گیا ہے، قیامت کے دن امت محمدیہ ﷺ کی یہ امتیازی خصوصیت ہوگی کہ اس کے اعضائے وضو چمکیں گے جیسا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''میری امت کے لوگ قیامت کے دن بلائے جائیں گے جبکہ وضو کے نشانات کی وجہ سے ان کی پیشانیاں اور ہاتھ پاؤں چمکتے ہوں گے تو تم میں سے جو کوئی اپنی چمک بڑھانے کی استطاعت رکھتا ہو، تو وہ بڑھائے (یعنی وضو اچھے طریقے سے کرے۔'')(صحیح البخاری، الوضوء، باب: 3 حدیث: 136)

① تیمّم کا طریقہ: اپنے دونوں ہاتھوں کو زمین پر ماریں پھر دونوں ہاتھوں سے مٹی جھاڑ کر ایک ہاتھ کی ہتھیلی کو دوسرے ہاتھ کی پشت پر پھیریں اور انہیں اپنے چہرے پر مل لیں۔ ایک مرتبہ اس طرح کر لینا کافی ہے۔(صحیح البخاری، التیمم، باب: 8 حدیث: 347)

خَبِيْرٌۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ⑧

کے زیادہ قریب ہے، اور اللہ سے ڈرو، بے شک تم جو عمل کرتے ہو اللہ اس سے خوب آگاہ ہے⑧

Well-Acquainted with what you do.

وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ⑨

اللہ نے ان لوگوں سے وعدہ کیا جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ان کے لیے بخشش اور بہت بڑا اجر ہے⑨

**9.** Allāh has promised those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do deeds of righteousness, that for them there is forgiveness and a great reward (i.e. Paradise).

وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَكَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَآ اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ⑩

اور جن لوگوں نے کفر کیا اور ہماری آیتوں کو جھٹلایا، وہی لوگ دوزخی ہیں⑩

**10.** And those who disbelieve and deny Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) are those who will be the dwellers of the Hell-fire.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اذْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ هَمَّ قَوْمٌ اَنْ يَّبْسُطُوْٓا اِلَيْكُمْ اَيْدِيَهُمْ فَكَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ ۚ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ وَعَلَى اللّٰهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُؤْمِنُوْنَ ⑪ ع 2/6

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ نے تم پر جو نعمت کی وہ یاد کرو، جب ایک قوم نے ارادہ کیا تھا کہ تمھاری طرف اپنے ہاتھ بڑھائیں تو اللہ نے انھیں تم پر ہاتھ ڈالنے سے روک دیا، اور اللہ سے ڈرو، اور ایمان والوں کو چاہیے کہ اللہ ہی پر بھروسا کریں⑪

**11.** O you who believe! Remember the Favour of Allāh to you when some people desired (made a plan) to stretch out their hands against you, but (Allāh) held back their hands from you. So fear Allāh. And in Allāh let the believers put their trust.

وَلَقَدْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۚ وَبَعَثْنَا مِنْهُمُ اثْنَيْ عَشَرَ نَقِيْبًا ۭ وَقَالَ اللّٰهُ اِنِّيْ مَعَكُمْ ۭ لَئِنْ اَقَمْتُمُ الصَّلٰوةَ وَاٰتَيْتُمُ الزَّكٰوةَ وَاٰمَنْتُمْ بِرُسُلِيْ وَعَزَّرْتُمُوْهُمْ وَاَقْرَضْتُمُ اللّٰهَ قَرْضًا حَسَنًا لَّاُكَفِّرَنَّ عَنْكُمْ سَيِّاٰتِكُمْ وَلَاُدْخِلَنَّكُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ ۚ فَمَنْ كَفَرَ بَعْدَ ذٰلِكَ مِنْكُمْ فَقَدْ ضَلَّ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ⑫

اور بے شک اللہ نے بنی اسرائیل سے عہد لیا تھا، اور ہم نے ان میں سے بارہ سردار مقرر کیے تھے، اور اللہ نے کہا: بے شک میں تمھارے ساتھ ہوں۔ اگر تم نماز قائم کرو گے، اور زکاۃ ادا کرو گے، اور میرے رسولوں پر ایمان لاؤ گے اور ان کی مدد کرتے رہو گے، اور اللہ کو اچھا قرض دو گے، تو میں ضرور تم سے تمھاری برائیاں دور کردوں گا، اور ضرور تمھیں ایسے باغوں میں داخل کروں گا جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، پھر اس کے بعد جس نے کفر کیا تو یقیناً وہ سیدھی راہ سے بھٹک گیا⑫

**12.** Indeed, Allāh took the covenant from the Children of Israel (Jews), and We appointed twelve leaders among them. And Allāh said: "I am with you if you perform *As-Salāt* (the prayers) and give *Zakāt* (obligatory charity) and believe in My Messengers; honour and assist them, and lend a good loan to Allāh, verily, I will expiate your sins and admit you to Gardens under which rivers flow (in Paradise). But if any of you after this, disbelieved, he has indeed gone astray from the Straight Path."

فَبِمَا نَقْضِهِمْ مِّيْثَاقَهُمْ لَعَنّٰهُمْ وَجَعَلْنَا قُلُوْبَهُمْ قٰسِيَةً ۚ يُحَرِّفُوْنَ الْكَلِمَ عَنْ مَّوَاضِعِهٖ ۙ وَنَسُوْا حَظًّا مِّمَّا ذُكِّرُوْا بِهٖ ۚ وَلَا تَزَالُ تَطَّلِعُ عَلٰى خَآئِنَةٍ مِّنْهُمْ اِلَّا

چنانچہ ان کے اپنا عہد توڑنے[1] کی وجہ سے ہم نے ان پر لعنت کی، اور ہم نے ان کے دلوں کو سخت کر دیا۔ وہ کلمات کو ان کے موقع ومحل سے بدل ڈالتے ہیں، اور جس چیز کی انھیں تاکید کی گئی تھی اس کا ایک حصہ

**13.** So, because of their breach of their covenant, We cursed them and made their hearts grow hard. They change the words from their (right) places and have abandoned a good part of the

① یعنی یہود کو تورات میں یہ حکم دیا گیا تھا کہ جب محمد عربی ﷺ تمام نسل انسانی کی طرف اللہ کے رسول کی حیثیت سے مبعوث کیے جائیں تو وہ آپ ﷺ کی پیروی کریں، یہ بات قرآن کریم (الاعراف: 157/7) میں بھی کہی گئی ہے، مگر انہوں نے عہد شکنی کی۔

قَلِيلًا مِّنْهُمْ فَاعْفُ عَنْهُمْ وَاصْفَحْ ۚ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ ﴿١٣﴾

انھوں نے بھلا دیا اور آپ کو ان میں سے چند افراد کے سوا دوسروں کی خیانت کی اکثر اطلاع ملتی رہتی ہے، چنانچہ آپ انھیں معاف کردیں اور ان سے درگزر کریں، بے شک اللہ احسان کرنے والوں کو پسند کرتا ہے ﴿١٣﴾

Message that was sent to them.[1] And you will not cease to discover deceit in them, except a few of them. But forgive them and overlook (their misdeeds). Verily, Allāh loves *Al-Muhsinūn* (good-doers. See V.2:112).

وَمِنَ الَّذِينَ قَالُوا إِنَّا نَصَارَىٰ أَخَذْنَا مِيثَاقَهُمْ فَنَسُوا حَظًّا مِّمَّا ذُكِّرُوا بِهِ فَأَغْرَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَاءَ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ ۚ وَسَوْفَ يُنَبِّئُهُمُ اللَّهُ بِمَا كَانُوا يَصْنَعُونَ ﴿١٤﴾

اور جن لوگوں نے کہا: بے شک ہم نصاریٰ ہیں، ان سے ہم نے عہد لیا تھا،① پھر جس چیز کی انھیں تاکید کی گئی تھی، اس کا ایک حصہ انھوں نے بھلا دیا، چنانچہ ہم نے روز قیامت تک ان کے درمیان دشمنی اور بغض ڈال دیا، اور وہ جو کچھ کرتے رہتے ہیں اللہ جلد انھیں اس سے آگاہ کرے گا ﴿١٤﴾

**14.** And from those who call themselves Christians, We took their covenant, but they have abandoned a good part of the Message that was sent to them.[2] So We planted amongst them enmity and hatred till the Day of Resurrection (when they discarded Allāh's Book, disobeyed Allāh's Messengers and His Orders and transgressed beyond bounds in Allāh's disobedience); and Allāh will inform them of what they used to do.

يَا أَهْلَ الْكِتَابِ قَدْ جَاءَكُمْ رَسُولُنَا يُبَيِّنُ لَكُمْ كَثِيرًا مِّمَّا كُنتُمْ تُخْفُونَ مِنَ الْكِتَابِ وَيَعْفُو عَن كَثِيرٍ ۚ قَدْ جَاءَكُم مِّنَ اللَّهِ نُورٌ وَكِتَابٌ مُّبِينٌ ﴿١٥﴾

اے اہل کتاب! تمھارے پاس ہمارا رسول آگیا ہے، وہ تمھارے لیے اللہ کی کتاب کی بہت سی ایسی باتیں ظاہر کرتا ہے جنھیں تم چھپاتے تھے، اور بہت سی باتوں سے درگزر کرتا ہے۔ یقیناً تمھارے پاس اللہ کی طرف سے روشنی اور واضح کرنے والی کتاب آگئی ہے ﴿١٥﴾

**15.** O people of the Scripture (Jews and Christians)! Now has come to you Our Messenger (Muhammad ﷺ) explaining to you much of that which you used to hide from the Scripture and pass over (i.e. leaving out without explaining) much. Indeed, there has come to you from Allāh a light and a plain Book (this Qur'ān).

يَهْدِي بِهِ اللَّهُ مَنِ اتَّبَعَ رِضْوَانَهُ سُبُلَ السَّلَامِ وَيُخْرِجُهُم مِّنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ بِإِذْنِهِ وَيَهْدِيهِمْ إِلَىٰ صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿١٦﴾

جس کے ذریعے سے اللہ اس شخص کو سلامتی کی راہ دکھاتا ہے جو اللہ کی رضا کی پیروی کرنا چاہتا ہے اور انھیں اپنے حکم سے اندھیروں سے روشنی کی طرف نکال لاتا ہے اور سیدھے راستے کی طرف ان کی رہنمائی کرتا ہے ﴿١٦﴾

**16.** Wherewith Allāh guides all those who seek His Good Pleasure to ways of peace, and He brings them out of darkness by His Will to light and guides them to a straight way (Islāmic Monotheism).

---

[1] (V.5:13)
a) i.e. the Jews were ordered in the Taurāt (Torah) to follow Prophet Muhammad ﷺ when he would come as a Messenger of Allāh to all mankind. [See (V.7:157) and its footnote]
b) See the footnote of (V.41:46).

[2] (V.5:14)
a) The Christians were ordered in the Injīl (Gospel) to follow Prophet Muhammad ﷺ when he would come as a Messenger of Allāh to all mankind. [See (V.7:157) and its footnote].
b) See the footnote of (V.41:46).

① نصاریٰ کو بھی انجیل میں یہ حکم دیا گیا تھا کہ جب محمد رسول اللہ ﷺ تمام نسل انسانی کی طرف اللہ کے رسول کی حیثیت سے مبعوث ہوں تو وہ سب آپ پر ایمان لائیں اور آپ کی پیروی کریں۔

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِيْنَ قَالُوْٓا اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيْحُ ابْنُ مَرْيَمَ ؕ قُلْ فَمَنْ يَّمْلِكُ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا اِنْ اَرَادَ اَنْ يُّهْلِكَ الْمَسِيْحَ ابْنَ مَرْيَمَ وَاُمَّهٗ وَمَنْ فِى الْاَرْضِ جَمِيْعًا ؕ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؕ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ⑰

یقیناً ان لوگوں نے کفر کیا جنھوں نے یہ کہا کہ بے شک اللہ تو وہی مسیح ابن مریم ہے۔① (اے نبی!) کہہ دیجیے: پس کون ہے جو اللہ کے آگے کچھ اختیار رکھتا ہو اگر اللہ مسیح ابن مریم کو اور ان کی ماں اور تمام زمین والوں کو ہلاک کرنے کا ارادہ کر لے؟ اور اللہ ہی کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، وہ جو چاہے پیدا کرتا ہے، اور اللہ ہر چیز پر خوب قدرت رکھتا ہے⑰

**17.** Surely, in disbelief are they who say that Allāh is the Messiah, son of Maryam (Mary).[1] Say (O Muhammad ﷺ): "Who then has the least power against Allāh, if He were to destroy the Messiah, son of Maryam (Mary), his mother, and all those who are on the earth together?" And to Allāh belongs the dominion of the heavens and the earth, and all that is between them. He creates what He wills. And Allāh is Able to do all things.

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ وَالنَّصٰرٰى نَحْنُ اَبْنٰٓؤُا اللّٰهِ وَاَحِبَّآؤُهٗ ؕ قُلْ فَلِمَ يُعَذِّبُكُمْ بِذُنُوْبِكُمْ ؕ بَلْ اَنْتُمْ بَشَرٌ مِّمَّنْ خَلَقَ ؕ يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ؗ وَاِلَيْهِ الْمَصِيْرُ ⑱

اور یہودیوں اور عیسائیوں نے کہا: ہم اللہ کے بیٹے اور اس کے پیارے ہیں۔ (اے نبی!) کہہ دیجیے: پھر وہ تمھیں تمھارے گناہوں کی سزا کیوں دیتا ہے؟ (نہیں) بلکہ تم بھی اس کی مخلوق میں سے انسان ہو، وہ جسے چاہے بخش دیتا ہے اور جسے چاہے عذاب دیتا ہے۔ اور اللہ ہی کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، اور اسی کی طرف لوٹ کر جانا ہے⑱

**18.** And (both) the Jews and the Christians say: "We are the children of Allāh and His loved ones." Say: "Why then does He punish you for your sins?" Nay, you are but human beings of those He has created, He forgives whom He wills and He punishes whom He wills. And to Allāh belongs the dominion of the heavens and the earth and all that is between them; and to Him is the return (of all).

يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ قَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلُنَا يُبَيِّنُ لَكُمْ عَلٰى فَتْرَةٍ مِّنَ الرُّسُلِ اَنْ تَقُوْلُوْا مَا جَآءَنَا مِنْۢ بَشِيْرٍ وَّلَا نَذِيْرٍ ؗ فَقَدْ جَآءَكُمْ بَشِيْرٌ وَّنَذِيْرٌ ؕ وَاللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَىْءٍ قَدِيْرٌ ⑲ ع 3/8/7

اے اہل کتاب! تمھارے پاس ہمارا رسول آ گیا ہے، جو رسولوں کے وقفے کے بعد تمھارے لیے باتیں کھول کر بیان کرتا ہے، تاکہ تم یہ نہ کہو کہ ہمارے پاس تو کوئی خوشخبری دینے والا اور کوئی ڈرانے والا نہیں آیا۔ پس یقیناً تمھارے پاس خوشخبری دینے والا اور ڈرانے والا آ گیا ہے،② اور اللہ ہر چیز پر خوب قادر ہے⑲ ★

**19.** O people of the Scripture (Jews and Christians)! Now has come to you Our Messenger (Muhammad ﷺ) making (things) clear to you, after a break in (the series of) Messengers, lest you say: "There came to us no bringer of glad tidings and no warner.[2]" But now has come to you a bringer of glad tidings and a warner. And Allāh is Able to do all things.

---

[1] (V.5:17) See the footnotes of (V.4:171).

[2] (V.5:19)

a) See the footnote of (V.3:85) and see (V.3:116).

b) See the footnote (B) of (V.2:252).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ نساء: 4/171)

② اس لیے تمام انسانوں پر واجب ہے کہ وہ محمد ﷺ کی نبوت و رسالت پر ایمان لائیں۔ نبی ﷺ نے فرمایا: ''میری اور مجھ سے پہلے گزرے ہوئے انبیاء ﷺ کی مثال ایسی ہے جیسے کسی نے ایک خوبصورت عمارت تعمیر کی مگر اس کے ایک کونے میں ایک اینٹ کی جگہ خالی چھوڑ دی، لوگ اس عمارت کے گرد گھومتے پھرتے اور اس کی خوبصورتی پر اظہار تعجب کرتے اور کہتے کہ کاش! اس جگہ بھی اینٹ لگا دی ہوتی۔ فرمایا: وہ اینٹ میں ہوں اور میں [خَاتَمُ النَّبِيِّيْنَ] ہوں۔'' میں سارے انبیاء سے آخری ہوں۔'' (صحیح البخاری، المناقب، باب: 18 حدیث

وَاِذْ قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهٖ يٰقَوْمِ اذْكُرُوْا نِعْمَةَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ جَعَلَ فِيْكُمْ اَنْۢبِيَآءَ وَجَعَلَكُمْ مُّلُوْكًا ۖ وَّاٰتٰىكُمْ مَّا لَمْ يُؤْتِ اَحَدًا مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ⑳

اور جب موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا: اے میری قوم! اللہ کی وہ نعمت یاد کرو جو اس نے تم پر کی، جب اس نے تم میں سے نبی بنائے اور تمھیں بادشاہ بنایا، اور تمھیں وہ کچھ دیا جو ساری دنیا میں کسی کو نہیں دیا گیا⑳

**20.** And (remember) when Mūsā (Moses) said to his people: "O my people! Remember the Favour of Allāh to you: when He made Prophets among you, made you kings and gave you what He had not given to any other among the *'Ālamīn* (mankind and jinn of your time-period, in the past)."

يٰقَوْمِ ادْخُلُوا الْاَرْضَ الْمُقَدَّسَةَ الَّتِيْ كَتَبَ اللّٰهُ لَكُمْ وَلَا تَرْتَدُّوْا عَلٰٓى اَدْبَارِكُمْ فَتَنْقَلِبُوْا خٰسِرِيْنَ ㉑

اے میری قوم! مقدس زمین میں داخل ہو جاؤ جو اللہ نے تمھارے نام لکھ دی ہے اور تم اپنی پشت کے بل منہ نہ موڑو، پھر تم خسارہ اٹھانے والے ہو جاؤ گے㉑

**21.** "O my people! Enter the holy land (Palestine) which Allāh has assigned to you and turn not back (in fight) ; for then you will be returned as losers."

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِنَّ فِيْهَا قَوْمًا جَبَّارِيْنَ ۖ وَاِنَّا لَنْ نَّدْخُلَهَا حَتّٰى يَخْرُجُوْا مِنْهَا ۚ فَاِنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَا فَاِنَّا دٰخِلُوْنَ ㉒

انھوں نے جواب دیا: اے موسیٰ! بے شک اس زمین میں ایک بڑی زور آور قوم ہے۔ اور ہم ہرگز اس میں داخل نہیں ہوں گے یہاں تک کہ وہ لوگ اس میں سے نکل جائیں، پھر اگر وہ اس میں سے نکل گئے تو بے شک ہم داخل ہو جائیں گے㉒

**22.** They said: "O Mūsā (Moses)! In it (this holy land) are a people of great strength, and we shall never enter it till they leave it; when they leave, then we will enter."

قَالَ رَجُلٰنِ مِنَ الَّذِيْنَ يَخَافُوْنَ اَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِمَا ادْخُلُوْا عَلَيْهِمُ الْبَابَ ۚ فَاِذَا دَخَلْتُمُوْهُ فَاِنَّكُمْ غٰلِبُوْنَ ۬ۚ وَعَلَى اللّٰهِ فَتَوَكَّلُوْٓا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ㉓

جو لوگ اللہ سے ڈرتے تھے، ان میں سے دو آدمی جن پر اللہ کا فضل تھا، وہ بولے: تم ان کے مقابلے کے لیے دروازے میں داخل ہو جاؤ، پھر جب تم دروازے میں داخل ہو گئے تو بے شک تم غالب آ جاؤ گے اور اگر تم مومن ہو تو تمھیں اللہ ہی پر بھروسا کرنا چاہیے㉓

**23.** Two men of those who feared (Allāh and) on whom Allāh had bestowed His Grace (they were يوشع وكالب Yūsha' and Kālab) said: "Assault them through the gate; for when you are in, victory will be yours; and put your trust in Allāh if you are believers indeed."

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِنَّا لَنْ نَّدْخُلَهَآ اَبَدًا مَّا دَامُوْا فِيْهَا فَاذْهَبْ اَنْتَ وَرَبُّكَ فَقَاتِلَآ اِنَّا هٰهُنَا قٰعِدُوْنَ ㉔

وہ کہنے لگے: اے موسیٰ! ہم ہرگز اس زمین میں داخل نہیں ہوں گے جب تک وہ لوگ وہاں موجود ہیں، چنانچہ تو اور تیرا رب جاؤ، پھر تم دونوں ان سے لڑو، ہم تو یہیں بیٹھے ہیں㉔

**24.** They said: "O Mūsā (Moses)! We shall never enter it as long as they are there. So, go you and your Lord and fight you two, we are sitting right here."

قَالَ رَبِّ اِنِّيْ لَآ اَمْلِكُ اِلَّا نَفْسِيْ وَاَخِيْ فَافْرُقْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ الْقَوْمِ الْفٰسِقِيْنَ ㉕

موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! بے شک مجھے اپنے آپ اور اپنے بھائی کے سوا کسی پر اختیار نہیں، چنانچہ تو ہمیں اس نافرمان قوم سے الگ کر دے㉕

**25.** He [Mūsā (Moses)] said: "O my Lord! I have power only over myself and my brother, so separate us from the people who are the *Fāsiqūn* (rebellious and disobedient to Allāh)!"

قَالَ فَاِنَّهَا مُحَرَّمَةٌ عَلَيْهِمْ اَرْبَعِيْنَ

اللہ نے فرمایا: بے شک وہ (مقدس زمین) ان لوگوں

**26.** (Allāh) said: "Therefore it

★ بقیہ حاشیہ: مائدہ، آیت: 19.

3535: ) مزید ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 85/3)

سَنَةً ۚ يَتِيْهُوْنَ فِي الْاَرْضِ ؕ فَلَا تَاْسَ عَلَى الْقَوْمِ الْفٰسِقِيْنَ ﴿۲۶﴾

پر چالیس برس تک حرام کردی گئی ہے، وہ زمین میں چالیس برس تک ادھر ادھر بھٹکتے پھریں گے، چنانچہ آپ اس نافرمان قوم کا غم نہ کھائیں﴿۲۶﴾

(this holy land) is forbidden to them for forty years; in distraction they will wander through the land. So be not sorrowful over the people who are the *Fāsiqūn* (rebellious and disobedient to Allāh)."

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ ابْنَيْ اٰدَمَ بِالْحَقِّ ۘ اِذْ قَرَّبَا قُرْبَانًا فَتُقُبِّلَ مِنْ اَحَدِهِمَا وَلَمْ يُتَقَبَّلْ مِنَ الْاٰخَرِ ؕ قَالَ لَاَقْتُلَنَّكَ ؕ قَالَ اِنَّمَا يَتَقَبَّلُ اللّٰهُ مِنَ الْمُتَّقِيْنَ ﴿۲۷﴾

اور (اے نبی!) آپ انھیں آدم کے دو بیٹوں کا واقعہ ٹھیک ٹھیک سنائیں، جب ان دونوں نے قربانی کی تھی، پھر ان میں سے ایک کی قربانی تو قبول کر لی گئی اور دوسرے کی قبول نہ کی گئی۔ دوسرا بولا: میں تجھے قتل کر دوں گا۔① پہلے نے جواب دیا: اللہ صرف پرہیزگاروں سے (قربانی) قبول کرتا ہے﴿۲۷﴾

**27.** And (O Muhammad ﷺ) recite to them (the Jews) the story of the two sons of Adam (Hābīl and Qābīl — Abel and Cain) in truth; when each offered a sacrifice (to Allāh), it was accepted from the one but not from the other. The latter said to the former: "I will surely, kill you.[1]" The former said: "Verily, Allāh accepts only from those who are *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)."

لَئِنْۢ بَسَطْتَّ اِلَيَّ يَدَكَ لِتَقْتُلَنِيْ مَاۤ اَنَا بِبَاسِطٍ يَّدِيَ اِلَيْكَ لِاَقْتُلَكَ ۚ اِنِّيْۤ اَخَافُ اللّٰهَ رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿۲۸﴾

اگر تو نے اپنا ہاتھ میری طرف (اس ارادے سے) بڑھایا کہ مجھے قتل کر دے تو بھی میں اپنا ہاتھ تیری طرف نہیں بڑھاؤں گا کہ تجھے قتل کر دوں۔ بے شک میں اللہ سے ڈرتا ہوں جو سب جہانوں کا رب ہے﴿۲۸﴾

**28.** "If you do stretch your hand against me to kill me, I shall never stretch my hand against you to kill you: for I fear Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn, and all that exists)."

اِنِّيْۤ اُرِيْدُ اَنْ تَبُوْٓاَ بِاِثْمِيْ وَاِثْمِكَ فَتَكُوْنَ مِنْ اَصْحٰبِ النَّارِ ۚ وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا الظّٰلِمِيْنَ ﴿۲۹﴾

میں تو چاہتا ہوں کہ تو میرا اور اپنا گناہ اپنے سر لے لے اور دوزخیوں میں شامل ہو جائے۔ اور ظالموں کا یہی بدلہ ہے﴿۲۹﴾

**29.** "Verily, I intend to let you draw my sin on yourself as well as yours, then you will be one of the dwellers of the Fire; and that is the recompense of the *Zālimūn* (wrong doers)."

فَطَوَّعَتْ لَهٗ نَفْسُهٗ قَتْلَ اَخِيْهِ فَقَتَلَهٗ فَاَصْبَحَ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۳۰﴾

پھر اس کے نفس نے اسے اپنے بھائی کو قتل کرنے پر اکسایا، چنانچہ اس نے اسے قتل کر دیا اور وہ خسارہ پانے والوں میں سے ہو گیا﴿۳۰﴾

**30.** So, the *Nafs* (self) of the other (latter one) encouraged him and made fair-seeming to him the murder of his brother; he murdered him and became one of the losers.

---

[1] (V.5:27) a) Narrated 'Abdullāh رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "None (no human being) is killed or murdered (unjustly), but a part of responsibility for the crime is laid on the first son of Adam who invented the tradition of killing (murdering) on the earth. (It is said that he was Qābīl — Cain)." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/6867 (O.P.6)]
b) Narrated 'Abdullāh bin 'Umar رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said, "After me (i.e., after my death) do not become disbelievers by striking (cutting) the necks of one another." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/6868 (O.P.7)].

① چنانچہ اس نے اسے قتل کر ہی دیا۔ اس کی بابت رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب بھی دنیا میں کسی کو ناحق قتل کیا جاتا ہے تو اس کے خون کے گناہ کا ایک حصہ آدم کے پہلے بیٹے (قابیل) پر پڑتا ہے کیونکہ اسی نے سب سے پہلے قتل ناحق کی رسم جاری کی تھی۔'' (صحيح البخاري، أحاديث الأنبياء، باب:1 حديث: 3335) ایک دوسری حدیث میں باہم قتل ناحق کو کافرانہ فعل قرار دیا گیا ہے۔ جیسے فرمایا: ''میرے بعد تم ایک دوسرے کو ناحق قتل کر کے کافر نہ بن جانا۔'' (صحيح البخاري، الديات، باب: 2 حديث: 6868)

فَبَعَثَ اللّٰهُ غُرَابًا يَّبْحَثُ فِي الْاَرْضِ لِيُرِيَهٗ كَيْفَ يُوَارِيْ سَوْءَةَ اَخِيْهِ ۭ قَالَ يٰوَيْلَتٰٓى اَعَجَزْتُ اَنْ اَكُوْنَ مِثْلَ هٰذَا الْغُرَابِ فَاُوَارِيَ سَوْءَةَ اَخِيْ ۚ فَاَصْبَحَ مِنَ النّٰدِمِيْنَ ﴿31﴾

پھر اللہ نے (وہاں) ایک کوا بھیجا، وہ (اپنے پنجوں سے) زمین کریدنے لگا، تاکہ اسے دکھائے کہ وہ اپنے بھائی کی لاش کیسے دفن کرے، وہ کہنے لگا: افسوس! میں اس کوے جیسا ہونے سے بھی عاجز رہا کہ اپنے بھائی کی لاش دفنا دیتا، چنانچہ وہ پچھتانے والوں میں سے ہو گیا ﴿31﴾

**31.** Then Allāh sent a crow who scratched the ground to show him how to hide the dead body of his brother. He (the murderer) said: "Woe to me! Am I not even able to be as this crow and to hide the dead body of my brother?" Then he became one of those who regretted.

مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ ۚ كَتَبْنَا عَلٰي بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ اَنَّهٗ مَنْ قَتَلَ نَفْسًۢا بِغَيْرِ نَفْسٍ اَوْ فَسَادٍ فِي الْاَرْضِ فَكَاَنَّمَا قَتَلَ النَّاسَ جَمِيْعًا ۭ وَمَنْ اَحْيَاهَا فَكَاَنَّمَآ اَحْيَا النَّاسَ جَمِيْعًا ۭ وَلَقَدْ جَاۗءَتْهُمْ رُسُلُنَا بِالْبَيِّنٰتِ ۡ ثُمَّ اِنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ بَعْدَ ذٰلِكَ فِي الْاَرْضِ لَمُسْرِفُوْنَ ﴿32﴾

اس وجہ سے ہم نے بنی اسرائیل کے لیے یہ لکھ دیا کہ جو شخص کسی کو قتل کر دے، سوائے اس کے کہ وہ کسی کا قاتل ہو یا زمین میں فساد کرنے والا ہو، تو گویا اس نے تمام لوگوں کو قتل کر دیا① اور جو شخص کسی ایک جان کو (ناحق قتل ہونے سے) بچائے، تو گویا اس نے تمام لوگوں کی جان بچائی۔ اور ہمارے رسول واضح نشانیاں لے کر ان کے پاس آئے، پھر بے شک اس کے بعد ان میں سے بہت سے لوگ زمین میں حد سے نکل جانے والے ہیں ﴿32﴾

**32.** Because of that, We ordained for the Children of Israel that if anyone killed a person not in retaliation of murder, or to spread mischief in the land — it would be as if he killed all mankind, and if anyone saved a life, it would be as if he saved the life of all mankind. And indeed, there came to them Our Messengers with clear proofs, evidences, and signs, even then after that many of them continued to exceed the limits (e.g. by doing oppression unjustly and exceeding beyond the limits set by Allāh by committing the major sins) in the land![1]

اِنَّمَا جَزٰۗؤُا الَّذِيْنَ يُحَارِبُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَيَسْعَوْنَ فِي الْاَرْضِ فَسَادًا اَنْ يُّقَتَّلُوْٓا اَوْ يُصَلَّبُوْٓا اَوْ تُقَطَّعَ اَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ مِّنْ خِلَافٍ اَوْ يُنْفَوْا مِنَ الْاَرْضِ ۭ ذٰلِكَ لَهُمْ خِزْيٌ فِي الدُّنْيَا وَلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿33﴾

جو لوگ اللہ اور اس کے رسول سے جنگ کرتے ہیں اور زمین میں فساد کے لیے بھاگ دوڑ کرتے ہیں، ان کی سزا تو صرف یہ ہے کہ انھیں قتل کیا جائے یا سولی دی جائے یا ان کے ہاتھ اور پاؤں مخالف جانب سے کاٹ دیے جائیں یا انھیں جلاوطن کر دیا جائے۔ یہ دنیا میں ان کے لیے ذلت ہے اور آخرت میں ان کے لیے بہت بڑا عذاب ہے ﴿33﴾

**33.** The recompense of those who wage war against Allāh and His Messenger (ﷺ) and do mischief in the land is only that they shall be killed or crucified or their hands and their feet be cut off from opposite sides, or be exiled from the land. That is their disgrace in this world, and a great torment is theirs in the Hereafter.

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْ قَبْلِ اَنْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهِمْ ۚ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿34﴾ ع

سوائے ان لوگوں کے جو اس سے پہلے کہ تم ان پر قابو پاؤ، توبہ کر لیں، پس تم جان لو کہ بے شک اللہ بہت بخشنے والا، بڑا رحم کرنے والا ہے ﴿34﴾

**34.** Except for those who (having fled away and then) came back (as Muslims) with repentance before they fall into your power; in that case, know that Allāh is

---

[1] (V.5:32) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The biggest of *Al-Kabā'ir* (the great sins) are: (1) To join others as partners in worship with Allāh, (2) to murder a human being, (3) to be undutiful to one's parents, and (4) to make a false statement," or said, "to give a false witness." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/6871 (O.P.10)].

① حدیث میں اسے کبیرہ گناہوں میں شمار کیا گیا ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''بڑے کبیرہ گناہ یہ ہیں: ① اللہ کے ساتھ کسی کو شریک ٹھہرانا ② کسی انسان کو ناحق قتل کرنا ③ والدین کی نافرمانی کرنا ④ جھوٹ بات کہنا یا یہ فرمایا کہ جھوٹی گواہی دینا۔'' (صحيح البخاري، الديات، باب: 2 حديث: 6871)

Oft-Forgiving, Most Merciful.

**35.** O you who believe! Do your duty to Allāh and fear Him. And seek the means of approach to Him, and strive hard in His Cause (as much as you can), so that you may be successful.[1]

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! اللہ سے ڈرو، اور اس کا قرب تلاش کرو، اور اس کے راستے میں جہاد کرو تاکہ تم فلاح پاؤ ﴿۳۵﴾

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا ٱتَّقُوا ٱللَّهَ وَٱبْتَغُوٓا إِلَيْهِ ٱلْوَسِيلَةَ وَجَٰهِدُوا فِى سَبِيلِهِۦ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٣٥﴾

**36.** Verily, those who disbelieve, if they had all that is in the earth, and as much again therewith to ransom themselves thereby from the torment on the Day of Resurrection, it would never be accepted of them, and theirs would be a painful torment.[2]

بے شک جن لوگوں نے کفر کیا اگر ان کے پاس وہ سب کچھ ہو جو ساری زمین میں ہے اور اس کے برابر اور بھی ہوتا کہ وہ قیامت کے دن عذاب سے بچنے کے لیے فدیے میں دے دیں تو بھی وہ ان سے قبول نہیں کیا جائے گا① اور ان کے لیے بہت دردناک عذاب ہے ﴿۳۶﴾

إِنَّ ٱلَّذِينَ كَفَرُوا لَوْ أَنَّ لَهُم مَّا فِى ٱلْأَرْضِ جَمِيعًا وَمِثْلَهُۥ مَعَهُۥ لِيَفْتَدُوا بِهِۦ مِنْ عَذَابِ يَوْمِ ٱلْقِيَٰمَةِ مَا تُقُبِّلَ مِنْهُمْ ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٣٦﴾

**37.** They will long to get out of the Fire, but never will they get out therefrom; and theirs will be a lasting torment.

وہ آگ سے نکلنا چاہیں گے مگر وہ اس میں سے نہیں نکل سکیں گے، اور ان کے لیے ہمیشہ رہنے والا عذاب ہے ﴿۳۷﴾

يُرِيدُونَ أَن يَخْرُجُوا مِنَ ٱلنَّارِ وَمَا هُم بِخَٰرِجِينَ مِنْهَا ۖ وَلَهُمْ عَذَابٌ مُّقِيمٌ ﴿٣٧﴾

**38.** And (as for) the male thief and the female thief, cut off (from the wrist joint) their (right) hands as a recompense for that which they committed, a punishment by way of example from Allāh. And Allāh is All-Powerful, All-Wise.

اور تم چوری کرنے والے مرد اور چوری کرنے والی عورت کے ہاتھ کاٹ دیا کرو، یہ اللہ کی طرف سے اس گناہ کی عبرت ناک سزا ہے جو انھوں نے کیا، اور اللہ غالب، خوب حکمت والا ہے ﴿۳۸﴾

وَٱلسَّارِقُ وَٱلسَّارِقَةُ فَٱقْطَعُوٓا أَيْدِيَهُمَا جَزَآءًۢ بِمَا كَسَبَا نَكَٰلًا مِّنَ ٱللَّهِ ۗ وَٱللَّهُ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿٣٨﴾

**39.** But whosoever repents after his crime and does righteous good deeds (by obeying Allāh), then verily, Allāh will pardon him (accept his repentance). Verily, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

پھر جو شخص اپنے گناہ کے بعد توبہ کرلے اور اپنی اصلاح کرلے تو بے شک اللہ اس کی توبہ قبول کرلیتا ہے، بے شک اللہ بڑا بخشنے والا، بہت رحم کرنے والا ہے ﴿۳۹﴾

فَمَن تَابَ مِنۢ بَعْدِ ظُلْمِهِۦ وَأَصْلَحَ فَإِنَّ ٱللَّهَ يَتُوبُ عَلَيْهِ ۗ إِنَّ ٱللَّهَ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٣٩﴾

**40.** Know you not that to Allāh (Alone) belongs the dominion of the heavens and the earth! He punishes whom He wills and He forgives whom He wills. And Allāh is Able to do all things.

کیا تمھیں علم نہیں کہ آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کے لیے ہے، وہ جسے چاہتا ہے عذاب دیتا ہے اور جسے چاہے بخش دیتا ہے۔ اور اللہ ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے ﴿۴۰﴾

أَلَمْ تَعْلَمْ أَنَّ ٱللَّهَ لَهُۥ مُلْكُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضِ ۗ يُعَذِّبُ مَن يَشَآءُ وَيَغْفِرُ لِمَن يَشَآءُ ۗ وَٱللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَىْءٍ قَدِيرٌ ﴿٤٠﴾

**41.** O Messenger (Muhammad ﷺ)! Let not those who hurry to fall into disbelief grieve you, of

اے رسول! آپ ان لوگوں کا غم نہ کھائیں جو کفر میں جلدی کرتے ہیں، ان لوگوں میں سے کچھ تو وہ

يَٰٓأَيُّهَا ٱلرَّسُولُ لَا يَحْزُنكَ ٱلَّذِينَ يُسَٰرِعُونَ فِى ٱلْكُفْرِ مِنَ ٱلَّذِينَ قَالُوٓا

[1] (V.5:35) See the footnote of (V.2:186).

[2] (V.5:36) See the footnote of (V.3:91).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 3/91)

أٰمَنَّا بِأَفْوَاهِهِمْ وَلَمْ تُؤْمِنْ قُلُوبُهُمْ ۛ
وَمِنَ الَّذِينَ هَادُوا ۛ سَمّٰعُونَ لِلْكَذِبِ
سَمّٰعُونَ لِقَوْمٍ اٰخَرِينَ ۙ لَمْ يَأْتُوكَ ۖ
يُحَرِّفُونَ الْكَلِمَ مِنْ بَعْدِ مَوَاضِعِهِ ۖ
يَقُولُونَ إِنْ أُوتِيتُمْ هٰذَا فَخُذُوهُ وَإِنْ
لَّمْ تُؤْتَوْهُ فَاحْذَرُوا ۚ وَمَنْ يُرِدِ اللّٰهُ
فِتْنَتَهُ فَلَنْ تَمْلِكَ لَهُ مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا ۚ
أُولٰٓئِكَ الَّذِينَ لَمْ يُرِدِ اللّٰهُ أَنْ
يُّطَهِّرَ قُلُوبَهُمْ ۚ لَهُمْ فِي الدُّنْيَا خِزْيٌ ۖ
وَّلَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ عَذَابٌ عَظِيمٌ ﴿41﴾

ہیں جو اپنے منہ سے یہ کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے، حالانکہ ان کے دل ایمان نہیں لاتے، اور کچھ ان لوگوں میں سے جو یہودی ہوئے، وہ جھوٹی باتیں سننے کے عادی ہیں اور دوسری قوم کی جاسوسی کرنے والے ہیں جو (ابھی اطاعت کے لیے) آپ کے پاس نہیں آئی۔ وہ کلمات کا موقع ومحل ثابت ہونے کے بعد اسے بدل دیتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں: اگر تمھیں یہ حکم دیا جائے تو قبول کرلو اور اگر یہ حکم نہ دیا جائے تو ان سے الگ تھلگ ہو جاؤ۔ اور جسے اللہ فتنے میں ڈالنا چاہے تو آپ اللہ کی طرف سے اس کے بارے میں قطعاً کچھ اختیار نہیں رکھتے۔ وہی لوگ ہیں جن کے بارے میں اللہ نے نہیں چاہا کہ ان کے دلوں کو پاک کرے، ان کے لیے دنیا میں رسوائی ہے، اور آخرت میں ان کے لیے بہت بڑا عذاب ہے ﴿41﴾

such who say: "We believe" with their mouths but their hearts have no Faith. And of the Jews are men who listen much and eagerly to lies — listen to others who have not come to you. They change the words from their places; they say, "If you are given this, take it, but if you are not given this, then beware!" And whomsoever Allāh wants to put in *Al-Fitnah* (error, because of his rejecting of Faith), you can do nothing for him against Allāh. Those are the ones whose hearts Allāh does not want to purify (from disbelief and hypocrisy); for them there is a disgrace in this world, and in the Hereafter a great torment.

سَمّٰعُونَ لِلْكَذِبِ أَكّٰلُونَ لِلسُّحْتِ ۚ فَإِنْ
جَآءُوكَ فَاحْكُمْ بَيْنَهُمْ أَوْ أَعْرِضْ
عَنْهُمْ ۖ وَإِنْ تُعْرِضْ عَنْهُمْ فَلَنْ
يَّضُرُّوكَ شَيْئًا ۖ وَإِنْ حَكَمْتَ فَاحْكُمْ
بَيْنَهُمْ بِالْقِسْطِ ۚ إِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ
الْمُقْسِطِينَ ﴿42﴾

وہ جھوٹی باتیں سننے کے عادی ہیں اور جی بھر کر حرام کھانے والے ہیں۔ پھر اگر وہ آپ کے پاس آئیں تو آپ (کو اختیار ہے کہ) ان کے درمیان فیصلہ کردیں یا ان سے اعراض کریں اور اگر آپ ان سے منہ موڑ لیں گے تو بھی وہ آپ کو قطعاً کوئی نقصان نہیں پہنچا سکیں گے۔ اور اگر آپ ان کے درمیان کوئی فیصلہ کریں تو انصاف کے ساتھ کریں۔ بے شک اللہ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے ﴿42﴾

**42.** (They like to) listen to falsehood, to devour anything forbidden. So if they come to you (O Muhammad ﷺ), either judge between them, or turn away from them. If you turn away from them, they cannot hurt you in the least. And if you judge, judge with justice between them. Verily, Allāh loves those who act justly.

وَكَيْفَ يُحَكِّمُونَكَ وَعِنْدَهُمُ التَّوْرٰىةُ
فِيهَا حُكْمُ اللّٰهِ ثُمَّ يَتَوَلَّوْنَ مِنْ بَعْدِ
ذٰلِكَ ۚ وَمَآ أُولٰٓئِكَ بِالْمُؤْمِنِينَ ﴿43﴾ ع 10

اور وہ کیسے آپ سے فیصلے کرواتے ہیں جبکہ ان کے پاس تورات (موجود) ہے جس میں اللہ کا حکم ہے، پھر وہ اس (حکم) سے منہ موڑتے ہیں۔ اور وہ ایمان لانے والے نہیں ﴿43﴾

**43.** But how do they come to you for decision while they have the Taurāt (Torah), in which is the (plain) Decision of Allāh; yet even after that, they turn away. For they are not (really) believers.

إِنَّآ أَنْزَلْنَا التَّوْرٰىةَ فِيهَا هُدًى وَّنُورٌ ۚ
يَحْكُمُ بِهَا النَّبِيُّونَ الَّذِينَ أَسْلَمُوا لِلَّذِينَ
هَادُوا وَالرَّبّٰنِيُّونَ وَالْأَحْبَارُ بِمَا
اسْتُحْفِظُوا مِنْ كِتٰبِ اللّٰهِ وَكَانُوا عَلَيْهِ
شُهَدَآءَ ۚ فَلَا تَخْشَوُا النَّاسَ وَاخْشَوْنِ

بے شک ہم نے تورات نازل کی، اس میں ہدایت اور روشنی ہے۔ انبیاء جو اللہ کی اطاعت کرنے والے تھے، اس کے مطابق یہودیوں کے فیصلے کرتے تھے اور اللہ والے اور علماء فیصلے کرتے تھے، اس لیے کہ وہ اللہ کی کتاب کے نگران بنائے گئے تھے اور وہ اس پر

**44.** Verily, We did send down the Taurāt (Torah) [to Mūsā (Moses)], therein was guidance and light, by which the Prophets, who submitted themselves to Allāh's Will, judged for the Jews. And the rabbis and the priests

وَلَا تَشْتَرُوْا بِاٰيٰتِيْ ثَمَنًا قَلِيْلًا ؕ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿44﴾

گواہ تھے، چنانچہ تم لوگوں سے نہ ڈرو مجھ سے ڈرو، اور میری آیتیں تھوڑی قیمت پر نہ بیچو۔ اور جو لوگ اللہ کے نازل کیے ہوئے کے مطابق فیصلے نہ کریں وہی کافر ہیں① ﴿44﴾

[also judged for the Jews by the Taurāt (Torah) after those Prophets], for to them was entrusted the protection of Allāh's Book, and they were witnesses thereto. Therefore fear not men but fear Me (O Jews) and sell not My Verses for a miserable price. And whosoever does not judge by what Allāh has revealed, such are the *Kāfirūn* (i.e. disbelievers — of a lesser degree as they do not act on Allāh's Laws).[1]

وَكَتَبْنَا عَلَيْهِمْ فِيْهَآ اَنَّ النَّفْسَ بِالنَّفْسِ ۙ وَالْعَيْنَ بِالْعَيْنِ وَالْاَنْفَ بِالْاَنْفِ وَالْاُذُنَ بِالْاُذُنِ وَالسِّنَّ بِالسِّنِّ ۙ وَالْجُرُوْحَ قِصَاصٌ ؕ فَمَنْ تَصَدَّقَ بِهٖ فَهُوَ كَفَّارَةٌ لَّهٗ ؕ وَمَنْ لَّمْ يَحْكُمْ بِمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿45﴾

اور ہم نے تورات میں ان کے لیے لکھ دیا تھا کہ بے شک جان کے بدلے جان ہے② اور آنکھ کے بدلے آنکھ، اور ناک کے بدلے ناک، اور کان کے بدلے کان، اور دانت کے بدلے دانت، اور تمام زخموں کا قصاص ہے، پھر جو شخص اسے معاف کردے تو وہ اس کے لیے کفارہ ہے۔ اور جو لوگ اللہ کے نازل کیے ہوئے کے مطابق فیصلے نہ کریں وہی ظالم ہیں ﴿45﴾

**45.** And We ordained therein for them: Life for life,[2] eye for eye, nose for nose, ear for ear, tooth for tooth, and wounds equal for equal. But if anyone remits the retaliation by way of charity, it shall be for him an expiation. And whosoever does not judge by that which Allāh has revealed, such are the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers — of a lesser degree).

وَقَفَّيْنَا عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ بِعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ مُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ ۪

اور ہم نے ان (رسولوں) کے بعد عیسیٰ ابن مریم کو بھیجا③ جو اپنے سے پہلے نازل شدہ کتاب تورات کی

**46.** And in their footsteps, We sent 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary),[3] confirming the Taurāt

[1] (V.5:44) For different degrees of *Kufr* (Disbelief) see Appendix 2, "Polytheism and Disbelief".

[2] (V.5:45) Narrated 'Abdullāh رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "The blood of a Muslim who confesses that *Lā ilaha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh) and that I am the Messenger of Allāh, cannot be shed except in three cases:

1) Life for life in case of intentional murder without right [i.e. in *Qisās* (Law of Equality in punishment)].

2) A married person who commits illegal sexual intercourse.

3) The one who reverts from Islām (apostates) and leaves the group of Muslims (by innovating heresy, new ideas, new things, in the Islāmic Religion)." (See *Fath Al-Bari* for details). [*Sahih Al-Bukhāri*, 9/6878 (O.P.17)]

[3] (V.5:46) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "I am the nearest of all the people to the son of Maryam (Mary), and all the Prophets are paternal brothers, and there has been no Prophet between me and him [i.e., 'Īsā (Jesus)]." [*Sahih Al-Bukhāri*, 4/3442 (O.P.651)]

① کفر کے دو بڑے درجے ہیں: ① کفر اکبر۔ ② کفر اصغر۔ کفر اکبر میں [كُفْرُ التَّكْذِيبِ، كُفْرُ الْإِبَاءِ وَالتَّكَبُّرِ، كُفْرُ الشَّكِّ، كُفْرُ الْإِعْرَاضِ وَكُفْرُ النِّفَاقِ] شامل ہیں جب کہ کفر اصغر "کفران نعمت" کو کہتے ہیں یعنی ناشکری بھی ایک قسم کا کفر ہے۔

② شریعت اسلامیہ کی قائم کردہ حدود کے بغیر کسی کو قتل نہیں کیا جا سکتا، چنانچہ حدیث میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "ایک مسلمان شخص جو اس بات کی گواہی دیتا ہو کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور میں (محمد ﷺ) اس کا رسول ہوں تو اس کا خون (اس کو قتل و ہلاک کرنا) ان تین صورتوں کے سوا حلال نہیں: ① جان کے بدلے جان (قَتْلِ عَمَد کی صورت میں بطور قصاص قتل کیا جائے گا) ② شادی شدہ شخص زنا کا مرتکب ہو (تو اسے رجم کی سزا دی جائے گی) ③ کوئی شخص اپنے دین (اسلام) سے پھر جائے اور (مسلمانوں کی) جماعت کو چھوڑ دے (یعنی مرتد ہو جائے تو ارتداد کی سزا قتل ہے۔") تفصیلات کے لیے ملاحظہ کیجیے: (صحيح البخاري الديات،باب: 6 حديث: 6878 و فتح الباري حوالۂ مذكوره)

③ اور حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے بعد نبی ﷺ کی بعثت ہوئی۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "میں ابن مریم (علیہ السلام) سے سب لوگوں سے زیادہ قرب و تعلق رکھنے والا ہوں اور تمام پیغمبر علاتی بھائی ہیں اور میرے اور ابن مریم کے درمیان کوئی نبی مبعوث نہیں ہوا۔" (صحيح البخاري،أحاديث الأنبياء،باب: 48 حديث: 3442) علّاتی بھائی: وہ ہوتے ہیں جن کا باپ ایک ہو اور مائیں

وَاٰتَیْنٰهُ الْاِنْجِیْلَ فِیْهِ هُدًی وَّنُوْرٌ ۙ وَّمُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَهُدًی وَّمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِیْنَ ﴿۴۶﴾

تصدیق کرنے والے تھے۔ اور ہم نے انھیں انجیل دی جس میں ہدایت اور روشنی تھی، اور وہ اپنے سے پہلے کی کتاب تورات کی تصدیق کرنے والی تھی اور پرہیزگاروں کے لیے (سراسر) ہدایت اور نصیحت تھی★ ﴿۴۶﴾

(Torah) that had come before him, and We gave him the Injīl (Gospel), in which was guidance and light and confirmation of the Taurāt (Torah) that had come before it, a guidance and an admonition for *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

وَلْیَحْكُمْ اَهْلُ الْاِنْجِیْلِ بِمَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ فِیْهِ ؕ وَمَنْ لَّمْ یَحْكُمْ بِمَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ فَاُولٰٓىِٕكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ﴿۴۷﴾

اور اہل انجیل کو چاہیے کہ اللہ نے اس میں جو کچھ نازل کیا اس کے مطابق فیصلے کریں، اور جو لوگ اللہ کے نازل کیے ہوئے کے مطابق فیصلے نہ کریں تو وہی نافرمان ہیں ﴿۴۷﴾

**47.** Let the people of the Injīl (Gospel) judge by what Allāh has revealed therein. And whosoever does not judge by what Allāh has revealed (then) such (people) are the *Fāsiqūn* [the rebellious i.e. disobedient (of a lesser degree) to Allāh].

وَاَنْزَلْنَاۤ اِلَیْكَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ مُصَدِّقًا لِّمَا بَیْنَ یَدَیْهِ مِنَ الْكِتٰبِ وَمُهَیْمِنًا عَلَیْهِ فَاحْكُمْ بَیْنَهُمْ بِمَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَهُمْ عَمَّا جَآءَكَ مِنَ الْحَقِّ ؕ لِكُلٍّ جَعَلْنَا مِنْكُمْ شِرْعَةً وَّمِنْهَاجًا ؕ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ لَجَعَلَكُمْ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلٰكِنْ لِّیَبْلُوَكُمْ فِیْ مَاۤ اٰتٰىكُمْ فَاسْتَبِقُوا الْخَیْرٰتِ ؕ اِلَی اللّٰهِ مَرْجِعُكُمْ جَمِیْعًا فَیُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِیْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿۴۸﴾ ۙ

اور (اے نبی!) ہم نے آپ پر یہ کتاب حق کے ساتھ نازل کی، یہ تصدیق کرنے والی ہے اس کتاب کی جو اس سے پہلے تھی اور اس پر نگہبان ہے،① چنانچہ آپ ان کے درمیان اللہ کی نازل کی ہوئی ہدایت کے مطابق فیصلے کریں اور آپ کے پاس جو حق آیا ہے اسے نظر انداز کر کے ان کی خواہشات کی پیروی نہ کریں۔ ہم نے تم میں سے ہر ایک کے لیے ایک دستور اور طریقہ بنایا اور اگر اللہ چاہتا تو تمھیں ضرور ایک امت بنا دیتا لیکن وہ چاہتا ہے کہ تمھیں اس (کتاب) کے بارے میں آزمائے جو اس نے تمھیں دی ہے، چنانچہ تم نیکیوں میں ایک دوسرے سے آگے بڑھو، تم سب نے اللہ ہی کی طرف لوٹ کر جانا ہے، پھر وہ تمھیں (اصل حقیقت) بتا دے گا جس میں تم اختلاف کرتے رہتے تھے ﴿۴۸﴾

**48.** And We have sent down to you (O Muhammad ﷺ) the Book (this Qur'ān) in truth, confirming the Scripture (Books) that came before it and *Muhaiminan* (trustworthy in highness and a witness) over it (old Scriptures).[1] So judge among them by what Allāh has revealed, and follow not their vain desires, diverging away from the truth that has come to you. To each among you, We have prescribed a law and a clear way. If Allāh had willed, He would have made you one nation, but that (He) may test you in what He has given you; so compete in good deeds. The return of you (all) is to Allāh; then He will inform you about that in which you used to differ.

وَاَنِ احْكُمْ بَیْنَهُمْ بِمَاۤ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَلَا

اور (اے نبی!) آپ ان لوگوں کے درمیان اس کے

**49.** And so judge (you O

---

★ بقیہ حاشیہ: مائدہ، آیت: 46.

مختلف۔ مطلب یہ ہے کہ تمام انبیاء ﷺ کا دین ایک ہی تھا اور شریعتیں (دستور اور طریقے) مختلف تھیں۔ لیکن شریعت محمدیہ ﷺ کے بعد اب ساری شریعتیں بھی منسوخ ہو گئی ہیں اور اب دین بھی ایک ہے اور شریعت بھی ایک۔ (احسن البیان)

[1] (V.5:48) *Muhaiminan*: that which testifies the truth that is therein and falsifies the falsehood that is added therein.

① ﴿مُهَیْمِنًا﴾ قرآن کریم پچھلی تمام آسمانی کتابوں پر محافظ (نگہبان) ہے۔ ان کتابوں کے اندر جو سچائی (اللہ کا کلام) ہے، قرآن کریم اس کی تصدیق کرتا ہے اور ان کے اندر جو جھوٹ (تحریف و آمیزش) ہے اس کی تکذیب کرتا ہے۔

تَتَّبِعْ أَهْوَآءَهُمْ وَاحْذَرْهُمْ أَنْ يَفْتِنُوكَ عَنْۢ بَعْضِ مَآ أَنْزَلَ اللّٰهُ إِلَيْكَ ؕ فَإِنْ تَوَلَّوْا فَاعْلَمْ أَنَّمَا يُرِيدُ اللّٰهُ أَنْ يُّصِيبَهُمْ بِبَعْضِ ذُنُوبِهِمْ ؕ وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ النَّاسِ لَفٰسِقُونَ ﴿49﴾

مطابق فیصلہ کریں جو اللہ نے (آپ پر) نازل کیا ہے اور ان کی خواہشات کی پیروی نہ کریں اور ان سے ہوشیار رہیں کہیں وہ آپ کو کسی ایسے حکم سے ادھر ادھر نہ کر دیں جو اللہ نے آپ پر اتارا ہے، پھر اگر وہ اس سے منہ موڑیں تو جان لیں کہ اللہ کا فقط یہی ارادہ ہے کہ ان کے بعض گناہوں کی وجہ سے انھیں سزا دے، اور بے شک ان لوگوں میں سے اکثر نافرمان ہیں﴿49﴾

Muhammad ﷺ) among them by what Allāh has revealed and follow not their vain desires, but beware of them lest they turn you (O Muhammad ﷺ) far away from some of that which Allāh has sent down to you. And if they turn away, then know that Allāh's Will is to punish them for some sins of theirs. And truly, most of men are *Fāsiqūn* (rebellious and disobedient to Allāh).

أَفَحُكْمَ الْجَاهِلِيَّةِ يَبْغُونَ ؕ وَمَنْ أَحْسَنُ مِنَ اللّٰهِ حُكْمًا لِّقَوْمٍ يُّوقِنُونَ ﴿50﴾

کیا پھر وہ جاہلیت کا فیصلہ چاہتے ہیں؟[1] اور جو قوم اللہ پر یقین رکھتی ہے، اس کے نزدیک اللہ سے بہتر فیصلہ کرنے والا کون ہے؟﴿50﴾

**50.** Do they then seek the judgement of (the days of) Ignorance?[1] And who is better in judgement than Allāh for a people who have firm Faith.

يٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ اٰمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الْيَهُودَ وَالنَّصٰرٰٓى أَوْلِيَآءَ ؎ بَعْضُهُمْ أَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ؕ وَمَنْ يَّتَوَلَّهُمْ مِّنْكُمْ فَإِنَّهُ مِنْهُمْ ؕ إِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظّٰلِمِينَ ﴿51﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! یہودیوں اور عیسائیوں کو دوست نہ بناؤ، وہ آپس میں ایک دوسرے کے دوست ہیں، اور تم میں سے جو کوئی ان سے دوستی رکھے گا تو بے شک وہ انھی میں سے ہوگا۔ یقیناً اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا﴿51﴾

**51.** O you who believe! Take not the Jews and the Christians as *Auliyā'* (friends, protectors, helpers), they are but *Auliyā'* of each other. And if any amongst you takes them as *Auliyā'*, then surely, he is one of them. Verily, Allāh guides not those people who are the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers and unjust).

فَتَرَى الَّذِينَ فِي قُلُوبِهِمْ مَّرَضٌ يُّسٰرِعُونَ فِيهِمْ يَقُولُونَ نَخْشٰٓى أَنْ تُصِيبَنَا دَآئِرَةٌ ؕ فَعَسَى اللّٰهُ أَنْ يَّأْتِيَ بِالْفَتْحِ أَوْ أَمْرٍ مِّنْ عِنْدِهٖ فَيُصْبِحُوا عَلٰى مَآ أَسَرُّوا فِيٓ أَنْفُسِهِمْ نٰدِمِينَ ﴿52﴾

(اے نبی!) پس آپ ان لوگوں کو دیکھتے ہیں جن کے دلوں میں (منافقت کا) روگ ہے کہ وہ دوڑ کر ان (یہودیوں) میں جاتے ہیں اور (ان سے) کہتے ہیں: ہم ڈرتے ہیں کہ ہمیں کوئی مصیبت (نہ) پہنچے، پھر قریب ہے کہ اللہ (تمھیں) فتح عطا کرے یا اپنی طرف سے کوئی اور بات ظاہر کرے، تو یہ لوگ (اپنی منافقت پر) پچھتائیں گے جسے وہ اپنے دلوں میں چھپائے ہوئے ہیں﴿52﴾

**52.** And you see those in whose hearts there is a disease (of hypocrisy), they hurry to their friendship, saying: "We fear lest some misfortune of a disaster may befall us." Perhaps Allāh may bring a victory or a decision according to His Will. Then they will become regretful for what they have been keeping as a secret in themselves.

وَيَقُولُ الَّذِينَ اٰمَنُوٓا أَهٰٓؤُلَآءِ الَّذِينَ أَقْسَمُوا بِاللّٰهِ جَهْدَ أَيْمَانِهِمْ ۙ إِنَّهُمْ

اور (اس وقت) وہ لوگ جو ایمان لائے ہیں، کہیں گے: کیا یہی وہ لوگ ہیں جنھوں نے بڑی شدومد

**53.** And those who believe will say: "Are these the men (hypocrites) who swore their

[1] (V.5:50): Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said, "The most hated persons to Allāh are three: (1) A person who deviates from the right conduct, i.e., an evil doer, in the *Haram* (sanctuaries of Makkah and Al-Madinah); (2) a person who wants that the traditions of the pre-Islāmic period of Ignorance should remain in Islām; and (3) a person who seeks to shed somebody's blood without any right." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/6882 (O.P.21)]

① حدیث میں ہے: "تین آدمی اللہ تعالیٰ کے نزدیک انتہائی ناپسندیدہ ہیں: ① جو حرم شریف میں الحاد (گناہ، ظلم، فسق و فجور) کا ارتکاب کرے ② وہ شخص جو مسلمان ہو کر بھی قبل از اسلام دورِ جاہلیت کے طور اور رسوم و روایات اپنائے ③ ایسا شخص جو کسی کو ناحق قتل کرنے کے لیے اس کا تعاقب کرے۔" (صحیح البخاري، الدیات، باب: 9 حدیث: 6882)

لَمَعَكُمْ ۚ حَبِطَتْ أَعْمَالُهُمْ فَأَصْبَحُوا خَاسِرِينَ ﴿٥٣﴾

سے اللہ کی قسمیں کھائی تھیں کہ بے شک وہ تمھارے ساتھ ہیں؟ ان کے عمل برباد ہو گئے چنانچہ وہ خسارہ اٹھانے والوں میں ہو گئے ﴿٥٣﴾

strongest oaths by Allāh that they were with you (Muslims)?" All that they did has been in vain (because of their hypocrisy), and they have become the losers.

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا مَنْ يَرْتَدَّ مِنْكُمْ عَنْ دِينِهِ فَسَوْفَ يَأْتِي اللَّهُ بِقَوْمٍ يُحِبُّهُمْ وَيُحِبُّونَهُ أَذِلَّةٍ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ أَعِزَّةٍ عَلَى الْكَافِرِينَ يُجَاهِدُونَ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلَا يَخَافُونَ لَوْمَةَ لَائِمٍ ۚ ذَٰلِكَ فَضْلُ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَنْ يَشَاءُ ۚ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿٥٤﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم میں سے جو کوئی اپنے دین سے پھر جائے، تو پھر اللہ جلد ایسے لوگ لائے گا کہ وہ ان سے محبت کرتا ہوگا، اور وہ اس سے محبت کرتے ہوں گے، وہ مومنوں پر نرمی کرنے والے ہوں گے اور کافروں پر سختی کرنے والے، وہ اللہ کی راہ میں جہاد کریں گے، اور کسی ملامت کرنے والے کی ملامت سے نہ ڈریں گے، یہ اللہ کا فضل ہے، وہ جسے چاہتا ہے عطا کرتا ہے۔ اور اللہ (بڑی) وسعت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿٥٤﴾

**54.** O you who believe! Whoever from among you turns back from his religion (Islām), Allāh will bring a people whom He will love and they will love Him; humble towards the believers, stern towards the disbelievers, fighting in the way of Allāh, and never fear the blame of the blamers. That is the Grace of Allāh which He bestows on whom He wills. And Allāh is All-Sufficient for His creatures' needs, All-Knower.

إِنَّمَا وَلِيُّكُمُ اللَّهُ وَرَسُولُهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَيُؤْتُونَ الزَّكَاةَ وَهُمْ رَاكِعُونَ ﴿٥٥﴾

تمھارے دوست تو صرف اللہ اور اس کا رسول اور وہ لوگ ہیں جو ایمان لائے، جو نماز قائم کرتے ہیں اور زکاۃ دیتے ہیں اور وہ رکوع کرنے والے ہیں ﴿٥٥﴾

**55.** Verily, your *Walī* (Protector or Helper) is none other than Allāh, His Messenger (ﷺ), and the believers, — those who perform *As-Salāt* (the prayers), and give *Zakāt* (obligatory charity), and they are *Rāki'ūn*[1] (those who bow down or submit themselves with obedience to Allāh in prayer).

وَمَنْ يَتَوَلَّ اللَّهَ وَرَسُولَهُ وَالَّذِينَ آمَنُوا فَإِنَّ حِزْبَ اللَّهِ هُمُ الْغَالِبُونَ ﴿٥٦﴾

اور جو کوئی اللہ سے اور اس کے رسول سے دوستی رکھتا ہے① اور ان لوگوں سے دوستی رکھتا ہے جو ایمان لائے ہیں، تو (وہ اللہ کا گروہ ہیں اور) یقیناً اللہ کا گروہ ہی غالب آنے والا ہے ﴿٥٦﴾

**56.** And whosoever takes Allāh, His Messenger (ﷺ), and those who have believed, as Protectors, then the party of Allāh will be the victorious.[2]

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا الَّذِينَ اتَّخَذُوا دِينَكُمْ هُزُوًا وَلَعِبًا مِنَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ مِنْ قَبْلِكُمْ وَالْكُفَّارَ أَوْلِيَاءَ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ إِنْ كُنْتُمْ مُؤْمِنِينَ ﴿٥٧﴾

اے لوگو جو ایمان لائے ہو! تم ان لوگوں کو اپنا دوست نہ بناؤ جنھوں نے تمھارے دین کو ہنسی اور کھیل بنا لیا ہے، ان لوگوں میں سے جنھیں تم سے پہلے کتاب دی گئی تھی اور جو کافر ہیں۔ اور اللہ سے ڈرتے رہو اگر تم مومن ہو ﴿٥٧﴾

**57.** O you who believe! Take not as *Auliyā'* (protectors and helpers) those who take your religion as a mockery and fun from among those who received the Scripture (Jews and Christians) before you, and nor from among the disbelievers; and fear Allāh if you indeed are true believers.

[1] (V.5:55) See the footnote of (V.2:43).
[2] (V.5:56) See the footnotes (A) and (B) of (V.27:59).

① حدیث میں آتا ہے: اللہ اور اس کے رسول کی محبت، ایمان کی لذت کا باعث ہے۔ جیسے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس کسی میں یہ تین خصلتیں (صفات) ہوں گی وہ ایمان کی لذت سے ضرور بہرہ ور ہوگا: ① یہ کہ اللہ اور اس کے رسول اسے سب سے زیادہ محبوب ہوں ② یہ کہ محض اللہ ہی کے لیے کسی سے دوستی رکھے ③ یہ کہ اسے دوبارہ کافر بننا ایسا ہی ناگوار ہو جیسے آگ میں جھونکا جانا۔'' (صحیح البخاری، الإیمان، باب: 9 حدیث: 16)

وَ إِذَا نَادَيْتُمْ إِلَى الصَّلٰوةِ اتَّخَذُوْهَا هُزُوًا وَّلَعِبًاؕ ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ قَوْمٌ لَّا يَعْقِلُوْنَ ﴿58﴾

اور جب تم انھیں نماز کی طرف بلاتے ہو[1] تو وہ اسے ہنسی اور کھیل بنالیتے ہیں۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ بلاشبہ وہ لوگ عقل نہیں رکھتے ﴿58﴾

**58.** And when you proclaim the call for *As-Salāt* [call for the prayer (*Adhān*)], they take it (but) as a mockery and fun; that is because they are a people who understand not.[1]

قُلْ يَاَهْلَ الْكِتٰبِ هَلْ تَنْقِمُوْنَ مِنَّآ إِلَّآ أَنْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ أُنْزِلَ إِلَيْنَا وَمَآ أُنْزِلَ مِنْ قَبْلُ ۙ وَأَنَّ أَكْثَرَكُمْ فٰسِقُوْنَ ﴿59﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: اے اہل کتاب! کیا تم ہم سے صرف اس وجہ سے ناراض ہوتے ہو کہ ہم اللہ پر اور جو (چیز) ہماری طرف نازل کی گئی اور (ہم سے) پہلے نازل کی گئی کتابوں پر ایمان رکھتے ہیں۔ اور بے شک تم میں سے اکثر نافرمان ہیں ﴿59﴾

**59.** Say: "O people of the Scripture (Jews and Christians)! Do you criticize us for no other reason than that we believe in Allāh, and in (the Revelation) which has been sent down to us and in that which has been sent down before (us), and that most of you are *Fāsiqūn* [rebellious and disobedient (to Allāh)]?"

قُلْ هَلْ أُنَبِّئُكُمْ بِشَرٍّ مِّنْ ذٰلِكَ مَثُوْبَةً عِنْدَ اللّٰهِ ؕ مَنْ لَّعَنَهُ اللّٰهُ وَغَضِبَ عَلَيْهِ وَجَعَلَ مِنْهُمُ الْقِرَدَةَ وَالْخَنَازِيْرَ وَعَبَدَ الطَّاغُوْتَ ؕ أُولٰٓئِكَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّأَضَلُّ عَنْ سَوَآءِ السَّبِيْلِ ﴿60﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: کیا میں تمھیں (اس شخص کے بارے میں) نہ بتادوں جو جزا کے اعتبار سے، اللہ کے نزدیک اس سے بھی بدتر ہے؟ یہ وہ شخص ہے کہ اللہ نے اس پر لعنت کی اور اس پر اپنا غضب نازل کیا، اور ان میں سے بعض کو بندر اور سور بنادیا، اور اس شخص نے شیطان کی بندگی کی، وہی لوگ بدتر درجے میں ہیں اور سیدھی راہ سے وہ سب سے زیادہ گمراہ ہیں ﴿60﴾

**60.** Say (O Muhammad ﷺ to the people of the Scripture): "Shall I inform you of something worse than that, regarding the recompense from Allāh: those (Jews) who incurred the Curse of Allāh and His Wrath, and those of whom (some) He transformed into monkeys and swines, and those who worshipped *Tāghūt*[2] (false deities); such are worse in rank (on the Day of Resurrection in the Hell-fire), and far more astray from the Right Path (in the life of this world)."

---

[1] (V.5:58) How the *Adhān* (the call to prayer)* for the prayer was started. And the Statement of Allāh عز وجل: "And when you proclaim the call to prayer (*Adhān*) they take it (but) as a mockery and fun, that is because they are a people who understand not." (V.5:58)
And also the Statement of Allāh عز وجل: "When the call (*Adhān*) for the prayer is proclaimed on the day of Friday." (V.62:9)
Narrated Anas رضي الله عنه: The people mentioned the fire and the bell (they suggested those as signals to indicate the starting of prayers), and by that they mentioned the Jews and the Christians, then Bilāl was ordered to pronounce *Adhān* for the prayer by saying its wordings twice (in doubles), and for the *Iqāmah* (the call for the actual standing for the prayers in rows) by saying its wordings once (in singles) (*Iqāmah* is pronounced when the people are ready for the prayer). [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/603 (O.P.577)]
*The wording of *Adhān: Allāhu-Akbar, Allāhu-Akbar, Allāhu-Akbar, Allāhu-Akbar; Ash-hadu an lā ilaha illallāh, Ash-hadu an lā ilāha illallāh; Ash-hadu anna Muhammad-ar-Rasūl-Ullāh, Ash-hadu anna Muhammad-ar-Rasūl-Ullāh; Haiya-'alas-Salāh, Haiya 'alas-Salāh; Haiya 'alal-Falāh, Haiya 'alal-Falāh; Allāhu-Akbar, Allāhu-Akbar; Lā ilāha illallāh.*

[2] (V.5:60) *Tāghūt*: See the footnote of (V.2:256).

① یعنی اذان دے کر۔ نماز کے لیے بلانے کا یہ طریقہ نبی ﷺ کو اس طرح بتلایا گیا کہ بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کو خواب میں اس کے الفاظ بتائے گئے اور آپ ﷺ نے انہیں اختیار فرمالیا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نماز کے اعلان کے لیے لوگوں نے آگ جلانا اور ناقوس بجانا تجویز کیا جو کہ یہود و نصاریٰ کا طریقہ تھا۔ تب بلال رضی اللہ عنہ سے کہا گیا: ''اذان کے کلمات دو دو مرتبہ اور اِقامت کے لیے ایک ایک مرتبہ کہے۔'' (اقامت اس وقت کہی جاتی ہے جب لوگ نماز کے لیے تیار ہو جاتے ہیں۔) (صحيح البخاري، الأذان، باب: 1 حديث: 603) اس مقام کے علاوہ (سورۂ جمعہ: 9/62) میں بھی نماز کے لیے [نِدَاء] (اذان) دیے جانے کا ذکر ہے۔ یہ کلماتِ اَذان یا ''ندائے صلوٰۃ'' قرآن میں کہیں نہیں ہیں۔ جس سے یہ واضح ہو جاتا ہے کہ حدیث کے بغیر قرآن کو نہیں سمجھا جاسکتا نہ اس پر عمل ہی کیا جاسکتا ہے۔

وَاِذَا جَآءُوْكُمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا وَقَدْ دَّخَلُوْا بِالْكُفْرِ وَهُمْ قَدْ خَرَجُوْا بِهٖ ؕ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ بِمَا كَانُوْا يَكْتُمُوْنَ ۝61

اور جب وہ تمھارے پاس آتے ہیں تو کہتے ہیں کہ ہم ایمان لائے اور ان کا حال یہ ہے کہ وہ کفر کے ساتھ ہی داخل ہوئے تھے اور اسی کے ساتھ نکل گئے اور اللہ اس چیز کو خوب جانتا ہے جسے وہ چھپاتے ہیں۝61

**61.** When they come to you, they say: "We believe." But in fact they enter with (an intention of) disbelief and they go out with the same. And Allāh knows all what they were hiding.

وَتَرٰى كَثِيْرًا مِّنْهُمْ يُسَارِعُوْنَ فِى الْاِثْمِ وَالْعُدْوَانِ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝62

اور آپ ان میں سے بہتوں کو دیکھتے ہیں کہ وہ گناہ، زیادتی اور حرام کھانے میں جلدی کرتے ہیں، بہت برا ہے جو کچھ وہ کرتے ہیں۝62

**62.** And you see many of them (Jews) hurrying towards sin and transgression, and eating illegal things [as bribes and *Ribā* (usury)]. Evil indeed is that which they have been doing.

لَوْلَا يَنْهٰىهُمُ الرَّبّٰنِيُّوْنَ وَالْاَحْبَارُ عَنْ قَوْلِهِمُ الْاِثْمَ وَاَكْلِهِمُ السُّحْتَ ؕ لَبِئْسَ مَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ۝63

رب والے اور ان کے علماء انھیں گناہ کی بات کہنے اور حرام کھانے سے کیوں نہیں روکتے؟ بہت برا ہے جو کچھ وہ (اپنے لیے) تیار کر رہے ہیں۝63

**63.** Why do not the rabbis and the religious learned men forbid them from uttering sinful words and from eating illegal things. Evil indeed is that which they have been performing.

وَقَالَتِ الْيَهُوْدُ يَدُ اللّٰهِ مَغْلُوْلَةٌ ؕ غُلَّتْ اَيْدِيْهِمْ وَلُعِنُوْا بِمَا قَالُوْا ۘ بَلْ يَدٰهُ مَبْسُوْطَتٰنِ ۙ يُنْفِقُ كَيْفَ يَشَآءُ ؕ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ؕ وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ؕ كُلَّمَآ اَوْقَدُوْا نَارًا لِّلْحَرْبِ اَطْفَاَهَا اللّٰهُ ۙ وَيَسْعَوْنَ فِى الْاَرْضِ فَسَادًا ؕ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِيْنَ ۝64

وقف لازم

اور یہودیوں نے کہا: ''اللہ کا ہاتھ بندھا ہوا ہے۔''① بندھ گئے انھی کے ہاتھ، اور لعنت پڑی ان پر ان کے اس قول (ان کی اس بکواس) کی وجہ سے، بلکہ اللہ کے تو دونوں ہاتھ کھلے ہوئے ہیں، وہ جیسے چاہے خرچ کرتا ہے، حقیقت یہ ہے کہ یہ (قرآن) جو آپ کے رب کی طرف سے آپ پر نازل کیا گیا ہے، ان میں سے اکثر لوگوں کی سرکشی اور کفر میں ضرور اضافے کا باعث بنے گا۔ اور ہم نے قیامت کے دن تک ان کے درمیان دشمنی اور بغض ڈال دیا ہے۔ جب کبھی وہ لڑائی کی آگ بھڑکاتے ہیں تو اللہ اسے بجھا دیتا ہے اور وہ زمین میں فساد کرنے کو دوڑتے ہیں اور اللہ فساد کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا۝64

**64.** The Jews say: "Allāh's Hand is tied up (i.e. He does not give and spend of His bounty)." Be their hands tied up and be they accursed for what they uttered. Nay, both His Hands[1] are widely outstretched. He spends (of His bounty) as He wills. Verily, the Revelation that has come to you from your Lord (Allāh) increases in most of them (their) obstinate rebellion and disbelief. We have put enmity and hatred amongst them till the Day of Resurrection. Every time they kindled the fire of war, Allāh extinguished it; and they (ever) strive to make mischief on the earth. And Allāh does not

---

[1] (V.5:64) *Sifāt-ullāh* صفات الله عز وجل (Qualities of Allāh): [See the footnote of (V.3:73)].
Narrated Ibn 'Umar: رضي الله عنهما Allāh's Messenger ﷺ said, "On the Day of Resurrection, Allāh will grasp the whole (planet of) earth by His Hand, and all the heavens in His Right, and then He will say, 'I am the King.'"
Abu Hurairah said, "Allāh's Messenger ﷺ said, 'Allāh will grasp the (planet of) earth...'" [*Sahih Al-Bukhāri*, 9/7412,7413 (O.P.509)].

① [صِفَاتُ اللّٰه] کی تفسیر کے لیے ملاحظہ کیجیے حاشیہ: (سورۂ آل عمران 3:73) قرآن کریم میں جو بھی اللہ تعالیٰ کی صفات مثلاً: [اَلْوَجْهُ] ''چہرہ'' [اَلْعَيْنُ] ''آنکھ'' [اَلْيَدُ] ''ہاتھ'' [اَلسَّاقُ] ''پنڈلی'' [وَالْمَجِيءُ] ''آنا'' [اَلْاِسْتِوَاءُ] ''قرار پکڑنا'' وغیرہ بیان ہوئی ہیں یا جو صفات اَحادیث رسول ﷺ سے ثابت ہیں جیسے: [اَلنُّزُوْلُ] ''اترنا'' اور [اَلضَّحْكُ] ''ہنسی'' وغیرہ، تو علمائے کتاب وسنت ان صفات پر ایمان رکھتے ہیں اور بغیر کسی تاویل، تشبیہ اور تعطیل (صفات الٰہی کے انکار) کے ان صفات کو اللہ تعالیٰ کے لیے ثابت کرتے ہیں۔ اللہ ہی ان صفات کے لائق ہے اور کسی بھی مخلوق میں ایسی صفات نہیں پائی جاتیں جیسا کہ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: ''اس (اللہ) جیسی کوئی بھی شے (موجود) نہیں۔'' (الشوریٰ 42:11) اور اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد: ''اور اس کا کوئی کفو (ہمسر) نہیں۔'' (الاخلاص 112:4)

like the *Mufsidūn* (mischief-makers).

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْكِتٰبِ اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَكَفَّرْنَا عَنْهُمْ سَيِّاٰتِهِمْ وَلَاَدْخَلْنٰهُمْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ﴿65﴾

اور اگر اہل کتاب ایمان لے آئیں اور پرہیزگاری اختیار کرلیں تو یقیناً ہم ان سے ان کی برائیاں دور کردیں گے اور انھیں نعمت والے باغوں میں ضرور داخل کریں گے ﴿65﴾

**65.** And if only the people of the Scripture (Jews and Christians) had believed (in Muhammad ﷺ) and warded off evil (sin, ascribing partners to Allāh) and had become *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), We would indeed have expiated from them their sins and admitted them to Gardens of pleasure (in Paradise).

وَلَوْ اَنَّهُمْ اَقَامُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْهِمْ مِّنْ رَّبِّهِمْ لَاَكَلُوْا مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ ؕ مِنْهُمْ اُمَّةٌ مُّقْتَصِدَةٌ ؕ وَكَثِيْرٌ مِّنْهُمْ سَآءَ مَا يَعْمَلُوْنَ ﴿66﴾ ع 9/10 13

اور اگر یقیناً وہ تورات اور انجیل اور اپنے رب کی طرف سے نازل کی گئی (دوسری) کتابوں کے احکام پر ٹھیک ٹھیک عمل کرتے تو وہ اپنے اوپر سے اور اپنے پاؤں کے نیچے سے (وافر رزق) کھاتے ، ان میں سے ایک گروہ درمیانی راہ چلنے والا ہے① اور ان میں سے زیادہ تر لوگ جو کچھ کررہے ہیں وہ برا ہے ﴿66﴾ ★

**66.** And if only they had acted according to the Taurāt (Torah), the Injīl (Gospel), and what has (now) been sent down to them from their Lord (the Qur'ān), they would surely, have gotten provision from above them and from underneath their feet. There are from among them people who are on the right course (i.e. they act on the Revelation and believe in Prophet Muhammad ﷺ as 'Abdullāh bin Salām[1] رضي الله عنه), but many of them do evil deeds.

---

[1] (V.5:66) Narrated Anas رضي الله عنه: When the news of the arrival of the Prophet ﷺ at Al-Madinah reached 'Abdullāh bin Salām, he went to him (i.e. the Prophet ﷺ) to ask him about certain things. He said, "I am going to ask you about three things which only a Prophet can answer: What is the first sign of the Hour? What is the first food which the people of Paradise will eat? Why does a child attract the similarity to his father or to his mother?" The Prophet ﷺ replied, "Jibrāīl (Gabriel) has just now informed me of that." Ibn Salām said, "He [i.e. Jibrāīl (Gabriel)] is the enemy of the Jews from amongst the angels." The Prophet ﷺ said, "As for the first sign of the Hour, it will be a fire that will collect (or gather) the people from the east to the west. As for the first meal which the people of Paradise will eat, it will be the caudate (extra) lobe of the fish-liver. As for the child, if the man's discharge precedes the woman's discharge, the child attracts the similarity to the man, and if the woman's discharge precedes the man's, then the child attracts the similarity to the woman." On this, 'Abdullāh bin Salām said, "I testify that *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh) and that you are the Messenger of Allāh", and added, "O Allāh's Messenger! Jews make such lies as make one astonished, so please ask them about me before they know about my conversion to Islām." The Jews came and the Prophet ﷺ said, "What kind of man is 'Abdullāh bin Salām among you?" They replied, "The best of us and the son of the best of us and the most superior among us, and the son of the most superior among us." The Prophet ﷺ said, "What would you think if 'Abdullāh bin Salām should embrace Islām?" They said, "May Allāh protect him from that." The Prophet ﷺ repeated his question and they gave the same answer, then 'Abdullāh came out to them and said. "I testify that *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh), and that Muhammad ﷺ is the Messenger of Allāh!" On this, the Jews said, "He is the most wicked among us and the son of the most wicked among us." So they degraded him. On this, he (i.e.'Abdullāh bin Salām) said, "It is this that I was afraid of, O Allāh's Messenger." [*Sahih Al-Bukhāri*, 5/3938 (O.P.275)]

① جیسے عبداللہ بن سلام رضی اللہ عنہ وغیرہ۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: جب عبداللہ بن سلام (یہودی عالم) کو نبی ﷺ کی مدینہ تشریف آوری کی خبر پہنچی تو وہ نبی ﷺ کے پاس چند باتیں

يٰۤاَيُّهَا الرَّسُوْلُ بَلِّغْ مَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ؕ وَاِنْ لَّمْ تَفْعَلْ فَمَا بَلَّغْتَ رِسَالَتَهٗ ؕ وَاللّٰهُ يَعْصِمُكَ مِنَ النَّاسِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿67﴾

اے رسول! آپ کے رب کی طرف سے آپ پر جو نازل کیا گیا ہے وہ لوگوں تک پہنچا دیجیے۔ اور اگر آپ نے ایسا نہ کیا تو گویا آپ نے اس کی پیغمبری کا حق ادا نہ کیا، اور اللہ آپ کو لوگوں (کے شر) سے بچائے گا، اور بلاشبہ اللہ کافروں کی قوم کو ہدایت نہیں دیتا﴿67﴾

**67.** O Messenger (Muhammad ﷺ)! Proclaim (the Message) which has been sent down to you from your Lord. And if you do not, then you have not conveyed His Message. Allāh will protect you from mankind. Verily, Allāh guides not the people who disbelieve.

قُلْ يٰۤاَهْلَ الْكِتٰبِ لَسْتُمْ عَلٰى شَىْءٍ حَتّٰى تُقِيْمُوا التَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ وَمَاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ ؕ وَلَيَزِيْدَنَّ كَثِيْرًا مِّنْهُمْ مَّاۤ اُنْزِلَ اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ طُغْيَانًا وَّكُفْرًا ۚ فَلَا تَاْسَ عَلَى الْقَوْمِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿68﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: اے اہل کتاب! تم ہرگز اصل دین پر کاربند نہیں ہو سکتے یہاں تک کہ تم تورات و انجیل اور اپنی طرف اپنے رب کی طرف سے نازل کی گئی (دوسری) کتابوں کے احکام پر ٹھیک ٹھیک عمل کرنے لگو۔ حقیقت یہ ہے کہ یہ (قرآن) جو آپ کے رب کی طرف سے نازل ہوا ہے، ان میں سے اکثر لوگوں کی سرکشی اور کفر میں اضافے کا باعث بنے گا، اور آپ کافروں کی قوم کا غم نہ کھائیں﴿68﴾

**68.** Say: (O Muhammad ﷺ) "O people of the Scripture (Jews and Christians)! You have nothing (as regards guidance) till you act according to the Taurāt (Torah), the Injīl (Gospel), and what has (now) been sent down to you from your Lord (the Qur'ān)." Verily, that which has been sent down to you (Muhammad ﷺ) from your Lord increases in most of them (their) obstinate rebellion and disbelief. So be not sorrowful over the people who disbelieve.

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَالَّذِيْنَ هَادُوْا وَالصّٰبِـُٔوْنَ وَالنَّصٰرٰى مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿69﴾

بے شک جو لوگ ایمان لائے اور جو لوگ یہودی ہوئے اور صابی (بے دین) اور نصاریٰ، ان میں سے جو بھی اللہ اور آخرت کے دن پر ایمان لائے اور نیک عمل کرے تو ان پر کوئی خوف نہیں ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے﴿69﴾

**69.** Surely, those who believe (in the Oneness of Allāh, in His Messenger Muhammad ﷺ and all that was revealed to him from Allāh), and those who are the Jews and the Sabians and the Christians, — whosoever believed in Allāh and the Last Day, and worked righteousness, on them

---

★ بقیہ حاشیہ: مائدہ، آیت: 66.

پوچھنے کے لیے حاضر ہوئے اور نبی ﷺ سے عرض کیا: میں آپ سے تین ایسی باتیں پوچھنا چاہتا ہوں جنہیں نبی کے سوا اور کوئی نہیں جانتا۔ ① قیامت کے برپا ہونے کی پہلی علامت کونسی ہے؟ ② اہل جنت سب سے پہلے کونسا کھانا کھائیں گے؟ ③ اس بات کا کیا سبب ہے کہ بچہ کبھی باپ کے مشابہ ہوتا ہے اور کبھی ماں کے؟ نبی ﷺ نے فرمایا: ''جبرائیل علیہ السلام نے ابھی یہ باتیں مجھے بتائی ہیں۔'' عبداللہ بن سلام نے کہا: یہ جبرائیل فرشتوں میں سے یہود کا دشمن ہے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''① قیامت کی پہلی نشانی ایک آگ ہے جو لوگوں کو مشرق سے مغرب کی جانب لے جائے گی ② اور اہل جنت کا پہلا کھانا مچھلی کی کلیجی کا زائد حصہ ہوگا ③ اور بچے (کی باپ اور ماں کے ساتھ مشابہت) کا حال یہ ہے کہ جب مرد کا مادہ تولید (منی) عورت کے مادہ تولید پر غالب آ جائے تو بچہ باپ کے مشابہ اور جب عورت کا مادہ تولید مرد کے مادہ تولید پر غالب آ جائے تو بچہ ماں کے مشابہ ہوتا ہے۔'' اس پر عبداللہ بن سلام نے کہا: میں گواہی دیتا ہوں کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور آپ اللہ کے رسول ہیں۔ (یعنی کلمہ پڑھ کر مسلمان ہو گئے) اور عرض کیا: یا رسول اللہ! قوم یہود بڑی بہتان تراش ہے، چنانچہ آپ انہیں میرے اسلام کی خبر ہو جانے سے پہلے میرے متعلق پوچھیے۔ قوم یہود میں سے کچھ لوگ نبی ﷺ کے پاس حاضر ہوئے تو آپ نے ان سے پوچھا: ''تم لوگوں میں عبداللہ بن سلام کیسا آدمی ہے؟'' انہوں نے جواب میں کہا: وہ ہم میں سے اچھا آدمی ہے اور اچھے آدمی کا بیٹا ہے اور ہم میں سے افضل ہے اور افضل آدمی کا بیٹا ہے۔ اس پر نبی ﷺ نے فرمایا: ''اگر عبداللہ بن سلام اسلام قبول کر لے تو تمہاری کیا رائے ہے؟'' یہود بولے: اللہ اسے اسلام سے بچائے رکھے۔ آپ نے ان سے پھر یہی سوال کیا تو انہوں نے ویسا ہی جواب دیا۔ چنانچہ عبداللہ بن سلام (جو چھپ گئے تھے) ان کے پاس آ گئے اور کہنے لگے: [أَشْهَدُ أَنْ لَّا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ وَأَنَّ مُحَمَّدًا رَّسُولُ اللّٰهِ] یہود یہ سن کر کہنے لگے: عبداللہ بن سلام ہم میں سے برا آدمی اور برے آدمی کا بیٹا ہے۔ اور اسے برا بھلا کہنے لگے اس وقت عبداللہ بن سلام نے عرض کیا: یا رسول اللہ! مجھے اسی بات کا ڈر تھا۔ (صحیح البخاري، مناقب الأنصار، باب: 51 حدیث: 3938)

shall be no fear, nor shall they grieve.[1]

لَقَدْ أَخَذْنَا مِيثَاقَ بَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ وَأَرْسَلْنَآ إِلَيْهِمْ رُسُلًا ۖ كُلَّمَا جَآءَهُمْ رَسُولٌۢ بِمَا لَا تَهْوَىٰٓ أَنفُسُهُمْ فَرِيقًا كَذَّبُوا وَفَرِيقًا يَقْتُلُونَ ⑦⓪

یقیناً ہم نے بنی اسرائیل سے پختہ عہد لیا تھا اور ہم نے ان کی طرف کئی رسول بھیجے۔ جب ان کے پاس کوئی رسول ایسی چیز لے کر آیا جسے ان کے نفس پسند نہیں کرتے تھے تو بعض نبیوں کو انھوں نے جھٹلایا اور بعض کو وہ قتل ہی کر دیتے تھے ⑦⓪

**70.** Verily, We took the covenant of the Children of Israel and sent Messengers to them. Whenever there came to them a Messenger with what they themselves desired not, — a group of them they called liars, and others among them they killed.

وَحَسِبُوٓا أَلَّا تَكُونَ فِتْنَةٌ فَعَمُوا وَصَمُّوا ثُمَّ تَابَ اللّٰهُ عَلَيْهِمْ ثُمَّ عَمُوا وَصَمُّوا كَثِيرٌ مِّنْهُمْ ۚ وَاللّٰهُ بَصِيرٌۢ بِمَا يَعْمَلُونَ ⑦①

اور ان لوگوں کا خیال تھا کہ (ان کی) کوئی آزمائش نہ ہوگی، چنانچہ وہ اندھے اور بہرے ہوگئے، پھر اللہ ان پر مہربان ہوا، مگر ان میں سے زیادہ تر لوگ پھر اندھے اور بہرے ہوگئے، اور اللہ خوب دیکھنے والا ہے جو کچھ وہ کرتے ہیں ⑦①

**71.** They thought there will be no *Fitnah* (trial or punishment), so they became blind and deaf; after that Allāh turned to them (with forgiveness); yet again many of them became blind and deaf. And Allāh is All-Seer of what they do.

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوٓا إِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْمَسِيحُ ابْنُ مَرْيَمَ ۖ وَقَالَ الْمَسِيحُ يَٰبَنِيٓ إِسْرَآءِيلَ اعْبُدُوا اللّٰهَ رَبِّي وَرَبَّكُمْ ۖ إِنَّهُۥ مَن يُشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدْ حَرَّمَ اللّٰهُ عَلَيْهِ الْجَنَّةَ وَمَأْوَىٰهُ النَّارُ ۖ وَمَا لِلظَّٰلِمِينَ مِنْ أَنصَارٍ ⑦②

یقیناً کفر کیا ان لوگوں نے جنھوں نے کہا: بے شک اللہ تو وہی مسیح ابن مریم ہے۔ اور مسیح نے کہا: اے بنی اسرائیل! تم اللہ کی عبادت کرو جو میرا اور تمھارا رب ہے، بے شک جو اللہ کے ساتھ شرک کرتا ہے تو یقیناً اللہ نے اس پر جنت حرام کر دی ہے، اور اس کا ٹھکانا دوزخ ہے اور ظالموں کا کوئی مددگار نہیں① ⑦②

**72.** Surely, they have disbelieved who say: "Allāh is the Messiah ['Īsā (Jesus)], son of Maryam (Mary)." But the Messiah ['Īsā (Jesus)] said: "O Children of Israel! Worship Allāh, my Lord and your Lord." Verily, whosoever sets up partners (in worship) with Allāh, then Allāh has forbidden Paradise to him, and the Fire will be his abode.[2] And for the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers) there are no helpers.

لَقَدْ كَفَرَ الَّذِينَ قَالُوٓا إِنَّ اللّٰهَ ثَالِثُ ثَلَٰثَةٍ ۘ وَمَا مِنْ إِلَٰهٍ إِلَّآ إِلَٰهٌ وَٰحِدٌ ۚ وَإِن لَّمْ يَنتَهُوا عَمَّا يَقُولُونَ لَيَمَسَّنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا مِنْهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ⑦③

یقیناً کافر ہوئے وہ لوگ جنھوں نے کہا: بے شک اللہ تین میں سے تیسرا ہے۔ اور کوئی معبود نہیں سوائے ایک معبود کے۔ اور وہ جو کچھ کہتے ہیں اگر اس سے باز نہ آئے تو ان میں سے جن لوگوں نے کفر کیا، انھیں ضرور دردناک عذاب ملے گا ⑦③

**73.** Surely, disbelievers are those who said: "Allāh is the third of the three (in a Trinity)." But there is no *Ilāh* (god) (none who has the right to be worshipped) but One *Ilāh* (God — Allāh). And if they cease not from what they say, verily, a painful torment will befall on the disbelievers among them.

أَفَلَا يَتُوبُونَ إِلَى اللّٰهِ وَيَسْتَغْفِرُونَهُۥ ۚ

پھر کیا وہ اللہ کے سامنے توبہ نہیں کرتے اور اس سے

**74.** Will they not turn with

[1] (V.5:69) This Verse (V.5:69) and (Verse 2:62) should not be misinterpreted by the reader as mentioned by Ibn 'Abbās (*Tafsīr At-Tabarī*, Vol. I) that the provision of this Verse was abrogated by the (V.3:85). And after the coming of Prophet Muhammad ﷺ, no other religion except Islām will be accepted from anyone.

[2] (V.5:72): See the footnote of the (V.2:165).

① ملاحظہ کیجیے حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:165)

صَدْرَهُ ضَيِّقًا حَرَجًا كَأَنَّمَا يَصَّعَّدُ فِي السَّمَاءِ ۚ كَذَٰلِكَ يَجْعَلُ اللَّهُ الرِّجْسَ عَلَى الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿١٢٥﴾

ہے تو اس کا سینہ بہت تنگ کر دیتا ہے جیسے وہ آسمان میں چڑھ رہا ہو، اسی طرح اللہ ان لوگوں پر پلیدی (مسلط) کر دیتا ہے جو ایمان نہیں لاتے ﴿١٢٥﴾ ★

to send astray, He makes his breast closed and constricted, as if he is climbing up to the sky. Thus Allāh puts the wrath on those who believe not.[1]

وَهَٰذَا صِرَاطُ رَبِّكَ مُسْتَقِيمًا ۗ قَدْ فَصَّلْنَا الْآيَاتِ لِقَوْمٍ يَذَّكَّرُونَ ﴿١٢٦﴾

اور یہ آپ کے رب کا سیدھا راستہ ہے، ہم نے ان لوگوں کے لیے آیات کھول کر بیان کر دی ہیں جو نصیحت حاصل کرتے ہیں ﴿١٢٦﴾

**126.** And this is the path of your Lord (the Qur'ān and Islām) leading straight. We have detailed Our Revelations for a people who take heed.

لَهُمْ دَارُ السَّلَامِ عِنْدَ رَبِّهِمْ ۖ وَهُوَ وَلِيُّهُمْ بِمَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٢٧﴾

انھی کے لیے ان کے رب کے ہاں سلامتی کا گھر ہے، اور وہ ان کاموں کی وجہ سے ان کا دوست ہے جو وہ کرتے رہے ﴿١٢٧﴾

**127.** For them will be the home of peace (Paradise) with their Lord. And He will be their *Walī* (Helper and Protector) because of what they used to do.

وَيَوْمَ يَحْشُرُهُمْ جَمِيعًا يَا مَعْشَرَ الْجِنِّ قَدِ اسْتَكْثَرْتُمْ مِنَ الْإِنْسِ ۖ وَقَالَ أَوْلِيَاؤُهُمْ مِنَ الْإِنْسِ رَبَّنَا اسْتَمْتَعَ بَعْضُنَا بِبَعْضٍ وَبَلَغْنَا أَجَلَنَا الَّذِي أَجَّلْتَ لَنَا ۚ قَالَ النَّارُ مَثْوَاكُمْ خَالِدِينَ فِيهَا إِلَّا مَا شَاءَ اللَّهُ ۗ إِنَّ رَبَّكَ حَكِيمٌ عَلِيمٌ ﴿١٢٨﴾

اور جس دن وہ ان سب کو اکٹھا کرے گا (تو فرمائے گا:) اے جنوں کے گروہ! تم نے انسانوں میں سے بہت زیادہ (گمراہ) کیے تھے، اور انسانوں میں سے ان کے دوست کہیں گے: اے ہمارے رب! ہم نے ایک دوسرے سے فائدہ اٹھایا، اور ہم اس میعاد کو پہنچے جو تو نے ہمارے لیے مقرر فرمائی تھی، اللہ فرمائے گا: آگ ہی تمھارا ٹھکانا ہے، تم اس میں ہمیشہ رہو گے، ہاں اگر اللہ چاہے (تو دوسری بات ہے)، بے شک آپ کا رب بڑا حکمت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿١٢٨﴾

**128.** And on the Day when He will gather them (all) together (and say): "O you assembly of jinn! Many did you mislead of men," and their *Auliyā'* (friends and helpers) amongst men will say: "Our Lord! We benefited one from the other, but now we have reached our appointed term which You did appoint for us." He will say: "The Fire be your dwelling place, you will dwell therein forever, except as Allāh may will. Certainly your Lord is All-Wise, All-Knowing."

وَكَذَٰلِكَ نُوَلِّي بَعْضَ الظَّالِمِينَ بَعْضًا بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ﴿١٢٩﴾ ع 15 8 2

اور اسی طرح ہم بعض ظالموں کو بعض پر ان کاموں کی وجہ سے مسلط کر دیتے ہیں جو وہ کرتے رہے ﴿١٢٩﴾

**129.** And thus We do make the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers) *Auliyā'* (supporters and helpers) of one another (in committing crimes), because of that which they used to earn.

★ بقیہ حاشیہ: انعام، آیت: 125.

① اس مفہوم کو حدیث میں اس طرح بیان کیا گیا ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ جس کے ساتھ بھلائی کرنا چاہتا ہے اسے دین (قرآن اور رسول ﷺ کی سنت) کا فہم عطا کر دیتا ہے.....'' (صحیح البخاری، العلم، باب: 13 حدیث: 71)

[1] (V.6:125) If Allāh تعالى wants to do good to a person, He makes him comprehend the religion [the understanding of the Qur'ān and the *Sunnah* (legal ways) of the Prophet ﷺ].

Narrated Mu'āwiyah رضي الله عنه in a *Khutbah* (religious talk): I heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "If Allāh wants to do good to a person, He makes him comprehend the religion [the understanding of the Qur'ān and the *Sunnah* (legal ways) of the Prophet ﷺ]. I am just a distributor, but the grant is from Allāh. (And remember) that this nation (true Muslims, real followers of Islāmic Monotheism) will remain obedient to Allāh's Orders [i.e., following strictly Allāh's Book (the Qur'ān) and the Prophet's *Sunnah* (legal ways)] and they will not be harmed by anyone who will oppose them (going on a different path) till Allāh's Order (Day of Judgement) is established." [*Sahih Al-Bukhārī*, 1/71 (O.P.71)]

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اَلَمْ يَاْتِكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ وَيُنْذِرُوْنَكُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ۭ قَالُوْا شَهِدْنَا عَلٰٓي اَنْفُسِنَا وَغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَشَهِدُوْا عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ اَنَّهُمْ كَانُوْا كٰفِرِيْنَ ﴿130﴾

اے جنوں اور انسانوں کے گروہ! کیا تمھارے پاس تمھی میں سے رسول نہیں آئے تھے؟ وہ تم سے میری آیات بیان کرتے تھے، اور تمھیں تمھاری اس آج کے دن کی ملاقات سے ڈراتے تھے۔ (تب) وہ کہیں گے: ہم اپنے آپ پر گواہی دیتے ہیں۔ اور انھیں دنیا کی زندگی نے دھوکے میں ڈالے رکھا، اور وہ اپنے آپ پر گواہی دیں گے کہ بے شک وہ کفر کرنے والے تھے ﴿130﴾

**130.** O you assembly of jinn and mankind! "Did not there come to you Messengers from amongst you, reciting to you My Verses and warning you of the Meeting of this Day of yours?" They will say: "We bear witness against ourselves." It was the life of this world that deceived them. And they will bear witness against themselves that they were disbelievers.

ذٰلِكَ اَنْ لَّمْ يَكُنْ رَّبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّاَهْلُهَا غٰفِلُوْنَ ﴿131﴾

یہ (رسول) اس لیے (بھیجے گئے) کہ آپ کا رب بستیوں کو ان کے ظلم کی وجہ سے ہلاک کرنے والا نہیں، جبکہ ان کے باشندے غافل ہوں ﴿131﴾

**131.** This is because your Lord would not destroy the (populations of) towns for their wrongdoing (i.e. associating others in worship along with Allāh) while their people were unaware (so the Messengers were sent).

وَلِكُلٍّ دَرَجٰتٌ مِّمَّا عَمِلُوْا ۭ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ﴿132﴾

اور ہر ایک کے لیے ان اعمال کی وجہ سے درجے ہیں جو انھوں نے کیے، اور آپ کا رب اس سے غافل نہیں جو وہ کرتے ہیں ﴿132﴾

**132.** For all there will be degrees (or ranks) according to what they did. And your Lord is not unaware of what they do.

وَرَبُّكَ الْغَنِيُّ ذُو الرَّحْمَةِ ۭ اِنْ يَّشَاْ يُذْهِبْكُمْ وَيَسْتَخْلِفْ مِنْۢ بَعْدِكُمْ مَّا يَشَاۗءُ كَمَآ اَنْشَاَكُمْ مِّنْ ذُرِّيَّةِ قَوْمٍ اٰخَرِيْنَ ﴿133﴾

اور آپ کا رب بے نیاز ہے رحمت والا، اگر وہ چاہے تو تمھیں لے جائے، اور تمھارے بعد جنھیں چاہے جانشین بنا دے، جیسے اس نے تمھیں دوسری قوم کی نسل سے پیدا کیا ﴿133﴾

**133.** And your Lord is Rich (Free of all needs), full of Mercy; if He wills, He can destroy you, and in your place make whom He wills as your successors, as He raised you from the seed of other people.

اِنَّ مَا تُوْعَدُوْنَ لَاٰتٍ ۙ وَّمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ﴿134﴾

بے شک جس چیز کا تم سے وعدہ کیا جاتا ہے، وہ ضرور آنے والی ہے، اور تم عاجز کرنے والے نہیں ﴿134﴾

**134.** Surely, that which you are promised, will verily come to pass, and you cannot escape (from the punishment of Allāh).

قُلْ يٰقَوْمِ اعْمَلُوْا عَلٰي مَكَانَتِكُمْ اِنِّىْ عَامِلٌ ۚ فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ مَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿135﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: اے میری قوم! تم اپنی جگہ عمل کرو، بے شک میں بھی (اپنی جگہ) عمل کرنے والا ہوں، چنانچہ جلد ہی تم جان لوگے کہ کس شخص کے لیے آخرت کا (اچھا) انجام ہے۔ اور بے شک ظالم فلاح نہیں پائیں گے ﴿135﴾

**135.** Say (O Muhammad ﷺ): "O my people! Work according to your way, surely, I too am working (in my way), and you will come to know for which of us will be the (happy) end in the Hereafter. Certainly the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers) will not be successful."

وَجَعَلُوْا لِلّٰهِ مِمَّا ذَرَاَ مِنَ الْحَرْثِ وَالْاَنْعَامِ نَصِيْبًا فَقَالُوْا هٰذَا لِلّٰهِ بِزَعْمِهِمْ وَهٰذَا لِشُرَكَاۗىِٕنَا ۚ فَمَا كَانَ لِشُرَكَاۗىِٕهِمْ فَلَا يَصِلُ

اور انھوں نے اس میں سے اللہ کے لیے ایک حصہ ٹھہرایا جو اس نے کھیتی اور چوپایوں کی شکل میں پیدا کیا، پھر اپنے خیال کے مطابق کہنے لگے: یہ (حصہ

**136.** And they assign to Allāh a share of the tilth and cattle which He has created, and they say: "This is for Allāh" according to

اِلَى اللّٰهِ ۚ وَمَا كَانَ لِلّٰهِ فَهُوَ يَصِلُ اِلٰى شُرَكَآئِهِمْ ۗ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ﴿١٣٦﴾

اللہ کے لیے ہے، اور یہ ہمارے دیوتاؤں کے لیے ہے، پھر ان کے دیوتاؤں کا جو حصہ ہے وہ تو اللہ کے پاس نہیں پہنچتا، اور جو اللہ کا حصہ ہے وہ ان کے دیوتاؤں کے پاس پہنچ جاتا ہے، کس قدر برا ہے جو وہ فیصلہ کرتے ہیں ﴿١٣٦﴾

their claim, "and this is for our (Allāh's so-called) partners." But the share of their (Allāh's so-called) "partners" reaches not Allāh, while the share of Allāh reaches their (Allāh's so-called) "partners"! Evil is the way they judge!

وَكَذٰلِكَ زَيَّنَ لِكَثِيْرٍ مِّنَ الْمُشْرِكِيْنَ قَتْلَ اَوْلَادِهِمْ شُرَكَآؤُهُمْ لِيُرْدُوْهُمْ وَلِيَلْبِسُوْا عَلَيْهِمْ دِيْنَهُمْ ۗ وَلَوْ شَآءَ اللّٰهُ مَا فَعَلُوْهُ فَذَرْهُمْ وَمَا يَفْتَرُوْنَ ﴿١٣٧﴾

اور اسی طرح بہت سے مشرکوں کے لیے ان کے دیوتاؤں نے ان کی اولاد کا قتل پسندیدہ بنا رکھا ہے، تاکہ وہ انھیں ہلاک کر دیں اور ان کے لیے ان کا دین مشکوک بنا دیں، اور اگر اللہ چاہتا تو وہ یہ کام نہ کرتے، چنانچہ انھیں اور ان کے جھوٹ کو (ان کے حال پر) چھوڑ دیجیے جو وہ گھڑتے ہیں ﴿١٣٧﴾

**137.** And so to many of the *Mushrikūn* (polytheists — see V.2:105) their (Allāh's so-called) "partners" have made fair-seeming the killing of their children, in order to lead them to their own destruction and cause confusion in their religion. And if Allāh had willed, they would not have done so. So leave them alone with their fabrications.

وَقَالُوْا هٰذِهٖٓ اَنْعَامٌ وَّحَرْثٌ حِجْرٌ ۖ لَّا يَطْعَمُهَآ اِلَّا مَنْ نَّشَآءُ بِزَعْمِهِمْ وَاَنْعَامٌ حُرِّمَتْ ظُهُوْرُهَا وَاَنْعَامٌ لَّا يَذْكُرُوْنَ اسْمَ اللّٰهِ عَلَيْهَا افْتِرَآءً عَلَيْهِ ۗ سَيَجْزِيْهِمْ بِمَا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿١٣٨﴾

اور اپنے (جھوٹے) خیال کے مطابق انھوں نے کہا: یہ چوپائے اور کھیتی ممنوع ہیں، انھیں بس وہی کھا سکتا ہے جسے ہم چاہیں، اور بعض چوپائے ہیں جن کی پشت (پر سواری) حرام کر دی گئی، اور بعض چوپائے ہیں جن پر وہ اللہ کا نام نہیں پڑھتے، یہ سب وہ اللہ پر جھوٹ گھڑتے ہوئے کرتے ہیں، وہ جلد ہی انھیں اس جھوٹ کی سزا دے گا جو وہ گھڑتے رہے ہیں ﴿١٣٨﴾

**138.** And according to their claim, they say that such and such cattle and crops are forbidden, and none should eat of them except those whom we allow. And (they say) there are cattle forbidden to be used for burden (or any other work), and cattle on which (at slaughtering) the Name of Allāh is not pronounced; lying against Him (Allāh). He will recompense them for what they used to fabricate.

وَقَالُوْا مَا فِيْ بُطُوْنِ هٰذِهِ الْاَنْعَامِ خَالِصَةٌ لِّذُكُوْرِنَا وَمُحَرَّمٌ عَلٰٓى اَزْوَاجِنَا ۚ وَاِنْ يَّكُنْ مَّيْتَةً فَهُمْ فِيْهِ شُرَكَآءُ ۗ سَيَجْزِيْهِمْ وَصْفَهُمْ ۗ اِنَّهٗ حَكِيْمٌ عَلِيْمٌ ﴿١٣٩﴾

اور انھوں نے کہا: ان (حرام کیے ہوئے) چوپایوں کے پیٹ میں جو بچہ ہو وہ خالص ہمارے مردوں کے لیے ہے اور ہماری عورتوں پر حرام ہے، اور اگر وہ مردہ ہو تو (مرد اور عورتیں) سب اس میں شریک ہیں۔ جلد ہی اللہ انھیں اس طرح (خود ہی حلال اور حرام) طے کرنے کی سزا دے گا، بے شک وہ بڑا حکمت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿١٣٩﴾

**139.** And they say: "What is in the bellies of such and such cattle (milk or foetus) is for our males alone, and forbidden to our females (girls and women), but if it is born dead, then all have shares therein." He will punish them for their attribution (of such false orders to Allāh). Verily, He is All-Wise, All-Knower. (*Tafsir At-Tabari*)

قَدْ خَسِرَ الَّذِيْنَ قَتَلُوْٓا اَوْلَادَهُمْ سَفَهًۢا بِغَيْرِ عِلْمٍ وَّحَرَّمُوْا مَا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ افْتِرَآءً عَلَى اللّٰهِ ۗ قَدْ ضَلُّوْا وَمَا كَانُوْا

بے شک وہ لوگ خسارے میں رہے جنھوں نے اپنی اولاد کو علم کے بغیر بیوقوفی سے قتل کیا، اور اللہ نے انھیں جو رزق دیا اللہ پر جھوٹ باندھ کر اسے

**140.** Indeed lost are they who have killed their children, foolishly, without knowledge, and have forbidden that which Allāh

مُهْتَدِينَ ﴿١٤٠﴾

حرام ٹھہرا لیا، تحقیق وہ گمراہ ہوگئے، اور وہ ہدایت یافتہ نہ ہوئے ﴿١٤٠﴾

has provided for them, inventing a lie against Allāh. They have indeed gone astray and were not guided.

وَهُوَ الَّذِي أَنشَأَ جَنَّاتٍ مَّعْرُوشَاتٍ وَغَيْرَ مَعْرُوشَاتٍ وَالنَّخْلَ وَالزَّرْعَ مُخْتَلِفًا أُكُلُهُ وَالزَّيْتُونَ وَالرُّمَّانَ مُتَشَابِهًا وَغَيْرَ مُتَشَابِهٍ ۚ كُلُوا مِن ثَمَرِهِ إِذَا أَثْمَرَ وَآتُوا حَقَّهُ يَوْمَ حَصَادِهِ ۖ وَلَا تُسْرِفُوا ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِينَ ﴿١٤١﴾

اور وہی ہے جس نے باغات پیدا کیے، چھتریوں پر چڑھائے ہوئے اور بغیر چڑھائے ہوئے، اور کھجور اور فصلیں (پیدا کیں) ان کے پھل (مزے میں) مختلف ہیں، اور زیتون اور انار (پیدا کیے)، ملتے جلتے بھی اور نہ ملتے جلتے بھی، ان کا پھل کھاؤ جب وہ پھل لائیں اور ان کی کٹائی اور چنائی کے دن اس (اللہ) کا حق دے دیا کرو، اور فضول خرچی نہ کرو① بے شک اللہ فضول خرچی کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا ﴿١٤١﴾

**141.** And it is He Who produces gardens trellised and untrellised, and date palms, and crops of different shape and taste (their fruits and their seeds) and olives, and pomegranates, similar (in kind) and different (in taste). Eat of their fruit when they ripen, but pay the due thereof (its *Zakāt*, according to Allāh's Orders, 1/10th or 1/20th) on the day of its harvest, and waste not by extravagance.[1] Verily, He likes not *Al-Musrifūn* (those who waste by extravagance),

وَمِنَ الْأَنْعَامِ حَمُولَةً وَفَرْشًا ۚ كُلُوا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ ۚ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ ﴿١٤٢﴾

اور (پیدا کیے) اس نے چوپایوں میں سے بوجھ اٹھانے والے اور زمین سے لگے (پست قد)، اللہ نے تمھیں جو رزق دیا ہے اس میں سے کھاؤ اور شیطان کے قدموں کی پیروی نہ کرو۔ بے شک وہ تمھارا کھلا دشمن ہے ﴿١٤٢﴾

**142.** And of the cattle (are some) for burden (like camel) and (some are) small (unable to carry burden like sheep and goats for food, meat, milk and wool). Eat of what Allāh has provided for you, and follow not the footsteps of *Shaitān* (Satan). Surely, he is to you an open enemy.

ثَمَانِيَةَ أَزْوَاجٍ ۖ مِّنَ الضَّأْنِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْمَعْزِ اثْنَيْنِ ۗ قُلْ آلذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ أَمِ الْأُنثَيَيْنِ أَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ أَرْحَامُ الْأُنثَيَيْنِ ۖ نَبِّئُونِي بِعِلْمٍ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ﴿١٤٣﴾

یہ آٹھ قسمیں (پیدا کی) ہیں دو بھیڑ میں سے اور دو بکری میں سے②(اے نبی!) کہہ دیجیے: کیا اس (اللہ) نے دونوں کے نر حرام کیے ہیں یا دونوں کی مادائیں یا وہ بچے جو دونوں ماداؤں کے پیٹ میں ہوں؟ (ٹھیک ٹھیک) علم کے ساتھ مجھے بتاؤ اگر تم سچے ہو ﴿١٤٣﴾

**143.** Eight pairs: of the sheep two (male and female),[2] and of the goats two (male and female). Say: "Has He forbidden the two males or the two females, or (the young) which the wombs of the two females enclose? Inform me with knowledge if you are truthful."

---

[1] (V.6:141): See the footnote of (V.4:5).

[2] (V.6:143) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "While a shepherd was amongst his sheep, a wolf attacked them and took away one sheep. When the shepherd chased the wolf, the wolf turned towards him and said, 'Who will be its guard on the day of wild animals when nobody except I will be its shepherd'*. And while a man was driving a cow with a load on it, it turned towards him and spoke to him saying, 'I have not been created for this purpose, but for ploughing.'" The people said, "Glorified is Allāh." The Prophet ﷺ said, "But I believe in it and so does Abu Bakr and 'Umar (رضي الله عنهما)."

* It has been written that a wolf also spoke to a shepherd during the Prophet's lifetime near Al-Madinah, as narrated in *Musnad Imam Ahmad* in the *Musnad of Abu Sa'īd Al-Khudri* رضي الله عنه (Vol. 3): Narrated Abu Sa'īd Al-Khudri رضي الله عنه: (While a shepherd was in his herd of sheep), suddenly a wolf attacked a sheep and took it away, the shepherd chased the wolf and took back the sheep, the wolf sat on its tail and addressed the shepherd saying: "Be afraid of Allāh, you have taken the provision from me which Allāh gave me." The shepherd said: "What an ▶▶

① [إِسْرَاف] ”حد سے تجاوز کرنا“ کسی معاملے میں اس کی حدود سے آگے نکل جانا۔

وَمِنَ الْاِبِلِ اثْنَيْنِ وَمِنَ الْبَقَرِ اثْنَيْنِ ؕ قُلْ ءٰٓالذَّكَرَيْنِ حَرَّمَ اَمِ الْاُنْثَيَيْنِ اَمَّا اشْتَمَلَتْ عَلَيْهِ اَرْحَامُ الْاُنْثَيَيْنِ ؕ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ وَصّٰىكُمُ اللّٰهُ بِهٰذَا ۚ فَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرٰى عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا لِّيُضِلَّ النَّاسَ بِغَيْرِ عِلْمٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿144﴾ ع 17/4

اور دو اونٹوں میں سے اور دو گایوں میں سے۔ کہہ دیجیے: کیا اللہ نے دونوں کے نر حرام کیے ہیں یا دونوں کی مادائیں یا وہ بچے جو دونوں ماداؤں کے پیٹ میں ہوں؟ کیا تم اس وقت حاضر تھے جب اللہ نے تمھیں یہ تاکیدی حکم دیا تھا؟ پھر اس شخص سے بڑھ کر ظالم کون ہوگا جس نے اللہ پر جھوٹ گھڑا تاکہ وہ بغیر علم کے لوگوں کو گمراہ کرے۔ بے شک اللہ (ایسے) ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا﴿144﴾

**144.** And of the camels two (male and female), and of oxen two (male and female). Say: "Has He forbidden the two males or the two females or (the young) which the wombs of the two females enclose? Or were you present when Allāh ordered you such a thing? Then who does more wrong than one who invents a lie against Allāh, to lead mankind astray without knowledge. Certainly Allāh guides not the people who are *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

قُلْ لَّآ اَجِدُ فِىْ مَآ اُوْحِىَ اِلَىَّ مُحَرَّمًا عَلٰى طَاعِمٍ يَّطْعَمُهٗۤ اِلَّآ اَنْ يَّكُوْنَ مَيْتَةً اَوْ دَمًا مَّسْفُوْحًا اَوْ لَحْمَ خِنْزِيْرٍ فَاِنَّهٗ رِجْسٌ اَوْ فِسْقًا اُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَاِنَّ رَبَّكَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿145﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: میری طرف جو وحی کی گئی ہے، میں اس میں کوئی چیز ایسی نہیں پاتا جو کسی کھانے والے پر جو اسے کھائے، حرام ہو مگر یہ کہ وہ مردار ہو، یا بہایا ہوا خون ہو، یا سور کا گوشت، کیونکہ وہ ناپاک ہے، یا وہ فسق ہو کہ (ذبح کرتے وقت) اس پر اللہ کے سوا کسی اور کا نام پکارا گیا ہو، پھر جو شخص مجبور ہو جائے، (بشرطیکہ) وہ سرکشی کرنے والا اور حد سے گزرنے والا نہ ہو تو بے شک آپ کا رب بڑا بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے﴿145﴾

**145.** Say (O Muhammad ﷺ): "I find not in that which has been revealed to me anything forbidden to be eaten by one who wishes to eat it, unless it be *Maitah* (a dead animal) or blood poured forth (by slaughtering or the like), or the flesh of swine (pork); for that surely, is impure or impious (unlawful) meat (of an animal) which is slaughtered as a sacrifice for others than Allāh (or has been slaughtered for idols, or on which Allāh's Name has not been mentioned

---

▸▸ amazing thing! A wolf sitting on its tail speaks to me in the language of a human being." The wolf said: "Shall I tell you something more amazing than this? There is Muhammad ﷺ the Messenger of Allāh in Yathrib (Al-Madinah) informing the people about the news of the past." Then the shepherd (after hearing that) proceeded (towards Al-Madinah) driving his sheep till he entered Al-Madinah, cornered his sheep in a place, and came to Allāh's Messenger (Muhammad ﷺ) and informed the whole story. Allāh's Messenger ﷺ ordered for the proclamation of a congregational *Salāt* (صلاة جامعة), then he ﷺ came out and asked the shepherd to inform the people (about the story), and he informed them. Then Allāh's Messenger ﷺ said: "He (the shepherd) has spoken the truth. By Him (Allāh) in Whose Hand my soul is, the Day of Resurrection will not be established till beasts of prey (سباع) speak to the human beings, and the tip of his lash and the shoelaces of a person speak to him and his thigh informs him about his family as to what happened to them after him.

★ بقیہ حاشیہ: انعام، آیت: 143.

② یہ نر اور مادہ جانور، جنھیں انسان کھاتا بھی ہے اور ان سے بار برداری کا کام بھی لیتا ہے، اللہ کی نشانیوں میں سے ہیں۔ یہ اگرچہ انسانوں کی طرح بول نہیں سکتے لیکن اگر اللہ چاہے تو انہیں بھی بولنے کی طاقت دے دے جیسا کہ احادیث میں بعض واقعات کا ذکر ہے، نبی ﷺ نے فرمایا: ''ایک چرواہا بکریاں چرا رہا تھا کہ بھیڑیا ایک بکری لے بھاگا۔ جب چرواہے نے بھیڑیے کا تعاقب کیا تو بھیڑیا اس کی طرف متوجہ ہو کر بولا: (قیامت کے قریب) درندوں سے ان بکریوں کی حفاظت کون کرے گا جب کہ اس دن میرے سوا کوئی چرواہا نہ ہوگا؟ اور (نبی ﷺ نے یہ بھی فرمایا:) ایک شخص ایک بیل پر سامان لادے ہانک کر لے جا رہا تھا۔ بیل نے اس کی طرف مڑ کر دیکھا اور کہا: مجھے اس (بار برداری) کے لیے پیدا نہیں کیا گیا، مجھے تو کھیتی باڑی کے لیے پیدا کیا گیا ہے۔'' لوگ (اس بات پر حیرت سے) بولے: سُبْحَانَ اللّٰهِ! (جانور بھی باتیں کرتے ہیں) نبی ﷺ نے فرمایا: ''اِس پر میں ایمان لایا اور ابوبکر و عمر بھی اس پر ایمان لائے۔'' (صحیح البخاری، فَضَائِلِ أَصْحَابِ النَّبِيِّ ﷺ، باب:5 حدیث: 3663) مسند احمد میں حضرت ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ''عہد نبوی ﷺ میں بھی مدینے کے نواح میں ایک بھیڑیے نے ایک چرواہے سے گفتگو کی۔'' (مسند احمد 3/84,83)

while slaughtering). But whosoever is forced by necessity without wilful disobedience, nor transgressing due limits; (for him) certainly, your Lord is Oft-Forgiving, Most Merciful."

وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا كُلَّ ذِيْ ظُفُرٍ ۚ وَمِنَ الْبَقَرِ وَالْغَنَمِ حَرَّمْنَا عَلَيْهِمْ شُحُوْمَهُمَآ اِلَّا مَا حَمَلَتْ ظُهُوْرُهُمَآ اَوِ الْحَوَايَآ اَوْ مَا اخْتَلَطَ بِعَظْمٍ ۭ ذٰلِكَ جَزَيْنٰهُمْ بِبَغْيِهِمْ ڮ وَاِنَّا لَصٰدِقُوْنَ ﴿146﴾

اور جو لوگ یہودی ہوئے ان پر ہم نے ہر ناخن والا (جانور) حرام کیا تھا، اور گائے اور بکری میں سے ان پر ان کی چربی حرام کی تھی، سوائے اس چربی کے جو ان کی پیٹھوں یا آنتوں کے ساتھ لگی ہو یا ہڈی کے ساتھ ملی ہوئی ہو، یہ سزا ہم نے انھیں ان کی سرکشی کے باعث دی تھی اور بے شک ہم سچے ہیں﴿146﴾

**146.** And to those who are Jews, We forbade every (animal) with undivided hoof, and We forbade them the fat of the ox and the sheep except what adheres to their backs or their entrails, or is mixed up with a bone. Thus We recompensed them for their rebellion [committing crimes like murdering the Prophets and eating of *Ribā* (usury)]. And verily, We are Truthful.

فَاِنْ كَذَّبُوْكَ فَقُلْ رَّبُّكُمْ ذُوْ رَحْمَةٍ وَّاسِعَةٍ ۚ وَلَا يُرَدُّ بَاْسُهٗ عَنِ الْقَوْمِ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿147﴾

پھر اگر وہ آپ کو جھٹلائیں تو کہہ دیجیے: تمھارا رب وسیع رحمت والا ہے، اور اس کا عذاب مجرم قوم سے ٹالا نہیں جاتا﴿147﴾

**147.** If they (Jews) deny you (Muhammad ﷺ) say: "Your Lord is the Owner of Vast Mercy, and never will His Wrath be turned back from the people who are *Mujrimūn* (criminals, polytheists or sinners)."

سَيَقُوْلُ الَّذِيْنَ اَشْرَكُوْا لَوْ شَاۗءَ اللّٰهُ مَآ اَشْرَكْنَا وَلَآ اٰبَاۗؤُنَا وَلَا حَرَّمْنَا مِنْ شَيْءٍ ۭ كَذٰلِكَ كَذَّبَ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ حَتّٰي ذَاقُوْا بَاْسَنَا ۭ قُلْ هَلْ عِنْدَكُمْ مِّنْ عِلْمٍ فَتُخْرِجُوْهُ لَنَا ۭ اِنْ تَتَّبِعُوْنَ اِلَّا الظَّنَّ وَاِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَخْرُصُوْنَ ﴿148﴾

جن لوگوں نے شرک کیا وہ جلد ہی کہیں گے: اگر اللہ چاہتا تو ہم اور ہمارے باپ دادا شرک نہ کرتے اور نہ ہم کوئی چیز حرام کرتے۔ اسی طرح ان لوگوں نے (حق کو) جھٹلایا تھا جو ان سے پہلے تھے یہاں تک کہ انھوں نے ہمارا عذاب چکھ لیا۔ کہہ دیجیے: کیا تمھارے پاس کچھ علم ہے تو اسے ہمارے سامنے پیش کرو؟ تم تو گمان ہی کی پیروی کرتے ہو، اور تم اٹکل پچو ہی سے کام لیتے ہو﴿148﴾

**148.** Those who took partners (in worship) with Allāh will say: "If Allāh had willed, we would not have taken partners (in worship) with Him, nor would our fathers, and we would not have forbidden anything (against His Will)." Likewise denied those who were before them, (they argued falsely with Allāh's Messengers), till they tasted Our Wrath. Say: "Have you any knowledge (proof) that you can produce before us? Verily, you follow nothing but conjecture and you do nothing but lie."

قُلْ فَلِلّٰهِ الْحُجَّةُ الْبَالِغَةُ ۚ فَلَوْ شَاۗءَ لَهَدٰىكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿149﴾

کہہ دیجیے: پھر مضبوط دلیل تو اللہ ہی کی ہے، لہٰذا اگر وہ چاہتا تو تم سب کو ہدایت دیتا﴿149﴾

**149.** Say: "With Allāh is the perfect proof and argument, (i.e. the Oneness of Allāh, the sending of His Messengers and His Holy Books, to mankind); had He so willed, He would indeed have guided you all."

**150.** Say: "Bring forward your witnesses, who can testify that Allāh has forbidden this." Then if they testify, testify not you (O Muhammad ﷺ) with them. And you should not follow the vain desires of such as treat Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) as falsehoods, and such as believe not in the Hereafter, and they hold others as equal (in worship) with their Lord.

کہہ دیجیے: تم اپنے گواہ لے آؤ جو اس بات کی گواہی دیں کہ بے شک اللہ نے ان (چیزوں) کو حرام کیا ہے، پھر اگر وہ گواہی دیں تو بھی آپ ان کے ساتھ گواہی نہ دیں، اور آپ ان لوگوں کی خواہشات کے پیچھے نہ چلیں جنھوں نے ہماری آیات جھٹلائیں اور (نہ) ان لوگوں کی (پیروی کریں) جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے اور وہ دوسروں کو اپنے رب کے برابر ٹھہراتے ہیں ﴿١٥٠﴾

قُلْ هَلُمَّ شُهَدَآءَكُمُ الَّذِينَ يَشْهَدُونَ أَنَّ اللَّهَ حَرَّمَ هَٰذَا ۖ فَإِن شَهِدُوا فَلَا تَشْهَدْ مَعَهُمْ ۚ وَلَا تَتَّبِعْ أَهْوَآءَ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَالَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ وَهُم بِرَبِّهِمْ يَعْدِلُونَ ﴿١٥٠﴾

18 ع 6 5

**151.** Say (O Muhammad ﷺ): "Come, I will recite what your Lord has prohibited you from: Join not anything in worship with Him; be good and dutiful to your parents; kill not your children because of poverty" — We provide sustenance for you and for them — "Come not near to *Al-Fawāhish* (great sins and illegal sexual intercourse)[1] whether committed openly or secretly; and kill not anyone whom Allāh has forbidden, except for a just cause (according to Islāmic law). This He has commanded you that you may understand."

کہہ دیجیے: آؤ میں پڑھ کر سناتا ہوں جو کچھ تمہارے رب نے تم پر حرام کیا ہے، یہ کہ تم اس کے ساتھ کسی چیز کو شریک نہ ٹھہراؤ، اور ماں باپ کے ساتھ نیکی کرو، اور اپنی اولاد کو تنگ دستی کے ڈر سے قتل نہ کرو، ہم تمھیں بھی اور انھیں بھی رزق دیتے ہیں، اور بے حیائی کے کاموں کے قریب نہ جاؤ، خواہ وہ ظاہر ہوں یا چھپے ہوئے ہوں، اور کسی ایسی جان کو قتل مت کرو جسے اللہ نے حرام کیا ہو، سوائے اس کے جس کا قتل برحق ہو، ان ساری باتوں کی اللہ نے تمھیں تاکید کی ہے، تاکہ تم عقل سے کام لو ﴿١٥١﴾

قُلْ تَعَالَوْا أَتْلُ مَا حَرَّمَ رَبُّكُمْ عَلَيْكُمْ ۖ أَلَّا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا ۖ وَبِالْوَالِدَيْنِ إِحْسَانًا ۖ وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُم مِّنْ إِمْلَاقٍ ۖ نَّحْنُ نَرْزُقُكُمْ وَإِيَّاهُمْ ۖ وَلَا تَقْرَبُوا الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ ۖ وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللَّهُ إِلَّا بِالْحَقِّ ۚ ذَٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ﴿١٥١﴾

**152.** "And come not near to the orphan's property, except to improve it, until he (or she) attains the age of full strength; and give full measure and full weight with justice" — We burden not any person, but that which he can bear — "And whenever you give your word (i.e. judge between men or give evidence), say the truth even if a near relative is concerned, and fulfil the Covenant of Allāh. This He commands you, that you may remember."[2]

اور تم یتیم کے مال کے قریب نہ جاؤ مگر اس طریقے سے جو سب سے اچھا ہو، یہاں تک کہ وہ پختگی کی عمر کو پہنچ جائے، اور تم ناپ اور تول کو انصاف کے ساتھ پورا دو، ہم کسی جان کو اس کی طاقت سے بڑھ کر تکلیف نہیں دیتے۔ اور جب تم کوئی بات کہو تو انصاف سے کام لو اگرچہ (معاملہ تمھارے) قریبی رشتے دار (کا) ہو، اور تم اللہ کا عہد پورا کرو۔ ان ساری باتوں کی اللہ نے تمھیں تاکید کی ہے، تاکہ تم نصیحت حاصل کرو ﴿١٥٢﴾

وَلَا تَقْرَبُوا مَالَ الْيَتِيمِ إِلَّا بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ حَتَّىٰ يَبْلُغَ أَشُدَّهُ ۖ وَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ بِالْقِسْطِ ۖ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ۖ وَإِذَا قُلْتُمْ فَاعْدِلُوا وَلَوْ كَانَ ذَا قُرْبَىٰ ۖ وَبِعَهْدِ اللَّهِ أَوْفُوا ۚ ذَٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُونَ ﴿١٥٢﴾

---

[1] (V.6:151) See (V.29:45) and its footnote.
[2] (V.6:152) See the footnotes of (V.3:130) and (V.4:135).

وَأَنَّ هَٰذَا صِرَاطِي مُسْتَقِيمًا فَاتَّبِعُوهُ ۖ وَلَا تَتَّبِعُوا السُّبُلَ فَتَفَرَّقَ بِكُمْ عَن سَبِيلِهِ ۚ ذَٰلِكُمْ وَصَّاكُم بِهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُونَ ﴿١٥٣﴾

اور یقیناً یہ میرا راستہ سیدھا ہے، لہٰذا تم اسی کی پیروی کرو، اور تم دوسرے راستوں کی پیروی مت کرو، وہ تمھیں اللہ کے راستے سے الگ کر دیں گے۔ اللہ نے تمھیں اس کی تاکید کی ہے، تاکہ تم پرہیز گاری اختیار کرو ﴿١٥٣﴾

**153.** "And verily, this (i.e. Allāh's Commandments mentioned in the above two Verses 151 and 152) is my straight path, so follow it, and follow not (other) paths, for they will separate you away from His path. This He has ordained for you that you may become *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)."

ثُمَّ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ تَمَامًا عَلَى الَّذِي أَحْسَنَ وَتَفْصِيلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ وَهُدًى وَرَحْمَةً لَّعَلَّهُم بِلِقَاءِ رَبِّهِمْ يُؤْمِنُونَ ﴿١٥٤﴾ ع 19 4 6

پھر ہم نے موسیٰ کو اس لیے کتاب دی کہ جو شخص اچھے کام کرے اس پر ہماری نعمتیں پوری ہوں، اور ہر چیز کی تفصیل بیان کرنے کے لیے۔ اور یہ ہدایت اور رحمت کا ذریعہ ہے، تاکہ وہ اپنے رب سے ملاقات پر ایمان لے آئیں ﴿١٥٤﴾

**154.** Then, We gave Mūsā (Moses) the Book [the Taurāt (Torah)], to complete (Our Favour) upon those who would do right, and explaining all things in detail and a guidance and a mercy that they might believe in the Meeting with their Lord.

وَهَٰذَا كِتَابٌ أَنزَلْنَاهُ مُبَارَكٌ فَاتَّبِعُوهُ وَاتَّقُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿١٥٥﴾

اور یہ (قرآن) ایک عظیم کتاب ہے، ہم نے اسے نازل کیا ہے، (یہ) برکت والی ہے، پس تم اس کی پیروی کرو اور پرہیز گاری اختیار کرو، تاکہ تم پر رحم کیا جائے ﴿١٥٥﴾

**155.** And this is a blessed Book (the Qur'ān) which We have sent down, so follow it and fear Allāh (i.e. do not disobey His Orders), that you may receive mercy (i.e. saved from the torment of Hell).

أَن تَقُولُوا إِنَّمَا أُنزِلَ الْكِتَابُ عَلَىٰ طَائِفَتَيْنِ مِن قَبْلِنَا وَإِن كُنَّا عَن دِرَاسَتِهِمْ لَغَافِلِينَ ﴿١٥٦﴾

تاکہ تم یہ نہ کہو کہ صرف ہم سے پہلے دو گروہوں (یہود و نصاریٰ) پر کتاب نازل کی گئی تھی اور بے شک ہم تو ان کے پڑھنے پڑھانے سے بے خبر تھے ﴿١٥٦﴾

**156.** Lest you (pagan Arabs) should say: "The Book was sent down only to two sects before us (the Jews and the Christians), and for our part, we were in fact unaware of what they studied."

أَوْ تَقُولُوا لَوْ أَنَّا أُنزِلَ عَلَيْنَا الْكِتَابُ لَكُنَّا أَهْدَىٰ مِنْهُمْ ۚ فَقَدْ جَاءَكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَرَحْمَةٌ ۚ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّن كَذَّبَ بِآيَاتِ اللَّهِ وَصَدَفَ عَنْهَا ۗ سَنَجْزِي الَّذِينَ يَصْدِفُونَ عَنْ آيَاتِنَا سُوءَ الْعَذَابِ بِمَا كَانُوا يَصْدِفُونَ ﴿١٥٧﴾

یا تم (یہ نہ) کہو کہ اگر بے شک ہم پر کتاب نازل کی جاتی تو ہم ضرور ان سے زیادہ ہدایت یافتہ ہوتے، چنانچہ یقیناً تمھارے پاس تمھارے رب کی طرف سے ایک واضح کتاب اور ہدایت اور رحمت آ گئی ہے، پھر اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جس نے اللہ کی آیتوں کو جھٹلایا، اور ان سے منہ موڑا؟ جو لوگ ہماری آیات سے منہ موڑتے ہیں انھیں جلد ہم سخت عذاب کی شکل میں سزا دیں گے، اس لیے کہ وہ حق سے منہ موڑتے ہیں ﴿١٥٧﴾

**157.** Or lest you (pagan Arabs) should say: "If only the Book had been sent down to us, we would surely have been better guided than they (Jews and Christians)." So, now has come to you a clear proof (the Qur'ān) from your Lord, and a guidance and a mercy. Who then does more wrong than one who rejects the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh and turns away therefrom? We shall requite those who turn away from Our *Ayāt* with an evil torment, because of their turning away (from them). (*Tafsir At-Tabari*)

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ تَاْتِيَهُمُ الْمَلٰٓىِٕكَةُ اَوْ يَاْتِيَ رَبُّكَ اَوْ يَاْتِيَ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ ؕ يَوْمَ يَاْتِيْ بَعْضُ اٰيٰتِ رَبِّكَ لَا يَنْفَعُ نَفْسًا اِيْمَانُهَا لَمْ تَكُنْ اٰمَنَتْ مِنْ قَبْلُ اَوْ كَسَبَتْ فِيْٓ اِيْمَانِهَا خَيْرًا ؕ قُلِ انْتَظِرُوْٓا اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ﴿158﴾

کیا وہ صرف اس بات کا انتظار کر رہے ہیں کہ ان کے پاس فرشتے آئیں، یا آپ کا رب آئے، یا آپ کے رب کی بعض نشانیاں آئیں؟ جس دن آپ کے رب کی بعض نشانیاں آجائیں گی تو کسی ایسے شخص کا ایمان لانا اسے فائدہ نہیں دے گا جو اس سے پہلے ایمان نہیں لایا تھا،① یا اس نے اپنے ایمان میں کوئی نیک عمل نہیں کیا تھا۔ کہہ دیجیے: تم انتظار کرو، بے شک ہم بھی انتظار کرنے والے ہیں﴿158﴾

**158.** Do they then wait for anything other than that the angels should come to them, or that your Lord (Allāh) should come, or that some of the Signs of your Lord should come (i.e. portents of the Hour, e.g., rising of the sun from the west)! The day that some of the Signs of your Lord do come, no good will it do to a person to believe then, if he believed not before, nor earned good (by performing deeds of righteousness) through his Faith. Say: "Wait you! we (too) are waiting."[1]

اِنَّ الَّذِيْنَ فَرَّقُوْا دِيْنَهُمْ وَكَانُوْا شِيَعًا لَّسْتَ مِنْهُمْ فِيْ شَيْءٍ ؕ اِنَّمَآ اَمْرُهُمْ اِلَى اللّٰهِ ثُمَّ يُنَبِّئُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿159﴾

بے شک جن لوگوں نے اپنے دین میں تفرقہ بازی کی، اور وہ گروہوں میں بٹ گئے، آپ کا ان سے کوئی تعلق نہیں، بے شک ان کا معاملہ اللہ کے ہاتھ میں ہے،② پھر وہ انھیں ان کاموں سے آگاہ کرے گا

**159.** Verily, those who divide their religion and break up into sects (all kinds of religious sects),[2] you (O Muhammad ﷺ) have no concern with them in the least. Their affair is only with

---

[1] (V.6:158)

A) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "The Hour will not be established until the sun rises from the west; and when the people see it, then whoever will be living on the surface of the earth, will have Faith, and that is (the time) when no good will it do to a person to believe then, if he believed not before." (6:158) [*Sahih Al-Bukhāri*, 6/4635 (O.P.159)]

B) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "When the following three signs appear, no good will it do to a person to believe then if he believed not before:
1) Rising of the sun from the west.
2) (The coming of *Al-Masīh*) *Ad-Dajjal*.
3) (The coming out of the) *Dābbat-ul-Ard* (i.e. a beast from the earth)."
(*Sahih Muslim*, The Book of *Fitan*, The Signs of the coming of the Hour)

C) Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "No Prophet was sent but that he warned his followers against the one-eyed liar (*Al-Masīh Ad-Dajjāl*). Beware! He is blind in one eye, and your Lord is not so, and there will be written between his (*Al-Masīh Ad-Dajjāl's*) eyes (the word) *Kāfir* (i.e., disbeliever)." [This *Hadīth* is also quoted by Abu Hurairah and Ibn 'Abbās. [*Sahih Al-Bukhāri*, 9/7131 (O.P.245)]

[2] (V.6:159) It is said that the Prophet ﷺ recited this Verse and said: "These people are those who invent new things (*Bid'ah*) in religion and the followers of the vain desires of this Muslim nation, and their repentance will not be accepted by Allāh." (*Tafsir Al-Qurtubi*)

[It has been narrated in the *Hadīth* Books (*At-Tirmidhi, Ibn Mājah and Abu Dāwūd*) that the Prophet ﷺ said: "The Jews and the Christians will be divided into seventy-one or seventy-two religious sects and this nation will be divided into seventy-three religious sects, all in Hell, except one, and that one is: on which I and my Companions are today, i.e. following the Qur'ān and the Prophet's *Sunnah* (legal ways, orders, acts of worship, statements)."]

① اس سے مراد قیامت کے قریب ظاہر ہونے والی نشانیوں میں سے کوئی بڑی نشانی ہے جس کے ظاہر ہونے کے بعد ایمان اور توبہ کا دروازہ بند ہو جائے گا اور کسی شخص کا ایمان لانا یا توبہ کرنا نافع نہیں ہوگا، چنانچہ حدیث میں ہے: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قیامت اس وقت تک برپا نہیں ہوگی جب تک سورج مغرب سے طلوع نہ ہو جائے اور جب لوگ اسے (مغرب سے طلوع ہوتا) دیکھیں گے تو اُس وقت جو بھی روئے زمین پر موجود ہوگا ایمان لے آئے گا، لیکن اس وقت کسی شخص کا ایمان لانا اگر وہ پہلے سے ایمان نہ لایا ہوگا، اسے کوئی فائدہ نہیں پہنچائے گا۔'' (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 10 حدیث: 4635) ایک دوسری روایت میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب یہ تین نشانیاں ظاہر ہوں گی تو اس وقت کسی شخص کا ایمان لانا، اگر وہ پہلے سے ایمان نہیں لایا ہوگا، اسے کوئی فائدہ نہ پہنچائے گا: ① سورج کا مغرب سے طلوع ہونا ② دجال کی آمد ③ [دَابَّةُ الْأَرْض] ''ایک زمینی جانور'' کا ظہور۔'' (صحیح مسلم، الإیمان، بَابُ بَيَانِ الزَّمَنِ الَّذِي لَا يُقْبَلُ فِيهِ الْإِيمَانُ، حدیث: 158) علاوہ ازیں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''کوئی نبی ایسا مبعوث نہیں ہوا کہ جس نے اپنی اُمت کو جھوٹے کانے (دجال) سے نہ ڈرایا ہو۔ خبردار! وہ کانا ہوگا اور تمہارا رب کانا نہیں ہے اور اس کی دونوں آنکھوں کے درمیان کافر لکھا ہوا ہوگا۔'' (صحیح البخاری، الفتن، باب: 26 حدیث: 7131)

Allāh, Who then will tell them what they used to do.

جو وہ کرتے رہے تھے ⑮⑨★

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ عَشْرُ اَمْثَالِهَا ۚ وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزٰٓى اِلَّا مِثْلَهَا وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ⑯⓪

جو شخص (وہاں) ایک نیکی لے کر آئے گا تو اس کے لیے دس گنا (ثواب) ہوگا، اور جو شخص ایک برائی لے کر آئے گا تو اسے بس اس کے برابر ہی سزا دی جائے گی۔ اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا ⑯⓪

**160.** Whoever brings a good deed (Islāmic Monotheism and deeds of obedience to Allāh and His Messenger ﷺ) shall have ten times the like thereof to his credit, and whoever brings an evil deed (polytheism, disbelief, hypocrisy, and deeds of disobedience to Allāh and His Messenger ﷺ) shall have only the recompense of the like thereof, and they will not be wronged.[1]

قُلْ اِنَّنِيْ هَدٰىنِيْ رَبِّيْٓ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۚ دِيْنًا قِيَمًا مِّلَّةَ اِبْرٰهِيْمَ حَنِيْفًا ۚ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ⑯①

(اے نبی!) کہہ دیجیے: بے شک مجھے میرے رب نے سیدھے راستے کی طرف ہدایت دی ہے صحیح اعلیٰ اقدار کے حامل دین کی، ایک رب کے پرستار ابراہیم کے طریقے کی، اور وہ مشرکوں میں سے نہیں تھا ⑯①

**161.** Say (O Muhammad ﷺ): "Truly, my Lord has guided me to a Straight Path, a right religion, the religion of Ibrāhīm (Abraham), *Hanīfa* [i.e. the true Islāmic Monotheism — to believe in One God (Allāh, i.e. to worship none but Allāh, Alone)] and he was not of *Al-Mushrikūn* (See V.2:105)."

قُلْ اِنَّ صَلَاتِيْ وَنُسُكِيْ وَمَحْيَايَ وَمَمَاتِيْ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ⑯②

کہہ دیجیے: بے شک میری نماز، میری قربانی، میری زندگی اور میری موت، (سب کچھ) اللہ رب العالمین ہی کے لیے ہے ⑯②

**162.** Say (O Muhammad ﷺ): "Verily, my *Salāt* (prayer), my sacrifice, my living, and my dying are for Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

لَا شَرِيْكَ لَهٗ ۚ وَبِذٰلِكَ اُمِرْتُ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُسْلِمِيْنَ ⑯③

اس کا کوئی شریک نہیں، اور مجھے اسی (بات یعنی توحید) کا حکم دیا گیا ہے، اور میں سب سے پہلا مسلمان ہوں ⑯③

**163.** "He has no partner. And of this I have been commanded, and I am the first of the Muslims."

قُلْ اَغَيْرَ اللّٰهِ اَبْغِيْ رَبًّا وَّهُوَ رَبُّ كُلِّ شَيْءٍ ۭ وَلَا تَكْسِبُ كُلُّ نَفْسٍ اِلَّا عَلَيْهَا ۚ

کہہ دیجیے: کیا میں اللہ کے سوا کوئی اور رب تلاش کروں؟ جبکہ وہی ہر چیز کا رب ہے، اور کوئی شخص

**164.** Say: "Shall I seek a lord other than Allāh, while He is the Lord of all things? No person

★ بقیہ حاشیہ: انعام، آیت: 159.

② اس میں فرقہ سازی اور دین میں بدعات گھڑنے کی مذمت ہے۔ روایت کیا گیا ہے: نبی ﷺ نے اس آیت: (159/6) کی تلاوت کی اور فرمایا: "یہ وہ لوگ ہیں جنہوں نے دین میں نئی نئی باتیں (بدعات) ایجاد کر لی تھیں اور جو خواہشات کا اتباع کیا کرتے تھے اللہ تعالیٰ ان کی توبہ قبول نہیں فرمائے گا۔" (تفسیر قرطبی: 150/7) کتب احادیث (جامع الترمذی، حدیث: 2640، سنن ابن ماجه حدیث: 3993 اور سنن أبي داود، حدیث: 4597) میں روایت کیا گیا ہے، نبی ﷺ نے فرمایا: "یہود و نصاریٰ اکہتر (71) یا بہتر (72) فرقوں میں بٹ گئے تھے اور یہ اُمت تہتر (73) فرقوں میں بٹ جائے گی اور سب جہنم میں جائیں گے سوائے ایک (فرقہ) کے اور یہ جنتی فرقہ وہ ہے جو میرے اور میرے صحابہ کے راستے پر چلنے والا ہو گا۔"

[1] (V.6:160) See the footnote of (V.6:61).

① اس میں اللہ کے اس فضل و کرم کا بیان ہے جس کا اظہار نیکی اور برائی کا صلہ دیتے وقت اس کی طرف سے ہوگا۔ مزید ملاحظہ ہو اسی سورت کی آیت: 61 کا حاشیہ۔

وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزْرَ اُخْرٰى ۚ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ مَّرْجِعُكُمْ فَيُنَبِّئُكُمْ بِمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ﴿١٦٤﴾

ایسا (گناہ) نہیں کماتا جس کا وبال اسی پر نہ ہو، اور کوئی بوجھ اٹھانے والا کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا۔ پھر اپنے رب ہی کی طرف تمھیں لوٹنا ہے، چنانچہ وہ تمھیں ان باتوں سے آگاہ کرے گا جن میں تم اختلاف کرتے رہے تھے ﴿١٦٤﴾

earns any (sin) except against himself (only), and no bearer of burdens shall bear the burden of another. Then to your Lord is your return, so He will tell you that wherein you have been differing."

وَهُوَ الَّذِيْ جَعَلَكُمْ خَلٰٓئِفَ الْاَرْضِ وَرَفَعَ بَعْضَكُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَبْلُوَكُمْ فِيْ مَآ اٰتٰىكُمْ ۭ اِنَّ رَبَّكَ سَرِيْعُ الْعِقَابِ ۡ وَاِنَّهٗ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١٦٥﴾ ع 20 / 7

اور وہی ہے جس نے تمھیں زمین میں ایک دوسرے کا جانشین بنایا، اور تم میں سے بعض کو بعض پر اونچے درجے عطا کیے تاکہ وہ تمھیں ان نعمتوں میں آزمائے جو اس نے تمھیں دیں۔ بے شک آپ کا رب جلد سزا دینے والا ہے۔ اور بے شک وہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿١٦٥﴾

**165.** And it is He Who has made you generations coming after generations, replacing each other on the earth. And He has raised you in ranks, some above others that He may try you in that which He has bestowed on you. Surely, your Lord is Swift in retribution, and certainly He is Oft-Forgiving, Most Merciful.

## اٰیاتہا 206 (7) سُوْرَةُ الْاَعْرَافِ مَكِّيَّةٌ (39) رکوعاتہا 24

## سورۂ اعراف

## *Sūrat Al-A'rāf* [The Heights (or The Wall with Elevations)] 7

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

الٓمّٓصٓ ﴿١﴾

الٓمّٓصٓ ﴿١﴾

**1.** *Alif-Lām-Mīm-Ṣād.* [These letters are one of the miracles of the Qur'ān and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

كِتٰبٌ اُنْزِلَ اِلَيْكَ فَلَا يَكُنْ فِيْ صَدْرِكَ حَرَجٌ مِّنْهُ لِتُنْذِرَ بِهٖ وَذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٢﴾

(اے نبی!) یہ کتاب آپ کی طرف نازل کی گئی ہے، اس سے آپ کے سینے میں کسی قسم کی تنگی نہیں ہونی چاہیے، تاکہ آپ اس کے ذریعے سے (لوگوں کو) ڈرائیں اور (یہ) مومنوں کے لیے نصیحت ہے ﴿٢﴾

**2.** (This is a) Book (the Qur'ān) sent down to you (O Muhammad ﷺ), so let not your breast be narrow therefrom, that you warn thereby; and a reminder to the believers.

اِتَّبِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَلَا تَتَّبِعُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اَوْلِيَآءَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿٣﴾

تم اس (ہدایت) کی پیروی کرو جو تمھارے رب کی طرف سے تمھاری طرف نازل کی گئی ہے۔ اور تم اس کے علاوہ (اور) دوستوں کی پیروی نہ کرو، تم بہت ہی کم نصیحت حاصل کرتے ہو ﴿٣﴾

**3.** [Say (O Muhammad ﷺ) to these idolaters (pagan Arabs) of your folk:] Follow what has been sent down to you from your Lord (the Qur'ān and Prophet Muhammad's *Sunnah*), and follow not any *Auliyā'* (protectors and helpers who order you to associate partners in worship with Allāh), besides Him (Allāh). Little do you remember!

وَكَمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا فَجَآءَهَا بَاْسُنَا بَيَاتًا اَوْ هُمْ قَآئِلُوْنَ ﴿٤﴾

اور بہت سی بستیاں ایسی ہیں کہ ہم نے انھیں ہلاک کر دیا، تو ان کے پاس ہمارا عذاب اس وقت آیا، جب وہ رات کو سوئے ہوئے تھے یا وہ دوپہر کو آرام

**4.** And a great number of towns (their population) We destroyed (for their crimes). Our torment came upon them (suddenly) by

night or while they were taking their midday nap.

کر رہے تھے④

**5.** No cry did they utter when Our torment came upon them but this: "Verily, we were *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

پھر جب ان کے پاس ہمارا عذاب آ گیا تو ان کی پکار بس یہی تھی کہ وہ کہہ اٹھے: بے شک ہم ہی ظالم تھے⑤

فَمَا كَانَ دَعْوٰىهُمْ اِذْ جَآءَهُمْ بَاْسُنَآ اِلَّآ اَنْ قَالُوْٓا اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ⑤

**6.** Then surely We shall question those (people) to whom it (the Book) was sent and verily, We shall question the Messengers.

چنانچہ ہم ان لوگوں سے ضرور سوال کریں گے جن کی طرف رسول بھیجے گئے تھے اور ہم رسولوں سے بھی ضرور سوال کریں گے⑥

فَلَنَسْـَٔلَنَّ الَّذِيْنَ اُرْسِلَ اِلَيْهِمْ وَلَنَسْـَٔلَنَّ الْمُرْسَلِيْنَ ⑥

**7.** Then surely We shall narrate to them (their whole story) with knowledge, and indeed We have not been absent.

پھر ہم (سب کچھ اپنے) علم سے ان کے سامنے ضرور بیان کریں گے، اور ہم (دنیا میں) غائب (غیر حاضر) تو نہ تھے⑦

فَلَنَقُصَّنَّ عَلَيْهِمْ بِعِلْمٍ وَّمَا كُنَّا غَآئِبِيْنَ ⑦

**8.** And the weighing on that day (Day of Resurrection) will be the true (weighing).[1] So, as for those whose Scale (of good deeds) will be heavy, they will be the successful (by entering Paradise).

اور اس دن (اعمال کا) وزن کیا جانا برحق ہے، پھر جس شخص کے (نیک اعمال کے) وزن بھاری ہو گئے تو وہی لوگ فلاح پانے والے ہیں①⑧

وَالْوَزْنُ يَوْمَئِذِ ِالْحَقُّ ۚ فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ⑧

**9.** And as for those whose Scale will be light, they are those who will lose their ownselves (by entering Hell) because they denied and rejected Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.).

اور جس شخص کے (نیک اعمال کے) وزن ہلکے ہو گئے، تو وہی لوگ ہیں جنھوں نے اپنی جانوں کو خسارے میں ڈالا، اس لیے کہ وہ ہماری آیات کے ساتھ بے انصافی کرتے تھے⑨

وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِيْنُهٗ فَاُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ بِمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَظْلِمُوْنَ ⑨

**10.** And surely We gave you authority on the earth and

اور بلاشبہ ہم نے تمھیں زمین میں قدرت دی اور

وَلَقَدْ مَكَّنّٰكُمْ فِي الْاَرْضِ وَجَعَلْنَا لَكُمْ

---

[1] (V.7:8) The Statement of Allāh عز وجل:
"And We shall set up Balances of justice on the Day of Resurrection." (V.21:47).
The deeds and the statement of Adam's offspring will be weighed.
Narrated Abu Hurairah رضی اللہ عنہ: The Prophet ﷺ said, "(There are) two words (expressions or sayings) which are dear to the Most Gracious (Allāh) and very easy for the tongue to say, but very heavy in the Balance. They are: سبحان الله وبحمده - سبحان الله العظيم *'Subhān Allāhi wa bihamdihi — Subhān Allāhil-'Azīm.'* "* [*Sahih Al-Bukhāri,* 9/7563 (O.P.652)].
* 'Glorified is Allāh and His is all praise' — 'Glorified is Allāh, the Most Great.' (or I deem Allāh above all those unsuitable things ascribed to Him, and free Him from resembling anything whatsoever, and I glorify His Praises! I deem Allāh, the Most Great above all those unsuitable things ascribed to Him and free Him from resembling anything whatsoever).

① اس میں وزن اعمال کا بیان ہے، یعنی قیامت کے دن انسانوں کے اعمال تولے جائیں گے۔ ایک اور مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: ''اور قیامت کے دن ہم (لوگوں کے اعمال تولنے کے لیے) میزان عدل قائم کریں گے۔'' (انبیاء: 47/21) احادیث میں بھی وزن اعمال کا بیان ہے جیسے نبی ﷺ نے فرمایا: ''دو کلمے اللہ تعالیٰ کو بہت پیارے ہیں، زبان پر بہت ہلکے اور میزان (اعمال کی ترازو) میں بہت بھاری ہیں (وہ یہ ہیں:) [سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهِ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيمِ] ''اللہ پاک ہے اپنی تعریفوں کے ساتھ، اللہ پاک ہے بڑی عظمت والا۔'' (صحيح البخاري، التوحيد، باب: 58، حديث: 7563) اس کا مطلب ہے کہ میں اللہ تعالیٰ کو ان تمام باتوں سے پاک سمجھتا ہوں جو اس کے شایان شان نہیں ہیں مگر اس کی طرف منسوب کی جاتی ہیں، میں اللہ تعالیٰ کو ان چیزوں سے بہت بلند اور ارفع واعلیٰ سمجھتا ہوں جو اس کی طرف منسوب کی جاتی ہیں اور میں اس کی حمد اور تسبیح بیان کرتا ہوں۔

فِيهَا مَعَايِشَ ۗ قَلِيلًا مَّا تَشْكُرُونَ ﴿١٠﴾

اس میں تمھارے لیے گذران کے اسباب فراہم کر دیے۔ تم بہت ہی کم شکر کرتے ہو⑩

appointed for you therein provisions (for your life). Little thanks do you give.

وَلَقَدْ خَلَقْنَاكُمْ ثُمَّ صَوَّرْنَاكُمْ ثُمَّ قُلْنَا لِلْمَلَائِكَةِ اسْجُدُوا لِآدَمَ فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ لَمْ يَكُن مِّنَ السَّاجِدِينَ ﴿١١﴾

اور بلاشبہ ہم نے تمھیں پیدا کیا، پھر تمھاری صورتیں بنائیں، پھر ہم نے فرشتوں سے کہا: تم آدم کو سجدہ کرو، چنانچہ انھوں نے سجدہ کیا، سوائے ابلیس کے، وہ سجدہ کرنے والوں میں (شامل) نہ ہوا⑪

**11.** And surely, We created you (your father Adam) and then gave you shape (the noble shape of a human being); then We told the angels, "Prostrate yourselves to Adam," and they prostrated themselves, except *Iblīs* (Satan), he refused to be of those who prostrated themselves.

قَالَ مَا مَنَعَكَ أَلَّا تَسْجُدَ إِذْ أَمَرْتُكَ ۖ قَالَ أَنَا خَيْرٌ مِّنْهُ خَلَقْتَنِي مِن نَّارٍ وَخَلَقْتَهُ مِن طِينٍ ﴿١٢﴾

اللہ نے کہا: تجھے کس چیز نے روکا کہ تو نے سجدہ نہ کیا جبکہ میں نے تجھے حکم دیا تھا؟ وہ بولا: میں اس سے بہتر ہوں، مجھے تو نے آگ سے پیدا کیا اور اسے تو نے مٹی سے پیدا کیا ہے⑫

**12.** (Allāh) said: "What prevented you (O *Iblīs*) that you did not prostrate yourself, when I commanded you?" *Iblīs* said: "I am better than him (Adam), You created me from fire, and him You created from clay."

قَالَ فَاهْبِطْ مِنْهَا فَمَا يَكُونُ لَكَ أَن تَتَكَبَّرَ فِيهَا فَاخْرُجْ إِنَّكَ مِنَ الصَّاغِرِينَ ﴿١٣﴾

اللہ نے کہا: پھر تو اس (آسمان) سے اتر جا، کیونکہ تیرے لائق یہ نہیں تھا کہ تو اس میں تکبر کرتا، لہٰذا تو نکل جا، بے شک تو ذلیلوں میں سے ہے⑬

**13.** (Allāh) said: "(O *Iblīs*) get down from this (Paradise), it is not for you to be arrogant here. Get out, for you are of those humiliated and disgraced."

قَالَ أَنظِرْنِي إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُونَ ﴿١٤﴾

اس نے کہا: تو مجھے (اس دن تک) مہلت دے دے، جب لوگ قبروں سے اٹھائے جائیں گے⑭

**14.** (*Iblīs*) said: "Allow me respite till the Day they are raised up (i.e. the Day of Resurrection)."

قَالَ إِنَّكَ مِنَ الْمُنظَرِينَ ﴿١٥﴾

اللہ نے کہا: بے شک تو مہلت دیے گئے لوگوں میں سے ہے⑮

**15.** (Allāh) said: "You are of those respited."

قَالَ فَبِمَا أَغْوَيْتَنِي لَأَقْعُدَنَّ لَهُمْ صِرَاطَكَ الْمُسْتَقِيمَ ﴿١٦﴾

وہ بولا: پس اس وجہ سے کہ تو نے مجھے گمراہ کیا، تو میں ان (لوگوں کو گمراہ کرنے) کے لیے تیرے سیدھے راستے پر ضرور بیٹھوں گا⑯

**16.** (*Iblīs*) said: "Because You have sent me astray, surely, I will sit in wait against them (human beings) on Your straight path.

ثُمَّ لَآتِيَنَّهُم مِّن بَيْنِ أَيْدِيهِمْ وَمِنْ خَلْفِهِمْ وَعَنْ أَيْمَانِهِمْ وَعَن شَمَائِلِهِمْ ۖ وَلَا تَجِدُ أَكْثَرَهُمْ شَاكِرِينَ ﴿١٧﴾

پھر میں ان کے سامنے سے اور ان کے پیچھے سے ان کے پاس ضرور آؤں گا، اور ان کے دائیں سے اور ان کے بائیں سے بھی، اور تو ان کی اکثریت کو شکر گزار نہیں پائے گا⑰

**17.** "Then I will come to them from before them and behind them, from their right and from their left, and You will not find most of them as thankful ones (i.e. they will not be dutiful to You)."

قَالَ اخْرُجْ مِنْهَا مَذْءُومًا مَّدْحُورًا ۖ لَّمَن تَبِعَكَ مِنْهُمْ لَأَمْلَأَنَّ جَهَنَّمَ مِنكُمْ أَجْمَعِينَ ﴿١٨﴾

اللہ نے فرمایا: نکل جا اس سے ذلیل دھتکارا ہوا، پھر ان میں سے جو تیری پیروی کرے گا، تو میں جہنم کو تم سب سے ضرور بھروں گا⑱

**18.** (Allāh) said (to *Iblīs*): "Get out from this (Paradise), disgraced and expelled. Whoever of them (mankind) will follow you, then surely, I will fill Hell with you all."

وَيَا آدَمُ اسْكُنْ أَنْتَ وَزَوْجُكَ الْجَنَّةَ فَكُلَا مِنْ حَيْثُ شِئْتُمَا وَلَا تَقْرَبَا هَٰذِهِ الشَّجَرَةَ فَتَكُونَا مِنَ الظَّالِمِينَ ⑲

اور اے آدم! تو اور تیری بیوی جنت میں رہو، اور تم دونوں جہاں سے چاہو کھاؤ، اور تم دونوں اس درخت کے قریب مت جانا ورنہ تم دونوں ظالموں میں سے ہو جاؤ گے ⑲

**19.** "And O Adam! Dwell you and your wife in Paradise, and eat thereof as you both wish, but approach not this tree otherwise you both will be of the *Zālimūn* (unjust and wrong doers)."

فَوَسْوَسَ لَهُمَا الشَّيْطَانُ لِيُبْدِيَ لَهُمَا مَا وُورِيَ عَنْهُمَا مِنْ سَوْآتِهِمَا وَقَالَ مَا نَهَاكُمَا رَبُّكُمَا عَنْ هَٰذِهِ الشَّجَرَةِ إِلَّا أَنْ تَكُونَا مَلَكَيْنِ أَوْ تَكُونَا مِنَ الْخَالِدِينَ ⑳

پھر شیطان نے ان دونوں کو بہکانے کے لیے (ان کے دل میں) وسوسہ ڈالا، تاکہ ان کے لیے ان کی شرم گاہیں ظاہر کر دے جو ان سے چھپائی گئی تھیں۔ اور شیطان نے کہا: تمھارے رب نے تمھیں صرف اس لیے روکا ہے کہ (کہیں) تم دونوں فرشتے نہ بن جاؤ، یا (کہیں) تم دونوں ہمیشہ رہنے والوں میں سے نہ ہو جاؤ ⑳

**20.** Then *Shaitān* (Satan) whispered suggestions to them both in order to uncover that which was hidden from them of their private parts (before); he said: "Your Lord did not forbid you this tree except that you should become angels or become of the immortals."

وَقَاسَمَهُمَا إِنِّي لَكُمَا لَمِنَ النَّاصِحِينَ ㉑

اور اس نے ان دونوں کے سامنے قسم کھائی کہ بے شک میں تم دونوں کے خیر خواہوں میں سے ہوں ㉑

**21.** And he [*Shaitān* (Satan)] swore by Allāh to them both (saying): "Verily, I am one of the sincere well-wishers for you both."

فَدَلَّاهُمَا بِغُرُورٍ ۚ فَلَمَّا ذَاقَا الشَّجَرَةَ بَدَتْ لَهُمَا سَوْآتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفَانِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَرَقِ الْجَنَّةِ ۖ وَنَادَاهُمَا رَبُّهُمَا أَلَمْ أَنْهَكُمَا عَنْ تِلْكُمَا الشَّجَرَةِ وَأَقُلْ لَكُمَا إِنَّ الشَّيْطَانَ لَكُمَا عَدُوٌّ مُبِينٌ ㉒

چنانچہ شیطان نے ان دونوں کو دھوکا دے کر پھسلا دیا، پھر جب ان دونوں نے اس درخت کا پھل چکھا تو ان دونوں کی شرمگاہیں ان پر ظاہر ہو گئیں، اور وہ دونوں اپنے اوپر جنت کے پتے چپکانے لگے (تاکہ ستر ڈھانک سکیں)، اور ان کے رب نے ان کو آواز دی: کیا میں نے تمھیں اس درخت سے روکا نہیں تھا؟ اور میں نے تمھیں یہ (نہیں) کہا تھا کہ شیطان تم دونوں کا کھلا دشمن ہے؟ ㉒

**22.** So he misled them with deception. Then when they tasted of the tree, that which was hidden from them of their shame (private parts) became manifest to them and they began to cover themselves with the leaves of Paradise (in order to cover their shame). And their Lord called out to them (saying): "Did I not forbid you that tree and tell you: Verily, *Shaitān* (Satan) is an open enemy to you?"

قَالَا رَبَّنَا ظَلَمْنَا أَنْفُسَنَا وَإِنْ لَمْ تَغْفِرْ لَنَا وَتَرْحَمْنَا لَنَكُونَنَّ مِنَ الْخَاسِرِينَ ㉓

انھوں نے کہا: اے ہمارے رب! ہم نے اپنے آپ پر ظلم کیا، اور اگر تو نے ہمیں نہ بخشا اور تو نے ہم پر رحم نہ فرمایا تو یقیناً ہم خسارہ پانے والوں میں سے ہو جائیں گے ㉓

**23.** They said: "Our Lord! We have wronged ourselves. If You forgive us not, and bestow not upon us Your Mercy, we shall certainly be of the losers."

قَالَ اهْبِطُوا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۖ وَلَكُمْ فِي الْأَرْضِ مُسْتَقَرٌّ وَمَتَاعٌ إِلَىٰ حِينٍ ㉔

اللہ نے کہا: تم اتر جاؤ، تم ایک دوسرے کے دشمن ہو اور تمھیں زمین میں ٹھہرنا اور ایک (مقررہ) وقت تک فائدہ (اٹھانا) ہے ㉔

**24.** (Allāh) said: "Get down, one of you an enemy to the other [i.e. Adam, Hawwā' (Eve) and *Shaitān* (Satan)]. On earth will be a dwelling place for you and an enjoyment for a time."

قَالَ فِيهَا تَحْيَوْنَ وَفِيهَا تَمُوتُونَ وَمِنْهَا تُخْرَجُونَ ㉕ ع 2/15 9

اور فرمایا: تم اسی (زمین) میں زندہ رہو گے، اور اسی میں تم مرو گے اور (قیامت کے دن) اسی سے تم نکالے

**25.** He said: "Therein you shall live, and therein you shall die,

جاؤ گے ﴿25﴾

and from it you shall be brought out (i.e. resurrected)."

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ قَدْ اَنْزَلْنَا عَلَيْكُمْ لِبَاسًا يُّوَارِيْ سَوْاٰتِكُمْ وَرِيْشًا ۭ وَلِبَاسُ التَّقْوٰى ۙ ذٰلِكَ خَيْرٌ ۭ ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿26﴾

اے بنی آدم! بے شک ہم نے تم پر ایسا لباس نازل کیا جو تمھاری شرمگاہیں چھپاتا ہے اور زینت کا باعث ہے، اور پرہیزگاری کا لباس بہت بہتر ہے۔① یہ اللہ کی نشانیوں میں سے ہے، تاکہ لوگ نصیحت حاصل کریں ﴿26﴾

**26.** O Children of Adam! We have bestowed raiment upon you to cover your private parts, and as an adornment; and the raiment of righteousness, that is better. Such are among the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh, that they may remember (i.e. leave falsehood and follow truth).[1]

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ لَا يَفْتِنَنَّكُمُ الشَّيْطٰنُ كَمَآ اَخْرَجَ اَبَوَيْكُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ يَنْزِعُ عَنْهُمَا لِبَاسَهُمَا لِيُرِيَهُمَا سَوْاٰتِهِمَا ۭ اِنَّهٗ يَرٰىكُمْ هُوَ وَقَبِيْلُهٗ مِنْ حَيْثُ لَا تَرَوْنَهُمْ ۭ اِنَّا جَعَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَاۗءَ لِلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ ﴿27﴾

اے بنی آدم! کہیں شیطان تمھیں فتنے میں نہ ڈال دے جس طرح اس نے تمھارے ماں باپ کو جنت سے نکلوایا تھا جب اس نے ان دونوں کا لباس اتروایا تھا، تاکہ ان کو ان کی شرمگاہیں دکھا دے۔ بے شک وہ اور اس کا قبیلہ تمھیں دیکھتا ہے جہاں سے تم انھیں نہیں دیکھ سکتے۔ بے شک ہم نے شیطانوں کو ان لوگوں کے دوست بنا دیا جو ایمان نہیں لاتے ﴿27﴾

**27.** O Children of Adam! Let not *Shaitān* (Satan) deceive you, as he got your parents [Adam and Hawwā' (Eve)] out of Paradise, stripping them of their raiments, to show them their private parts. Verily, he and *Qabīluhu* (his soldiers from the jinn or his tribe) see you from where you cannot see them. Verily, We made the *Shayātīn* (devils) *Auliyā'* (protectors and helpers) for those who believe not.

وَاِذَا فَعَلُوْا فَاحِشَةً قَالُوْا وَجَدْنَا عَلَيْهَآ اٰبَاۗءَنَا وَاللّٰهُ اَمَرَنَا بِهَا ۭ قُلْ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَاْمُرُ بِالْفَحْشَاۗءِ ۭ اَتَقُوْلُوْنَ عَلَي اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿28﴾

اور جب وہ کوئی بے حیائی کا کام کرتے ہیں تو کہتے ہیں: ہم نے اپنے باپ دادا کو یہی کرتے پایا اور اللہ نے ہمیں اس کا حکم دیا ہے۔ (اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: اللہ قطعاً بے حیائی کا حکم نہیں دیتا، کیا تم اللہ کے ذمے ایسی باتیں لگاتے ہو جو تم نہیں جانتے؟ ﴿28﴾

**28.** And when they commit a *Fāhisha* (evil deed, going round the Ka'bah in naked state, great sins and unlawful sexual intercourse), they say: "We found our fathers doing it, and Allāh has commanded it on us." Say: "Nay, Allāh never commands *Fāhisha*. Do you say of Allāh what you know not?"

قُلْ اَمَرَ رَبِّيْ بِالْقِسْطِ ۣ وَاَقِيْمُوْا وُجُوْهَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّادْعُوْهُ مُخْلِصِيْنَ لَهُ الدِّيْنَ ڛ كَمَا بَدَاَكُمْ تَعُوْدُوْنَ ﴿29﴾

کہہ دیجیے: میرے رب نے انصاف (کرنے) کا حکم دیا ہے، اور (یہ کہ) ہر نماز کے وقت اپنے منہ سیدھے (قبلہ رخ) کر لو، اور خالص اسی کی اطاعت کرتے ہوئے اسی کو پکارو، جیسے اس نے تمھیں (پہلے) پیدا کیا (ویسے ہی) تم (اس کی طرف) لوٹو

**29.** Say (O Muhammad ﷺ): My Lord has commanded justice and (said) that you should face Him only (i.e. worship none but Allāh and face the *Qiblah*, i.e. the Ka'bah at Makkah during prayers) in every place of

[1] (V.7:26) It is said that the pagan Arabs in the Pre-Islāmic Period of Ignorance used to do *Tawāf* (going round) of the Ka'bah in a naked state. So when Islām became victorious and Makkah was conquered, the pagans and the polytheists were forbidden to enter Makkah, and none was allowed to do *Tawāf* of the Ka'bah in a naked state.

① بیان کیا جاتا ہے کہ اسلام سے قبل دور جاہلیت میں عرب کے بت پرست برہنہ حالت میں کعبہ کا طواف کیا کرتے تھے، چنانچہ جب اسلام غالب آگیا اور مکہ فتح ہوگیا تو ان بت پرستوں اور مشرکین کو مکہ میں داخل ہونے سے منع کر دیا گیا اور سب کو برہنہ حالت میں طواف کعبہ سے روک دیا گیا۔

گے ⑳

worship, in prayers (and not to face other false deities and idols), and invoke Him only making your religion sincere to Him (by not joining in worship any partner with Him and with the intention that you are doing your deeds for Allāh's sake only). As He brought you (into being) in the beginning, so shall you be brought into being [on the Day of Resurrection in two groups, one as a blessed one (believers), and the other as a wretched one (disbelievers)].

فَرِيْقًا هَدٰى وَفَرِيْقًا حَقَّ عَلَيْهِمُ الضَّلٰلَةُ ؕ اِنَّهُمُ اتَّخَذُوا الشَّيٰطِيْنَ اَوْلِيَآءَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَيَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ⑳

ایک فریق کو اس نے ہدایت دی، اور دوسرے فریق پر گمراہی ثابت ہوگئی ہے، یقیناً انھوں نے اللہ کو چھوڑ کر شیطانوں کو دوست بنالیا ہے، اور وہ خیال کرتے ہیں کہ بے شک وہ ہدایت یافتہ ہیں ⑳

**30.** A group He has guided, and a group deserved to be in error; (because) surely, they took the *Shayāṭīn* (devils) as *Auliyā'* (protectors and helpers) instead of Allāh, and think that they are guided.

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ خُذُوْا زِيْنَتَكُمْ عِنْدَ كُلِّ مَسْجِدٍ وَّكُلُوْا وَاشْرَبُوْا وَلَا تُسْرِفُوْا ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُسْرِفِيْنَ ㉛ ع 3/6/10

اے بنی آدم! تم ہر نماز کے وقت اپنی زینت اختیار کرو، ① اور کھاؤ اور پیو، اور فضول خرچی نہ کرو، بے شک وہ فضول خرچی کرنے والوں کو پسند نہیں کرتا ㉛

**31.** O Children of Adam! Take your adornment (by wearing your clean clothes) while praying[1] [and going round (the *Tawāf* of) the Ka'bah], and eat and drink but waste not by extravagance, certainly He (Allāh) likes not *Al-*

---

[1] (V.7:31) It is obligatory to wear the clothes while praying. And the Statement of Allāh عز وجل: "Take your adornment [(by wearing your clean clothes) covering completely the *'Aurah* (covering of one's *'Aurah* means: while praying, a male must cover himself with clothes from umbilicus of his abdomen up to his knees, and it is better that his both shoulders should be covered. And a female must cover all her body and feet except face, and it is better that both her hands are also covered)] while praying [and going round (the *Tawāf* of) the Ka'bah]."

In how many (what sort of) clothes a woman should pray? 'Ikrimah said, "If she can cover all her body with one garment, it is sufficient."*

* It is agreed by the majority of the religious scholars that a woman while praying should cover herself completely except her face, and it is better that she should cover her hands with gloves or cloth, but her feet must be covered either with a long dress or she must wear socks to cover her feet. This verdict is based on the Prophet's statement (*Abu Dāwūd*).

Narrated 'Āishah رضي الله عنها: Allāh's Messenger ﷺ used to offer the *Fajr* prayer and some believing women covered with their veiling sheets used to attend the *Fajr* prayer with him, and then they would return to their homes unrecognized. [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/372 (O.P.368)]

① اس کا مطلب یہ بیان کیا گیا ہے کہ نماز کے وقت کپڑے پہننا ضروری ہے۔ ستر ڈھانپنے سے مراد یہ ہے کہ نماز ادا کرتے ہوئے ایک مرد کندوں پر کپڑا اڈالے اور ناف سے گھٹنوں تک اپنا جسم کپڑوں سے چھپا کر رکھے اور ایک عورت اپنے چہرے کے سوا تمام جسم چھپا کر رکھے۔ علماء کی اکثریت اس امر پر متفق ہے کہ نماز کی حالت میں عورت اپنے چہرے کے سوا تمام جسم کپڑوں میں چھپا کر رکھے اور زیادہ بہتر یہ ہے کہ وہ اپنے ہاتھوں کو بھی کپڑے یا دستانوں سے چھپا کر رکھے، البتہ اس کے پاؤں یا تو لمبے لباس سے ڈھکے ہوئے ہونے چاہئیں یا اسے جرابیں پہن لینی چاہئیں۔ علماء کی یہ رائے احادیث رسول ﷺ پر مبنی ہے۔ (سنن أبي داود، الصلاة، باب: 85 حديث:639، 640) سیدہ عائشہ ؓ روایت کرتی ہیں: نبی اکرم ﷺ فجر کی نماز ادا کرتے تھے تو کچھ مسلمان (عورتیں پردے کے لیے) چادریں اوڑھ کر نماز میں شرکت کرتی تھیں، پھر نماز پڑھ کر اپنے گھروں کو واپس چلی جاتی تھیں بغیر اس کے کہ وہ پہچانی جائیں۔ (صحيح البخاري، الصلاة، باب: 13 حديث: 372)

*Musrifūn* (those who waste by extravagance).

قُلْ مَنْ حَرَّمَ زِيْنَةَ اللّٰهِ الَّتِيْٓ اَخْرَجَ لِعِبَادِهٖ وَالطَّيِّبٰتِ مِنَ الرِّزْقِ ۭ قُلْ هِيَ لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا خَالِصَةً يَّوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ كَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّعْلَمُوْنَ ﴿32﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: جو زینت اور کھانے پینے کی پاکیزہ چیزیں اللہ نے اپنے بندوں کے لیے پیدا کی ہیں، وہ کس نے حرام کی ہیں؟ کہہ دیجیے: یہ (پاکیزہ چیزیں) دنیا کی زندگی میں ان لوگوں کے لیے بھی ہیں جو ایمان لائے، جبکہ قیامت کے دن یہ خالص مومنوں ہی کے لیے ہوں گی، اسی طرح ہم آیات کو ان لوگوں کے لیے کھول کر بیان کرتے ہیں جو علم رکھتے ہیں ﴿32﴾

**32.** Say (O Muhammad ﷺ): "Who has forbidden the adornment with clothes given by Allāh, which He has produced for His slaves, and *At-Tayyibāt* [all kinds of *Halāl* (lawful) things] of food?" Say: "They are, in the life of this world, for those who believe, (and) exclusively for them (believers) on the Day of Resurrection (the disbelievers will not share them)." Thus We explain the *Ayāt* (Islāmic laws) in detail for a people who have knowledge.

قُلْ اِنَّمَا حَرَّمَ رَبِّيَ الْفَوَاحِشَ مَا ظَهَرَ مِنْهَا وَمَا بَطَنَ وَالْاِثْمَ وَالْبَغْيَ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَاَنْ تُشْرِكُوْا بِاللّٰهِ مَا لَمْ يُنَزِّلْ بِهٖ سُلْطٰنًا وَّاَنْ تَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿33﴾

کہہ دیجیے: بے شک میرے رب نے بے حیائی کی باتوں کو حرام ٹھہرایا ہے، چاہے وہ ظاہر ہوں یا چھپی ہوئی، اور گناہ کو اور ناحق ظلم کو بھی اور یہ (بھی حرام ہے) کہ تم اللہ کے ساتھ اس چیز کو شریک ٹھہراؤ جس کی اس نے کوئی دلیل نہیں اتاری، اور یہ (بھی حرام ہے) کہ تم اللہ کے متعلق وہ باتیں کہو جو تم نہیں جانتے ﴿33﴾

**33.** Say (O Muhammad ﷺ): "(But) the things that my Lord has indeed forbidden are *Al-Fawāhish* (great evil sins and every kind of unlawful sexual intercourse) whether committed openly or secretly, sins (of all kinds), unrighteous oppression, joining partners (in worship) with Allāh for which He has given no authority, and saying things about Allāh of which you have no knowledge."

وَلِكُلِّ اُمَّةٍ اَجَلٌ ۚ فَاِذَا جَاۗءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ ﴿34﴾

اور ہر امت کے لیے ایک وقت مقرر ہے، تو جب ان کا مقررہ وقت آجائے گا تو وہ (اس سے) لمحہ بھر پیچھے ہوں گے اور نہ آگے ہوں گے ﴿34﴾

**34.** And every nation has its appointed term; when their term comes, neither can they delay it nor can they advance it an hour (or a moment).

يٰبَنِيْٓ اٰدَمَ اِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ رُسُلٌ مِّنْكُمْ يَقُصُّوْنَ عَلَيْكُمْ اٰيٰتِيْ ۙ فَمَنِ اتَّقٰى وَاَصْلَحَ فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ﴿35﴾

اے بنی آدم! اگر تمھارے پاس تم میں سے رسول آئیں جو تمھارے سامنے میری آیتیں بیان کریں، تو جنھوں نے پرہیزگاری اختیار کی اور اپنی اصلاح کر لی، تو ان پر کوئی خوف نہ ہوگا اور نہ وہ غمگین ہوں گے ﴿35﴾

**35.** O Children of Adam! If there come to you Messengers from amongst you, reciting to you My Verses, then whosoever becomes pious and righteous, on them shall be no fear nor shall they grieve.

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَاسْتَكْبَرُوْا عَنْهَآ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ﴿36﴾

اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا اور ان سے تکبر کیا، وہی لوگ دوزخی ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے ﴿36﴾

**36.** But those who reject Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and treat them with arrogance, they are the dwellers of the (Hell) Fire, they will abide

therein forever.

فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَىٰ عَلَى اللَّهِ كَذِبًا أَوْ كَذَّبَ بِآيَاتِهِ ۚ أُولَٰئِكَ يَنَالُهُمْ نَصِيبُهُم مِّنَ الْكِتَابِ ۖ حَتَّىٰ إِذَا جَاءَتْهُمْ رُسُلُنَا يَتَوَفَّوْنَهُمْ قَالُوا أَيْنَ مَا كُنتُمْ تَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ ۖ قَالُوا ضَلُّوا عَنَّا وَشَهِدُوا عَلَىٰ أَنفُسِهِمْ أَنَّهُمْ كَانُوا كَافِرِينَ ﴿٣٧﴾

چنانچہ اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جس نے اللہ کے بارے میں جھوٹ گھڑا، یا اس کی آیات کو جھٹلایا؟ یہی لوگ ہیں جن کا لکھا ہوا نصیب انھیں مل جائے گا۔ یہاں تک کہ ان کے پاس جب ہمارے فرشتے پہنچیں گے، جو ان کو فوت کریں گے، تو وہ ان سے کہیں گے: آج وہ کہاں ہیں جنھیں تم اللہ کے سوا پکارتے تھے؟ وہ جواب دیں گے: وہ ہم سے کھو گئے، اور وہ اپنے خلاف گواہی دیں گے کہ بے شک وہ کفر کرنے والے تھے﴿37﴾

**37.** Who is more unjust than one who invents a lie against Allāh or rejects His *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.)? For such their appointed portion (good things of this worldly life and their period of stay therein) will reach them from the Book (of Decrees) until when Our messengers (the angel of death and his assistants) come to them to take their souls, they (the angels) will say: "Where are those whom you used to invoke and worship besides Allāh," they will reply, "They have vanished and deserted us." And they will bear witness against themselves, that they were disbelievers.

قَالَ ادْخُلُوا فِي أُمَمٍ قَدْ خَلَتْ مِن قَبْلِكُم مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ فِي النَّارِ ۖ كُلَّمَا دَخَلَتْ أُمَّةٌ لَّعَنَتْ أُخْتَهَا ۖ حَتَّىٰ إِذَا ادَّارَكُوا فِيهَا جَمِيعًا قَالَتْ أُخْرَاهُمْ لِأُولَاهُمْ رَبَّنَا هَٰؤُلَاءِ أَضَلُّونَا فَآتِهِمْ عَذَابًا ضِعْفًا مِّنَ النَّارِ ۖ قَالَ لِكُلٍّ ضِعْفٌ وَلَٰكِن لَّا تَعْلَمُونَ ﴿٣٨﴾

اللہ فرمائے گا: تم ان امتوں کے ساتھ آگ میں داخل ہو جاؤ، جو جنوں اور انسانوں میں سے تم سے پہلے گزر چکی ہیں، جب بھی ایک امت آگ میں داخل ہوگی تو وہ اپنی بہن (اپنے جیسی دوسری امت) پر لعنت کرے گی، یہاں تک کہ جب اس میں وہ سب اکٹھے ہوں گے تو ان کی دوسری جماعت ان کی پہلی جماعت کے بارے میں کہے گی: اے ہمارے رب! ان لوگوں نے ہمیں گمراہ کیا تھا، لہٰذا تو انھیں آگ کا دوگنا عذاب دے۔ اللہ فرمائے گا: (تم میں سے) ہر ایک کے لیے دوگنا (عذاب) ہے، مگر تم نہیں جانتے﴿38﴾

**38.** (Allāh) will say: "Enter you in the company of nations who passed away before you, of men and jinn, into the Fire." Every time a new nation enters, it curses its sister nation (that went before) until they will be gathered all together in the Fire. The last of them will say to the first of them: "Our Lord! These misled us, so give them a double torment of the Fire." He will say: "For each one there is double (torment), but you know not."

وَقَالَتْ أُولَاهُمْ لِأُخْرَاهُمْ فَمَا كَانَ لَكُمْ عَلَيْنَا مِن فَضْلٍ فَذُوقُوا الْعَذَابَ بِمَا كُنتُمْ تَكْسِبُونَ ﴿٣٩﴾

ع 4 8 11

اور ان کی پہلی جماعت ان کی دوسری جماعت سے کہے گی: تمھیں ہم پر کوئی فضیلت حاصل نہیں، چنانچہ تم اس کے بدلے میں عذاب (کا مزہ) چکھو جو کچھ تم کماتے رہے تھے﴿39﴾

**39.** The first of them will say to the last of them: "You were not better than us, so taste the torment for what you used to earn."

إِنَّ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَاسْتَكْبَرُوا عَنْهَا لَا تُفَتَّحُ لَهُمْ أَبْوَابُ السَّمَاءِ وَلَا يَدْخُلُونَ الْجَنَّةَ حَتَّىٰ يَلِجَ الْجَمَلُ فِي سَمِّ الْخِيَاطِ ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي

بے شک جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا اور ان سے تکبر کیا، ان کے لیے آسمان کے دروازے نہیں کھولے جائیں گے، اور نہ وہ جنت میں داخل ہوں گے، یہاں تک کہ اونٹ سوئی کے ناکے میں گھس جائے، اور ہم مجرموں کو اسی طرح بدلہ

**40.** Verily, those who deny Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and treat them with arrogance, for them the gates of heaven will not be opened, and they will not enter Paradise until the camel

الْمُجْرِمِيْنَ ۝

دیتے ہیں۝

goes through the eye of the needle (which is impossible). Thus do We recompense the *Mujrimūn* (criminals, polytheists, sinners).

لَهُمْ مِّنْ جَهَنَّمَ مِهَادٌ وَّمِنْ فَوْقِهِمْ غَوَاشٍ ۭ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ۝

ان کے لیے جہنم ہی کا بچھونا ہوگا، اور ان کے اوپر (اسی کا) اوڑھنا ہوگا، اور ہم ظالموں کو اسی طرح بدلہ دیتے ہیں۝

**41.** Theirs will be a bed of Hell (Fire), and over them coverings (of Hell-fire). Thus do We recompense the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers).

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَا نُكَلِّفُ نَفْسًا اِلَّا وُسْعَهَآ ۡ اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ ۚ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے تو ہم کسی شخص کو اس کی ہمت سے زیادہ تکلیف نہیں دیتے، وہی لوگ جنت والے ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۝

**42.** But those who believed (in the Oneness of Allāh - Islāmic Monotheism), and worked righteousness — We tax not any person beyond his scope — such are the dwellers of Paradise. They will abide therein forever.

وَنَزَعْنَا مَا فِيْ صُدُوْرِهِمْ مِّنْ غِلٍّ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهِمُ الْاَنْهٰرُ ۚ وَقَالُوا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ هَدٰىنَا لِھٰذَا ۣ وَمَا كُنَّا لِنَهْتَدِيَ لَوْلَآ اَنْ هَدٰىنَا اللّٰهُ ۚ لَقَدْ جَاۗءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۭ وَنُوْدُوْٓا اَنْ تِلْكُمُ الْجَنَّةُ اُوْرِثْتُمُوْهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝

اور ان کے دلوں میں جو کینہ ہوگا وہ ہم نکال پھینکیں گے، ان کے نیچے نہریں بہتی ہوں گی، اور وہ کہیں گے: سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جس نے ہمیں یہ سیدھی راہ دکھائی اور اگر یہ بات نہ ہوتی کہ اللہ نے ہمیں ہدایت دی تو ہم ہرگز ایسے نہ تھے کہ ہدایت پاتے، بلاشبہ ہمارے رب کے رسول حق لے کر آئے تھے اور انھیں آواز دی جائے گی کہ یہ ہے وہ جنت جس کے تم ان اعمال کے بدلے وارث بنائے گئے ہو جو تم کرتے تھے۝

**43.** And We shall remove from their breasts any (mutual) hatred or sense of injury (which they had, if at all, in the life of this world); rivers flowing under them, and they will say: "All praise and thanks are Allāh's, Who has guided us to this, and never could we have found guidance, were it not that Allāh had guided us! Indeed, the Messengers of our Lord did come with the truth." And it will be cried out to them: "This is the Paradise which you have inherited for what you used to do."

وَنَادٰٓي اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ اَصْحٰبَ النَّارِ اَنْ قَدْ وَجَدْنَا مَا وَعَدَنَا رَبُّنَا حَقًّا فَهَلْ وَجَدْتُّمْ مَّا وَعَدَ رَبُّكُمْ حَقًّا ۭ قَالُوْا نَعَمْ ۚ فَاَذَّنَ مُؤَذِّنٌۢ بَيْنَهُمْ اَنْ لَّعْنَةُ اللّٰهِ عَلَي الظّٰلِمِيْنَ ۝

اور جنت والے دوزخ والوں سے پکار کر کہیں گے کہ بے شک ہمارے رب نے ہم سے جو وعدہ کیا تھا وہ ہم نے سچا پایا، تو کیا تم نے بھی وہ وعدہ سچا پایا جو تمھارے رب نے تم سے کیا تھا؟ وہ (دوزخی) کہیں گے: ہاں۔ پھر ایک اعلان کرنے والا ان میں اعلان کرے گا کہ ان ظالموں پر اللہ کی لعنت ہے۝

**44.** And the dwellers of Paradise will call out to the dwellers of the Fire (saying): "We have indeed found true what our Lord had promised us; have you also found true what your Lord promised (warned)?" They shall say: "Yes." Then a crier will proclaim between them: "The Curse of Allāh is on the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

الَّذِيْنَ يَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَيَبْغُوْنَهَا عِوَجًا ۚ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ

جو اللہ کی راہ سے روکتے تھے، اور اس میں ٹیڑھ ڈھونڈتے تھے، اور وہ آخرت کا انکار کرنے والے

**45.** Those who hindered (men) from the path of Allāh, and would seek to make it crooked,

كَٰفِرُونَ ﴿٤٥﴾

تھے ﴿٤٥﴾

and they were disbelievers in the Hereafter.

وقف لازم باختلاف

وَبَيْنَهُمَا حِجَابٌ ۚ وَعَلَى الْأَعْرَافِ رِجَالٌ يَعْرِفُونَ كُلًّا بِسِيمَاهُمْ ۚ وَنَادَوْا أَصْحَابَ الْجَنَّةِ أَنْ سَلَامٌ عَلَيْكُمْ ۚ قف لَمْ يَدْخُلُوهَا وَهُمْ يَطْمَعُونَ ﴿٤٦﴾

اوران دونوں (گروہوں) کے درمیان پردہ ہوگا، اور اعراف① پر کچھ لوگ ہوں گے جو ہر ایک (جنتی دوزخی) کو ان کی خاص علامتوں سے پہچانتے ہوں گے، اور وہ جنتیوں کو پکار کر کہیں گے کہ تم پر سلام ہو، اعراف والے (ابھی) جنت میں داخل نہ ہوئے ہوں گے جب کہ وہ اس کی امید رکھتے ہوں گے ﴿٤٦﴾

**46.** And between them will be a (barrier) screen and on *Al-A'rāf*[1] (a wall with elevated places) will be men (whose good and evil deeds would be equal in Scale), who would recognise all (of the Paradise and Hell people), by their marks (the dwellers of Paradise by their white faces and the dwellers of Hell by their black faces). And they will call out to the dwellers of Paradise, "*Salāmun 'Alaikūm*" (peace be on you), and at that time they (men on *Al-A'rāf*) will not yet have entered it (Paradise), but they will hope to enter (it) with certainty.

وَإِذَا صُرِفَتْ أَبْصَارُهُمْ تِلْقَاءَ أَصْحَابِ النَّارِ قَالُوا رَبَّنَا لَا تَجْعَلْنَا مَعَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ﴿٤٧﴾ ع 5/8/12

اور جب ان کی آنکھیں دوزخیوں کی طرف پھیری جائیں گی تو کہیں گے: اے ہمارے رب! تو ہمیں ظالم لوگوں کے ساتھ نہ کر ﴿٤٧﴾

**47.** And when their eyes will be turned towards the dwellers of the Fire, they will say: "Our Lord! Place us not with the people who are *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

وَنَادَىٰ أَصْحَابُ الْأَعْرَافِ رِجَالًا يَعْرِفُونَهُمْ بِسِيمَاهُمْ قَالُوا مَا أَغْنَىٰ عَنْكُمْ جَمْعُكُمْ وَمَا كُنْتُمْ تَسْتَكْبِرُونَ ﴿٤٨﴾

اور اعراف والے کچھ ایسے لوگوں کو پکاریں گے جنھیں وہ ان کی خاص علامتوں سے پہچانتے ہوں گے، وہ کہیں گے کہ تمھیں تمھارے گروہ نے کوئی فائدہ نہیں دیا اور نہ اس تکبر نے (فائدہ دیا) جو تم کرتے تھے ﴿٤٨﴾

**48.** And the men on *Al-A'rāf* (the wall) will call to the men whom they would recognise by their marks, saying: "Of what benefit to you were your great numbers (and hoards of wealth), and your arrogance (against Faith)?"

أَهَٰؤُلَاءِ الَّذِينَ أَقْسَمْتُمْ لَا يَنَالُهُمُ اللَّهُ بِرَحْمَةٍ ۚ ادْخُلُوا الْجَنَّةَ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمْ وَلَا أَنْتُمْ تَحْزَنُونَ ﴿٤٩﴾

کیا یہی وہ لوگ ہیں جن کے بارے میں تم قسمیں کھاتے تھے کہ اللہ ان پر رحمت نہیں کرے گا؟ (ان سے تو کہہ دیا گیا کہ) تم جنت میں داخل ہو جاؤ، تم پر کوئی خوف نہیں اور نہ تم غمگین ہو گے ﴿٤٩﴾

**49.** Are they those, of whom you swore that Allāh would never show them mercy. (Behold! It has been said to them): "Enter Paradise, no fear shall be on you, nor shall you grieve."

وَنَادَىٰ أَصْحَابُ النَّارِ أَصْحَابَ الْجَنَّةِ أَنْ أَفِيضُوا عَلَيْنَا مِنَ الْمَاءِ أَوْ مِمَّا رَزَقَكُمُ اللَّهُ ۚ قَالُوا إِنَّ اللَّهَ حَرَّمَهُمَا عَلَى

اور دوزخ والے جنت والوں کو پکار کر کہیں گے کہ تم کچھ پانی ہم پر انڈیل دو یا اس رزق میں سے، جو اللہ نے تمھیں دیا ہے، (کچھ ہمیں عطا کردو) جنتی کہیں گے: بے شک اللہ نے یہ دونوں چیزیں کافروں پر

**50.** And the dwellers of the Fire will call to the dwellers of Paradise: "Pour on us some water or anything that Allāh has provided you with." They will

[1] (V.7:46) *Al-A'rāf*: It is said that it is a wall between Paradise and Hell and it has on it elevated places. [Please see *Tafsir Al-Qurtubi* (for details).]

① [الْأَعْرَاف] کہا جاتا ہے کہ یہ جنت اور دوزخ کے درمیان ایک جگہ کا نام ہے تفصیل کے لیے ملاحظہ کیجیے: (تفسیر القرطبی: 211/7)

الْكٰفِرِيْنَ ﴿٥٠﴾

حرام کر دی ہیں ﴿٥٠﴾

say: "Both (water and provision) Allāh has forbidden to the disbelievers."

الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا دِيْنَهُمْ لَهْوًا وَّلَعِبًا وَّغَرَّتْهُمُ الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا ۚ فَالْيَوْمَ نَنْسٰىهُمْ كَمَا نَسُوْا لِقَآءَ يَوْمِهِمْ هٰذَا ۙ وَمَا كَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يَجْحَدُوْنَ ﴿٥١﴾

وہ لوگ جنھوں نے اپنے دین کو کھیل تماشا بنالیا، اور انھیں دنیاوی زندگی نے دھوکے میں ڈالے رکھا، چنانچہ آج ہم انھیں اسی طرح بھلا دیں گے جس طرح انھوں نے اپنی اس دن کی ملاقات کو بھلا دیا تھا اور جیسے کہ وہ ہماری آیتوں کا انکار کرتے تھے ﴿٥١﴾

**51.** "Who took their religion as an amusement and play, and the life of the world deceived them." So this Day We shall forget them as they forgot their Meeting of this Day, and as they used to reject Our *Ayāt* (proofs, signs, evidences, verses, lessons, revelations, etc.).

وَلَقَدْ جِئْنٰهُمْ بِكِتٰبٍ فَصَّلْنٰهُ عَلٰى عِلْمٍ هُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿٥٢﴾

اور ہم ان کے پاس ایسی کتاب لائے ہیں جسے ہم نے (اپنے) علم سے تفصیل کے ساتھ بیان کیا ہے، جبکہ وہ ان لوگوں کے لیے ہدایت اور رحمت ہے جو ایمان لاتے ہیں ﴿٥٢﴾

**52.** Certainly, We have brought to them a Book (the Qur'ān) which We have explained in detail with knowledge, — a guidance and a mercy to a people who believe.

هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّا تَاْوِيْلَهٗ ؕ يَوْمَ يَاْتِيْ تَاْوِيْلُهٗ يَقُوْلُ الَّذِيْنَ نَسُوْهُ مِنْ قَبْلُ قَدْ جَآءَتْ رُسُلُ رَبِّنَا بِالْحَقِّ ۚ فَهَلْ لَّنَا مِنْ شُفَعَآءَ فَيَشْفَعُوْا لَنَآ اَوْ نُرَدُّ فَنَعْمَلَ غَيْرَ الَّذِيْ كُنَّا نَعْمَلُ ؕ قَدْ خَسِرُوْٓا اَنْفُسَهُمْ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿٥٣﴾ ع ٦/١٣

ان لوگوں کو اور کسی بات کا انتظار نہیں، صرف اس کے انجام (قیامت) کا انتظار ہے، جس دن اس کا انجام سامنے آئے گا تو وہ لوگ جو اس سے پہلے اس دن کو بھولے ہوئے تھے کہیں گے کہ واقعی ہمارے رب کے رسول حق لے کر آئے تھے، تو کیا ہمارے لیے کوئی سفارشی ہیں کہ وہ ہمارے حق میں سفارش کریں؟ یا ہمیں دنیا میں لوٹا دیا جائے تو ہم ان اعمال سے ہٹ کر عمل کریں جو ہم (پہلے) کیا کرتے تھے؟ بے شک انھوں نے اپنے آپ کو خسارے میں ڈالا اور وہ ساری باتیں ہوا ہو گئیں جو وہ گھڑتے رہتے تھے ﴿٥٣﴾

**53.** Await they just for the final fulfillment of the event? On the Day the event is finally fulfilled (i.e. the Day of Resurrection), those who neglected it before will say: "Verily, the Messengers of our Lord did come with the truth, now are there any intercessors for us that they might intercede on our behalf? Or could we be sent back (to the first life of the world) so that we might do (good) deeds other than those (evil) deeds which we used to do?" Verily, they have lost their ownselves (i.e. destroyed themselves) and that which they used to fabricate (invoking and worshipping others besides Allāh) has gone away from them.

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۚ يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍ بِاَمْرِهٖ ؕ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ؕ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٥٤﴾

بے شک تمھارا رب وہ اللہ ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو چھ دنوں میں پیدا کیا، پھر وہ عرش پر مستوی ہو گیا۔ وہ دن کو رات سے اس طرح ڈھانپتا ہے کہ وہ (رات) جلدی سے اس (دن) کو آ لیتی ہے، اور اس نے سورج، چاند اور تارے اس طرح پیدا کیے کہ وہ سب اس (اللہ) کے حکم کے پابند کر دیے گئے ہیں۔ آگاہ رہو! پیدا کرنا اور حکم صادر کرنا اسی کے لیے روا

**54.** Indeed, your Lord is Allāh, Who created the heavens and the earth in Six Days, and then He rose over (*Istawā*) the Throne (really in a manner that suits His Majesty). He brings the night as a cover over the day, seeking it rapidly, and (He created) the sun, the moon, the stars subjected to His Command.

ہے، اللہ رب العالمین بہت بابرکت ہے ﴿54﴾

Surely, His is the creation and commandment. Blessed is Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!

اُدْعُوْا رَبَّكُمْ تَضَرُّعًا وَّخُفْيَةً ۚ اِنَّهٗ لَا يُحِبُّ الْمُعْتَدِيْنَ ﴿55﴾

تم اپنے رب کو آہ وزاری کرتے ہوئے اور چپکے چپکے پکارو، بے شک وہ حد سے گزرنے والوں کو پسند نہیں کرتا ﴿55﴾

**55.** Invoke your Lord with humility and in secret. He likes not the aggressors.

وَلَا تُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ بَعْدَ اِصْلَاحِهَا وَادْعُوْهُ خَوْفًا وَّطَمَعًا ۚ اِنَّ رَحْمَتَ اللّٰهِ قَرِيْبٌ مِّنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿56﴾

اور زمین کی اصلاح کے بعد تم اس میں فساد نہ کرو، اور اللہ کو خوف سے اور طمع کرتے ہوئے پکارو، بے شک اللہ کی رحمت احسان کرنے والوں کے قریب ہے ﴿56﴾

**56.** And do not do mischief on the earth, after it has been set in order, and invoke Him with fear and hope. Surely, Allāh's Mercy is (ever) near to the good-doers.

وَهُوَ الَّذِىْ يُرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَىْ رَحْمَتِهٖ ۚ حَتّٰٓى اِذَآ اَقَلَّتْ سَحَابًا ثِقَالًا سُقْنٰهُ لِبَلَدٍ مَّيِّتٍ فَاَنْزَلْنَا بِهِ الْمَآءَ فَاَخْرَجْنَا بِهٖ مِنْ كُلِّ الثَّمَرٰتِ ۚ كَذٰلِكَ نُخْرِجُ الْمَوْتٰى لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿57﴾

اور وہی تو ہے جو اپنی رحمت سے پہلے خوشخبری دینے والی ہوائیں بھیجتا ہے حتی کہ جب وہ (ہوائیں) بھاری بادلوں کو اٹھاتی ہیں تو ہم انھیں کسی مردہ شہر کی طرف ہانک دیتے ہیں، پھر ہم ان کے ذریعے سے پانی نازل کرتے ہیں، پھر ہم اس کے ذریعے سے (زمین سے) ہر طرح کے پھل نکالتے ہیں۔ اسی طرح ہم مردوں کو (قبروں سے) نکالیں گے، تاکہ تم نصیحت حاصل کرو ﴿57﴾

**57.** And it is He Who sends the winds as heralds of glad tidings, going before His Mercy (rain). Till when they have carried heavy-laden clouds, We drive it to a land that is dead, then We cause water (rain) to descend thereon. Then We produce every kind of fruit therewith. Similarly, We shall raise up the dead, so that you may remember or take heed.

وَالْبَلَدُ الطَّيِّبُ يَخْرُجُ نَبَاتُهٗ بِاِذْنِ رَبِّهٖ ۚ وَالَّذِىْ خَبُثَ لَا يَخْرُجُ اِلَّا نَكِدًا ۚ كَذٰلِكَ نُصَرِّفُ الْاٰيٰتِ لِقَوْمٍ يَّشْكُرُوْنَ ﴿58﴾

اور جو ستھری زمین ہوتی ہے اس کی پیداوار اپنے رب کے حکم سے (خوب) نکلتی ہے، اور جو خراب ہوتی ہے اس کی پیداوار ناقص ہی نکلتی ہے۔ اسی طرح ہم (اپنی) آیات کو ان لوگوں کے لیے پھیر پھیر کر بیان کرتے ہیں جو شکر کرتے ہیں ﴿58﴾

ع 7 5 14

**58.** The vegetation of a good land comes forth (easily) by the Permission of its Lord; and that which is bad, brings forth nothing but (a little) with difficulty. Thus do We explain variously the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) for a people who give thanks.

لَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۚ اِنِّىْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿59﴾

ہم نے نوح کو اس کی قوم کی طرف بھیجا، چنانچہ اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارے لیے کوئی معبود نہیں، بے شک میں تم پر بہت بڑے دن کا عذاب آنے سے ڈرتا ہوں ﴿59﴾

**59.** Indeed, We sent Nūh (Noah) to his people and he said: "O my people! Worship Allāh! You have no other *Ilāh* (God) but Him. (*Lā ilāha illallāh*: none has the right to be worshipped but Allāh.) Certainly, I fear for you the torment of a Great Day!"

قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِهٖٓ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِىْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿60﴾

اس کی قوم میں سے بعض سرداروں نے کہا: بے شک ہم تو تجھے کھلی گمراہی میں دیکھتے ہیں ﴿60﴾

**60.** The leaders of his people said: "Verily, we see you in plain error."

قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِىْ ضَلٰلَةٌ وَّلٰكِنِّىْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿61﴾

نوح نے کہا: اے میری قوم! میں گمراہ نہیں ہوں بلکہ میں تو سب جہانوں کے رب کی طرف سے رسول ہوں﴿61﴾

**61.** [Nūh (Noah)] said: "O my people! There is no error in me, but I am a Messenger from the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!

اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّىْ وَاَنْصَحُ لَكُمْ وَاَعْلَمُ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿62﴾

میں تمھیں اپنے رب کے پیغامات پہنچاتا ہوں اور تمھاری خیر خواہی کرتا ہوں اور میں اللہ کی طرف سے وہ باتیں جانتا ہوں جو تم نہیں جانتے﴿62﴾

**62.** "I convey to you the Messages of my Lord and give sincere advice to you. And I know from Allāh what you know not.

اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ وَلِتَتَّقُوْا وَلَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ﴿63﴾

کیا تم اس بات پر تعجب کرتے ہو کہ تمھارے پاس تمھارے رب کی طرف سے ایک ایسے آدمی کے ذریعے سے نصیحت آگئی جو تم میں سے ہے؟ تاکہ وہ تمھیں ڈرائے اور تاکہ تم ڈر جاؤ اور تاکہ تم پر رحم کیا جائے﴿63﴾

**63.** "Do you wonder that there has come to you a Reminder from your Lord through a man from amongst you, that he may warn you, so that you may fear Allāh and that you may receive (His) Mercy?"

فَكَذَّبُوْهُ فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ فِى الْفُلْكِ وَاَغْرَقْنَا الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا عَمِيْنَ ﴿64﴾ ع

پھر انھوں نے نوح کو جھٹلایا تو ہم نے اسے اور ان لوگوں کو جو اس کے ساتھ (ایمان لانے والے) تھے کشتی میں بچالیا، اور ہم نے ان لوگوں کو غرق کر دیا جو ہماری آیتوں کو جھٹلاتے تھے، بے شک وہ لوگ (دل کے) اندھے تھے﴿64﴾

**64.** But they denied him, so We saved him and those along with him in the ship, and We drowned those who denied Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.). They were indeed a blind people.

وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ؕ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ؕ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿65﴾

اور ہم نے قوم عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو بھیجا، اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارے لیے کوئی معبود نہیں، کیا پھر تم ڈرتے نہیں؟﴿65﴾

**65.** And to 'Ād (people, We sent) their brother Hūd. He said: "O my people! Worship Allāh! You have no other *Ilāh* (God) but Him. (*Lā ilāha illallāh*: none has the right to be worshipped but Allāh.) Will you not fear (Allāh)?"

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖۤ اِنَّا لَنَرٰىكَ فِىْ سَفَاهَةٍ وَّاِنَّا لَنَظُنُّكَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿66﴾

اس کی قوم میں سے کافر چودھری کہنے لگے: بے شک ہم تجھے بے وقوفی میں پڑا دیکھتے ہیں، اور بے شک ہم تجھے جھوٹوں میں گمان کرتے ہیں﴿66﴾

**66.** The leaders of those who disbelieved among his people said: "Verily, we see you in foolishness, and verily, we think you are one of the liars."

قَالَ يٰقَوْمِ لَيْسَ بِىْ سَفَاهَةٌ وَّلٰكِنِّىْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿67﴾

(ہود نے) کہا: اے میری قوم! میں بے وقوف نہیں ہوں، بلکہ میں تو سب جہانوں کے رب کی طرف سے رسول ہوں﴿67﴾

**67.** (Hūd) said: "O my people! There is no foolishness in me, but (I am) a Messenger from the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!

اُبَلِّغُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّىْ وَاَنَا لَكُمْ نَاصِحٌ اَمِيْنٌ ﴿68﴾

میں اپنے رب کے پیغامات تمھیں پہنچاتا ہوں اور میں تمھارا خیر خواہ اور امین ہوں﴿68﴾

**68.** "I convey to you the Messages of my Lord, and I am a trustworthy adviser (or well-wisher) for you.

اَوَعَجِبْتُمْ اَنْ جَآءَكُمْ ذِكْرٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ عَلٰى رَجُلٍ مِّنْكُمْ لِيُنْذِرَكُمْ ۭ وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ قَوْمِ نُوْحٍ وَّزَادَكُمْ فِي الْخَلْقِ بَصْۜطَةً ۚ فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ﴿69﴾

کیا تم اس بات پر تعجب کرتے ہو کہ تمھارے رب کی طرف سے تمھارے پاس ایک ایسے آدمی کے ذریعے سے نصیحت آئی ہے جو تمھی میں سے ہے، تاکہ وہ تمھیں ڈرائے؟ اور یاد کرو، جب اس نے قوم نوح کے بعد تمھیں زمین میں ایک دوسرے کا جانشین بنایا، اور تمھیں قد وقامت میں بڑھوتری دی، لہٰذا تم اللہ کی نعمتیں یاد کرو تاکہ تم فلاح پاؤ﴿69﴾

**69.** "Do you wonder that there has come to you a Reminder (and an advice) from your Lord through a man from amongst you to warn you? And remember that He made you successors after the people of Nūh (Noah) and increased you amply in stature. So remember the graces (bestowed upon you) from Allāh so that you may be successful."

قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا لِنَعْبُدَ اللّٰهَ وَحْدَهٗ وَنَذَرَ مَا كَانَ يَعْبُدُ اٰبَآؤُنَا ۚ فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿70﴾

انھوں نے کہا: کیا تو ہمارے پاس اس لیے آیا ہے کہ ہم ایک اکیلے اللہ کی عبادت کریں اور انھیں چھوڑ دیں جن کی ہمارے باپ عبادت کرتے تھے؟ چنانچہ اگر تو سچوں میں سے ہے تو ہم پر وہ (عذاب) لے آ جس سے تو ہمیں ڈراتا ہے﴿70﴾

**70.** They said: "Have you come to us that we should worship Allāh Alone and forsake that which our fathers used to worship? So bring us that wherewith you have threatened us if you are of the truthful."

قَالَ قَدْ وَقَعَ عَلَيْكُمْ مِّنْ رَّبِّكُمْ رِجْسٌ وَّغَضَبٌ ۭ اَتُجَادِلُوْنَنِيْ فِيْٓ اَسْمَآءٍ سَمَّيْتُمُوْهَآ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ مَّا نَزَّلَ اللّٰهُ بِهَا مِنْ سُلْطٰنٍ ۭ فَانْتَظِرُوْٓا اِنِّيْ مَعَكُمْ مِّنَ الْمُنْتَظِرِيْنَ ﴿71﴾

ہود نے کہا: تمھارے رب کی طرف سے تم پر عذاب اور غضب نازل ہوا ہی چاہتا ہے۔ کیا تم مجھ سے ان ناموں کے بارے میں جھگڑتے ہو جو تم نے اور تمھارے آباء واجداد نے رکھ لیے ہیں؟ اللہ نے ان کی کوئی دلیل نازل نہیں فرمائی، چنانچہ تم انتظار کرو، بے شک میں بھی تمھارے ساتھ انتظار کرنے والوں میں سے ہوں﴿71﴾

**71.** (Hūd) said: "torment and wrath have already fallen on you from your Lord. Dispute you with me over names which you have named — you and your fathers — with no authority from Allāh? Then wait, I am with you among those who wait."

فَاَنْجَيْنٰهُ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَقَطَعْنَا دَابِرَ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَمَا كَانُوْا مُؤْمِنِيْنَ ﴿72﴾

پھر ہم نے ہود کو اور ان لوگوں کو جو اس کے ہمراہ تھے، اپنی رحمت کے ساتھ نجات دی، اور ہم نے ان لوگوں کی جڑ کاٹ دی جنھوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا، اور وہ ایمان لانے والے نہ تھے﴿72﴾

**72.** So We saved him and those who were with him by a mercy from Us, and We cut the roots of those who denied Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.); and they were not believers.

ع 9 / 8 / 16

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ قَدْ جَآءَتْكُمْ بَيِّنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۭ هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ اٰيَةً فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْٓ اَرْضِ اللّٰهِ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿73﴾

اور ہم نے (قوم) ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو بھیجا۔ صالح نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارے لیے کوئی معبود نہیں، تحقیق تمھارے پاس تمھارے رب کی طرف سے واضح دلیل آ گئی ہے، یہ اللہ کی اونٹنی ہے جو تمھارے لیے خاص نشانی ہے، چنانچہ تم اسے چھوڑ دو کہ اللہ کی زمین میں چرتی پھرے، اور اسے برائی کے ساتھ ہاتھ بھی نہ لگانا ورنہ تمھیں بہت درد ناک عذاب پکڑ لے گا﴿73﴾

**73.** And to Thamūd (people, We sent) their brother Sālih. He said: "O my people! Worship Allāh! You have no other *Ilāh* (God) but Him. (*Lā ilāha illallāh*: none has the right to be worshipped but Allāh.) Indeed there has come to you a clear sign (the miracle of the coming out of a huge she-camel from the midst of a rock) from your Lord. This she-camel of Allāh is a sign to you; so you leave her to graze in

Allāh's earth, and touch her not with harm, lest a painful torment should seize you.

وَاذْكُرُوْٓا اِذْ جَعَلَكُمْ خُلَفَآءَ مِنْۢ بَعْدِ عَادٍ وَّبَوَّاَكُمْ فِي الْاَرْضِ تَتَّخِذُوْنَ مِنْ سُهُوْلِهَا قُصُوْرًا وَّتَنْحِتُوْنَ الْجِبَالَ بُيُوْتًا ۚ فَاذْكُرُوْٓا اٰلَآءَ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْاَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿74﴾

اور یاد کرو، جب اس نے تمھیں قوم عاد کے بعد ایک دوسرے کا جانشین بنایا، اور تمھیں زمین میں ٹھکانا دیا، تم اس کی نرم مٹی سے محلات بناتے ہو اور پہاڑوں سے گھر تراشتے ہو، چنانچہ تم اللہ کی نعمتیں یاد کرو، اور زمین میں فسادی بن کر مت پھرو ﴿74﴾

**74.** And remember when He made you successors after 'Ād (people) and gave you habitations in the land, you build for yourselves palaces in plains, and carve out homes in the mountains. So remember the graces (bestowed upon you) from Allāh, and do not go about making mischief on the earth."

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لِلَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا لِمَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ اَتَعْلَمُوْنَ اَنَّ صٰلِحًا مُّرْسَلٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ۭ قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلَ بِهٖ مُؤْمِنُوْنَ ﴿75﴾

اس کی قوم کے وڈیرے جنھوں نے تکبر کیا، کمزور سمجھے جانے والے ایمان داروں سے کہنے لگے: کیا تم یہ بات جانتے ہو کہ واقعی صالح اپنے رب کی طرف سے بھیجا ہوا ہے؟ انھوں نے کہا: (ہاں) بلاشبہ ہم اس چیز پر ایمان لانے والے ہیں جس کے ساتھ اسے بھیجا گیا ہے ﴿75﴾

**75.** The leaders of those who were arrogant among his people said to those who were counted weak — to such of them as believed: "Know you that Sālih is one sent from his Lord." They said: "We indeed believe in that with which he has been sent."

قَالَ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْٓا اِنَّا بِالَّذِيْٓ اٰمَنْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿76﴾

ان لوگوں نے کہا جنھوں نے تکبر کیا: بے شک ہم اس چیز کا انکار کرنے والے ہیں جس پر تم ایمان لائے ہو ﴿76﴾

**76.** Those who were arrogant said: "Verily, we disbelieve in that which you believe in."

فَعَقَرُوا النَّاقَةَ وَعَتَوْا عَنْ اَمْرِ رَبِّهِمْ وَقَالُوْا يٰصٰلِحُ ائْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿77﴾

چنانچہ انھوں نے اونٹنی کی ٹانگیں کاٹ ڈالیں، اور انھوں نے اپنے رب کے حکم سے سرکشی کی، اور کہا: اے صالح! اگر تو رسولوں میں سے ہے تو ہم پر وہ (عذاب) لے آ جس سے تو ہمیں ڈراتا رہتا ہے ﴿77﴾

**77.** So they killed the she-camel and insolently defied the Commandment of their Lord, and said: "O Sālih! Bring about your threats if you are indeed one of the Messengers (of Allāh)."

فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿78﴾

پھر انھیں زلزلے نے آ لیا، چنانچہ وہ اپنے گھروں میں گھٹنوں کے بل (مردہ) گرے پڑے تھے ﴿78﴾

**78.** So the earthquake seized them, and they lay (dead), prostrate in their homes.

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسَالَةَ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ وَلٰكِنْ لَّا تُحِبُّوْنَ النّٰصِحِيْنَ ﴿79﴾

تب صالح نے ان سے منہ پھیرا اور کہا: اے میری قوم! بے شک میں نے تمھیں اپنے رب کا پیغام پہنچا دیا تھا، اور میں نے تمھیں نصیحت کی تھی لیکن تم نصیحت کرنے والوں کو پسند نہیں کرتے ﴿79﴾

**79.** Then he (Sālih) turned from them, and said: "O my people! I have indeed conveyed to you the Message of my Lord, and have given you good advice but you like not good advisers."

وَلُوْطًا اِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ اَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ مَا سَبَقَكُمْ بِهَا مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿80﴾

اور لوط کو بھیجا، جب اس نے اپنی قوم سے کہا: کیا تم ایسی بے حیائی کرتے ہو جو تم سے پہلے دنیا والوں میں سے کسی نے بھی نہیں کی؟ ﴿80﴾

**80.** And (remember) Lūt (Lot), when he said to his people: "Do you commit the worst sin such as none preceding you has committed in the *'Ālamīn* (mankind and jinn)?

إِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ الرِّجَالَ شَهْوَةً مِّن دُونِ النِّسَاءِ ۚ بَلْ أَنتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُونَ ﴿٨١﴾

بے شک تم جنسی خواہش پوری کرنے کے لیے عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے پاس آتے ہو، بلکہ تم لوگ حد سے بڑھ جانے والے ہو (81)

**81.** "Verily, you practise your lusts on men instead of women. Nay, but you are a people transgressing beyond bounds (by committing great sins)."

وَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهِ إِلَّا أَن قَالُوا أَخْرِجُوهُم مِّن قَرْيَتِكُمْ ۖ إِنَّهُمْ أُنَاسٌ يَتَطَهَّرُونَ ﴿٨٢﴾

اور اس کی قوم کا جواب بس یہی تھا کہ انھوں نے کہا: انھیں اپنی بستی سے نکال دو، بے شک یہ لوگ بڑے پاک صاف بنتے ہیں (82)

**82.** And the answer of his people was only that they said: "Drive them out of your town, these are indeed men who want to be pure (from sins)!"

فَأَنجَيْنَاهُ وَأَهْلَهُ إِلَّا امْرَأَتَهُ كَانَتْ مِنَ الْغَابِرِينَ ﴿٨٣﴾

پھر ہم نے اسے اور اس کے گھر والوں کو نجات دی، سوائے اس کی بیوی کے، وہ پیچھے رہنے (ہلاک ہونے) والوں میں شامل ہوگئی (83)

**83.** Then We saved him and his family, except his wife; she was of those who remained behind (in the torment).

وَأَمْطَرْنَا عَلَيْهِم مَّطَرًا ۖ فَانظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِينَ ﴿٨٤﴾

ع 10 12 17

اور ہم نے ان پر پتھروں کی بارش برسائی، چنانچہ دیکھ لیجیے مجرموں کا انجام کیسا ہوا؟ (84)

**84.** And We rained down on them a rain (of stones). Then see what was the end of the *Mujrimūn* (criminals, polytheists and sinners).

وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۗ قَالَ يَا قَوْمِ اعْبُدُوا اللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُ ۖ قَدْ جَاءَتْكُم بَيِّنَةٌ مِّن رَّبِّكُمْ ۖ فَأَوْفُوا الْكَيْلَ وَالْمِيزَانَ وَلَا تَبْخَسُوا النَّاسَ أَشْيَاءَهُمْ وَلَا تُفْسِدُوا فِي الْأَرْضِ بَعْدَ إِصْلَاحِهَا ۚ ذَٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ﴿٨٥﴾

اور ہم نے اہل مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا۔ اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارے لیے کوئی معبود نہیں، تمھارے پاس تمھارے رب کی طرف سے واضح دلیل آ گئی ہے، لہٰذا تم ناپ اور تول کو پورا کرو، اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم کر کے مت دو، اور تم زمین کی اصلاح کے بعد اس میں فساد نہ کرو، یہ تمھارے لیے بہتر ہے اگر تم مومن ہو (85)

**85.** And to (the people of) Madyan (Midian), (We sent) their brother Shu'aib. He said: "O my people! Worship Allāh! You have no other *Ilāh* (God) but Him. [*Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh).] Verily, a clear proof (sign) from your Lord has come to you; so give full measure and full weight and wrong not men in their things, and do not do mischief on the earth after it has been set in order, that will be better for you, if you are believers."

وَلَا تَقْعُدُوا بِكُلِّ صِرَاطٍ تُوعِدُونَ وَتَصُدُّونَ عَن سَبِيلِ اللَّهِ مَنْ آمَنَ بِهِ وَتَبْغُونَهَا عِوَجًا ۚ وَاذْكُرُوا إِذْ كُنتُمْ قَلِيلًا فَكَثَّرَكُمْ ۖ وَانظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِينَ ﴿٨٦﴾

اور تم ہر ایک راستے پر مت بیٹھو، تم اس شخص کو ڈراتے اور اللہ کے راستے سے روکتے ہو جو اس پر ایمان لے آئے، اور تم اس راہ میں ٹیڑھ تلاش کرتے ہو، اور یاد کرو جب تم تھوڑے تھے، پھر اس نے تمھیں زیادہ کر دیا۔ اور دیکھو! فسادیوں کا انجام کیسا ہوا تھا؟ (86)

**86.** "And sit not on every road, threatening, and hindering from the path of Allāh those who believe in Him, and seeking to make it crooked. And remember when you were but few, and He multiplied you. And see what was the end of the *Mufsidūn* (mischief-makers, corrupters, liars).

وَإِن كَانَ طَائِفَةٌ مِّنكُمْ آمَنُوا بِالَّذِي أُرْسِلْتُ بِهِ وَطَائِفَةٌ لَّمْ يُؤْمِنُوا فَاصْبِرُوا

اور اگر تم میں سے کچھ لوگ اس حکم پر ایمان لے آئے ہیں جو مجھے دے کر بھیجا گیا ہے اور کچھ دوسرے

**87.** "And if there is a party of you who believe in that with

حَتّٰى يَحْكُمَ اللّٰهُ بَيْنَنَا ۚ وَهُوَ خَيْرُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿87﴾

ایمان نہیں لائے ہیں تو تم ذرا صبر کرو، یہاں تک کہ اللہ ہمارے درمیان فیصلہ کر دے،① اور وہ سب سے بہتر فیصلہ کرنے والا ہے ﴿87﴾

which I have been sent and a party who do not believe, so be patient until Allāh judges between us, and He is the Best of judges."[1]

---

[1] (V.7:87)

A) Narrated 'Abdullāh bin 'Umar رضي الله عنهما: Allāh's Messenger ﷺ said, "Surely, everyone of you is a guardian and is responsible for his charges: The *Imām* (ruler) of the people is a guardian and is responsible for his subjects; a man is the guardian of his family (household) and is responsible for his subjects; a woman is the guardian of her husband's home and of his children and is responsible for them; and the slave of a man is a guardian of his master's property and is responsible for it. Surely, everyone of you is a guardian and responsible for his charges."

[*Sahih Al-Bukhārī*, 9/7138 (O.P.252)]

B) Narrated Tarīf Abū Tamīmah: I saw Safwān and Jundub and Safwān's companions when Jundub was advising. They said, "Did you hear something from Allāh's Messenger ﷺ?" Jundub said, "I heard him saying, 'Whoever does a good deed in order to show-off, Allāh will expose his intentions on the Day of Resurrection (before the people), and whoever puts the people into difficulties, Allāh will put him into difficulties on the Day of Resurrection.'" The people said (to Jundub), "Advise us." He said, "The first thing of the human body to putrefy is the abdomen, so he who can eat nothing but good food (*Halāl* and earned lawfully) should do so, and he who does as much as he can that nothing intervenes between him and Paradise by not shedding even a handful of blood (i.e. murdering), should do so." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/7152 (O.P.266)]

C) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: While the Prophet ﷺ and I were coming out of the mosque, a man met us outside the gate. The man said, "O Allāh's Messenger! When will be the Hour?" The Prophet ﷺ asked him, "What have you prepared for it?" The man became afraid and ashamed and then said, "O Allāh's Messenger! I haven't prepared for it much of *Saum* (fasts), *Salāt* (prayers) or charitable gifts but I love Allāh and His Messenger." The Prophet ﷺ said, "You will be with the one whom you love." [*Sahih Al-Bukhārī*, 9/7153 (O.P.267)]

D) Narrated Abu Dhar رضي الله عنه: Once I went to him (the Prophet ﷺ) and he said, "By Allāh in Whose Hand my soul is (or probably said, "By Allāh, except whom none has the right to be worshipped)" whoever had camels or cows or sheep and did not pay their *Zakāt* (charity), those animals will be brought on the Day of Resurrection far bigger and fatter than before and they will tread him under their hooves, and will butt him with their horns (and those animals will come in circle). When the last does its turn, the first will start again, and this punishment will go on till Allāh has finished the judgements amongst the people." [*Sahih Al-Bukhārī*, 2/1460 (O.P.539)]

① یہ فیصلہ دنیا میں بھی ہو سکتا ہے تاہم آخرت میں تو یقیناً ہوگا، چنانچہ وہاں ہر ایک سے باز پرس ہوگی اور پھر اس کی روشنی میں فیصلے ہوں گے جیسے احادیث میں بھی ہے کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے ہر شخص نگران (ذمے دار) ہے اور اس سے اس کی رَعیّت کے بارے میں باز پرس ہوگی، امام (حکمران) اپنی رعایا پر نگران ہے اور اس سے اس کی رعایا کے بارے میں باز پرس ہوگی، آدمی اپنے اہل وعیال پر نگران ہے اور اس سے اُس کی رَعیت کے بارے میں باز پرس ہوگی، عورت اپنے شوہر کے گھر اور اس کے بچوں پر نگران ہے اور اس سے ان کے بارے میں باز پرس ہوگی، خادم اپنے آقا کے مال کا نگران ہے اور اس سے اس کی رعیت کے بارے میں باز پرس ہوگی اور تم میں سے ہر شخص نگران ہے اور اس سے اس کی رعیت کے متعلق باز پرس ہوگی۔'' (صحيح البخاری، الأحکام، باب: 1 حدیث: 7138) ایک دوسری حدیث میں فرمایا: ''جو کوئی دکھلاوے کے لیے کوئی نیک کام کرتا ہے تو اللہ تعالیٰ قیامت کے دن (لوگوں کے سامنے) اس کی نیت کو ظاہر کر دے گا اور جو کوئی لوگوں پر سختی کرے گا تو قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اِس پر سختی کرے گا......'' (صحيح البخاری، الأحکام، باب: 9 حدیث: 7152) ایک آدمی نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! قیامت کب قائم ہوگی؟ آپ ﷺ نے فرمایا: ''تو نے اس (قیامت کے دن) کے لیے کیا کچھ تیار کیا ہے؟'' تو وہ آدمی شرمندہ اور خوفزدہ ہو گیا اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول! میں نے اس کے لیے بہت زیادہ روزے، صدقات اور نمازیں تو تیار نہیں کی ہیں لیکن میں اللہ اور اس کے رسول سے محبت کرتا ہوں۔ اس پر نبی ﷺ نے فرمایا: ''تو اُسی کے ساتھ ہوگا جس سے تو محبت کرتا ہے۔'' (صحيح البخاری، الأحکام، باب: 10 حدیث: 7153) ابوذر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ میں ایک دفعہ نبی ﷺ کی خدمت میں حاضر ہوا تو آپ ﷺ نے فرمایا: ''اس اللہ کی قسم، جس کے قبضے میں میری جان ہے! جس کسی کے پاس اُونٹ، گائے اور بکریاں ہوں اور وہ زکاۃ ادا نہ کرے تو قیامت کے دن ان جانوروں کو لایا جائے گا جبکہ وہ پہلے سے بہت بڑے اور بہت زیادہ فربہ ہوں گے، وہ اسے اپنے کھروں (پاؤں) تلے روندیں گے اور سینگوں سے ماریں گے اور اس پر مسلسل چکر لگاتے رہیں گے اور یہ سزا اس وقت تک جاری رہے گی جب تک اللہ تعالیٰ تمام انسانوں کے درمیان فیصلہ نہ کر لے گا۔'' (صحيح البخاری، الزکاۃ باب: 43 حدیث: 1460)

قَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ اسْتَكْبَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَنُخْرِجَنَّكَ يٰشُعَيْبُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَكَ مِنْ قَرْيَتِنَاۤ اَوْ لَتَعُوْدُنَّ فِيْ مِلَّتِنَا ؕ قَالَ اَوَلَوْ كُنَّا كٰرِهِيْنَ ﴿۸۸﴾

اس کی قوم میں سے جو سردار تکبر کرتے تھے، انھوں نے کہا: اے شعیب! ہم تجھے اور ان لوگوں کو جو تیرے ساتھ ایمان لائے ہیں، اپنی بستی سے ضرور نکال دیں گے یا تم ہمارے دین میں لوٹ آؤ گے۔ شعیب نے کہا: کیا (ہم تمھارے دین میں آ جائیں) اگرچہ ہم (اس سے) کراہت کرتے ہیں؟ ﴿۸۸﴾

**88.** The chiefs of those who were arrogant among his people said: "We shall certainly drive you out, O Shu'aib, and those who have believed with you from our town, or else you (all) shall return to our religion." He said: "Even though we hate it?"

قَدِ افْتَرَيْنَا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا اِنْ عُدْنَا فِيْ مِلَّتِكُمْ بَعْدَ اِذْ نَجّٰىنَا اللّٰهُ مِنْهَا ؕ وَمَا يَكُوْنُ لَنَاۤ اَنْ نَّعُوْدَ فِيْهَاۤ اِلَّاۤ اَنْ يَّشَآءَ اللّٰهُ رَبُّنَا ؕ وَسِعَ رَبُّنَا كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ؕ عَلَى اللّٰهِ تَوَكَّلْنَا ؕ رَبَّنَا افْتَحْ بَيْنَنَا وَبَيْنَ قَوْمِنَا بِالْحَقِّ وَاَنْتَ خَيْرُ الْفٰتِحِيْنَ ﴿۸۹﴾

ہم نے (گویا) اللہ پر جھوٹ باندھا اگر ہم تمھارے دین میں لوٹ آئیں جبکہ اللہ ہمیں اس سے نجات دے چکا ہے اور ہمارے لائق نہیں کہ ہم اس میں لوٹ آئیں مگر یہ کہ اللہ، ہمارا رب چاہے۔ ہمارے رب نے ہر چیز کو (اپنے) علم سے گھیر رکھا ہے، ہم نے اللہ ہی پر بھروسا کیا ہے۔ (اور ہم دعا کرتے ہیں) اے ہمارے رب! تو ہمارے اور ہماری قوم کے درمیان حق کے ساتھ فیصلہ کر، اور تو بہترین فیصلہ کرنے والا ہے ﴿۸۹﴾

**89.** "We should have invented a lie against Allāh if we returned to your religion, after Allāh has rescued us from it. And it is not for us to return to it unless Allāh, our Lord, should will. Our Lord comprehends all things in His Knowledge. In Allāh (Alone) we put our trust. Our Lord! Judge between us and our people in truth, for You are the Best of those who give judgment."

وَقَالَ الْمَلَاُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ قَوْمِهٖ لَئِنِ اتَّبَعْتُمْ شُعَيْبًا اِنَّكُمْ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ﴿۹۰﴾

اور اس کی قوم میں سے وہ سردار جنھوں نے کفر کیا تھا، کہنے لگے: اگر تم نے شعیب کی پیروی کی تو بے شک تم ضرور خسارہ پانے والے ہوگے ﴿۹۰﴾

**90.** The chiefs of those who disbelieved among his people said (to their people): "If you follow Shu'aib, be sure then you will be the losers!"

فَاَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿۹۱﴾

پھر انھیں زلزلے نے آ پکڑا، چنانچہ وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے ﴿۹۱﴾

**91.** So the earthquake seized them and they lay (dead), prostrate in their homes.

الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَاَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ۛۚ اَلَّذِيْنَ كَذَّبُوْا شُعَيْبًا كَانُوْا هُمُ الْخٰسِرِيْنَ ﴿۹۲﴾

جن لوگوں نے شعیب کو جھٹلایا وہ (یوں ہو گئے) جیسے ان گھروں میں کبھی بسے ہی نہ تھے۔ جن لوگوں نے شعیب کو جھٹلایا وہی خسارہ پانے والے تھے ﴿۹۲﴾

**92.** Those who denied Shu'aib, became as if they had never dwelt there (in their homes). Those who denied Shu'aib, they were the losers.

فَتَوَلّٰى عَنْهُمْ وَقَالَ يٰقَوْمِ لَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ رِسٰلٰتِ رَبِّيْ وَنَصَحْتُ لَكُمْ ۚ فَكَيْفَ اٰسٰى عَلٰى قَوْمٍ كٰفِرِيْنَ ﴿۹۳﴾

پھر شعیب نے ان سے منہ پھیر کر کہا: اے میری قوم! یقیناً میں نے تو اپنے رب کے پیغامات تمھیں پہنچا دیے اور تمھاری خیر خواہی کی، پھر میں کافر قوم پر غم کیوں کھاؤں؟ ﴿۹۳﴾

**93.** Then he (Shu'aib) turned from them and said: "O my people! I have indeed conveyed my Lord's Messages to you and I have given you good advice. Then how can I grieve for a disbelieving people's (destruction)."

وَمَاۤ اَرْسَلْنَا فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّبِيٍّ اِلَّاۤ اَخَذْنَاۤ اَهْلَهَا بِالْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ لَعَلَّهُمْ يَضَّرَّعُوْنَ ﴿۹۴﴾

اور جب بھی ہم نے کسی بستی میں کوئی نبی بھیجا تو اس بستی والوں کو تنگی اور سختی میں مبتلا کیا، تاکہ وہ عاجزی اختیار کریں ﴿۹۴﴾

**94.** And We sent no Prophet to any town (and they denied him), but We seized its people with suffering from extreme poverty (or loss in wealth) and loss of

health (and calamities), so that they might humble themselves (and repent to Allāh).

ثُمَّ بَدَّلْنَا مَكَانَ السَّيِّئَةِ الْحَسَنَةَ حَتّٰى عَفَوْا وَّقَالُوْا قَدْ مَسَّ اٰبَآءَنَا الضَّرَّآءُ وَالسَّرَّآءُ فَاَخَذْنٰهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿٩٥﴾

پھر ہم نے (ان کی) بدحالی کو خوشحالی میں بدل دیا یہاں تک کہ وہ خوب پھلے پھولے اور کہنے لگے: ہمارے باپ دادا کو بھی تنگی اور راحت پیش آئی تھی، تب ہم نے انھیں اچانک پکڑ لیا اور انھیں خبر تک نہ ہو سکی ﴿٩٥﴾

**95.** Then We changed the evil for the good, until they increased in number and in wealth, and said: "Our fathers were touched with evil (loss of health and calamities) and with good (prosperity)." So, We seized them all of a sudden while they were unaware.

وَلَوْ اَنَّ اَهْلَ الْقُرٰٓى اٰمَنُوْا وَاتَّقَوْا لَفَتَحْنَا عَلَيْهِمْ بَرَكٰتٍ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَلٰكِنْ كَذَّبُوْا فَاَخَذْنٰهُمْ بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ﴿٩٦﴾

اور اگر ان بستیوں والے ایمان لے آتے اور پرہیزگاری اختیار کرتے تو ہم ان پر آسمان اور زمین کی برکتوں کے دروازے کھول دیتے لیکن انھوں نے (دین حق کو) جھٹلایا تو ہم نے انھیں (ان کے برے عملوں کے باعث) پکڑ لیا جو وہ کرتے رہتے تھے ﴿٩٦﴾

**96.** And if the people of the towns had believed and had the *Taqwā* (piety), certainly, We should have opened for them blessings from the heaven and the earth, but they denied (the Messengers). So, We took them (with punishment) for what they used to earn (polytheism and crimes).

اَفَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا بَيَاتًا وَّهُمْ نَآئِمُوْنَ ﴿٩٧﴾

کیا پھر بستیوں والے اس (بات) سے بے خوف ہو گئے ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب رات کو آ جائے اور وہ سوئے ہوئے ہوں؟ ﴿٩٧﴾

**97.** Did the people of the towns then feel secure against the coming of Our punishment by night while they were asleep?

اَوَاَمِنَ اَهْلُ الْقُرٰٓى اَنْ يَّاْتِيَهُمْ بَاْسُنَا ضُحًى وَّهُمْ يَلْعَبُوْنَ ﴿٩٨﴾

یا بستیوں والے اس (بات) سے بے خوف ہو گئے ہیں کہ ان پر ہمارا عذاب دن چڑھے آ جائے اور وہ کھیل تماشے میں مصروف ہوں؟ ﴿٩٨﴾

**98.** Or, did the people of the towns then feel secure against the coming of Our punishment in the forenoon while they were playing?

اَفَاَمِنُوْا مَكْرَ اللّٰهِ ۚ فَلَا يَاْمَنُ مَكْرَ اللّٰهِ اِلَّا الْقَوْمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿٩٩﴾ ع

کیا پھر وہ اللہ کی تدبیر سے بے خوف ہو گئے ہیں؟ اللہ کی تدبیر سے بے خوف تو وہی لوگ ہوتے ہیں جو خسارہ پانے والے ہوں ﴿٩٩﴾

**99.** Did they then feel secure against the Plan of Allāh? None feels secure from the Plan of Allāh except the people who are the losers.

12 ع 2

اَوَلَمْ يَهْدِ لِلَّذِيْنَ يَرِثُوْنَ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ اَهْلِهَآ اَنْ لَّوْ نَشَآءُ اَصَبْنٰهُمْ بِذُنُوْبِهِمْ ۚ وَنَطْبَعُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ﴿١٠٠﴾

کیا ان لوگوں پر واضح نہیں ہوا جو زمین میں (پہلے بسنے والوں (کی ہلاکت) کے بعد اس کے وارث ہوئے کہ اگر ہم چاہیں تو ان کے گناہوں کی وجہ سے انھیں مصیبتوں میں مبتلا کر دیں اور ان کے دلوں پر مہر لگا دیں، پھر وہ (کچھ) نہ سن پائیں؟ ﴿١٠٠﴾

**100.** Is it not clear to those who inherit the earth in succession from its (previous) possessors, that had We willed, We would have punished them for their sins. And We seal up their hearts so that they hear not?

تِلْكَ الْقُرٰى نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآئِهَا ۚ وَلَقَدْ جَآءَتْهُمْ رُسُلُهُمْ بِالْبَيِّنٰتِ ۚ فَمَا كَانُوْا لِيُؤْمِنُوْا بِمَا كَذَّبُوْا مِنْ

(اے نبی!) یہ وہ بستیاں ہیں جن کی کچھ خبریں ہم آپ سے بیان کرتے ہیں اور یقیناً ان کے رسول ان کے پاس کھلی نشانیاں لے کر آئے، چنانچہ جس

**101.** Those were the towns whose story We relate to you (O Muhammad ﷺ). And there came indeed to them their Messengers

قَبْلُ ۭ كَذٰلِكَ يَطْبَعُ اللّٰهُ عَلٰي قُلُوْبِ الْكٰفِرِيْنَ ﴿١٠١﴾

چیز کو وہ پہلے جھٹلا چکے تھے، اس پر ایمان لانے کے روادار نہ ہوئے۔ اللہ اسی طرح کافروں کے دلوں پر مہر لگا دیتا ہے﴿101﴾

with clear proofs, but they were not to believe in that which they had rejected before. Thus Allāh does seal up the hearts of the disbelievers (from every kind of religious guidance).

وَمَا وَجَدْنَا لِاَكْثَرِهِمْ مِّنْ عَهْدٍ ۚ وَاِنْ وَّجَدْنَآ اَكْثَرَهُمْ لَفٰسِقِيْنَ ﴿١٠٢﴾

اور ہم نے ان میں سے اکثر میں عہد (کا پاس) نہیں پایا اور بلاشبہ ہم نے ان میں سے اکثر کو نافرمان ہی پایا﴿102﴾

**102.** And most of them We found not true to their covenant, but most of them We found indeed *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

ثُمَّ بَعَثْنَا مِنْۢ بَعْدِهِمْ مُّوْسٰي بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ىِٕهٖ فَظَلَمُوْا بِهَا ۚ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿١٠٣﴾

پھر ان (نبیوں) کے بعد ہم نے موسیٰ کو اپنی نشانیوں کے ساتھ فرعون اور اس کے درباریوں کے پاس بھیجا تو انھوں نے ان (نشانیوں) کو نہ مانا، پھر دیکھیے فساد کرنے والوں کا انجام کیا ہوا؟﴿103﴾

**103.** Then after them We sent Mūsā (Moses) with Our Signs to Fir'aun (Pharaoh) and his chiefs, but they wrongfully rejected them. So, see how was the end of the *Mufsidūn* (mischief-makers, corrupters).

وَقَالَ مُوْسٰي يٰفِرْعَوْنُ اِنِّىْ رَسُوْلٌ مِّنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٠٤﴾

اور موسیٰ نے کہا: اے فرعون! بے شک میں سب جہانوں کے رب کی طرف سے رسول ہوں﴿104﴾

**104.** And Mūsā (Moses) said: "O Fir'aun (Pharaoh)! Verily, I am a Messenger from the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

حَقِيْقٌ عَلٰٓي اَنْ لَّآ اَقُوْلَ عَلَي اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ ۭ قَدْ جِئْتُكُمْ بِبَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَرْسِلْ مَعِيَ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ ﴿١٠٥﴾

مجھ پر واجب ہے کہ میں اللہ کی طرف سے حق کے سوا کچھ نہ کہوں۔ تحقیق میں تمھارے پاس تمھارے رب کی طرف سے واضح دلیل لایا ہوں، لہٰذا تو بنی اسرائیل کو میرے ساتھ بھیج دے﴿105﴾

**105.** "Proper it is for me that I say nothing concerning Allāh but the truth. Indeed I have come to you from your Lord with a clear proof. So let the Children of Israel depart along with me."

قَالَ اِنْ كُنْتَ جِئْتَ بِاٰيَةٍ فَاْتِ بِهَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿١٠٦﴾

فرعون نے کہا: اگر تو کوئی نشانی لے کر آیا ہے تو وہ پیش کر، اگر تو سچوں میں سے ہے﴿106﴾

**106.** [Fir'aun (Pharaoh)] said: "If you have come with a sign, show it forth, if you are one of those who tell the truth."

فَاَلْقٰى عَصَاهُ فَاِذَا هِىَ ثُعْبَانٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٠٧﴾

تب موسیٰ نے اپنا عصا (زمین پر) ڈالا تو وہ اسی وقت اژدہا (بن کر) ظاہر ہوا﴿107﴾

**107.** Then [Mūsā (Moses)] threw his stick and behold! it was a serpent, manifest!

وَّنَزَعَ يَدَهٗ فَاِذَا هِىَ بَيْضَاۗءُ لِلنّٰظِرِيْنَ ﴿١٠٨﴾ ع 13 3

اور موسیٰ نے (بغل سے) اپنا ہاتھ (باہر) نکالا تو وہ دیکھنے والوں کے لیے چمکتا ہوا سفید تھا﴿108﴾

**108.** And he drew out his hand, and behold! it was white (with radiance) for the beholders.

قَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ اِنَّ هٰذَا لَسٰحِرٌ عَلِيْمٌ ﴿١٠٩﴾

فرعون کی قوم کے سرداروں نے کہا: بے شک یہ تو ماہر جادوگر ہے﴿109﴾

**109.** The chiefs of the people of Fir'aun (Pharaoh) said: "This is indeed a well-versed sorcerer;

يُّرِيْدُ اَنْ يُّخْرِجَكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ ۚ فَمَاذَا تَاْمُرُوْنَ ﴿١١٠﴾

یہ چاہتا ہے کہ تمھیں تمھاری سرزمین سے نکال دے، پس تم کیا مشورہ دیتے ہو؟﴿110﴾

**110.** "He wants to get you out of your land, so what do you advise?"

قَالُوْٓا اَرْجِهْ وَاَخَاهُ وَاَرْسِلْ فِي الْمَدَاۗىِٕنِ

انھوں نے کہا: اسے اور اس کے بھائی (ہارون) کو

**111.** They said: "Put him and his

حٰشِرِيْنَ ﴿١١١﴾

مہلت دے اور شہروں میں ہرکارے بھیج دے ﴿١١١﴾

brother off (for a time), and send callers to the cities to collect —

يَاْتُوْكَ بِكُلِّ سٰحِرٍ عَلِيْمٍ ﴿١١٢﴾

(تاکہ) وہ ہر ماہر جادوگر کو تیرے پاس لے آئیں ﴿١١٢﴾

**112.** "That they bring to you all well-versed sorcerers."

وَجَآءَ السَّحَرَةُ فِرْعَوْنَ قَالُوْٓا اِنَّ لَنَا لَاَجْرًا اِنْ كُنَّا نَحْنُ الْغٰلِبِيْنَ ﴿١١٣﴾

اور وہ جادوگر فرعون کے پاس آئے، تو انھوں نے کہا: یقیناً ہمارے لیے انعام ہوگا اگر ہم غالب آگئے؟ ﴿١١٣﴾

**113.** And so the sorcerers came to Fir'aun (Pharaoh). They said: "Indeed there will be a (good) reward for us if we are the victors."

قَالَ نَعَمْ وَاِنَّكُمْ لَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ﴿١١٤﴾

فرعون نے کہا: ہاں، اور بے شک تم (میرے) مقرب لوگوں میں سے ہوگے ﴿١١٤﴾

**114.** He said: "Yes, and moreover you will (in that case) be of the nearest (to me)."

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ نَحْنُ الْمُلْقِيْنَ ﴿١١٥﴾

جادوگروں نے کہا: اے موسیٰ! یا تو تو ڈال یا (پہلے) ہم ہی (اپنا جادو) ڈالیں ﴿١١٥﴾

**115.** They said: "O Mūsā (Moses)! Either you throw (first), or shall we have the (first) throw?"

قَالَ اَلْقُوْا ۚ فَلَمَّآ اَلْقَوْا سَحَرُوْٓا اَعْيُنَ النَّاسِ وَاسْتَرْهَبُوْهُمْ وَجَآءُوْ بِسِحْرٍ عَظِيْمٍ ﴿١١٦﴾

موسیٰ نے کہا: (پہلے) تم ڈالو، پھر جب انھوں نے (اپنی لاٹھیاں اور رسیاں) ڈالیں تو لوگوں کی آنکھوں پر جادو کر دیا اور انھیں (لاٹھیوں اور رسیوں کے سانپوں سے) ڈرایا، اور وہ بہت بڑا جادو لائے تھے ﴿١١٦﴾

**116.** He [Mūsā (Moses)] said: "Throw you (first)." So when they threw, they bewitched the eyes of the people, and struck terror into them, and they displayed a great magic.

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۚ فَاِذَا هِيَ تَلْقَفُ مَا يَاْفِكُوْنَ ﴿١١٧﴾

اور ہم نے موسیٰ کی طرف وحی کی کہ تو (بھی) اپنا عصا ڈال۔ (جب اس نے ڈالا) تو وہ دیکھتے دیکھتے (اژدہا بن کر ان سانپوں کو) نگلنے لگا جو وہ (جادوگر) گھڑتے تھے ﴿١١٧﴾

**117.** And We revealed to Mūsā (Moses) (saying): "Throw your stick," and behold! It swallowed up straight away all the falsehood which they showed.

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١١٨﴾

بالآخر حق ثابت ہو گیا اور جو کچھ وہ لوگ کر رہے تھے، باطل ٹھہرا ﴿١١٨﴾

**118.** Thus truth was confirmed, and all that they did was made of no effect.

فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ ﴿١١٩﴾

تب وہ جادوگر وہیں مغلوب ہو گئے اور ذلیل وخوار ہو کر پیچھے ہٹ آئے ﴿١١٩﴾

**119.** So they were defeated there and returned disgraced.

وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ ﴿١٢٠﴾

اور جادوگر (بے اختیار) سجدے میں گر پڑے ﴿١٢٠﴾

**120.** And the sorcerers fell down prostrate.

قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٢١﴾

انھوں نے کہا: ہم رب العالمین پر ایمان لے آئے ﴿١٢١﴾

**121.** They said: "We believe in the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ ﴿١٢٢﴾

موسیٰ اور ہارون کے رب پر ﴿١٢٢﴾

**122.** "The Lord of Mūsā (Moses) and Hārūn (Aaron)."

قَالَ فِرْعَوْنُ اٰمَنْتُمْ بِهٖ قَبْلَ اَنْ اٰذَنَ لَكُمْ ۚ اِنَّ هٰذَا لَمَكْرٌ مَّكَرْتُمُوْهُ فِي الْمَدِيْنَةِ لِتُخْرِجُوْا مِنْهَآ اَهْلَهَا ۚ

فرعون نے کہا: (کیا) تم میرے اجازت دینے سے پہلے اس پر ایمان لے آئے ہو؟ بے شک یہ مکر ہے، تم نے اس شہر میں (مل کر) یہ مکر کیا ہے تاکہ یہاں

**123.** Fir'aun (Pharaoh) said: "You have believed in him [Mūsā (Moses)] before I give you permission. Surely, this is a plot

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ﴿۱۲۳﴾

رہنے والوں کو اس (شہر) سے نکال دو، پھر جلد ہی (اس کا نتیجہ) تم جان لو گے ﴿۱۲۳﴾

which you have plotted in the city to drive out its people, but you shall come to know.

لَاُقَطِّعَنَّ اَيْدِيَكُمْ وَاَرْجُلَكُمْ مِّنْ خِلَافٍ ثُمَّ لَاُصَلِّبَنَّكُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۲۴﴾

میں تمھارے ہاتھ اور پاؤں مخالف طرف سے ضرور کاٹ دوں گا، پھر میں تم سب کو ضرور سولی پر لٹکاؤں گا ﴿۱۲۴﴾

**124.** "Surely, I will cut off your hands and your feet from opposite sides, then I will crucify you all."

قَالُوْٓا اِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا مُنْقَلِبُوْنَ ﴿۱۲۵﴾

انھوں نے کہا: بے شک ہم اپنے رب ہی کی طرف لوٹنے والے ہیں ﴿۱۲۵﴾

**125.** They said: "Verily, we are returning to our Lord.

وَمَا تَنْقِمُ مِنَّآ اِلَّآ اَنْ اٰمَنَّا بِاٰيٰتِ رَبِّنَا لَمَّا جَآءَتْنَا ط رَبَّنَآ اَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَّتَوَفَّنَا مُسْلِمِيْنَ ﴿۱۲۶﴾

اور (اے فرعون!) تو ہمیں صرف اس بات کی سزا دے رہا ہے کہ ہم اپنے رب کی نشانیوں پر ایمان لے آئے ہیں، جب وہ ہمارے پاس آگئیں۔ اے ہمارے رب! ہم پر صبر ڈال دے اور ہمیں اس حال میں فوت کر کہ ہم مسلمان ہوں ﴿۱۲۶﴾

**126.** "And you take vengeance on us only because we believed in the *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.) of our Lord when they reached us! Our Lord! pour out on us patience, and cause us to die as Muslims."

وَقَالَ الْمَلَاُ مِنْ قَوْمِ فِرْعَوْنَ اَتَذَرُ مُوْسٰى وَقَوْمَهٗ لِيُفْسِدُوْا فِى الْاَرْضِ وَيَذَرَكَ وَاٰلِهَتَكَ ط قَالَ سَنُقَتِّلُ اَبْنَآءَهُمْ وَنَسْتَحْيٖ نِسَآءَهُمْ ۚ وَاِنَّا فَوْقَهُمْ قٰهِرُوْنَ ﴿۱۲۷﴾

اور فرعون کی قوم کے چودھریوں نے (اس سے) کہا: کیا تو موسیٰ اور اس کی قوم کو چھوڑ دے گا، تاکہ وہ زمین میں فساد کریں اور وہ (موسیٰ) تجھے اور تیرے معبودوں کو چھوڑ دے؟ فرعون نے کہا: ہم ان کے (نومولود) بیٹے قتل کر دیں گے اور ان کی بیٹیاں چھوڑ دیں گے اور بے شک ہم ان پر پورا غلبہ رکھتے ہیں ﴿۱۲۷﴾

**127.** The chiefs of Fir'aun's (Pharaoh) people said: "Will you leave Mūsā (Moses) and his people to spread mischief in the land, and to abandon you and your gods?" He said: "We will kill their sons, and let live their women, and we have indeed irresistible power over them."

قَالَ مُوْسٰى لِقَوْمِهِ اسْتَعِيْنُوْا بِاللّٰهِ وَاصْبِرُوْا ۚ اِنَّ الْاَرْضَ لِلّٰهِ ۙ يُوْرِثُهَا مَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ ط وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿۱۲۸﴾

موسیٰ نے اپنی قوم سے کہا: تم اللہ سے مدد مانگو اور صبر کرو، بے شک زمین تو اللہ ہی کی ہے، وہ اپنے بندوں میں سے جسے چاہتا ہے اس کا وارث بناتا ہے، اور (اچھا) انجام تو پرہیزگاروں ہی کے لیے ہے ﴿۱۲۸﴾

**128.** Mūsā (Moses) said to his people: "Seek help in Allāh and be patient. Verily, the earth is Allāh's. He gives it as a heritage to whom He wills of His slaves; and the (blessed) end is for the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)."

قَالُوْٓا اُوْذِيْنَا مِنْ قَبْلِ اَنْ تَاْتِيَنَا وَمِنْۢ بَعْدِ مَا جِئْتَنَا ط قَالَ عَسٰى رَبُّكُمْ اَنْ يُّهْلِكَ عَدُوَّكُمْ وَيَسْتَخْلِفَكُمْ فِى الْاَرْضِ فَيَنْظُرَ كَيْفَ تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۹﴾

انھوں نے (موسیٰ سے) کہا: ہمارے پاس تمھارے آنے سے پہلے بھی ہمیں تکلیفیں دی گئیں اور تمھارے آنے کے بعد بھی۔ موسیٰ نے کہا: امید ہے کہ تمھارا رب تمھارے دشمن کو ہلاک کر دے گا اور تمھیں زمین میں جانشین بنا دے گا، پھر دیکھے گا کہ تم کیسے عمل کرتے ہو؟ ﴿۱۲۹﴾

**129.** They said: "We (Children of Israel) had suffered troubles before you came to us, and since you have come to us." He said: "It may be that your Lord will destroy your enemy and make you successors on the earth, so that He may see how you act?"

وَلَقَدْ اَخَذْنَآ اٰلَ فِرْعَوْنَ بِالسِّنِيْنَ وَنَقْصٍ مِّنَ الثَّمَرٰتِ لَعَلَّهُمْ يَذَّكَّرُوْنَ ﴿۱۳۰﴾

اور بلاشبہ ہم نے آلِ فرعون کو قحط سالی اور پھلوں کے نقصان میں پکڑا تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں ﴿۱۳۰﴾

**130.** And indeed We punished the people of Fir'aun (Pharaoh) with years of drought and shortness of fruits (crops), that

they might remember (take heed).

فَإِذَا جَآءَتْهُمُ الْحَسَنَةُ قَالُوا لَنَا هٰذِهٖ ۚ وَإِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَّطَّيَّرُوا بِمُوسٰى وَمَنْ مَّعَهٗ ۗ أَلَآ إِنَّمَا طٰٓئِرُهُمْ عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ﴿١٣١﴾

پھر جب ان پر خوشحالی آتی تو کہتے: یہ ہمارے ہی لیے ہے، اور اگر انھیں بدحالی آلیتی تو اسے موسیٰ اور ان کے ساتھیوں کی نحوست ٹھہراتے۔ خبردار! ان کی نحوست اللہ کے پاس (مقدر) ہے اور لیکن ان میں اکثر (لوگ) نہیں جانتے ﴿131﴾

**131.** But whenever good came to them, they said: "Ours is this." And if evil afflicted them, they ascribed it to evil omens connected with Mūsā (Moses) and those with him. Be informed! Verily, their evil omens are with Allāh but most of them know not.

وَقَالُوا مَهْمَا تَأْتِنَا بِهٖ مِنْ اٰيَةٍ لِّتَسْحَرَنَا بِهَا ۙ فَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ﴿١٣٢﴾

اور انھوں نے (موسیٰ سے) کہا: خواہ تم ہمارے پاس کوئی نشانی لے آؤ تاکہ اس کے ذریعے سے ہم پر جادو کردو تو بھی ہم تم پر ایمان نہیں لائیں گے ﴿132﴾

**132.** They said [to Mūsā (Moses)]: "Whatever *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) you may bring to us, to work therewith your sorcery on us, we shall never believe in you."

فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمُ الطُّوفَانَ وَالْجَرَادَ وَالْقُمَّلَ وَالضَّفَادِعَ وَالدَّمَ اٰيٰتٍ مُّفَصَّلٰتٍ ۚ فَاسْتَكْبَرُوا وَكَانُوا قَوْمًا مُّجْرِمِيْنَ ﴿١٣٣﴾

پھر ہم نے ان پر طوفان، ٹڈی دَل، جوئیں، مینڈکوں اور خون (کا عذاب) بھیجا (یہ) الگ الگ نشانیاں تھیں، پھر بھی انھوں نے تکبر کیا اور وہ لوگ تھے ہی مجرم ﴿133﴾

**133.** So We sent on them: the flood, the locusts, the lice, the frogs, and the blood (as a succession of) manifest signs, yet they remained arrogant, and they were of those people who were *Mujrimūn* (criminals, polytheists and sinners).

وَلَمَّا وَقَعَ عَلَيْهِمُ الرِّجْزُ قَالُوا يٰمُوسَى ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ لَئِنْ كَشَفْتَ عَنَّا الرِّجْزَ لَنُؤْمِنَنَّ لَكَ وَلَنُرْسِلَنَّ مَعَكَ بَنِيٓ إِسْرَآءِيْلَ ﴿١٣٤﴾

اور جب ان پر کوئی عذاب آتا تو کہتے: اے موسیٰ! تو اپنے رب سے ہمارے لیے دعا کر جیسا کہ اس نے تجھ سے عہد کر رکھا ہے، اگر تو ہم سے عذاب ہٹا دے تو ہم ضرور تجھ پر ایمان لے آئیں گے اور تیرے ساتھ بنی اسرائیل کو ضرور بھیج دیں گے ﴿134﴾

**134.** And when the punishment fell on them, they said: "O Mūsā (Moses)! Invoke your Lord for us because of His Promise to you. If you remove the punishment from us, we indeed shall believe in you, and we shall let the Children of Israel go with you."

فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُمُ الرِّجْزَ إِلٰٓى أَجَلٍ هُمْ بٰلِغُوْهُ إِذَا هُمْ يَنْكُثُوْنَ ﴿١٣٥﴾

پھر جب ہم ان سے ایک مقرر وقت تک عذاب ہٹا لیتے، جس تک وہ بہرحال پہنچنے والے ہوتے، تو یکایک وہ عہد توڑ دیتے ﴿135﴾

**135.** But when We removed the punishment from them to a fixed term, which they had to reach, behold! they broke their word!

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَأَغْرَقْنٰهُمْ فِي الْيَمِّ بِأَنَّهُمْ كَذَّبُوا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ﴿١٣٦﴾

پھر ہم نے ان سے انتقام لیا تو انھیں سمندر میں غرق کر دیا کیونکہ انھوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا تھا اور وہ ان سے بے پروا ہو گئے تھے ﴿136﴾

**136.** So We took retribution from them. We drowned them in the sea, because they denied Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and were heedless about them.

وَأَوْرَثْنَا الْقَوْمَ الَّذِيْنَ كَانُوا يُسْتَضْعَفُوْنَ مَشَارِقَ الْأَرْضِ وَمَغَارِبَهَا

اور ہم نے ان لوگوں کو جو کمزور سمجھے جاتے تھے، اس زمین کے مشرق اور مغرب کا وارث بنا دیا جس میں

**137.** And We made the people who were considered weak to inherit the eastern parts of the

الَّتِي بَارَكْنَا فِيهَا ۖ وَتَمَّتْ كَلِمَتُ رَبِّكَ الْحُسْنَىٰ عَلَىٰ بَنِي إِسْرَائِيلَ بِمَا صَبَرُوا ۖ وَدَمَّرْنَا مَا كَانَ يَصْنَعُ فِرْعَوْنُ وَقَوْمُهُ وَمَا كَانُوا يَعْرِشُونَ ﴿١٣٧﴾

ہم نے برکت رکھی تھی۔ اور (اے نبی! اس طرح) بنی اسرائیل کے حق میں آپ کے رب کا اچھا وعدہ پورا ہوا، اس لیے کہ انھوں نے صبر کیا تھا۔ اور ہم نے فرعون اور اس کی قوم کا وہ سب کچھ تباہ کر دیا جو (کارخانے) وہ بناتے اور جو (محلات کی عمارتیں) وہ اٹھاتے تھے ﴿١٣٧﴾

land and the western parts thereof which We have blessed. And the fair Word of your Lord was fulfilled for the Children of Israel, because of their endurance. And We destroyed completely all the great works and buildings which Fir'aun (Pharaoh) and his people erected.

وَجَاوَزْنَا بِبَنِي إِسْرَائِيلَ الْبَحْرَ فَأَتَوْا عَلَىٰ قَوْمٍ يَعْكُفُونَ عَلَىٰ أَصْنَامٍ لَّهُمْ ۚ قَالُوا يَا مُوسَى اجْعَل لَّنَا إِلَٰهًا كَمَا لَهُمْ آلِهَةٌ ۚ قَالَ إِنَّكُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُونَ ﴿١٣٨﴾

اور (جب) ہم نے بنی اسرائیل کو سمندر کے پار اتار دیا، تو ان کا ایسے لوگوں پر گزر ہوا جو اپنے بتوں کی عبادت میں لگے ہوئے تھے۔ انھوں نے کہا: اے موسیٰ! تو ہمارے لیے ایک معبود بنا دے جس طرح کہ ان کے معبود ہیں۔ موسیٰ نے کہا: بے شک تم لوگ تو (نرے) جاہل ہو ﴿١٣٨﴾

**138.** And We brought the Children of Israel (with safety) across the sea, and they came upon a people devoted to some of their idols (in worship). They said: "O Mūsā (Moses)! Make for us an *ilāh*[1] (a god) as they have *ālihah* (gods)." He said: "Verily, you are a people who know not (the Majesty and Greatness of Allāh and what is obligatory upon you, i.e. to worship none but Allāh Alone, the One and the Only God of all that exists)."

إِنَّ هَٰؤُلَاءِ مُتَبَّرٌ مَّا هُمْ فِيهِ وَبَاطِلٌ مَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٣٩﴾

یہ لوگ جس کام میں لگے ہیں یقیناً وہ تباہ ہونے والا ہے اور جو کچھ یہ کر رہے ہیں وہ باطل ہے ﴿١٣٩﴾

**139.** [Mūsā (Moses) added:] "Verily, these people will be destroyed for that which they are engaged in (idols' worship). And all that they are doing is in vain."

قَالَ أَغَيْرَ اللَّهِ أَبْغِيكُمْ إِلَٰهًا وَهُوَ فَضَّلَكُمْ عَلَى الْعَالَمِينَ ﴿١٤٠﴾

موسیٰ نے کہا: کیا میں تمھارے لیے اللہ کے سوا کوئی (اور) معبود تلاش کروں، جبکہ اسی نے تمھیں سب جہانوں پر فضیلت دی ہے؟ ﴿١٤٠﴾

**140.** He said: "Shall I seek for you an *ilāh* (a god) other than Allāh, while He has given you superiority over the *'Ālamīn* (mankind and jinn of your time)."

وَإِذْ أَنجَيْنَاكُم مِّنْ آلِ فِرْعَوْنَ يَسُومُونَكُمْ سُوءَ الْعَذَابِ ۖ يُقَتِّلُونَ أَبْنَاءَكُمْ وَيَسْتَحْيُونَ نِسَاءَكُمْ ۚ وَفِي ذَٰلِكُم بَلَاءٌ مِّن رَّبِّكُمْ عَظِيمٌ ﴿١٤١﴾

اور (اے بنی اسرائیل! یاد کرو) جب ہم نے تمھیں فرعون کی قوم سے نجات دی، وہ تمھیں برا عذاب چکھاتے تھے، تمھارے بیٹوں کو قتل کر دیتے تھے اور تمھاری عورتوں (بیٹیوں) کو زندہ رہنے دیتے تھے اور اس میں تمھارے رب کی طرف سے بہت بڑی آزمائش تھی ﴿١٤١﴾

**141.** And (remember) when We rescued you from Fir'aun's (Pharaoh) people, who were afflicting you with the worst torment, killing your sons and letting your women live. And in that was a great trial from your Lord.

وَوَاعَدْنَا مُوسَىٰ ثَلَاثِينَ لَيْلَةً وَأَتْمَمْنَاهَا

اور ہم نے موسیٰ سے تیس راتوں کا وعدہ کیا (کہ وہ اتنی

**142.** And We appointed for Mūsā (Moses) thirty nights and added

[1] (V.7:138) *ilāh*: Who has all the right to be worshipped.

بِعَشْرٍ فَتَمَّ مِيْقَاتُ رَبِّهٖٓ اَرْبَعِيْنَ لَيْلَةً ۚ وَقَالَ مُوْسٰى لِاَخِيْهِ هٰرُوْنَ اخْلُفْنِيْ فِيْ قَوْمِيْ وَاَصْلِحْ وَلَا تَتَّبِعْ سَبِيْلَ الْمُفْسِدِيْنَ ﴿142﴾

راتیں کوہ طور پر گزارے) اور ہم نے انھیں (مزید) دس راتوں کے ساتھ پورا کیا، یوں اس کے رب کی (مقرر کی ہوئی) چالیس راتوں کی مدت پوری ہوگئی۔ اور موسیٰ نے اپنے بھائی ہارون سے کہا: تو میری قوم میں میرے پیچھے جانشین بن جا، اور (ان کی) اصلاح کرنا اور فساد کرنے والوں کے راستے کی پیروی نہ کرنا﴿142﴾

(to the period) ten (more), and he completed the term, appointed by his Lord, of forty nights. And Mūsā (Moses) said to his brother Hārūn (Aaron): "Replace me among my people, act in the right way (by ordering the people to obey Allāh and to worship Him Alone) and follow not the way of the *Mufsidūn* (mischief-makers)."

وَلَمَّا جَآءَ مُوْسٰى لِمِيْقَاتِنَا وَكَلَّمَهٗ رَبُّهٗ ۙ قَالَ رَبِّ اَرِنِيْٓ اَنْظُرْ اِلَيْكَ ۭ قَالَ لَنْ تَرٰىنِيْ وَلٰكِنِ انْظُرْ اِلَى الْجَبَلِ فَاِنِ اسْتَقَرَّ مَكَانَهٗ فَسَوْفَ تَرٰىنِيْ ۚ فَلَمَّا تَجَلّٰى رَبُّهٗ لِلْجَبَلِ جَعَلَهٗ دَكًّا وَّخَرَّ مُوْسٰى صَعِقًا ۚ فَلَمَّآ اَفَاقَ قَالَ سُبْحٰنَكَ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاَنَا اَوَّلُ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿143﴾

اور جب موسیٰ ہماری مقررہ مدت کے لیے آیا اور اس سے اس کے رب نے کلام کیا تو موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! مجھے (اپنی جھلک) دکھا کہ میں تجھے دیکھ سکوں۔ اللہ نے فرمایا: تم مجھے ہرگز نہیں دیکھ سکو گے لیکن تو اس پہاڑ کی طرف دیکھ، پھر اگر وہ اپنی جگہ ٹھہرا رہا، تو تم مجھے بھی ضرور دیکھ سکو گے۔ پھر جب اس کے رب نے پہاڑ پر (اپنا) جلوہ ڈالا تو اسے ریزہ ریزہ کر دیا،① اور موسیٰ بے ہوش ہو کر گر پڑے، پھر جب وہ ہوش میں آئے تو انھوں نے عرض کی: (اے اللہ!) تو پاک ہے، میں تیرے حضور توبہ کرتا ہوں اور میں سب سے پہلا مومن ہوں﴿143﴾

**143.** And when Mūsā (Moses) came at the time and place appointed by Us, and his Lord (Allāh) spoke to him; he said: "O my Lord! Show me (Yourself), that I may look upon You." Allāh said: "You cannot see Me, but look upon the mountain; if it stands still in its place then you shall see Me." So when his Lord appeared to the mountain,[1] He made it collapse to dust, and Mūsā (Moses) fell down unconscious. Then when he recovered his senses he said: "Glorified are You, I turn to You in repentance and I am the first of the believers."

قَالَ يٰمُوْسٰٓى اِنِّى اصْطَفَيْتُكَ عَلَى النَّاسِ بِرِسٰلٰتِيْ وَبِكَلَامِيْ ۡ فَخُذْ مَآ اٰتَيْتُكَ وَكُنْ مِّنَ الشّٰكِرِيْنَ ﴿144﴾

اللہ نے فرمایا: اے موسیٰ! بے شک میں نے اپنے پیغامات پہنچانے اور اپنی ہم کلامی کے لیے لوگوں میں سے تجھے چن لیا ہے، چنانچہ تو لے لے جو میں نے تجھے دیا ہے اور شکر گزاروں میں (شامل) ہو جا﴿144﴾

**144.** (Allāh) said: "O Mūsā (Moses) I have chosen you above men by My Messages, and by My speaking (to you). So hold that which I have given you and be of the grateful."

وَكَتَبْنَا لَهٗ فِي الْاَلْوَاحِ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ مَّوْعِظَةً وَّتَفْصِيْلًا لِّكُلِّ شَيْءٍ ۚ فَخُذْهَا بِقُوَّةٍ وَّاْمُرْ قَوْمَكَ يَاْخُذُوْا بِاَحْسَنِهَا ۭ سَاُورِيْكُمْ دَارَ الْفٰسِقِيْنَ ﴿145﴾

اور ہم نے اس (موسیٰ) کے لیے (تورات کی) تختیوں میں (زندگی کے) ہر معاملے کے بارے میں نصیحت اور ہر پہلو کے متعلق تفصیل لکھ کر دے دی ہے، چنانچہ تو ان (ہدایات) کو مضبوطی سے پکڑ لے اور اپنی قوم کو حکم دے کہ ان کی اچھی اچھی باتوں پر

**145.** And We wrote for him on the Tablets the lesson to be drawn from all things and the explanation for all things (and said): "Hold to these with firmness, and enjoin your people to take the better therein. I shall

[1] (V.7:143) The appearance of Allāh جل جلاله to the mountain was very little of Him. It was approximately equal to the tip of one's little finger as explained by the Prophet ﷺ when he recited this Verse. (This *Hadith* is quoted by *At-Tirmidhi*)

① حالانکہ پہاڑ پر اللہ تعالیٰ کا بہت ہی کم ظہور ہوا تھا جیسا کہ تفسیر طبری میں روایت ہے: نبی ﷺ نے اس آیت: (143/7) کی تلاوت کی اور فرمایا: ''پہاڑ پر اللہ تعالیٰ نے انسان کی چھنگلی (چھوٹی انگلی کی پور) کے برابر اپنا ظہور فرمایا تھا۔'' (الطبری: 72/9 و مسند أحمد: 209/3)

show you the home of *Al-Fāsiqūn* (the rebellious, disobedient to Allāh)."

کار بندر ہیں۔ جلد ہی میں تمھیں نافرمانوں کا گھر دکھاؤں گا ﴿١٤٥﴾

**146.** I shall turn away from My *Ayāt* (Verses of the Qur'ān) those who behave arrogantly on the earth, without a right, and (even) if they see all the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), they will not believe in them. And if they see the way of righteousness (monotheism, piety, and good deeds), they will not adopt it as the Way, but if they see the way of error (polytheism, crimes and evil deeds), they will adopt that way, that is because they have rejected Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and were heedless (to learn a lesson) from them.

اور جلد ہی میں اپنی نشانیوں سے ان لوگوں (کی نگاہوں) کو پھیر دوں گا جو زمین میں ناحق تکبر کرتے ہیں، اور اگر وہ تمام نشانیاں دیکھ لیں تو بھی ان پر ایمان نہیں لائیں گے، اور اگر وہ ہدایت کی راہ دیکھ لیں تو اسے اختیار نہیں کریں گے، اور اگر وہ گمراہی کا راستہ دیکھ لیں تو اسے اختیار کر لیں گے، یہ اس لیے کہ انھوں نے ہماری نشانیوں کو جھٹلایا اور وہ ان سے غافل رہے ﴿١٤٦﴾

سَاَصْرِفُ عَنْ اٰيٰتِيَ الَّذِيْنَ يَتَكَبَّرُوْنَ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۭ وَاِنْ يَّرَوْا كُلَّ اٰيَةٍ لَّا يُؤْمِنُوْا بِهَا ۚ وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الرُّشْدِ لَا يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ۚ وَاِنْ يَّرَوْا سَبِيْلَ الْغَيِّ يَتَّخِذُوْهُ سَبِيْلًا ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوْا عَنْهَا غٰفِلِيْنَ ﴿١٤٦﴾

**147.** Those who deny Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, signs, revelations, etc.) and the Meeting in the Hereafter (Day of Resurrection,), vain are their deeds. Are they requited with anything except what they used to do?

اور وہ لوگ جنھوں نے ہماری نشانیوں اور آخرت کی ملاقات کو جھٹلایا، ان کے عمل برباد ہو گئے۔ انھیں وہی بدلہ دیا جائے گا جو کچھ وہ (دنیا میں) کرتے رہے تھے ﴿١٤٧﴾

وَالَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا وَلِقَاۗءِ الْاٰخِرَةِ حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ ۭ هَلْ يُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿١٤٧﴾ ع 17 6 7

**148.** And the people of Mūsā (Moses) made in his absence, out of their ornaments, the image of a calf (for worship). It had a sound (as if it was mooing). Did they not see that it could neither speak to them nor guide them to the way? They took it (for worship) and they were *Zālimūn* (wrong doers).

اور موسیٰ کی قوم نے ان کے (طور پر جانے کے) بعد اپنے زیورات سے ایک بچھڑا بنا لیا، وہ ایک جسم تھا جس کی آواز گائے کی تھی۔ کیا انھوں نے نہیں دیکھا کہ وہ ان سے کلام نہیں کرتا اور نہ انھیں کوئی راستہ بتاتا ہے؟ (پھر بھی) انھوں نے اسے (معبود) بنا لیا اور وہ ظالم تھے ﴿١٤٨﴾

وَاتَّخَذَ قَوْمُ مُوْسٰى مِنْۢ بَعْدِهٖ مِنْ حُلِيِّهِمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهٗ خُوَارٌ ۭ اَلَمْ يَرَوْا اَنَّهٗ لَا يُكَلِّمُهُمْ وَلَا يَهْدِيْهِمْ سَبِيْلًا ۘ اِتَّخَذُوْهُ وَكَانُوْا ظٰلِمِيْنَ ﴿١٤٨﴾ وقف لازم

**149.** And when they regretted and saw that they had gone astray, they (repented and) said: "If our Lord have not mercy upon us and forgive us, we shall certainly be of the losers."

اور جب انھیں شرمندگی ہوئی اور انھوں نے دیکھا کہ وہ گمراہ ہو گئے ہیں تو کہنے لگے: اگر ہمارے رب نے ہم پر رحم نہ کیا اور ہمیں نہ بخشا تو ہم ضرور خسارہ پانے والوں میں (شامل) ہو جائیں گے ﴿١٤٩﴾

وَلَمَّا سُقِطَ فِيْٓ اَيْدِيْهِمْ وَرَاَوْا اَنَّهُمْ قَدْ ضَلُّوْا ۙ قَالُوْا لَىِٕنْ لَّمْ يَرْحَمْنَا رَبُّنَا وَيَغْفِرْ لَنَا لَنَكُوْنَنَّ مِنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿١٤٩﴾

وَلَمَّا رَجَعَ مُوسَىٰٓ إِلَىٰ قَوْمِهِۦ غَضْبَٰنَ أَسِفًا ۙ قَالَ بِئْسَمَا خَلَفْتُمُونِى مِنۢ بَعْدِىٓ ۖ أَعَجِلْتُمْ أَمْرَ رَبِّكُمْ ۖ وَأَلْقَى ٱلْأَلْوَاحَ وَأَخَذَ بِرَأْسِ أَخِيهِ يَجُرُّهُۥٓ إِلَيْهِ ۚ قَالَ ٱبْنَ أُمَّ إِنَّ ٱلْقَوْمَ ٱسْتَضْعَفُونِى وَكَادُوا۟ يَقْتُلُونَنِى فَلَا تُشْمِتْ بِىَ ٱلْأَعْدَآءَ وَلَا تَجْعَلْنِى مَعَ ٱلْقَوْمِ ٱلظَّٰلِمِينَ ﴿١٥٠﴾

اور جب موسیٰ غصے اور رنج میں بھرے اپنی قوم کے پاس واپس آئے تو (ان سے) کہا: میرے (جانے کے) بعد تم بہت برے جانشین ہوئے ہو! کیا تم نے اپنے رب کے حکم سے (منہ موڑنے میں) جلدی کی؟ اور انھوں نے (تورات کی) تختیاں (زمین پر) ڈال دیں اور اپنے بھائی کا سر پکڑ لیا اور اسے اپنی طرف کھینچنے لگے۔ (اس پر) ہارون نے کہا: اے ماں جائے! بے شک ان لوگوں نے مجھے کمزور سمجھا اور وہ مجھے قتل کرنے پر اتر آئے تھے، چنانچہ تو دشمنوں کو مجھ پر ہنسنے کا موقع نہ دے اور مجھے ان لوگوں کے ساتھ شامل نہ کر جو ظالم ہیں ﴿150﴾

**150.** And when Mūsā (Moses) returned to his people, angry and grieved, he said: "What an evil thing is that which you have done (i.e. worshipping the calf) during my absence. Did you hasten and go ahead as regards the matter of your Lord (you left His worship)?" And he threw down the Tablets and seized his brother by (the hair of) his head and dragged him towards him. [Hārūn (Aaron)] said: "O son of my mother! Indeed the people judged me weak and were about to kill me, so make not the enemies rejoice over me, nor put me amongst the people who are *Zālimūn* (wrong doers)."

قَالَ رَبِّ ٱغْفِرْ لِى وَلِأَخِى وَأَدْخِلْنَا فِى رَحْمَتِكَ ۖ وَأَنتَ أَرْحَمُ ٱلرَّٰحِمِينَ ﴿١٥١﴾ ع 18 4 8

موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! تو مجھے اور میرے بھائی کو بخش دے اور ہمیں اپنی رحمت میں داخل فرما اور تو سب مہربانوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہے ﴿151﴾

**151.** Mūsā (Moses) said: "O my Lord! Forgive me and my brother, and admit us into Your Mercy, for you are the Most Merciful of those who show mercy."

إِنَّ ٱلَّذِينَ ٱتَّخَذُوا۟ ٱلْعِجْلَ سَيَنَالُهُمْ غَضَبٌ مِّن رَّبِّهِمْ وَذِلَّةٌ فِى ٱلْحَيَوٰةِ ٱلدُّنْيَا ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِى ٱلْمُفْتَرِينَ ﴿١٥٢﴾

بے شک وہ لوگ جنھوں نے بچھڑے کو معبود بنایا، جلد ہی ان کے رب کا غضب ان پر آن پہنچے گا اور (انھیں) دنیا کی زندگی میں ذلت نصیب ہوگی اور ہم بہتان باندھنے والوں کو ایسی ہی سزا دیا کرتے ہیں ﴿152﴾

**152.** Certainly, those who took the calf (for worship), wrath from their Lord and humiliation will come upon them in the life of this world. Thus do We recompense those who invent lies.

وَٱلَّذِينَ عَمِلُوا۟ ٱلسَّيِّـَٔاتِ ثُمَّ تَابُوا۟ مِنۢ بَعْدِهَا وَءَامَنُوٓا۟ إِنَّ رَبَّكَ مِنۢ بَعْدِهَا لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٥٣﴾

اور وہ لوگ جنھوں نے برے عمل کیے، پھر ان کے بعد توبہ کی اور ایمان لے آئے، بے شک آپ کا رب اس کے بعد (ضرور انھیں بخش دے گا کیونکہ وہ) بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿153﴾

**153.** But those who committed evil deeds and then repented afterwards and believed, verily, your Lord after (all) that is indeed Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَلَمَّا سَكَتَ عَن مُّوسَى ٱلْغَضَبُ أَخَذَ ٱلْأَلْوَاحَ ۖ وَفِى نُسْخَتِهَا هُدًى وَرَحْمَةٌ لِّلَّذِينَ هُمْ لِرَبِّهِمْ يَرْهَبُونَ ﴿١٥٤﴾

اور جب موسیٰ کا غصہ ٹھنڈا ہوا تو اس نے (تورات کی) تختیاں اٹھا لیں اور ان کے مضامین میں ان کے لیے ہدایت اور رحمت تھی جو اپنے رب سے ڈرتے تھے ﴿154﴾

**154.** And when the anger of Mūsā (Moses) was calmed down, he took up the Tablets; and in their inscription was guidance and mercy for those who fear their Lord.

وَٱخْتَارَ مُوسَىٰ قَوْمَهُۥ سَبْعِينَ رَجُلًا لِّمِيقَٰتِنَا ۖ فَلَمَّآ أَخَذَتْهُمُ ٱلرَّجْفَةُ قَالَ رَبِّ لَوْ شِئْتَ أَهْلَكْتَهُم مِّن قَبْلُ

اور موسیٰ نے اپنی قوم میں سے ستر آدمی ہمارے مقررہ وقت (پر کوہ طور پر توبہ واستغفار) کے لیے چنے، پھر جب ان کو زلزلے نے آ پکڑا تو موسیٰ نے کہا:

**155.** And Mūsā (Moses) chose out of his people seventy (of the best) men for Our appointed time and place of meeting, and

وَاِيَّايَ ۭ اَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ السُّفَهَاۗءُ مِنَّا ۚ اِنْ هِيَ اِلَّا فِتْنَتُكَ ۭ تُضِلُّ بِهَا مَنْ تَشَاۗءُ وَتَهْدِيْ مَنْ تَشَاۗءُ ۭ اَنْتَ وَلِيُّنَا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَاَنْتَ خَيْرُ الْغٰفِرِيْنَ ١٥٥

اے میرے رب! اگر تو چاہتا تو اس سے پہلے ہی انھیں اور مجھے بھی ہلاک کر دیتا، کیا تو اس کی وجہ سے ہمیں ہلاک کرتا ہے جو ہم میں سے بیوقوفوں نے کیا؟ یہ تیری طرف سے آزمائش کے سوا کچھ نہیں تو اس (آزمائش) سے جسے چاہتا ہے گمراہ کرتا ہے اور جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے، تو ہی ہمارا کارساز ہے، لہٰذا ہمیں بخش دے اور ہم پر رحم فرما اور تو ہی بہترین بخشنے والا ہے ١٥٥

when they were seized with a violent earthquake, he said: "O my Lord, if it had been Your Will, You could have destroyed them and me before; would You destroy us for the deeds of the foolish ones among us? It is only Your trial by which You lead astray whom You will, and keep guided whom You will. You are our *Walī* (Protector), so forgive us and have mercy on us: for You are the Best of those who forgive.

وَاكْتُبْ لَنَا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ اِنَّا هُدْنَآ اِلَيْكَ ۭ قَالَ عَذَابِيْٓ اُصِيْبُ بِهٖ مَنْ اَشَاۗءُ ۚ وَرَحْمَتِيْ وَسِعَتْ كُلَّ شَيْءٍ ۭ فَسَاَكْتُبُهَا لِلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَالَّذِيْنَ هُمْ بِاٰيٰتِنَا يُؤْمِنُوْنَ ١٥٦

اور تو ہمارے لیے اس دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی بھلائی لکھ دے، بے شک ہم نے تیری ہی طرف رجوع کیا ہے۔ اللہ نے کہا: میں جسے چاہتا ہوں اپنا عذاب پہنچاتا ہوں اور میری رحمت نے ہر چیز کو گھیر رکھا ہے، چنانچہ جلد ہی میں اس (رحمت) کو ان لوگوں کے لیے لکھ دوں گا جو پرہیزگار ہیں اور زکاۃ دیتے ہیں اور (ان کے لیے بھی) جو ہماری آیتوں پر ایمان لاتے ہیں ١٥٦

**156.** "And ordain for us good in this world, and in the Hereafter. Certainly we have turned to You." He said: (As to) My punishment I afflict therewith whom I will and My Mercy embraces all things. That (Mercy) I shall ordain for those who are the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), and give *Zakāt* (obligatory charity); and those who believe in Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs and revelations, etc.);

اَلَّذِيْنَ يَتَّبِعُوْنَ الرَّسُوْلَ النَّبِيَّ الْاُمِّيَّ الَّذِيْ يَجِدُوْنَهٗ مَكْتُوْبًا عِنْدَهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ ۡ يَاْمُرُهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهٰىهُمْ عَنِ الْمُنْكَرِ وَيُحِلُّ لَهُمُ الطَّيِّبٰتِ وَيُحَرِّمُ عَلَيْهِمُ الْخَـبٰۗىِٕثَ وَيَضَعُ عَنْهُمْ اِصْرَهُمْ وَالْاَغْلٰلَ الَّتِيْ كَانَتْ عَلَيْهِمْ ۭ فَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِهٖ وَعَزَّرُوْهُ وَنَصَرُوْهُ وَاتَّبَعُوا النُّوْرَ الَّذِيْٓ اُنْزِلَ

(یعنی) وہ لوگ جو اس رسول اُمّی نبی (محمد ﷺ) کی پیروی کرتے ہیں جس کا ذکر وہ اپنے ہاں تورات اور انجیل میں لکھا پاتے ہیں،[1] وہ انھیں اچھے کاموں کا حکم دیتا ہے اور انھیں برے کاموں سے روکتا ہے۔ اور وہ ان کے لیے پاکیزہ چیزیں حلال کرتا ہے اور ان پر ناپاک چیزیں حرام ٹھہراتا ہے اور ان پر سے ان کے بوجھ اور وہ طوق اتارتا ہے جو ان پر تھے، چنانچہ جو لوگ اس پر ایمان لائے اور انھوں نے اس کی تعظیم کی اور اس کی مدد کی اور اس نور (ہدایت) کی

**157.** Those who follow the Messenger, the Prophet who can neither read nor write (i.e. Muhammad ﷺ) whom they find written with them in the Taurāt (Torah) (Deut, xviii 15) and the Injīl (Gospel) (John, xiv 16) with them,[1] — he commands them for *Al-Ma'rūf* (i.e. Islāmic Monotheism and all that Islām has ordained); and forbids them from *Al-Munkar* (i.e. disbelief,

[1] (V.7:157) There exists in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel), even after the original text has been distorted, clear prophecies indicating the coming of Prophet Muhammad ﷺ, e.g. Deut. 18:18; 21:21; Psl. 118:22-23; Isa. 42:1-13; Hab. 3:3-4; Matt. 21:42-43; Jn.14:12-17, 26-28; 16:7-14.

[1] تورات اور انجیل میں ان کے اصل متن کے مسخ ہو جانے کے باوجود محمد رسول اللہ ﷺ کی بعثت کے بارے میں بڑی واضح پیشین گوئیاں موجود ہیں۔ مثلاً: استثناء 21:21، 18:18-21، زبور 118:22-23، یسعیاہ 42:1-13، حبقوق 3:3-4، انجیل متی 21:42-43 اور انجیل یوحنا 14:12-17، 26-27، 16:7-14 دوسرے مقام پر اللہ نے فرمایا: ''اے اہل کتاب! (یہود و نصاریٰ) ایمان لے آؤ اس قرآن پر جو ہم نے نازل کیا ہے وہ اس (کتاب) کی بھی تصدیق کرتا ہے جو تمہارے پاس پہلے سے موجود ہے، قبل اس کے کہ ہم (لوگوں کے) چہرے بگاڑ کر پیچھے پھیر دیں یا اسی طرح ہم ان پر لعنت کریں جس طرح ہم نے ''اصحاب سبت'' پر لعنت کی تھی اور یاد رکھو! اللہ کا حکم نافذ ہو کر رہتا ہے۔'' (سورۂ نساء 4/47) مزید ملاحظہ ہو: (سورۃ الحدید 28)

مَعَهُۥٓ ۙ أُو۟لَـٰٓئِكَ هُمُ ٱلْمُفْلِحُونَ ﴿١٥٧﴾ ع 19 6 9

پیروی کی جو اس پر نازل کیا گیا، وہی فلاح پانے والے ہیں ﴿۱۵۷﴾

polytheism of all kinds, and all that Islām has forbidden); he allows them as lawful *At-Tayyibāt* (i.e. all good and lawful as regards things, deeds, beliefs, persons and foods), and prohibits them as unlawful *Al-Khabā'ith* (i.e. all evil and unlawful as regards things, deeds, beliefs, persons and foods[1]), he releases them from their heavy burdens (of Allāh's Covenant with the Children of Israel), and from the fetters (bindings) that were upon them. So those who believe in him (Muhammad ﷺ), honour him, help him, and follow the light (the Qur'ān) which has been sent down with him, it is they who will be the successful.[2]

قُلْ يَـٰٓأَيُّهَا ٱلنَّاسُ إِنِّى رَسُولُ ٱللَّهِ إِلَيْكُمْ جَمِيعًا ٱلَّذِى لَهُۥ مُلْكُ ٱلسَّمَـٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضِ ۖ لَآ إِلَـٰهَ إِلَّا هُوَ يُحْىِۦ وَيُمِيتُ ۖ فَـَٔامِنُوا۟ بِٱللَّهِ وَرَسُولِهِ ٱلنَّبِىِّ ٱلْأُمِّىِّ ٱلَّذِى يُؤْمِنُ بِٱللَّهِ وَكَلِمَـٰتِهِۦ وَٱتَّبِعُوهُ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ﴿١٥٨﴾

کہہ دیجیے: اے لوگو! بے شک میں تم سب کی طرف اللہ کا رسول ہوں، جس کے پاس آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے، اس کے سوا کوئی معبود (برحق) نہیں، وہ زندہ کرتا اور مارتا ہے، لہٰذا تم اللہ پر اور اس کے رسول اُمّی نبی پر ایمان لاؤ، جو (خود بھی) اللہ اور اس کے (تمام) کلمات پر ایمان لاتا ہے، اور تم اس کی پیروی کرو، تاکہ تم ہدایت پاؤ ﴿۱۵۸﴾

**158.** Say (O Muhammad ﷺ): "O mankind! Verily, I am sent to you all as the Messenger of Allāh — to Whom belongs the dominion of the heavens and the earth. *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He). It is He Who gives life and causes death. So believe in Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), the Prophet who can neither read nor write (i.e. Muhammad ﷺ), who believes in Allāh and His Words [(this Qur'ān), the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel) and also Allāh's Word: "Be!" — and he was, i.e. 'Īsā (Jesus) son of Maryam (Mary), عليهما السلام], and follow him so that you may

[1] (V.7:157) *Al-Khabā'ith* (All evil unlawful forbidden things). It also includes habitual eating and drinking of narcotic drugs like morphine, heroin, cannabis, etc., and tobacco smoking that spoils one's health and even may lead to one's death.

[2] (V.7:157)

A) "O you who have been given the Scripture (Jews and Christians)! Believe in what We have revealed (to Muhammad ﷺ) confirming what is (already) with you, before We efface faces [by making them (faces) like the backs of the necks; without nose, mouth and eyes], and turn them hindwards, or curse them as We cursed the Sabbath-breakers. And the Commandment of Allāh is always executed." (V.4:47).

B) See (V.57:28) and its footnote.

be guided.[1]"

**159.** And of the people of Mūsā (Moses) there is a community who lead (the men) with truth and establish justice therewith (i.e. judge among men with truth and justice).

اور موسیٰ کی قوم میں سے ایک گروہ (ایسا) ہے جو حق کے ساتھ رہنمائی کرتے ہیں اور اسی (حق) کے ساتھ عدل کرتے ہیں﴿159﴾

وَمِنْ قَوْمِ مُوْسٰى اُمَّةٌ يَّهْدُوْنَ بِالْحَقِّ وَبِهٖ يَعْدِلُوْنَ ﴿159﴾

**160.** And We divided them into twelve tribes (as distinct) nations. We revealed to Mūsā (Moses) when his people asked him for water (saying): "Strike the stone with your stick", and there gushed forth out of it twelve springs, each group knew its own place for water. We shaded them with the clouds and sent down upon them *Al-Manna*[2] and the quail (saying): "Eat of the good things with which We have provided you." They harmed Us not but they used to harm themselves.

اور ہم نے ان (بنی اسرائیل) کو بارہ قبیلوں کے لحاظ سے (بارہ) گروہوں میں بانٹ دیا تھا اور جب موسیٰ کی قوم نے اس سے پانی مانگا تو ہم نے اس کی طرف وحی کی کہ تو اپنا عصا (اس) پتھر پر مار۔ (اس نے مارا) تو اس (پتھر) سے بارہ چشمے پھوٹ نکلے، تب ہر قبیلے نے اپنا گھاٹ جان لیا اور ہم نے ان پر① بادلوں کا سایہ کیا، اور ہم نے ان پر مَنّ اور سلویٰ نازل کیا (اور کہا:) جو پاکیزہ چیزیں ہم نے تمھیں دی ہیں، ان میں سے کھاؤ۔ اور (اس کے بعد) انھوں نے (جو کچھ کیا تو) ہم پر ظلم نہیں کیا، بلکہ وہ اپنے آپ ہی پر ظلم کرتے رہے﴿160﴾

وَقَطَّعْنٰهُمُ اثْنَتَيْ عَشْرَةَ اَسْبَاطًا اُمَمًا ۭ وَاَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى اِذِ اسْتَسْقٰىهُ قَوْمُهٗٓ اَنِ اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ۚ فَانْۢبَجَسَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ۭ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ۭ وَظَلَّلْنَا عَلَيْهِمُ الْغَمَامَ وَاَنْزَلْنَا عَلَيْهِمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ۭ كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ ۭ وَمَا ظَلَمُوْنَا وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿160﴾

**161.** And (remember) when it was said to them: "Dwell in this town (Jerusalem) and eat therefrom wherever you wish, and say, '(O Allāh) forgive our sins'; and enter the gate prostrate (bowing with humility). We shall forgive you your wrongdoings. We shall increase (the reward) for the good-doers."

اور جب ان سے کہا گیا: تم اس بستی میں ٹھہرو اور اس میں جہاں سے جی چاہے کھاؤ پیو (رزق حاصل کرو) اور کہو: [حِطَّةٌ] ''ہمیں معاف کر دے،، اور (شہر کے) دروازے میں سجدہ کرتے ہوئے داخل ہونا تو ہم تمھاری خاطر تمھاری خطائیں معاف کر دیں گے، پھر ہم نیکی کرنے والوں کو اور زیادہ دیں گے﴿161﴾

وَاِذْ قِيْلَ لَهُمُ اسْكُنُوْا هٰذِهِ الْقَرْيَةَ وَكُلُوْا مِنْهَا حَيْثُ شِئْتُمْ وَقُوْلُوْا حِطَّةٌ وَّادْخُلُوا الْبَابَ سُجَّدًا نَّغْفِرْ لَكُمْ خَطِيْٓـٰٔتِكُمْ ۭ سَنَزِيْدُ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿161﴾

**162.** But those among them who did wrong, changed the word that had been told to them. So We sent on them a torment from the heaven in return for their wrongdoings.[3]

پھر ان میں سے جن لوگوں نے ظلم کیا تھا، انھوں نے اس لفظ کو، جس کا انھیں حکم دیا گیا تھا، اس کے برعکس بدل ڈالا، تب ہم نے آسمان سے ان پر عذاب بھیجا② اس لیے کہ وہ ظلم کرتے تھے﴿162﴾

فَبَدَّلَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ قَوْلًا غَيْرَ الَّذِيْ قِيْلَ لَهُمْ فَاَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِجْزًا مِّنَ السَّمَاۗءِ بِمَا كَانُوْا يَظْلِمُوْنَ ﴿162﴾ ع 20/5/10

**163.** And ask them (O Muhammad ﷺ) about the town that was by the sea; when they transgressed in the matter of the

اور (اے نبی!) ان (یہود مدینہ) سے اس بستی (ایلہ) کے بارے میں پوچھیں جو سمندر کے ساحل پر واقع تھی، جب وہ لوگ سبت (ہفتے کے دن) کے بارے

وَسْـَٔــلْهُمْ عَنِ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ حَاضِرَةَ الْبَحْرِ ۘ اِذْ يَعْدُوْنَ فِي السَّبْتِ (وقف لازم)

---

[1] (V.7:158) See the footnote (A) of the (V.2:252).
[2] (V.7:160) See the footnote of (V.2:57).
[3] (V.7:162): See (V.2:59) and its footnote.

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 57/2)
② ملاحظہ ہو آیت و حاشیہ: (سورۂ بقرہ 59/2)

إِذْ تَأْتِيهِمْ حِيتَانُهُمْ يَوْمَ سَبْتِهِمْ شُرَّعًا وَيَوْمَ لَا يَسْبِتُونَ ۙ لَا تَأْتِيهِمْ ۚ كَذَٰلِكَ نَبْلُوهُم بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ﴿١٦٣﴾

میں حد سے گزر جاتے تھے، جبکہ ان کے یوم سبت کو ان کی (شکار کی) مچھلیاں ان کے پاس ظاہر (پانی کے اوپر) آ جاتی تھیں، اور جس دن ان کا ہفتہ نہ ہوتا وہ (ان کے پاس) نہیں آتی تھیں۔ اسی طرح ہم انھیں آزماتے تھے، اس لیے کہ وہ نافرمانی کرتے تھے﴿۱۶۳﴾

Sabbath (i.e. Saturday): when their fish came to them openly on the Sabbath day, and did not come to them on the day they had no Sabbath. Thus We made a trial of them, for they used to rebel against Allāh's Command (disobey Allāh) [see the Qur'ān: V.4:154 and its footnote].

وَإِذْ قَالَتْ أُمَّةٌ مِّنْهُمْ لِمَ تَعِظُونَ قَوْمًا ۙ اللَّهُ مُهْلِكُهُمْ أَوْ مُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيدًا ۖ قَالُوا مَعْذِرَةً إِلَىٰ رَبِّكُمْ وَلَعَلَّهُمْ يَتَّقُونَ ﴿١٦٤﴾

اور جب ان میں سے ایک گروہ نے (دوسرے سے) کہا: تم ایسے لوگوں کو وعظ کیوں کرتے ہو جنھیں اللہ ہلاک کرنے والا ہے یا سخت عذاب دینے والا ہے؟ انھوں نے جواب دیا: اس لیے کہ (ہم) تمھارے رب کے حضور عذر کر سکیں اور شاید کہ وہ (اللہ سے) ڈریں﴿۱۶۴﴾

**164.** And when a community among them said: "Why do you preach to a people whom Allāh is about to destroy or to punish with a severe torment?" (The preachers) said: "In order to be free from guilt before your Lord (Allāh), and perhaps they may fear Allāh."

فَلَمَّا نَسُوا مَا ذُكِّرُوا بِهِ أَنجَيْنَا الَّذِينَ يَنْهَوْنَ عَنِ السُّوءِ وَأَخَذْنَا الَّذِينَ ظَلَمُوا بِعَذَابٍ بَئِيسٍ بِمَا كَانُوا يَفْسُقُونَ ﴿١٦٥﴾

پھر جب انھوں نے وہ باتیں بھلا دیں جن کی انھیں نصیحت کی گئی تھی تو ہم نے ان لوگوں کو نجات دی جو برے کام سے روکتے تھے، اور ہم نے ان لوگوں کو بدترین عذاب کے ساتھ پکڑ لیا جنھوں نے زیادتی کی تھی، اس لیے کہ وہ نافرمانی کرتے تھے﴿۱۶۵﴾

**165.** So when they forgot the remindings that had been given to them, We rescued those who forbade evil, but with a severe torment We seized those who did wrong because they used to rebel against Allāh's Command (disobey Allāh).

فَلَمَّا عَتَوْا عَن مَّا نُهُوا عَنْهُ قُلْنَا لَهُمْ كُونُوا قِرَدَةً خَاسِئِينَ ﴿١٦٦﴾

پھر جب انھوں نے اس معاملے میں سرکشی کی جس سے انھیں روکا گیا تھا تو ہم نے ان سے کہا: ہو جاؤ ذلیل بندر①﴿۱۶۶﴾

**166.** So when they exceeded the limits of what they were prohibited, We said to them: "Be you monkeys, despised and rejected."[1]

وَإِذْ تَأَذَّنَ رَبُّكَ لَيَبْعَثَنَّ عَلَيْهِمْ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ مَن يَسُومُهُمْ سُوءَ الْعَذَابِ ۗ إِنَّ رَبَّكَ لَسَرِيعُ الْعِقَابِ ۖ وَإِنَّهُ لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿١٦٧﴾

اور (اے نبی! یاد کرو) جب آپ کے رب نے (یہود کو) خبردار کر دیا تھا کہ وہ قیامت تک ان پر ایسے شخص کو ضرور مسلط رکھے گا جو انھیں سخت عذاب (کا مزہ) چکھاتا رہے گا۔ بے شک آپ کا رب بہت جلد سزا دینے والا ہے اور بے شک وہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے﴿۱۶۷﴾

**167.** And (remember) when your Lord declared that He would certainly keep on sending against them (i.e. the Jews), till the Day of Resurrection, those who would afflict them with a humiliating torment. Verily, your Lord is Quick in Retribution (for the

---

[1] (V.7:166)
A) See the footnote of (V.9:112).
B) It is a severe warning to the mankind that they should not disobey what Allāh commands them to do, and keep far away from what He prohibits them.

① اس سے معلوم ہوا کہ اللہ کی نافرمانی دنیا و آخرت دونوں میں ذلت و رسوائی کا باعث ہے اور اللہ کی نافرمانی سے اجتناب جنت کی ضمانت ہے۔ جیسے سہل بن سعد رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص مجھے اس کی (حفاظت کی) ضمانت دے جو دونوں جبڑوں کے درمیان ہے (یعنی منہ اور زبان کی) اور اُس کی جو دونوں ٹانگوں کے درمیان ہے (یعنی شرمگاہ کی) تو میں اسے جنت کی ضمانت دیتا ہوں۔'' (صحیح البخاری، الرقاق باب: 32 حدیث: 6474) یعنی جو شخص غیبت، جھوٹ اور بیہودہ گفتگو وغیرہ سے اپنی زبان کی اور حرام اشیا کے کھانے پینے سے اپنے منہ کی اور زنا، بدکاری کے ارتکاب سے اپنی شرمگاہ کی حفاظت کرتا ہے، وہ جنتی ہے۔

disobedient, wicked) and certainly He is Oft-Forgiving, Most Merciful (for the obedient and those who beg Allāh's forgiveness).

وَقَطَّعْنٰهُمْ فِي الْاَرْضِ اُمَمًا ۚ مِنْهُمُ الصّٰلِحُوْنَ وَمِنْهُمْ دُوْنَ ذٰلِكَ ۫ وَبَلَوْنٰهُمْ بِالْحَسَنٰتِ وَالسَّيِّاٰتِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿۱۶۸﴾

اور ہم نے انھیں قبیلوں میں بانٹ کر زمین میں پھیلا دیا۔ ان میں سے کچھ نیک تھے اور ان میں سے کچھ اس کے سوا (بداعمال) تھے۔ اور ہم نے انھیں خوش حالی اور بدحالی کے ساتھ آزمایا، شاید کہ وہ (اللہ کی طرف) لوٹ آئیں ﴿۱۶۸﴾

**168.** And We have broken them (i.e. the Jews) up into various separate groups on the earth: some of them are righteous and some are away from that. And We tried them with good (blessings) and evil (calamities) in order that they might turn (to Allāh's obedience).

فَخَلَفَ مِنْ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ وَّرِثُوا الْكِتٰبَ يَاْخُذُوْنَ عَرَضَ هٰذَا الْاَدْنٰى وَيَقُوْلُوْنَ سَيُغْفَرُ لَنَا ۚ وَاِنْ يَّاْتِهِمْ عَرَضٌ مِّثْلُهٗ يَاْخُذُوْهُ ؕ اَلَمْ يُؤْخَذْ عَلَيْهِمْ مِّيْثَاقُ الْكِتٰبِ اَنْ لَّا يَقُوْلُوْا عَلَى اللّٰهِ اِلَّا الْحَقَّ وَدَرَسُوْا مَا فِيْهِ ؕ وَالدَّارُ الْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لِّلَّذِيْنَ يَتَّقُوْنَ ؕ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿۱۶۹﴾

پھر ان کے بعد نااہل ان کے جانشین بنے، جو کتاب (تورات) کے وارث ہوئے، وہ ادنیٰ (دنیا کا) سامان لے لیتے ہیں اور کہتے ہیں کہ جلد ہمیں بخش دیا جائے گا (مگر ان کا حال یہ ہے) کہ اگر اس جیسا گھٹیا (دنیا کا) سامان (دوبارہ) ان کے پاس آئے تو (بغیر کسی عار کے) لے لیں، کیا ان سے کتاب (تورات) میں پختہ وعدہ نہیں لیا گیا تھا کہ وہ اللہ کے بارے میں حق کے سوا (کچھ) نہ کہیں؟ حالانکہ انھوں نے پڑھ لیا ہے جو کچھ اس میں ہے اور آخرت کا گھر ان لوگوں کے لیے بہت بہتر ہے جو پرہیزگاری اختیار کرتے ہیں۔① کیا پھر تم سمجھتے نہیں؟ ﴿۱۶۹﴾

**169.** Then after them succeeded an (evil) generation, which inherited the Book, but they chose (for themselves) the goods of this low life (evil pleasures of this world) saying (as an excuse): "(Everything) will be forgiven to us." And if (again) the offer of the like (evil pleasures of this world) came their way, they would (again) seize them (would commit those sins). Was not the covenant of the Book taken from them that they would not say about Allāh anything but the truth? And they have studied what is in it (the Book). And the home of the Hereafter is better for those who are *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2). Do you not then understand?

وَالَّذِيْنَ يُمَسِّكُوْنَ بِالْكِتٰبِ وَاَقَامُوا الصَّلٰوةَ ؕ اِنَّا لَا نُضِيْعُ اَجْرَ الْمُصْلِحِيْنَ ﴿۱۷۰﴾

اور جو لوگ کتاب کو مضبوطی سے پکڑتے ہیں اور نماز قائم کرتے ہیں (انھیں ہم اجر دیں گے)، بے شک ہم نیکوکاروں کا اجر ضائع نہیں کرتے ﴿۱۷۰﴾

**170.** And as to those who hold fast to the Book (i.e. act on its teachings) and perform *As-Salāt* (the prayers), certainly We shall never waste the reward of those who do righteous deeds.

وَاِذْ نَتَقْنَا الْجَبَلَ فَوْقَهُمْ كَاَنَّهٗ ظُلَّةٌ وَّظَنُّوْٓا اَنَّهٗ وَاقِعٌۢ بِهِمْ ۚ خُذُوْا مَآ اٰتَيْنٰكُمْ بِقُوَّةٍ وَّاذْكُرُوْا مَا فِيْهِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ﴿۱۷۱﴾ ع 21/9/11

اور جب ہم نے ان (کے سروں) پر پہاڑ اٹھا کھڑا کیا گویا وہ ایک سائبان تھا، اور انھوں نے خیال کیا کہ یقیناً وہ ان پر گرنے والا ہے۔ (ہم نے کہا:) اس (تورات) کو جو ہم نے تمھیں دی، قوت کے ساتھ

**171.** And (remember) when We raised the mountain over them as if it had been a canopy, and they thought that it was going to fall on them. (We said): "Hold firmly to what We have given you [i.e.

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:2/2)

پکڑو اور جو کچھ اس میں ہے اس کو یاد رکھو تاکہ تم (برے کاموں سے) بچ جاؤ ﴿١٧١﴾

the Taurāt (Torah)], and remember that which is therein (act on its commandments), so that you may fear Allāh and obey Him."

وَاِذْ اَخَذَ رَبُّكَ مِنْۢ بَنِيْٓ اٰدَمَ مِنْ ظُهُوْرِهِمْ ذُرِّيَّتَهُمْ وَاَشْهَدَهُمْ عَلٰٓي اَنْفُسِهِمْ ۚ اَلَسْتُ بِرَبِّكُمْ ۭ قَالُوْا بَلٰي ۚ شَهِدْنَا ۚ اَنْ تَقُوْلُوْا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اِنَّا كُنَّا عَنْ هٰذَا غٰفِلِيْنَ ﴿١٧٢﴾

اور (اے نبی! یاد کرو) جب آپ کے رب نے بنی آدم کی پشتوں سے ان کی اولاد کو نکالا اور انھیں ان کی جانوں پر گواہ بنایا (اور پوچھا:) کیا میں تمھارا رب نہیں ہوں؟ انھوں نے کہا: کیوں نہیں! ہم گواہی دیتے ہیں۔ (اللہ نے فرمایا: یہ اس لیے) کہ تم قیامت کے دن یہ (نہ) کہو کہ ہم تو اس بات سے بے خبر تھے ﴿١٧٢﴾

**172.** And (remember) when your Lord brought forth from the Children of Adam, from their loins, their seed (or from Adam's loin his offspring) and made them testify as to themselves (saying): "Am I not your Lord?" They said: "Yes! We testify," lest you should say on the Day of Resurrection: "Verily, we have been unaware of this."

اَوْ تَقُوْلُوْٓا اِنَّمَآ اَشْرَكَ اٰبَاۗؤُنَا مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا ذُرِّيَّةً مِّنْۢ بَعْدِهِمْ ۚ اَفَتُهْلِكُنَا بِمَا فَعَلَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿١٧٣﴾

یا تم (یہ نہ) کہو کہ بے شک ہم سے پہلے ہمارے باپ دادا نے شرک کیا تھا اور ہم ان کے بعد (ان کی) اولاد تھے، پھر کیا تو ہمیں اس (فعل) کی وجہ سے ہلاک کرتا ہے جو گمراہ لوگوں نے کیا تھا؟ ﴿١٧٣﴾

**173.** Or lest you should say: "It was only our fathers aforetime who took others as partners in worship along with Allāh, and we were (merely their) descendants after them; will You then destroy us because of the deeds of men who practised *Al-Bātil* (i.e. polytheism and committing crimes and sins, invoking and worshipping others besides Allāh)?" (*Tafsir At-Tabarī*)

وَكَذٰلِكَ نُفَصِّلُ الْاٰيٰتِ وَلَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿١٧٤﴾

اور اسی طرح ہم آیتیں کھول کھول کر بیان کرتے ہیں، شاید کہ وہ (لوگ ہماری طرف) لوٹ آئیں ﴿١٧٤﴾

**174.** Thus do We explain the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) in detail, so that they may turn (to the truth).

وَاتْلُ عَلَيْهِمْ نَبَاَ الَّذِيْٓ اٰتَيْنٰهُ اٰيٰتِنَا فَانْسَلَخَ مِنْهَا فَاَتْبَعَهُ الشَّيْطٰنُ فَكَانَ مِنَ الْغٰوِيْنَ ﴿١٧٥﴾

اور (اے نبی!) انھیں اس شخص کی خبر پڑھ سنائیں جسے ہم نے اپنی آیتیں دی تھیں مگر وہ ان (کی پابندی) سے نکل بھاگا تو اسے شیطان نے پیچھے لگا لیا، پھر وہ گمراہوں میں (شامل) ہو گیا ﴿١٧٥﴾

**175.** And recite (O Muhammad ﷺ) to them the story of him to whom We gave Our *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.), but he threw them away; so *Shaitān* (Satan) followed him up, and he became of those who went astray.

وَلَوْ شِئْنَا لَرَفَعْنٰهُ بِهَا وَلٰكِنَّهٗٓ اَخْلَدَ اِلَى الْاَرْضِ وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ ۚ فَمَثَلُهٗ كَمَثَلِ الْكَلْبِ ۚ اِنْ تَحْمِلْ عَلَيْهِ يَلْهَثْ اَوْ تَتْرُكْهُ يَلْهَثْ ۭ ذٰلِكَ مَثَلُ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ۚ فَاقْصُصِ الْقَصَصَ

اور اگر ہم چاہتے تو ان (آیتوں) کے ذریعے سے اسے بلند درجہ دیتے لیکن وہ زمین کی طرف جھک پڑا اور اپنی خواہش کے پیچھے لگ گیا، چنانچہ اس کی مثال کتے کی سی ہے کہ اگر تو اس پر حملہ کرے تو بھی ہانپتا ہے اور اگر تو اسے چھوڑ دے تو بھی ہانپتا ہے۔

**176.** And had We willed, We would surely, have elevated him therewith, but he clung to the earth and followed his own vain desire. So his parable is the parable of a dog: if you drive him away, he lolls his tongue out, or

لَعَلَّهُمْ يَتَفَكَّرُونَ ﴿١٧٦﴾

یہی مثال ان لوگوں کی ہے جنھوں نے ہماری آیات کو جھٹلایا، چنانچہ (اے نبی!) آپ (یہود سے) یہ قصہ بیان کر دیں، شاید کہ وہ غور وفکر کریں﴿١٧٦﴾

if you leave him alone, he (still) lolls his tongue out. Such is the parable of the people who reject Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.). So relate the stories, perhaps they may reflect.

سَاءَ مَثَلًا الْقَوْمُ الَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا وَأَنفُسَهُمْ كَانُوا يَظْلِمُونَ ﴿١٧٧﴾

ان لوگوں کی مثال بری ہے جنھوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا اور وہ اپنی جانوں پر ظلم کرتے تھے﴿١٧٧﴾

**177.** Evil is the parable of the people who rejected Our *Ayāt* (proofs, verses, evidences, and signs, etc.), and used to wrong their ownselves.

مَن يَهْدِ اللَّهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِي ۖ وَمَن يُضْلِلْ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿١٧٨﴾

جسے اللہ ہدایت دے، تو وہی ہدایت پانے والا ہے اور جسے (اللہ) گمراہ کر دے تو یہی لوگ خسارہ پانے والے ہیں﴿١٧٨﴾

**178.** Whomsoever Allāh guides, he is the guided one, and whomsoever He sends astray, — then those! they are the losers.

وَلَقَدْ ذَرَأْنَا لِجَهَنَّمَ كَثِيرًا مِّنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ ۖ لَهُمْ قُلُوبٌ لَّا يَفْقَهُونَ بِهَا وَلَهُمْ أَعْيُنٌ لَّا يُبْصِرُونَ بِهَا وَلَهُمْ آذَانٌ لَّا يَسْمَعُونَ بِهَا ۚ أُولَٰئِكَ كَالْأَنْعَامِ بَلْ هُمْ أَضَلُّ ۚ أُولَٰئِكَ هُمُ الْغَافِلُونَ ﴿١٧٩﴾

اور تحقیق ہم نے بہت سے جن اور انسان دوزخ کے لیے پیدا کیے ہیں۔ ان کے دل تو ہیں (مگر) وہ ان سے (حق کو) سمجھتے نہیں، اور ان کی آنکھیں تو ہیں (مگر) وہ ان سے (حق کو) دیکھتے نہیں، اور ان کے کان تو ہیں (مگر) وہ ان سے (حق بات) سنتے نہیں، وہ تو چوپایوں کی طرح ہیں بلکہ (ان سے بھی) زیادہ گمراہ ہیں، یہی لوگ غافل ہیں﴿١٧٩﴾

**179.** And surely, We have created many of the jinn and mankind for Hell. They have hearts wherewith they understand not, and they have eyes wherewith they see not, and they have ears wherewith they hear not (the truth). They are like cattle, nay even more astray; those! They are the heedless ones.

وَلِلَّهِ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ فَادْعُوهُ بِهَا ۖ وَذَرُوا الَّذِينَ يُلْحِدُونَ فِي أَسْمَائِهِ ۚ سَيُجْزَوْنَ مَا كَانُوا يَعْمَلُونَ ﴿١٨٠﴾

اور اللہ ہی کے لیے اچھے اچھے نام ہیں①، لہٰذا تم اسے ان (ناموں) سے پکارو، اور چھوڑ دو ان لوگوں کو جو اس کے ناموں میں کج روی اختیار کرتے ہیں۔ وہ جو کچھ کر رہے ہیں، جلد اس کی سزا پائیں گے﴿١٨٠﴾

**180.** And (all) the Most Beautiful Names belong to Allāh,[1] so call on Him by them, and leave the company of those who belie or deny (or utter impious speech against) His Names. They will be requited for what they used to do.

وَمِمَّنْ خَلَقْنَا أُمَّةٌ يَهْدُونَ بِالْحَقِّ وَبِهِ يَعْدِلُونَ ﴿١٨١﴾ ع 22/10/12

اور جنھیں ہم نے پیدا کیا ان میں سے ایک گروہ (ان لوگوں کا) ہے جو حق کا راستہ بتاتے ہیں اور اسی کے ساتھ انصاف کرتے ہیں﴿١٨١﴾

**181.** And of those whom We have created, there is a community who guides (others) with the truth, and establishes justice therewith.

وَالَّذِينَ كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا سَنَسْتَدْرِجُهُم

اور جن لوگوں نے ہماری آیتوں کو جھٹلایا، ہم ضرور انھیں بتدریج پکڑیں گے جہاں سے انھیں علم تک نہ

**182.** Those who reject Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses,

---

[1] (V.7:180) Allāh has one hundred minus one Names (i.e. 99).
Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه : Allāh has ninety-nine Names, i.e. one hundred minus one; and whoever believes in their meanings and acts accordingly, will enter Paradise; and Allāh is *Witr* (One) and loves 'the *Witr*'. [*Sahih Al-Bukhāri*, 8/6410 (O.P.419)]

① اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں۔ حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں کہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ کے ننانوے نام ہیں، انہیں جو کوئی بھی یاد کرے گا جنت میں داخل ہوگا اور اللہ وتر (طاق) ہے اور وتر کو پسند کرتا ہے۔“ (صحیح البخاری، الدعوات باب: 68 حدیث: 6410)

مِّنْ حَيْثُ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿١٨٢﴾

ہوگا ﴿١٨٢﴾

lessons, signs, revelations, etc.), We shall gradually seize them with punishment in ways they perceive not.

وَاُمْلِيْ لَهُمْ ۭ اِنَّ كَيْدِيْ مَتِيْنٌ ﴿١٨٣﴾

اور میں انھیں مہلت دیتا ہوں، بے شک میری تدبیر نہایت مضبوط ہے ﴿١٨٣﴾

**183.** And I respite them; certainly My Plot is strong.

اَوَلَمْ يَتَفَكَّرُوْا ۫ مَا بِصَاحِبِهِمْ مِّنْ جِنَّةٍ ۭ اِنْ هُوَ اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٨٤﴾

کیا انھوں نے غور نہیں کیا کہ ان کے ساتھی (نبی) کو کوئی جنون (لاحق) نہیں؟ وہ تو صاف صاف (اللہ کے عذاب سے) ڈرانے والے ہیں ﴿١٨٤﴾

**184.** Do they not reflect? There is no madness in their companion (Muhammad ﷺ). He is but a plain warner.

اَوَلَمْ يَنْظُرُوْا فِيْ مَلَكُوْتِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا خَلَقَ اللّٰهُ مِنْ شَيْءٍ ۙ وَّاَنْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ قَدِ اقْتَرَبَ اَجَلُهُمْ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَهٗ يُؤْمِنُوْنَ ﴿١٨٥﴾

کیا انھوں نے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی میں اور جو چیزیں اللہ نے پیدا کی ہیں ان پر نظر نہیں ڈالی، اور (اس پر غور نہیں کیا کہ) شاید ان کی موت قریب آ گئی ہو؟ پھر اس (قرآن) کے بعد وہ کس بات پر ایمان لائیں گے؟ ﴿١٨٥﴾

**185.** Do they not look in the dominion of the heavens and the earth and all things that Allāh has created; and that it may be that the end of their lives is near. In what message after this will they then believe?

مَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَا هَادِيَ لَهٗ ۭ وَيَذَرُهُمْ فِيْ طُغْيَانِهِمْ يَعْمَهُوْنَ ﴿١٨٦﴾

جسے اللہ گمراہ کر دے تو اسے کوئی ہدایت دینے والا نہیں، اور وہ انھیں چھوڑ دیتا ہے کہ وہ اپنی سرکشی میں بھٹکتے پھریں ﴿١٨٦﴾

**186.** Whomsoever Allāh sends astray, none can guide him; and He lets them wander blindly in their transgressions.

يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ السَّاعَةِ اَيَّانَ مُرْسٰىهَا ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّيْ ۚ لَا يُجَلِّيْهَا لِوَقْتِهَآ اِلَّا هُوَ ۘ ثَقُلَتْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ لَا تَاْتِيْكُمْ اِلَّا بَغْتَةً ۭ يَسْـَٔلُوْنَكَ كَاَنَّكَ حَفِيٌّ عَنْهَا ۭ قُلْ اِنَّمَا عِلْمُهَا عِنْدَ اللّٰهِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿١٨٧﴾

(اے نبی!) وہ لوگ آپ سے قیامت کے بارے میں سوال کرتے ہیں کہ اس کے واقع ہونے کا وقت کونسا ہے؟ کہہ دیجیے: اس کا علم تو میرے رب ہی کے پاس ہے۔ وہی اسے اس کے وقت ہی پر ظاہر کرے گا۔ وہ آسمانوں اور زمین میں بھاری (حادثہ) ہوگی۔ وہ (قیامت) تمھارے پاس بس اچانک ہی آئے گی۔ وہ (لوگ) آپ سے سوال کرتے ہیں جیسے آپ اس (کے وقت) سے بخوبی واقف ہیں۔ کہہ دیجیے: اس کا علم تو صرف اللہ کے پاس ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ﴿١٨٧﴾

**187.** They ask you about the Hour (Day of Resurrection): "When will be its appointed time?" Say: "The knowledge thereof is with my Lord (Alone). None can reveal its time but He. Heavy is its burden through the heavens and the earth. It shall not come upon you except all of a sudden." They ask you as if you have a good knowledge of it. Say: "The knowledge thereof is with Allāh (Alone), but most of mankind know not."[1]

قُلْ لَّآ اَمْلِكُ لِنَفْسِيْ نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا اِلَّا مَا شَاۗءَ اللّٰهُ ۭ وَلَوْ كُنْتُ اَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۖ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوْۗءُ ۚ اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ وَّبَشِيْرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿١٨٨﴾

کہہ دیجیے: میں اپنی جان کے لیے نفع اور نقصان کا اختیار نہیں رکھتا مگر جو اللہ چاہے اور اگر میں غیب جانتا ہوتا تو بہت سی بھلائیاں حاصل کر لیتا اور مجھے کوئی تکلیف نہ پہنچتی، میں تو ڈرانے والا اور خوشخبری سنانے والا ہوں ان لوگوں کو جو ایمان لاتے ہیں ﴿١٨٨﴾

**188.** Say (O Muhammad ﷺ): "I possess no power over benefit or harm to myself except as Allāh wills. If I had the knowledge of the *Ghaib* (Unseen), I should have secured for myself an abundance of wealth, and no evil

[1] (V.7:187): Narrated 'Abdullāh رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "The keys of the Unseen are five: Verily, Allāh! With Him (Alone) is the knowledge of the Hour, He sends down the rain, and knows that which is in the wombs. No person knows what he will earn tomorrow, and no person knows in what land he will die. Verily, Allāh is All-Knower, All-Aware." (V.31:34). [*Sahih Al-Bukhāri*, 6/4627 (O.P.151)]

should have touched me. I am but a warner, and a bringer of glad tidings to a people who believe."

هُوَ الَّذِي خَلَقَكُم مِّن نَّفْسٍ وَاحِدَةٍ وَجَعَلَ مِنْهَا زَوْجَهَا لِيَسْكُنَ إِلَيْهَا ۖ فَلَمَّا تَغَشَّاهَا حَمَلَتْ حَمْلًا خَفِيفًا فَمَرَّتْ بِهِ ۖ فَلَمَّا أَثْقَلَت دَّعَوَا اللَّهَ رَبَّهُمَا لَئِنْ آتَيْتَنَا صَالِحًا لَّنَكُونَنَّ مِنَ الشَّاكِرِينَ ﴿١٨٩﴾

وہ (اللہ) ہی تو ہے جس نے تمھیں ایک جان (آدم) سے پیدا کیا اور اس سے اس کا جوڑا بنایا، تاکہ وہ اس سے سکون حاصل کرے، پھر جب اس (کسی مرد) نے بیوی سے صحبت کی تو اسے ہلکا سا حمل ہوگیا، تو وہ اسے لیے پھرتی رہی، پھر جب وہ بوجھل ہوگئی تو ان دونوں نے اپنے رب، اللہ سے دعا کی کہ اگر تو نے ہمیں تندرست بچہ دیا تو ہم ضرور (تیرے) شکرگزاروں میں سے ہوں گے ﴿١٨٩﴾

**189.** It is He Who has created you from a single person (Adam), and (then) He has created from him his wife [Hawwā' (Eve)], in order that he might enjoy the pleasure of living with her. When he (a polytheist from Adam's offspring – as stated by Ibn Kathir in his *Tafsir*) had sexual relation with her (the polytheist's wife), she became pregnant and she carried it about lightly. Then when it became heavy, they both invoked Allāh, their Lord (saying): "If You give us a *Sālih* (good in every aspect) child, we shall indeed be among the grateful."

فَلَمَّا آتَاهُمَا صَالِحًا جَعَلَا لَهُ شُرَكَاءَ فِيمَا آتَاهُمَا ۚ فَتَعَالَى اللَّهُ عَمَّا يُشْرِكُونَ ﴿١٩٠﴾

چنانچہ جب اللہ نے انھیں تندرست بچہ دیا تو انھوں نے اس (بچے) میں، جو اللہ نے انھیں دیا تھا، اس کے شریک ٹھہرا لیے، اللہ تو اس سے بہت اونچا ہے جو وہ شرک کرتے ہیں ﴿١٩٠﴾

**190.** But when He gave them (the polytheist and his wife) a *Sālih* (good in every aspect) child, they ascribed partners to Him (Allāh) in that which He has given to them. High is Allāh, Exalted above all that they ascribe as partners to Him. (*Tafsir Ibn Kathir*)

أَيُشْرِكُونَ مَا لَا يَخْلُقُ شَيْئًا وَهُمْ يُخْلَقُونَ ﴿١٩١﴾

کیا وہ ان کو (اللہ کے) شریک ٹھہراتے ہیں جو کوئی چیز بھی پیدا نہیں کرتے جبکہ وہ تو خود پیدا کیے جاتے ہیں ﴿١٩١﴾

**191.** Do they attribute as partners to Allāh those who created nothing but they themselves are created?

وَلَا يَسْتَطِيعُونَ لَهُمْ نَصْرًا وَلَا أَنفُسَهُمْ يَنصُرُونَ ﴿١٩٢﴾

اور وہ ان (مشرکین) کی مدد کرنے کی طاقت نہیں رکھتے اور نہ اپنی مدد ہی کر سکتے ہیں ﴿١٩٢﴾

**192.** No help can they give them, nor can they help themselves.

وَإِن تَدْعُوهُمْ إِلَى الْهُدَىٰ لَا يَتَّبِعُوكُمْ ۚ سَوَاءٌ عَلَيْكُمْ أَدَعَوْتُمُوهُمْ أَمْ أَنتُمْ صَامِتُونَ ﴿١٩٣﴾

اور اگر تم انھیں ہدایت کی طرف بلاؤ تو وہ تمھاری پیروی نہیں کریں گے۔ تمھارے لیے برابر ہے کہ تم انھیں (ہدایت کی طرف) بلاؤ یا خاموش ہو رہو ﴿١٩٣﴾

**193.** And if you call them to guidance, they follow you not. It is the same for you whether you call them or you keep silent.

إِنَّ الَّذِينَ تَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ عِبَادٌ أَمْثَالُكُمْ ۖ فَادْعُوهُمْ فَلْيَسْتَجِيبُوا لَكُمْ إِن كُنتُمْ صَادِقِينَ ﴿١٩٤﴾

(اے مشرکو!) بے شک وہ لوگ، جنھیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، وہ تمھی جیسے بندے ہیں (اچھا تو) جب تم ان کو پکارو تو انھیں تمھاری پکار کا جواب دینا چاہیے اگر تم سچے ہو ﴿١٩٤﴾

**194.** Verily, those whom you call upon besides Allāh are slaves like you. So call upon them and let them answer you if you are truthful.

**195.** Have they feet wherewith they walk? Or have they hands wherewith they hold? Or have they eyes wherewith they see? Or have they ears wherewith they hear? Say (O Muhammad ﷺ): "Call your (so-called) partners (of Allāh) and then plot against me, and give me no respite!

(اے نبی! مشرکین سے پوچھیے) کیا ان کے (معبودوں کے) ایسے پاؤں ہیں کہ وہ ان سے چلتے ہوں؟ کیا ان کے ایسے ہاتھ ہیں کہ وہ ان سے پکڑتے ہوں؟ کیا ان کی ایسی آنکھیں ہیں کہ وہ ان سے دیکھتے ہوں؟ کیا ان کے ایسے کان ہیں کہ وہ ان سے سنتے ہوں؟ کہہ دیجیے: تم اپنے شریکوں کو بلاؤ، پھر تم میرے خلاف (جو چاہو) تدبیر کرو، پھر مجھے مہلت نہ دو (پھر دیکھو وہ میرا کیا بگاڑتے ہیں؟)﴿195﴾

أَلَهُمْ أَرْجُلٌ يَمْشُونَ بِهَآ أَمْ لَهُمْ أَيْدٍ يَبْطِشُونَ بِهَآ أَمْ لَهُمْ أَعْيُنٌ يُبْصِرُونَ بِهَآ أَمْ لَهُمْ ءَاذَانٌ يَسْمَعُونَ بِهَا قُلِ ٱدْعُوا۟ شُرَكَآءَكُمْ ثُمَّ كِيدُونِ فَلَا تُنظِرُونِ ﴿195﴾

**196.** "Verily, my *Walī* (Protector, Supporter, and Helper) is Allāh Who has revealed the Book (the Qur'ān), and He protects (supports and helps) the righteous.

(کہہ دیجیے:) بے شک میرا کارساز تو اللہ ہی ہے جس نے یہ کتاب نازل کی، اور وہی نیک لوگوں کی کارسازی کرتا ہے﴿196﴾

إِنَّ وَلِـِّۧىَ ٱللَّهُ ٱلَّذِى نَزَّلَ ٱلْكِتَٰبَ ۖ وَهُوَ يَتَوَلَّى ٱلصَّٰلِحِينَ ﴿196﴾

**197.** "And those whom you call upon besides Him (Allāh) cannot help you nor can they help themselves."

اور جنھیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، وہ تمھاری مدد کرنے کی صلاحیت نہیں رکھتے اور نہ وہ اپنی مدد کر سکتے ہیں﴿197﴾

وَٱلَّذِينَ تَدْعُونَ مِن دُونِهِۦ لَا يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَكُمْ وَلَآ أَنفُسَهُمْ يَنصُرُونَ ﴿197﴾

**198.** And if you call them to guidance, they hear not and you will see them looking at you, yet they see not.

اور اگر تم انھیں ہدایت کی طرف بلاؤ تو وہ سن نہ پائیں گے، اور (اے نبی!) آپ انھیں دیکھتے ہیں کہ (بظاہر) وہ آپ کی طرف دیکھ رہے ہیں، حالانکہ وہ نہیں دیکھتے﴿198﴾

وَإِن تَدْعُوهُمْ إِلَى ٱلْهُدَىٰ لَا يَسْمَعُوا۟ ۖ وَتَرَىٰهُمْ يَنظُرُونَ إِلَيْكَ وَهُمْ لَا يُبْصِرُونَ ﴿198﴾

**199.** Show forgiveness, enjoin what is good, and turn away from the foolish (i.e. don't punish them).

آپ (ان سے) درگزر کیجیے، اور نیک کام کا حکم دیجیے اور جاہلوں سے کنارہ کیجیے﴿199﴾

خُذِ ٱلْعَفْوَ وَأْمُرْ بِٱلْعُرْفِ وَأَعْرِضْ عَنِ ٱلْجَٰهِلِينَ ﴿199﴾

**200.** And if an evil whisper comes to you from *Shaitān* (Satan), then seek refuge with Allāh. Verily, He is All-Hearer, All-Knower.

اور اگر آپ کو شیطان کا کوئی وسوسہ ابھارے تو اللہ کی پناہ مانگیے، بے شک وہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے﴿200﴾

وَإِمَّا يَنزَغَنَّكَ مِنَ ٱلشَّيْطَٰنِ نَزْغٌ فَٱسْتَعِذْ بِٱللَّهِ ۚ إِنَّهُۥ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿200﴾

**201.** Verily, those who are *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), when an evil thought comes to them from *Shaitān* (Satan), they remember (Allāh), and (indeed) they then see (aright).

بے شک جن لوگوں نے تقویٰ اختیار کیا جب انھیں شیطان کی طرف سے کوئی وسوسہ آلیتا ہے تو وہ چونک پڑتے ہیں، پھر وہ یکایک سوجھ بوجھ والے ہو جاتے ہیں﴿201﴾

إِنَّ ٱلَّذِينَ ٱتَّقَوْا۟ إِذَا مَسَّهُمْ طَٰٓئِفٌ مِّنَ ٱلشَّيْطَٰنِ تَذَكَّرُوا۟ فَإِذَا هُم مُّبْصِرُونَ ﴿201﴾

**202.** But (as for) their brothers (the devils) they (i.e. the devils) plunge them deeper into error, and they never stop short.

اور ان کے بھائی (شیطان) انھیں گمراہی میں کھینچ لے جاتے ہیں اور وہ اس میں کوئی کمی نہیں کرتے﴿202﴾

وَإِخْوَٰنُهُمْ يَمُدُّونَهُمْ فِى ٱلْغَىِّ ثُمَّ لَا يُقْصِرُونَ ﴿202﴾

**203.** And if you do not bring them a miracle [according to

اور (اے نبی!) جب آپ ان کے پاس کوئی نشانی

وَإِذَا لَمْ تَأْتِهِم بِـَٔايَةٍ قَالُوا۟ لَوْلَا

اجْتَبَيْتَهَا ۚ قُلْ إِنَّمَا أَتَّبِعُ مَا يُوحَىٰ إِلَيَّ مِن رَّبِّي ۚ هَٰذَا بَصَائِرُ مِن رَّبِّكُمْ وَهُدًى وَرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ﴿٢٠٣﴾

نہیں لاتے تو وہ کہتے ہیں: تم خود کیوں نہیں بنا لائے؟① کہہ دیجیے: میں تو صرف اس چیز کی اتباع کرتا ہوں جو میری طرف میرے رب کی طرف سے وحی کی جاتی ہے، یہ تمھارے رب کی طرف سے روشن دلائل ہیں، اور ہدایت اور رحمت ہے ان لوگوں کے لیے جو ایمان لاتے ہیں ﴿٢٠٣﴾

their (i.e. Quraish pagans') proposal], they say: "Why have you not brought it?"[1] Say: "I but follow what is revealed to me from my Lord. This (the Qur'ān) is nothing but evidences from your Lord, and a guidance and a mercy for a people who believe."

وَإِذَا قُرِئَ الْقُرْآنُ فَاسْتَمِعُوا لَهُ وَأَنصِتُوا لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿٢٠٤﴾

اور جب قرآن پڑھا جائے تو اسے توجہ سے (کان لگا کر) سنو اور خاموش رہو تاکہ تم پر رحم کیا جائے ﴿٢٠٤﴾

**204.** So, when the Qur'ān is recited, listen to it, and be silent that you may receive mercy [i.e. during the compulsory congregational prayers when the *Imām* (of a mosque) is leading the prayer (except *Sūrat Al-Fātihah*), and also when he is delivering the Friday-prayer *Khutbah*]. (*Tafsir At-Tabari*)

وَاذْكُر رَّبَّكَ فِي نَفْسِكَ تَضَرُّعًا وَخِيفَةً وَدُونَ الْجَهْرِ مِنَ الْقَوْلِ بِالْغُدُوِّ وَالْآصَالِ وَلَا تَكُن مِّنَ الْغَافِلِينَ ﴿٢٠٥﴾

اور (اے نبی!) اپنے رب کو صبح اور شام اپنے دل میں یاد کیجیے، عاجزی سے اور ڈرتے ہوئے، پست اور ہلکی آواز سے② اور آپ غافلوں میں (شامل) نہ ہوں ﴿٢٠٥﴾

**205.** And remember your Lord within yourself, humbly and with fear and without loudness in words, in the mornings and in the afternoons, and be not of those who are neglectful.[2]

إِنَّ الَّذِينَ عِندَ رَبِّكَ لَا يَسْتَكْبِرُونَ عَنْ عِبَادَتِهِ وَيُسَبِّحُونَهُ وَلَهُ يَسْجُدُونَ ۩ ﴿٢٠٦﴾

بے شک جو (فرشتے) آپ کے رب کے پاس ہیں، وہ اس کی عبادت سے تکبر نہیں کرتے، وہ اس کی تسبیح بیان کرتے ہیں اور اسی کو وہ سجدہ کرتے ہیں ﴿٢٠٦﴾

**206.** Surely, those who are with your Lord (angels) are never too proud to perform acts of worship to Him, but they glorify His Praise and prostrate themselves before Him.*

**Sūrat Al-Anfāl (The Spoils of War) 8**

سورۂ انفال

سُورَةُ الْأَنفَالِ مَدَنِيَّةٌ (8) — (88) — آیاتها 75 — رکوعاتها 10

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

يَسْأَلُونَكَ عَنِ الْأَنفَالِ ۖ قُلِ الْأَنفَالُ لِلَّهِ وَالرَّسُولِ ۖ فَاتَّقُوا اللَّهَ وَأَصْلِحُوا ذَاتَ

(اے نبی!) وہ آپ سے مال غنیمت کے بارے میں پوچھتے ہیں۔ کہہ دیجیے: مال غنیمت اللہ اور اس کے

**1.** They ask you (O Muhammad ﷺ) about the spoils of war. Say: "The spoils are for Allāh and the

[1] (V.7:203): Narrated Anas رضي الله عنه that the Makkan people (Quraish pagans) requested Allāh's Messenger ﷺ to show them a miracle, and so he showed them the splitting of the moon.
[2] (V.7:205): See the footnote of (V.13:28).
* (V.7:206) Prostration (see the List of Prostration Places at the end).

① چنانچہ ایک موقع پر نبی ﷺ نے اہل مکہ کو ان کے مطالبے پر ایک عظیم معجزہ دکھایا، جیسے انس بن مالک ؓ سے روایت ہے: "نبی ﷺ سے اہل مکہ نے کسی نشانی کا مطالبہ کیا، تو آپ نے انہیں چاند ٹکڑے ہوتے ہوئے دکھایا۔" (صحيح البخاري، المناقب، باب: 27 حديث: 3637) لیکن اس کا انہیں کوئی فائدہ نہیں ہوا۔ اسی لیے اللہ تعالیٰ کفار کے کہنے پر بالعموم معجزہ نہیں دکھاتا تھا، بلکہ معجزے کا ظہور اسی وقت ہوتا تھا جب اللہ کی مشیت ہوتی تھی۔

② کیونکہ اللہ کی یاد میں ہی اطمینان ہے۔ ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ رعد 13:28)

بَيْنِكُمْ وَأَطِيعُوا اللَّهَ وَرَسُولَهُ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ①

رسول کے لیے ہے، لہٰذا تم اللہ سے ڈرو، اور باہمی اصلاح کرلو اور اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اگر تم مومن ہو①

Messenger (ﷺ)." So fear Allāh and adjust all matters of difference among you, and obey Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), if you are believers.

إِنَّمَا الْمُؤْمِنُونَ الَّذِينَ إِذَا ذُكِرَ اللَّهُ وَجِلَتْ قُلُوبُهُمْ وَإِذَا تُلِيَتْ عَلَيْهِمْ آيَاتُهُ زَادَتْهُمْ إِيمَانًا وَعَلَىٰ رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ ②

(سچے) مومن تو صرف وہ لوگ ہیں کہ جب اللہ کا ذکر کیا جائے تو ان کے دل ڈر جاتے ہیں، اور جب ان پر اس کی آیتوں کی تلاوت کی جائے تو وہ ان کا ایمان بڑھا دیتی ہیں، اور وہ اپنے رب ہی پر توکل کرتے ہیں②

**2.** The believers are only those who, when Allāh is mentioned, feel a fear in their hearts and when His Verses (this Qur'ān) are recited to them, they (i.e. the Verses) increase their Faith; and they put their trust in their Lord (Alone);

الَّذِينَ يُقِيمُونَ الصَّلَاةَ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ ③

وہ لوگ جو نماز قائم کرتے ہیں اور ہم نے انھیں جو رزق دیا ہے اس میں سے وہ خرچ کرتے ہیں③

**3.** Who perform *As-Salāt* (the prayers) and spend out of that We have provided for them.

أُولَٰئِكَ هُمُ الْمُؤْمِنُونَ حَقًّا لَّهُمْ دَرَجَاتٌ عِندَ رَبِّهِمْ وَمَغْفِرَةٌ وَرِزْقٌ كَرِيمٌ ④

یہی لوگ سچے مومن ہیں، ان کے لیے اپنے رب کے ہاں درجے ہیں اور بخشش ہے اور باعزت رزق ہے④

**4.** It is they who are the believers in truth. For them are grades of dignity with their Lord, and forgiveness and a generous provision (Paradise).

كَمَا أَخْرَجَكَ رَبُّكَ مِن بَيْتِكَ بِالْحَقِّ وَإِنَّ فَرِيقًا مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ لَكَارِهُونَ ⑤

جیسے (بدر کے موقع پر) آپ کے رب نے آپ کو آپ کے گھر (مدینہ) سے حق (بہترین تدبیر) کے ساتھ نکالا تھا، اور بے شک (اس وقت) مومنوں کا ایک گروہ (اس نکلنے کو) ناپسند کرتا تھا⑤

**5.** As your Lord caused you (O Muhammad ﷺ) to go out from your home with the truth; and verily, a party among the believers disliked it,

يُجَادِلُونَكَ فِي الْحَقِّ بَعْدَمَا تَبَيَّنَ كَأَنَّمَا يُسَاقُونَ إِلَى الْمَوْتِ وَهُمْ يَنظُرُونَ ⑥

وہ آپ سے حق (کے معاملے) میں اس کے واضح ہو جانے کے بعد جھگڑتے تھے، گویا کہ انھیں موت کی طرف ہانکا جا رہا تھا، اور وہ (اسے) دیکھ رہے تھے⑥

**6.** Disputing with you concerning the truth after it was made manifest, as if they were being driven to death, while they were looking (at it).

وَإِذْ يَعِدُكُمُ اللَّهُ إِحْدَى الطَّائِفَتَيْنِ أَنَّهَا لَكُمْ وَتَوَدُّونَ أَنَّ غَيْرَ ذَاتِ الشَّوْكَةِ تَكُونُ لَكُمْ وَيُرِيدُ اللَّهُ أَن يُحِقَّ الْحَقَّ بِكَلِمَاتِهِ وَيَقْطَعَ دَابِرَ الْكَافِرِينَ ⑦

اور جب اللہ تم سے دو گروہوں میں سے ایک کا وعدہ کر رہا تھا کہ یقیناً وہ تمھارے لیے ہے، اور تم چاہتے تھے کہ جو غیر مسلح (تجارتی قافلہ) ہے وہی تمھارے ہاتھ لگے، اور اللہ کا ارادہ یہ تھا کہ وہ اپنے فرامین کے ساتھ حق کو ثابت کر دکھائے اور کافروں کی جڑ کاٹ دے⑦

**7.** And (remember) when Allāh promised you (Muslims) one of the two parties (of the enemy, i.e. either the army or the caravan) that it should be yours; you wished that the one unarmed (the caravan) should be yours, but Allāh willed to justify the truth by His Words and to cut off the roots of the disbelievers (i.e. in the battle of Badr).

لِيُحِقَّ الْحَقَّ وَيُبْطِلَ الْبَاطِلَ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُونَ ⑧

تاکہ وہ حق کو حق کر دکھائے اور باطل کو باطل کر دکھائے اگرچہ مجرم لوگ (اسے) ناپسند ہی کریں⑧

**8.** That He might cause the truth to triumph and bring falsehood to nothing, even though the *Mujrimūn* (disbelievers,

polytheists, sinners, criminals) hate it.

اِذْ تَسْتَغِيْثُوْنَ رَبَّكُمْ فَاسْتَجَابَ لَكُمْ اَنِّيْ مُمِدُّكُمْ بِاَلْفٍ مِّنَ الْمَلٰٓئِكَةِ مُرْدِفِيْنَ ⑨

(یاد کرو) جب تم اپنے رب سے فریاد کر رہے تھے، تو اس نے تمھاری فریاد قبول کر لی (اور کہا) کہ بے شک میں ایک دوسرے کے پیچھے آنے والے ایک ہزار فرشتوں سے تمھاری مدد کروں گا⑨

**9.** (Remember) when you sought help of your Lord and He answered you (saying): "I will help you with a thousand of the angels each behind the other (following one another) in succession."

وَمَا جَعَلَهُ اللّٰهُ اِلَّا بُشْرٰى وَلِتَطْمَئِنَّ بِهٖ قُلُوْبُكُمْ ۚ وَمَا النَّصْرُ اِلَّا مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ⑩ ع 1/10 15

اور اس (مدد) کو اللہ نے خوشخبری بنا دیا تاکہ اس سے تمھارے دلوں کو تسلی ہو جائے اور مدد تو اللہ ہی کے پاس ہے۔ بے شک اللہ غالب ہے، خوب حکمت والا⑩

**10.** Allāh made it only as glad tidings, and that your hearts be at rest therewith. And there is no victory except from Allāh. Verily, Allāh is All-Mighty, All-Wise.

اِذْ يُغَشِّيْكُمُ النُّعَاسَ اَمَنَةً مِّنْهُ وَيُنَزِّلُ عَلَيْكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً لِّيُطَهِّرَكُمْ بِهٖ وَيُذْهِبَ عَنْكُمْ رِجْزَ الشَّيْطٰنِ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ وَيُثَبِّتَ بِهِ الْاَقْدَامَ ؕ⑪

(یاد کرو) جب وہ (اللہ) اپنی طرف سے تمھیں امن و سکون دینے کے لیے تم پر اونگھ طاری کر رہا تھا، اور آسمان سے تم پر بارش برسا رہا تھا تاکہ تمھیں اس کے ذریعے سے پاک کر دے اور تم سے شیطانی وسوسوں کو لے جائے اور تاکہ تمھارے دلوں کو مضبوط کر دے، اور تاکہ اس کی وجہ سے (تمھیں) ثابت قدم رکھے⑪

**11.** (Remember) when He covered you with a slumber as a security from Him, and He caused water (rain) to descend on you from the sky, to clean you thereby and to remove from you the *Rijz* (whispering, evil suggestions) of *Shaitān* (Satan), and to strengthen your hearts, and make your feet firm thereby.

اِذْ يُوْحِيْ رَبُّكَ اِلَى الْمَلٰٓئِكَةِ اَنِّيْ مَعَكُمْ فَثَبِّتُوا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ؕ سَاُلْقِيْ فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ كَفَرُوا الرُّعْبَ فَاضْرِبُوْا فَوْقَ الْاَعْنَاقِ وَاضْرِبُوْا مِنْهُمْ كُلَّ بَنَانٍ ؕ⑫

(اے نبی!) جب آپ کا رب فرشتوں کی طرف وحی کر رہا تھا کہ بے شک میں تمھارے ساتھ ہوں، چنانچہ تم ان کو ثابت (قدم) رکھو جو ایمان لائے ہیں، میں جلد ہی ان لوگوں کے دلوں میں رعب ڈال دوں گا جنھوں نے کفر کیا، چنانچہ تم (ان کی) گردنوں پر وار کرو اور ان کے ہر (ہر) پور پر ضرب لگاؤ⑫

**12.** (Remember) when your Lord revealed to the angels, "Verily, I am with you, so keep firm those who have believed. I will cast terror into the hearts of those who have disbelieved, so strike them over the necks, and smite over all their fingers and toes."

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ شَآقُّوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۚ وَمَنْ يُّشَاقِقِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ⑬

یہ اس لیے کہ بے شک انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کی، اور جو کوئی اللہ اور اس کے رسول کی مخالفت کرے گا تو یقیناً اللہ سخت سزا دینے والا ہے⑬

**13.** This is because they defied and disobeyed Allāh and His Messenger (ﷺ). And whoever defies and disobeys Allāh and His Messenger (ﷺ), then verily, Allāh is Severe in punishment.

ذٰلِكُمْ فَذُوْقُوْهُ وَاَنَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابَ النَّارِ ⑭

پس تم یہ (سزا) چکھو اور بے شک کافروں کے لیے دوزخ کا عذاب (تیار) ہے⑭

**14.** This is (the torment), so taste it; and surely, for the disbelievers is the torment of the Fire.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِذَا لَقِيْتُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا زَحْفًا فَلَا تُوَلُّوْهُمُ الْاَدْبَارَ ۚ⑮

اے ایمان والو! جب تمھارا ان لوگوں کے لشکر سے مقابلہ ہو جنھوں نے کفر کیا تو تم ان سے پیٹھیں نہ پھیرو⑮

**15.** O you who believe! When you meet those who disbelieve, in a battlefield, never turn your backs to them.

**16.** And whoever turns his back to them on such a day — unless it be a stratagem of war, or to retreat to a troop (of his own), — he indeed has drawn upon himself wrath from Allāh. And his abode is Hell, and worst indeed is that destination![1]

اور جو شخص اس دن ان سے پیٹھ پھیرے گا، سوائے اس شخص کے جو لڑائی کے لیے پینترا بدلنے والا ہو یا (اپنے) کسی گروہ کی پناہ لینے والا ہو، تو یقیناً وہ اللہ کا غضب لے کر لوٹا، اور اس کا ٹھکانا جہنم ہے، اور وہ بہت بری لوٹنے کی جگہ ہے⑯

وَمَنْ يُّوَلِّهِمْ يَوْمَئِذٍ دُبُرَهٗٓ اِلَّا مُتَحَرِّفًا لِّقِتَالٍ اَوْ مُتَحَيِّزًا اِلٰى فِئَةٍ فَقَدْ بَآءَ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَمَاْوٰىهُ جَهَنَّمُ ۭ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ⑯

**17.** You killed them not, but Allāh killed them. And you (Muhammad ﷺ) threw not when you did throw, but Allāh threw, that He might test the believers by a fair trial from Him. Verily, Allāh is All-Hearer, All-Knower.

چنانچہ تم نے انھیں قتل نہیں کیا، بلکہ اللہ ہی نے انھیں قتل کیا، اور (اے نبی!) جب آپ نے (مٹھی بھر خاک ان کی طرف) پھینکی تو وہ آپ نے نہیں پھینکی بلکہ اللہ نے پھینکی اور تاکہ وہ مومنوں کو اپنی طرف سے اچھے انعام سے نوازے، بے شک اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے⑰

فَلَمْ تَقْتُلُوْهُمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ قَتَلَهُمْ ۠ وَمَا رَمَيْتَ اِذْ رَمَيْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ رَمٰى ۚ وَلِيُبْلِيَ الْمُؤْمِنِيْنَ مِنْهُ بَلَاۗءً حَسَنًا ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ⑰

**18.** This (is the fact) and surely Allāh weakens the deceitful plots of the disbelievers.

یہی بات (ہماری حکمت) اور بے شک اللہ کافروں کی چال کمزور کرنے والا ہے⑱

ذٰلِكُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ مُوْهِنُ كَيْدِ الْكٰفِرِيْنَ ⑱

**19.** (O disbelievers) if you ask for a judgement, now has the judgement come to you; and if you cease (to do wrong), it will be better for you, and if you return (to the attack), so shall We return, and your forces will be of no avail to you, however numerous they be; and verily, Allāh is with the believers.

(کافروں سے کہہ دیجیے:) اگر تم فیصلہ مانگتے تھے تو فیصلہ تمھارے سامنے آ گیا۔ اور اگر تم باز آ جاؤ تو وہ تمھارے حق میں بہتر ہے، اور اگر تم دوبارہ (پہلے کی طرح) کرو گے تو ہم بھی پھر اسی طرح کریں گے (تمھیں سزا دیں گے) اور تمھاری جماعت اگرچہ زیادہ ہی ہو وہ تمھیں ہرگز کچھ فائدہ نہ دے گی، اور بے شک اللہ مومنوں کے ساتھ ہے⑲

اِنْ تَسْتَفْتِحُوْا فَقَدْ جَاۗءَكُمُ الْفَتْحُ ۚ وَاِنْ تَنْتَهُوْا فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۚ وَاِنْ تَعُوْدُوْا نَعُدْ ۚ وَلَنْ تُغْنِيَ عَنْكُمْ فِئَتُكُمْ شَيْـــًٔا وَّلَوْ كَثُرَتْ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ مَعَ الْمُؤْمِنِيْنَ ⑲

ع 2 9 16

**20.** O you who believe! Obey Allāh and His Messenger (ﷺ), and turn not away from him (i.e. Messenger Muhammad ﷺ) while you are hearing.

اے ایمان والو! اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرو اور اس سے نہ پھرو، حالانکہ تم سن رہے ہو⑳

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِيْعُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ وَلَا تَوَلَّوْا عَنْهُ وَاَنْتُمْ تَسْمَعُوْنَ ⑳

**21.** And be not like those who say: "We have heard," but they hear not.

اور تم ان لوگوں کے مانند نہ ہو جاؤ جنھوں نے کہا: ہم نے سن لیا، حالانکہ وہ سنتے نہیں تھے㉑

وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ قَالُوْا سَمِعْنَا وَهُمْ لَا يَسْمَعُوْنَ ㉑

**22.** Verily, the worst of (moving) living creatures with Allāh are the deaf and the dumb, who understand not (i.e. the disbelievers).

بے شک اللہ کے نزدیک چلنے پھرنے والوں میں بدترین وہ بہرے گونگے ہیں جو عقل نہیں رکھتے㉒

اِنَّ شَرَّ الدَّوَاۗبِّ عِنْدَ اللّٰهِ الصُّمُّ الْبُكْمُ الَّذِيْنَ لَا يَعْقِلُوْنَ ㉒

**23.** Had Allāh known of any good in them, He would indeed have made them listen; and even if He had made them listen, they

اور اگر اللہ ان میں کوئی بھلائی جانتا تو انھیں ضرور سنا دیتا، اور اگر وہ انھیں سنا دیتا تو بھی وہ ضرور پھرتے اور وہ اعراض کرنے والے ہیں㉓

وَلَوْ عَلِمَ اللّٰهُ فِيْهِمْ خَيْرًا لَّاَسْمَعَهُمْ ۭ وَلَوْ اَسْمَعَهُمْ لَتَوَلَّوْا

[1] (V.8:16) See the footnote of (V.4:31).

وَّ هُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿23﴾

would but have turned away with aversion (to the truth).

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِيْبُوْا لِلّٰهِ وَلِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا يُحْيِيْكُمْ ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَحُوْلُ بَيْنَ الْمَرْءِ وَقَلْبِهٖ وَاَنَّهٗٓ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ﴿24﴾

اے ایمان والو! تم اللہ اور رسول (کی بات) کو قبول کرو جب وہ تمھیں اس (امر) کے لیے بلائے① جو تمھیں زندگی بخشتا ہے، اور تم جان لو کہ یقیناً اللہ بندے اور اس کے دل کے درمیان حائل ہو جاتا ہے اور یہ بھی کہ تم اسی کی طرف اکٹھے کیے جاؤ گے ﴿24﴾

**24.** O you who believe! Answer Allāh (by obeying Him) and (His) Messenger when he (ﷺ) calls you[1] to that which will give you life,[2] and know that Allāh comes in between a person and his heart (i.e. He prevents an evil person to decide anything). And verily, to Him you shall (all) be gathered.

وَاتَّقُوْا فِتْنَةً لَّا تُصِيْبَنَّ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْكُمْ خَاۗصَّةً ۚ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعِقَابِ ﴿25﴾

اور اس فتنے سے ڈرو جو تم میں سے خاص طور پر (صرف) ان لوگوں کو نہیں پہنچے گا جنھوں نے ظلم کیا، (بلکہ سب اس کی زد میں آ سکتے ہیں) اور تم جان لو کہ بے شک اللہ سخت سزا والا ہے ﴿25﴾

**25.** And fear the *Fitnah* (affliction and trial) which affects not in particular (only) those of you who do wrong (but it may afflict all the good and the bad people), and know that Allāh is Severe in punishment.

وَاذْكُرُوْٓا اِذْ اَنْتُمْ قَلِيْلٌ مُّسْتَضْعَفُوْنَ فِي الْاَرْضِ تَخَافُوْنَ اَنْ يَّتَخَطَّفَكُمُ النَّاسُ فَاٰوٰىكُمْ وَاَيَّدَكُمْ بِنَصْرِهٖ وَرَزَقَكُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ لَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ﴿26﴾

اور یاد کرو جب تم بہت تھوڑے تھے، زمین میں کمزور سمجھے جاتے تھے، تم اس بات سے ڈرتے تھے کہ کہیں لوگ تمھیں اچک (نہ) لے جائیں تو اللہ نے تمھیں ٹھکانا دیا، اور اپنی نصرت کے ساتھ تمھاری تائید کی، اور تمھیں پاکیزہ چیزوں سے رزق دیا تاکہ تم (اس کا) شکر کرو ﴿26﴾

**26.** And remember when you were few and were reckoned weak in the land, and were afraid that men might kidnap you, but He provided a safe place for you, strengthened you with His Help, and provided you with good things so that you might be grateful.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَخُوْنُوا اللّٰهَ وَالرَّسُوْلَ وَتَخُوْنُوْٓا اَمٰنٰتِكُمْ وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿27﴾

اے ایمان والو! تم اللہ اور رسول سے خیانت نہ کرو،② اور نہ تم آپس کی امانتوں میں خیانت کرو جبکہ تم جانتے ہو ﴿27﴾

**27.** O you who believe! Betray not Allāh and His Messenger(ﷺ), nor betray knowingly your *Amānāt* (the things entrusted to you, and all the duties which Allāh has ordained for you).[3]

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّمَآ اَمْوَالُكُمْ وَاَوْلَادُكُمْ فِتْنَةٌ ۙ

اور جان لو یقیناً تمھارے مال اور تمھاری اولاد فتنہ

**28.** And know that your possessions and your children are

[1] (V.8:24): See the footnote of (V.1:2).

[2] (V.8:24): i.e., one is alive, — a true believer (of Islāmic Monotheism) who is obedient to Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ) and follows the Qur'ān and Prophet's *Sunnah* practically, and he goes out for *Jihād* in Allāh's Cause; in case he is martyred, that is not a death but an eternal life (in Paradise) forever, unlike to a disbeliever who is dead (as regards Faith), and will be punished in Hell forever (neither alive nor dead).

[3] (V.8:27) See the footnote (A) of (V.3:164).

① اس میں اللہ و رسول کی اطاعت کا فائدہ بیان کیا گیا ہے، یعنی جو سچا مومن ہے اسے حیات جاوداں نصیب ہوتی ہے اور سچا مومن وہ ہے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کا مطیع و فرمانبردار ہے اور عملی طور پر قرآن اور سنت رسول ﷺ (دین اسلام) کی پیروی کرتا ہے، جو اللہ کی راہ میں جہاد کے لیے نکلتا ہے اور اگر وہ شہید ہو جائے تو اس کے لیے موت نہیں بلکہ (جنت میں) ہمیشہ کے لیے ابدی زندگی ہوتی ہے۔ اس کے برعکس غیر مومن ایمان کے اعتبار سے، ایک مردے کی طرح ہوتا ہے اور اسے جہنم کی دائمی سزا دی جائے گی (وہاں نہ وہ جیے گا نہ مرے گا۔)

② ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 164/3)

the Hereafter. And there is none for them on earth as a *Walī* (supporter, protector) or a helper.

وَمِنْهُمْ مَّنْ عٰهَدَ اللّٰهَ لَىِٕنْ اٰتٰىنَا مِنْ فَضْلِهٖ لَنَصَّدَّقَنَّ وَلَنَكُوْنَنَّ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿۷۵﴾

اوران میں سے بعض وہ ہیں جنھوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ اگر اللہ نے اپنے فضل سے ہمیں عطا کیا تو ہم ضرور صدقہ خیرات کریں گے اور ہم ضرور صالحین میں سے ہو جائیں گے ﴿۷۵﴾

**75.** And of them are some who made a covenant with Allāh (saying): "If He bestowed on us of His bounty, we will verily, give *Sadaqah* (*Zakāt* – obligatory charity and voluntary charity in Allāh's Cause) and will be certainly among those who are righteous."

فَلَمَّآ اٰتٰىهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ بَخِلُوْا بِهٖ وَتَوَلَّوْا وَّهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ﴿۷۶﴾

پھر جب اللہ نے اپنے فضل سے انھیں عطا کیا تو انھوں نے اس میں بخل کیا اور انھوں نے (حق سے) منہ موڑ لیا، اور وہ (اپنے عہد سے) منحرف ہو گئے ﴿۷۶﴾

**76.** Then when He gave them of His bounty, they became niggardly [refused to pay the *Sadaqah* (*Zakāt* – obligatory charity or voluntary charity)], and turned away, averse.

فَاَعْقَبَهُمْ نِفَاقًا فِيْ قُلُوْبِهِمْ اِلٰى يَوْمِ يَلْقَوْنَهٗ بِمَآ اَخْلَفُوا اللّٰهَ مَا وَعَدُوْهُ وَبِمَا كَانُوْا يَكْذِبُوْنَ ﴿۷۷﴾

پھر اللہ نے ان کے دلوں میں نفاق ڈال کر انھیں اس دن تک کے لیے سزا دی (جس دن) وہ اللہ سے ملیں گے، اس لیے کہ انھوں نے اللہ سے جو وعدہ کیا تھا اس کی خلاف ورزی کی اور اس لیے کہ وہ جھوٹ بولتے تھے ﴿۷۷﴾

**77.** So He punished them by putting hypocrisy into their hearts till the Day whereon they shall meet Him, because they broke that (covenant with Allāh) which they had promised to Him and because they used to tell lies.

اَلَمْ يَعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ وَاَنَّ اللّٰهَ عَلَّامُ الْغُيُوْبِ ﴿۷۸﴾

کیا یہ لوگ نہیں جانتے کہ بے شک اللہ ان کے بھیدوں اور ان کی سرگوشیوں کو جانتا ہے۔ اور بے شک اللہ غیب کی باتوں کو خوب جانتا ہے ﴿۷۸﴾

**78.** Know they not that Allāh knows their secret ideas, and their *Najwa*[1] (secret counsels), and that Allāh is the All-Knower of things unseen.

اَلَّذِيْنَ يَلْمِزُوْنَ الْمُطَّوِّعِيْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ فِي الصَّدَقٰتِ وَالَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ اِلَّا جُهْدَهُمْ فَيَسْخَرُوْنَ مِنْهُمْ ۭ سَخِرَ اللّٰهُ مِنْهُمْ ۡ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۷۹﴾

جو لوگ عیب جوئی کرتے ہیں کھلے دل سے خیرات کرنے والے مومنوں پر، (ان کے) صدقات کے بارے میں اور ان پر بھی جو اپنی (تھوڑی سی) محنت مزدوری کے سوا کچھ نہیں رکھتے، تو وہ ان کا مذاق اڑاتے ہیں، اللہ بھی ان کا مذاق اڑائے گا اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے ﴿۷۹﴾

**79.** Those who defame such of the believers who give charity (in Allāh's Cause) voluntarily, and such who could not find to give charity (in Allāh's Cause) except what is available to them — so they mock at them (believers); Allāh will throw back their mockery on them, and they shall have a painful torment.

اِسْتَغْفِرْ لَهُمْ اَوْ لَا تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ ۭ اِنْ تَسْتَغْفِرْ لَهُمْ سَبْعِيْنَ مَرَّةً فَلَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَهُمْ ۭ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَفَرُوْا بِاللّٰهِ

(اے نبی!) آپ ان کے لیے بخشش مانگیں یا نہ مانگیں (برابر ہے۔) اگر آپ ان کے لیے ستر بار (بھی) بخشش مانگیں گے تو بھی اللہ انھیں نہیں بخشے

**80.** Whether you (O Muhammad ﷺ) ask forgiveness for them (hypocrites) or ask not forgiveness for them — (and even) if you ask seventy times for

[1] (V.9:78) See the footnote of (V.11:18).

وَرَسُولِهِ ۗ وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْفَاسِقِينَ ﴿٨٠﴾

گا۔ یہ اس لیے کہ انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا، اور اللہ نافرمان لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا ﴿80﴾

their forgiveness — Allāh will not forgive them because they have disbelieved in Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ). And Allāh guides not those people who are *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

فَرِحَ الْمُخَلَّفُونَ بِمَقْعَدِهِمْ خِلَافَ رَسُولِ اللَّهِ وَكَرِهُوا أَنْ يُجَاهِدُوا بِأَمْوَالِهِمْ وَأَنْفُسِهِمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَقَالُوا لَا تَنْفِرُوا فِي الْحَرِّ ۗ قُلْ نَارُ جَهَنَّمَ أَشَدُّ حَرًّا ۚ لَوْ كَانُوا يَفْقَهُونَ ﴿٨١﴾

جو لوگ پیچھے چھوڑ دیے گئے تھے وہ رسول اللہ کے پیچھے اپنے بیٹھ رہنے پر خوش ہوئے اور انھوں نے ناپسند کیا کہ اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے اللہ کی راہ میں جہاد کریں اور انھوں نے (اوروں سے) کہا کہ گرمی میں کوچ نہ کرو۔ (اے نبی!) کہہ دیجیے: جہنم کی آگ (اس سے) کہیں زیادہ گرم ہے۔ کاش! وہ یہ بات سمجھتے ﴿81﴾

**81.** Those who stayed away (from Tabuk expedition) rejoiced in their staying behind the Messenger of Allāh (ﷺ); they hated to strive and fight with their properties and their lives in the Cause of Allāh, and they said: "March not forth in the heat." Say: "The fire of Hell is more intense in heat;" if only they could understand!

فَلْيَضْحَكُوا قَلِيلًا وَلْيَبْكُوا كَثِيرًا جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ﴿٨٢﴾

چنانچہ انھیں چاہیے کہ وہ تھوڑا ہنسیں اور زیادہ روئیں ان اعمال کے بدلے میں جو وہ کماتے رہے ﴿82﴾

**82.** So let them laugh a little and (they will) cry much as a recompense of what they used to earn (by committing sins).

فَإِنْ رَجَعَكَ اللَّهُ إِلَىٰ طَائِفَةٍ مِنْهُمْ فَاسْتَأْذَنُوكَ لِلْخُرُوجِ فَقُلْ لَنْ تَخْرُجُوا مَعِيَ أَبَدًا وَلَنْ تُقَاتِلُوا مَعِيَ عَدُوًّا ۖ إِنَّكُمْ رَضِيتُمْ بِالْقُعُودِ أَوَّلَ مَرَّةٍ فَاقْعُدُوا مَعَ الْخَالِفِينَ ﴿٨٣﴾

(اے نبی!) پھر اگر اللہ آپ کو واپس لے آئے ان (منافقین) میں سے کسی گروہ کی طرف پھر وہ آپ سے (جہاد پر) نکلنے کی اجازت مانگیں تو کہہ دیجیے: تم اب میرے ساتھ کبھی بھی (جہاد پر) نہیں نکلو گے اور نہ کبھی میرے ساتھ (مل کر) دشمن سے لڑو گے، یقیناً تم پہلی بار (پیچھے) بیٹھ رہنے پر راضی ہو گئے تھے تو (اب بھی) پیچھے رہنے والوں کے ساتھ بیٹھے رہو ﴿83﴾

**83.** If Allāh brings you back to a party of them (the hypocrites), and they ask your permission to go out (to fight), say: "Never shall you go out with me nor fight an enemy with me; you were pleased to sit (inactive) on the first occasion, then you sit (now) with those who lag behind."

وَلَا تُصَلِّ عَلَىٰ أَحَدٍ مِنْهُمْ مَاتَ أَبَدًا وَلَا تَقُمْ عَلَىٰ قَبْرِهِ ۖ إِنَّهُمْ كَفَرُوا بِاللَّهِ وَرَسُولِهِ وَمَاتُوا وَهُمْ فَاسِقُونَ ﴿٨٤﴾

اور (اے نبی!) ان میں سے جو مر جائے آپ اس کی نماز (جنازہ) ہرگز نہ پڑھیں اور نہ کبھی اس کی قبر پر کھڑے ہوں۔ بے شک انھوں نے اللہ اور اس کے رسول کے ساتھ کفر کیا اور وہ حالت فسق میں مرے ﴿84﴾

**84.** And never (O Muhammad ﷺ) pray (funeral prayer) for any of them (hypocrites) who dies, nor stand at his grave. Certainly they disbelieved in Allāh and His Messenger (ﷺ), and died while they were *Fāsiqūn* (rebellious, — disobedient to Allāh and His Messenger ﷺ).

وَلَا تُعْجِبْكَ أَمْوَالُهُمْ وَأَوْلَادُهُمْ ۚ إِنَّمَا يُرِيدُ اللَّهُ أَنْ يُعَذِّبَهُمْ بِهَا فِي الدُّنْيَا وَتَزْهَقَ أَنْفُسُهُمْ وَهُمْ كَافِرُونَ ﴿٨٥﴾

اور (اے نبی!) ان کے مال اور ان کی اولاد آپ کو حیرت میں نہ ڈالیں۔ بے شک اللہ تو چاہتا ہے کہ ان کی وجہ سے انھیں دنیا میں عذاب دے اور ان کی جانیں حالت کفر میں نکلیں ﴿85﴾

**85.** And let not their wealth or their children amaze you. Allāh's Plan is to punish them with these things in this world, and that their souls shall depart (die) while they are disbelievers.

وَاِذَآ اُنْزِلَتْ سُوْرَةٌ اَنْ اٰمِنُوْا بِاللّٰهِ وَجَاهِدُوْا مَعَ رَسُوْلِهِ اسْتَاْذَنَكَ اُولُوا الطَّوْلِ مِنْهُمْ وَقَالُوْا ذَرْنَا نَكُنْ مَّعَ الْقٰعِدِيْنَ ﴿٨٦﴾

اور جب کوئی سورت نازل کی جاتی ہے کہ تم اللہ پر ایمان لاؤ اور اس کے رسول کے ساتھ (مل کر) جہاد کرو تو ان کے دولت مند آپ سے اجازت مانگنے لگتے ہیں اور کہتے ہیں کہ ہمیں چھوڑ دیجیے کہ ہم (گھروں میں) بیٹھ رہنے والوں کے ساتھ رہیں ﴿٨٦﴾

**86.** And when a *Sūrah* (chapter from the Qur'ān) is revealed, enjoining them to believe in Allāh and to strive hard and fight along with His Messenger (ﷺ), the wealthy among them ask your leave to exempt them (from *Jihād*) and say, "Leave us (behind), we would be with those who sit (at home)."

رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ وَطُبِعَ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَفْقَهُوْنَ ﴿٨٧﴾

وہ اس بات پر راضی ہو گئے کہ پیچھے رہنے والی عورتوں کے ساتھ رہیں اور ان کے دلوں پر مہر لگا دی گئی ہے، لہٰذا وہ نہیں سمجھتے ﴿٨٧﴾

**87.** They are content to be with those (the women) who sit behind (at home). Their hearts are sealed up (from all kinds of goodness and right guidance), so they understand not.

لٰكِنِ الرَّسُوْلُ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ جٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ۭ وَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الْخَيْرٰتُ ۡ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ﴿٨٨﴾

لیکن رسول (ﷺ) اور جو لوگ اس کے ساتھ ایمان لائے، انھوں نے اپنے مالوں اور اپنی جانوں کے ساتھ جہاد کیا، اور بھلائیاں بھی انھی لوگوں کے لیے ہیں اور یہی لوگ فلاح پانے والے ہیں ﴿٨٨﴾

**88.** But the Messenger (Muhammad ﷺ) and those who believed with him (in Islāmic Monotheism) strove hard and fought with their wealth and their lives (in Allāh's Cause). Such are they for whom are the good things, and it is they who will be successful.

اَعَدَّ اللّٰهُ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿٨٩﴾

اللہ نے ان کے لیے ایسے باغات تیار کیے ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے، یہی عظیم کامیابی ہے ﴿٨٩﴾

**89.** For them Allāh has got ready Gardens (Paradise) under which rivers flow, to dwell therein forever. That is the supreme success.

ع 11 / 17

وَجَآءَ الْمُعَذِّرُوْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ لِيُؤْذَنَ لَهُمْ وَقَعَدَ الَّذِيْنَ كَذَبُوا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ ۭ سَيُصِيْبُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿٩٠﴾

اور دیہاتیوں میں سے بہانے باز آئے کہ انھیں اجازت دی جائے، اور وہ لوگ بیٹھ رہے جنھوں نے اللہ اور اس کے رسول سے جھوٹ بولا، ان میں سے جن لوگوں نے کفر کیا انھیں جلد ہی دردناک عذاب آ پکڑے گا ﴿٩٠﴾

**90.** And those who made excuses from the bedouins came (to you, O Prophet ﷺ) asking your permission to exempt them (from the battle), and those who had lied to Allāh and His Messenger (ﷺ) sat at home (without asking the permission for it); a painful torment will seize those of them who disbelieve.

لَيْسَ عَلَى الضُّعَفَآءِ وَلَا عَلَى الْمَرْضٰى وَلَا عَلَى الَّذِيْنَ لَا يَجِدُوْنَ مَا يُنْفِقُوْنَ حَرَجٌ اِذَا نَصَحُوْا لِلّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ۭ مَا عَلَى الْمُحْسِنِيْنَ مِنْ سَبِيْلٍ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ

ضعیفوں اور بیماروں پر اور جو لوگ کوئی چیز نہیں پاتے کہ وہ خرچ کریں، ان پر (پیچھے رہنے میں) کوئی گناہ نہیں جبکہ وہ اللہ اور اس کے رسول کے لیے خیر خواہی کرتے ہیں[1] نیکی کرنے والوں پر (گرفت کی) کوئی

**91.** There is no blame on those who are weak or ill or who find no resources to spend [in holy fighting (*Jihād*)], if they are sincere and true (in duty) to Allāh and His Messenger.[1] No

[1] (V.9:91) CHAPTER. The Statement of the Prophet ﷺ: "Religion is *An-Nasīhah* (to be sincere and true to

رَّحِيْمٌ ﴿٩١﴾

راہ نہیں۔ اور اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿٩١﴾

ground (of complaint) can there be against the *Muhsinūn* (good-doers. See the footnote of V.9:120). And Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَّلَا عَلَى الَّذِيْنَ اِذَا مَآ اَتَوْكَ لِتَحْمِلَهُمْ قُلْتَ لَآ اَجِدُ مَآ اَحْمِلُكُمْ عَلَيْهِ ۖ تَوَلَّوْا وَّاَعْيُنُهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ حَزَنًا اَلَّا يَجِدُوْا مَا يُنْفِقُوْنَ ﴿٩٢﴾

اور (اے نبی!) نہ ان لوگوں پر (کوئی گناہ ہے) جو آپ کے پاس آئے کہ آپ انھیں (سفر جہاد کے لیے) سواری دیں (اور) آپ نے کہا کہ میرے پاس کوئی سواری نہیں تو وہ اس حال میں لوٹ گئے کہ ان کی آنکھیں آنسوؤں سے بہ رہی تھیں کہ ان کے پاس کچھ نہیں جسے وہ (اللہ کی راہ میں) خرچ کریں ﴿٩٢﴾

**92.** Nor (is there blame) on those who came to you to be provided with mounts, when you said: "I can find no mounts for you," they turned back, while their eyes overflowing with tears of grief that they could not find anything to spend (for *Jihād*).

اِنَّمَا السَّبِيْلُ عَلَى الَّذِيْنَ يَسْتَاْذِنُوْنَكَ وَهُمْ اَغْنِيَآءُ ۚ رَضُوْا بِاَنْ يَّكُوْنُوْا مَعَ الْخَوَالِفِ ۙ وَطَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ فَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٩٣﴾

(اے نبی!) (گرفت کی) راہ ان لوگوں پر ہے جو آپ سے رخصت مانگتے ہیں، حالانکہ وہ مال دار ہیں۔ وہ اس بات پر راضی ہو گئے کہ پیچھے (گھروں میں) رہنے والی عورتوں کے ساتھ رہیں② اور اللہ نے ان کے دلوں پر مہر لگا دی، چنانچہ وہ نہیں جانتے ﴿٩٣﴾

**93.** The ground (of complaint) is only against those who are rich, and yet ask exemption.[2] They are content to be with (the women) who sit behind (at home) and Allāh has sealed up their hearts (from all kinds of goodness and right guidance) so that they know not (what they are losing).

---

▸▸Allāh جل جلاله [i.e. obeying Him, by following His religion of Islamic Monotheism, attributing to Him what He deserves and doing *Jihād* for His sake and to believe in Him, to fear Him much (abstain from all kinds of sins and evil deeds which He has forbidden) and love Him much (perform all kinds of good deeds which He has ordained)], 2. to Allāh's Messenger [i.e., to respect him greatly and to believe that he (ﷺ) is Allāh's Messenger, and to fight on his behalf both in his lifetime and after his death and to follow his *Sunnah* — (legal ways etc.)], 3. to the Muslim rulers [i.e. to help them in their job of leading Muslims to the right path and alarm them if they are heedless], and 4. to all the Muslims (in common) [i.e. to order them for *Al-Ma'rūf* (i.e. Islāmic Monotheism, and all that Islām orders one to do), and to forbid them from *Al-Munkar* (i.e. disbelief, polytheism of all kinds, and all that Islām has forbidden), and to be merciful and kind to them]. And the Statement of Allāh تعالیٰ : "If they are sincere and true (in duty) to Allāh (جل جلاله) and His Messenger (Muhammad ﷺ)." (V.9:91)

Narrated Jarīr bin Abdullāh رضي الله عنه : I gave the *Bai'ah* (pledge) to Allāh's Messenger ﷺ for the following:
1. *Iqāmat-as-Salāt* (to perform prayers).
2. To pay the *Zakāt* (obligatory charity).
3. And to be sincere and true to every Muslim [i.e. to order them for *Al-Ma'rūf* (i.e. Islāmic Monotheism, and all that Islām orders one to do), and to forbid them from *Al-Munkar* (i.e. disbelief, polytheism of all kinds, and all that Islām has forbidden), and to help them, and to be merciful and kind to them]. [*Sahih Al-Bukhāri*, 1/57 (O.P.54) and its Chapter No.43]

[2] (V.9:93) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "A Prophet amongst the Prophets carried out a holy military expedition, so he said to his followers, 'Anyone who has married a woman and wants to consummate the marriage, and has not done so yet, should not accompany me; nor should a man who has built a house but has not completed its roof; nor a man who has sheep or she-camels and is waiting for the birth of their young ones.' So, the Prophet carried out the expedition and when he reached that town at the time or nearly at the time of the *'Asr* prayer, he said to the sun, 'O sun! You are under Allāh's Order and I am under Allāh's Order. O Allāh! Stop it (i.e. the sun) from setting.' It was stopped till Allāh made him victorious. Then he collected the booty and the fire came to burn it, but it did not burn it*. He said (to his men), 'Some of you have stolen something from the booty. So one man from every tribe should give me a *Bai'ah* (pledge) by shaking hands with me.' (They did so and) the hand of a man got stuck in the hand of their Prophet. Then that Prophet said (to the man), 'The theft has been committed by your people. So all the persons of your tribe should give me the *Bai'ah* (pledge) by shaking hands with me.' The hands of two or three men got stuck in the hand of their Prophet and he said, 'You have committed the theft.' Then

⏩ they brought a head of gold like the head of a cow and put it there, and the fire came and consumed the booty." The Prophet ﷺ added: "Then Allāh saw our weakness and disability, so He made booty legal for us." [*Sahih Al-Bukhāri,* 4/3124 (O.P.353)]

* Booty used to be burnt by a fire sent by Allāh.

★ حواشی: توبہ ،آیات:93,91.

① نبی کریم ﷺ نے فرمایا:''دین خیر خواہی (اخلاص اور صداقت) کا نام ہے،اللہ کے لیے،اس کے رسول کے لیے،اُولی الامر کے لیےاور عام مسلمانوں کے لیے۔''(صحیح مسلم الإیمان، حدیث: 55 )اللہ کے لیے خیر خواہی یہ ہے کہ اُس کے آگے جھکا جائے،اُس کے احکام کی پیروی کی جائے،اُس کے کلمے کی بلندی کے لیے جہاد کیا جائے،اُس سے محبت کی جائے اور اُس سے ڈرا جائے۔اللہ کے رسول کے ساتھ خیر خواہی یہ ہے کہ اُن کی نصرت کی جائے اور ان کی سنت کی پیروی کی جائے۔مسلمان حکمرانوں کی خیر خواہی یہ ہے کہ ان کے ساتھ تعاون کیا جائے،اس امر میں کہ وہ مسلمانوں کی صحیح رہنمائی کریں یا انہیں ڈرائیں۔عام مسلمانوں کے ساتھ خیر خواہی کا مطلب یہ ہے کہ انہیں معروف کا حکم دیا جائے اور منکر سے روکا جائے،نیز اُن کے ساتھ نرمی اور محبت کا برتاؤ کیا جائے۔نیز حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں:''میں نے رسول اللہ ﷺ سے مندرجہ ذیل امور پر بیعت کی: ① نماز قائم کرنا ② زکوٰۃ دینا ③ مسلمانوں کی خیر خواہی کرنا۔(انہیں معروف کا حکم دینا،منکر سے روکنا،ان کی مدد کرنا اور ان کے ساتھ نرمی اور محبت کا برتاؤ کرنا)(صحیح البخاری،الإیمان،باب:42 حدیث: 57)

② اس میں منافقین کے جہاد سے گریز وفرار کا بیان ہے،جس سے معلوم ہوتا ہے کہ جہاد میں صحیح معنوں میں وہی حصہ لے سکتا ہے جو دنیا کے مالوفات ومرغوبات سے دامن کش ہو جاتا ہے،اسی لیے بعض نبیوں کے حالات میں یہ ملتا ہے کہ انہوں نے ایسے لوگوں کو اپنے ساتھ جہاد میں لے جانا پسند نہیں کیا جن کی دل بستگی کسی نہ کسی انداز میں دنیا کے ساتھ تھی،جیسے ذیل کی حدیث سے واضح ہے۔حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے،نبی ﷺ نے فرمایا:''ایک نبی جہاد کے لیے نکلے تو انہوں نے اپنی قوم سے فرمایا:میرے ساتھ وہ شخص نہ جائے جس نے (ابھی) کسی عورت سے شادی کی ہے اور وہ اس (اپنی بیوی) سے ہم بستر نہیں ہوا اور وہ اس سے مجامعت کرنا چاہتا ہے اور نہ وہ شخص ہی جس نے مکان بنایا اور ابھی چھت نہیں ڈالی اور نہ وہ شخص ہی جس نے حاملہ اُونٹیاں اور بکریاں خریدی ہیں اور منتظر ہے کہ وہ بچے جنیں،پھر وہ جہاد کے لیے روانہ ہو گئے۔''(صحیح البخاری، فرض الخمس، باب: 8 حدیث: 3124)

يَعْتَذِرُونَ إِلَيْكُمْ إِذَا رَجَعْتُمْ إِلَيْهِمْ ۚ قُل لَّا تَعْتَذِرُوا لَن نُّؤْمِنَ لَكُمْ قَدْ نَبَّأَنَا اللَّهُ مِنْ أَخْبَارِكُمْ ۚ وَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ ثُمَّ تُرَدُّونَ إِلَىٰ عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿94﴾

وہ (منافق) تمھارے سامنے عذر پیش کریں گے جب تم ان کی طرف لوٹ کر جاؤ گے۔ (اے نبی! ان سے) کہہ دیجیے: تم عذر پیش نہ کرو، ہم ہرگز تم پر یقین نہیں کریں گے، اللہ نے تمھارے حالات سے ہمیں آگاہ کر دیا ہے، اور اللہ جلد تمھارے عمل دیکھ لے گا اور اس کا رسول بھی، پھر تم چھپی اور کھلی (باتیں) جاننے والے کی طرف لوٹائے جاؤ گے تو وہ تمھیں بتا دے گا جو تم عمل کرتے رہے ﴿94﴾

**94.** They (the hypocrites) will present their excuses to you (Muslims), when you return to them. Say (O Muhammad ﷺ): "Present no excuses, we shall not believe you. Allāh has already informed us of the news concerning you. Allāh and His Messenger will observe your deeds. In the end you will be brought back to the All-Knower of the unseen and the seen, then He (Allāh) will inform you of what you used to do." (*Tafsir At-Tabari*)

سَيَحْلِفُونَ بِاللَّهِ لَكُمْ إِذَا انقَلَبْتُمْ إِلَيْهِمْ لِتُعْرِضُوا عَنْهُمْ ۖ فَأَعْرِضُوا عَنْهُمْ ۖ إِنَّهُمْ رِجْسٌ ۖ وَمَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ جَزَاءً بِمَا كَانُوا يَكْسِبُونَ ﴿95﴾

عنقریب وہ تمھارے لیے اللہ کی قسمیں کھائیں گے جب تم ان کی طرف پلٹو گے تاکہ تم ان سے درگزر کرو، چنانچہ تم ان سے درگزر (ہی) کرو۔ بلاشبہ وہ ناپاک ہیں[1] اور ان کا ٹھکانا جہنم ہے، ان (کاموں) کے بدلے میں جو وہ کماتے رہے ﴿95﴾

**95.** They will swear by Allāh to you (Muslims) when you return to them, that you may turn away from them. So turn away from them. Surely, they are *Rijsun* [i.e. *Najasun* (impure) because of their evil deeds], and Hell is their dwelling place — a recompense for that which they used to earn.

يَحْلِفُونَ لَكُمْ لِتَرْضَوْا عَنْهُمْ ۖ فَإِن تَرْضَوْا عَنْهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ لَا يَرْضَىٰ عَنِ الْقَوْمِ الْفَاسِقِينَ ﴿96﴾

وہ تمھارے لیے قسمیں کھائیں گے تاکہ تم ان سے راضی ہو جاؤ، سو اگر تم ان سے راضی ہو بھی جاؤ تو بھی اللہ ان (لوگوں) سے راضی نہیں ہوتا جو نافرمان ہیں ﴿96﴾

**96.** They (the hypocrites) swear to you (Muslims) that you may be pleased with them, but if you are pleased with them, certainly Allāh is not pleased with the people who are *Al-Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

الْأَعْرَابُ أَشَدُّ كُفْرًا وَنِفَاقًا وَأَجْدَرُ أَلَّا يَعْلَمُوا حُدُودَ مَا أَنزَلَ اللَّهُ عَلَىٰ رَسُولِهِ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ﴿97﴾

دیہاتی کفر اور منافقت میں زیادہ سخت ہیں اور اس امر کے زیادہ لائق ہیں کہ وہ ان احکام کو نہ جان پائیں جو اللہ نے اپنے رسول پر نازل کیے، اور اللہ خوب جاننے والا، بہت حکمت والا ہے ﴿97﴾

**97.** The bedouins are the worst in disbelief and hypocrisy, and more likely to be in ignorance of the limits (Allāh's Commandments and His Legal Laws) which Allāh has revealed to His Messenger (ﷺ). And Allāh is All-Knower, All-Wise.

وَمِنَ الْأَعْرَابِ مَن يَتَّخِذُ مَا يُنفِقُ مَغْرَمًا وَيَتَرَبَّصُ بِكُمُ الدَّوَائِرَ ۚ عَلَيْهِمْ دَائِرَةُ السَّوْءِ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿98﴾

اور کچھ دیہاتی اس کو تاوان سمجھتے ہیں جو وہ (اللہ کی راہ میں) خرچ کرتے ہیں اور وہ تمھارے خلاف زمانے کی گردشوں کا انتظار کرتے ہیں (مگر) منحوس گردش انھی کے خلاف ہے، اور اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿98﴾

**98.** And of the bedouins there are some who look upon what they spend (in Allāh's Cause) as a fine and watch for calamities to befall you, on them be the calamity of evil. And Allāh is All-Hearer, All-Knower.

---

[1] ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ ہذا: 28/9)

وَمِنَ الْاَعْرَابِ مَنْ يُّؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَيَتَّخِذُ مَا يُنْفِقُ قُرُبٰتٍ عِنْدَ اللّٰهِ وَصَلَوٰتِ الرَّسُوْلِ ؕ اَلَاۤ اِنَّهَا قُرْبَةٌ لَّهُمْ ؕ سَيُدْخِلُهُمُ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿99﴾ ع 12/10/1

اور کچھ دیہاتی وہ ہیں جو اللہ اور یوم آخرت پر ایمان لاتے ہیں اور وہ جو کچھ خرچ کرتے ہیں اسے اللہ کے ہاں قربتوں کا ذریعہ اور رسول کی دعاؤں (کے حصول) کا ذریعہ سمجھتے ہیں۔ آگاہ رہو! یقیناً یہ (خرچ کرنا) ان کے لیے قربت کا ذریعہ ہے، اللہ جلد انھیں اپنی رحمت میں داخل کرے گا، بے شک اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿99﴾

**99.** And of the bedouins there are some who believe in Allāh and the Last Day, and look upon what they spend in Allāh's Cause as means of nearness to Allāh, and a cause of receiving the Messenger's invocations. Indeed these (spendings in Allāh's Cause) are a means of nearness for them. Allāh will admit them to His Mercy. Certainly Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَالسّٰبِقُوْنَ الْاَوَّلُوْنَ مِنَ الْمُهٰجِرِيْنَ وَالْاَنْصَارِ وَالَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُمْ بِاِحْسَانٍ ۙ رَّضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمْ وَرَضُوْا عَنْهُ وَاَعَدَّ لَهُمْ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ تَحْتَهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَاۤ اَبَدًا ؕ ذٰلِكَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿100﴾

اور مہاجرین اور انصار میں سے (قبول اسلام میں) سبقت کرنے والے اور وہ لوگ جنھوں نے احسان کے ساتھ ان کی پیروی کی، اللہ ان سے راضی ہو گیا اور وہ اس سے راضی ہو گئے، اور اللہ نے ان کے لیے ایسے باغ تیار کیے ہیں جن کے نیچے نہریں بہتی ہیں، وہ ان میں ہمیشہ ہمیشہ رہیں گے، یہ بہت بڑی کامیابی ہے ﴿100﴾

**100.** And the foremost to embrace Islām of the *Muhājirūn* (those who migrated from Makkah to Al-Madinah) and the *Ansār* (the citizens of Al-Madinah who helped and gave aid to the *Muhājirūn*) and also those who followed them exactly (in Faith). Allāh is well-pleased with them as they are well-pleased with Him. He has prepared for them Gardens under which rivers flow (Paradise), to dwell therein forever. That is the supreme success.

وَمِمَّنْ حَوْلَكُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ مُنٰفِقُوْنَ ؕ وَمِنْ اَهْلِ الْمَدِيْنَةِ ۛ مَرَدُوْا عَلَى النِّفَاقِ ۟ لَا تَعْلَمُهُمْ ؕ نَحْنُ نَعْلَمُهُمْ ؕ سَنُعَذِّبُهُمْ مَّرَّتَيْنِ ثُمَّ يُرَدُّوْنَ اِلٰى عَذَابٍ عَظِيْمٍ ﴿101﴾

اور تمھارے آس پاس جو دیہاتی ہیں ان میں بعض منافق ہیں، اور بعض اہل مدینہ بھی نفاق پر اڑے ہوئے ہیں۔ (اے نبی!) آپ انھیں نہیں جانتے، ہم انھیں جانتے ہیں۔ ہم جلد انھیں دوہری سزا دیں گے، پھر وہ بڑے عذاب کی طرف لوٹائے جائیں گے ﴿101﴾

**101.** And among the bedouins around you, some are hypocrites, and so are some among the people of Al-Madinah who persist in hypocrisy; you (O Muhammad ﷺ) know them not, We know them. We shall punish them twice, and thereafter they shall be brought back to a great (horrible) torment.

وَاٰخَرُوْنَ اعْتَرَفُوْا بِذُنُوْبِهِمْ خَلَطُوْا عَمَلًا صَالِحًا وَّاٰخَرَ سَيِّئًا ؕ عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّتُوْبَ عَلَيْهِمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿102﴾

اور کچھ دیگر لوگ ہیں جنھوں نے اپنے گناہوں کا اقرار کیا، انھوں نے ملا جلا عمل کیا، ایک اچھا اور دوسرا برا، امید ہے کہ اللہ ان کی توبہ قبول فرمائے گا،[1] ★ یقیناً اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿102﴾

**102.** And (there are) others who have acknowledged their sins, they have mixed a deed that was righteous with another that was evil. Perhaps Allāh will turn to them in forgiveness. Surely, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.[1]

---

[1] (V.9:102) The Statement of Allāh عزوجل: "And (there are) others who have acknowledged their sins..." (V.9:102)

Narrated Samurah bin Jundub رضی اللہ عنہ: Allāh's Messenger ﷺ said, "Tonight two (visitors) came to me (in my dream) and took me to a town built with gold bricks and silver bricks. There, we met men who, (by) half of their ▸▸

خُذْ مِنْ أَمْوَالِهِمْ صَدَقَةً تُطَهِّرُهُمْ وَتُزَكِّيهِمْ بِهَا وَصَلِّ عَلَيْهِمْ ۖ إِنَّ صَلَاتَكَ سَكَنٌ لَّهُمْ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ﴿١٠٣﴾

(اے نبی!) ان کے مالوں میں سے صدقہ لیجیے (تاکہ) آپ اس کے ذریعے سے انھیں پاک کریں اور ان کا تزکیہ کریں اور ان کے لیے دعا کریں، بے شک آپ کی دعا ان کے لیے سکون (کا باعث) ہے، اور اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿103﴾

**103.** Take *Sadaqah* (alms) from their wealth in order to purify them and sanctify them with it, and invoke Allāh for them. Verily, your invocations are a source of security for them; and Allāh is All-Hearer, All-Knower.

أَلَمْ يَعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ هُوَ يَقْبَلُ التَّوْبَةَ عَنْ عِبَادِهِ وَيَأْخُذُ الصَّدَقَاتِ وَأَنَّ اللَّهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ﴿١٠٤﴾

کیا انھیں معلوم نہیں کہ بے شک اللہ ہی اپنے بندوں کی توبہ قبول فرماتا ہے اور وہی صدقات لیتا ہے اور یہ کہ بلاشبہ اللہ ہی بہت توبہ قبول کرنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے؟ ﴿104﴾

**104.** Know they not that Allāh accepts repentance from His slaves and takes the *Sadaqāt* (alms, charities), and that Allāh Alone is the One Who forgives and accepts repentance, Most Merciful?

وَقُلِ اعْمَلُوا فَسَيَرَى اللَّهُ عَمَلَكُمْ وَرَسُولُهُ وَالْمُؤْمِنُونَ ۖ وَسَتُرَدُّونَ إِلَىٰ عَالِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَيُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿١٠٥﴾

اور (اے نبی!) کہہ دیجیے: تم عمل کرو، پھر اللہ تمھارے عمل کو عنقریب دیکھے گا اور اس کا رسول اور مومنین بھی اور تم جلد اس کی طرف لوٹائے جاؤ گے جو چھپی اور کھلی (باتیں) جاننے والا ہے، پھر وہ تمھیں بتا دے گا جو کچھ تم کرتے رہے ﴿105﴾

**105.** And say (O Muhammad ﷺ): "Do deeds! Allāh will see your deeds, and (so will) His Messenger (ﷺ) and the believers. And you will be brought back to the All-Knower of the unseen and the seen. Then He will inform you of what you used to do."

وَآخَرُونَ مُرْجَوْنَ لِأَمْرِ اللَّهِ إِمَّا يُعَذِّبُهُمْ وَإِمَّا يَتُوبُ عَلَيْهِمْ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ﴿١٠٦﴾

اور کچھ دوسرے لوگ ہیں جن کا معاملہ اللہ کا حکم آنے تک مؤخر کر دیا گیا ہے، یا تو وہ انھیں سزا دے گا یا ان کی توبہ قبول کر لے گا اور اللہ خوب جاننے والا، خوب حکمت والا ہے ﴿106﴾

**106.** And others are made to await for Allāh's Decree, whether He will punish them or will forgive them. And Allāh is All-Knowing, All-Wise.

وَالَّذِينَ اتَّخَذُوا مَسْجِدًا ضِرَارًا وَكُفْرًا وَتَفْرِيقًا بَيْنَ الْمُؤْمِنِينَ وَإِرْصَادًا لِّمَنْ حَارَبَ اللَّهَ وَرَسُولَهُ مِن قَبْلُ ۚ وَلَيَحْلِفُنَّ إِنْ أَرَدْنَا إِلَّا الْحُسْنَىٰ ۖ وَاللَّهُ يَشْهَدُ

اور وہ لوگ جنھوں نے ایک مسجد بنائی تاکہ (مسلمانوں کو) ضرر پہنچائیں اور کفر پھیلائیں اور مومنوں کے درمیان تفرقہ ڈالیں اور اس شخص کے لیے گھات لگائیں جو اس سے پہلے اللہ اور اس کے رسول سے لڑ چکا ہے۔ اور وہ ضرور قسمیں کھائیں

**107.** And as for those who put up a mosque by way of harm and disbelief and to disunite the believers and as an ontpost for those who warred against Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ) aforetime, they will indeed

▸▸ bodies looked like the most handsome human beings you have ever seen, and (by) the other half, the ugliest human beings you have ever seen. Those two visitors said to those men: 'Go and dip yourselves in that river.' So they dipped themselves therein and then came to us, their ugliness having disappeared and they were in the most handsome shape. The visitors said, 'This is the *'Adn* Paradise, and that is your dwelling place.' Then they added, 'As for those people who were half ugly and half handsome, they were those who have mixed deeds that were as good with deeds were as evil, hut Allāh forgave them.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4674 (O.P.196)]

★ بقیہ حاشیہ: توبہ، آیت: 102.

① ایک حدیث میں اس آیت کی تفسیر اس طرح بیان کی گئی ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "ایک رات (خواب میں) میرے پاس دو فرشتے آئے اور مجھے جگا کر ایک ایسے شہر کی طرف لے گئے جو سونے اور چاندی کی اینٹوں سے تعمیر کیا گیا تھا۔ وہاں ہمیں ایسے آدمی بھی ملے جن کا آدھا جسم دیکھنے میں انتہائی خوبصورت تھا اور آدھا جسم بہت ہی بدصورت۔ ان دونوں فرشتوں نے اُن سے کہا: جاؤ اور اس نہر میں داخل ہو جاؤ! چنانچہ وہ اس میں داخل ہو گئے۔ جب وہ واپس ہماری طرف آئے تو ان کی بدصورتی دور ہو چکی تھی، وہ بہت ہی خوبصورت بن چکے تھے۔ فرشتوں نے مجھ سے کہا: یہ باغ عدن (جنت عدن) ہے اور یہی آپ کی رہائش گاہ ہے پھر ان فرشتوں نے کہا: یہ لوگ جن کا آدھا جسم خوبصورت اور آدھا جسم بدصورت تھا یہ ایسے لوگ تھے جنھوں نے اچھے اور برے دونوں طرح کے عمل کیے تھے، لیکن اللہ تعالیٰ نے انہیں معاف کر دیا۔" (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 15 حدیث: 4674)

إِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿107﴾

گے کہ ہمارا ارادہ تو نیک ہی تھا۔ اور اللہ گواہی دیتا ہے کہ بے شک وہ سراسر جھوٹے ہیں﴿107﴾

swear that their intention is nothing but good. Allāh bears witness that they are certainly liars.

لَا تَقُمْ فِيْهِ اَبَدًا ؕ لَمَسْجِدٌ اُسِّسَ عَلَى التَّقْوٰى مِنْ اَوَّلِ يَوْمٍ اَحَقُّ اَنْ تَقُوْمَ فِيْهِ ؕ فِيْهِ رِجَالٌ يُّحِبُّوْنَ اَنْ يَّتَطَهَّرُوْا ؕ وَاللّٰهُ يُحِبُّ الْمُطَّهِّرِيْنَ ﴿108﴾

(اے نبی!) آپ اس مسجد (ضرار) میں کبھی بھی کھڑے نہ ہوں، البتہ وہ مسجد جس کی بنیاد اول روز ہی سے تقوے پر رکھی گئی ہے اس کی زیادہ حق دار ہے کہ آپ اس میں کھڑے ہوں۔ اس میں ایسے لوگ ہیں جو (اس بات کو) پسند کرتے ہیں کہ وہ پاک صاف ہوں اور اللہ پاک صاف رہنے والوں کو پسند کرتا ہے﴿108﴾

**108.** Never stand you therein. Verily, the mosque whose foundation was laid from the first day on piety is more worthy that you stand therein (to pray). In it are men who love to clean and to purify themselves. And Allāh loves those who make themselves clean and pure [i.e. who clean their private parts with dust (which has the cleansing properties of soap) and water from urine and stools, after answering the call of nature].

اَفَمَنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ عَلٰى تَقْوٰى مِنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانٍ خَيْرٌ اَمْ مَّنْ اَسَّسَ بُنْيَانَهٗ عَلٰى شَفَا جُرُفٍ هَارٍ فَانْهَارَ بِهٖ فِيْ نَارِ جَهَنَّمَ ؕ وَاللّٰهُ لَا يَهْدِى الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ﴿109﴾

کیا بھلا وہ شخص جس نے اپنی عمارت کی بنیاد اللہ کے تقویٰ اور (اس کی) رضا پر رکھی، (وہ) بہتر ہے یا وہ شخص جس نے اپنی عمارت کی بنیاد (دریا کے) ایک کھوکھلے گرنے والے کنارے پر رکھی؟ پھر وہ اسے جہنم کی آگ میں لے گرا؟ اور اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا﴿109﴾

**109.** Is it then he who laid the foundation of his building on piety to Allāh and His Good Pleasure better, or he who laid the foundation of his building on the brink of an undetermined precipice ready to crumble down, so that it crumbled to pieces with him into the fire of Hell. And Allāh guides not the people who are the *Zālimūn* (cruel, violent, proud, polytheist and wrong doer).

لَا يَزَالُ بُنْيَانُهُمُ الَّذِىْ بَنَوْا رِيْبَةً فِىْ قُلُوْبِهِمْ اِلَّاۤ اَنْ تَقَطَّعَ قُلُوْبُهُمْ ؕ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ﴿110﴾ ع 13 11 2

انھوں نے جو عمارت بنائی تھی وہ ہمیشہ ان کے دلوں میں شک ڈالے رکھے گی الا یہ کہ ان کے دل ٹکڑے ٹکڑے ہو جائیں۔ اور اللہ خوب جاننے والا، خوب حکمت والا ہے﴿110﴾

**110.** The building which they built will never cease to be a cause of hypocrisy and doubt in their hearts unless their hearts are cut to pieces (i.e. till they die). And Allāh is All-Knowing, All-Wise.

اِنَّ اللّٰهَ اشْتَرٰى مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اَنْفُسَهُمْ وَاَمْوَالَهُمْ بِاَنَّ لَهُمُ الْجَنَّةَ ؕ يُقَاتِلُوْنَ فِىْ سَبِيْلِ اللّٰهِ فَيَقْتُلُوْنَ وَيُقْتَلُوْنَ وَعْدًا عَلَيْهِ حَقًّا فِى التَّوْرٰىةِ وَالْاِنْجِيْلِ وَالْقُرْاٰنِ ؕ وَمَنْ اَوْفٰى بِعَهْدِهٖ مِنَ اللّٰهِ فَاسْتَبْشِرُوْا بِبَيْعِكُمُ الَّذِىْ بَايَعْتُمْ بِهٖ ؕ وَذٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿111﴾

بے شک اللہ نے مومنوں سے ان کی جانیں اور ان کے مال جنت کے بدلے میں خرید لیے ہیں۔ وہ اللہ کی راہ میں لڑتے ہیں، پھر وہ قتل کرتے ہیں اور قتل کیے جاتے ہیں، یہ اللہ کے ذمے سچا وعدہ ہے تورات اور انجیل اور قرآن میں اور اللہ سے زیادہ اپنے عہد کو پورا کرنے والا کون ہے؟ لہٰذا تم اپنے اس سودے پر خوش ہو جاؤ جو تم نے اس (اللہ) سے

**111.** Verily, Allāh has purchased of the believers their lives and their properties for (the price) that theirs shall be Paradise. They fight in Allāh's Cause, so they kill (others) and are killed. It is a promise in truth which is binding on Him in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel) and the Qur'ān. And who is truer

کیا، اور یہی بہت بڑی کامیابی ہے① ﴿١١١﴾ ★

to his covenant than Allāh? Then rejoice in the bargain which you have concluded. That is the supreme success.[1]

اَلتَّآئِبُوْنَ الْعٰبِدُوْنَ الْحٰمِدُوْنَ السَّآئِحُوْنَ الرّٰكِعُوْنَ السّٰجِدُوْنَ الْاٰمِرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَالنَّاهُوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ وَالْحٰفِظُوْنَ لِحُدُوْدِ اللّٰهِ ؕ وَبَشِّرِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿١١٢﴾

وہ (مومن) توبہ کرنے والے، عبادت کرنے والے، حمد کرنے والے، روزہ رکھنے والے، رکوع کرنے والے، سجدہ کرنے والے، نیکی کا حکم کرنے والے اور برائی سے روکنے والے اور اللہ کی حدوں کی حفاظت کرنے والے ہیں، اور (اے نبی!) مومنوں کو خوشخبری سنا دیجیے ﴿١١٢﴾

**112.** (The believers whose lives Allāh has purchased are) those who turn to Allāh in repentance (from polytheism and hypocrisy), who worship (Him), who praise (Him), who fast (or go out in Allāh's Cause), who bow down (in prayer), who prostrate themselves (in prayer), who enjoin (on people) *Al-Ma'rūf* (i.e. Islamic Monotheism and all what Islam has ordained) and forbid (people) from *Al-Munkar* (i.e. disbelief, polytheism of all kinds and all that Islam has forbidden), and who observe the limits set by Allāh (do all that Allāh has ordained and abstain from all kinds of sins and evil deeds which Allāh has forbidden). And give glad tidings to the believers.[2]

---

[1] (V.9:111)

a) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه : Allāh's Messenger ﷺ said, "Allāh guarantees him who strives in His Cause and whose motivation for going out is nothing but *Jihād* in His Cause and belief in His Words (Islamic Monotheism), that He will admit him into Paradise (if martyred) or bring him back to his dwelling place whence he has come out with what he gains of reward or booty." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/3123 (O.P.352)]

b) Narrated Jābir bin 'Abdullāh رضي الله عنهما: On the day of the battle of Uhud, a man came to the Prophet ﷺ and said, "Can you tell me where I will be if I should get martyred?" The Prophet ﷺ replied, "In Paradise." The man threw away some dates he was carrying in his hand, and fought till he was martyred. [*Sahih Al-Bukhari*, 5/4046 (O.P.377)]

c) Narrated Ibn 'Umar رضي الله عنهما: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying: "If you (1) practised *Bai' Al-'Inah* (the *'Inah* transaction, i.e. selling goods to a person for a certain price and then buying them back from him for a far less price); (2) and followed the tails of the cows (i.e. indulged in agriculture and became content with it); (3) and deserted the *Jihād* (holy fighting) in Allāh's Cause; Allāh will cover you with humiliation, and it will not be removed till you return back to your religion." (*Abu Dāwūd, Hadith* No. 3462)

[2] (V.9:112) Narrated Sahl bin Sa'd: Allāh's Messenger ﷺ said, "Whoever can guarantee (the chastity of) what is between his two jaw-bones and what is between his two legs (i.e., his mouth, tongue and his private parts)*. I guarantee Paradise for him." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6474 (O.P.481)]

* i.e. whoever protects his tongue from illegal talk, e.g., to tell lies, or backbiting, and his mouth from eating and drinking forbidden illegal things, and his private parts from illegal sexual acts.

① اس میں جہاد کی فضیلت اور اس کے اجر عظیم کا بیان ہے۔ اَحادیث میں بھی اس کی فضیلت واضح کر دی گئی ہے: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جو شخص اللہ کی راہ میں جہاد کرتا ہو اور اللہ کی راہ میں جہاد اور اس کے کلمات کی تصدیق ہی نے اُسے گھر سے نکالا ہو، تو اللہ اُس کا ضامن بن جاتا ہے کہ یا تو اسے جنت میں داخل کر دے یا اجر و ثواب اور مال غنیمت دے کر اسے اس کی قیام گاہ تک جہاں سے وہ نکلا تھا واپس پہنچا دے۔'' (صحیح البخاري، فرض الخمس، باب: 8 حدیث: 3123) ایک آدمی نے غزوۂ اُحد کے روز نبی ﷺ سے عرض کیا: مجھے یہ تو بتایے: اگر میں اس لڑائی میں شہید ہو جاؤں تو میرا ٹھکانا کہاں ہوگا؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جنت میں۔'' اِس پر اُس شخص نے اپنے ہاتھ سے کھجوریں پھینک دیں اور کافروں سے لڑنے لگا حتی کہ شہید ہو گیا۔ (صحیح البخاري، المغازي، باب: 17 حدیث: 4046) اسی طرح ترک جہاد پر سخت وعید بیان کی گئی ہے، چنانچہ ایک حدیث میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب تم [بَیْع عِینَہ] (کسی شخص کو کوئی چیز ایک خاص قیمت پر فروخت کرنا اور پھر اس سے کم قیمت پر واپس لے لینا) کرنے لگ جاؤ گے، گائے کی دموں کو تھام لو گے یعنی کھیتی باڑی میں مشغول ہو جاؤ گے اور

مَا كَانَ لِلنَّبِيِّ وَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَنْ يَّسْتَغْفِرُوْا لِلْمُشْرِكِيْنَ وَلَوْ كَانُوْٓا اُولِيْ قُرْبٰى مِنْۢ بَعْدِ مَا تَبَيَّنَ لَهُمْ اَنَّهُمْ اَصْحٰبُ الْجَحِيْمِ ﴿113﴾

نبی اور ایمان والوں کے لائق نہیں کہ وہ مشرکوں کے لیے بخشش کی دعا کریں، خواہ وہ ان کے قریبی رشتہ دار ہی ہوں، ان کے متعلق یہ واضح ہو جانے کے بعد کہ بلاشبہ وہ دوزخی ہیں ﴿113﴾

**113.** It is not (proper) for the Prophet and those who believe to ask Allāh's forgiveness for the *Mushrikūn* (polytheists, idolaters, pagans, disbelievers in the Oneness of Allāh), even though they be of kin, after it has become clear to them that they are the dwellers of the Fire (because they died in a state of disbelief).

وَمَا كَانَ اسْتِغْفَارُ اِبْرٰهِيْمَ لِاَبِيْهِ اِلَّا عَنْ مَّوْعِدَةٍ وَّعَدَهَآ اِيَّاهُ ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهٗٓ اَنَّهٗ عَدُوٌّ لِّلّٰهِ تَبَرَّاَ مِنْهُ ؕ اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَاَوَّاهٌ حَلِيْمٌ ﴿114﴾

اور ابراہیم کا اپنے باپ کے لیے بخشش کی دعا کرنا بس ایک وعدے کے باعث تھا جو وعدہ انھوں نے اس سے کیا تھا، پھر جب ابراہیم پر واضح ہو گیا کہ یقیناً وہ اللہ کا دشمن ہے تو وہ اس سے بیزار ہو گئے ①بے شک ابراہیم بڑے نرم دل، بہت تحمل والے تھے ﴿114﴾

**114.** And Ibrāhīm's (Abraham) invoking (of Allāh) for his father's forgiveness was only because of a promise he [Ibrāhīm (Abraham)] had made to him (his father). But when it became clear to him [Ibrāhīm (Abraham)] that he (his father) is an enemy of Allāh, he dissociated himself from him. Verily, Ibrāhīm (Abraham) was *Awwah* (one who invokes Allāh with humility, glorifies Him and remembers Him much) and was forbearing.[1] (*Tafsir Al-Qurtubī*)

وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيُضِلَّ قَوْمًۢا بَعْدَ اِذْ هَدٰىهُمْ حَتّٰى يُبَيِّنَ لَهُمْ مَّا يَتَّقُوْنَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿115﴾

اور اللہ ایسا نہیں کہ کسی قوم کو ہدایت دینے کے بعد گمراہ کر دے جب تک کہ ان کے لیے وہ چیزیں واضح نہ کر دے جن سے وہ بچیں ②بے شک اللہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے ★ ﴿115﴾

**115.** And Allāh will never lead a people astray after He has guided them until He makes clear to them as to what they should avoid. Verily, Allāh is All-Knower of everything.[2]

---

★ بقیہ حاشیہ: توبہ، آیت: 111.

زراعت (کھیتی باڑی) پر راضی ہو جاؤ گے اور جہاد ترک کر دو گے تو اللہ تعالیٰ تم پر ذلت مسلط کر دے گا اور وہ تم سے یہ ذلت دور نہیں ہٹائے گا حتیٰ کہ تم اپنے دین (اسلام) کی طرف واپس لوٹ آؤ۔" (أبو داود، الإجارة، باب: 54 حديث: 3462)

---

[1] (V.9:114) See the footnote of (V.6:74).

[2] (V.9:115) Killing the *Khawārij* (some people who dissented from the religion and disagreed with the rest of the Muslims), and the *Mulhidūn* (heretics) after the establishment of firm proof against them.

And the Statement of Allāh تعالى: 'And Allāh will never lead a people astray after He has guided them, until He makes clear to them as to what they should avoid...' (V.9:115) And Ibn 'Umar رضي الله عنهما used to consider them (the *Khawārij* and the *Mulhidūn*) the worst of Allāh's creatures and said, "These people took some Verses that had been revealed concerning the disbelievers and interpreted them as describing the believers."

Narrated 'Abdullāh bin 'Umar رضي الله عنهما regarding *Al-Haruriyah*: The Prophet ﷺ said, "They will go out of Islām as an arrow darts out of the game's body." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/6932 (O.P.66)]

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ انعام 6/74)

② اسی لیے علماء نے بھی تاکید کی ہے کہ واضح دلائل کے بغیر کسی مسلمان کو کافر نہ کہا جائے۔ تاہم اس کا مطلب یہ بھی نہیں کہ کفر صریح اور ارتداد کے بعد بھی اسے کچھ نہ کہا جائے۔ چنانچہ علمائے اسلام نے اسی لیے خوارج کو اسلام کے دائرے سے نکال دیا تھا۔ [خَوَارِج] یا [حَرُورِيَه] وہ لوگ ہیں جو دین اسلام سے نکل گئے اور جنہوں نے باقی مسلمانوں سے (دین کے مسلمہ عقائد میں) اختلاف کیا اور [مُلْحِدِين] (بے دین لوگ، دین کے مسلمہ عقائد کے مخالفین) کو ان پر حجت قائم کرنے کے بعد قتل کر دینا جائز ہے (اگر اسلام اور اسلامی حکومت کے مفاد

اِنَّ اللّٰهَ لَهٗ مُلۡكُ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ ؕ يُحۡىٖ وَيُمِيۡتُ ؕ وَمَا لَـكُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ مِنۡ وَّلِىٍّ وَّلَا نَصِيۡرٍ ﴿116﴾

بے شک آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کے لیے ہے، وہی زندہ کرتا ہے اور وہی مارتا ہے، اور اللہ کے سوا تمھارا کوئی دوست اور مددگار نہیں ﴿116﴾

**116.** Verily, Allāh! To Him belongs the dominion of the heavens and the earth, He gives life and He causes death. And besides Allāh you have neither any *Walī* (protector or guardian) nor any helper.

لَقَدْ تَّابَ اللّٰهُ عَلَى النَّبِىِّ وَالۡمُهٰجِرِيۡنَ وَالۡاَنۡصَارِ الَّذِيۡنَ اتَّبَعُوۡهُ فِىۡ سَاعَةِ الۡعُسۡرَةِ مِنۡۢ بَعۡدِ مَا كَادَ يَزِيۡغُ قُلُوۡبُ فَرِيۡقٍ مِّنۡهُمۡ ثُمَّ تَابَ عَلَيۡهِمۡ ؕ اِنَّهٗ بِهِمۡ رَءُوۡفٌ رَّحِيۡمٌ ۙ﴿117﴾

یقیناً اللہ نے نبی اور ان مہاجرین و انصار پر مہربانی فرمائی جنھوں نے تنگی کی گھڑی میں آپ کی پیروی کی، بعد اس کے کہ ان میں سے ایک گروہ کے دل بہک جانے کو تھے، پھر اللہ نے ان پر مہربانی فرمائی۔ بے شک وہ ان پر بہت شفقت کرنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿117﴾

**117.** Allāh has forgiven the Prophet (ﷺ), the *Muhājirūn* (Muslim emigrants who left their homes and came to Al-Madinah) and the *Ansār* (Muslims of Al-Madinah) who followed him (Muhammad ﷺ) in the time of distress (Tabūk expedition), after the hearts of a party of them had nearly deviated (from the Right Path), but He accepted their repentance. Certainly, He is to them full of kindness, Most Merciful.

وَّعَلَى الثَّلٰثَةِ الَّذِيۡنَ خُلِّفُوۡا ؕ حَتّٰٓى اِذَا ضَاقَتۡ عَلَيۡهِمُ الۡاَرۡضُ بِمَا رَحُبَتۡ وَضَاقَتۡ عَلَيۡهِمۡ اَنۡفُسُهُمۡ وَظَنُّوۡۤا اَنۡ لَّا مَلۡجَاَ مِنَ اللّٰهِ اِلَّاۤ اِلَيۡهِ ؕ ثُمَّ تَابَ عَلَيۡهِمۡ لِيَتُوۡبُوۡا ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ التَّوَّابُ الرَّحِيۡمُ ﴿118﴾ ع

اور ان تین افراد پر بھی (مہربانی فرمائی) جنھیں (حکم الٰہی کے انتظار میں) چھوڑ دیا گیا تھا، حتی کہ جب زمین فراخی کے باوجود ان پر تنگ ہوگئی اور ان کی جانیں (بھی) ان پر تنگ ہوگئیں، اور انھوں نے سمجھا کہ اللہ (کے غضب) سے خود اس کے سوا ان کے لیے کوئی جائے پناہ نہیں، پھر اللہ نے ان پر مہربانی کی، تاکہ وہ توبہ کریں۔ بے شک اللہ بہت زیادہ توبہ قبول کرنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿118﴾

**118.** And (He did forgive also) the three who did not join (the Tabūk expedition and whose case was deferred by the Prophet ﷺ for Allāh's Decision) till for them the earth, vast as it is, was straitened and their ownselves were straitened to them, and they perceived that there is no fleeing from Allāh, and no refuge but with Him. Then, He forgave them (accepted their repentance), that they might beg for His Pardon (repent to Him). Verily, Allāh is the One Who forgives and accepts repentance, the Most Merciful.

يٰۤاَيُّهَا الَّذِيۡنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ وَكُوۡنُوۡا مَعَ الصّٰدِقِيۡنَ ﴿119﴾

اے لوگو! جو ایمان لائے ہو، اللہ سے ڈرو اور سچ بولنے والوں کے ساتھ ہو جاؤ ★① ﴿119﴾

**119.** O you who believe! Be afraid of Allāh, and be with those who are true (in words and

★ بقیہ حاشیہ: توبہ، آیت: 115.

کے لیے ضروری ہو) حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما انہیں (خوارج اور ملحدین کو) بدترین مخلوق سمجھا کرتے تھے اور فرماتے تھے: ''ان لوگوں نے جو آیات کفار کے متعلق نازل ہوئی ہیں، انہیں غلط تعبیر و تشریح کر کے مسلمانوں پر چسپاں کر دیا۔''

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما نے ''حروریہ'' کا ذکر کرتے ہوئے بتایا کہ نبی ﷺ نے فرمایا: ''وہ اسلام سے اس طرح نکل جائیں گے جیسے تیر شکار سے پار نکل جاتا ہے۔'' (صحیح البخاری، کِتَابُ اِسۡتِتَابَةِ الۡمُرۡتَدِّيۡنَ، باب: 6 حدیث: 6932)

deeds).[1]

مَا كَانَ لِاَهْلِ الْمَدِيْنَةِ وَمَنْ حَوْلَهُمْ مِّنَ الْاَعْرَابِ اَنْ يَّتَخَلَّفُوْا عَنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ وَلَا يَرْغَبُوْا بِاَنْفُسِهِمْ عَنْ نَّفْسِهٖ ؕ ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ لَا يُصِيْبُهُمْ ظَمَاٌ وَّلَا نَصَبٌ وَّلَا مَخْمَصَةٌ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَلَا يَطَـُٔوْنَ مَوْطِئًا يَّغِيْظُ الْكُفَّارَ وَلَا يَنَالُوْنَ مِنْ عَدُوٍّ نَّيْلًا اِلَّا كُتِبَ لَهُمْ بِهٖ عَمَلٌ صَالِحٌ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿١٢٠﴾

اہل مدینہ اور ان کے آس پاس رہنے والے دیہاتیوں کے لائق نہیں تھا کہ وہ (جہاد میں) رسول اللہ سے پیچھے رہ جائیں اور نہ یہ (جائز) کہ اپنی جانوں کو نبی کی جان سے زیادہ عزیز رکھیں، یہ اس لیے کہ یہ بلاشبہ وہ (لوگ) ہیں کہ انھیں اللہ کی راہ میں جو بھی پیاس اور تھکاوٹ اور بھوک (کی تکلیف) پہنچتی ہے، اور وہ جو بھی ایسی جگہ روندتے ہیں، جو کافروں کو سخت ناگوار ہو، اور وہ دشمن سے جو بھی کامیابی حاصل کرتے ہیں، اس کے بدلے میں ان کے لیے نیک عمل لکھا جاتا ہے۔ بے شک اللہ محسنین① کا اجر ضائع نہیں کرتا ﴿١٢٠﴾

**120.** It was not becoming of the people of Al-Madinah and the bedouins of the neighbourhood to remain behind Allāh's Messenger (Muhammad ﷺ when fighting in Allāh's Cause) and (it was not becoming of them) to prefer their own lives to his life. That is because they suffer neither thirst nor fatigue nor hunger in the Cause of Allāh, nor they take any step to raise the anger of disbelievers nor inflict any injury upon an enemy, but is written to their credit as a deed of righteousness. Surely, Allāh wastes not the reward of the *Muhsinūn*.[2]

★ بقیہ حاشیہ: توبہ، آیت: 119.

① اس لیے کہ سچ انسان کی نجات کا اور جھوٹ تباہی و بربادی کا باعث ہے، چنانچہ حدیث میں ہے، نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''بے شک سچائی نیکی کی طرف ہدایت کرتی ہے اور نیکی جنت کی طرف لے جاتی ہے اور آدمی برابر سچ بولتا رہتا ہے حتیٰ کہ [صِدِّیق] بن جاتا ہے اور جھوٹ فُجور (بدکاری، برے اعمال، گناہ) کی طرف لے جاتا ہے اور فُجور جہنم میں پہنچا دیتا ہے اور ایک آدمی برابر جھوٹ بولتا رہتا ہے حتیٰ کہ وہ اللہ تعالیٰ کے ہاں [کذّاب] لکھ دیا جاتا ہے۔'' (صحیح البخاری، الأدب، باب: 69 حدیث: 6094) ایک دوسری روایت میں فرمایا: ''منافق کی تین نشانیاں ہیں: ① بات کرے تو جھوٹ بولے ② وعدہ کرے تو اس کی خلاف ورزی کرے ③ اور کوئی امانت اس کے سپرد کی جائے تو خیانت کرے۔'' (حوالۂ مذکور، حدیث: 6095) ایک تیسری روایت میں فرمایا: ''میں نے (خواب میں) دیکھا کہ دو فرشتے میرے پاس آئے اور کہنے لگے: جس شخص کو آپ نے دیکھا تھا کہ اس کے جبڑے چیرے جا رہے تھے وہ بہت جھوٹا آدمی تھا جو ایک جھوٹ بات کہہ دیتا تھا، لوگ اس کے جھوٹ کو آگے بیان کر دیتے حتیٰ کہ اس کا جھوٹ اطراف عالم میں پھیل جاتا تھا، چنانچہ حشر کے دن تک اس کو یہی سزا دی جاتی رہے گی۔'' (حوالہ مذکور، حدیث: 6096)

[1] (V.9:119) "The Statement of Allāh تعالى :
"O you who believe! Be afraid of Allāh, and be with those who are true (in words and deeds)." (V.9:119).
And what is forbidden as regards telling of lies.
a) Narrated 'Abdullāh رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Truthfulness leads to *Al-Birr* (righteousness) and *Al-Birr* (righteousness) leads to Paradise. And a man keeps on telling the truth until he becomes a truthful person. Falsehood leads to *Al-Fujūr* (i.e. wickedness - evildoing), and *Al-Fujūr* leads to the (Hell) Fire. And a man keeps on telling lies until he is written as a liar before Allāh." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6094 (O.P.116)]
b) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "The signs of a hypocrite are three: Whenever he speaks, he tells a lie; and whenever he promises, he breaks his promise; and whenever he is entrusted, he betrays (proves to be dishonest)." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6095 (O.P.117)]
c) Narrated Samurah bin Jundub رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "I saw (in a dream), two men came to me." Then the Prophet ﷺ narrated the story (saying): "They said: The person, the one whose cheek you saw being torn away (from the mouth to the ear) was a liar and used to tell lies and the people would report those lies on his authority till they spread all over the world. So he will be punished like that till the Day of Resurrection." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6096 (O.P.118)]

[2] (V.9:120) *Muhsinūn:* Doers of good, i.e. those who perform good deeds totally for Allāh's sake only without any show-off or to gain praise or fame and they do them in accordance with the *Sunnah* (legal ways) of Allāh's Messenger, Muhammad ﷺ.

① [مُحْسِنِين] ''نیکوکار لوگ'' جو دکھاوے، شہرت و ناموری اور ستائش کی تمنا کے بغیر محض اللہ کے لیے نیک اعمال انجام دیتے ہیں اور وہ یہ تمام نیک اعمال رسول اللہ ﷺ کی سنت کے مطابق انجام دیتے ہیں۔

**32.** They said: "O Nūh (Noah)! You have disputed with us and much have you prolonged the dispute with us, now bring upon us what you threaten us with, if you are of the truthful."

انھوں نے کہا: اے نوح! تو ہم سے جھگڑ چکا ہے اور ہمارے ساتھ بہت زیادہ جھگڑا کر چکا ہے، چنانچہ تو ہم پر وہ (عذاب) لے ہی آ جس کا ہم سے وعدہ کرتا ہے اگر تو سچا ہے ﴿32﴾

قَالُوْا يٰنُوْحُ قَدْ جٰدَلْتَنَا فَاَكْثَرْتَ جِدَالَنَا فَاْتِنَا بِمَا تَعِدُنَآ اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿32﴾

**33.** He said: "Only Allāh will bring it (the punishment) on you, if He wills, and then you will escape not.

نوح نے کہا: یقیناً اللہ ہی تم پر وہ (عذاب) لائے گا اگر اس نے چاہا، اور تم (اسے) عاجز کرنے والے نہیں ﴿33﴾

قَالَ اِنَّمَا يَاْتِيْكُمْ بِهِ اللّٰهُ اِنْ شَآءَ وَمَآ اَنْتُمْ بِمُعْجِزِيْنَ ﴿33﴾

**34.** "And my advice will not profit you, even if I wish to give you good counsel, if Allāh's Will is to keep you astray. He is your Lord! and to Him you shall return."

اور تمھیں میری نصیحت نفع نہیں دے گی اگر میں چاہوں کہ تمھیں نصیحت کروں جبکہ اللہ تمھیں گمراہ کرنا چاہتا ہو، وہی تمھارا رب ہے اور اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے ﴿34﴾

وَلَا يَنْفَعُكُمْ نُصْحِيْٓ اِنْ اَرَدْتُّ اَنْ اَنْصَحَ لَكُمْ اِنْ كَانَ اللّٰهُ يُرِيْدُ اَنْ يُّغْوِيَكُمْ ۭ هُوَ رَبُّكُمْ ۣ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿34﴾

**35.** Or they (the pagans of Makkah) say: "He (Muhammad ﷺ) has fabricated it (the Qur'ān)." Say: "If I have fabricated it, upon me be my crimes, but I am innocent of (all) those crimes which you commit."

کیا وہ کہتے ہیں کہ اس نے اس (قرآن) کو خود گھڑ لیا ہے؟ (اے نبی!) کہہ دیجیے: اگر میں نے اسے خود گھڑا ہے تو میرا جرم مجھ ہی پر ہے، اور میں اس سے بری ہوں جو تم جرم کرتے ہو ﴿35﴾

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۭ قُلْ اِنِ افْتَرَيْتُهٗ فَعَلَيَّ اِجْرَامِيْ وَاَنَا بَرِيْۗءٌ مِّمَّا تُجْرِمُوْنَ ﴿35﴾

ع 3/11/3

**36.** And it was revealed to Nūh (Noah): "None of your people will believe except those who have believed already. So be not sad because of what they used to do.

اور نوح کی طرف وحی کی گئی کہ تیری قوم میں سے کوئی ہرگز ایمان نہیں لائے گا، سوائے اس کے جو (پہلے) ایمان لا چکا ہے، چنانچہ وہ جو کچھ کر رہے ہیں تو اس پر غم نہ کھا ﴿36﴾

وَاُوْحِيَ اِلٰى نُوْحٍ اَنَّهٗ لَنْ يُّؤْمِنَ مِنْ قَوْمِكَ اِلَّا مَنْ قَدْ اٰمَنَ فَلَا تَبْتَىِٕسْ بِمَا كَانُوْا يَفْعَلُوْنَ ﴿36﴾

**37.** "And construct the ship under Our Eyes and with Our Revelation, and call not upon Me on behalf of those who did wrong; they are surely to be drowned."

اور تو ہماری آنکھوں کے سامنے اور ہماری وحی کے مطابق ایک کشتی بنا، اور مجھ سے ان لوگوں کے متعلق بات مت کرنا جنھوں نے ظلم (کفر) کیا، بے شک وہ غرق کیے جانے والے ہیں ﴿37﴾

وَاصْنَعِ الْفُلْكَ بِاَعْيُنِنَا وَوَحْيِنَا وَلَا تُخَاطِبْنِيْ فِي الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ۚ اِنَّهُمْ مُّغْرَقُوْنَ ﴿37﴾

**38.** And as he was constructing the ship, whenever the chiefs of his people passed by him, they mocked at him. He said: "If you mock at us, so do we mock at you likewise for your mocking.

اور نوح کشتی بناتا تھا، اور جب بھی اس کی قوم کے وڈیرے اس کے پاس سے گزرتے تو وہ اس سے مذاق کرتے، نوح نے کہا: اگر تم (آج) ہم سے مذاق کرتے ہو تو بے شک (ایک روز) ہم بھی تم سے مذاق کریں گے جیسے تم مذاق کرتے ہو ﴿38﴾

وَيَصْنَعُ الْفُلْكَ ۣ وَكُلَّمَا مَرَّ عَلَيْهِ مَلَاٌ مِّنْ قَوْمِهٖ سَخِرُوْا مِنْهُ ۭ قَالَ اِنْ تَسْخَرُوْا مِنَّا فَاِنَّا نَسْخَرُ مِنْكُمْ كَمَا تَسْخَرُوْنَ ﴿38﴾

**39.** "And you will know who it is on whom will come a torment that will cover him with disgrace and on whom will fall a lasting torment."

پھر تم جلد جان لو گے کہ کس شخص پر ایسا عذاب آتا ہے جو اسے (دنیا میں) رسوا کر دے گا اور (آخرت میں) اس پر ہمیشہ کا عذاب نازل ہوگا ﴿39﴾

فَسَوْفَ تَعْلَمُوْنَ ۙ مَنْ يَّاْتِيْهِ عَذَابٌ يُّخْزِيْهِ وَيَحِلُّ عَلَيْهِ عَذَابٌ مُّقِيْمٌ ﴿39﴾

حَتّٰىٓ إِذَا جَآءَ أَمْرُنَا وَفَارَ التَّنُّوْرُ ۙ قُلْنَا احْمِلْ فِيْهَا مِنْ كُلٍّ زَوْجَيْنِ اثْنَيْنِ وَأَهْلَكَ إِلَّا مَنْ سَبَقَ عَلَيْهِ الْقَوْلُ وَمَنْ اٰمَنَ ۭ وَمَآ اٰمَنَ مَعَهٗٓ إِلَّا قَلِيْلٌ ﴿40﴾

حتیٰ کہ جب ہمارا حکم آ گیا اور تنور نے جوش مارا تو ہم نے (نوح سے) کہا: اس (کشتی) میں ہر قسم (کے جانوروں) کا جوڑا، دو (نر اور مادہ) سوار کر لے اور اپنے گھر والوں کو، سوائے اس شخص کے جس کی بابت پہلے حکم ہو چکا، اور ان کو بھی جو ایمان لا چکے ہیں، اور اس پر تھوڑے ہی لوگ ایمان لائے تھے ﴿40﴾

**40.** (So it was) till when Our Command came and the oven gushed forth (water like fountains from the earth). We said: "Embark therein, of each kind two (male and female), and your family — except him against whom the Word has already gone forth — and those who believe. And none believed with him, except a few."

وَقَالَ ارْكَبُوْا فِيْهَا بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا ۭ إِنَّ رَبِّيْ لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿41﴾

اور نوح نے کہا: اس (کشتی) میں سوار ہو جاؤ، اللہ کے نام سے اس کا چلنا اور ٹھہرنا ہے۔ بے شک میرا رب البتہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿41﴾

**41.** And he [Nūh (Noah) عليه السلام] said: "Embark therein: in the Name of Allāh will be its (moving) course and its (resting) anchorage. Surely, my Lord is Oft-Forgiving, Most Merciful." (*Tafsir At-Tabarī*)

وَهِيَ تَجْرِيْ بِهِمْ فِيْ مَوْجٍ كَالْجِبَالِ ۣ وَنَادٰى نُوْحُ ِۨ ابْنَهٗ وَكَانَ فِيْ مَعْزِلٍ يّٰبُنَيَّ ارْكَبْ مَّعَنَا وَلَا تَكُنْ مَّعَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿42﴾

اور وہ (کشتی) انھیں لے کر پہاڑوں جیسی موجوں میں چلتی جاتی تھی اور نوح نے اپنے بیٹے کو پکارا، اور وہ (سب سے) الگ تھلگ تھا: پیارے بیٹے! تو (بھی) ہمارے ساتھ سوار ہو جا اور کافروں میں شامل نہ ہو ﴿42﴾

**42.** So it (the ship) sailed with them amidst waves like mountains, and Nūh (Noah) called out to his son, who had separated himself (apart): "O my son! Embark with us and be not with the disbelievers."

قَالَ سَاٰوِيْٓ إِلٰى جَبَلٍ يَّعْصِمُنِيْ مِنَ الْمَآءِ ۭ قَالَ لَا عَاصِمَ الْيَوْمَ مِنْ أَمْرِ اللّٰهِ إِلَّا مَنْ رَّحِمَ ۚ وَحَالَ بَيْنَهُمَا الْمَوْجُ فَكَانَ مِنَ الْمُغْرَقِيْنَ ﴿43﴾

وہ بولا میں ابھی کسی پہاڑ کی طرف پناہ لے لیتا ہوں، وہ مجھے پانی سے بچا لے گا۔ نوح نے کہا: آج اللہ کے حکم (عذاب) سے کوئی بچانے والا نہیں، مگر جس پر اللہ رحم فرمائے،① اور ان دونوں کے درمیان لہر حائل ہو گئی، تو وہ غرق ہونے والوں میں سے ہو گیا ﴿43﴾

**43.** The son replied: "I will betake myself to some mountain, it will save me from the water." Nūh (Noah) said: "This day there is no saviour[1] from the Decree of Allāh except him on whom He has mercy." And waves came in between them, so he (the son) was among the drowned.

وَقِيْلَ يٰٓأَرْضُ ابْلَعِيْ مَآءَكِ وَيٰسَمَآءُ أَقْلِعِيْ وَغِيْضَ الْمَآءُ وَقُضِيَ الْأَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَى الْجُوْدِيِّ وَقِيْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿44﴾

اور کہا گیا: اے زمین! تو اپنا پانی نگل لے اور اے آسمان! تو (برسنے سے) تھم جا، اور پانی اتار (کر غائب کر) دیا گیا، اور (کافروں کا) کام تمام کر دیا گیا، اور (کشتی) جودی (پہاڑ) پر جا ٹھہری، اور کہا گیا: ظالم قوم کے لیے دوری (لعنت) ہے ﴿44﴾

**44.** And it was said: "O earth! Swallow up your water, and O sky! Withhold (your rain)." And the water was made to subside and the Decree (of Allāh) was fulfilled (i.e. the destruction of the people of Nūh (Noah). And it (the ship) rested on (Mount)

[1] (V.11:43) Narrated Abu Sa'īd Al-Khudrī that the Prophet ﷺ said, "No caliph is appointed but has two groups of advisors: One group advises him to do good and urges him to adopt it, and the other group advises him to do bad and urges him to adopt it: and *Al-Ma'sūm* (the sinless or the saved or the protected) is the one whom Allāh protects." [*Sahih Al-Bukhari,* 8/6611 (O.P.608)]

① رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "جب بھی کوئی خلیفہ مقرر کیا جاتا ہے تو اس کے مشیر دو طرح کے ہوتے ہیں: ایک اسے نیکی کا حکم دیتا ہے اور اس کی رغبت دلاتا ہے جبکہ دوسرا اسے برائی کا حکم دیتا ہے اور اس کی ترغیب دیتا ہے لیکن معصوم (گناہ سے محفوظ) وہی ہے جسے اللہ بچائے رکھے۔" (صحیح البخاری، القدر، باب: 8 حدیث: 6611)

Judi, and it was said: "Away with the people who are *Zālimūn* (polytheists and wrong-doers)!"

وَنَادٰى نُوْحٌ رَّبَّهٗ فَقَالَ رَبِّ اِنَّ ابْنِيْ مِنْ اَهْلِيْ وَاِنَّ وَعْدَكَ الْحَقُّ وَاَنْتَ اَحْكَمُ الْحٰكِمِيْنَ ﴿45﴾

اورنوح نے اپنے رب کو پکارا، چنانچہ اس نے کہا: اے میرے رب! بے شک میرا بیٹا میرے اہل میں سے ہے، اور بے شک تیرا وعدہ سچا ہے اور تو سب فیصلے کرنے والوں سے بڑھ کر فیصلہ کرنے والا ہے﴿45﴾

**45.** And Nūh (Noah) called upon his Lord and said, "O my Lord! Verily, my son is of my family! And certainly, Your Promise is true, and You are the Most Just of the judges."

قَالَ يٰنُوْحُ اِنَّهٗ لَيْسَ مِنْ اَهْلِكَ ۚ اِنَّهٗ عَمَلٌ غَيْرُ صَالِحٍ ۖ فَلَا تَسْـَٔلْنِ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۭ اِنِّىْٓ اَعِظُكَ اَنْ تَكُوْنَ مِنَ الْجٰهِلِيْنَ ﴿46﴾

اللہ نے کہا: اے نوح! بے شک وہ تیرے اہل میں سے نہیں، بے شک اس کا عمل نیک نہیں، لہٰذا تو مجھ سے اس چیز کا سوال نہ کر جس کا تجھے کوئی علم نہیں۔ بے شک میں تجھے نصیحت کرتا ہوں کہ تو جاہلوں میں سے (نہ) ہو جائے﴿46﴾

**46.** He said: "O Nūh (Noah)! Surely, he is not of your family; verily, his work is unrighteous, so ask not of Me that of which you have no knowledge! I admonish you, lest you should be one of the ignorant."

قَالَ رَبِّ اِنِّىْٓ اَعُوْذُ بِكَ اَنْ اَسْـَٔلَكَ مَا لَيْسَ لِيْ بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاِلَّا تَغْفِرْ لِيْ وَتَرْحَمْنِيْٓ اَكُنْ مِّنَ الْخٰسِرِيْنَ ﴿47﴾

نوح نے کہا: اے میرے رب! بے شک میں تیری پناہ میں آتا ہوں اس سے کہ میں تجھ سے اس چیز کا سوال کروں جس کا مجھے کوئی علم نہیں، اور اگر تو نے میری بخشش نہ کی اور مجھ پر رحم (نہ) کیا تو میں خسارہ پانے والوں میں سے ہو جاؤں گا﴿47﴾

**47.** Nūh (Noah) said: "O my Lord! I seek refuge with You from asking You that of which I have no knowledge. And unless You forgive me and have mercy on me, I would indeed be one of the losers."

قِيْلَ يٰنُوْحُ اهْبِطْ بِسَلٰمٍ مِّنَّا وَبَرَكٰتٍ عَلَيْكَ وَعَلٰٓي اُمَمٍ مِّمَّنْ مَّعَكَ ۭ وَاُمَمٌ سَنُمَتِّعُهُمْ ثُمَّ يَمَسُّهُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿48﴾

کہا گیا: اے نوح! اتر تو ہماری طرف سے سلامتی اور برکتوں کے ساتھ (جو) تجھ پر اور تیرے ساتھ کی جماعتوں پر (نازل کی گئی) ہیں، اور کچھ جماعتیں ہوں گی کہ ہم انھیں (دنیا میں) فائدہ دیں گے، پھر انھیں ہماری طرف سے دردناک عذاب پہنچے گا﴿48﴾

**48.** It was said: "O Nūh (Noah)! Come down (from the ship) with peace from Us and blessings on you and on the people who are with you (and on some of their offspring), but (there will be other) people to whom We shall grant their pleasures (for a time), but in the end a painful torment will reach them from Us."

تِلْكَ مِنْ اَنْۢبَاۗءِ الْغَيْبِ نُوْحِيْهَآ اِلَيْكَ ۚ مَا كُنْتَ تَعْلَمُهَآ اَنْتَ وَلَا قَوْمُكَ مِنْ قَبْلِ هٰذَا ۭ فَاصْبِرْ ۭ اِنَّ الْعَاقِبَةَ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿49﴾ ع 4

(اے نبی!) یہ کچھ غیب کی خبریں ہیں، ہم انھیں آپ کی طرف وحی کرتے ہیں، اس سے پہلے نہ آپ انھیں جانتے تھے اور نہ آپ کی قوم، اس لیے آپ صبر کریں، بے شک (بہترین) انجام متقین ہی کے لیے ہے①﴿49﴾

**49.** This is of the news of the Unseen which We reveal to you (O Muhammad ﷺ); neither you nor your people knew it before this. So, be patient. Surely, the (good) end is for the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)

وَاِلٰى عَادٍ اَخَاهُمْ هُوْدًا ۭ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ اِنْ

اور (ہم نے) عاد کی طرف ان کے بھائی ہود کو (بھیجا)، اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، تمھارے لیے اس کے سوا کوئی معبود

**50.** And to the 'Ād (people We sent) their brother Hūd. He said, "O my people! Worship Allāh! You have no other *ilāh* (god) but

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 2/2)

أَنْتُمْ إِلَّا مُفْتَرُوْنَ ۝50

نہیں، تم تو محض جھوٹ گھڑنے والے ہو۔ ۝50

Him. Certainly, you do nothing but invent lies!

يٰقَوْمِ لَآ أَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ أَجْرًا ؕ إِنْ أَجْرِيَ إِلَّا عَلَى الَّذِيْ فَطَرَنِيْ ؕ أَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝51

اے میری قوم! میں تم سے اس (تبلیغ) پر کوئی اجر نہیں مانگتا، میرا اجر تو اسی ذات کے ذمے ہے جس نے مجھے پیدا کیا، پھر کیا تم عقل نہیں رکھتے؟ ۝51

**51.** "O my people! I ask of you no reward for it (the Message). My reward is only from Him Who created me. Will you not then understand?

وَيٰقَوْمِ اسْتَغْفِرُوْا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوْبُوْٓا إِلَيْهِ يُرْسِلِ السَّمَآءَ عَلَيْكُمْ مِّدْرَارًا وَّيَزِدْكُمْ قُوَّةً إِلٰى قُوَّتِكُمْ وَلَا تَتَوَلَّوْا مُجْرِمِيْنَ ۝52

اور اے میری قوم! تم اپنے رب سے بخشش مانگو، پھر اس کی طرف توبہ کرو، وہ تم پر خوب برسنے والے بادل بھیجے گا اور تمھاری قوت پر قوت بڑھائے گا اور تم مجرم بن کر (حق سے) منہ نہ موڑو۔ ۝52

**52.** "And O my people! Ask forgiveness of your Lord and then repent to Him, He will send you (from the sky) abundant rain, and add strength to your strength, so do not turn away as *Mujrimūn* (criminals, disbelievers in the Oneness of Allāh)."

قَالُوْا يٰهُوْدُ مَا جِئْتَنَا بِبَيِّنَةٍ وَّمَا نَحْنُ بِتَارِكِيْٓ اٰلِهَتِنَا عَنْ قَوْلِكَ وَمَا نَحْنُ لَكَ بِمُؤْمِنِيْنَ ۝53

انھوں نے کہا: اے ہود! تو ہمارے پاس کوئی واضح دلیل نہیں لایا اور ہم (صرف) تیرے کہنے سے اپنے معبودوں کو چھوڑنے والے نہیں اور ہم تجھ پر ایمان لانے والے (بھی) نہیں۔ ۝53

**53.** They said: "O Hūd! No evidence have you brought us, and we shall not leave our gods for your (mere) saying! And we are not believers in you.

إِنْ نَّقُوْلُ إِلَّا اعْتَرٰىكَ بَعْضُ اٰلِهَتِنَا بِسُوْٓءٍ ؕ قَالَ إِنِّيْٓ أُشْهِدُ اللّٰهَ وَاشْهَدُوْٓا أَنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تُشْرِكُوْنَ ۝54

ہم تو یہی کہتے ہیں کہ ہمارے کسی معبود نے تجھے (دماغی) خرابی میں مبتلا کر دیا ہے۔ ہود نے کہا: بے شک میں اللہ کو گواہ بناتا ہوں اور تم بھی گواہ رہو کہ بے شک میں بری ہوں ان سے جنھیں تم شریک ٹھہراتے ہو۔ ۝54

**54.** "All that we say is that some of our gods (false deities) have seized you with evil (madness)." He said: "I call Allāh to witness and bear you witness that I am free from that which you ascribe as partners in worship,

مِنْ دُوْنِهٖ فَكِيْدُوْنِيْ جَمِيْعًا ثُمَّ لَا تُنْظِرُوْنِ ۝55

سوائے اللہ کے، چنانچہ تم سب مل کر مجھے نقصان پہنچانے کی تدبیر کر لو، پھر تم مجھے مہلت نہ دو۔ ۝55

**55.** With Him (Allāh). So plot against me, all of you, and give me no respite.

إِنِّيْ تَوَكَّلْتُ عَلَى اللّٰهِ رَبِّيْ وَرَبِّكُمْ ؕ مَا مِنْ دَآبَّةٍ إِلَّا هُوَ اٰخِذٌۢ بِنَاصِيَتِهَا ؕ إِنَّ رَبِّيْ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝56

بے شک میں نے اللہ پر بھروسا کیا ہے جو میرا رب ہے اور تمھارا رب ہے، (زمین پر) چلنے پھرنے والا کوئی جاندار ایسا نہیں جسے اس نے اس کی پیشانی سے نہ پکڑ رکھا ہو، بے شک میرا رب صراطِ مستقیم پر ہے۔ ۝56

**56.** "I put my trust in Allāh, my Lord and your Lord! There is not a moving (living) creature but He has the grasp of its forelock. Verily, my Lord is on a Straight Path (the truth).

فَإِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ أَبْلَغْتُكُمْ مَّآ أُرْسِلْتُ بِهٖٓ إِلَيْكُمْ ؕ وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّيْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ۚ وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْـًٔا ؕ إِنَّ رَبِّيْ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَفِيْظٌ ۝57

پھر اگر تم (حق سے) منہ موڑو گے تو میں نے وہ (پیغام) تمھیں پہنچا دیا ہے جس کے ساتھ مجھے تمھاری طرف بھیجا گیا تھا، اور میرا رب تمھارے سوا ایک اور قوم کو (تمھارا) جانشین بنا دے گا، اور تم اسے کچھ بھی نقصان نہیں پہنچا سکو گے۔ بے شک میرا رب ہر چیز پر نگہبان ہے۔ ۝57

**57.** "So if you turn away, still I have conveyed the Message with which I was sent to you. My Lord will make another people succeed you, and you will not harm Him in the least. Surely, my Lord is Guardian over all things."

**58.** And when Our Commandment came, We saved Hūd and those who believed with him by a mercy from Us, and We saved them from a severe torment.

اور جب ہمارا حکم (عذاب) آگیا تو ہم نے ہود اور اس کے ساتھ ایمان لانے والوں کو اپنی رحمت سے نجات دی اور ہم نے انھیں شدید عذاب سے نجات دی ﴿58﴾

وَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا هُوْدًا وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا ۚ وَنَجَّيْنٰهُمْ مِّنْ عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿58﴾

**59.** Such were 'Ād (people). They rejected the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of their Lord and disobeyed His Messengers, and followed the command of every proud, obstinate (oppressor of the truth from their leaders).

اور (دیکھو) یہ عاد ہیں، انھوں نے اپنے رب کی آیتوں کا انکار کیا تھا، اور اللہ کے رسولوں کی نافرمانی کی، اور ہر سرکش (اور حق سے) عناد رکھنے والے کے حکم کی پیروی کی ﴿59﴾

وَتِلْكَ عَادٌ ۟ جَحَدُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَعَصَوْا رُسُلَهٗ وَاتَّبَعُوْٓا اَمْرَ كُلِّ جَبَّارٍ عَنِيْدٍ ﴿59﴾

**60.** And they were pursued by a curse in this world and (so they will be) on the Day of Resurrection. No doubt! Verily, 'Ād disbelieved in their Lord. So, away with 'Ād, the people of Hūd.

اور اس دنیا میں لعنت ان کے پیچھے لگا دی گئی اور روز قیامت کو بھی (لگی رہے گی۔) آگاہ رہو! بے شک (قوم) عاد نے اپنے رب کا انکار کیا۔ خبردار! دوری ہے ہود کی قوم عاد کے لیے ﴿60﴾

وَاُتْبِعُوْا فِيْ هٰذِهِ الدُّنْيَا لَعْنَةً وَّيَوْمَ الْقِيٰمَةِ ۭ اَلَآ اِنَّ عَادًا كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ۭ اَلَا بُعْدًا لِّعَادٍ قَوْمِ هُوْدٍ ﴿60﴾

**61.** And to Thamūd (people) We sent their brother Sālih. He said: "O my people! Worship Allāh: you have no other *ilāh* (god) but Him. He brought you forth from the earth and settled you therein, then ask forgiveness of Him and turn to Him in repentance. Certainly, my Lord is Near (to all by His Knowledge), Responsive."

اور (ہم نے) ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو (بھیجا۔) اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو اس کے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں، اسی نے تمھیں زمین سے پیدا کیا اور اسی نے تمھیں اس میں آباد کیا، چنانچہ تم اس سے بخشش مانگو، پھر اسی کی طرف توبہ کرو۔ بے شک میرا رب بہت قریب ہے، (دعائیں) قبول کرنے والا ہے ﴿61﴾

وَاِلٰى ثَمُوْدَ اَخَاهُمْ صٰلِحًا ۘ قَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ مَا لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرُهٗ ۭ هُوَ اَنْشَاَكُمْ مِّنَ الْاَرْضِ وَاسْتَعْمَرَكُمْ فِيْهَا فَاسْتَغْفِرُوْهُ ثُمَّ تُوْبُوْٓا اِلَيْهِ ۭ اِنَّ رَبِّيْ قَرِيْبٌ مُّجِيْبٌ ﴿61﴾

**62.** They said: "O Sālih! You have been among us as a figure of good hope (and we wished for you to be our chief) till this [new thing which you have brought that we leave our gods and worship your God (Allāh) Alone]! Do you (now) forbid us the worship of what our fathers have worshipped? But we are really in grave doubt as to that to which you invite us (monotheism)."

انھوں نے کہا: اے صالح! تحقیق تو اس سے پہلے ہم میں امیدوں کا مرکز تھا۔ کیا تو ہمیں اس بات سے روکتا ہے کہ ہم ان کی عبادت کریں جن کی ہمارے باپ دادا عبادت کرتے تھے۔ اور بلاشبہ جس چیز (توحید) کی طرف تو ہمیں بلاتا ہے ہم اس کے متعلق ایسے شک میں ہیں جو اضطراب میں ڈالنے والا ہے ﴿62﴾

قَالُوْا يٰصٰلِحُ قَدْ كُنْتَ فِيْنَا مَرْجُوًّا قَبْلَ هٰذَآ اَتَنْهٰىنَآ اَنْ نَّعْبُدَ مَا يَعْبُدُ اٰبَاۗؤُنَا وَاِنَّنَا لَفِيْ شَكٍّ مِّمَّا تَدْعُوْنَآ اِلَيْهِ مُرِيْبٍ ﴿62﴾

**63.** He said: "O my people! Tell me, if I have a clear proof from my Lord, and there has come to

صالح نے کہا: اے میری قوم! بھلا بتاؤ تو، اگر میں اپنے رب کی طرف سے واضح دلیل پر ہوں اور اس

قَالَ يٰقَوْمِ اَرَءَيْتُمْ اِنْ كُنْتُ عَلٰي بَيِّنَةٍ مِّنْ رَّبِّيْ وَاٰتٰىنِيْ مِنْهُ رَحْمَةً فَمَنْ

يَنْصُرُنِيْ مِنَ اللّٰهِ اِنْ عَصَيْتُهٗ فَمَا تَزِيْدُوْنَنِيْ غَيْرَ تَخْسِيْرٍ ﴿63﴾

نے مجھے اپنی طرف سے رحمت (نبوت) دی ہو، پھر اگر میں اس کی نافرمانی کروں تو اللہ (کے عذاب) سے میری مدد کون کرے گا؟ تم تو میرا نقصان ہی بڑھا رہے ہو ﴿63﴾

me a mercy (Prophethood) from Him, who then can help me against Allāh, if I were to disobey Him? Then you increase me not but in loss.

وَيٰقَوْمِ هٰذِهٖ نَاقَةُ اللّٰهِ لَكُمْ اٰيَةً فَذَرُوْهَا تَاْكُلْ فِيْٓ اَرْضِ اللّٰهِ وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابٌ قَرِيْبٌ ﴿64﴾

اور اے میری قوم! یہ اللہ کی اونٹنی تمھارے لیے بطور نشانی ہے، لہٰذا تم اسے چھوڑ دو کہ کھاتی (چرتی) پھرے اللہ کی زمین میں اور تم اسے برائی سے نہ چھونا، ورنہ تمھیں جلد عذاب پکڑ لے گا ﴿64﴾

**64.** "And O my people! This she-camel of Allāh is a sign to you, so leave her to feed (graze) in Allāh's land, and touch her not with evil, lest a near torment should seize you."

فَعَقَرُوْهَا فَقَالَ تَمَتَّعُوْا فِيْ دَارِكُمْ ثَلٰثَةَ اَيَّامٍ ؕ ذٰلِكَ وَعْدٌ غَيْرُ مَكْذُوْبٍ ﴿65﴾

پھر انھوں نے اس کی کونچیں کاٹ ڈالیں، تو (صالح نے) کہا: تم اپنے گھروں میں تین دن فائدہ اٹھا لو۔ یہ ایسا وعدہ ہے جس میں جھوٹ نہیں بولا جائے گا ﴿65﴾

**65.** But they killed her. So he said: "Enjoy yourselves in your homes for three days. This is a promise (i.e. a threat) that will not be belied."

فَلَمَّا جَآءَ اَمْرُنَا نَجَّيْنَا صٰلِحًا وَّالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا مَعَهٗ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَمِنْ خِزْيِ يَوْمِئِذٍ ؕ اِنَّ رَبَّكَ هُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ ﴿66﴾

پھر جب ہمارا حکم (عذاب) آ گیا تو ہم نے صالح اور اس کے ساتھ ایمان لانے والوں کو اپنی رحمت سے نجات دی، اور اس (قیامت کے) دن کی رسوائی سے بھی (نجات دی)، بے شک آپ کا رب، وہی ہے نہایت قوی، بہت زبردست ﴿66﴾

**66.** So when Our Commandment came, We saved Sālih and those who believed with him by a mercy from Us, and from the disgrace of that Day. Verily, your Lord — He is the All-Strong, the All-Mighty.

وَاَخَذَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ فَاَصْبَحُوْا فِيْ دِيَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿67﴾

اور جن لوگوں نے ظلم کیا تھا انھیں زبردست چیخ نے آ پکڑا، پھر وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے ﴿67﴾

**67.** And *As-Saihah* (torment — awful cry) overtook the wrong doers, so they lay (dead), prostrate in their homes,

كَاَنْ لَّمْ يَغْنَوْا فِيْهَا ؕ اَلَآ اِنَّ ثَمُوْدَا۠ كَفَرُوْا رَبَّهُمْ ؕ اَلَا بُعْدًا لِّثَمُوْدَ ﴿68﴾ ع 8/6

جیسے کبھی ان میں بسے ہی نہ تھے۔ آگاہ رہو! بے شک ثمود (قوم) نے اپنے رب کا انکار کیا۔ سن لو! پھٹکار (لعنت) ہے ثمود کے لیے ﴿68﴾

**68.** As if they had never lived there. No doubt! Verily, Thamūd disbelieved in their Lord. So away with Thamūd!

وَلَقَدْ جَآءَتْ رُسُلُنَآ اِبْرٰهِيْمَ بِالْبُشْرٰى قَالُوْا سَلٰمًا ؕ قَالَ سَلٰمٌ فَمَا لَبِثَ اَنْ جَآءَ بِعِجْلٍ حَنِيْذٍ ﴿69﴾

اور البتہ تحقیق ہمارے قاصد (فرشتے) ابراہیم کے پاس خوشخبری لے کر آئے۔ انھوں نے کہا: (آپ پر) سلام ہو۔ ابراہیم نے کہا: (تم پر بھی) سلام ہو۔ پھر دیر کیے بغیر وہ ایک بھنا ہوا بچھڑا لے آیا ﴿69﴾

**69.** And verily, there came Our messengers to Ibrāhīm (Abraham) with glad tidings. They said: "*Salām* (greetings or peace!)." He answered, "*Salām* (greetings or peace!)," and he hastened to entertain them with a roasted calf.

فَلَمَّا رَآٰ اَيْدِيَهُمْ لَا تَصِلُ اِلَيْهِ نَكِرَهُمْ وَاَوْجَسَ مِنْهُمْ خِيْفَةً ؕ قَالُوْا لَا تَخَفْ اِنَّآ اُرْسِلْنَآ اِلٰى قَوْمِ لُوْطٍ ﴿70﴾

پھر جب اس نے دیکھا کہ ان کے ہاتھ اس (بچھڑے) کی طرف نہیں پہنچتے تو انھیں اجنبی سمجھا اور (دل میں) ان سے خوف محسوس کیا۔ انھوں نے کہا: (ہم سے) نہ ڈر، بے شک ہمیں تو قوم لوط کی

**70.** But when he saw their hands went not towards it (the meal), he mistrusted them, and conceived a fear of them. They said: "Fear not, we have been

sent against the people of Lūt (Lot)."

طرف بھیجا گیا ہے⁷⁰

وَامْرَاَتُهٗ قَآئِمَةٌ فَضَحِكَتْ فَبَشَّرْنٰهَا بِاِسْحٰقَ ۙ وَمِنْ وَّرَآءِ اِسْحٰقَ يَعْقُوْبَ ﴿71﴾

اور ابراہیم کی بیوی (قریب) کھڑی تھی تو وہ ہنس پڑی، پھر ہم نے اسے اسحٰق کی خوشخبری دی اور اسحٰق کے بعد یعقوب (پوتے) کی⁷¹

**71.** And his wife was standing (there), and she laughed [either, because the messengers did not eat their food or for being glad for the destruction of the people of Lūt (Lot)]. But We gave her glad tidings of Ishāq (Isaac), and after Ishāq, of Ya'qūb (Jacob).

قَالَتْ يٰوَيْلَتٰٓى ءَاَلِدُ وَاَنَا عَجُوْزٌ وَّهٰذَا بَعْلِىْ شَيْخًا ؕ اِنَّ هٰذَا لَشَىْءٌ عَجِيْبٌ ﴿72﴾

وہ بولی: ہائے ہائے! کیا (اب) میں بچہ جنوں گی، حالانکہ میں بڑھیا ہوں اور یہ میرا شوہر بھی بوڑھا ہے؟ بے شک یہ تو بہت ہی عجیب چیز ہے⁷²

**72.** She said (in astonishment): "Woe to me! Shall I bear a child while I am an old woman,[1] and here is my husband an old man? Verily, this is a strange thing!"

قَالُوْٓا اَتَعْجَبِيْنَ مِنْ اَمْرِ اللّٰهِ رَحْمَتُ اللّٰهِ وَبَرَكٰتُهٗ عَلَيْكُمْ اَهْلَ الْبَيْتِ ؕ اِنَّهٗ حَمِيْدٌ مَّجِيْدٌ ﴿73﴾

انھوں نے کہا: کیا تو اللہ کے حکم پر تعجب کرتی ہے! اللہ کی رحمت اور برکتیں ہوں تم پر اے اہل بیت! بے شک اللہ قابل تعریف ہے، نہایت بزرگی والا⁷³

**73.** They said: "Do you wonder at the Decree of Allāh? The Mercy of Allāh and His Blessings be on you, O the family [of Ibrāhīm (Abraham)]. Surely, He (Allāh) is All-Praiseworthy, All-Glorious."

فَلَمَّا ذَهَبَ عَنْ اِبْرٰهِيْمَ الرَّوْعُ وَجَآءَتْهُ الْبُشْرٰى يُجَادِلُنَا فِىْ قَوْمِ لُوْطٍ ﴿74﴾

پھر جب ابراہیم سے خوف چلا گیا اور اس کے پاس خوشخبری آ گئی تو وہ ہم سے قوم لوط کی بابت جھگڑنے لگا⁷⁴

**74.** Then when the fear had gone away from (the mind of) Ibrāhīm (Abraham), and the glad tidings had reached him, he began to plead with Us (Our messengers) for the people of Lūt (Lot).

اِنَّ اِبْرٰهِيْمَ لَحَلِيْمٌ اَوَّاهٌ مُّنِيْبٌ ﴿75﴾

بے شک ابراہیم بہت بردبار، بہت زیادہ آہ وزاری کرنے والا اور (ہماری طرف) بہت رجوع کرنے والا تھا⁷⁵

**75.** Verily, Ibrāhīm (Abraham) was without doubt forbearing, used to invoke Allāh with humility, and was repentant (to Allāh all the time, again and again).

يٰٓاِبْرٰهِيْمُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ۚ اِنَّهٗ قَدْ جَآءَ اَمْرُ رَبِّكَ ۚ وَاِنَّهُمْ اٰتِيْهِمْ عَذَابٌ غَيْرُ مَرْدُوْدٍ ﴿76﴾

(ہم نے کہا:) اے ابراہیم! اس (بات) کو جانے دو، بے شک تمھارے رب کا حکم آ پہنچا ہے اور بے شک ان لوگوں پر (ایسا) عذاب آنے والا ہے جو (ان سے) پھیرا نہیں جائے گا⁷⁶

**76.** "O Ibrāhīm (Abraham)! Forsake this. Indeed, the Commandment of your Lord has gone forth. Verily, there will come a torment for them which cannot be turned back."

وَلَمَّا جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا سِىْٓءَ بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا وَّقَالَ هٰذَا يَوْمٌ عَصِيْبٌ ﴿77﴾

اور جب ہمارے قاصد (فرشتے) لوط کے پاس آئے تو وہ ان کی وجہ سے غمگین ہوا اور ان سے دل میں تنگ ہوا اور بولا: یہ انتہائی سخت دن ہے⁷⁷

**77.** And when Our messengers came to Lūt (Lot), he was grieved on account of them and felt himself powerless for them (lest the town people should approach them to commit sodomy with them). He said:

[1] (V.11:72) See (V.51:29).

"This is a distressful day."

وَجَآءَهٗ قَوْمُهٗ يُهْرَعُوْنَ اِلَيْهِ ۭ وَمِنْ قَبْلُ كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ ۭ قَالَ يٰقَوْمِ هٰٓؤُلَاۗءِ بَنَاتِيْ هُنَّ اَطْهَرُ لَكُمْ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَلَا تُخْزُوْنِ فِيْ ضَيْفِيْ ۭ اَلَيْسَ مِنْكُمْ رَجُلٌ رَّشِيْدٌ ﴿٧٨﴾

اور اس کی قوم کے لوگ دوڑتے ہوئے اس کے پاس آئے، جبکہ وہ پہلے ہی سے برے عمل کرتے تھے۔ اس نے کہا: اے میری قوم! یہ میری (قوم کی) بیٹیاں ہیں (ان سے نکاح کرلو)، یہ تمھارے لیے پاکیزہ تر ہیں، لہٰذا تم اللہ سے ڈرو اور میرے مہمانوں میں مجھے رسوا نہ کرو۔ کیا تم میں کوئی بھی بھلا آدمی نہیں؟ ﴿78﴾

**78.** And his people came rushing towards him, and since aforetime they used to commit crimes (sodomy), he said: "O my people! Here are my daughters (i.e. the women of the nation), they are purer for you (if you marry them lawfully). So fear Allāh and disgrace me not with regard to my guests! Is there not among you a single right-minded man?"

قَالُوْا لَقَدْ عَلِمْتَ مَا لَنَا فِيْ بَنٰتِكَ مِنْ حَقٍّ ۚ وَاِنَّكَ لَتَعْلَمُ مَا نُرِيْدُ ﴿٧٩﴾

انھوں نے کہا: یقیناً تو جانتا ہے کہ ہمارے لیے تیری (قوم کی) بیٹیوں میں کوئی حق (دلچسپی) نہیں اور بلاشبہ تو یقیناً جانتا ہے جو ہم چاہتے ہیں ﴿79﴾

**79.** They said: "Surely, you know that we have neither any desire nor need of your daughters, and indeed you know well what we want!"

قَالَ لَوْ اَنَّ لِيْ بِكُمْ قُوَّةً اَوْ اٰوِيْٓ اِلٰى رُكْنٍ شَدِيْدٍ ﴿٨٠﴾

اس (لوط) نے کہا: کاش! میرے لیے تمھارے مقابلے میں کوئی قوت ہوتی یا میں کسی مضبوط سہارے کی پناہ لیتا ﴿80﴾

**80.** He said: "Would that I had strength (men) to overpower you, or that I could betake myself to some powerful support (to resist you)."

قَالُوْا يٰلُوْطُ اِنَّا رُسُلُ رَبِّكَ لَنْ يَّصِلُوْٓا اِلَيْكَ فَاَسْرِ بِاَهْلِكَ بِقِطْعٍ مِّنَ الَّيْلِ وَلَا يَلْتَفِتْ مِنْكُمْ اَحَدٌ اِلَّا امْرَاَتَكَ ۭ اِنَّهٗ مُصِيْبُهَا مَآ اَصَابَهُمْ ۭ اِنَّ مَوْعِدَهُمُ الصُّبْحُ ۭ اَلَيْسَ الصُّبْحُ بِقَرِيْبٍ ﴿٨١﴾

(فرشتوں نے) کہا: اے لوط! بے شک ہم تیرے رب کے قاصد ہیں، وہ تیری طرف ہرگز نہیں پہنچیں گے، چنانچہ تو اپنے گھر والوں کو رات کے کسی حصے میں لے چل، اور تم میں سے کوئی پیچھے مڑ کر نہ دیکھے، سوائے تیری بیوی کے، بے شک اسے (وہ عذاب) پہنچنے والا ہے جو ان (لوگوں) کو پہنچے گا۔ بے شک ان کے وعدے (عذاب) کا وقت صبح ہے۔ کیا صبح قریب نہیں؟① ﴿81﴾

**81.** They (messengers) said: "O Lūt (Lot)! Verily, we are the messengers from your Lord! They shall not reach you![1] So travel with your family in a part of the night, and let not any of you look back; but your wife (will remain behind), verily, the punishment which will afflict them, will afflict her. Indeed, morning is their appointed time. Is not the morning near?"

فَلَمَّا جَاۗءَ اَمْرُنَا جَعَلْنَا عَالِيَهَا سَافِلَهَا وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهَا حِجَارَةً مِّنْ سِجِّيْلٍ ڏ مَّنْضُوْدٍ ﴿٨٢﴾

پھر جب ہمارا حکم (عذاب) آگیا تو ہم نے اس (بستی) کے اوپر والے (حصے) کو نیچے والا (حصہ) کر دیا، اور ان پر کھنگر کے پتھر تہ بہ تہ برسائے ﴿82﴾

**82.** So when Our Commandment came, We turned (the towns of Sodom in Palestine) upside down, and rained on them stones of baked clay, in a well-arranged manner one after another;

مُّسَوَّمَةً عِنْدَ رَبِّكَ ۭ وَمَا هِيَ مِنَ الظّٰلِمِيْنَ بِبَعِيْدٍ ﴿٨٣﴾

جو تمھارے رب کے ہاں سے نشان زدہ تھے۔ اور وہ (پتھر یا سزا یا بستی) ان ظالموں (قریش مکہ) سے دور نہیں ﴿83﴾

**83.** Marked from your Lord; and they are not ever far from the *Zālimūn* (polytheists, evildoers).

---

[1] (V.11:81) See (V.54:33-39).

① ملاحظہ ہو: (سورۂ قمر 54/33-39)

وَإِلَىٰ مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۚ قَالَ يَٰقَوْمِ ٱعْبُدُوا۟ ٱللَّهَ مَا لَكُم مِّنْ إِلَٰهٍ غَيْرُهُۥ ۖ وَلَا تَنقُصُوا۟ ٱلْمِكْيَالَ وَٱلْمِيزَانَ ۚ إِنِّىٓ أَرَىٰكُم بِخَيْرٍ وَإِنِّىٓ أَخَافُ عَلَيْكُمْ عَذَابَ يَوْمٍ مُّحِيطٍ ﴿84﴾

اور (ہم نے) مدین (والوں) کی طرف ان کے بھائی شعیب کو (بھیجا)، اس نے کہا: اے میری قوم! تم اللہ کی عبادت کرو، اس کے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں، اور تم ناپ تول کم نہ کرو، بے شک میں تمھیں خوشحال دیکھتا ہوں، اور بے شک مجھے تم پر گھیرنے والے عذاب کے دن سے خوف آتا ہے﴿84﴾

**84.** And to the Madyan (Midian) people (We sent) their brother Shu'aib. He said: "O my people! Worship Allāh, you have no other *ilāh* (god) but Him, and give not short measure or weight. I see you in prosperity and verily, I fear for you the torment of a Day encompassing.

وَيَٰقَوْمِ أَوْفُوا۟ ٱلْمِكْيَالَ وَٱلْمِيزَانَ بِٱلْقِسْطِ ۖ وَلَا تَبْخَسُوا۟ ٱلنَّاسَ أَشْيَآءَهُمْ وَلَا تَعْثَوْا۟ فِى ٱلْأَرْضِ مُفْسِدِينَ ﴿85﴾

اور اے میری قوم! تم ناپ اور تول انصاف سے پورا کیا کرو اور لوگوں کو ان کی چیزیں کم نہ دیا کرو، اور تم زمین میں فسادی بن کر نہ پھرو﴿85﴾

**85.** "And O my people! Give full measure and weight in justice and reduce not the things that are due to the people, and do not commit mischief in the land, causing corruption.

بَقِيَّتُ ٱللَّهِ خَيْرٌ لَّكُمْ إِن كُنتُم مُّؤْمِنِينَ ۚ وَمَآ أَنَا۠ عَلَيْكُم بِحَفِيظٍ ﴿86﴾

اللہ کی بچت (جائز نفع) تمھارے لیے بہتر ہے اگر تم مومن ہو، اور میں تم پر محافظ نہیں ہوں﴿86﴾

**86.** "That which is left by Allāh for you (after giving the rights of the people) is better for you, if you are believers. And I am not a guardian over you."

قَالُوا۟ يَٰشُعَيْبُ أَصَلَوٰتُكَ تَأْمُرُكَ أَن نَّتْرُكَ مَا يَعْبُدُ ءَابَآؤُنَآ أَوْ أَن نَّفْعَلَ فِىٓ أَمْوَٰلِنَا مَا نَشَٰٓؤُا۟ ۖ إِنَّكَ لَأَنتَ ٱلْحَلِيمُ ٱلرَّشِيدُ ﴿87﴾

انھوں نے کہا: اے شعیب! کیا تیری نماز تجھے یہ حکم کرتی (سکھاتی) ہے کہ ہم ان (معبودوں) کو چھوڑ دیں جن کو ہمارے باپ دادا پوجتے رہے یا اپنے مالوں میں وہ نہ کریں جو کرنا چاہیں؟ بلاشبہ تو تو بڑا نرم مزاج، بڑا سمجھدار ہے﴿87﴾

**87.** They said: "O Shu'aib! Does your *Salāt* (prayer) command that we give up what our fathers used to worship, or that we give up doing what we like with our property? Verily, you are the forbearer, right-minded!" (They said this sarcastically).

قَالَ يَٰقَوْمِ أَرَءَيْتُمْ إِن كُنتُ عَلَىٰ بَيِّنَةٍ مِّن رَّبِّى وَرَزَقَنِى مِنْهُ رِزْقًا حَسَنًا ۚ وَمَآ أُرِيدُ أَنْ أُخَالِفَكُمْ إِلَىٰ مَآ أَنْهَىٰكُمْ عَنْهُ ۚ إِنْ أُرِيدُ إِلَّا ٱلْإِصْلَٰحَ مَا ٱسْتَطَعْتُ ۚ وَمَا تَوْفِيقِىٓ إِلَّا بِٱللَّهِ ۚ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَإِلَيْهِ أُنِيبُ ﴿88﴾

اس (شعیب) نے کہا: اے میری قوم! بھلا بتاؤ تو، اگر میں اپنے رب کی طرف سے واضح دلیل پر ہوں اور اس نے مجھے اپنی طرف سے اچھا رزق دیا ہو (تو کیسے اس کی نافرمانی کروں؟) اور میں یہ نہیں چاہتا کہ تمھاری مخالفت کروں (اس طرح کہ) وہ کام کروں جن سے تمھیں روکتا ہوں۔ میں کچھ نہیں چاہتا سوائے (تمھاری) اصلاح کے جہاں تک مجھ سے ہو سکے۔ اور مجھے (اس کی) توفیق ملنا اللہ کی مدد کے سوا (ممکن) نہیں۔ میں نے اسی پر بھروسا کیا ہے اور اسی کی طرف رجوع کرتا ہوں﴿88﴾

**88.** He said: "O my people! Tell me if I have a clear evidence from my Lord and He has given me a good sustenance from Himself (shall I corrupt it by mixing it with the unlawfully earned money). I wish not, in contradiction to you, to do that which I forbid you. I only desire reform to the best of my power. And my guidance cannot come except from Allāh, in Him I trust and to Him I repent.

وَيَٰقَوْمِ لَا يَجْرِمَنَّكُمْ شِقَاقِىٓ أَن يُصِيبَكُم

اور اے میری قوم! میری مخالفت[1] تمھیں (ایسے کام پر)

**89.** "And O my people! Let not my *Shiqāq*[1] cause you to suffer

[1] (V.11:89) *Shiqāq*: i.e. separation, enmity, anger and opposition, because of your disbelief in the Oneness of Allāh (Monotheism), and your worship of the idols, and your defrauding of the people (in their things), and your giving of short measure and weights to the people.

مِّثْلُ مَآ أَصَابَ قَوْمَ نُوحٍ أَوْ قَوْمَ هُودٍ أَوْ قَوْمَ صَٰلِحٍ ۚ وَمَا قَوْمُ لُوطٍ مِّنكُم بِبَعِيدٍ ﴿٨٩﴾

نہ اکسائے کہ تم پر ویسا عذاب آئے جیسا قوم نوح یا قوم ہود یا قوم صالح پر آیا تھا، اور لوط کی قوم (کا علاقہ بھی) تم سے کچھ دور نہیں★ ﴿89﴾

the fate similar to that of the people of Nūh (Noah) or of Hūd or of Sālih (Saleh), and the people of Lūt (Lot) are not far off from you!

وَاسْتَغْفِرُوا رَبَّكُمْ ثُمَّ تُوبُوٓا إِلَيْهِ ۚ إِنَّ رَبِّي رَحِيمٌ وَدُودٌ ﴿٩٠﴾

اور تم اپنے رب سے بخشش مانگو، پھر اسی کی طرف توبہ کرو، بے شک میرا رب بڑا رحم کرنے والا، نہایت محبت کرنے والا ہے ﴿90﴾

**90.** "And ask forgiveness of your Lord and turn to Him in repentance. Verily, my Lord is Most Merciful, Most Loving."

قَالُوا يَٰشُعَيْبُ مَا نَفْقَهُ كَثِيرًا مِّمَّا تَقُولُ وَإِنَّا لَنَرَىٰكَ فِينَا ضَعِيفًا ۖ وَلَوْلَا رَهْطُكَ لَرَجَمْنَٰكَ ۖ وَمَآ أَنتَ عَلَيْنَا بِعَزِيزٍ ﴿٩١﴾

انھوں نے کہا: اے شعیب! جو تو کہتا ہے ہم اس میں سے بہت کچھ نہیں سمجھتے اور بے شک ہم تجھے اپنے درمیان کمزور دیکھتے ہیں۔ اور اگر تیرا قبیلہ نہ ہوتا تو ہم یقیناً تجھے سنگسار کر دیتے، اور تو ہم پر کوئی غلبہ نہیں رکھتا ﴿91﴾

**91.** They said: "O Shu'aib! We do not understand much of what you say, and we see you weak (it is said that he was a blind man) among us. Were it not for your family, we should certainly have stoned you and you are not powerful against us."

قَالَ يَٰقَوْمِ أَرَهْطِيٓ أَعَزُّ عَلَيْكُم مِّنَ اللَّهِ وَاتَّخَذْتُمُوهُ وَرَآءَكُمْ ظِهْرِيًّا ۖ إِنَّ رَبِّي بِمَا تَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ﴿٩٢﴾

شعیب نے کہا: اے میری قوم! کیا میرا قبیلہ تم پر اللہ سے زیادہ دباؤ والا ہے؟ اور تم نے اس (اللہ) کو اپنی پیٹھ پیچھے ڈال رکھا ہے۔ بے شک تم جو عمل کرتے ہو میرا رب انھیں گھیرنے والا ہے ﴿92﴾

**92.** He said: "O my people! Is then my family of more weight with you than Allāh? And you have cast Him away behind your backs. Verily, my Lord is surrounding all that you do.

وَيَٰقَوْمِ اعْمَلُوا عَلَىٰ مَكَانَتِكُمْ إِنِّي عَٰمِلٌ ۖ سَوْفَ تَعْلَمُونَ مَن يَأْتِيهِ عَذَابٌ يُخْزِيهِ وَمَنْ هُوَ كَٰذِبٌ ۖ وَارْتَقِبُوٓا إِنِّي مَعَكُمْ رَقِيبٌ ﴿٩٣﴾

اور اے میری قوم! تم اپنی جگہ عمل کرو، بے شک میں بھی عمل کر رہا ہوں۔ جلد تم جان لو گے کہ کس پر رسوا کن عذاب آتا ہے اور کون جھوٹا ہے۔ اور تم انتظار کرو، بے شک میں بھی تمھارے ساتھ منتظر ہوں ﴿93﴾

**93.** "And O my people! Act according to your ability and way, and I am acting (on my way). You will come to know who it is on whom descends the torment that will cover him with ignominy, and who is a liar! And watch you! Verily, I too am watching with you."

وَلَمَّا جَآءَ أَمْرُنَا نَجَّيْنَا شُعَيْبًا وَالَّذِينَ ءَامَنُوا مَعَهُۥ بِرَحْمَةٍ مِّنَّا وَأَخَذَتِ الَّذِينَ ظَلَمُوا الصَّيْحَةُ فَأَصْبَحُوا فِي دِيَٰرِهِمْ جَٰثِمِينَ ﴿٩٤﴾

اور جب ہمارا حکم (عذاب) آیا تو ہم نے نجات دی شعیب کو اور اس کے ساتھ ایمان لانے والوں کو اپنی رحمت سے، اور جن لوگوں نے ظلم کیا تھا انھیں زبردست چیخ نے آ پکڑا تو وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے ﴿94﴾

**94.** And when Our Commandment came, We saved Shu'aib and those who believed with him by a mercy from Us. And *As-Saihah* (torment — awful cry) seized the wrong doers, and they lay (dead) prostrate in their homes.

كَأَن لَّمْ يَغْنَوْا فِيهَآ ۗ أَلَا بُعْدًا لِّمَدْيَنَ كَمَا بَعِدَتْ ثَمُودُ ﴿٩٥﴾ ع 8/12/8

جیسے وہ ان میں کبھی بسے ہی نہ تھے۔ سنو! پھٹکار ہے (اہل) مدین پر جیسے ثمود پر پھٹکار پڑی ﴿95﴾

**95.** As if they had never lived there! So away with Madyan (Midian) as away with Thamūd!

---

★ بقیہ حاشیہ: ہود، آیت: 89.

① یعنی علیحدگی، عداوت، غصہ اور مخالفت وغیرہ۔ تمہارا اللہ تعالیٰ کی وحدانیت پر ایمان سے انکار اور بت پرستی کرنا اور تمہارا لوگوں کو (ان کی اشیا میں) دھوکا دینا اور تمہارا لوگوں کو (اشیا) ناپ تول میں کمی کر کے دینا وغیرہ (اس بات کا باعث نہ ہو جائے کہ تم پر بھی وہی عذاب آ جائے جو نوح، ہود، یا صالح، اور لوط علیہم السلام کی قوموں پر آیا تھا۔)

(All these nations were destroyed).

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا مُوسَىٰ بِآيَاتِنَا وَسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ﴿٩٦﴾

اور البتہ تحقیق ہم نے موسیٰ کو اپنی آیات اور واضح دلیل کے ساتھ بھیجا⑯

**96.** And indeed We sent Mūsā (Moses) with Our *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.) and a manifest authority,

إِلَىٰ فِرْعَوْنَ وَمَلَئِهِ فَاتَّبَعُوا أَمْرَ فِرْعَوْنَ ۖ وَمَا أَمْرُ فِرْعَوْنَ بِرَشِيدٍ ﴿٩٧﴾

فرعون اور اس (کی قوم) کے سرداروں کی طرف، پھر انھوں نے فرعون کے حکم کی اتباع کی، اور فرعون کا حکم کوئی رشد و بھلائی والا نہیں تھا⑰

**97.** To Fir'aun (Pharaoh) and his chiefs, but they followed the command of Fir'aun (Pharaoh), and the command of Fir'aun (Pharaoh) was no right guide.

يَقْدُمُ قَوْمَهُ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فَأَوْرَدَهُمُ النَّارَ ۖ وَبِئْسَ الْوِرْدُ الْمَوْرُودُ ﴿٩٨﴾

وہ قیامت کے دن اپنی قوم کے آگے آگے ہوگا، پھر انھیں آگ میں جا داخل کرے گا، اور برا ہے وہ گھاٹ جس پر (پینے کے لیے) آیا جائے⑱

**98.** He will go ahead of his people on the Day of Resurrection, and will lead them into the Fire, and evil indeed is the place to which they are led.

وَأُتْبِعُوا فِي هَٰذِهِ لَعْنَةً وَيَوْمَ الْقِيَامَةِ ۚ بِئْسَ الرِّفْدُ الْمَرْفُودُ ﴿٩٩﴾

اور اس (دنیا) میں بھی لعنت ان کے پیچھے لگا دی گئی اور قیامت کے دن بھی، اور برا ہے وہ انعام جو دیا جائے⑲

**99.** They were pursued by a curse in this (deceiving life of this world) and (so they will be pursued by a curse) on the Day of Resurrection. Evil indeed is the gift given [i.e., the curse (in this world) pursued by another curse (in the Hereafter)].

ذَٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ الْقُرَىٰ نَقُصُّهُ عَلَيْكَ ۖ مِنْهَا قَائِمٌ وَحَصِيدٌ ﴿١٠٠﴾

(اے نبی!) یہ کچھ خبریں ان (تباہ شدہ) بستیوں کی ہیں جو ہم آپ کو سناتے ہیں۔ ان میں سے کچھ تو قائم ہیں اور کچھ تہس نہس کر دی گئیں⑩⓪

**100.** That is some of the news of the (population of) towns which We relate to you (O Muhammad ﷺ); of them, some are (still) standing, and some have been (already) reaped.

وَمَا ظَلَمْنَاهُمْ وَلَٰكِن ظَلَمُوا أَنفُسَهُمْ ۖ فَمَا أَغْنَتْ عَنْهُمْ آلِهَتُهُمُ الَّتِي يَدْعُونَ مِن دُونِ اللَّهِ مِن شَيْءٍ لَّمَّا جَاءَ أَمْرُ رَبِّكَ ۖ وَمَا زَادُوهُمْ غَيْرَ تَتْبِيبٍ ﴿١٠١﴾

اور ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا لیکن انھوں نے (خود ہی) اپنے آپ پر ظلم کیا تھا، تو ان کے وہ معبود جنھیں وہ اللہ کے سوا پکارتے تھے ان کے کسی کام نہ آئے، جب آپ کے رب کا حکم (عذاب) آ پہنچا بلکہ انھوں نے ان کو تباہی میں ہی زیادہ کیا⑩①

**101.** We wronged them not, but they wronged themselves. So their *āliha* (gods), other than Allāh, whom they invoked, profited them naught when there came the Command of your Lord, nor did they add aught to them but destruction.

وَكَذَٰلِكَ أَخْذُ رَبِّكَ إِذَا أَخَذَ الْقُرَىٰ وَهِيَ ظَالِمَةٌ ۚ إِنَّ أَخْذَهُ أَلِيمٌ شَدِيدٌ ﴿١٠٢﴾

اور (اے نبی!) آپ کے رب کی پکڑ ایسی ہی ہے جب وہ بستیوں کو پکڑتا ہے جبکہ وہ ظالم ہوتی ہیں۔ بے شک اس کی پکڑ نہایت دردناک (اور) شدید ہے★①⑩②

**102.** Such is the Seizure of your Lord when He seizes the (population of) towns while they are doing wrong. Verily, His Seizure is painful (and) severe.[1]

---

[1] (V.11:102) Narrated Abu Mūsā رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "Allāh gives respite to a *Zālim* (polytheist, wrong doer, oppressor), but when He seizes (catches) him, He never releases him." Then he recited: "Such is the Seizure of your Lord when He seizes the (population of) towns while they are doing wrong: Verily, His Seizure is painful (and) severe." [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4686 (O.P.208)]

إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِّمَنْ خَافَ عَذَابَ الْآخِرَةِ ۚ ذَٰلِكَ يَوْمٌ مَّجْمُوعٌ لَّهُ النَّاسُ وَذَٰلِكَ يَوْمٌ مَّشْهُودٌ ﴿١٠٣﴾

بے شک اس میں اس شخص کے لیے یقیناً نشان (عبرت) ہے جو عذاب آخرت سے ڈر گیا۔ وہ (یوم آخرت) ایسا دن ہے جس میں سب لوگ جمع کیے جائیں گے، اور وہ ایسا دن ہے جب (سب) حاضر کیے جائیں گے ﴿103﴾

**103.** Indeed in that (there) is a sure lesson for those who fear the torment of the Hereafter. That is a Day whereon mankind will be gathered together, and that is a Day when all (the dwellers of the heavens and the earth) will be present.

وَمَا نُؤَخِّرُهُ إِلَّا لِأَجَلٍ مَّعْدُودٍ ﴿١٠٤﴾

اور صرف ہم ایک مقرر وقت تک ہی اس میں تاخیر کر رہے ہیں ﴿104﴾

**104.** And We delay it only for a term (already) fixed.

يَوْمَ يَأْتِ لَا تَكَلَّمُ نَفْسٌ إِلَّا بِإِذْنِهِ ۚ فَمِنْهُمْ شَقِيٌّ وَسَعِيدٌ ﴿١٠٥﴾

(جب) وہ دن آجائے گا تو کوئی نفس اللہ کے اذن کے بغیر کلام نہیں کر سکے گا، پھر ان میں سے کوئی تو بد بخت ہوگا اور کوئی نیک بخت ﴿105﴾

**105.** On the Day when it comes, no person shall speak except by His (Allāh's) Leave. Some among them will be wretched and (others) blessed.

فَأَمَّا الَّذِينَ شَقُوا فَفِي النَّارِ لَهُمْ فِيهَا زَفِيرٌ وَشَهِيقٌ ﴿١٠٦﴾

چنانچہ جو لوگ بد بخت ہوں گے تو (وہ) آگ میں ہوں گے، ان کے لیے اس (آگ) میں بس چیخنا چلانا اور دھاڑنا ہوگا ﴿106﴾

**106.** As for those who are wretched, they will be in the Fire, sighing in a high and low tone.

خَالِدِينَ فِيهَا مَا دَامَتِ السَّمَاوَاتُ وَالْأَرْضُ إِلَّا مَا شَاءَ رَبُّكَ ۚ إِنَّ رَبَّكَ فَعَّالٌ لِّمَا يُرِيدُ ﴿١٠٧﴾

وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے جب تک آسمان اور زمین (باقی) رہیں گے، مگر یہ کہ آپ کا رب (کچھ اور) چاہے۔ بے شک آپ کا رب جو چاہے اسے کر گزرنے والا ہے ﴿107﴾

**107.** They will dwell therein for all the time that the heavens and the earth endure, except as your Lord wills. Verily, your Lord is the Doer of whatsoever He intends (or wills).

وَأَمَّا الَّذِينَ سُعِدُوا فَفِي الْجَنَّةِ خَالِدِينَ فِيهَا مَا دَامَتِ السَّمَاوَاتُ وَالْأَرْضُ إِلَّا مَا شَاءَ رَبُّكَ ۖ عَطَاءً غَيْرَ مَجْذُوذٍ ﴿١٠٨﴾

اور لیکن جو نیک بخت بنائے گئے ہوں گے تو (وہ) جنت میں ہوں گے، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے جب تک آسمان اور زمین (باقی) رہیں گے مگر یہ کہ آپ کا رب (کچھ اور) چاہے، (یہ اللہ کا) نہ ختم ہونے والا انعام ہے ﴿108﴾

**108.** And those who are blessed, they will be in Paradise, abiding therein for all the time that the heavens and the earth endure, except as your Lord wills: a gift without an end.

فَلَا تَكُ فِي مِرْيَةٍ مِّمَّا يَعْبُدُ هَٰؤُلَاءِ ۚ مَا يَعْبُدُونَ إِلَّا كَمَا يَعْبُدُ آبَاؤُهُم مِّن قَبْلُ ۚ وَإِنَّا لَمُوَفُّوهُمْ نَصِيبَهُمْ غَيْرَ مَنقُوصٍ ﴿١٠٩﴾ ع 9/14/9

چنانچہ آپ ان کے متعلق تردد میں نہ پڑیں جن کی یہ لوگ عبادت کرتے ہیں، یہ لوگ تو ویسے ہی عبادت کرتے ہیں جیسے اس سے پہلے ان کے باپ دادا عبادت کرتے تھے، اور بے شک ہم انھیں ان کا حصہ بغیر کسی کمی کے پورا پورا دیں گے ﴿109﴾

**109.** So be not in doubt (O Muhammad ﷺ) as to what these people (pagans and polytheists) worship. They worship nothing but what their fathers worshipped before (them). And verily, We shall repay them in full their portion without diminution.

وَلَقَدْ آتَيْنَا مُوسَى الْكِتَابَ فَاخْتُلِفَ

اور البتہ تحقیق ہم نے موسیٰ کو کتاب دی تو اس میں

**110.** Indeed, We gave the Book

---

★ بقیہ حاشیہ: ہود، آیت: 102.

① رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”اللہ تعالیٰ ظالم (مشرک، گناہ گار، ستمگر وغیرہ) کو ڈھیل دیتا رہتا ہے لیکن جب اسے پکڑ لیتا ہے تو اسے چھوڑتا نہیں ہے۔“ ابو موسیٰ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں: اس کے بعد نبی ﷺ نے یہ آیت: (11/102) تلاوت فرمائی۔ (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 5 حدیث: 4686)

فِيْهِ ؕ وَلَوْ لَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِنْ رَّبِّكَ لَقُضِيَ بَيْنَهُمْ ؕ وَاِنَّهُمْ لَفِيْ شَكٍّ مِّنْهُ مُرِيْبٍ ⑩

اختلاف کیا گیا اور اگر نہ ہوتی ایک بات جو آپ کے رب کی طرف سے پہلے (طے) ہو چکی ہے تو ان کے درمیان ضرور فیصلہ کر دیا جاتا اور بلاشبہ وہ اس کے متعلق البتہ بے چین کرنے والے شک میں ہیں ⑩

to Mūsā (Moses), but differences arose therein, and had it not been for a Word that had gone forth before from your Lord, the case would have been judged between them, and indeed they are in grave doubt concerning it (this Qur'ān).

وَاِنَّ كُلًّا لَّمَّا لَيُوَفِّيَنَّهُمْ رَبُّكَ اَعْمَالَهُمْ ؕ اِنَّهٗ بِمَا يَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ⑪

اور بے شک آپ کا رب ضرور ہر ایک کو ان کے اعمال کی پوری پوری جزا دے گا۔ بے شک وہ جو عمل کرتے ہیں اللہ ان سے خوب باخبر ہے ⑪

**111.** And verily, to each of them your Lord will repay their works in full. Surely, He is All-Acquainted with what they do.

فَاسْتَقِمْ كَمَاۤ اُمِرْتَ وَمَنْ تَابَ مَعَكَ وَلَا تَطْغَوْا ؕ اِنَّهٗ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ⑫

چنانچہ (اے نبی!) آپ ثابت قدم رہیں جس طرح آپ کو حکم دیا گیا ہے اور وہ لوگ بھی جنھوں نے آپ کے ساتھ توبہ کی (ایمان لائے) اور تم سرکشی نہ کرو، بے شک تم جو عمل کرتے ہو وہ (اللہ) انھیں دیکھ رہا ہے ⑫

**112.** So stand (ask Allāh to make) you (Muhammad ﷺ) firm and straight (on the religion of Islāmic Monotheism) as you are commanded and those (your companions) who turn in repentance (to Allāh) with you, and transgress not (Allāh's legal limits). Verily, He is All-Seer of what you do.

وَلَا تَرْكَنُوْۤا اِلَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا فَتَمَسَّكُمُ النَّارُ ۙ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ مِنْ اَوْلِيَآءَ ثُمَّ لَا تُنْصَرُوْنَ ⑬

اور تم ان لوگوں کی طرف نہ جھکو[1] جنھوں نے ظلم کیا، ورنہ تمھیں آگ چھوئے گی، اور تمھارے لیے اللہ کے سوا کوئی دوست نہ ہوگا، پھر تمھاری مدد نہ کی جائے گی ⑬

**113.** And incline not toward those who do wrong, lest the Fire should touch you, and you have no protectors other than Allāh, nor you would then be helped.[1]

وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ طَرَفَيِ النَّهَارِ وَزُلَفًا مِّنَ الَّيْلِ ؕ اِنَّ الْحَسَنٰتِ يُذْهِبْنَ السَّيِّاٰتِ ؕ ذٰلِكَ ذِكْرٰى لِلذّٰكِرِيْنَ ⑭

اور آپ نماز قائم کریں دن کی دونوں طرفوں (صبح و شام) اور رات کی کچھ گھڑیوں میں، بے شک نیکیاں برائیوں کو لے جاتی ہیں۔[2] یہ (اللہ کا) ذکر کرنے والوں کے لیے نصیحت ہے ⑭ ★

**114.** And perform *As-Salāt* (the prayers), at the two ends of the day and in some hours of the night [i.e. the five compulsory *Salāt* (prayers)]. Verily, the good

---

[1] (V.11:113) The sin of the person who gives refuge or helps a person who innovates an heresy (in the religion) or commits sins. This has been narrated by 'Ali رضي الله عنه on the authority of the Prophet ﷺ.
Narrated 'Āsim: I said to Anas, "Did Allāh's Messenger ﷺ make Al-Madinah a sanctuary?" He replied, "Yes, Al-Madinah is a sanctuary from such and such place to such and such place. It is forbidden to cut its trees, and whoever innovates a heresy in it or commits a sin therein, will incur the Curse of Allāh, the angels, and all the people," Then Mūsā bin Anas told me that Anas added, "... or gives refuge to such a heretic or a sinner..." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/7306 (O.P.409)]

① یعنی نہ ان سے دوستانہ تعلق رکھنا اور نہ ان کی مدد کرنا اور اسی میں وہ لوگ بھی آ جاتے ہیں جو دین میں بدعات ایجاد کر کے دین پر اور لوگوں پر ظلم کرتے ہیں جیسے رسول اللہ ﷺ کی یہ حدیث عاصم رحمہ اللہ روایت کرتے ہیں: میں نے انس رضی اللہ عنہ سے پوچھا: کیا رسول اللہ ﷺ نے مدینے کو بھی حرم قرار دیا ہے؟ انھوں نے فرمایا: ''ہاں! مدینہ بھی حرم ہے، فلاں جگہ سے فلاں جگہ تک، اس کے درخت کاٹنا حرام ہے اور جو کوئی یہاں کسی بدعت کو جاری (ایجاد) کرے گا تو وہ اللہ، فرشتوں اور تمام انسانوں کی لعنت کا سزاوار ہوگا۔'' عاصم رحمہ اللہ کا بیان ہے: موسیٰ بن انس نے مجھے بتایا: انس رضی اللہ عنہ نے یہ بھی فرمایا: ''یا کسی بدعتی (دین میں اپنی طرف سے اضافہ کرنے والے) کو پناہ دے۔'' (صحيح البخاري، الاعتصام، باب: 6 حديث: 7306)

② یعنی چھوٹی موٹی برائیوں کو۔ جیسے حضرت ابن مسعود رضی اللہ عنہ روایت کرتے ہیں: ایک شخص نے ایک عورت کا بوسہ لے لیا اور پھر رسول اللہ ﷺ کی خدمت میں حاضر ہو گیا اور آپ سے اس کا ذکر کیا۔ چنانچہ نبی ﷺ پر یہ آیت نازل ہوئی: ''اور نماز قائم کرو! دن کے دونوں سروں پر اور کچھ رات گزرنے پر (پانچ فرض نمازیں پڑھو!) یقیناً نیکیاں برائیوں (صغیرہ گناہوں) کو دور کر

deeds remove the evil deeds (i.e. small sins). That is a reminder (an advice) for the mindful (those who accept advice).[1]

وَاصْبِرْ فَاِنَّ اللّٰهَ لَا يُضِيْعُ اَجْرَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿115﴾

اور آپ صبر کریں، بے شک اللہ نیکی کرنے والوں کا اجر ضائع نہیں کرتا ﴿115﴾

**115.** And be patient; verily, Allāh wastes not the reward of the good-doers.

فَلَوْلَا كَانَ مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْ قَبْلِكُمْ اُولُوْا بَقِيَّةٍ يَّنْهَوْنَ عَنِ الْفَسَادِ فِي الْاَرْضِ اِلَّا قَلِيْلًا مِّمَّنْ اَنْجَيْنَا مِنْهُمْ ۚ وَاتَّبَعَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مَآ اُتْرِفُوْا فِيْهِ وَكَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ﴿116﴾

پھر ان امتوں میں، جو تم سے پہلے گزریں، ایسے عقل و بصیرت والے کیوں نہ ہوئے جو زمین میں (لوگوں کو) فساد (پھیلانے) سے روکتے مگر تھوڑے ہی ان میں سے جنھیں ہم نے نجات دی اور جن لوگوں نے ظلم کیا وہ ان چیزوں کے پیچھے لگے رہے جن میں وہ (ظالم) آسودگی دیے گئے تھے، اور وہ مجرم تھے ﴿116﴾

**116.** If only there had been among the generations before you persons having wisdom, prohibiting (others) from *Al-Fasād* (disbelief, polytheism, and all kinds of crimes and sins) in the earth, except a few of those whom We saved from among them! Those who did wrong pursued the enjoyment of good things of (this worldly) life, and were *Mujrimūn* (criminals, disbelievers in Allāh, polytheists, sinners).

وَمَا كَانَ رَبُّكَ لِيُهْلِكَ الْقُرٰى بِظُلْمٍ وَّاَهْلُهَا مُصْلِحُوْنَ ﴿117﴾

اور آپ کا رب ایسا نہیں کہ وہ بستیوں کو ظلم کے ساتھ ہلاک کرے جبکہ ان کے باشندے اصلاح کرنے والے ہوں ﴿117﴾

**117.** And your Lord would never destroy the towns wrongfully, while their people were right doers.

وَلَوْ شَآءَ رَبُّكَ لَجَعَلَ النَّاسَ اُمَّةً وَّاحِدَةً وَّلَا يَزَالُوْنَ مُخْتَلِفِيْنَ ﴿118﴾

اور اگر آپ کا رب چاہتا تو یقیناً تمام لوگوں کو ایک ہی امت بنا دیتا، لیکن وہ ہمیشہ (باہم) اختلاف کرتے رہیں گے ﴿118﴾

**118.** And if your Lord had so willed, He could surely have made mankind one *Ummah* [nation or community (following one religion, i.e., Islām)], but they will not cease to disagree.

اِلَّا مَنْ رَّحِمَ رَبُّكَ ؕ وَلِذٰلِكَ خَلَقَهُمْ ؕ

سوائے ان لوگوں کے جن پر آپ کے رب نے رحم

**119.** Except him on whom your Lord has bestowed His Mercy

---

★ بقیہ حاشیہ: ہود، آیت: 114.

دیتی ہیں ......" اس شخص نے عرض کیا: کیا یہ حکم صرف میرے لیے ہے؟ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "یہ میرے ان تمام امتیوں کے لیے ہے جو ایسا کر بیٹھیں (جنھیں ایسی صورت حال پیش آجائے۔") (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 6 حدیث: 4687)

[1] (V.11:114)

A) Narrated Ibn Mas'ūd رضي الله عنه: A man kissed a woman and then came to Allāh's Messenger ﷺ and told him of that. So this Divine Revelation was revealed to the Prophet ﷺ:- "And perform *As-Salāt* (the prayers) at the two ends of the day, and in some hours of the night; [i.e. the five compulsory *Salāt* (prayers)]. Verily, the good deeds remove the evil deeds (small sins). That is a reminder for the mindful." (V.11:114). The man said, "Is this instruction for me only?" The Prophet ﷺ said, "It is for all those of my followers who encounter a similar situation."

[*Sahih Al-Bukhari*, 6/4687 (O.P.209)]

B) Narrated Abu Dhar رضي الله عنه : Allāh's Messenger ﷺ said to me: "(a) Be afraid of Allāh and keep your duty to him wherever you may be. (b) And follow up the evil deeds with the good deeds, (verily) the good deeds remove (blot out) the evil deeds. (c) And (treat) behave with the people in a high standard of character." (This *Hadith* is quoted by *At-Tirmidhi*).

وَتَمَّتْ كَلِمَةُ رَبِّكَ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ﴿۱۱۹﴾

کیا، اور اسی لیے اس نے انھیں پیدا کیا، اور آپ کے رب کی بات پوری ہوئی کہ میں جہنم کو جنوں اور انسانوں، سب سے ضرور بھروں گا۔﴿۱۱۹﴾

(the follower of truth — Islāmic Monotheism) and for that[1] did He create them. And the Word of your Lord has been fulfilled (i.e. His Saying): "Surely, I shall fill Hell with jinn and men all together."

وَكُلًّا نَّقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ اَنْۢبَآءِ الرُّسُلِ مَا نُثَبِّتُ بِهٖ فُؤَادَكَ ۚ وَجَآءَكَ فِيْ هٰذِهِ الْحَقُّ وَمَوْعِظَةٌ وَّذِكْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ﴿۱۲۰﴾

اور ہم رسولوں کی خبروں میں سے آپ کو وہ (خبر) سناتے ہیں جس سے ہم آپ کا دل مضبوط رکھتے ہیں، اور اس (سورت) میں آپ کے پاس حق آ گیا اور مومنوں کے لیے نصیحت اور یاد دہانی بھی۔﴿۱۲۰﴾

**120.** And all that We relate to you (O Muhammad ﷺ) of the news of the Messengers is in order that We may make strong and firm your heart thereby. And in this (chapter of the Qur'ān) has come to you the truth, as well as an admonition and a reminder for the believers.

وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ اعْمَلُوْا عَلٰى مَكَانَتِكُمْ ۭ اِنَّا عٰمِلُوْنَ ﴿۱۲۱﴾

اور آپ ان لوگوں سے کہہ دیجیے جو ایمان نہیں لاتے: تم اپنی جگہ عمل کرو، بے شک ہم بھی عمل کرنے والے ہیں۔﴿۱۲۱﴾

**121.** And say to those who do not believe: "Act according to your ability and way, We are acting (in our way).

وَانْتَظِرُوْا ۚ اِنَّا مُنْتَظِرُوْنَ ﴿۱۲۲﴾

اور تم انتظار کرو، بے شک ہم بھی انتظار کرنے والے ہیں۔﴿۱۲۲﴾

**122.** "And you wait ! We (too) are waiting."

وَلِلّٰهِ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاِلَيْهِ يُرْجَعُ الْاَمْرُ كُلُّهٗ فَاعْبُدْهُ وَتَوَكَّلْ عَلَيْهِ ۭ وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿۱۲۳﴾ ع 10 14 10

اور اللہ ہی کے لیے ہے آسمانوں اور زمین کا غیب، اور سب کام اسی کی طرف لوٹائے جاتے ہیں، چنانچہ آپ اسی کی عبادت کریں اور اسی پر توکل کریں، اور آپ کا رب اس سے غافل نہیں جو تم عمل کرتے ہو۔﴿۱۲۳﴾

**123.** And to Allāh belongs the *Ghaib* (Unseen) of the heavens and the earth, and to Him return all affairs (for decision). So worship Him (O Muhammad ﷺ) and put your trust in Him. And your Lord is not unaware of what you (people) do.

## سُوْرَةُ يُوْسُفَ مَكِّيَّةٌ

(12) (53) 111 12

## سورۂ یوسف

## *Sūrat Yūsuf* [(Prophet) Joseph] 12

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

الٓرٰ ۣ تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿۱﴾

الٓرٰ، یہ واضح کتاب کی آیات ہیں۔﴿۱﴾

**1.** *Alif-Lām-Rā.* [These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.] These are the Verses of the Clear Book (the Qur'ān that makes clear the legal and illegal things, legal laws, a guidance and a blessing).

[1] (V.11:119) i.e. to show mercy to the good-doers, the blessed ones who are destined to Paradise, and not to show mercy to the evildoers, the wretched ones who are destined to Hell. [This is the statement of Ibn Abbas رضي الله عنهما, as quoted in *Tafsir Qurtubi*]

إِنَّآ أَنزَلْنَٰهُ قُرْءَٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُونَ ②

بے شک ہم نے اسے عربی قرآن نازل کیا تا کہ تم سمجھو②

**2.** Verily, We have sent it down as an Arabic Qur'ān in order that you may understand.

نَحْنُ نَقُصُّ عَلَيْكَ أَحْسَنَ ٱلْقَصَصِ بِمَآ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ هَٰذَا ٱلْقُرْءَانَ وَإِن كُنتَ مِن قَبْلِهِۦ لَمِنَ ٱلْغَٰفِلِينَ ③

(اے نبی!) آپ کی طرف یہ قرآن وحی کر کے ہم آپ کو ایک بہترین داستان سناتے ہیں جبکہ یقیناً اس سے پہلے آپ بے خبروں میں سے تھے③

**3.** We relate to you (Muhammad ﷺ) the best of stories through Our Revelations to you, of this Qur'ān. And before this (i.e. before the coming of Divine Revelation to you), you were among those who knew nothing about it (the Qur'ān).

إِذْ قَالَ يُوسُفُ لِأَبِيهِ يَٰٓأَبَتِ إِنِّى رَأَيْتُ أَحَدَ عَشَرَ كَوْكَبًا وَٱلشَّمْسَ وَٱلْقَمَرَ رَأَيْتُهُمْ لِى سَٰجِدِينَ ④

جب یوسف نے اپنے باپ سے کہا: اے میرے ابا جان! بے شک میں نے (خواب میں) دیکھا ہے کہ گیارہ ستارے، سورج اور چاند میں نے انھیں دیکھا کہ مجھے سجدہ کر رہے ہیں④

**4.** (Remember) when Yūsuf (Joseph) said to his father: "O my father! Verily, I saw (in a dream) eleven stars and the sun and the moon — I saw them prostrating themselves to me."

قَالَ يَٰبُنَىَّ لَا تَقْصُصْ رُءْيَاكَ عَلَىٰٓ إِخْوَتِكَ فَيَكِيدُوا۟ لَكَ كَيْدًا ۖ إِنَّ ٱلشَّيْطَٰنَ لِلْإِنسَٰنِ عَدُوٌّ مُّبِينٌ ⑤

اس (یعقوب) نے کہا: میرے پیارے بیٹے! اپنا خواب اپنے بھائیوں کو نہ سنانا، ورنہ وہ تیرے لیے کوئی (بری) تدبیر کریں گے، بے شک شیطان انسان کا کھلا دشمن ہے⑤

**5.** He (the father) said: "O my son! Relate not your vision to your brothers, lest they should arrange a plot against you. Verily, *Shaitān* (Satan) is to man an open enemy!

وَكَذَٰلِكَ يَجْتَبِيكَ رَبُّكَ وَيُعَلِّمُكَ مِن تَأْوِيلِ ٱلْأَحَادِيثِ وَيُتِمُّ نِعْمَتَهُۥ عَلَيْكَ وَعَلَىٰٓ ءَالِ يَعْقُوبَ كَمَآ أَتَمَّهَا عَلَىٰٓ أَبَوَيْكَ مِن قَبْلُ إِبْرَٰهِيمَ وَإِسْحَٰقَ ۚ إِنَّ رَبَّكَ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ⑥ ع 1/6/11

اور اسی طرح تیرا رب تجھے ممتاز (مقام عطا) کرے گا اور تجھے باتوں کی اصل حقیقت سمجھنے میں سے کچھ سکھائے گا، اور تجھ پر اور آل یعقوب پر اپنی نعمت پوری کرے گا جس طرح اس نے اس سے پہلے اسے تیرے باپ، دادا ابراہیم اور اسحٰق پر پورا کیا تھا، بے شک تیرا رب خوب جاننے والا، بڑی حکمت والا ہے⑥

**6.** "Thus will your Lord choose you and teach you the interpretation of dreams (and other things) and perfect His Favour on you and on the offspring of Ya'qūb (Jacob), as He perfected it on your fathers, Ibrāhīm (Abraham) and Ishāq (Isaac) aforetime! Verily, your Lord is All-Knowing, All-Wise."

لَّقَدْ كَانَ فِى يُوسُفَ وَإِخْوَتِهِۦٓ ءَايَٰتٌ لِّلسَّآئِلِينَ ⑦

البتہ تحقیق یوسف اور اس کے بھائیوں (کے واقعے) میں سائلوں کے لیے نشانیاں ہیں⑦

**7.** Verily, in Yūsuf (Joseph) and his brethren, there were *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.) for those who ask.

إِذْ قَالُوا۟ لَيُوسُفُ وَأَخُوهُ أَحَبُّ إِلَىٰٓ أَبِينَا مِنَّا وَنَحْنُ عُصْبَةٌ ۚ إِنَّ أَبَانَا لَفِى ضَلَٰلٍ مُّبِينٍ ⑧

جب انھوں نے (آپس میں) کہا: یوسف اور اس کا بھائی (بنیامین) تو ہمارے باپ کو ہم سے زیادہ پیارے ہیں، حالانکہ ہم ایک (طاقتور) جماعت ہیں، بے شک ہمارا باپ البتہ واضح غلطی پر ہے⑧

**8.** When they said: "Truly, Yūsuf (Joseph) and his brother (Benjamin) are dearer to our father than we, while we are '*Usbah* (a strong group). Really, our father is in a plain error.

ٱقْتُلُوا۟ يُوسُفَ أَوِ ٱطْرَحُوهُ أَرْضًا يَخْلُ لَكُمْ وَجْهُ أَبِيكُمْ وَتَكُونُوا۟ مِنۢ بَعْدِهِۦ قَوْمًا صَٰلِحِينَ ⑨

تم یوسف کو قتل کر دو یا اسے کسی زمین میں پھینک دو کہ تمھارے باپ کا چہرہ تمھارے لیے خالی (مخصوص) ہو جائے، اور اس کے بعد تم نیک لوگ

**9.** "Kill Yūsuf (Joseph) or cast him out to some (other) land, so that the favour of your father may be given to you alone, and

بن جانا⑨

after that you will be a righteous folk (by intending repentance before committing the sin)."

قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ لَا تَقْتُلُوْا يُوْسُفَ وَاَلْقُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ يَلْتَقِطْهُ بَعْضُ السَّيَّارَةِ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ⑩

ان میں سے ایک کہنے والے نے کہا: تم یوسف کو قتل نہ کرو اور تم اسے کنویں کی تہ (گہرائی) میں ڈال دو کہ اسے کوئی مسافر اٹھا لے (جائے)، اگر تم (کچھ) کرنے ہی والے ہو⑩

**10.** One from among them said: "Kill not Yūsuf (Joseph), but if you must do something, throw him down to the bottom of a well; he will be picked up by some caravan of travellers."

قَالُوْا يٰۤاَبَانَا مَا لَكَ لَا تَاْمَنَّا عَلٰى يُوْسُفَ وَاِنَّا لَهٗ لَنٰصِحُوْنَ ⑪

انھوں نے کہا: اے ہمارے ابا جان! آپ کو کیا ہے کہ آپ ہم پر یوسف کی بابت اعتبار نہیں کرتے، حالانکہ یقیناً ہم اس کے خیر خواہ ہی ہیں⑪

**11.** They said: "O our father! Why do you not trust us with Yūsuf (Joseph) though we are indeed his well-wishers?"

اَرْسِلْهُ مَعَنَا غَدًا يَّرْتَعْ وَيَلْعَبْ وَاِنَّا لَهٗ لَحٰفِظُوْنَ ⑫

آپ کل اسے ہمارے ساتھ بھیجیں کہ خوب (پھل) کھائے (پیے) اور کھیلے کودے اور ہم یقیناً اس کے محافظ ہیں⑫

**12.** "Send him with us tomorrow to enjoy himself and play, and verily, we will take care of him."

قَالَ اِنِّيْ لَيَحْزُنُنِيْۤ اَنْ تَذْهَبُوْا بِهٖ وَاَخَافُ اَنْ يَّاْكُلَهُ الذِّئْبُ وَاَنْتُمْ عَنْهُ غٰفِلُوْنَ ⑬

اس (یعقوب) نے کہا: بے شک مجھے تو یہ بات غمگین کیے دیتی ہے کہ تم اسے لے جاؤ، اور مجھے خوف آتا ہے کہ اسے بھیڑیا کھا جائے اور تم اس سے غافل ہو⑬

**13.** He [Ya'qūb (Jacob)] said: "Truly, it saddens me that you should take him away. I fear lest a wolf should devour him, while you are careless of him."

قَالُوْا لَئِنْ اَكَلَهُ الذِّئْبُ وَنَحْنُ عُصْبَةٌ اِنَّاۤ اِذًا لَّخٰسِرُوْنَ ⑭

انھوں نے کہا: اگر اسے بھیڑیا کھا جائے، جبکہ ہم ایک (طاقتور) جماعت ہیں تو بلاشبہ ہم تو تب خسارہ پانے والے ہوئے⑭

**14.** They said: "If a wolf devours him, while we are *'Usbah* (a strong group to guard him), then surely, we are the losers."

فَلَمَّا ذَهَبُوْا بِهٖ وَاَجْمَعُوْۤا اَنْ يَّجْعَلُوْهُ فِيْ غَيٰبَتِ الْجُبِّ ۚ وَاَوْحَيْنَاۤ اِلَيْهِ لَتُنَبِّئَنَّهُمْ بِاَمْرِهِمْ هٰذَا وَهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ⑮

پھر جب وہ اسے لے گئے اور انھوں نے طے کر لیا کہ اسے کنویں کی تہ میں ڈال دیں، تب ہم نے یوسف کی طرف وحی بھیجی کہ تو انھیں ان کا یہ کام ضرور بتائے گا جبکہ وہ نہیں سمجھتے ہوں گے⑮

**15.** So, when they took him away, they all agreed to throw him down to the bottom of the well, and We revealed to him: "Indeed, you shall (one day) inform them of this their affair, when they know (you) not."

وَجَآءُوْۤ اَبَاهُمْ عِشَآءً يَّبْكُوْنَ ⑯

اور وہ اپنے باپ کے پاس عشاء کے وقت روتے ہوئے آئے⑯

**16.** And they came to their father in the early part of the night weeping.

قَالُوْا يٰۤاَبَانَاۤ اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ وَتَرَكْنَا يُوْسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ وَمَاۤ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ لَّنَا وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ ⑰

انھوں نے کہا: اے ہمارے ابا جان! بے شک ہم دوڑ کا مقابلہ کرنے لگے تھے اور یوسف کو اپنے سامان کے پاس چھوڑ دیا تھا تو اسے بھیڑیا کھا گیا، اور آپ ہماری بات کا یقین کرنے والے نہیں اگرچہ ہم سچے ہی ہوں⑰

**17.** They said: "O our father! We went racing with one another, and left Yūsuf (Joseph) by our belongings and a wolf devoured him; but you will never believe us even when we speak the truth."

وَجَآءُوْ عَلٰى قَمِيْصِهٖ بِدَمٍ كَذِبٍ ؕ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ؕ فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ ؕ

اور وہ اس کی قمیص پر جھوٹ موٹ کا خون بھی لگا لائے، اس (یعقوب) نے کہا: (حقیقت یہ نہیں) بلکہ

**18.** And they brought his shirt stained with false blood. He said:

وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ⑱

تمھارے نفسوں نے تمھارے لیے ایک (بری) بات آراستہ کر دی ہے، لہٰذا صبر ہی بہتر ہے اور اس پر اللہ ہی سے مدد مطلوب ہے جو تم بیان کرتے ہو ⑱

"Nay, but your ownselves have made up a tale. So (for me) patience is most fitting. And it is Allāh (Alone) Whose Help can be sought against that (lie) which you describe."

وَجَآءَتْ سَيَّارَةٌ فَاَرْسَلُوْا وَارِدَهُمْ فَاَدْلٰى دَلْوَهٗ ۭ قَالَ يٰبُشْرٰى هٰذَا غُلٰمٌ ۭ وَاَسَرُّوْهُ بِضَاعَةً ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِمَا يَعْمَلُوْنَ ⑲

اور ایک قافلہ آیا، پھر انھوں نے اپنا پانی لانے والا بھیجا تو اس نے اپنا ڈول لٹکایا۔ وہ (دیکھتے ہی) پکار اٹھا: واہ خوشخبری ہے! یہ تو لڑکا ہے۔ اور انھوں نے اسے پونجی سمجھ کر چھپا لیا، اور اللہ اسے خوب جانتا تھا جو وہ کر رہے تھے ⑲

**19.** And there came a caravan of travellers and they sent their water-drawer, and he let down his bucket (into the well). He said: "What a good news! Here is a boy." So they hid him as merchandise (a slave). And Allāh was All-Knower of what they did.

وَشَرَوْهُ بِثَمَنٍۭ بَخْسٍ دَرَاهِمَ مَعْدُوْدَةٍ ۚ وَكَانُوْا فِيْهِ مِنَ الزّٰهِدِيْنَ ⑳ ع 2/14/12

اور انھوں نے اسے معمولی سی قیمت (یعنی) گنتی کے چند درہموں میں بیچ دیا، اور انھیں اس میں کوئی رغبت ہی نہ تھی ⑳

**20.** And they sold him for a low price, — for a few dirhams (i.e. for a few silver coins). And they were of those who regarded him insignificant.

وَقَالَ الَّذِي اشْتَرٰىهُ مِنْ مِّصْرَ لِامْرَاَتِهٖٓ اَكْرِمِيْ مَثْوٰىهُ عَسٰٓى اَنْ يَّنْفَعَنَآ اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا ۭ وَكَذٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوْسُفَ فِي الْاَرْضِ ۡ وَلِنُعَلِّمَهٗ مِنْ تَاْوِيْلِ الْاَحَادِيْثِ ۭ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰٓي اَمْرِهٖ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَعْلَمُوْنَ ㉑

اور وہ شخص جس نے یوسف کو مصر میں خریدا تھا، اس نے اپنی بیوی سے کہا: اس کی رہائش اچھی رکھ، امید ہے کہ یہ ہمیں نفع دے یا یہ کہ ہم اسے بیٹا بنا لیں، اور اسی طرح ہم نے یوسف کو زمین (مصر) میں جگہ دی، تاکہ ہم اسے باتوں کی تاویل (خوابوں کی تعبیر) سکھائیں، اور اللہ اپنے (ہر) کام پر غالب ہے لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ㉑

**21.** And he (the man) from Egypt who bought him, said to his wife: "Make his stay comfortable, may be he will profit us or we shall adopt him as a son." Thus did We establish Yūsuf (Joseph) in the land, that We might teach him the interpretation of events. And Allāh has full power and control over His Affairs, but most of men know not.

وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗٓ اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا ۭ وَكَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ㉒

اور جب یوسف اپنی جوانی کو پہنچا تو ہم نے اسے حکم اور علم دیا اور اسی طرح ہم نیکی کرنے والوں کو جزا دیتے ہیں ㉒

**22.** And when he [Yūsuf (Joseph)] attained his full manhood, We gave him wisdom and knowledge (the Prophethood), thus We reward the *Muhsinūn* (doers of good. See the footnote of V.9:120).

وَرَاوَدَتْهُ الَّتِيْ هُوَ فِيْ بَيْتِهَا عَنْ نَّفْسِهٖ وَغَلَّقَتِ الْاَبْوَابَ وَقَالَتْ هَيْتَ لَكَ ۭ قَالَ مَعَاذَ اللّٰهِ اِنَّهٗ رَبِّيْٓ اَحْسَنَ مَثْوَايَ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ㉓

اور جس عورت کے گھر میں وہ (یوسف) تھا اس عورت نے اس کے جی سے پھسلایا، اور دروازے بند کر دیے اور بولی: لو آجاؤ، یوسف نے کہا: اللہ کی پناہ! وہ (عزیز مصر) تو میرا آقا ہے، اس نے مجھے اچھا ٹھکانا دیا، بے شک ظالم لوگ فلاح نہیں پاتے ㉓

**23.** And she, in whose house he was, sought to seduce him (to do an evil act), and she closed the doors and said: "Come on, O you." He said: "I seek refuge in Allāh (or Allāh forbid)! Truly, he (your husband) is my master! He made my living in a great comfort! (So I will never betray him). Verily, the *Zālimūn* (wrong and evildoers) will never be successful."

وَلَقَدْ هَمَّتْ بِهٖ ۚ وَهَمَّ بِهَا لَوْلَآ اَنْ رَّاٰ بُرْهَانَ رَبِّهٖ ؕ كَذٰلِكَ لِنَصْرِفَ عَنْهُ السُّوْٓءَ وَالْفَحْشَآءَ ؕ اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُخْلَصِيْنَ ﴿۲۴﴾

اور البتہ اس (عورت) نے یوسف کا ارادہ کیا، اور وہ (یوسف) بھی اس کا ارادہ کر لیتا اگر وہ اپنے رب کی نشانی نہ دیکھ لیتا۔ اسی طرح (ہوا) تاکہ ہم اس سے برائی اور بے حیائی کو پھیر دیں، بے شک وہ ہمارے خالص کیے ہوئے بندوں میں سے تھا﴿۲۴﴾

**24.** And indeed she did desire him, and he would have inclined to her desire, had he not seen the evidence of his Lord. Thus it was, that We might turn away from him evil and illegal sexual intercourse. Surely, he was one of Our chosen (guided) slaves.

وَاسْتَبَقَا الْبَابَ وَقَدَّتْ قَمِيْصَهٗ مِنْ دُبُرٍ وَّاَلْفَيَا سَيِّدَهَا لَدَا الْبَابِ ؕ قَالَتْ مَا جَزَآءُ مَنْ اَرَادَ بِاَهْلِكَ سُوْٓءًا اِلَّآ اَنْ يُّسْجَنَ اَوْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۲۵﴾

اور وہ دونوں دروازے کی طرف دوڑے، اور اس (عورت) نے اس (یوسف) کی قمیص پیچھے سے پھاڑ دی، اور دونوں نے اس کے خاوند کو دروازے کے پاس پایا، تو وہ (جھٹ سے) بولی: اس کی کیا سزا ہے جو تیری بیوی سے برائی کا ارادہ کرے، سوائے اس کے کہ اسے قید کیا جائے یا دردناک عذاب (دیا جائے)﴿۲۵﴾

**25.** So, they raced with one another to the door, and she tore his shirt from the back. They both found her lord (i.e. her husband) at the door. She said: "What is the recompense (punishment) for him who intended an evil design against your wife, except that he be put in prison or a painful torment?"

قَالَ هِيَ رَاوَدَتْنِيْ عَنْ نَّفْسِيْ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنْ اَهْلِهَا ۚ اِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ قُبُلٍ فَصَدَقَتْ وَهُوَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿۲۶﴾

یوسف نے کہا: اسی نے مجھے میرے جی سے پھسلایا۔ اور اس (عورت) کے خاندان میں سے ایک شاہد نے گواہی دی کہ اگر اس (یوسف) کی قمیص آگے سے پھٹی ہے تو وہ (عورت) سچی ہے اور وہ (یوسف) جھوٹوں میں سے ہے﴿۲۶﴾

**26.** He [Yūsuf (Joseph)] said: "It was she that sought to seduce me;" and a witness of her household bore witness (saying): "If it be that his shirt is torn from the front, then her tale is true and he is a liar!

وَاِنْ كَانَ قَمِيْصُهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ فَكَذَبَتْ وَهُوَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿۲۷﴾

اور اگر اس (یوسف) کی قمیص پیچھے سے پھٹی ہے تو وہ (عورت) جھوٹی ہے اور وہ (یوسف) سچا ہے﴿۲۷﴾

**27.** "But if it be that his shirt is torn from the back, then she has told a lie and he is speaking the truth!"

فَلَمَّا رَاٰ قَمِيْصَهٗ قُدَّ مِنْ دُبُرٍ قَالَ اِنَّهٗ مِنْ كَيْدِكُنَّ ؕ اِنَّ كَيْدَكُنَّ عَظِيْمٌ ﴿۲۸﴾

پھر جب اس (عزیز) نے یوسف کی قمیص پیچھے سے پھٹی ہوئی دیکھی تو وہ کہنے لگا: بے شک یہ تم عورتوں کے مکروفریب میں سے ہے، بے شک تمھارا مکر بہت بڑا (خطرناک) ہے﴿۲۸﴾

**28.** So, when he (her husband) saw his [Yūsuf's (Joseph's)] shirt torn at the back, he (her husband) said: "Surely, it is a plot of you women! Certainly mighty is your plot!

يُوْسُفُ اَعْرِضْ عَنْ هٰذَا ٚ وَاسْتَغْفِرِيْ لِذَنْۢبِكِ ۚ اِنَّكِ كُنْتِ مِنَ الْخٰطِـِٕيْنَ ﴿۲۹﴾ ع

اے یوسف! اس (بات) سے درگزر کر، اور (بیوی سے کہا:) تو اپنے گناہ کی بخشش مانگ، بے شک تو ہی خطا کار ہے﴿۲۹﴾

**29.** "O Yūsuf (Joseph)! Turn away from this! (O woman!) Ask forgiveness for your sin. Verily, you were of the sinful."

وَقَالَ نِسْوَةٌ فِي الْمَدِيْنَةِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ تُرَاوِدُ فَتٰىهَا عَنْ نَّفْسِهٖ ۚ قَدْ شَغَفَهَا حُبًّا ؕ اِنَّا لَنَرٰىهَا فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿۳۰﴾

اور شہر میں عورتیں کہنے لگیں کہ عزیز کی بیوی اپنے غلام کو اس کے جی سے پھسلاتی ہے، اس کے دل میں (یوسف کی) محبت گھر کر گئی ہے۔ بے شک ہم اسے کھلی گمراہی میں دیکھتی ہیں﴿۳۰﴾

**30.** And women in the city said: "The wife of Al-'Azīz is seeking to seduce her (slave) young man, indeed she loves him violently; verily, we see her in plain error."

فَلَمَّا سَمِعَتْ بِمَكْرِهِنَّ اَرْسَلَتْ اِلَيْهِنَّ وَاَعْتَدَتْ لَهُنَّ مُتَّكَاً وَّاٰتَتْ كُلَّ وَاحِدَةٍ

چنانچہ جب اس (عورت) نے ان کی پرمکر باتیں سنیں تو اس نے ان کی طرف پیغام بھیجا اور ان کے لیے

**31.** So when she heard of their accusation, she sent for them and prepared a banquet for them; she

مِّنْهُنَّ سِكِّينًا وَّقَالَتِ اخْرُجْ عَلَيْهِنَّ ۚ فَلَمَّا رَاَيْنَهٗۤ اَكْبَرْنَهٗ وَقَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ وَقُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا هٰذَا بَشَرًا ؕ اِنْ هٰذَاۤ اِلَّا مَلَكٌ كَرِيْمٌ ﴿31﴾

مسندیں تیار کیں، اور اس نے ان میں سے ہر ایک (عورت) کو ایک چھری دی اور (پھر یوسف سے) کہا: ان کے سامنے نکل آ۔ پھر جب انھوں نے اسے دیکھا تو انھوں نے اس (کی شان) کو بڑا خیال کیا اور اپنے ہاتھ کاٹ ڈالے اور بولیں: [حَاشَ لِلّٰهِ] "اللہ کی پناہ!" یہ بشر نہیں، یہ تو نہایت معزز فرشتہ ہے ﴿31﴾

gave each one of them a knife (to cut the foodstuff with), and she said [to Yūsuf (Joseph)]: "Come out before them." Then, when they saw him, they exalted him (at his beauty) and (in their astonishment) cut their hands. They said: "How perfect is Allāh (or Allāh forbid)! No man is this! This is none other than a noble angel!"

قَالَتْ فَذٰلِكُنَّ الَّذِيْ لُمْتُنَّنِيْ فِيْهِ ؕ وَلَقَدْ رَاوَدْتُّهٗ عَنْ نَّفْسِهٖ فَاسْتَعْصَمَ ؕ وَلَئِنْ لَّمْ يَفْعَلْ مَاۤ اٰمُرُهٗ لَيُسْجَنَنَّ وَلَيَكُوْنًا مِّنَ الصّٰغِرِيْنَ ﴿32﴾

اس نے کہا: یہی تو ہے وہ شخص جس کے بارے میں تم مجھے ملامت کرتی تھیں اور میں نے ہی اسے اس کے جی سے پھسلایا تھا، لیکن اس نے (خود کو) بچالیا، اب اگر اس نے وہ نہ کیا جو میں اس کو حکم دیتی ہوں تو اسے ضرور قید کیا جائے گا اور یقیناً وہ بے عزت ہونے والوں میں سے ہوگا ﴿32﴾

**32.** She said: "This is he (the young man) about whom you did blame me, and I did seek to seduce him, but he refused. And now if he refuses to obey my order, he shall certainly be cast into prison, and will be one of those who are disgraced."

قَالَ رَبِّ السِّجْنُ اَحَبُّ اِلَيَّ مِمَّا يَدْعُوْنَنِيْۤ اِلَيْهِ ۚ وَاِلَّا تَصْرِفْ عَنِّيْ كَيْدَهُنَّ اَصْبُ اِلَيْهِنَّ وَاَكُنْ مِّنَ الْجٰهِلِيْنَ ﴿33﴾

یوسف نے کہا: اے میرے رب! مجھے قید خانہ اس سے زیادہ پسند ہے جس کی طرف وہ (عورتیں) مجھے بلاتی ہیں اور اگر تو نے ان کا مکر مجھ سے دور نہ کیا تو میں ان کی طرف مائل ہو جاؤں گا اور میں جاہلوں میں سے ہوں گا ﴿33﴾

**33.** He said: "O my Lord! Prison is dearer to me than that to which they invite me. Unless You turn away their plot from me, I will feel inclined towards them and be one (of those who commit sin and deserve blame or those who do deeds) of the ignorant."

فَاسْتَجَابَ لَهٗ رَبُّهٗ فَصَرَفَ عَنْهُ كَيْدَهُنَّ ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿34﴾

چنانچہ اس کے رب نے اس کی دعا قبول کر لی، پھر اس نے اس سے ان (عورتوں) کا مکر دور کر دیا، بے شک وہی خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿34﴾

**34.** So his Lord answered his invocation and turned away from him their plot. Verily, He is the All-Hearer, the All-Knower.

ثُمَّ بَدَا لَهُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا رَاَوُا الْاٰيٰتِ لَيَسْجُنُنَّهٗ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿35﴾ ع 4/6 14

پھر نشانیاں دیکھ لینے کے بعد ان لوگوں کو یہی سوجھا کہ وہ اس (یوسف) کو کچھ عرصے تک بہر حال قید رکھیں ﴿35﴾

**35.** Then it occurred to them, after they had seen the proofs (of his innocence), to imprison him for a time.

وَدَخَلَ مَعَهُ السِّجْنَ فَتَيٰنِ ؕ قَالَ اَحَدُهُمَاۤ اِنِّيْۤ اَرٰىنِيْۤ اَعْصِرُ خَمْرًا ۚ وَقَالَ الْاٰخَرُ اِنِّيْۤ اَرٰىنِيْۤ اَحْمِلُ فَوْقَ رَاْسِيْ خُبْزًا تَاْكُلُ الطَّيْرُ مِنْهُ ؕ نَبِّئْنَا بِتَاْوِيْلِهٖ ۚ اِنَّا نَرٰىكَ مِنَ الْمُحْسِنِيْنَ ﴿36﴾

اور اس کے ساتھ قید خانے میں دو جوان بھی داخل ہوئے۔ ان میں سے ایک نے کہا: بے شک میں خود کو دیکھتا ہوں کہ شراب نچوڑ رہا ہوں، اور دوسرا بولا: بے شک میں خود کو دیکھتا ہوں کہ اپنے سر پر روٹیاں اٹھائے ہوئے ہوں، ان میں سے پرندے کھا رہے ہیں، تو ہمیں ان کی تعبیر بتا، بے شک ہم تجھے نیک سمجھتے ہیں ﴿36﴾

**36.** And there entered with him two young men in the prison. One of them said: "Verily, I saw myself (in a dream) pressing wine." The other said: "Verily, I saw myself (in a dream) carrying bread on my head and birds were eating thereof." (They said): "Inform us of the interpretation of this. Verily, we think you are one of the *Muhsinūn* (doers of good)."

قَالَ لَا يَأْتِيكُمَا طَعَامٌ تُرْزَقَانِهِۦٓ إِلَّا نَبَّأْتُكُمَا بِتَأْوِيلِهِۦ قَبْلَ أَن يَأْتِيَكُمَا ۚ ذَٰلِكُمَا مِمَّا عَلَّمَنِى رَبِّىٓ ۚ إِنِّى تَرَكْتُ مِلَّةَ قَوْمٍ لَّا يُؤْمِنُونَ بِٱللَّهِ وَهُم بِٱلْءَاخِرَةِ هُمْ كَٰفِرُونَ ﴿٣٧﴾

یوسف نے کہا: جو کھانا تمھیں (یہاں) ملتا ہے اس کے آنے سے پہلے میں تمھیں ان کی تعبیر بتلا دوں گا۔ یہ ان چیزوں میں سے ہے جو میرے رب نے مجھے سکھائیں۔ بے شک میں نے ان لوگوں کا دین چھوڑ دیا ہے جو اللہ پر ایمان نہیں لاتے اور وہ آخرت کے بھی منکر ہیں ﴿۳۷﴾

**37.** He said: "No food will come to you (in wakefulness or in dream) as your provision, but I will inform (in wakefulness) its interpretation before it (the food) comes. This is of that which my Lord has taught me. Verily, I have abandoned the religion of a people that believe not in Allāh and are disbelievers in the Hereafter (i.e. the *Kan'ānyyūn* of Egypt who were polytheists and used to worship the sun and other false deities).

وَٱتَّبَعْتُ مِلَّةَ ءَابَآءِىٓ إِبْرَٰهِيمَ وَإِسْحَٰقَ وَيَعْقُوبَ ۚ مَا كَانَ لَنَآ أَن نُّشْرِكَ بِٱللَّهِ مِن شَىْءٍ ۚ ذَٰلِكَ مِن فَضْلِ ٱللَّهِ عَلَيْنَا وَعَلَى ٱلنَّاسِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ ٱلنَّاسِ لَا يَشْكُرُونَ ﴿٣٨﴾

اور میں نے اتباع کی ہے اپنے باپ دادا، ابراہیم اور اسحاق اور یعقوب کے دین کی۔ ہمارے لیے (جائز) نہیں کہ ہم اللہ کے ساتھ کسی چیز کو شریک ٹھہرائیں، یہ اللہ کا ہم پر اور (سب) لوگوں پر فضل ہے، لیکن اکثر لوگ شکر ادا نہیں کرتے[1] ﴿۳۸﴾

**38.** "And I have followed the religion of my fathers,[1] — Ibrāhīm (Abraham), Ishāq (Isaac) and Ya'qūb (Jacob) [عليهم السلام], and never could we attribute any partners whatsoever to Allāh. This is from the Grace of Allāh to us and to mankind, but most men thank not (i.e. they neither believe in Allāh nor worship Him).

يَٰصَٰحِبَىِ ٱلسِّجْنِ ءَأَرْبَابٌ مُّتَفَرِّقُونَ خَيْرٌ أَمِ ٱللَّهُ ٱلْوَٰحِدُ ٱلْقَهَّارُ ﴿٣٩﴾

میرے قید خانے کے دو ساتھیو! بھلا کئی جدا جدا معبود بہتر ہیں یا ایک زبردست اللہ؟ ﴿۳۹﴾

**39.** "O two companions of the prison! Are many different lords (gods) better or Allāh, the One, the Irresistible?

مَا تَعْبُدُونَ مِن دُونِهِۦٓ إِلَّآ أَسْمَآءً سَمَّيْتُمُوهَآ أَنتُمْ وَءَابَآؤُكُم مَّآ أَنزَلَ ٱللَّهُ بِهَا مِن سُلْطَٰنٍ ۚ إِنِ ٱلْحُكْمُ إِلَّا لِلَّهِ ۚ أَمَرَ أَلَّا تَعْبُدُوٓا۟ إِلَّآ إِيَّاهُ ۚ ذَٰلِكَ ٱلدِّينُ ٱلْقَيِّمُ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ ٱلنَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ﴿٤٠﴾

تم اس کے سوا جن کی عبادت کرتے ہو وہ نام ہی تو ہیں جو خود تم نے اور تمھارے باپ دادوں نے رکھ لیے ہیں، اللہ نے ان کی کوئی دلیل نازل نہیں کی۔ اللہ کے سوا کسی کا حکم نہیں۔ اس نے حکم دیا ہے کہ تم صرف اسی کی عبادت کرو یہی سیدھا دین ہے، مگر اکثر لوگ علم نہیں رکھتے ﴿۴۰﴾

**40.** "You do not worship besides Him but only names which you have named (forged) — you and your fathers — for which Allāh has sent down no authority. The command (or the judgement) is for none but Allāh. He has commanded that you worship none but Him (i.e. His Monotheism); that is the (true) straight religion, but most men know not.

يَٰصَٰحِبَىِ ٱلسِّجْنِ أَمَّآ أَحَدُكُمَا فَيَسْقِى رَبَّهُۥ خَمْرًا ۖ وَأَمَّا ٱلْءَاخَرُ فَيُصْلَبُ فَتَأْكُلُ ٱلطَّيْرُ مِن رَّأْسِهِۦ ۚ قُضِىَ ٱلْأَمْرُ ٱلَّذِى فِيهِ

میرے قید خانے کے دو ساتھیو! تم دونوں میں سے ایک اپنے مالک کو شراب پلائے گا، اور دوسرا سولی دیا جائے گا اور اس کے سر میں سے پرندے

**41.** "O two companions of the prison! As for one of you, he (as a servant) will pour out wine for his lord (king or master) to drink;

[1] (V.12:38) See the footnote of (V.2:135).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:135)

تَسْتَفْتِيٰنِ ﴿41﴾

(گوشت) کھائیں گے۔ اس معاملے کا فیصلہ کیا جا چکا جس کی بابت تم مجھ سے پوچھتے ہو ﴿41﴾

and as for the other, he will be crucified and birds will eat from his head. Thus is the case judged concerning which you both did inquire."

وَقَالَ لِلَّذِي ظَنَّ أَنَّهُ نَاجٍ مِّنْهُمَا اذْكُرْنِي عِندَ رَبِّكَ فَأَنسَاهُ الشَّيْطَانُ ذِكْرَ رَبِّهِ فَلَبِثَ فِي السِّجْنِ بِضْعَ سِنِينَ ﴿42﴾

اور یوسف نے ان دونوں میں سے جس کے متعلق سمجھا تھا کہ وہ نجات پانے والا ہے اسے کہا: تو اپنے مالک سے میرا ذکر کرنا، پھر شیطان نے اسے اپنے مالک سے (یوسف کا) ذکر کرنا بھلا دیا، چنانچہ یوسف قید خانے میں کئی سال ٹھہرا رہا ﴿42﴾

**42.** And he said to the one whom he knew to be saved: "Mention me to your lord (i.e. your king, so as to get me out of the prison)." But *Shaitān* (Satan) made him forget to mention it to his lord [or Satan made {Yūsuf (Joseph)} to forget the remembrance of his Lord (Allāh) as to ask for His Help, instead of others]. So [Yūsuf (Joseph)] stayed in prison a few (more) years.

وَقَالَ الْمَلِكُ إِنِّي أَرَىٰ سَبْعَ بَقَرَاتٍ سِمَانٍ يَأْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ وَسَبْعَ سُنبُلَاتٍ خُضْرٍ وَأُخَرَ يَابِسَاتٍ ۖ يَا أَيُّهَا الْمَلَأُ أَفْتُونِي فِي رُؤْيَايَ إِن كُنتُمْ لِلرُّؤْيَا تَعْبُرُونَ ﴿43﴾

اور بادشاہ نے کہا: بے شک میں (خواب میں) سات موٹی گائیں دیکھتا ہوں جنھیں سات دبلی گائیں کھا رہی ہیں، اور سات سبز بالیاں اور دوسری خشک۔ اے درباریو! اگر تم خواب کی تعبیر کر سکتے ہو تو مجھے میرے خواب کی تعبیر بتاؤ ﴿43﴾

**43.** And the king (of Egypt) said: "Verily, I saw (in a dream) seven fat cows, whom seven lean ones were devouring, and seven green ears of corn, and (seven) others dry. O notables! Explain to me my dream, if it be that you can interpret dreams."

قَالُوا أَضْغَاثُ أَحْلَامٍ ۖ وَمَا نَحْنُ بِتَأْوِيلِ الْأَحْلَامِ بِعَالِمِينَ ﴿44﴾

انھوں نے کہا: یہ پریشان خواب ہیں اور ہم (ایسے) خوابوں کی تعبیر جاننے والے نہیں ﴿44﴾

**44.** They said: "Mixed up false dreams and we are not skilled in the interpretation of dreams."

وَقَالَ الَّذِي نَجَا مِنْهُمَا وَادَّكَرَ بَعْدَ أُمَّةٍ أَنَا أُنَبِّئُكُم بِتَأْوِيلِهِ فَأَرْسِلُونِ ﴿45﴾

اور وہ (شخص) جس نے دونوں (قیدیوں) میں سے نجات پائی تھی اسے (یوسف) مدت کے بعد یاد آیا، بولا: میں تمھیں اس کی تعبیر بتاؤں گا، لہٰذا تم مجھے (یوسف کے پاس) بھیجو ﴿45﴾

**45.** Then the man who was released (one of the two who were in prison), now at length remembered and said: "I will tell you its interpretation, so send me forth."

يُوسُفُ أَيُّهَا الصِّدِّيقُ أَفْتِنَا فِي سَبْعِ بَقَرَاتٍ سِمَانٍ يَأْكُلُهُنَّ سَبْعٌ عِجَافٌ وَسَبْعِ سُنبُلَاتٍ خُضْرٍ وَأُخَرَ يَابِسَاتٍ لَّعَلِّي أَرْجِعُ إِلَى النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿46﴾

(اس نے جا کر کہا:) اے یوسف! اے بہت ہی سچے! ہمیں (اس خواب کی تعبیر) بتلایئے کہ سات موٹی گائیں ہیں جنھیں سات دبلی گائیں کھا رہی ہیں، اور سات ہری بالیاں ہیں اور دوسری خشک، تاکہ میں لوگوں کی طرف لوٹوں تاکہ وہ جان لیں ﴿46﴾

**46.** (He said): "O Yūsuf (Joseph), the man of truth! Explain to us (the dream) of seven fat cows whom seven lean ones were devouring, and of seven green ears of corn, and (seven) others dry, that I may return to the people, and that they may know."

قَالَ تَزْرَعُونَ سَبْعَ سِنِينَ دَأَبًا فَمَا حَصَدتُّمْ فَذَرُوهُ فِي سُنبُلِهِ إِلَّا قَلِيلًا مِّمَّا تَأْكُلُونَ ﴿47﴾

یوسف نے کہا: تم سات سال لگاتار کاشت کرو گے، چنانچہ تم جو (فصل) کاٹو تو وہ اس کی بالیوں ہی میں رہنے دو، سوائے تھوڑی (مقدار) کے جو تم کھاؤ ﴿47﴾

**47.** [Yūsuf (Joseph)] said: "For seven consecutive years, you shall sow as usual and that (the harvest) which you reap you shall leave it in the ears, (all) except a little of it which you may eat.

ثُمَّ يَأْتِيْ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ سَبْعٌ شِدَادٌ يَّأْكُلْنَ مَا قَدَّمْتُمْ لَهُنَّ اِلَّا قَلِيْلًا مِّمَّا تُحْصِنُوْنَ ﴿48﴾

پھر اس کے بعد سات سال سخت آئیں گے، وہ کھا جائیں گے اسے جو تم نے ان کے لیے ذخیرہ کیا ہوگا، سوائے تھوڑے سے غلے کے جو تم (بطور بیج) محفوظ رکھو گے ﴿48﴾

**48.** "Then will come after that, seven hard (years), which will devour what you have laid by in advance for them, (all) except a little of that which you have guarded (stored).

ثُمَّ يَأْتِيْ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ عَامٌ فِيْهِ يُغَاثُ النَّاسُ وَفِيْهِ يَعْصِرُوْنَ ﴿49﴾ ع

پھر اس (قحط سالی) کے بعد ایک سال آئے گا، اس میں لوگ بارش پائیں گے اور وہ اس میں رس نچوڑیں گے ﴿49﴾

**49.** "Then thereafter will come a year in which people will have abundant rain and in which they will press (wine and oil)."

وَقَالَ الْمَلِكُ ائْتُوْنِيْ بِهٖ ۚ فَلَمَّا جَآءَهُ الرَّسُوْلُ قَالَ ارْجِعْ اِلٰى رَبِّكَ فَسْــَٔلْهُ مَا بَالُ النِّسْوَةِ الّٰتِيْ قَطَّعْنَ اَيْدِيَهُنَّ ۭ اِنَّ رَبِّيْ بِكَيْدِهِنَّ عَلِيْمٌ ﴿50﴾

اور بادشاہ نے کہا: تم اسے میرے پاس لے آؤ، پھر جب اس (یوسف) کے پاس قاصد آیا تو اس نے کہا: تو اپنے مالک کے پاس لوٹ جا اور اس سے پوچھ کہ ان عورتوں (کے معاملے) کی کیا حقیقت ہے جنھوں نے اپنے ہاتھ کاٹ لیے تھے۔ بے شک میرا رب ان کا مکر خوب جانتا ہے ﴿50﴾

**50.** And the king said: "Bring him to me." But when the messenger came to him, [Yūsuf (Joseph)] said: "Return to your lord and ask him, 'What happened to the women who cut their hands? Surely, my Lord (Allāh) is All-Knower of their plot.'"

قَالَ مَا خَطْبُكُنَّ اِذْ رَاوَدْتُّنَّ يُوْسُفَ عَنْ نَّفْسِهٖ ۭ قُلْنَ حَاشَ لِلّٰهِ مَا عَلِمْنَا عَلَيْهِ مِنْ سُوْۗءٍ ۭ قَالَتِ امْرَاَتُ الْعَزِيْزِ الْــٰٔنَ حَصْحَصَ الْحَقُّ ۡ اَنَا رَاوَدْتُّهٗ عَنْ نَّفْسِهٖ وَاِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿51﴾

بادشاہ نے (عورتوں سے) کہا: تمھارا معاملہ کیا ہے جب تم نے یوسف کو اس کے جی سے پھسلایا تھا؟ وہ بولیں: [حَاشَ لِلّٰهِ!] "اللہ کی پناہ!" ہمیں اس (کی ذات) میں کوئی برائی معلوم نہیں۔ عزیز (مصر) کی بیوی نے کہا: اب حق واضح ہوگیا ہے، میں نے ہی اسے اس کے جی سے پھسلایا تھا، اور بلاشبہ وہ سچوں میں سے ہے ﴿51﴾

**51.** (The King) said (to the women): "What was your affair when you did seek to seduce Yūsuf (Joseph)?" The women said: "Allāh forbid! No evil know we against him!" The wife of Al-'Azīz said: "Now the truth is manifest (to all); it was I who sought to seduce him, and he is surely of the truthful."

ذٰلِكَ لِيَعْلَمَ اَنِّيْ لَمْ اَخُنْهُ بِالْغَيْبِ وَاَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِيْ كَيْدَ الْخَاۗىِٕنِيْنَ ﴿52﴾

(یوسف نے کہا:) یہ اس لیے کہ وہ (عزیز) جان لے کہ بے شک میں نے در پردہ اس کی خیانت نہیں کی تھی، اور یہ کہ بے شک اللہ خائنوں کا مکر نہیں چلنے دیتا[1] ﴿52﴾

**52.** [Then Yūsuf (Joseph) said: "I asked for this enquiry] in order that he (Al-'Azīz) may know that I betrayed him not in (his) absence. And verily, Allāh guides not the plot of the betrayers."[1]

---

[1] (V.12:52)

a) Narrated Ibn 'Umar رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said, "For every betrayer (perfidious person), a flag will be raised on the Day of Resurrection, and it will be announced (publicly): 'This is the betrayal (perfidy) of so-and-so, the son of so-and-so.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6177 (O.P.196)]

b) See the footnote of (V.4:145).

① خیانت، بدعہدی اور دغا بازی بڑا گناہ ہے۔ حدیث میں اس پر سخت وعید آئی ہے: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "ہر غدار (عہد شکن، دغا باز) کے لیے قیامت کے دن ایک جھنڈا گاڑا جائے گا اور پھر یہ اعلان کیا جائے گا کہ یہ فلاں بن فلاں کی غداری ہے۔" (صحیح البخاری، الأدب، باب: 99 حدیث: 6177)

وَمَآ أُبَرِّئُ نَفْسِىٓ ۚ إِنَّ ٱلنَّفْسَ لَأَمَّارَةٌۢ بِٱلسُّوٓءِ إِلَّا مَا رَحِمَ رَبِّىٓ ۚ إِنَّ رَبِّى غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٥٣﴾

اور میں اپنے نفس کو بری نہیں کرتا، بے شک نفس تو برائی پر اکساتا ہے مگر جس پر میرا رب رحم کرے، بے شک میرا رب غفور (اور) رحیم ہے ﴿53﴾

**53.** "And I free not myself (from the blame). Verily, the (human) self is inclined to evil, except when my Lord bestows His Mercy (upon whom He wills). Verily, my Lord is Oft-Forgiving, Most Merciful."

وَقَالَ ٱلْمَلِكُ ٱئْتُونِى بِهِۦٓ أَسْتَخْلِصْهُ لِنَفْسِى ۖ فَلَمَّا كَلَّمَهُۥ قَالَ إِنَّكَ ٱلْيَوْمَ لَدَيْنَا مَكِينٌ أَمِينٌ ﴿٥٤﴾

اور بادشاہ نے کہا: اسے میرے پاس لاؤ، میں اسے اپنی ذات کے لیے مخصوص کروں گا، پھر جب اس نے یوسف سے گفتگو کی تو کہا: یقیناً آج تو ہمارے ہاں مرتبے والا، امین ہے ﴿54﴾

**54.** And the king said: "Bring him to me that I may attach him to my person." Then, when he spoke to him, he said: "Verily, this day, you are with us high in rank and fully trusted."

قَالَ ٱجْعَلْنِى عَلَىٰ خَزَآئِنِ ٱلْأَرْضِ ۖ إِنِّى حَفِيظٌ عَلِيمٌ ﴿٥٥﴾

(یوسف نے) کہا: مجھے زمین کے خزانوں (پیداوار) پر (نگران) مقرر کر دیجیے، بے شک میں خوب نگہبانی کرنے والا، خوب جاننے والا ہوں ﴿55﴾

**55.** [Yūsuf (Joseph)] said: "Set me over the store-houses of the land; I will indeed guard them with full knowledge (as a minister of finance in Egypt)."

وَكَذَٰلِكَ مَكَّنَّا لِيُوسُفَ فِى ٱلْأَرْضِ يَتَبَوَّأُ مِنْهَا حَيْثُ يَشَآءُ ۚ نُصِيبُ بِرَحْمَتِنَا مَن نَّشَآءُ ۖ وَلَا نُضِيعُ أَجْرَ ٱلْمُحْسِنِينَ ﴿٥٦﴾

اور اس طرح ہم نے یوسف کو زمین (مصر) میں اقتدار دیا، وہ اس میں جہاں چاہتا قیام کرتا، ہم اپنی رحمت سے جسے چاہیں نوازتے ہیں، اور ہم نیکوں کا اجر ضائع نہیں کرتے ﴿56﴾

**56.** Thus did We give full authority to Yūsuf (Joseph) in the land, to take possession therein, when or where he likes. We bestow of Our Mercy on whom We will, and We make not to be lost the reward of *Al-Muhsinūn* (the good doers. See V.2:112).

وَلَأَجْرُ ٱلْءَاخِرَةِ خَيْرٌ لِّلَّذِينَ ءَامَنُوا۟ وَكَانُوا۟ يَتَّقُونَ ﴿٥٧﴾ ع

اور یقیناً آخرت کا اجر بہتر ہے ان کے لیے جو ایمان لائے اور انھوں نے تقویٰ اختیار کیا ﴿57﴾

**57.** And verily, the reward of the Hereafter is better for those who believe and used to fear Allāh and keep their duty to Him (by abstaining from all kinds of sius and evil deeds and by performing all kinds of righteous good deeds).

ع 7/8 1

وَجَآءَ إِخْوَةُ يُوسُفَ فَدَخَلُوا۟ عَلَيْهِ فَعَرَفَهُمْ وَهُمْ لَهُۥ مُنكِرُونَ ﴿٥٨﴾

اور یوسف کے بھائی (غلہ لینے) آئے اور اس کے پاس پہنچے، تو اس نے انھیں پہچان لیا اور وہ اسے نہیں پہچانتے تھے ﴿58﴾

**58.** And Yūsuf's (Joseph's) brethren came and they entered to him, and he recognized them, but they recognized him not.

وَلَمَّا جَهَّزَهُم بِجَهَازِهِمْ قَالَ ٱئْتُونِى بِأَخٍ لَّكُم مِّنْ أَبِيكُمْ ۚ أَلَا تَرَوْنَ أَنِّىٓ أُوفِى ٱلْكَيْلَ وَأَنَا۠ خَيْرُ ٱلْمُنزِلِينَ ﴿٥٩﴾

اور جب اس نے ان کا سامان تیار کروایا تو کہا: میرے پاس اپنا پدری بھائی (بنیامین) لانا، کیا تم دیکھتے نہیں کہ میں پورا ماپ (غلہ) دیتا ہوں اور میں بہترین مہمان نواز ہوں۔ ﴿59﴾

**59.** And when he had furnished them with their provisions (according to their need), he said: "Bring me a brother of yours from your father (he meant Benjamin). See you not that I give full measure, and that I am the best of the hosts?

فَإِن لَّمْ تَأْتُونِي بِهِ فَلَا كَيْلَ لَكُمْ عِندِي وَلَا تَقْرَبُونِ (60)

پھر اگر تم اسے میرے پاس نہ لائے تو تمھارے لیے میرے پاس کوئی ماپ (غلہ) نہیں، اور نہ تم میرے قریب آنا (60)

**60.** "But if you bring him not to me, there shall be no measure (of corn) for you with me, nor shall you come near me."

قَالُوا سَنُرَاوِدُ عَنْهُ أَبَاهُ وَإِنَّا لَفَاعِلُونَ (61)

انھوں نے کہا: ہم عنقریب اس کے باپ کو اس کے بارے میں آمادہ کریں گے اور یقیناً ہم (یہ) کرنے والے ہیں (61)

**61.** They said: "We shall try to get permission (for him) from his father, and verily, we shall do it."

وَقَالَ لِفِتْيَانِهِ اجْعَلُوا بِضَاعَتَهُمْ فِي رِحَالِهِمْ لَعَلَّهُمْ يَعْرِفُونَهَا إِذَا انقَلَبُوا إِلَىٰ أَهْلِهِمْ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ (62)

اور یوسف نے اپنے خادموں سے کہا: ان کی پونجی (نقدی) ان کے سامان میں رکھ دو تا کہ جب وہ اپنے اہل وعیال کی طرف پلٹیں تو اسے پہچان لیں، شاید وہ واپس آئیں (62)

**62.** And [Yūsuf (Joseph)] told his servants to put their money (with which they had bought the corn) into their bags, so that they might know it when they go back to their people; in order that they might come again.

فَلَمَّا رَجَعُوا إِلَىٰ أَبِيهِمْ قَالُوا يَا أَبَانَا مُنِعَ مِنَّا الْكَيْلُ فَأَرْسِلْ مَعَنَا أَخَانَا نَكْتَلْ وَإِنَّا لَهُ لَحَافِظُونَ (63)

پھر جب وہ اپنے باپ کے پاس لوٹے تو بولے: اے ہمارے ابا جان! (آیندہ) ہمارے لیے ماپ (غلہ) ممنوع ٹھہرا ہے، لہٰذا تو ہمارے ساتھ ہمارے بھائی کو بھیج کہ ہم ماپ (غلہ) لائیں اور بے شک ہم اس کے محافظ ہیں (63)

**63.** So, when they returned to their father, they said: "O our father! No more measure of grain shall we get (unless we take our brother). So send our brother with us, and we shall get our measure and truly, we will guard him."

قَالَ هَلْ آمَنُكُمْ عَلَيْهِ إِلَّا كَمَا أَمِنتُكُمْ عَلَىٰ أَخِيهِ مِن قَبْلُ ۖ فَاللَّهُ خَيْرٌ حَافِظًا ۖ وَهُوَ أَرْحَمُ الرَّاحِمِينَ (64)

اس (یعقوب) نے کہا: کیا میں تمھیں اس کی بابت امین سمجھ لوں جیسے پہلے اس کے بھائی کی بابت میں نے تمھیں امین سمجھا تھا؟ چنانچہ اللہ ہی بہتر محافظ ہے اور وہ سب مہربانوں سے زیادہ رحم کرنے والا ہے (64)

**64.** He said: "Can I entrust him to you except as I entrusted his brother [Yūsuf (Joseph)] to you aforetime? But Allāh is the Best to guard, and He is the Most Merciful of those who show mercy."

وَلَمَّا فَتَحُوا مَتَاعَهُمْ وَجَدُوا بِضَاعَتَهُمْ رُدَّتْ إِلَيْهِمْ ۖ قَالُوا يَا أَبَانَا مَا نَبْغِي ۖ هَٰذِهِ بِضَاعَتُنَا رُدَّتْ إِلَيْنَا ۖ وَنَمِيرُ أَهْلَنَا وَنَحْفَظُ أَخَانَا وَنَزْدَادُ كَيْلَ بَعِيرٍ ۖ ذَٰلِكَ كَيْلٌ يَسِيرٌ (65)

اور جب انھوں نے اپنا سامان کھولا تو اپنی پونجی پائی جو انھیں لوٹا دی گئی تھی۔ وہ بولے: اے ہمارے ابا جان! ہمیں (اور) کیا چاہیے؟ یہ ہماری پونجی ہمیں لوٹا دی گئی ہے، اور ہم اپنے اہل وعیال کے لیے غلہ لائیں گے اور اپنے بھائی کی حفاظت کریں گے، اور ہم ایک اونٹ کا ماپ (غلہ) زیادہ لائیں گے، یہ ماپ (غلہ ملنا) تو بہت آسان ہے (65)

**65.** And when they opened their bags, they found their money had been returned to them. They said: "O our father! What (more) can we desire? This, our money has been returned to us; so we shall get (more) food for our family, and we shall guard our brother and add one more measure of a camel's load. This quantity is easy (for the king to give)."

قَالَ لَنْ أُرْسِلَهُ مَعَكُمْ حَتَّىٰ تُؤْتُونِ مَوْثِقًا مِّنَ اللَّهِ لَتَأْتُنَّنِي بِهِ إِلَّا أَن يُحَاطَ بِكُمْ ۖ فَلَمَّا آتَوْهُ مَوْثِقَهُمْ قَالَ اللَّهُ عَلَىٰ مَا نَقُولُ وَكِيلٌ (66)

اس (یعقوب) نے کہا: میں اسے تمھارے ساتھ ہرگز نہیں بھیجوں گا حتی کہ تم مجھے اللہ کا پختہ عہد دو کہ تم اسے ضرور میرے پاس لاؤ گے، سوائے اس کے کہ تم گھیر لیے جاؤ۔ پھر جب انھوں نے اسے اپنا پختہ

**66.** He [Ya'qūb (Jacob)] said: "I will not send him with you until you swear a solemn oath to me in Allāh's Name, that you will bring him back to me unless you are yourselves surrounded (by

enemies)," And when they had sworn their solemn oath, he said: "Allāh is the Witness to what we have said."

عہد دیا تو وہ بولا: جو کچھ ہم کہتے ہیں اللہ اس پر ضامن ہے⑯

**67.** And he said: "O my sons! Do not enter by one gate, but enter by different gates, and I cannot avail you against Allāh at all. Verily, the decision rests only with Allāh. In Him, I put my trust and let all those that trust, put their trust in Him." [1]

وَقَالَ يٰبَنِيَّ لَا تَدْخُلُوْا مِنْۢ بَابٍ وَّاحِدٍ وَّادْخُلُوْا مِنْ اَبْوَابٍ مُّتَفَرِّقَةٍ ۭ وَمَآ اُغْنِيْ عَنْكُمْ مِّنَ اللّٰهِ مِنْ شَيْءٍ ۭ اِنِ الْحُكْمُ اِلَّا لِلّٰهِ ۭ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ ۚ وَعَلَيْهِ فَلْيَتَوَكَّلِ الْمُتَوَكِّلُوْنَ ⑯

اور اس نے کہا: اے میرے بیٹو! تم ایک ہی دروازے سے داخل نہ ہونا بلکہ متفرق دروازوں سے داخل ہونا، اور میں تمھیں اللہ (کے حکم) سے ذرا بھی کفایت نہیں کر سکتا۔ حکم تو اللہ ہی کا ہے، اسی پر میں نے توکل کیا ہے، اور توکل کرنے والوں کو اسی پر توکل کرنا چاہیے⑯①★

---

[1] (V.12:67)

a) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: Allāh's Messenger ﷺ said, "Seventy thousand people of my followers will enter Paradise without account, and they are those who do not practise *Ar-Ruqyah** and do not see an evil omen in things, and put their trust in their Lord." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6472 (O.P.479)]

* *Ar-Ruqyah*: See the glossary.

b) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "An Israeli man asked another Israeli to lend him one thousand dinars. The second man required witnesses. The former replied, 'Allāh is Sufficient as a Witness.' The second said, 'I want a surety.' The former replied, 'Allāh is Sufficient as a Surety.' The second said, 'You are right' and lent him the money for a certain period. The debtor went across the sea. When he finished his job, he searched for a conveyance so that he might reach in time for the repayment of the debt, but he could not find any. So, he took a piece of wood and made a hole in it, inserted in it one thousand dinars and a letter to the lender and then closed (i.e. sealed) the hole tightly. He took the piece of wood to the sea and said, 'O Allāh! You know well that I took a loan of one thousand dinars from so-and-so. He demanded a surety from me but I told him that Allāh's Guarantee was sufficient and he accepted Your Guarantee. He then asked for a witness and I told him that Allāh was Sufficient as a Witness, and he accepted You as a Witness. No doubt, I have tried hard to find a conveyance so that I could pay his money back but could not find, so I hand over this money to You.' Saying that, he threw the piece of wood into the sea till it went out far into it, and then he went away. Meanwhile he started searching for a conveyance in order to reach the creditor's country. One day the lender came out of his house to see whether a ship had arrived bringing his money, and all of a sudden he saw the piece of wood (in which his money had been deposited). He took it home to use for fire. When he sawed it, he found his money and the letter inside it. Shortly after that, the debtor came bringing one thousand dinars to him and said, 'By Allāh, I had been trying hard to get a boat so that I could bring you your money, but failed to get one before the one I have come by.' The lender asked, 'Have you sent something to me?' The debtor replied, 'I have told you I could not get a boat other than the one I have come by.' The lender said, 'Allāh bas delivered on your behalf the money you sent in the piece of wood. So, you may keep your one thousand dinars and depart guided on the Right Path.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 3/2291 (O.P.488B)]

① زندگی کے جملہ امور ومعاملات میں اللہ پر اعتماد بہت بڑا عمل ہے اور اس کی بڑی فضیلت اَحادیث میں بیان ہوئی ہے جیسے ایک حدیث میں فرمایا: ''میری اُمت کے ستر ہزار آدمی بغیر حساب کے جنت میں داخل ہوں گے اور یہ وہ لوگ ہیں جو نہ دم کراتے ہیں اور نہ بدشگونی لیتے ہیں بلکہ (صرف) اللہ تعالیٰ کی ذات پر اعتماد کرتے ہیں۔'' (صحیح البخاري، الرقاق، باب:21 حدیث: 6472) ایک اور حدیث میں نبی ﷺ نے ایک واقعہ بیان فرمایا: ''ایک اسرائیلی نے دوسرے اسرائیلی سے ایک ہزار دینار بطور قرض مانگے تو اس نے گواہ طلب کیے تو پہلے نے کہا: اللہ ہی گواہ کافی ہے؟ دوسرے نے کہا: اچھا پھر کوئی ضامن لے آؤ! تو پہلا بولا: اللہ ہی بطور ضامن کافی ہے۔ دوسرے نے کہا: آپ نے سچ کہا۔ چنانچہ اس نے ایک معینہ عرصے کے لیے اسے ایک ہزار دینار دے دیے۔ مقروض سمندری سفر پر چل نکلا اور اپنا کام مکمل کیا اور پھر سواری کی تلاش میں لگ گیا تاکہ مقررہ وقت پر قرض واپس لوٹا سکے لیکن اسے سواری نہ مل سکی چنانچہ اس نے ایک لکڑی لی پھر اس کے اندر سوراخ کیا اور اس کے اندر ایک ہزار دینار رکھ دیے اور قرض خواہ کے نام ایک خط رکھ دیا پھر اُس کا منہ بند کر کے اسے سمندر کے کنارے لے آیا اور عرض کیا: اے میرے اللہ! تو جانتا ہے کہ میں نے فلاں شخص سے ایک ہزار دینار قرض مانگا تو اس نے مجھ سے ضامن طلب کیا تو میں نے کہا: اللہ ہی کافی ضامن ہے اور اس نے تیری ضمانت کو قبول کر لیا، پھر اس نے مجھ سے گواہ طلب کیا تو میں نے اس سے کہا: اللہ ہی کافی گواہ ہے تو اس نے تجھ کو بطور گواہ قبول کر لیا۔ بے شک میں نے بہت کوشش کی کہ سواری مل جائے تاکہ میں اسے اس کی رقم ادا کر سکوں لیکن نہ مل سکی اس لیے میں اسے تیرے سپرد کرتا ہوں (یہ کہہ کر) اس نے وہ لکڑی سمندر میں پھینک دی۔ وہ لکڑی بہہ گئی اور وہ واپس چلا آیا۔ اس دوران میں اس نے سواری کی تلاش جاری رکھی تاکہ وہ قرض خواہ کے ملک پہنچ سکے۔ ایک دن قرض خواہ اپنے گھر سے نکلا کہ شاید کوئی کشتی اس کی رقم واپس لے کر آئی ہو تو اچانک اس کی نظر ایک لکڑی پر پڑی جس میں اس کی رقم رکھی گئی تھی۔ اس نے اسے گھر کے ایندھن کے لیے اُٹھا لیا۔ جب اس نے اُسے چیرا تو اسے اس میں سے ایک ہزار دینار اور ایک خط ملا۔ کچھ عرصہ بعد وہ مقروض بھی ایک ہزار دینار لے کر آ گیا اور کہا: اللہ کی قسم! میں نے بہت کوشش کی کہ کوئی سواری مل جائے تاکہ آپ کی رقم آپ کو پہنچا سکوں لیکن میں جس سواری سے آیا ہوں اس سے پہلے

submitted (to Allāh as Muslims).

وَلَقَدْ نَعْلَمُ اَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ اِنَّمَا يُعَلِّمُهٗ بَشَرٌ ؕ لِسَانُ الَّذِيْ يُلْحِدُوْنَ اِلَيْهِ اَعْجَمِيٌّ وَّهٰذَا لِسَانٌ عَرَبِيٌّ مُّبِيْنٌ ﴿۱۰۳﴾

اور ہمیں بخوبی علم ہے کہ وہ کہتے ہیں: یقیناً اس (نبی) کو ایک آدمی سکھاتا ہے۔ اس شخص کی زبان عجمی ہے جس کی طرف یہ غلط نسبت کرتے ہیں، جبکہ یہ (قرآن تو) فصیح عربی زبان ہے ﴿۱۰۳﴾

**103.** And indeed We know that they (polytheists and pagans) say: "It is only a human being who teaches him (Muhammad ﷺ)." The tongue of the man they refer to is foreign, while this (the Qur'ān) is a clear Arabic tongue.

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۙ لَا يَهْدِيْهِمُ اللّٰهُ وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۰۴﴾

بلاشبہ جو لوگ اللہ کی آیات پر ایمان نہیں لاتے، اللہ انھیں ہدایت نہیں دیتا، اور ان کے لیے دردناک عذاب ہے ﴿۱۰۴﴾

**104.** Verily, those who believe not in the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh, Allāh will not guide them and theirs will be a painful torment.

اِنَّمَا يَفْتَرِي الْكَذِبَ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ﴿۱۰۵﴾

جھوٹ تو صرف وہ لوگ گھڑتے ہیں جو اللہ کی آیات پر ایمان نہیں لاتے اور وہی لوگ جھوٹے ہیں ﴿۱۰۵﴾

**105.** It is only those who believe not in the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh, who fabricate falsehood, and it is they who are liars.

مَنْ كَفَرَ بِاللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ اِيْمَانِهٖٓ اِلَّا مَنْ اُكْرِهَ وَقَلْبُهٗ مُطْمَئِنٌّۢ بِالْاِيْمَانِ وَلٰكِنْ مَّنْ شَرَحَ بِالْكُفْرِ صَدْرًا فَعَلَيْهِمْ غَضَبٌ مِّنَ اللّٰهِ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ﴿۱۰۶﴾

جو شخص اپنے ایمان کے بعد اللہ سے کفر کرے، سوائے اس کے جس پر جبر کیا گیا اور اس کا دل ایمان پر مطمئن تھا، لیکن جس نے کفر کے لیے (اپنا) سینہ کھول دیا (راضی خوشی کفر کیا) تو ایسے لوگوں پر اللہ کا غضب ہے، اور ان کے لیے بہت بڑا عذاب ہے ﴿۱۰۶﴾

**106.** Whoever disbelieved in Allāh after his belief, except him who is forced thereto and whose heart is at rest with Faith; but such as open their breasts to disbelief, on them is wrath from Allāh, and theirs will be a great torment.

ذٰلِكَ بِاَنَّهُمُ اسْتَحَبُّوا الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا عَلَى الْاٰخِرَةِ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الْكٰفِرِيْنَ ﴿۱۰۷﴾

یہ اس لیے کہ انھوں نے دنیاوی زندگی کو آخرت کے مقابلے میں (زیادہ) محبوب رکھا، اور بے شک اللہ کافر قوم کو ہدایت نہیں دیتا ﴿۱۰۷﴾

**107.** That is because they loved and preferred the life of this world over that of the Hereafter. And Allāh guides not the people who disbelieve.

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ طَبَعَ اللّٰهُ عَلٰى قُلُوْبِهِمْ وَسَمْعِهِمْ وَاَبْصَارِهِمْ ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْغٰفِلُوْنَ ﴿۱۰۸﴾

یہی وہ لوگ ہیں جن کے دلوں، کانوں اور آنکھوں پر اللہ نے مہر لگا دی ہے اور یہی لوگ غافل ہیں ﴿۱۰۸﴾

**108.** They are those upon whose hearts, hearing (ears) and sight (eyes) Allāh has set a seal. And they are the heedless!

لَا جَرَمَ اَنَّهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿۱۰۹﴾

بلاشبہ یقیناً آخرت میں یہی لوگ خسارہ پانے والے ہیں ﴿۱۰۹﴾

**109.** No doubt, in the Hereafter, they will be the losers.

ثُمَّ اِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ هَاجَرُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا فُتِنُوْا ثُمَّ جٰهَدُوْا وَصَبَرُوْٓا ۙ اِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿۱۱۰﴾

14 ع 15 20

پھر بے شک آپ کا رب ان لوگوں کے لیے (مہربان ہے) جنھوں نے آزمائش میں پڑنے کے بعد ہجرت کی، پھر جہاد کیا اور صبر کیا، بے شک آپ کا رب ان (آزمائشوں) کے بعد (ان لوگوں کے لیے) البتہ بہت

**110.** Then, verily, your Lord for those who emigrated after they had been put to trials and thereafter strove hard and fought (for the Cause of Allāh) and were patient, verily your Lord,

بخشنے والا، نہایت مہربان ہے⑪⓪

afterward, is Oft-Forgiving, Most Merciful.

يَوْمَ تَأْتِي كُلُّ نَفْسٍ تُجَادِلُ عَنْ نَّفْسِهَا وَتُوَفّٰى كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ⑪①

جس دن ہر نفس اپنی طرف سے جھگڑتا ہوا آئے گا اور ہر کسی نے جو عمل کیے ان کا اسے پورا پورا بدلہ دیا جائے گا، اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا⑪①

**111.** (Remember) the Day when every person will come up pleading for himself, and every one will be paid in full for what he did (good or evil, belief or disbelief in the life of this world) and they will not be dealt with unjustly.

وَضَرَبَ اللّٰهُ مَثَلًا قَرْيَةً كَانَتْ اٰمِنَةً مُّطْمَىِٕنَّةً يَّاْتِيْهَا رِزْقُهَا رَغَدًا مِّنْ كُلِّ مَكَانٍ فَكَفَرَتْ بِاَنْعُمِ اللّٰهِ فَاَذَاقَهَا اللّٰهُ لِبَاسَ الْجُوْعِ وَالْخَوْفِ بِمَا كَانُوْا يَصْنَعُوْنَ ⑪②

اور اللہ نے ایک بستی کی مثال بیان کی ہے جو امن و اطمینان سے (آباد) تھی، اس کا رزق اسے ہر جگہ سے وافر (میسر) آتا تھا، پھر اس (کے باشندوں) نے اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کی① تو اللہ نے انھیں ان کے کرتوتوں کی وجہ سے بھوک چکھائی اور خوف کا لباس (پہنایا)⑪②

**112.** And Allāh puts forward the example of a township (Makkah), that dwelt secure and well-content; its provision coming to it in abundance from every place, but it (its people) denied the Favours of Allāh (with ungratefulness). So Allāh made it taste extreme of hunger (famine) and fear, because of that (evil, i.e. denying Prophet Muhammad ﷺ) which they (its people) used to do.[1]

وَلَقَدْ جَآءَهُمْ رَسُوْلٌ مِّنْهُمْ فَكَذَّبُوْهُ فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ⑪③

اور یقیناً ان کے پاس ایک رسول انھی میں سے آیا تو انھوں نے اس کی تکذیب کی تب انھیں عذاب نے آ پکڑا اور وہ ہی ظالم تھے⑪③

**113.** And verily, there had come to them a Messenger (Muhammad ﷺ) from among themselves, but they denied him, so the torment overtook them while they were *Zālimūn* (polytheists and wrong doers).

فَكُلُوْا مِمَّا رَزَقَكُمُ اللّٰهُ حَلٰلًا طَيِّبًا ۪ وَّاشْكُرُوْا نِعْمَتَ اللّٰهِ اِنْ كُنْتُمْ اِيَّاهُ

چنانچہ اس میں سے کھاؤ (پیو)② جو اللہ نے تمھیں حلال پاکیزہ رزق دیا ہے اور اگر تم واقعی اسی کی عبادت

**114.** So eat of the lawful and good food[2] which Allāh has provided for you. And be grateful

[1] (V.16:112) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ said, "I was shown the Hell-fire and that the majority of its dwellers were women who were disbelievers or ungrateful." He was asked, "Do they disbelieve in Allāh?" (or are they ungrateful to Allāh?) He replied, "They are ungrateful to their husbands and are ungrateful for the favours and the good (charitable deeds) done to them. If you have always been good (benevolent) to one of them for a period of time and then she sees something in you (not of her liking), she will say, 'I have never seen any good from you.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 1/29 (O.P.28)]

[2] (V.16:114) The meat of cattle beast which Allāh has made lawful to you (Muslims) that are slaughtered according to Islāmic way.

① بندوں کی ناشکری بھی بڑا جرم ہے چہ جائیکہ انسان اللہ کی نعمتوں کی ناشکری کرے۔ یہ تو بدرجہا زیادہ بڑا جرم ہے۔ بندوں کی ناشکری اور اس کی سزا کی مثال ایک حدیث میں بیان کی گئی ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "مجھے دوزخ دکھلائی گئی، پس (میں نے دیکھا کہ) اس میں اکثریت عورتوں کی تھی جو کفر (ناشکری) کیا کرتی تھیں۔" عرض کیا گیا: کیا وہ اللہ کی ناشکری کرتی ہیں؟ آپ ﷺ نے فرمایا: "وہ اپنے شوہروں کی ناشکری کرتی ہیں، اور (وہ شوہر) ان کے ساتھ جو احسان اور نیک برتاؤ کرتے ہیں اس کی بھی ناشکری کرتی ہیں اگر تو کسی عورت کے ساتھ ایک زمانے تک احسان کرتا رہے پھر وہ تجھ میں ذرا سی بھی کوئی ایسی بات دیکھے (جس کو وہ پسند نہ کرتی ہو) تو کہنے لگتی ہے: میں نے تجھ سے کبھی کوئی بھلائی نہیں پائی۔" (صحیح البخاری، الإیمان، باب: 21 حدیث: 29)

② اس میں وہ مویشی بھی ہیں جنھیں اللہ نے تمہارے لیے حلال بنایا ہے اور جنھیں اسلامی طریقے کے مطابق ذبح کیا جاتا ہے۔

تَعْبُدُوْنَ ﴿١١٤﴾

کرتے ہو تو اللہ کی نعمت کا شکر کرو﴿١١٤﴾

for the Graces of Allāh, if it is He Whom you worship.

إِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَآ أُهِلَّ لِغَيْرِ اللّٰهِ بِهٖ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَإِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١١٥﴾

اللہ نے تو بس تم پر حرام کیا ہے: مردار، خون، خنزیر کا گوشت اور جس پر غیر اللہ کا نام لیا گیا ہو، پھر جو شخص مجبور ہو جائے جبکہ نہ وہ باغی ہو اور نہ حد سے بڑھنے والا ہو تو بے شک اللہ بہت بخشنے والا، نہایت مہربان ہے﴿١١٥﴾

**115.** He has forbidden you only *Al-Maitah* (meat of a dead animal), blood, the flesh of swine, and any animal which is slaughtered as a sacrifice for others than Allāh (or has been slaughtered for idols or on which Allāh's Name has not been mentioned while slaughtering). But if one is forced by necessity, without wilful disobedience, and not transgressing, then, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَلَا تَقُوْلُوْا لِمَا تَصِفُ أَلْسِنَتُكُمُ الْكَذِبَ هٰذَا حَلٰلٌ وَّهٰذَا حَرَامٌ لِّتَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ۭ إِنَّ الَّذِيْنَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ لَا يُفْلِحُوْنَ ۭ ﴿١١٦﴾

اور اپنی زبانوں کے جھوٹ بیان کرنے کی وجہ سے مت کہو کہ یہ حلال ہے اور یہ حرام ہے، تاکہ تم اللہ پر جھوٹ باندھو۔ بے شک وہ لوگ جو اللہ پر جھوٹ باندھتے ہیں وہ فلاح نہیں پائیں گے﴿١١٦﴾

**116.** And say not concerning that which your tongues put forth falsely: "This is lawful and this is forbidden," so as to invent lies against Allāh. Verily, those who invent lies against Allāh, will never prosper.

مَتَاعٌ قَلِيْلٌ ۠ وَّلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيْمٌ ﴿١١٧﴾

(ان کے لیے) تھوڑا سا فائدہ ہے اور (آخرت میں) ان کے لیے دردناک عذاب ہے﴿١١٧﴾

**117.** A passing brief enjoyment (will be theirs), but they will have a painful torment.

وَعَلَى الَّذِيْنَ هَادُوْا حَرَّمْنَا مَا قَصَصْنَا عَلَيْكَ مِنْ قَبْلُ ۚ وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ﴿١١٨﴾

اور جو لوگ یہودی ہوئے ان پر ہم نے وہ چیزیں حرام کی تھیں جو ہم پہلے آپ سے بیان کر چکے ہیں۔ اور ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا لیکن وہ خود ہی اپنے آپ پر ظلم کرتے تھے﴿١١٨﴾

**118.** And to those who are Jews, We have forbidden such things as We have mentioned to you (O Muhammad ﷺ) before (see Verse 6:146). And We wronged them not, but they used to wrong themselves.

ثُمَّ إِنَّ رَبَّكَ لِلَّذِيْنَ عَمِلُوا السُّوْٓءَ بِجَهَالَةٍ ثُمَّ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَأَصْلَحُوْٓا ۙ إِنَّ رَبَّكَ مِنْۢ بَعْدِهَا لَغَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ﴿١١٩﴾

15 ع 2

پھر بے شک آپ کا رب ان پر (مہربان ہے) جنھوں نے جہالت سے برے عمل کیے، پھر اس کے بعد انھوں نے توبہ کی اور اپنی اصلاح کر لی، بے شک اس کے بعد آپ کا رب (ان لوگوں کے لیے) البتہ بہت بخشنے والا، نہایت مہربان ہے﴿١١٩﴾

**119.** Then, verily, your Lord for those who do evil (commit sins and are disobedient to Allāh) in ignorance and afterward repent and do righteous deeds, verily, your Lord thereafter, (to such) is Oft-Forgiving, Most Merciful.

إِنَّ إِبْرٰهِيْمَ كَانَ أُمَّةً قَانِتًا لِّلّٰهِ حَنِيْفًا ۭ وَلَمْ يَكُ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۙ ﴿١٢٠﴾

بلاشبہ ابراہیم ایک امت تھا، اللہ کا فرماں بردار اور اس کی طرف یکسو، اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھا﴿١٢٠﴾

**120.** Verily, Ibrāhīm (Abraham) was an *Ummah* (a leader having all the good righteous qualities, or a nation), obedient to Allāh, *Hanīf* (i.e. to worship none but Allāh), and he was not one of those who were *Al-Mushrikūn* (polytheists, idolaters, disbelievers

in the Oneness of Allāh, and those who joined partners with Allāh).

شَاكِرًا لِّأَنْعُمِهِ ۚ اجْتَبٰهُ وَهَدٰىهُ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيمٍ ﴿١٢١﴾

وہ اللہ کی نعمتوں کا شکر کرنے والا تھا، اس (اللہ) نے اسے چن لیا اور اس کو صراط مستقیم کی طرف ہدایت دی① ﴿١٢١﴾

**121.** (He was) thankful for His (Allāh's) Favours. He (Allāh) chose him (as an intimate friend) and guided him to a Straight Path (Islāmic Monotheism — neither Judaism nor Christianity).[1]

وَاٰتَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا حَسَنَةً ۚ وَإِنَّهُ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِينَ ﴿١٢٢﴾

اور ہم نے اسے دنیا میں بھلائی دی، اور بلاشبہ وہ آخرت میں ضرور صالحین میں سے ہوگا ﴿١٢٢﴾

**122.** And We gave him good in this world, and in the Hereafter he shall be of the righteous.

ثُمَّ أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ أَنِ اتَّبِعْ مِلَّةَ إِبْرٰهِيمَ حَنِيفًا ۖ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِينَ ﴿١٢٣﴾

(اے نبی!) پھر ہم نے آپ کی طرف وحی کی کہ ملت ابراہیم کی اتباع کریں جو (اللہ کی طرف) یکسو تھا اور وہ مشرکوں میں سے نہ تھا② ﴿١٢٣﴾

**123.** Then, We have sent the Revelation to you (O Muhammad ﷺ saying): "Follow the religion of Ibrāhīm (Abraham) *Hanīf* (Islāmic Monotheism[2] — to worship none but Allāh) and he was not of the *Mushrikūn* (polytheists, idolaters, disbelievers).

---

[1] (V.16:121) (A) Ibrāhīm (Abraham) was neither a Jew nor a Christian, but he was a true Muslim *Hanīf* (Islāmic Monotheism — to worship none but Allāh Alone) and he joined none in worship with Allāh. (V.3:67)

(B) See the footnote (B) of (V.16:71).

(C) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Ibrāhīm (Abraham) عليه السلام did not tell a lie except on three occasions. Twice for the sake of Allāh عز وجل when he said, "I am sick," and he said, "(I have not done this but) the big idol has done it."* The (third was) that while Ibrāhīm (Abraham) and Sārah (his wife) were going (on a journey) they passed by (the territory of) a tyrant from among the tyrants. Someone said to the tyrant, "This man [i.e. Ibrāhīm (Abraham) عليه السلام] is accompanied by a very charming lady." So, he sent for Ibrāhīm (Abraham) and asked him about Sārah saying, "Who is this lady?" Ibrāhīm (Abraham) said, "She is my sister." Ibrāhīm (Abraham) went to Sārah and said, "O Sārah! There are no believers on the surface of the earth except you and I. This man asked me about you and I have told him that you are my sister, so don't contradict my statement." The tyrant then called Sārah and when she went to him, he tried to take hold of her with his hand, but (his hand got stiff and) he was confounded. He asked Sārah, "Pray to Allāh for me, and I shall not harm you." So Sārah asked Allāh to cure him and he got cured. He tried to take hold of her for the second time, but his hand got as stiff as or stiffer than before and) was more confounded. He again requested Sārah, "Pray to Allāh for me, and I will not harm you," Sārah asked Allāh again and he became all right. He then called one of his guards (who had brought her) and said, "You have not brought me a human being but have brought me a devil." The tyrant then gave Hājar as a girl-servant to Sārah. Sārah came back [to Ibrāhīm (Abraham)] while he was praying. Ibrāhīm (Abraham), gesturing with his hand, asked, "What has happened?" She replied, "Allāh has spoiled the evil plot of the infidel (or immoral person) and gave me Hājar for service." Abu Hurairah then addressed his listeners saying, "That (Hājar) was your mother, O Banī Mā'-is-Samā' (i.e. the Arabs)." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/3358 (O.P.578)]

* The idolaters invited Ibrāhīm (Abraham) to join them in their celebrations outside the city, but he refused, claiming that he was sick. When he was left alone, he came to their idols and broke them into pieces. When the idolaters questioned him, he claimed that he had not destroyed their idols but the chief idol had, which Ibrāhīm (Abraham) left undisturbed and on whose shoulder he had put an axe to lay the accusation on it.

[2] (V.16:123) See the footnote of (V.2:135).

① ابراہیم علیہ السلام تو یہودی تھے اور نہ نصرانی (عیسائی) بلکہ وہ (ایک سچے) مسلم، حنیف (اسلامی عقیدۂ توحید یعنی اللہ کے سوا کوئی بندگی کے لائق نہیں کے ماننے والے) تھے اور وہ مشرکوں میں سے بھی نہیں تھے۔ (سورۂ آل عمران: 67/3)

② ملاحظہ ہو حاشیہ (سورۂ بقرہ: 135/2)

إِنَّمَا جُعِلَ السَّبْتُ عَلَى الَّذِينَ اخْتَلَفُوا فِيهِ ۚ وَإِنَّ رَبَّكَ لَيَحْكُمُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ فِيمَا كَانُوا فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿124﴾

ہفتے کے دن (کی تعظیم) کو تو صرف ان لوگوں پر ضروری قرار دیا گیا تھا جنھوں نے اس میں اختلاف کیا۔ اور بے شک آپ کا رب ان کے مابین قیامت کے دن اس امر کا فیصلہ کرے گا جس میں وہ اختلاف کرتے تھے ﴿124﴾

**124.** The Sabbath was only prescribed for those who differed concerning it (i.e. Friday), and verily, your Lord will judge between them on the Day of Resurrection about that wherein they used to differ.

ادْعُ إِلَىٰ سَبِيلِ رَبِّكَ بِالْحِكْمَةِ وَالْمَوْعِظَةِ الْحَسَنَةِ ۖ وَجَادِلْهُم بِالَّتِي هِيَ أَحْسَنُ ۚ إِنَّ رَبَّكَ هُوَ أَعْلَمُ بِمَن ضَلَّ عَن سَبِيلِهِ ۖ وَهُوَ أَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِينَ ﴿125﴾

(اے نبی!) اپنے رب کے راستے کی طرف حکمت اور اچھے وعظ کے ساتھ دعوت دیجیے اور ان سے احسن طریقے سے بحث کیجیے۔ بے شک آپ کا رب ہی اس شخص کو خوب جانتا ہے جو اس کی راہ سے بھٹکا اور وہی ہدایت پانے والوں کو خوب جانتا ہے ﴿125﴾

**125.** Invite (mankind, O Muhammad ﷺ) to the way of your Lord (i.e. Islām) with wisdom (i.e. with the Divine Revelation and the Qur'ān) and fair preaching, and argue with them in a way that is better. Truly, your Lord knows best who has gone astray from His path, and He is the Best Knower of those who are guided.

وَإِنْ عَاقَبْتُمْ فَعَاقِبُوا بِمِثْلِ مَا عُوقِبْتُم بِهِ ۖ وَلَئِن صَبَرْتُمْ لَهُوَ خَيْرٌ لِّلصَّابِرِينَ ﴿126﴾

اور اگر تم بدلہ لو تو اتنا ہی بدلہ لو جتنی تمھیں تکلیف دی گئی ہو،① اور اگر تم صبر کرو تو وہ صابرین کے لیے بہت بہتر ہے ﴿126﴾

**126.** And if you punish (your enemy, O you believers in the Oneness of Allāh), then punish them with the like of that with which you were afflicted. But if you endure patiently, verily, it is better for *As-Sābirūn* (the patient).[1]

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ إِلَّا بِاللَّهِ ۚ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِي ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُونَ ﴿127﴾

اور (اے نبی!) آپ صبر کریں، اور آپ کا صبر کرنا بھی اللہ ہی کی توفیق سے ہے اور ان (کفار) پر غم نہ کھائیں اور نہ آپ اس پر تنگی میں مبتلا ہوں جو وہ مکر

**127.** And endure you patiently (O Muhammad ﷺ), your patience is not but from Allāh. And grieve not over them (polytheists and

---

[1] (V.16:126)

a) The Statement of Allāh: "Only those who are patient shall receive their rewards in full, without reckoning" (V.39:10)

Narrated Abu Mūsā رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "None is more patient than Allāh against the harmful saying He hears from the people, they ascribe a son (or offspring) to Him, yet He gives them health and (supplies them with) provision." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6099 (O.P.121)]

b) Narrated 'Abdullāh رضي الله عنه: The Prophet ﷺ divided and distributed something as he used to do with some of his distributions. A man from the *Ansār* said, "By Allāh! in this division the Pleasure of Allāh has not been intended." I said, "I will definitely tell this to the Prophet ﷺ." So I went to him while he was sitting with his Companions and told him of it secretly. That was hard upon the Prophet ﷺ and the colour of his face changed, and he became so angry that I wished I had not told him. The Prophet ﷺ then said, "Mūsā (Moses) was harmed with more than this, yet he remained patient." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6100 (O.P.122)]

① بدلے کی مختلف صورتیں ہیں: بعض حدیثوں میں ہے: ام معاویہ، ہند رضی اللہ عنہا (بنت عتبہ، ابوسفیان رضی اللہ عنہ کی بیوی) نے رسول اللہ ﷺ سے عرض کی: ابوسفیان رضی اللہ عنہ ایک بخیل آدمی ہے۔ اسے بتائے بغیر اس کے مال میں سے (خرچ کے لیے) لوں تو مجھے گناہ ہوگا؟ نبی ﷺ نے فرمایا: ''تم اور تمہارے بچے اپنے گزارے کے لیے معروف طور پر (فضول خرچی کیے بغیر) لے سکتے ہو۔'' (صحيح البخاري، البيوع، باب:95 حديث:2211) رسول اللہ ﷺ سے سوال کیا گیا: آپ ہمیں باہر بھیجتے ہیں اور کبھی ایسا ہوتا ہے کہ ہم ایسے لوگوں کے ہاں قیام کرتے ہیں جو ہماری مہمانداری نہیں کرتے تو اس کے بارے میں آپ کی کیا رائے ہے؟ آپ نے فرمایا: ''اگر تم کسی کے ہاں قیام کرو اور وہ تمہاری اس طرح مہمانداری کریں جیسا کہ انہیں ایک مہمان کی کرنی چاہیے تو ان کی مہمان نوازی قبول کرو اور اگر وہ (ایسا) نہ کریں تو ان سے اپنا حق مہمانی وصول کرو۔'' (صحيح البخاري، المظالم، باب: 18 حديث:2461)
کسی نے کسی پر ظلم و زیادتی کا ارتکاب کیا ہے تو بقدر ظلم و زیادتی اس کا بدلہ لینا جائز ہے۔

pagans), and be not distressed because of what they plot.

(سازشیں) کرتے ہیں ⑫⑦

128. Truly, Allāh is with those who fear Him (keep their duty to Him),[1] and those who are *Muhsinūn* (good-doers. See the footnote of V.9:120).

بلاشبہ اللہ ان کے ساتھ ہے جنھوں نے پرہیزگاری کی اور وہ احسان کرتے ہوں [1] ⑫⑧

إِنَّ اللَّهَ مَعَ الَّذِينَ اتَّقَوْا وَّالَّذِينَ هُمْ مُّحْسِنُونَ ⑫⑧ ع

ع 16/9/22

---

[1] (V.16:128) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "The deeds of anyone of you will not save you [from the (Hell) Fire]." They said, "Even you (will not be saved by your deeds), O Allāh's Messenger?" He said, "No, even I (will not be saved) unless and until Allāh bestows His Mercy on me and protects me with His Grace. Therefore, do good deeds properly, sincerely and moderately, and worship Allāh in the forenoon and in the afternoon and during a part of the night, and always adopt a middle, moderate, regular course whereby you will reach your target (Paradise)." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6463 (O.P.470)]

① یہ نیکی اور پرہیزگاری ہی دراصل اللہ کی رحمت حاصل کرنے کا ذریعہ ہے اور رحمت الٰہی کے بغیر کسی کی بھی نجات کی امید نہیں حتیٰ کہ انبیاء ﷺ کی بھی نہیں جیسا کہ حدیث میں ہے: رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم میں سے کسی کے اعمال اسے (جہنم کی آگ سے) نجات نہیں دلائیں گے۔'' لوگوں نے عرض کیا: اے اللہ کے رسول! کیا آپ ﷺ کو بھی؟ فرمایا: ''مجھے بھی نہیں مگر یہ کہ اللہ تعالیٰ مجھے اپنی رحمت میں چھپا لے (مجھ پر اپنی رحمت کا سایہ کر دے) لہٰذا تم اخلاص اور اعتدال کے ساتھ نیک اعمال بجالاؤ (تم سیدھی راہ اور میانہ روی اختیار کرو) صبح، شام اور رات کے آخری حصے میں اللہ کی عبادت کرو اور ہمیشہ اعتدال (میانہ روی) کی راہ اختیار کرو۔ یہاں تک کہ منزل مقصود (جنت) پر جا پہنچو۔'' (صحیح البخاری، الرقاق، باب: 18 حدیث: 6463)

| Sūrat Al-Isrā' (The Journey by Night) 17 | سورۂ بنی اسرائیل | اٰیَاتُهَا 111 (17) سُوْرَةُ بَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ مَكِّيَّةٌ (50) رُكُوْعَاتُهَا 12 |
|---|---|---|
| *In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.* | اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
| **1.** Glorified (and Exalted) is He (Allāh) [above all that (evil) they associate with Him] (*Tafsir Qurtubī*)[1] Who took His slave (Muhammad ﷺ) for a journey by night from *Al-Masjid Al-Harām* (at Makkah) to *Al-Masjid Al-Aqsā* (in Jerusalem), the neighbourhood whereof We have blessed, in order that We might show him (Muhammad ﷺ) of Our *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.). Verily, He is the All-Hearer, the All-Seer.[2] | پاک ہے وہ (اللہ) جو اپنے بندے کو رات کے ایک حصے میں مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک لے گیا جس کے ماحول کو ہم نے برکت دی ہے، تاکہ ہم اسے اپنی کچھ نشانیاں دکھائیں۔① بے شک وہی خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہے① | سُبْحٰنَ الَّذِیْٓ اَسْرٰی بِعَبْدِهٖ لَيْلًا مِّنَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ اِلَى الْمَسْجِدِ الْاَقْصَا الَّذِیْ بٰرَكْنَا حَوْلَهٗ لِنُرِيَهٗ مِنْ اٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْبَصِيْرُ ① |
| **2.** And We gave Mūsā (Moses) the Scripture and made it a guidance for the Children of Israel (saying): "Take none other than Me as (your) *Wakīl* (Protector, Lord, or Disposer of your affairs, etc). | اور ہم نے موسیٰ کو کتاب (تورات) دی اور ہم نے اسے بنی اسرائیل کے لیے ہدایت بنایا (اور انھیں حکم دیا) کہ تم میرے سوا کسی کو کارساز نہ ٹھہراؤ② | وَاٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ وَجَعَلْنٰهُ هُدًى لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِيْلَ اَلَّا تَتَّخِذُوْا مِنْ دُوْنِیْ وَكِيْلًا ؕ② |
| **3.** "O offspring of those whom We carried (in the ship) with Nūh (Noah)! Verily, he was a grateful slave." | اے ان لوگوں کی اولاد جنھیں ہم نے نوح کے ساتھ (کشتی میں) سوار کیا تھا! بے شک وہ شکر گزار بندہ تھا③ | ذُرِّيَّةَ مَنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوْحٍ ؕ اِنَّهٗ كَانَ عَبْدًا شَكُوْرًا ③ |

---

[1] (V.17:1) وقد روى طلحة بن عبيدالله أنه قال للنبي ﷺ ما معنى سبحان الله؟ قال تنزيه الله من كل سوء؛

Narrated Talhah bin 'Ubaidullāh: I asked the Prophet ﷺ about the meaning of *Subhān Allāh*. He ﷺ said: "(It means:) Glorified (and Exalted) is He (Allāh) [above all that (evil) they associate with Him]."

[2] (V.17:1) Narrated Jābir bin 'Abdullāh رضي الله عنهما that he heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "When the people of Quraish did not believe me [i.e. in the story of my *Isrā'* — (Night Journey)], I stood up in Al-Hijr and Allāh displayed Jerusalem in front of me, and I began describing it to them while I was looking at it." [*Sahih Al-Bukhari*, 5/3886 (O.P.226)]

① اس میں اللہ تعالیٰ نے [إِسْرَاء] کا تذکرہ فرمایا ہے اور معراج کا ذکر (سورۂ نجم:53) میں آئے گا۔ مسجد حرام سے مسجد اقصیٰ تک کا سفر [إِسْرَاء] اور مسجد اقصیٰ (بیت المقدس) سے آسمانوں کا سفر [مِعْرَاج] کہلاتا ہے۔ یہ اسرا و معراج نبی ﷺ کا ایک نہایت عظیم الشان معجزہ ہے۔ معجزہ ہوتا ہی وہ ہے جو صرف اللہ تعالیٰ کی قدرت سے ظہور پذیر ہو۔ نبی کا کوئی اختیار اس میں شامل نہ ہو۔ اس لیے اس واقعے کو روحانی سیر یا خواب باور کرانا بالکل غلط ہے۔ آپ ﷺ کو معراج عالم بیداری میں [بِجَسَدِهِ الْعُنْصُرِی] ہی کرائی گئی ہے۔ یہ خواب کا واقعہ یا کشف نہیں ہے، اگر ایسا ہوتا تو کفار کے لیے اس کے جھٹلانے کا کوئی جواز نہ ہوتا لیکن کفار مکہ نے اسے جھٹلایا اور نبی ﷺ کو ان کے مشکل سوالات کا سامنا کرنا پڑا جس کی وجہ سے آپ کو شدید بے چینی بھی ہوئی۔ اگر یہ خواب ہوتا تو نبی ﷺ آسانی سے یہ کہہ کر چھٹکارا حاصل کر سکتے تھے: ''میں تو خواب بیان کر رہا ہوں، تم مجھ سے یہ سوالات کیوں کر رہے ہو؟'' لیکن آپ ﷺ نے ایسا نہیں فرمایا، بلکہ سخت پریشان ہوئے جس پر اللہ تعالیٰ نے سارے حجاب دور کر کے بیت المقدس آپ کے سامنے کر دیا جیسا کہ حدیث میں ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب قریش نے مجھے (میرے رات کے سفر کے سلسلے میں) جھٹلایا تو میں مقام حِجر (حَطِیم) میں کھڑا ہو گیا تو اللہ تعالیٰ نے بیت المقدس کو میرے سامنے کر دیا اور میں نے ان (قریش) کو اس کی نشانیاں بتانا شروع کر دیں جبکہ میں اُس کی طرف دیکھ رہا تھا۔'' (صحيح البخاري، مناقب الأنصار، باب:41-حديث: 3886) اِسرا و معراج کا یہ واقعہ صحیح اَحادیث میں تفصیل کے ساتھ بیان کیا گیا ہے۔

وَقَضَيْنَآ إِلَىٰ بَنِيٓ إِسْرَٰٓءِيلَ فِي ٱلْكِتَٰبِ لَتُفْسِدُنَّ فِي ٱلْأَرْضِ مَرَّتَيْنِ وَلَتَعْلُنَّ عُلُوًّا كَبِيرًا ④

اور ہم نے بنی اسرائیل کو کتاب (تورات) میں فیصلہ سنا دیا کہ تم زمین میں دوبار ضرور فساد کرو گے اور ضرور بہت بڑی سرکشی کرو گے④

**4.** And We decreed for the Children of Israel in the Scripture: indeed you would do mischief in the land twice and you will become tyrants and extremely arrogant!

فَإِذَا جَآءَ وَعْدُ أُولَىٰهُمَا بَعَثْنَا عَلَيْكُمْ عِبَادًا لَّنَآ أُو۟لِي بَأْسٍ شَدِيدٍ فَجَاسُوا۟ خِلَٰلَ ٱلدِّيَارِ ۚ وَكَانَ وَعْدًا مَّفْعُولًا ⑤

پھر جب دونوں میں سے پہلا وعدہ آیا تو ہم نے تم پر اپنے سخت جنگجو بندے بھیج دیے، چنانچہ وہ (فساد انگیزی کے لیے) شہروں کے درمیان گھس (پھیل) گئے اور یہ وعدہ (پورا) کیا ہوا تھا⑤

**5.** So, when the promise came for the first of the two, We sent against you slaves of Ours given to terrible warfare. They entered the very innermost parts of your homes. And it was a promise (completely) fulfilled.

ثُمَّ رَدَدْنَا لَكُمُ ٱلْكَرَّةَ عَلَيْهِمْ وَأَمْدَدْنَٰكُم بِأَمْوَٰلٍ وَبَنِينَ وَجَعَلْنَٰكُمْ أَكْثَرَ نَفِيرًا ⑥

پھر ہم نے پھیر کر تمھیں ان پر غلبہ دیا اور تمھیں مال اور بیٹوں کے ساتھ مدد دی اور ہم نے تمھیں نفری میں خوب زیادہ کر دیا⑥

**6.** Then We gave you a return of victory over them. And We helped you with wealth and children and made you more numerous in man-power.

إِنْ أَحْسَنتُمْ أَحْسَنتُمْ لِأَنفُسِكُمْ ۖ وَإِنْ أَسَأْتُمْ فَلَهَا ۚ فَإِذَا جَآءَ وَعْدُ ٱلْءَاخِرَةِ لِيَسُـۥٓـُٔوا۟ وُجُوهَكُمْ وَلِيَدْخُلُوا۟ ٱلْمَسْجِدَ كَمَا دَخَلُوهُ أَوَّلَ مَرَّةٍ وَلِيُتَبِّرُوا۟ مَا عَلَوْا۟ تَتْبِيرًا ⑦

اگر تم بھلائی کرو گے تو اپنے ہی نفس کے لیے کرو گے اور اگر برائی کرو گے تو (وہ بھی) اسی کے لیے ہوگی پھر جب آخری بار کا وعدہ آیا (تو ایک اور قوم تم پر غالب آئی) تاکہ وہ تمھارے چہرے بگاڑ دیں اور مسجد (اقصیٰ) میں داخل ہو جائیں جیسے پہلی بار اس میں داخل ہوئے تھے، اور تاکہ وہ جس پر غلبہ پائیں اسے یکسر تباہ کر دیں⑦

**7.** (And We said): "If you do good, you do good for your ownselves, and if you do evil (you do it) against yourselves." Then, when the second promise came to pass, (We permitted your enemies) to disgrace your faces and to enter the mosque (of Jerusalem) as they had entered it before, and to destroy with utter destruction all that fell in their hands.

عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَن يَرْحَمَكُمْ ۚ وَإِنْ عُدتُّمْ عُدْنَا ۘ وَجَعَلْنَا جَهَنَّمَ لِلْكَٰفِرِينَ حَصِيرًا ⑧

قریب ہے کہ تمھارا رب تم پر رحم کرے اور اگر تم پھر دوبارہ (سرکشی) کرو گے تو ہم بھی دوبارہ (وہی معاملہ) کریں گے اور ہم نے جہنم کو کافروں کے لیے قید خانہ بنایا ہے⑧

**8.** [And We said in the Taurāt (Torah)]: "It may be that your Lord may show mercy to you, but if you return (to sins), We shall return (to Our punishment). And We have made Hell a prison for the disbelievers.

إِنَّ هَٰذَا ٱلْقُرْءَانَ يَهْدِي لِلَّتِي هِيَ أَقْوَمُ وَيُبَشِّرُ ٱلْمُؤْمِنِينَ ٱلَّذِينَ يَعْمَلُونَ ٱلصَّٰلِحَٰتِ أَنَّ لَهُمْ أَجْرًا كَبِيرًا ⑨

بے شک یہ قرآن وہ راہ بتاتا ہے جو سب سے سیدھی ہے اور مومنوں کو بشارت دیتا ہے جو نیک کام کرتے ہیں کہ یقیناً ان کے لیے بہت بڑا اجر ہے⑨

**9.** Verily, this Qur'ān guides to that which is most just and right and gives glad tidings to the believers (in the Oneness of Allāh and His Messenger Muhammad ﷺ), who work deeds of righteousness, that they shall have a great reward (Paradise).

وَأَنَّ ٱلَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِٱلْءَاخِرَةِ أَعْتَدْنَا لَهُمْ عَذَابًا أَلِيمًا ⑩

اور یہ کہ بلاشبہ جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے ان کے لیے ہم نے نہایت دردناک عذاب تیار

**10.** And that those who believe not in the Hereafter, for them We have prepared a painful

torment (Hell). | کیا ہے⑩

وَيَدۡعُ الۡاِنۡسَانُ بِالشَّرِّ دُعَآءَهٗ بِالۡخَيۡرِ ؕ وَكَانَ الۡاِنۡسَانُ عَجُوۡلًا ⑪

اور انسان برائی کی دعا ایسے مانگتا ہے جیسے اس کی بھلائی کی دعا ہو۔ اور انسان بہت عجلت والا ہے⑪

11. And man invokes (Allāh) for evil as he invokes (Allāh) for good and man is ever hasty [i.e., if he is angry with somebody, he invokes (saying): "O Allāh! Curse him," and that one should not do, but one should be patient].

وَجَعَلۡنَا الَّيۡلَ وَالنَّهَارَ اٰيَتَيۡنِ فَمَحَوۡنَاۤ اٰيَةَ الَّيۡلِ وَجَعَلۡنَاۤ اٰيَةَ النَّهَارِ مُبۡصِرَةً لِّتَبۡتَغُوۡا فَضۡلًا مِّنۡ رَّبِّكُمۡ وَلِتَعۡلَمُوۡا عَدَدَ السِّنِيۡنَ وَالۡحِسَابَ ؕ وَكُلَّ شَىۡءٍ فَصَّلۡنٰهُ تَفۡصِيۡلًا ⑫

اور ہم نے رات اور دن کو دو نشانیاں بنایا، پھر ہم نے رات کی نشانی تو محو (بے نور) کر دی اور دن کی نشانی روشن بنائی تا کہ تم اپنے رب کا فضل تلاش کرو، اور تا کہ تم برسوں کی گنتی اور حساب جان لو۔ اور ہم نے ہر چیز خوب تفصیل سے بیان کر دی ہے⑫

12. And We have appointed the night and the day as two *Ayāt* (signs etc.). Then, We have obliterated the sign of the night (with darkness) while We have made the sign of the day illuminating, that you may seek bounty from your Lord, and that you may know the number of the years and the reckoning. And We have explained everything (in detail) with full explanation.

وَكُلَّ اِنۡسَانٍ اَلۡزَمۡنٰهُ طٰٓئِرَهٗ فِىۡ عُنُقِهٖ ؕ وَنُخۡرِجُ لَهٗ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ كِتٰبًا يَّلۡقٰٮهُ مَنۡشُوۡرًا ⑬

اور ہم نے ہر انسان کا عمل (نامہ) اس کی گردن سے لگا دیا ہے اور قیامت کے دن ہم اس کے لیے ایک کتاب نکالیں گے① جس سے وہ ملے گا جبکہ وہ کھلی ہو گی⑬

13. And We have fastened every man's deeds [1] to his neck, and on the Day of Resurrection, We shall bring out for him a Book which he will find wide open.

اِقۡرَاۡ كِتٰبَكَ ؕ كَفٰى بِنَفۡسِكَ الۡيَوۡمَ عَلَيۡكَ حَسِيۡبًا ؕ ⑭

(کہا جائے گا:) اپنا اعمال نامہ پڑھ، آج تیرا نفس ہی تیرا حساب لینے والا کافی ہے⑭

14. (It will be said to him): "Read your Book. You yourself are sufficient as a reckoner against you this Day."

مَنِ اهۡتَدٰى فَاِنَّمَا يَهۡتَدِىۡ لِنَفۡسِهٖ ۚ وَمَنۡ ضَلَّ فَاِنَّمَا يَضِلُّ عَلَيۡهَا ؕ وَلَا تَزِرُ وَازِرَةٌ وِّزۡرَ اُخۡرٰى ؕ وَمَا كُنَّا مُعَذِّبِيۡنَ حَتّٰى نَبۡعَثَ رَسُوۡلًا ⑮

جس نے ہدایت پائی تو بس وہ اپنے نفس کے لیے ہدایت پاتا ہے، اور جو گمراہ ہوا تو بس وہ اپنے نفس ہی پر گمراہ ہوتا ہے اور کوئی بوجھ اٹھانے والا کسی دوسرے کا بوجھ نہیں اٹھائے گا اور ہم اس وقت تک کسی کو عذاب نہیں دیتے یہاں تک کہ ہم کوئی رسول بھیج دیں⑮

15. Whoever goes right, then he goes right only for the benefit of his ownself. And whoever goes astray, then he goes astray to his own loss. No one laden with burdens can bear another's burden. And We never punish until We have sent a Messenger (to give warning).

---

[1] (V.17:13) Narrated Ibn Mas'ūd رضي الله عنه: A man asked the Prophet ﷺ: "What deeds are the best?" The Prophet ﷺ said: (1) To perform the (daily compulsory) *Salāt* (prayers) at their (early) stated fixed times; (2) To be good and dutiful to one's own parents; and (3) To participate in *Jihād* in Allāh's Cause." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/7534 (O.P.625)]

① یہ اعمال وہ ہوں گے جو انسان دنیا میں کر کے گیا ہوگا۔ اچھے یا برے دونوں قسم کے اعمال انسان کے سامنے پیش کر دیے جائیں گے اور ان کی روشنی میں اس کے جنت یا دوزخ میں جانے کا فیصلہ ہوگا۔ اس لیے ضرورت ہے کہ انسان دنیا میں زیادہ سے زیادہ اچھے عمل کرے۔ اچھے اور چند فضیلت والے عمل ذیل کی حدیث میں بیان کیے گئے ہیں: نبی کریم ﷺ نے فرمایا: ''(روزانہ فرض) نمازیں ان کے مقررہ اوقات میں ادا کرنا والدین کے ساتھ نیکی کرنا اور ان کی فرمانبرداری کرنا پھر اللہ کی راہ میں جہاد کرنا۔'' (صحیح البخاری، کتاب التوحید، باب: 48 حدیث: 7534)

وَاِذَآ اَرَدْنَآ اَنْ نُّهْلِكَ قَرْيَةً اَمَرْنَا مُتْرَفِيْهَا فَفَسَقُوْا فِيْهَا فَحَقَّ عَلَيْهَا الْقَوْلُ فَدَمَّرْنٰهَا تَدْمِيْرًا ⑯

اور جب ہم کسی بستی کو ہلاک کرنا چاہتے ہیں تو اس کے متکبر امراء کو حکم دیتے ہیں، پھر وہ اس میں نافرمانی کرنے لگتے ہیں، چنانچہ اس بستی پر (عذاب کی) بات ثابت ہو جاتی ہے، تب ہم اسے مکمل طور پر تباہ کر ڈالتے ہیں⑯

**16.** And when We decide to destroy a town (population), We (first) send a definite order (to obey Allāh and be righteous) to those among them [or We (first) increase in number those of its population] who lead a life of luxury. Then, they transgress therein, and thus the word (of torment) is justified against it (them). Then We destroy it with complete destruction.

وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنَ الْقُرُوْنِ مِنْۢ بَعْدِ نُوْحٍ ۭ وَكَفٰى بِرَبِّكَ بِذُنُوْبِ عِبَادِهٖ خَبِيْرًۢا بَصِيْرًا ⑰

اور ہم نے نوح کے بعد کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں اور آپ کا رب کافی ہے اپنے بندوں کے گناہوں کی خوب خبر رکھنے والا، (انھیں) خوب دیکھنے والا⑰

**17.** And how many generations have We destroyed after Nūh (Noah)! And Sufficient is your Lord as Well-Acquainted and All-Beholder of the sins of His slaves.

مَنْ كَانَ يُرِيْدُ الْعَاجِلَةَ عَجَّلْنَا لَهٗ فِيْهَا مَا نَشَاۗءُ لِمَنْ نُّرِيْدُ ثُمَّ جَعَلْنَا لَهٗ جَهَنَّمَ ۚ يَصْلٰىهَا مَذْمُوْمًا مَّدْحُوْرًا ⑱

جو کوئی جلدی والی (دنیا) چاہے تو ہم اسی (دنیا) میں جس کے لیے چاہیں جس قدر چاہیں جلد عطا کرتے ہیں، پھر اس کے لیے ہم جہنم ٹھہرا دیتے ہیں، وہ اس میں مذموم اور دھتکارا ہوا داخل ہوگا⑱

**18.** Whoever desires the quick-passing (transitory enjoyment of this world), We readily grant him what We will for whom We like. Then, afterwards, We have appointed for him Hell; he will burn therein disgraced and rejected (far away from Allāh's Mercy).

وَمَنْ اَرَادَ الْاٰخِرَةَ وَسَعٰى لَهَا سَعْيَهَا وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَاُولٰۗىِٕكَ كَانَ سَعْيُهُمْ مَّشْكُوْرًا ⑲

اور جو آخرت چاہے اور اس کے لیے پوری پوری سعی کرے، جبکہ وہ مومن ہو، تو یہی لوگ ہیں جن کی سعی قابل قدر ہے⑲

**19.** And whoever desires the Hereafter and strives for it, with the necessary effort due for it (i.e. does righteous deeds of Allāh's obedience) while he is a believer (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) — then such are the ones whose striving shall be appreciated, (thanked and rewarded by Allāh).

كُلًّا نُّمِدُّ هٰٓؤُلَاۗءِ وَهٰٓؤُلَاۗءِ مِنْ عَطَاۗءِ رَبِّكَ ۭ وَمَا كَانَ عَطَاۗءُ رَبِّكَ مَحْظُوْرًا ⑳

ہم ہر ایک کو آپ کے رب کی عطا سے نوازتے ہیں، اُن کو بھی اور اِن کو بھی، اور تیرے رب کی عطا (کسی سے) روکی ہوئی نہیں⑳

**20.** On each—these as well as those— We bestow from the Bounties of your Lord. And the Bounties of your Lord can never be forbidden.

اُنْظُرْ كَيْفَ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ عَلٰي بَعْضٍ ۭ وَلَلْاٰخِرَةُ اَكْبَرُ دَرَجٰتٍ وَّاَكْبَرُ تَفْضِيْلًا ㉑

دیکھیے! کس طرح ہم نے بعض کو بعض پر فضیلت دی؟ اور یقیناً آخرت درجوں میں بڑھ کر ہے اور فضیلت دینے میں (بھی) بڑھ کر ہے㉑

**21.** See how We prefer some of them to others (in this world), and verily, the Hereafter will be greater in degrees and greater in preferment.

لَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَقْعُدَ مَذْمُوْمًا مَّخْذُوْلًا ﴿22﴾ ع 2/12/2

آپ اللہ کے ساتھ کوئی دوسرا معبود نہ ٹھہرائیں، (ورنہ) پھر آپ مذمت کیے ہوئے اور بے کس ہو کر بیٹھے رہیں گے ﴿22﴾

**22.** Set not up with Allāh any other *ilāh* (god), (O man)! (This Verse is addressed to Prophet Muhammad ﷺ, but its implication is general to all mankind), or you will sit down reproved, forsaken (in the Hell-fire).

وَقَضٰى رَبُّكَ اَلَّا تَعْبُدُوْٓا اِلَّآ اِيَّاهُ وَبِالْوَالِدَيْنِ اِحْسَانًا ۭ اِمَّا يَبْلُغَنَّ عِنْدَكَ الْكِبَرَ اَحَدُهُمَآ اَوْ كِلٰهُمَا فَلَا تَقُلْ لَّهُمَآ اُفٍّ وَّلَا تَنْهَرْهُمَا وَقُلْ لَّهُمَا قَوْلًا كَرِيْمًا ﴿23﴾

اور آپ کے رب نے فیصلہ کر دیا کہ تم اس کے سوا کسی کی عبادت نہ کرو، اور والدین سے اچھا سلوک کرو، اگر ان دونوں میں سے ایک یا دونوں تیرے ہاں بڑھاپے کو پہنچ جائیں تو تُو ان سے ''اف'' تک نہ کہہ اور انھیں مت جھڑک، اور ان سے نرم (لہجے میں ادب واحترام سے) بات کر ﴿23﴾

**23.** And your Lord has decreed that you worship none but Him. And that you be dutiful to your parents. If one of them or both of them attain old age in your life, say not to them a word of disrespect, nor shout at them but address them in terms of honour.

وَاخْفِضْ لَهُمَا جَنَاحَ الذُّلِّ مِنَ الرَّحْمَةِ وَقُلْ رَّبِّ ارْحَمْهُمَا كَمَا رَبَّيٰنِيْ صَغِيْرًا ﴿24﴾

اور ان کے لیے رحم دلی سے عاجزی کے ساتھ اپنا بازو (پہلو) جھکائے رکھ اور کہہ: میرے رب! ان دونوں پر رحم فرما جیسے انھوں نے بچپن میں میری پرورش کی ﴿24﴾

**24.** And lower to them the wing of submission and humility through mercy, and say: "My Lord! Bestow on them Your Mercy as they did bring me up when I was young."

رَبُّكُمْ اَعْلَمُ بِمَا فِيْ نُفُوْسِكُمْ ۭ اِنْ تَكُوْنُوْا صٰلِحِيْنَ فَاِنَّهٗ كَانَ لِلْاَوَّابِيْنَ غَفُوْرًا ﴿25﴾

تمھارا رب خوب جانتا ہے جو کچھ تمھارے نفسوں میں ہے، اگر تم صالح ہو گئے تو بلاشبہ وہ (اپنی طرف) رجوع کرنے والوں کو بہت بخشنے والا ہے ﴿25﴾

**25.** Your Lord knows best what is in your inner-selves. If you are righteous, then, verily, He is Ever Most Forgiving to those who turn to Him again and again in obedience, and in repentance.

وَاٰتِ ذَا الْقُرْبٰى حَقَّهٗ وَالْمِسْكِيْنَ وَابْنَ السَّبِيْلِ وَلَا تُبَذِّرْ تَبْذِيْرًا ﴿26﴾

اور قرابت دار کو اس کا حق دے اور مسکین اور مسافر کو بھی،① اور فضول خرچی سے مال نہ اڑا② ﴿26﴾

**26.** And give to the kinsman his due and to the *Miskīn*[1] (needy) and to the wayfarer. But spend not wastefully (your wealth) in the manner of a spendthrift.[2] [*Tafsir At-Tabarī* (Verse 9:60)]

اِنَّ الْمُبَذِّرِيْنَ كَانُوْٓا اِخْوَانَ الشَّيٰطِيْنِ ۭ وَكَانَ الشَّيْطٰنُ لِرَبِّهٖ كَفُوْرًا ﴿27﴾

بے شک فضول خرچ شیاطین کے بھائی ہیں اور شیطان اپنے رب کا سخت ناشکرا ہے ﴿27﴾

**27.** Verily, the spendthrifts are brothers of the *Shayātīn* (devils), and the *Shaitān* (Devil-Satan) is ever ungrateful to his Lord.

وَاِمَّا تُعْرِضَنَّ عَنْهُمُ ابْتِغَاۗءَ رَحْمَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ تَرْجُوْهَا فَقُلْ لَّهُمْ قَوْلًا مَّيْسُوْرًا ﴿28﴾

اور اگر تُو اپنے رب کی رحمت تلاش کرنے کے لیے، جس کی تو امید رکھتا ہے، ان (عزیزواقارب) سے اعراض ہی کرے تو تُو ان سے ایسی بات کہہ جس

**28.** And if you (O Muhammad ﷺ) turn away from them (kindred, needy, wayfarer, whom We have ordered you to give

[1] (V.17:26) See the footnote of (V.2:83).

[2] (V.17:26) You have to follow a middle course in your spendings – neither a miser nor a spendthrift, and not to be like those who spend in the disobedience of Allāh and His Messenger ﷺ.

① اس میں حسن اخلاق کی تعلیم دی گئی ہے۔ مزید ملاحظہ ہو: (سورۂ بقرہ 2: 83)

② یعنی تمھیں اپنے اخراجات میں میانہ روی اختیار کرنی چاہیے۔ بخیل نہ فضول خرچ اور نہ ان لوگوں کی طرح ہی ہونا چاہیے جو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی نافرمانی میں مال خرچ کرتے ہیں۔

میں آسانی ہو ﴿٢٨﴾

their rights, but if you have no money at the time they ask you for it) and you are awaiting a mercy from your Lord for which you hope, then, speak to them a soft, kind word (i.e. Allāh will give me and I shall give you).

وَلَا تَجْعَلْ يَدَكَ مَغْلُولَةً إِلَىٰ عُنُقِكَ وَلَا تَبْسُطْهَا كُلَّ الْبَسْطِ فَتَقْعُدَ مَلُومًا مَّحْسُورًا ﴿٢٩﴾

اور اپنا ہاتھ اپنی گردن کے ساتھ بندھا نہ رکھ اور نہ اسے پوری طرح کھول دے کہ پھر ملامت زدہ، تھکا ہارا ہو کر بیٹھ رہے ﴿٢٩﴾

**29.** And let not your hand be tied (like a miser) to your neck, nor stretch it forth to its utmost reach (like a spendthrift), so that you become blameworthy and in severe poverty.

إِنَّ رَبَّكَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَن يَشَاءُ وَيَقْدِرُ ۚ إِنَّهُ كَانَ بِعِبَادِهِ خَبِيرًا بَصِيرًا ﴿٣٠﴾

بلاشبہ آپ کا رب جس کے لیے چاہے رزق کھول دیتا ہے اور تنگ (بھی) کر دیتا ہے، بے شک وہ اپنے بندوں کی خوب خبر رکھنے والا، خوب دیکھنے والا ہے ﴿٣٠﴾

**30.** Truly, your Lord enlarges the provision for whom He wills and straitens (for whom He wills). Verily, He is Ever Well-Acquainted, All-Seer of His slaves.

وَلَا تَقْتُلُوا أَوْلَادَكُمْ خَشْيَةَ إِمْلَاقٍ ۖ نَّحْنُ نَرْزُقُهُمْ وَإِيَّاكُمْ ۚ إِنَّ قَتْلَهُمْ كَانَ خِطْئًا كَبِيرًا ﴿٣١﴾

اور تم اپنی اولاد کو غریبی کے ڈر سے قتل نہ کرو، ہم انھیں بھی رزق دیتے ہیں اور تمھیں بھی، بے شک ان کا قتل کبیرہ گناہ ہے ﴿٣١﴾

**31.** And kill not your children for fear of poverty.[1] We shall provide for them as well as for you. Surely, the killing of them is a great sin.

وَلَا تَقْرَبُوا الزِّنَىٰ ۖ إِنَّهُ كَانَ فَاحِشَةً وَسَاءَ سَبِيلًا ﴿٣٢﴾

اور تم زنا کے قریب مت جاؤ، یقیناً وہ بے حیائی اور بری راہ ہے ﴿٣٢﴾

**32.** And come not near to illegal sexual intercourse. Verily, it is a *Fāhishah* (i.e. anything that transgresses its limits: a great sin), and an evil way (that leads one to Hell unless Allāh forgives him).

وَلَا تَقْتُلُوا النَّفْسَ الَّتِي حَرَّمَ اللَّهُ إِلَّا بِالْحَقِّ ۗ وَمَن قُتِلَ مَظْلُومًا فَقَدْ جَعَلْنَا لِوَلِيِّهِ سُلْطَانًا فَلَا يُسْرِف فِّي الْقَتْلِ ۖ إِنَّهُ كَانَ مَنصُورًا ﴿٣٣﴾

اور تم اس جان کو قتل نہ کرو جسے اللہ نے حرام کیا ہے، سوائے حق کے۔ اور جو ظلم سے قتل کیا جائے تو ہم نے اس کے وارث کو غلبہ دیا ہے، چنانچہ وہ قتل (قصاص) میں زیادتی نہ کرے، بے شک وہ مدد کیا ہوا ہے ﴿٣٣﴾

**33.** And do not kill anyone whose killing Allāh has forbidden, except for a just cause. And whoever is killed wrongfully (*Mazlūman* intentionally with hostility and oppression and not by mistake), We have given his heir the authority [to demand *Qisās*, Law of Equality in punishment or to forgive, or to take *Diyah* (blood money)]. But let him not exceed limits in the matter of taking life (i.e. he should not kill except the killer). Verily, he is helped (by the

[1] (V.17:31) See the footnote of (V.2:22).

Islāmic law).[1]

وَلَا تَقْرَبُوْا مَالَ الْيَتِيْمِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ حَتّٰى يَبْلُغَ اَشُدَّهٗ ۖ وَاَوْفُوْا بِالْعَهْدِ ۖ اِنَّ الْعَهْدَ كَانَ مَسْئُوْلًا ﴿34﴾

اور تم یتیم کے مال کے قریب نہ جاؤ، سوائے اس کے جو احسن طریقہ ہو، حتیٰ کہ وہ اپنی جوانی کو پہنچ جائے اور تم عہد پورا کرو، بے شک عہد کی بابت سوال کیا جائے گا﴿34﴾

**34.** And come not near to the orphan's property except to improve it, until he attains the age of full strength. And fulfil (every) covenant. Verily, the covenant will be questioned about.

وَاَوْفُوا الْكَيْلَ اِذَا كِلْتُمْ وَزِنُوْا بِالْقِسْطَاسِ الْمُسْتَقِيْمِ ۭ ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ﴿35﴾

اور جب ماپ کر دو تو تم ماپ پورا کرو اور سیدھی ترازو سے تولو، یہ بہترین اور انجام کار کے لحاظ سے بہت اچھا ہے﴿35﴾

**35.** And give full measure when you measure, and weigh with a balance that is straight. That is good (advantageous) and better in the end.

وَلَا تَقْفُ مَا لَيْسَ لَكَ بِهٖ عِلْمٌ ۭ اِنَّ السَّمْعَ وَالْبَصَرَ وَالْفُؤَادَ كُلُّ اُولٰۗىِٕكَ كَانَ عَنْهُ مَسْئُوْلًا ﴿36﴾

اور جس بات کا آپ کو علم ہی نہیں اس کے پیچھے نہ لگیں، بے شک کان، آنکھ اور دل، ان میں سے ہر ایک کی بابت سوال کیا جائے گا﴿36﴾

**36.** And follow not (O man, i.e., say not or do not or witness not) that of which you have no knowledge.[2] Verily, the hearing, and the sight, and the heart of each of those ones will be questioned (by Allāh).

وَلَا تَمْشِ فِي الْاَرْضِ مَرَحًا ۚ اِنَّكَ لَنْ تَخْرِقَ الْاَرْضَ وَلَنْ تَبْلُغَ الْجِبَالَ طُوْلًا ﴿37﴾

اور زمین پر اکڑ کر مت چل، بلاشبہ تُو نہ تو کبھی زمین پھاڑ سکتا ہے اور نہ کبھی لمبائی میں پہاڑوں تک پہنچ سکتا ہے﴿37﴾

**37.** And walk not on the earth with conceit and arrogance. Verily, you can neither rend nor penetrate the earth nor can you attain a stature like the mountains in height.

كُلُّ ذٰلِكَ كَانَ سَيِّئُهٗ عِنْدَ رَبِّكَ مَكْرُوْهًا ﴿38﴾

یہ سارے (مذکورہ) کام، ان کی برائی آپ کے رب کے نزدیک ناپسندیدہ ہے﴿38﴾

**38.** All the bad aspects of these (the above mentioned things) are hateful to your Lord.

ذٰلِكَ مِمَّآ اَوْحٰٓى اِلَيْكَ رَبُّكَ مِنَ الْحِكْمَةِ ۭ وَلَا تَجْعَلْ مَعَ اللّٰهِ اِلٰـهًا اٰخَرَ فَتُلْقٰى فِيْ جَهَنَّمَ مَلُوْمًا مَّدْحُوْرًا ﴿39﴾

یہ وہ حکمت کی باتیں ہیں جو آپ کے رب نے آپ کی طرف وحی کی ہیں۔ اور اللہ کے ساتھ کوئی اور معبود نہ ٹھہراؤ، ورنہ جہنم میں ملامت زدہ، دھتکارے ہوئے ڈالے جاؤ گے﴿39﴾

**39.** This is (part) of *Al-Hikmah* (wisdom, good manners and high character) which your Lord has revealed to you (O Muhammad ﷺ). And set not up with Allāh any other *ilāh* (god) lest you should be thrown into Hell, blameworthy and rejected (from Allāh's Mercy).

اَفَاَصْفٰىكُمْ رَبُّكُمْ بِالْبَنِيْنَ وَاتَّخَذَ مِنَ الْمَلٰۗىِٕكَةِ اِنَاثًا ۭ اِنَّكُمْ لَتَقُوْلُوْنَ قَوْلًا عَظِيْمًا ﴿40﴾ ع 10 4

کیا پھر تمھارے رب نے تمھیں بیٹوں کے لیے چن لیا اور (اپنے لیے) فرشتوں میں سے بیٹیاں بنا لیں؟ بلاشبہ تم بہت بڑی (نازیبا اور خطرناک) بات کہتے ہو﴿40﴾

**40.** Has then your Lord (O pagans of Makkah!) preferred for you sons, and taken for Himself from among the angels daughters? Verily, you indeed utter an awful saying.

---

[1] (V.17:33) See the footnote of (V.2:22).

[2] (V.17:36) You have no knowledge: e.g., one's saying: "I have seen," while in fact he has not seen, or "I have heard," while he has not heard.

وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِي هَٰذَا الْقُرْآنِ لِيَذَّكَّرُوا ۖ وَمَا يَزِيدُهُمْ إِلَّا نُفُورًا ﴿٤١﴾

اور ہم نے اس قرآن میں پھیر پھیر کر (حقائق کو) بیان کیا ہے تاکہ وہ نصیحت پکڑیں، لیکن (یہ چیز) ان کو نفرت ہی میں زیادہ کرتی ہے ﴿۴۱﴾

**41.** And surely, We have explained [Our Promises, Warnings and (set forth many) examples] in this Qur'ān that they (the disbelievers) may take heed, but it increases them in naught save aversion.

قُل لَّوْ كَانَ مَعَهُ آلِهَةٌ كَمَا يَقُولُونَ إِذًا لَّابْتَغَوْا إِلَىٰ ذِي الْعَرْشِ سَبِيلًا ﴿٤٢﴾

کہہ دیجیے: اگر اس کے ساتھ اور معبود ہوتے، جیسا کہ وہ (مشرک) کہتے ہیں، تو وہ صاحب عرش (اللہ) تک پہنچنے کے لیے ضرور کوئی راہ تلاش کرتے ﴿۴۲﴾

**42.** Say (O Muhammad ﷺ to these polytheists, pagans): "If there had been other *ālihah* (gods) along with Him as they assert, then they would certainly have sought out a way to the Lord of the Throne (seeking His Pleasures and to be near to Him).

سُبْحَانَهُ وَتَعَالَىٰ عَمَّا يَقُولُونَ عُلُوًّا كَبِيرًا ﴿٤٣﴾

وہ پاک ہے اور وہ (مشرک) جو کچھ کہتے ہیں اس سے کہیں زیادہ اعلیٰ و بلند تر ہے ﴿۴۳﴾

**43.** Glorified and Exalted is He High above (the great falsehood) that they say! (i.e. forged statements that there are other gods along with Allāh, but He is Allāh, the One, the Self-Sufficient Master, Whom all creatures need. He begets not, nor was He begotten, and there is none comparable or coequal to Him).

تُسَبِّحُ لَهُ السَّمَاوَاتُ السَّبْعُ وَالْأَرْضُ وَمَن فِيهِنَّ ۚ وَإِن مِّن شَيْءٍ إِلَّا يُسَبِّحُ بِحَمْدِهِ وَلَٰكِن لَّا تَفْقَهُونَ تَسْبِيحَهُمْ ۗ إِنَّهُ كَانَ حَلِيمًا غَفُورًا ﴿٤٤﴾

ساتوں آسمان اور زمین اور جو (مخلوق) ان میں ہے اس (اللہ) کی تسبیح کرتے ہیں، اور کوئی چیز ایسی نہیں جو اس کی حمد کے ساتھ تسبیح نہ کرتی ہو، لیکن تم ان کی تسبیح کو نہیں سمجھتے، بے شک وہ نہایت حوصلے والا، بہت بخشنے والا ہے ﴿۴۴﴾

**44.** The seven heavens and the earth and all that is therein, glorify Him and there is not a thing but glorifies His Praise. But you understand not their glorification. Truly, He is Ever Forbearing, Oft-Forgiving.

وَإِذَا قَرَأْتَ الْقُرْآنَ جَعَلْنَا بَيْنَكَ وَبَيْنَ الَّذِينَ لَا يُؤْمِنُونَ بِالْآخِرَةِ حِجَابًا مَّسْتُورًا ﴿٤٥﴾

اور جب آپ قرآن پڑھتے ہیں تو ہم آپ کے اور ان لوگوں کے درمیان جو آخرت پر ایمان نہیں لاتے ایک مخفی پردہ ڈال دیتے ہیں *[1] ﴿۴۵﴾

**45.** And when you (Muhammad ﷺ) recite the Qur'ān, We put between you and those who believe not in the Hereafter, an invisible veil[1] (or screen their

[1] (V.17:45) It is said as regards (V.17:45) in the Book of *Tafsīr* (*Imâm Qurtubī*): Narrated Sa'īd bin Jubair رضي الله عنه: "When the *Sūrah* No. 111 (*Tabbat Yadā*) was revealed, the wife of Abu Lahab came looking for the Prophet ﷺ while Abu Bakr رضي الله عنه, was sitting beside him. Abu Bakr said to the Prophet ﷺ: "I wish if you get aside (or go away) as she is coming to us, she may harm you." The Prophet ﷺ said: "There will be a screen set between me and her." So she did not see him. She said to Abu Bakr: "Your companion is saying poetry against me," Abu Bakr said: "By Allāh, he does not say poetry." She said: "Do you believe that?" Then she left. Abu Bakr said, "O Allāh's Messenger! She did not see you." The Prophet ﷺ said: "An angel was screening me from her." (This *Hadīth* is quoted in *Musnad Abu Ya'la.*)

It is said that if the above Verse (17:45) is recited by a real believer (of Islāmic Monotheism) he will be screened from a disbeliever. (Allāh knows better.) (*Tafsīr Al-Qurtubī*, vol.10, page 269)

interpretation of those (things) over which you could not hold patience."

وَيَسْـَٔلُوْنَكَ عَنْ ذِي الْقَرْنَيْنِ ۭ قُلْ سَاَتْلُوْا عَلَيْكُمْ مِّنْهُ ذِكْرًا ۝83

اور (یہ لوگ) آپ سے ذوالقرنین کے متعلق پوچھتے ہیں۔ آپ کہہ دیجیے: عنقریب میں اس کا کچھ ذکر تمھارے سامنے تلاوت کروں گا۝83

**83.** And they ask you about Dhul-Qarnain. Say: "I shall recite to you something of his story."

اِنَّا مَكَّنَّا لَهٗ فِي الْاَرْضِ وَاٰتَيْنٰهُ مِنْ كُلِّ شَيْءٍ سَبَبًا ۝84

بے شک ہم نے اسے زمین میں اقتدار دیا اور اسے ہر چیز سے اسباب دیے۝84

**84.** Verily, We established him in the earth, and We gave him the means of everything.

فَاَتْبَعَ سَبَبًا ۝85

چنانچہ وہ سامان لے کر چلا۝85

**85.** So, he followed a way.

حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ مَغْرِبَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا تَغْرُبُ فِيْ عَيْنٍ حَمِئَةٍ وَّوَجَدَ عِنْدَهَا قَوْمًا ڛ قُلْنَا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّآ اَنْ تُعَذِّبَ وَاِمَّآ اَنْ تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ۝86

حتی کہ جب وہ غروب آفتاب کی جگہ پہنچا، اس نے اسے پایا کہ وہ سیاہ کیچڑ (دلدل) والے چشمے میں غروب ہو رہا ہے اور اس نے اس کے پاس ایک قوم پائی۔ ہم نے کہا: اے ذوالقرنین! (تجھے اختیار ہے) خواہ تو (انھیں) سزا دے، خواہ ان سے اچھا برتاؤ کرے۝86

**86.** Until, when he reached the setting place of the sun, he found it setting in a spring of black muddy (or hot) water. And he found near it a people. We (Allāh) said (by inspiration): "O Dhul-Qarnain! Either you punish them or treat them with kindness."

قَالَ اَمَّا مَنْ ظَلَمَ فَسَوْفَ نُعَذِّبُهٗ ثُمَّ يُرَدُّ اِلٰى رَبِّهٖ فَيُعَذِّبُهٗ عَذَابًا نُّكْرًا ۝87

اس نے کہا: رہا وہ جس نے ظلم کیا، تو اسے ہم عنقریب سزا دیں گے، پھر وہ اپنے رب کی طرف لوٹایا جائے گا، چنانچہ وہ اسے سخت ترین عذاب دے گا۝87

**87.** He said: "As for him (a disbeliever in the Oneness of Allāh) who does wrong, we shall punish him, and then he will be brought back to his Lord, Who will punish him with a terrible torment (Hell).

وَاَمَّا مَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَلَهٗ جَزَاۗءَۨ الْحُسْنٰى ۚ وَسَنَقُوْلُ لَهٗ مِنْ اَمْرِنَا يُسْرًا ۝88

اور رہا وہ جو ایمان لایا اور نیک عمل کیے تو اس کے لیے (اللہ کے ہاں) بدلے میں خوب تر بھلائی ہے، اور ہم لازماً اپنے کام میں سے اس کے لیے نہایت آسانی کا حکم دیں گے۝88

**88.** "But as for him who believes (in Allāh's Oneness) and works righteousness, he shall have the best reward (Paradise), and we (Dhul-Qarnain) shall speak to him mild words (as instructions)."

ثُمَّ اَتْبَعَ سَبَبًا ۝89

پھر وہ (اور) سامان لے کر چلا۝89

**89.** Then he followed (another) way,

حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ مَطْلِعَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا تَطْلُعُ عَلٰي قَوْمٍ لَّمْ نَجْعَلْ لَّهُمْ مِّنْ دُوْنِهَا سِتْرًا ۝90

حتی کہ جب وہ طلوع شمس کی جگہ پہنچا، اس نے اسے پایا کہ وہ ایسی قوم پر طلوع ہو رہا ہے جس کے لیے ہم نے سورج کے آگے کوئی پردہ نہیں رکھا۝90

**90.** Until, when he came to the rising place of the sun, he found it rising on a people for whom We (Allāh) had provided no shelter against the sun.

كَذٰلِكَ ۭ وَقَدْ اَحَطْنَا بِمَا لَدَيْهِ خُبْرًا ۝91

(واقعہ) ایسا ہی ہے اور یقیناً اس کے پاس جو کچھ تھا علم کے اعتبار سے ہم نے اس کا احاطہ کر لیا تھا۝91

**91.** So (it was)! And We knew all about him (Dhul-Qarnain).

ثُمَّ اَتْبَعَ سَبَبًا ۝92

پھر وہ (دیگر) سامان لے کر چلا۝92

**92.** Then he followed (another) way,

حَتّٰٓى اِذَا بَلَغَ بَيْنَ السَّدَّيْنِ وَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمَا قَوْمًا ۙ لَّا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ قَوْلًا ﴿93﴾

حتی کہ جب وہ دو دیواروں کے درمیان پہنچا تو اس نے ان دونوں کے اس طرف ایک قوم پائی جو قریب نہ تھا کہ وہ کوئی بات سمجھیں ﴿93﴾

**93.** Until, when he reached between the two mountains, he found before (near) them (those two mountains) a people who scarcely understood a word.

قَالُوْا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِنَّ يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ مُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ فَهَلْ نَجْعَلُ لَكَ خَرْجًا عَلٰٓى اَنْ تَجْعَلَ بَيْنَنَا وَبَيْنَهُمْ سَدًّا ﴿94﴾

وہ کہنے لگے: اے ذوالقرنین! بے شک یاجوج اور ماجوج اس سرزمین میں فساد کرنے والے ہیں① تو کیا ہم تیرے لیے کچھ پیداوار طے کر دیں اس (شرط) پر کہ تو ہمارے اور ان کے درمیان ایک دیوار بنا دے ﴿94﴾

**94.** They said: "O Dhul-Qarnain! Verily, Ya'jūj and Ma'jūj (Gog and Magog people)[1] are doing great mischief in the land. Shall we then pay you a tribute in order that you might erect a barrier between us and them?"

قَالَ مَا مَكَّنِّيْ فِيْهِ رَبِّيْ خَيْرٌ فَاَعِيْنُوْنِيْ بِقُوَّةٍ اَجْعَلْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ رَدْمًا ﴿95﴾

اس نے کہا: میرے رب نے مجھے اس میں جو قدرت دی ہے بہت بہتر ہے، چنانچہ تم میری (افرادی) قوت سے مدد کرو، میں تمھارے اور ان کے درمیان ایک مضبوط بند بنا دوں گا ﴿95﴾

**95.** He said: "That (wealth, authority and power) in which my Lord had established me is better (than your tribute). So help me with strength (of men), I will erect between you and them a barrier.

اٰتُوْنِيْ زُبَرَ الْحَدِيْدِ ۭ حَتّٰٓى اِذَا سَاوٰى بَيْنَ الصَّدَفَيْنِ قَالَ انْفُخُوْا ۭ حَتّٰٓى اِذَا جَعَلَهٗ نَارًا ۙ قَالَ اٰتُوْنِيْٓ اُفْرِغْ عَلَيْهِ قِطْرًا ﴿96﴾

تم مجھے لوہے کے تختے لا دو حتی کہ جب اس نے دونوں پہاڑوں کے درمیانی خلا کو برابر کر دیا (تو) کہا: (اب اس میں) دھونکو حتی کہ جب اس نے اسے آگ (جیسا) بنا دیا تو کہا: میرے پاس پگھلا ہوا تانبا لاؤ کہ اس پر ڈال دوں ﴿96﴾

**96.** "Give me pieces (blocks) of iron;" then, when he had filled up the gap between the two mountain-cliffs, he said: "Blow;" then when he had made them (red as) fire, he said: "Bring me molten copper to pour over them."

فَمَا اسْطَاعُوْٓا اَنْ يَّظْهَرُوْهُ وَمَا اسْتَطَاعُوْا لَهٗ نَقْبًا ﴿97﴾

پھر وہ (یاجوج ماجوج) استطاعت نہ رکھتے تھے کہ اس پر چڑھ جائیں اور نہ استطاعت رکھتے تھے کہ اس میں نقب لگائیں ﴿97﴾

**97.** So they [Ya'jūj and Ma'jūj (Gog and Magog people)] could not scale it or dig through it.

---

[1] (V.18:94) Ya'jūj and Ma'jūj (Gog and Magog people): To know about them in detail — please see *Tafsir Al-Qurtubi*. Narrated Zainab bint Jahsh that one day Allāh's Messenger ﷺ entered upon her in a state of fear and said, "*Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh)! Woe to the Arabs from the great evil that has approached (them). Today a hole has been opened in the dam of Ya'jūj and Ma'jūj (Gog and Magog people) like this." The Prophet ﷺ made a circle with his index finger and thumb. Zainab bint Jahsh added: I said, "O Allāh's Messenger!, Shall we be destroyed though there will be righteous people among us?" The Prophet ﷺ said: "Yes if *Al-Khabath** (evil persons) increased." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/7135 (O.P.249)]

* The word *Al-Khabath* is interpreted as illegal sexual intercourse and illegitimate children and every kind of evil deed. (See *Fath Al-Bari*)

① اس میں یاجوج ماجوج کا جو ذکر ہے۔ یہ اللہ کی مخلوق ہیں جو فی الحال ایک دیوار کے پیچھے محصور ہیں۔ قیامت کے قریب جب اللہ چاہے گا ان کی دیوار میں سوراخ ہو جائے گا اور یہ باہر نکل آئیں گے اور فساد مچائیں گے ذیل کی حدیث میں اسی طرف اشارہ کیا گیا ہے۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا نے روایت کیا ہے: ایک روز رسول اللہ ﷺ گھبرائے ہوئے اُن (زینب) کے پاس تشریف لائے اور فرمایا: [لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ] ''اللہ کے سوا کسی کو یہ حق حاصل نہیں کہ اس کی عبادت کی جائے'' جس شے (آفت) میں عرب کی خرابی ہے وہ (ان کے) نزدیک آ پہنچی ہے۔ آج یاجوج ماجوج کی دیوار میں اتنا سوراخ ہو گیا ہے۔'' اور آپ ﷺ نے اپنے انگوٹھے اور شہادت کی انگلی کا حلقہ بنا کر بتایا۔ حضرت زینب بنت جحش رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: میں نے عرض کیا: یا رسول اللہ! کیا ہم ہلاک ہو جائیں گے جبکہ ہمارے درمیان نیک لوگ بھی ہوں گے؟ آپ نے فرمایا: ''ہاں جب فسق و فجور بہت ہو جائے گا۔'' (صحیح البخاری، الفتن، باب: 28 حدیث: 7135) حدیث میں |الخبث| کا لفظ ہے جس سے مراد ''زنا کاری، حرامی بچے اور ہر طرح کا برا فعل ہے۔'' (ملاحظہ ہو فتح الباری، شرح حدیث مذکور)

قَالَ هٰذَا رَحْمَةٌ مِّنْ رَّبِّيْ ۚ فَإِذَا جَآءَ وَعْدُ رَبِّيْ جَعَلَهٗ دَكَّآءَ ۚ وَكَانَ وَعْدُ رَبِّيْ حَقًّا ﴿98﴾

ذوالقرنین نے کہا: یہ میرے رب کی طرف سے رحمت ہے، پھر جب میرے رب کا وعدہ آ جائے گا تو وہ اسے ہموار کر دے گا، اور میرے رب کا وعدہ حق ہے ﴿98﴾

**98.** (Dhul-Qarnain) said: "This is a mercy from my Lord, but when the Promise of my Lord comes, He shall level it down to the ground. And the Promise of my Lord is ever true."

وَتَرَكْنَا بَعْضَهُمْ يَوْمَئِذٍ يَّمُوْجُ فِيْ بَعْضٍ وَّنُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَجَمَعْنٰهُمْ جَمْعًا ﴿99﴾

اور اس روز ہم ان کے کچھ کو چھوڑ دیں گے، وہ دوسروں میں گھس جائیں گے، اور صور میں پھونکا جائے گا، پھر ہم ان (سب) کو جمع کریں گے جمع کرنا ﴿99﴾

**99.** And on that Day [i.e. the Day Ya'jūj and Ma'jūj (Gog and Magog people) will come out], We shall leave them to surge like waves on one another; and the Trumpet will be blown, and We shall collect them (the creatures) all together.

وَّعَرَضْنَا جَهَنَّمَ يَوْمَئِذٍ لِّلْكٰفِرِيْنَ عَرْضًا ﴿100﴾

اور اس دن ہم جہنم کو کافروں کے روبرو لے آئیں گے ﴿100﴾

**100.** And on that Day We shall present Hell to the disbelievers, plain to view—

الَّذِيْنَ كَانَتْ اَعْيُنُهُمْ فِيْ غِطَآءٍ عَنْ ذِكْرِيْ وَكَانُوْا لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ سَمْعًا ﴿101﴾

وہ لوگ جن کی آنکھیں میری یاد سے پردے میں تھیں اور وہ سننے کی استطاعت نہ رکھتے تھے ﴿101﴾

**101.** (To) those whose eyes had been under a covering from My Reminder (this Qur'ān), and who could not bear to hear (it).

11 ع 19 2

اَفَحَسِبَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنْ يَّتَّخِذُوْا عِبَادِيْ مِنْ دُوْنِيْٓ اَوْلِيَآءَ ۭ اِنَّآ اَعْتَدْنَا جَهَنَّمَ لِلْكٰفِرِيْنَ نُزُلًا ﴿102﴾

کیا پھر ان لوگوں نے جو کافر ہوئے یہ سمجھ رکھا ہے کہ وہ مجھے چھوڑ کر میرے بندوں کو (اپنا) کارساز بنالیں گے؟① بے شک ہم نے کافروں کے لیے بطور مہمانی جہنم تیار کر رکھا ہے ﴿102﴾

**102.** Do then those who disbelieved think that they can take My slaves [i.e., the angels, Allāh's Messengers, 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary)] as *Auliyā'* (lords, gods, protectors) besides Me? Verily, We have prepared Hell as an entertainment for the disbelievers (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism).[1]

قُلْ هَلْ نُنَبِّئُكُمْ بِالْاَخْسَرِيْنَ اَعْمَالًا ﴿103﴾

کہیے: کیا ہم تمھیں اعمال کے اعتبار سے سب سے

**103.** Say (O Muhammad ﷺ): "Shall We tell you the greatest

---

[1] (V.18:102) Almighty Allāh says: "They (Jews and Christians) took their rabbis and their monks to be their lords besides Allāh (by obeying them in things that they made lawful or unlawful according to their own desires without being ordered by Allāh), and (they also took as their Lord) Messiah, son of Maryam (Mary), while they (Jews and Christians) were commanded [in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel)] to worship none but one *Ilāh* (God — Allāh), *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He). Glorified is He, (far above is He) from having the partners they associate (with Him)." (V. 9:31)

Once, while Allāh's Messenger ﷺ was reciting the above Verse, 'Adi bin Hātim said, "O Allāh's Prophet! They do not worship them (rabbis and monks)." Allāh's Messenger ﷺ said, "They certainly do. They (i.e. rabbis and monks) made legal things illegal, and illegal things legal, and they (i.e. Jews and Christians) followed them, and by doing so they really worshipped them." [Narrated by Ahmad, At-Tirmidhi, and Ibn Jarir. (*Tafsīr At-Tabarī*, vol.10, page No. 114)]

① اس کا ایک مفہوم تو یہ ہے کہ اللہ کو چھوڑ کر اللہ کے بندوں کو اپنا حاجت روا اور مشکل کشا سمجھ لیا اور دوسرا مفہوم یہ ہے کہ دین میں ان کو مطاع مطلق سمجھ لیا جسے انہوں نے حلال کہا، اسے حلال اور جسے حرام کہا، اسے حرام سمجھا، جیسے دوسرے مقام پر اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے: "ان لوگوں (یہود و نصاریٰ) نے اللہ کو چھوڑ کر اپنے علماء و مشائخ کو اپنا رب بنا لیا۔ (ان چیزوں میں ان کی پیروی کر کے جنہیں انہوں نے اللہ تعالیٰ کے حکم کے بغیر اپنی خواہشات کے مطابق حرام یا حلال بنا دیا) اور مریم کے بیٹے مسیح کو بھی (انہوں نے اپنا رب بنا لیا) حالانکہ انہیں (یہود و نصاریٰ کو تورات اور انجیل میں) ایک معبود برحق (اللہ) کے سوا کسی اور کی بندگی کا حکم نہیں دیا گیا تھا وہ اللہ جس کے سوا کوئی معبود نہیں وہ ان کی مشرکانہ باتوں سے پاک ہے۔" (التوبۃ 9/31)

losers in respect of (their) deeds?

زیادہ خسارہ پانے والے بتائیں؟ ﴿١٠٣﴾

**104.** "Those whose efforts have been wasted in this life while they thought that they were acquiring good by their deeds.[1]

جن کی سعی دنیاوی زندگی میں اکارت گئی، جبکہ وہ سمجھتے ہیں کہ یقیناً وہ اچھے کام کر رہے ہیں ① ﴿١٠٤﴾

اَلَّذِيْنَ ضَلَّ سَعْيُهُمْ فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَهُمْ يَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ يُحْسِنُوْنَ صُنْعًا ﴿١٠٤﴾

**105.** "They are those who deny the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of their Lord and the Meeting with Him (in the Hereafter). So their works are in vain, and on the Day of Resurrection, We shall assign no weight for them.

یہی لوگ ہیں جنھوں نے اپنے رب کی آیات کا اور اس کی ملاقات کا انکار کیا، چنانچہ ان کے اعمال برباد ہوگئے، لہٰذا روز قیامت ہم ان کے لیے کوئی وزن قائم نہیں کریں گے ﴿١٠٥﴾

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ وَلِقَآئِهٖ فَحَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فَلَا نُقِيْمُ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَزْنًا ﴿١٠٥﴾

**106.** "That shall be their recompense, Hell; because they disbelieved and took My *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and My Messengers by way of jest and mockery.

یہ ہے ان کی سزا جہنم، اس وجہ سے کہ انھوں نے کفر کیا، اور میری آیات اور میرے رسولوں کو ٹھٹھا بنایا ﴿١٠٦﴾

ذٰلِكَ جَزَآؤُهُمْ جَهَنَّمُ بِمَا كَفَرُوْا وَاتَّخَذُوْٓا اٰيٰتِيْ وَرُسُلِيْ هُزُوًا ﴿١٠٦﴾

**107.** "Verily, those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous deeds, shall have the Gardens of *Al-Firdaus* (Paradise) for their entertainment.

بلاشبہ جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے ان کے لیے بطور مہمانی فردوس کے باغات ہیں ﴿١٠٧﴾

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَانَتْ لَهُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا ﴿١٠٧﴾

**108.** "Wherein they shall dwell (forever). No desire will they have for removal therefrom."

اس حال میں کہ وہ ان میں ہمیشہ مقیم ہوں گے، وہاں سے جگہ بدلنا نہیں چاہیں گے ﴿١٠٨﴾

خٰلِدِيْنَ فِيْهَا لَا يَبْغُوْنَ عَنْهَا حِوَلًا ﴿١٠٨﴾

---

[1] (V.18:104) For the acceptance of the righteous deeds it is stipulated that the following two basic conditions must be fulfilled:

a) The intentions while doing such deeds must be totally for Allāh's sake only without any show-off or to gain praise or fame.

b) Such a deed must be performed in accordance with the *Sunnah* of Allāh's Messenger Muhammad bin 'Abdullāh ﷺ, the last of the Prophets and the Messengers.

Narrated 'Āishah رضي الله عنها: Allāh's Messenger ﷺ said, "If somebody innovates something which is not present in our religion (of Islāmic Monotheism), then that thing will be rejected." [*Sahih Al-Bukhari*, 3/2697 (O.P.861)]

In another *Hadith* narrated 'Āishah رضي الله عنها: The Prophet ﷺ said: "Whoever performs a (good) deed which we have not ordered (anyone) to do (or is not in accord with our religion of Islāmic Monotheism), then that deed will be rejected and will not be accepted." [*Sahih Al-Bukhari*, Vol.9, The Book of holding fast to the Qur'ān and the *Sunnah*, Chapter No.20, before *Hadith* No.449 (O.P.)]

① اس میں ایسے لوگوں کا ذکر ہے جو اپنی طرف سے اعمال گھڑ لیا کرتے ہیں اور بزعم خویش انہیں اچھا سمجھتے ہیں جیسے بدعتی وغیرہ، لیکن اللہ نے فرمایا: ''اُن کے سارے اَعمال برباد ہیں'' اس لیے کہ نیک اَعمال کی قبولیت کے لیے دو باتیں ضروری ہیں: ایک یہ کہ وہ صرف اللہ کی رضا کے لیے کیے جائیں، نمود و نمائش کا جذبہ ان میں کارفرما نہ ہو۔ دوسری بات یہ ہے کہ وہ اعمال سنت رسول ﷺ کے مطابق ہوں۔ اسی لیے بدعات کے بارے میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جس نے ہمارے دین میں کوئی نئی بات نکالی (ایجاد کی) جس کی اصل اس دین میں نہ ہو تو وہ مردود ہے۔'' (صحیح البخاری، الصلح، باب: 5 حدیث: 2697)

قُلْ لَّوْ كَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّكَلِمٰتِ رَبِّيْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ كَلِمٰتُ رَبِّيْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِهٖ مَدَدًا ﴿١٠٩﴾

کہہ دیجیے: اگر میرے رب کی باتوں (کے لکھنے) کے لیے سمندر روشنائی ہو تو یقیناً میرے رب کی باتیں ختم ہونے سے پہلے سمندر ختم ہو جائے گا اور اگرچہ ہم اس کے مثل (اور سمندر) بطور مدد لے آئیں ﴿109﴾

**109.** Say (O Muhammad ﷺ to mankind): "If the sea were ink for (writing) the Words of my Lord, surely the sea would be exhausted before the Words of my Lord would be finished, even if We brought (another sea) like it for its aid."

قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ يُوْحٰۤى اِلَيَّ اَنَّمَآ اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ۚ فَمَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّهٖ فَلْيَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا يُشْرِكْ بِعِبَادَةِ رَبِّهٖۤ اَحَدًا ﴿١١٠﴾ ع 12 3

(اے نبی!) کہہ دیجیے: میں تو بس تمھاری ہی طرح بشر ہوں، میری طرف وحی کی جاتی ہے کہ تمھارا الٰہ صرف ایک الٰہ ہے، پھر جو شخص کہ اپنے رب کی ملاقات کی امید رکھتا ہو تو وہ عمل کرے نیک عمل اور اپنے رب کی عبادت میں کسی کو بھی شریک نہ ٹھہرائے① ﴿110﴾

**110.** Say (O Muhammad ﷺ): "I am only a man like you. It has been revealed to me that your *Ilāh* (God) is One *Ilāh* (God — i.e. Allāh). So whoever hopes for the Meeting[1] with his Lord, let him work righteousness and associate none as a partner in the worship of his Lord."

## اٰيَاتُهَا 98 (19) سُوْرَةُ مَرْيَمَ مَكِّيَّةٌ (44) رُكُوْعَاتُهَا 6

## سورۂ مریم

## *Sūrat Maryam* (Mary) 19

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

كٓهٰيٰعٓصٓ ﴿١﴾

کٓھٰیٰعٓصٓ ①

**1.** *Kāf-Hā-Yā-'Aīn-Sād.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

ذِكْرُ رَحْمَتِ رَبِّكَ عَبْدَهٗ زَكَرِيَّا ﴿٢﴾

(یہ) آپ کے رب کی اپنے بندے زکریا پر رحمت کا ذکر ہے ②

**2.** (This is) a mention of the mercy of your Lord to His slave Zakariyyā (Zechariah).

اِذْ نَادٰى رَبَّهٗ نِدَآءً خَفِيًّا ﴿٣﴾

جب اس نے اپنے رب کو نہایت آہستہ آواز سے پکارا ③

**3.** When he called out to his Lord (Allāh) a call in secret.

قَالَ رَبِّ اِنِّيْ وَهَنَ الْعَظْمُ مِنِّيْ وَاشْتَعَلَ الرَّاْسُ شَيْبًا وَّلَمْ اَكُنْۢ بِدُعَآئِكَ رَبِّ شَقِيًّا ﴿٤﴾

اس (زکریا) نے کہا: اے میرے رب! بے شک میری ہڈیاں کمزور ہو گئیں، اور میرا سر بڑھاپے (کی سفیدی) سے بھڑک اٹھا، اور اے میرے رب! میں تجھ سے دعا کر کے کبھی محروم نہیں رہا ④

**4.** He said: "My Lord! Indeed my bones have grown feeble, and grey hair has spread on my head, and I have never been unblest in my invocation to You, O my Lord!

وَاِنِّيْ خِفْتُ الْمَوَالِيَ مِنْ وَّرَآءِيْ وَكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا فَهَبْ لِيْ مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ﴿٥﴾

اور بے شک میں اپنے پیچھے قرابت داروں سے ڈرتا ہوں، اور میری بیوی بانجھ آرہی ہے، چنانچہ تو مجھے اپنے پاس سے ایک وارث عطا کر ⑤

**5.** "And verily, I fear my relatives after me, and my wife is barren. So give me from Yourself an heir.

[1] (V.18:110) See the footnote of (V.6:31).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ انعام: 6/31)

يَّرِثُنِيْ وَيَرِثُ مِنْ اٰلِ يَعْقُوْبَ ۖ وَاجْعَلْهُ رَبِّ رَضِيًّا ⑥

جو میرا وارث بنے اور آلِ یعقوب سے وارث بنے اور اسے میرے رب! تو اسے پسندیدہ بنا⑥

**6.** "Who shall inherit me, and inherit (also) the posterity of Ya'qūb (Jacob) (inheritance of the religious knowledge and Prophethood, not of wealth). And make him, my Lord, one with whom You are Well-Pleased!"

يٰزَكَرِيَّآ اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ ۣ اسْمُهٗ يَحْيٰى ۙ لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ⑦

(اللہ نے فرمایا:) اے زکریا! بے شک ہم تجھے ایک لڑکے کی بشارت دیتے ہیں، اس کا نام یحییٰ ہے، ہم نے اس سے پہلے اس کا کوئی ہم نام نہیں بنایا⑦

**7.** (Allāh said:) "O Zakariyyā (Zechariah)! Verily, We give you the glad tidings of a son, whose name will be Yahyā (John). We have given that name to none before (him)."

قَالَ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ لِيْ غُلٰمٌ وَّكَانَتِ امْرَاَتِيْ عَاقِرًا وَّقَدْ بَلَغْتُ مِنَ الْكِبَرِ عِتِيًّا ⑧

اس (زکریا) نے کہا: اے میرے رب! میرے ہاں لڑکا کیسے ہوگا، جبکہ میری بیوی بانجھ آرہی ہے، اور میں بڑھاپے کی آخری حد کو پہنچ گیا ہوں؟⑧

**8.** He said: "My Lord! How can I have a son, when my wife is barren, and I have reached the extreme old age."

قَالَ كَذٰلِكَ ۚ قَالَ رَبُّكَ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَّقَدْ خَلَقْتُكَ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ تَكُ شَيْـًٔا ⑨

(فرشتے نے) کہا: ایسا ہی ہوگا، تیرے رب نے فرمایا: وہ مجھ پر نہایت آسان ہے، اور میں نے اس سے پہلے تجھے پیدا کیا، جبکہ تو کچھ بھی نہیں تھا⑨

**9.** He said: "So (it will be). Your Lord says: It is easy for Me. Certainly I have created you before, when you had been nothing!"

قَالَ رَبِّ اجْعَلْ لِّيْٓ اٰيَةً ۭ قَالَ اٰيَتُكَ اَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَ لَيَالٍ سَوِيًّا ⑩

اس (زکریا) نے کہا: اے میرے رب! میرے لیے کوئی نشانی ٹھہرا، فرمایا: تیری نشانی یہ ہے کہ تو تندرست ہونے کے باوجود تین دن اور تین راتیں لوگوں سے کلام نہیں کرے گا⑩

**10.** [Zakariyyā (Zechariah)] said: "My Lord! Appoint for me a sign." He said: "Your sign is that you shall not speak to mankind for three nights, though having no bodily defect."

فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ مِنَ الْمِحْرَابِ فَاَوْحٰٓى اِلَيْهِمْ اَنْ سَبِّحُوْا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ⑪

چنانچہ وہ حجرے سے نکل کر اپنی قوم کے پاس آیا، تو اس نے انھیں اشارہ کیا کہ تم صبح شام تسبیح بیان کرو⑪

**11.** Then he came out to his people from *Al-Mihrāb* (a praying place or a private room) and he told them by signs to glorify Allāh's Praises in the morning and in the afternoon.

يٰيَحْيٰى خُذِ الْكِتٰبَ بِقُوَّةٍ ۭ وَاٰتَيْنٰهُ الْحُكْمَ صَبِيًّا ⑫

(اللہ نے فرمایا:) اے یحییٰ! کتاب کو قوت سے پکڑ، اور ہم نے اسے بچپن ہی میں حکم عطا کیا⑫

**12.** (It was said to his son:) "O Yahyā (John)! Hold fast the Scripture [the Taurāt (Torah)]." And We gave him wisdom while yet a child.

وَّحَنَانًا مِّنْ لَّدُنَّا وَزَكٰوةً ۭ وَكَانَ تَقِيًّا ⑬

اور اپنی طرف سے شفقت اور پاکیزگی (دی)، اور وہ نہایت متقی تھا⑬

**13.** And (made him) sympathetic to men as a mercy (or a grant) from Us, and pure from sins [i.e. Yahyā (John)] and he was righteous,

وَّبَرًّۢا بِوَالِدَيْهِ وَلَمْ يَكُنْ جَبَّارًا

اور اپنے والدین سے نیکی کرنے والا تھا اور وہ

**14.** And dutiful towards his parents, and he was neither

عَصِيًّا ⑭

سرکش، نافرمان نہیں تھا⑭

arrogant nor disobedient (to Allāh or to his parents).

وَسَلَٰمٌ عَلَيْهِ يَوْمَ وُلِدَ وَيَوْمَ يَمُوتُ وَيَوْمَ يُبْعَثُ حَيًّا ⑮

اور اس پر سلام ہے جس دن وہ پیدا ہوا، اور جس دن وہ مرے گا اور جس دن وہ دوبارہ زندہ (کرکے) اٹھایا جائے گا⑮

**15.** And *Salām* (peace) be on him the day he was born, and the day he dies, and the day he will be raised up to life (again)!

وَاذْكُرْ فِي الْكِتَٰبِ مَرْيَمَ إِذِ انتَبَذَتْ مِنْ أَهْلِهَا مَكَانًا شَرْقِيًّا ⑯

اور اس کتاب میں مریم کا ذکر کیجیے، جب وہ اپنے خاندان والوں سے دور مشرقی جانب کی جگہ میں الگ ہوئی⑯

**16.** And mention in the Book (the Qur'ān, O Muhammad ﷺ, the story of) Maryam (Mary), when she withdrew in seclusion from her family to a place facing east.

فَاتَّخَذَتْ مِن دُونِهِمْ حِجَابًا فَأَرْسَلْنَا إِلَيْهَا رُوحَنَا فَتَمَثَّلَ لَهَا بَشَرًا سَوِيًّا ⑰

پھر اس نے ان کے آگے ایک پردہ تان لیا، تب ہم نے اپنی روح (فرشتے) کو اس کے پاس بھیجا تو وہ اس کے لیے کامل آدمی بن کر آیا⑰

**17.** She placed a screen (to screen herself) from them; then We sent to her Our *Ruh* [angel Jibrāīl (Gabriel)], and he appeared before her in the form of a man in all respects.

قَالَتْ إِنِّي أَعُوذُ بِالرَّحْمَٰنِ مِنكَ إِن كُنتَ تَقِيًّا ⑱

اس (مریم) نے کہا: میں تجھ سے رحمٰن کی پناہ مانگتی ہوں، اگر تو ڈرنے والا ہے⑱

**18.** She said: "Verily, I seek refuge with the Most Gracious (Allāh) from you, if you do fear Allāh."

قَالَ إِنَّمَا أَنَا رَسُولُ رَبِّكِ لِأَهَبَ لَكِ غُلَٰمًا زَكِيًّا ⑲

فرشتے نے کہا: یقیناً میں تیرے رب کا بھیجا ہوا ہوں، تاکہ تجھے (حکم الٰہی سے) ایک نہایت پاکیزہ لڑکا عطا کروں⑲

**19.** (The angel) said: "I am only a messenger from your Lord, (to announce) to you the gift of a righteous son."

قَالَتْ أَنَّىٰ يَكُونُ لِي غُلَٰمٌ وَلَمْ يَمْسَسْنِي بَشَرٌ وَلَمْ أَكُ بَغِيًّا ⑳

اس نے کہا: میرے لیے لڑکا کیونکر ہوگا، جبکہ مجھے کسی بشر نے نہیں چھوا اور نہ میں بدکار رہی ہوں⑳

**20.** She said: "How can I have a son, when no man has touched me, nor am I unchaste?"

قَالَ كَذَٰلِكِ قَالَ رَبُّكِ هُوَ عَلَيَّ هَيِّنٌ وَلِنَجْعَلَهُ آيَةً لِّلنَّاسِ وَرَحْمَةً مِّنَّا وَكَانَ أَمْرًا مَّقْضِيًّا ㉑

اس (فرشتے) نے کہا: اسی طرح ہوگا، تیرے رب نے کہا ہے کہ وہ مجھ پر بہت آسان ہے، تاکہ ہم اسے لوگوں کے لیے نشانی اور اپنی طرف سے رحمت بنائیں اور یہ امر طے شدہ ہے㉑

**21.** He said: "So (it will be), your Lord said: 'That is easy for Me (Allāh). And (We wish) to appoint him as a sign to mankind and a mercy from Us (Allāh), and it is a matter (already) decreed (by Allāh).' "

فَحَمَلَتْهُ فَانتَبَذَتْ بِهِ مَكَانًا قَصِيًّا ㉒

بالآخر وہ اس کے ساتھ حاملہ ہوگئی،① تو اس (حمل) کو لے کر دور کی ایک جگہ میں الگ جا بیٹھی㉒

**22.** So she conceived him,[1] and she withdrew with him to a far place (i.e. Bethlehem valley about 4-6 miles from Jerusalem).

---

[1] (V.19:22) "And (remember) she who guarded her chastity [Virgin Maryam (Mary)], We breathed into (the sleeves of) her (shirt or garment) [through Our *Rūh* (Jibrāīl – Gabriel)],* and We made her and her son ['Īsā (Jesus)] a sign for *Al-'Ālamīn* (mankind and jinn)." (V. 21:91)

* It is said that Jibrāīl (Gabriel) had merely breathed in the sleeve of Maryam's (Mary) shirt, and thus she conceived.

① اس حقیقت کو ایک دوسرے مقام پر اس طرح بیان فرمایا: "اور وہ پاک دامن بی بی جس نے اپنی عصمت کی حفاظت کی۔ ہم نے ان کے اندر اپنی طرف سے روح پھونک دی اور خود انہیں اور ان کے لڑکے کو تمام جہان کے لیے نشانی بنا دیا" (الانبیاء 91/21)

**23.** And the pains of childbirth drove her to the trunk of a date palm. She said: "Would that I had died before this, and had been forgotten and out of sight!"

پھر درد زہ اسے کھجور کے ایک تنے کی طرف لے آیا، (تو) وہ بولی: اے کاش! میں اس سے پہلے مرجاتی اور بھولی بھلائی ہوتی ﴿23﴾

فَأَجَاءَهَا الْمَخَاضُ إِلَىٰ جِذْعِ النَّخْلَةِ قَالَتْ يَا لَيْتَنِي مِتُّ قَبْلَ هَٰذَا وَكُنتُ نَسْيًا مَّنسِيًّا ﴿23﴾

**24.** Then [the babe 'Īsā (Jesus) or Jibrāīl (Gabriel)] cried to her from below her, saying: "Grieve not: your Lord has provided a water stream under you.

پھر اس (فرشتے) نے اس کے نیچے (کے علاقے) سے اسے آواز دی کہ غم نہ کھا، تیرے رب نے تجھ سے نیچے (کے علاقے میں) ایک چشمہ جاری کر دیا ہے ﴿24﴾

فَنَادَاهَا مِن تَحْتِهَا أَلَّا تَحْزَنِي قَدْ جَعَلَ رَبُّكِ تَحْتَكِ سَرِيًّا ﴿24﴾

**25.** "And shake the trunk of the date palm towards you, it will let fall fresh ripe dates upon you."

اور تو کھجور کا تنا اپنی طرف ہلا، وہ تجھ پر تازہ پکی ہوئی کھجوریں گرائے گا ﴿25﴾

وَهُزِّي إِلَيْكِ بِجِذْعِ النَّخْلَةِ تُسَاقِطْ عَلَيْكِ رُطَبًا جَنِيًّا ﴿25﴾

**26.** "So eat and drink and be glad. And if you see any human being, say: 'Verily, I have vowed a fast[1] to the Most Gracious (Allāh) so I shall not speak to any human being this day.'"

چنانچہ تو کھا اور پی اور (اپنی) آنکھیں ٹھنڈی کر، پھر اگر تو انسانوں میں سے کسی کو دیکھے تو اس سے کہہ دینا: بے شک میں نے رحمٰن کے لیے روزے کی نذر مانی ہے، لہٰذا آج میں کسی انسان سے ہرگز کلام نہیں کروں گی ﴿26﴾

فَكُلِي وَاشْرَبِي وَقَرِّي عَيْنًا فَإِمَّا تَرَيِنَّ مِنَ الْبَشَرِ أَحَدًا فَقُولِي إِنِّي نَذَرْتُ لِلرَّحْمَٰنِ صَوْمًا فَلَنْ أُكَلِّمَ الْيَوْمَ إِنسِيًّا ﴿26﴾

**27.** Then she brought him (the baby) to her people, carrying him. They said: "O Maryam (Mary)! Indeed you have brought a thing *Fariyy* (a mighty thing). (*Tafsir At-Tabari*)

پھر وہ اس (بچے) کو اٹھائے اپنی قوم کے پاس آئی، تو وہ کہنے لگے: اے مریم! یقیناً تو نے بہت برا کام کیا ہے ﴿27﴾

فَأَتَتْ بِهِ قَوْمَهَا تَحْمِلُهُ قَالُوا يَا مَرْيَمُ لَقَدْ جِئْتِ شَيْئًا فَرِيًّا ﴿27﴾

**28.** "O sister (i.e. the like) of Hārūn (Aaron)![2] Your father was not a man who used to commit adultery, nor your mother was an unchaste woman."

اے ہارون کی بہن! نہ تو تیرا باپ برا آدمی تھا اور نہ تیری ماں ہی بدکار تھی ﴿28﴾

يَا أُخْتَ هَارُونَ مَا كَانَ أَبُوكِ امْرَأَ سَوْءٍ وَمَا كَانَتْ أُمُّكِ بَغِيًّا ﴿28﴾

**29.** Then she pointed to him. They said: "How can we talk to one who is a child in the cradle?[3]"

چنانچہ اس نے اس (بچے) کی طرف اشارہ کیا، تو وہ کہنے لگے: ہم اس سے کیسے کلام کریں جو گود میں بچہ ہے؟① ﴿29﴾

فَأَشَارَتْ إِلَيْهِ قَالُوا كَيْفَ نُكَلِّمُ مَن كَانَ فِي الْمَهْدِ صَبِيًّا ﴿29﴾

**30.** He ['Īsā (Jesus)] said: "Verily, I am a slave of Allāh, He has given me the Scripture and made me a Prophet;[4]"

وہ (بچہ) بول اٹھا: بلاشبہ میں اللہ کا بندہ ہوں، اس نے مجھے کتاب دی اور مجھے نبی بنایا ہے ﴿30﴾

قَالَ إِنِّي عَبْدُ اللَّهِ آتَانِيَ الْكِتَابَ وَجَعَلَنِي نَبِيًّا ﴿30﴾

---

[1] (V.19:26) Fast here means abstinence from food and speech.

[2] (V.19:28) This Hārūn (Aaron) is not the brother of Mūsā (Moses), but he was another pious man at the time of Maryam (Mary).

[3] (V.19:29) See the footnote of (V.3:46).

[4] (V.19:30) See the footnote No. 2 of (V.4:171).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 3/46)

وَّجَعَلَنِيْ مُبٰرَكًا اَيْنَ مَا كُنْتُ ۖ وَاَوْصٰنِيْ بِالصَّلٰوةِ وَالزَّكٰوةِ مَا دُمْتُ حَيًّا ۝31

اور اس نے مجھے برکت والا بنایا جہاں بھی میں ہوں، اور مجھے نماز اور زکاۃ کی پابندی کا حکم دیا ہے جب تک میں زندہ رہوں ۝31

31. "And He has made me blessed wheresoever I be, and has enjoined on me *Salāt* (prayer) and *Zakāt* (obligatory charity), as long as I live."

وَّبَرًّا بِوَالِدَتِيْ ۡ وَلَمْ يَجْعَلْنِيْ جَبَّارًا شَقِيًّا ۝32

اور اپنی والدہ سے نیکی کرنے والا بنایا ہے اور اس نے مجھے سرکش (اور) بدبخت نہیں بنایا ۝32

32. "And dutiful to my mother, and made me not arrogant, unblest.

وَالسَّلٰمُ عَلَيَّ يَوْمَ وُلِدْتُّ وَيَوْمَ اَمُوْتُ وَيَوْمَ اُبْعَثُ حَيًّا ۝33

اور سلام ہے مجھ پر جس دن میں پیدا ہوا، اور جس دن میں مروں گا اور جس دن میں زندہ (کرکے) اٹھایا جاؤں گا ۝33

33. "And *Salām* (peace) be upon me the day I was born, and the day I die, and the day I shall be raised alive!"

ذٰلِكَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ ۚ قَوْلَ الْحَقِّ الَّذِيْ فِيْهِ يَمْتَرُوْنَ ۝34

یہ ہے عیسیٰ ابن مریم، (یہی ہے) حق کی بات جس میں وہ لوگ شک کرتے ہیں ۝34

34. Such is 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary). (It is) a statement of truth about which they doubt (or dispute).

مَا كَانَ لِلّٰهِ اَنْ يَّتَّخِذَ مِنْ وَّلَدٍ ۙ سُبْحٰنَهٗ ۭ اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝35

اللہ کے لائق ہی نہیں کہ وہ کوئی بھی اولاد بنائے، وہ پاک ہے، جب وہ کسی کام کا فیصلہ کرلیتا ہے تو اس کے لیے بس یہی کہتا ہے کہ ہوجا، تو وہ ہوجاتا ہے① ۝35

35. It befits not (the Majesty of) Allāh that He should beget a son [this refers to the slander of Christians against Allāh, by saying that 'Īsā (Jesus) is the son of Allāh]. Glorified (and Exalted) is He (above all that they associate with Him). When He decrees a thing, He only says to it: "Be!" and it is.[1]

وَاِنَّ اللّٰهَ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ۭ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ۝36

اور بے شک اللہ ہی میرا رب ہے اور تمھارا رب ہے، لہٰذا تم اسی کی عبادت کرو، یہی ہے سیدھی راہ ۝36

36. ['Īsā (Jesus) said:] "And verily, Allāh is my Lord and your Lord. So worship Him (Alone). That is a Straight Path. (Allāh's religion of Islāmic Monotheism which He did ordain for all of His Prophets)." (*Tafsir At-Tabarī*)

فَاخْتَلَفَ الْاَحْزَابُ مِنْۢ بَيْنِهِمْ ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْ مَّشْهَدِ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ۝37

پھر (متعدد) گروہوں نے آپس میں اختلاف کیا،② چنانچہ ان کے لیے تباہی ہے جنھوں نے یوم عظیم کی پیشی کا انکار کیا ۝37

37. Then the sects differed [i.e. the Christians about 'Īsā (Jesus) عليه السلام], so woe to the disbelievers [those who gave false witness by saying that 'Īsā (Jesus) is the son of Allāh] from the Meeting of a great Day (i.e. the Day of Resurrection, when they will be thrown in the blazing Fire).[2]

---

[1] (V.19:35) See the footnote of (V.2:116).

[2] (V.19:37) See the footnote of (V.3:103).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:116)

② ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران 3:103)

أَسْمِعْ بِهِمْ وَأَبْصِرْ يَوْمَ يَأْتُونَنَا لَٰكِنِ الظَّٰلِمُونَ الْيَوْمَ فِي ضَلَٰلٍ مُّبِينٍ ﴿٣٨﴾

وہ لوگ کیا ہی خوب سننے والے اور کیا ہی خوب دیکھنے والے ہوں گے، جس دن وہ ہمارے پاس آئیں گے! لیکن آج یہ ظالم کھلی گمراہی میں ہیں﴿٣٨﴾

**38.** How clearly will they (polytheists and disbelievers in the Oneness of Allāh) see and hear, the Day when they will appear before Us! But the *Zalimūn* (polytheists and wrong doers) today are in plain error.

وَأَنذِرْهُمْ يَوْمَ الْحَسْرَةِ إِذْ قُضِيَ الْأَمْرُ وَهُمْ فِي غَفْلَةٍ وَهُمْ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٣٩﴾

اور آپ انہیں روز حسرت سے ڈرائیں جب ہر معاملے کا فیصلہ کیا جائے گا، جبکہ وہ غفلت میں ہیں، اور وہ ایمان نہیں لاتے[1]﴿٣٩﴾

**39.** And warn them (O Muhammad ﷺ) of the Day of grief and regrets, when the case has been decided, while (now) they are in a state of carelessness, and they believe not.[1]

إِنَّا نَحْنُ نَرِثُ الْأَرْضَ وَمَنْ عَلَيْهَا وَإِلَيْنَا يُرْجَعُونَ ﴿٤٠﴾

بلاشبہ ہم ہی زمین کے وارث ہوں گے اور جو اس (سرزمین) پر ہے وارث ہوں گے، اور ہماری ہی طرف وہ لوٹائے جائیں گے﴿٤٠﴾

**40.** Verily, We will inherit the earth and whatsoever is thereon. And to Us they all shall be returned,

وَاذْكُرْ فِي الْكِتَٰبِ إِبْرَٰهِيمَ إِنَّهُ كَانَ صِدِّيقًا نَّبِيًّا ﴿٤١﴾

اور کتاب میں ابراہیم کا ذکر کیجیے، بے شک وہ نہایت سچا (اور) نبی تھا﴿٤١﴾

**41.** And mention in the Book (the Qur'ān) Ibrāhīm (Abraham). Verily, he was a man of truth, a Prophet.

إِذْ قَالَ لِأَبِيهِ يَٰأَبَتِ لِمَ تَعْبُدُ مَا لَا يَسْمَعُ وَلَا يُبْصِرُ وَلَا يُغْنِي عَنكَ شَيْـًٔا ﴿٤٢﴾

جب اس نے اپنے باپ سے کہا: اے میرے باپ! تو اس کی عبادت کیوں کرتا ہے جو نہ سنے، نہ دیکھے اور نہ تیرے کچھ کام آئے؟﴿٤٢﴾

**42.** When he said to his father: "O my father! Why do you worship that which hears not, sees not and cannot avail you in anything?

يَٰأَبَتِ إِنِّي قَدْ جَآءَنِي مِنَ الْعِلْمِ مَا لَمْ يَأْتِكَ فَاتَّبِعْنِي أَهْدِكَ صِرَٰطًا سَوِيًّا ﴿٤٣﴾

اے میرے باپ! بے شک میرے پاس وہ علم آیا ہے جو تیرے پاس نہیں آیا، لہٰذا تو میری اتباع کر، میں تجھے سیدھی راہ دکھاؤں گا﴿٤٣﴾

**43.** "O my father! Verily, there has come to me of the knowledge that which came not to you. So follow me, I will guide you to a

[1] (V.19:39) Narrated Abu Sa'īd Al-Khudrī رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "On the Day of Resurrection, death will be brought forward in the shape of a black and white ram. Then a call-maker will call, 'O people of Paradise!' Thereupon they will stretch their necks and look carefully. The caller will say, 'Do you know this?' They will say: 'Yes, this is death.' By then all of them would have seen it. Then it will be announced again, 'O people of Hell!' They will stretch their necks and look carefully. The caller will say, 'Do you know this?' They will say, 'Yes, this is death.' And by then all of them would have seen it. Then it (that ram) will be slaughtered and the caller will say, 'O people of Paradise! Eternity for you and no death. O people of Hell! Eternity for you and no death.' " Then the Prophet ﷺ recited: "And warn them (O Muhammad ﷺ) of the Day of grief and regrets when the case has been decided, while (now) they (i.e. the people of the world) are in a state of carelessness and they believe not."

[*Sahih Al-Bukhari*, 6/4730 (O.P.254)]

① پھر جب قیامت برپا ہوگی تو ان کی آنکھیں کھلیں گی اور حسرت کریں گے، لیکن پھر اس کا ازالہ ممکن ہی نہیں ہوگا کیونکہ وہاں جو آرام وراحت میں ہوگا ہمیشہ آرام وراحت میں رہے گا، اور جو عذاب میں مبتلا ہوگا وہ برابر مبتلائے عذاب رہے گا، چنانچہ حدیث میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قیامت کے دن موت کو ایک چتکبرے مینڈھے کی شکل میں لایا جائے گا پھر ایک پکارنے والا پکارے گا: اے جنت والو! چنانچہ وہ گردن اُٹھا کر دیکھیں گے تو ان سے کہا جائے گا: کیا تم اسے جانتے ہو؟ وہ کہیں گے: ہاں جانتے ہیں یہ تو موت ہے کیونکہ سب اسے دیکھ چکے ہوں گے۔ پھر دوبارہ پکارا جائے گا: (اعلان کیا جائے گا:) اے جہنم والو! وہ گردن اُٹھا کر دیکھیں گے تو ان سے کہا جائے گا: کیا تم اسے جانتے ہو؟ وہ کہیں گے: ہاں! (جانتے ہیں) یہ تو موت ہے کیونکہ اس وقت تک وہ سب اسے دیکھ چکے ہوں گے۔ پھر اس (مینڈھے) کو ذبح کر دیا جائے گا اور پکارنے والا کہے گا: اے جنت والو! تم ہمیشہ (جنت میں) رہو گے اور اب (کسی کو) موت نہیں آئے گی اور اے جہنم والو! تم ہمیشہ (جہنم میں) رہو گے اور اب (کسی کو) موت نہیں آئے گی۔'' پھر رسول اللہ ﷺ نے یہ آیت تلاوت فرمائی۔'' (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 1 حدیث: 4730)

Straight Path.

يٰۤاَبَتِ لَا تَعۡبُدِ الشَّيۡطٰنَ ؕ اِنَّ الشَّيۡطٰنَ كَانَ لِلرَّحۡمٰنِ عَصِيًّا ﴿۴۴﴾

اے میرے باپ! تو شیطان کی عبادت نہ کر، بلاشبہ شیطان رحمٰن کا سخت نافرمان ہے ﴿۴۴﴾

**44.** "O my father! Worship not *Shaitān* (Satan). Verily, *Shaitān* (Satan) has been a rebel against the Most Gracious (Allāh).

يٰۤاَبَتِ اِنِّىۡۤ اَخَافُ اَنۡ يَّمَسَّكَ عَذَابٌ مِّنَ الرَّحۡمٰنِ فَتَكُوۡنَ لِلشَّيۡطٰنِ وَلِيًّا ﴿۴۵﴾

اے ابا جان! بے شک میں اس بات سے ڈرتا ہوں کہ تجھے رحمٰن کی طرف سے عذاب آ پہنچے، پھر تو شیطان کا ساتھی ہو جائے ﴿۴۵﴾

**45.** "O my father! Verily, I fear lest torment from the Most Gracious (Allāh) should overtake you, so that you become a companion of *Shaitān* (Satan) (in the Hell-fire)." (*Tafsir Al-Qurtubī*)

قَالَ اَرَاغِبٌ اَنۡتَ عَنۡ اٰلِهَتِىۡ يٰۤاِبۡرٰهِيۡمُ ۚ لَئِنۡ لَّمۡ تَنۡتَهِ لَاَرۡجُمَنَّكَ وَاهۡجُرۡنِىۡ مَلِيًّا ﴿۴۶﴾

وہ (باپ آزر) کہنے لگا: اے ابراہیم! کیا تو میرے معبودوں سے منہ پھیرے ہوئے ہے؟ اگر تو باز نہ آیا تو میں تجھے ضرور رجم کر دوں گا، اور تو لمبا عرصہ مجھ سے دور چلا جا ﴿۴۶﴾

**46.** He (the father) said: "Do you reject my gods, O Ibrāhīm (Abraham)? If you stop not (this), I will indeed stone you. So get away from me safely (before I punish you)."

قَالَ سَلٰمٌ عَلَيۡكَ ۚ سَاَسۡتَغۡفِرُ لَكَ رَبِّىۡ ؕ اِنَّهٗ كَانَ بِىۡ حَفِيًّا ﴿۴۷﴾

ابراہیم نے کہا: تجھ پر سلامتی ہو، عنقریب میں تیرے لیے اپنے رب سے استغفار کروں گا، بے شک وہ مجھ پر بہت مہربان ہے ﴿۴۷﴾

**47.** Ibrāhīm (Abraham) said: "Peace be on you! I will ask forgiveness of my Lord for you. Verily, He is to me Ever Most Gracious.

وَاَعۡتَزِلُكُمۡ وَمَا تَدۡعُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ وَاَدۡعُوۡا رَبِّىۡ ۖ عَسٰٓى اَلَّاۤ اَكُوۡنَ بِدُعَآءِ رَبِّىۡ شَقِيًّا ﴿۴۸﴾

اور میں کنارہ کش ہوتا ہوں تم سے اور ان سے جنھیں تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، اور میں تو اپنے رب ہی کو پکارتا ہوں، امید ہے کہ میں اپنے رب کو پکار کر محروم نہ رہوں گا ﴿۴۸﴾

**48.** "And I shall turn away from you and from those whom you invoke besides Allāh. And I shall call upon my Lord and I hope that I shall not be unblest in my invocation to my Lord."

فَلَمَّا اعۡتَزَلَهُمۡ وَمَا يَعۡبُدُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ۙ وَهَبۡنَا لَهٗۤ اِسۡحٰقَ وَيَعۡقُوۡبَ ؕ وَكُلًّا جَعَلۡنَا نَبِيًّا ﴿۴۹﴾

پھر جب اس نے کنارہ کیا ان سے اور جنھیں وہ اللہ کے سوا پوجتے تھے، تو ہم نے اسے اسحاق اور یعقوب بخشے، اور ہم نے ہر ایک کو نبی بنایا ﴿۴۹﴾

**49.** So, when he had turned away from them and from those whom they worshipped besides Allāh, We gave him Ishāq (Isaac) and Ya'qūb (Jacob), and each one of them We made a Prophet.

وَوَهَبۡنَا لَهُمۡ مِّنۡ رَّحۡمَتِنَا وَجَعَلۡنَا لَهُمۡ لِسَانَ صِدۡقٍ عَلِيًّا ﴿۵۰﴾ ع 3/10/6

اور ہم نے انھیں اپنی رحمت بخشی، اور ان کے لیے سچائی کا بول (ذکر خیر) بلند کیا① ﴿۵۰﴾

**50.** And We gave them of Our Mercy (a good provision in plenty), and We granted them honour on the tongues (of all the nations, i.e. everybody remembers them with a good praise).[1]

وَاذۡكُرۡ فِى الۡكِتٰبِ مُوۡسٰٓى ۫ اِنَّهٗ كَانَ مُخۡلَصًا

اور کتاب میں موسیٰ کا ذکر کیجیے، بلاشبہ وہ چنا ہوا تھا

**51.** And mention in the Book (this Qur'ān) Mūsā (Moses).

[1] (V.19:50) See the footnote of (V.2:135) and the footnotes (A, B and C) of (V.16:121)

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 135/2 اور سورۂ نحل: 121/16)

وَكَانَ رَسُولًا نَّبِيًّا ﴿٥١﴾

اور رسول نبی تھا ﴿٥١﴾

Verily, he was chosen and he was a Messenger (and) a Prophet.

وَنَادَيْنَٰهُ مِن جَانِبِ ٱلطُّورِ ٱلْأَيْمَنِ وَقَرَّبْنَٰهُ نَجِيًّا ﴿٥٢﴾

اور ہم نے اسے طور کی دائیں جانب سے پکارا اور ہم نے اسے راز و نیاز کرتے ہوئے قریب کیا ﴿٥٢﴾

**52.** And We called him from the right side of the Mount, and made him draw near to Us for a talk with him [Mūsā (Moses)].

وَوَهَبْنَا لَهُۥ مِن رَّحْمَتِنَآ أَخَاهُ هَٰرُونَ نَبِيًّا ﴿٥٣﴾

اور اسے اپنی رحمت سے اس کا بھائی ہارون نبی بخشا ﴿٥٣﴾

**53.** And We granted him his brother Hārūn (Aaron), (also) a Prophet, out of Our Mercy.

وَٱذْكُرْ فِى ٱلْكِتَٰبِ إِسْمَٰعِيلَ ۚ إِنَّهُۥ كَانَ صَادِقَ ٱلْوَعْدِ وَكَانَ رَسُولًا نَّبِيًّا ﴿٥٤﴾

اور کتاب میں اسمٰعیل کا ذکر کیجیے، بے شک وہ وعدے کا سچا اور رسول نبی تھا ﴿٥٤﴾

**54.** And mention in the Book (the Qur'ān) Ismā'īl (Ishmael). Verily, he was true to what he promised, and he was a Messenger, (and) a Prophet.

وَكَانَ يَأْمُرُ أَهْلَهُۥ بِٱلصَّلَوٰةِ وَٱلزَّكَوٰةِ وَكَانَ عِندَ رَبِّهِۦ مَرْضِيًّا ﴿٥٥﴾

اور وہ اپنے گھر والوں کو نماز اور زکاۃ کا حکم دیتا تھا اور وہ اپنے رب کے ہاں نہایت پسندیدہ تھا ﴿٥٥﴾

**55.** And he used to enjoin on his family and his people *As-Salāt* (the prayers) and the *Zakāt* (obligatory charity), and his Lord was pleased with him.

وَٱذْكُرْ فِى ٱلْكِتَٰبِ إِدْرِيسَ ۚ إِنَّهُۥ كَانَ صِدِّيقًا نَّبِيًّا ﴿٥٦﴾

اور کتاب میں ادریس کا ذکر کیجیے، بے شک وہ نہایت سچا (اور) نبی تھا ﴿٥٦﴾

**56.** And mention in the Book (the Qur'ān) Idrīs. Verily, he was a man of truth, (and) a Prophet.

وَرَفَعْنَٰهُ مَكَانًا عَلِيًّا ﴿٥٧﴾

اور ہم نے اسے بہت بلند مقام پر اٹھا لیا ﴿٥٧﴾

**57.** And We raised him to a high station.

أُو۟لَٰٓئِكَ ٱلَّذِينَ أَنْعَمَ ٱللَّهُ عَلَيْهِم مِّنَ ٱلنَّبِيِّۦنَ مِن ذُرِّيَّةِ ءَادَمَ وَمِمَّنْ حَمَلْنَا مَعَ نُوحٍ وَمِن ذُرِّيَّةِ إِبْرَٰهِيمَ وَإِسْرَٰٓءِيلَ وَمِمَّنْ هَدَيْنَا وَٱجْتَبَيْنَآ ۚ إِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ ءَايَٰتُ ٱلرَّحْمَٰنِ خَرُّوا۟ سُجَّدًا وَبُكِيًّا ۩ ﴿٥٨﴾

یہ وہ (انبیاء) ہیں جن پر اللہ نے انعام کیا جو اولاد آدم میں سے ہیں اور ان لوگوں (کی نسل) میں سے جنھیں ہم نے نوح کے ساتھ (کشتی میں) سوار کیا تھا، اور ابراہیم اور اسرائیل کی اولاد سے، اور ان لوگوں میں سے جنھیں ہم نے ہدایت دی اور چن لیا، جب ان پر رحمٰن کی آیات تلاوت کی جاتیں تو وہ سجدہ[1] کرتے ہوئے اور روتے ہوئے گر جاتے تھے ﴿٥٨﴾

**58.** Those were they to whom Allāh bestowed His Grace from among the Prophets, of the offspring of Adam, and of those whom We carried (in the ship) with Nūh (Noah), and of the offspring of Ibrāhīm (Abraham) and Israel, and from among those whom We guided and chose. When the Verses of the Most Gracious (Allāh) were recited to them, they fell down prostrate and weeping.*

---

* (V.19:58) Prostration (see the List of Prostration Places at the end).

① [اَلسَّجْدَةُ] قرآن کریم کی تلاوت کرنے والے کو اس مقام پر (تلاوت موقوف کر کے) قبلہ رخ ہو کر اللہ کے حضور سجدہ کرنا چاہیے۔ سجدے میں یہ مسنون دعا پڑھے: [اَللّٰهُمَّ! اكْتُبْ لِي بِهَا عِنْدَكَ أَجْرًا وَضَعْ عَنِّي بِهَا وِزْرًا وَاجْعَلْهَا لِي عِنْدَكَ ذُخْرًا وَ تَقَبَّلْهَا مِنِّي كَمَا تَقَبَّلْتَهَا مِنْ عَبْدِكَ دَاوُدَ] ''اے اللہ! میرے لیے اپنے ہاں اس (قران مجید کی تلاوت) کی وجہ سے اجر و ثواب لکھ دے اور مجھے اس کے بدلے گناہوں سے پاک کر دے اور میری جانب سے اس (تلاوت) کو اپنے ہاں ذخیرہ کر لے اور میری طرف سے اس تلاوت کو ایسے ہی قبول فرما جس طرح تو نے اپنے بندے داود علیہ السلام سے قبول فرمائی۔'' (جامع الترمذي، حديث: 3424,579 و سنن ابن ماجه، حديث: 1053)
وضاحت: سجدہ تلاوت کی مذکورہ دعا اپنے شواہد کی بنا پر حسن درجہ کی ہے اور دوسری مشہور دعا: [سَجَدَ وَجْهِيَ لِلَّذِي خَلَقَهُ وَ شَقَّ سَمْعَهُ وَ بَصَرَهُ بِحَوْلِهِ وَ قُوَّتِهِ فَتَبَارَكَ اللّٰهُ أَحْسَنُ الْخَالِقِينَ] (صحيح مسلم، حديث: 771) کو سجدہ نماز میں پڑھنا تو ثابت ہے مگر سجدۂ قرآن میں پڑھنا صحیح سند کے ساتھ ثابت نہیں، لہٰذا اول الذکر دعا سجدۂ تلاوت میں پڑھی جائے جبکہ آخر الذکر دعا کو سجدہ نماز کا حصہ بنایا جائے۔ (سنن أبي داود، حديث: 1414)

فَخَلَفَ مِنْۢ بَعْدِهِمْ خَلْفٌ اَضَاعُوا الصَّلٰوةَ وَاتَّبَعُوا الشَّهَوٰتِ فَسَوْفَ يَلْقَوْنَ غَيًّا ﴿59﴾

پھر ان کے بعد ناخلف (نالائق ان کے) جانشین ہوئے، جنھوں نے نماز ضائع کی اور خواہشات کی پیروی کی① چنانچہ جلد ہی (آگے) وہ ہلاکت اور گمراہی (کے انجام) سے دوچار ہوں گے ﴿59﴾

**59.** Then, there has succeeded them posterity who have given up *As-Salāt* (the prayers) [i.e. made their *Salāt* (prayers) to be lost, either by not offering them or by not offering them perfectly or by not offering them in their proper fixed times] and have followed lusts.[1] So, they will be thrown in Hell.

اِلَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَاُولٰٓئِكَ يَدْخُلُوْنَ الْجَنَّةَ وَلَا يُظْلَمُوْنَ شَيْـًٔا ﴿60﴾

مگر جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور نیک عمل کیے، تو وہ لوگ جنت میں داخل ہوں گے اور ان پر کوئی ظلم نہ ہوگا② ﴿60﴾

**60.** Except those who repent and believe (in the Oneness of Allāh and His Messenger Muhammad ﷺ), and work righteousness.[2] Such will enter Paradise and they will not be wronged in aught.

جَنّٰتِ عَدْنِ ۨالَّتِيْ وَعَدَ الرَّحْمٰنُ عِبَادَهٗ بِالْغَيْبِ ۭ اِنَّهٗ كَانَ وَعْدُهٗ مَاْتِيًّا ﴿61﴾

(یعنی) ابدی باغات، جن کا رحمٰن نے اپنے بندوں کے ساتھ غیب سے وعدہ کیا ہے۔ بے شک اس کا وعدہ (ہر صورت) آنے والا ہے ﴿61﴾

**61.** (They will enter) *'Adn* (Eden) Paradise (everlasting Gardens), which the Most Gracious (Allāh) has promised to His slaves in the unseen. Verily, His Promise must come to pass.

لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا اِلَّا سَلٰمًا ۭ وَلَهُمْ رِزْقُهُمْ فِيْهَا بُكْرَةً وَّعَشِيًّا ﴿62﴾

وہ اس میں کوئی لغو بات نہیں سنیں گے، سوائے سلام کے، اور وہاں ان کے لیے صبح وشام رزق ہوگا ﴿62﴾

**62.** They shall not hear therein (in Paradise) any *Laghw* (dirty, false, evil vain talk), but only *Salām* (salutations of peace). And they will have therein their sustenance, morning and afternoon. [See (V.40:55)].

تِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِيْ نُوْرِثُ مِنْ عِبَادِنَا مَنْ كَانَ تَقِيًّا ﴿63﴾

یہی وہ جنت ہے جس کا وارث ہم اپنے بندوں میں سے اسے بنائیں گے جو متقی ہوگا ﴿63﴾

**63.** Such is the Paradise which We shall give as an inheritance to those of Our slaves who have been *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

وَمَا نَتَنَزَّلُ اِلَّا بِاَمْرِ رَبِّكَ ۚ لَهٗ مَا بَيْنَ اَيْدِيْنَا وَمَا خَلْفَنَا وَمَا بَيْنَ ذٰلِكَ ۚ وَمَا كَانَ رَبُّكَ نَسِيًّا ﴿64﴾

اور ہم (فرشتے) آپ کے رب ہی کے حکم سے نازل ہوتے ہیں، اسی کے لیے ہے جو کچھ ہمارے آگے ہے اور جو کچھ ہمارے پیچھے ہے، اور جو کچھ اس کے درمیان ہے، اور آپ کا رب کبھی بھولنے والا نہیں ﴿64﴾

**64.** And we (angels) descend not except by the Command of your Lord (O Muhammad ﷺ). To Him belongs what is before us and what is behind us, and what is between those two; and your

[1] (V.19:59) Lusts: like drinking alcoholic drinks; giving false witnesses; eating unlawful things - meat of edible animals not slaughtered according to Allāh's Order; taking intoxicants; narcotic drugs like opium, morphine, heroin, cannabis; committing crimes; evil wicked deeds like illegal sexual acts, murdering, taking others' rights unlawfully, robbing, stealing, betraying, backbiting, slandering, telling lies.

[2] (V.19:60) See the footnote of (V.9:121).

① جیسے شراب نوشی، جھوٹی گواہی دینا، حرام اشیا کھانا...... ایسے جانوروں کا گوشت کھانا جنھیں اللہ کے حکم کے مطابق ذبح نہ کیا گیا ہو، منشیات، افیون، مارفیا، ہیروئن، بھنگ اور چرس وغیرہ کا استعمال، اور فسق و فجور کا ارتکاب مثلاً: زنا کاری، ناحق قتل کرنا، ناجائز طور پر دوسرے کے حقوق غصب کرنا، ڈاکہ زنی، چوری، غداری، غیبت، بہتان طرازی اور جھوٹ بولنا وغیرہ۔

② ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ توبہ: 121/9)

Lord is never forgetful —

رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا فَاعْبُدْهُ وَاصْطَبِرْ لِعِبَادَتِهٖ ؕ هَلْ تَعْلَمُ لَهٗ سَمِيًّا ﴿٦٥﴾

(وہی) رب ہے آسمانوں کا اور زمین کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے (سب کا)، چنانچہ آپ اس کی عبادت کریں اور اس کی عبادت پر قائم رہیں، کیا آپ اس کا کوئی ہم نام جانتے ہیں؟[1] ﴿٦٥﴾

**65.** Lord of the heavens and the earth, and all that is between them, so worship Him (Alone) and be constant and patient in His worship. Do you know of any who is similar to Him? (of course none is similar or co-equal or comparable to Him, and He has none as partner with Him.) (There is nothing like Him and He is the All-Hearer, the All-Seer.)[1]

وَيَقُوْلُ الْاِنْسَانُ ءَاِذَا مَا مِتُّ لَسَوْفَ اُخْرَجُ حَيًّا ﴿٦٦﴾

اور انسان کہتا ہے: کیا جب میں مر جاؤں گا، البتہ یقیناً مجھے زندہ نکالا جائے گا؟ ﴿٦٦﴾

**66.** And man (the disbeliever) says: "When I am dead, shall I then be raised up alive?"

اَوَلَا يَذْكُرُ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ قَبْلُ وَلَمْ يَكُ شَيْئًا ﴿٦٧﴾

اور کیا انسان (اتنا ہی) یاد نہیں کرتا کہ یقیناً ہم نے اس سے پہلے اسے تخلیق کیا، جبکہ وہ کچھ بھی نہ تھا ﴿٦٧﴾

**67.** Does not man remember that We created him before, while he was nothing?

فَوَرَبِّكَ لَنَحْشُرَنَّهُمْ وَالشَّيٰطِيْنَ ثُمَّ لَنُحْضِرَنَّهُمْ حَوْلَ جَهَنَّمَ جِثِيًّا ﴿٦٨﴾

پس آپ کے رب کی قسم! ہم ضرور ان (کفار) کو شیطانوں کے ہمراہ اکٹھا کریں گے، پھر ہم ضرور انھیں گھٹنوں کے بل گرے ہوئے جہنم کے گرد حاضر کریں گے ﴿٦٨﴾

**68.** So by your Lord, surely We shall gather them together, and (also) the *Shayāṭīn* [(devils) with them], then We shall bring them round Hell on their knees.

ثُمَّ لَنَنْزِعَنَّ مِنْ كُلِّ شِيْعَةٍ اَيُّهُمْ اَشَدُّ عَلَى الرَّحْمٰنِ عِتِيًّا ﴿٦٩﴾

پھر ہم ضرور ہر گروہ سے (اسے) کھینچ کر الگ کریں گے جو ان میں سے رحمٰن کے خلاف سرکشی میں سخت تر تھا ﴿٦٩﴾

**69.** Then indeed We shall drag out from every sect all those who were worst in obstinate rebellion against the Most Gracious (Allāh).

ثُمَّ لَنَحْنُ اَعْلَمُ بِالَّذِيْنَ هُمْ اَوْلٰى بِهَا صِلِيًّا ﴿٧٠﴾

پھر ہمیں بلاشبہ ان کا خوب علم ہے جو اس (جہنم) میں جانے کے زیادہ لائق ہیں ﴿٧٠﴾

**70.** Then, verily, We know best those who are most worthy of being burnt therein.

وَاِنْ مِّنْكُمْ اِلَّا وَارِدُهَا ۚ كَانَ عَلٰى رَبِّكَ حَتْمًا مَّقْضِيًّا ﴿٧١﴾

اور تم میں سے جو بھی ہے وہ اس (جہنم) پر وارد ہونے والا ہے،[2] یہ آپ کے رب کے ذمے حتمی (اور) طے شدہ بات ہے ﴿٧١﴾

**71.** There is not one of you but will pass over it (Hell); this is with your Lord, a Decree which must be accomplished.[2]

[1] (V.19:65) See the footnote of (V.3:73).
[2] (V.19:71) See the footnote (c) of (V.68:42).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران 3:73)

② اس کی تفسیر صحیح احادیث میں اس طرح بیان کی گئی ہے کہ جہنم کے اوپر پل بنایا جائے گا جس میں سے ہر مومن وکافر کو گزرنا ہوگا۔ مومن تو اپنے اعمال کے مطابق جلد یا بدیر گزر جائیں گے۔ کچھ تو پلک جھپکنے میں، کچھ بجلی اور ہوا کی طرح، کچھ پرندوں کی طرح اور کچھ عمدہ گھوڑوں اور دیگر سواریوں کی طرح گزر جائیں گے۔ یوں کچھ بالکل صحیح سالم، کچھ زخمی، تاہم پل عبور کر لیں گے، کچھ جہنم میں گر پڑیں گے جنہیں بعد میں شفاعت کے ذریعے نکال لیا جائے گا لیکن کافر اس پل کو عبور کرنے میں کامیاب نہیں ہوں گے اور سب جہنم میں گر پڑیں گے۔ اس کی تائید اس حدیث سے بھی ہوتی ہے: ''جس کے تین بچے بلوغت سے پہلے فوت ہو گئے، اسے آگ نہیں چھوئے گی مگر صرف قسم حلال کرنے کے لیے۔'' (صحیح البخاری، الجنائز، باب:6 حدیث: 1251، صحیح مسلم، البر والصلة، باب فضل من يموت له ولد فيحتسبه، حدیث: 2632) یہ قسم وہی ہے جسے اس آیت میں: ﴿حَتْمًا مَّقْضِيًّا﴾ ''قطعی فیصل شدہ امر'' کہا گیا ہے۔ یعنی اس کا ورود جہنم میں صرف پل صراط سے گزرنے کی حد تک ہی ہوگا۔ (احسن البیان)

ثُمَّ نُنَجِّي الَّذِيْنَ اتَّقَوْا وَّنَذَرُ الظّٰلِمِيْنَ فِيْهَا جِثِيًّا ﴿٧٢﴾

پھر ہم متقی لوگوں کو نجات دیں گے، اور ہم ظالموں کو اس میں گھٹنوں کے بل گرے ہوئے چھوڑ دیں گے ﴿٧٢﴾

**72.** Then We shall save those who use to fear Allāh and were dutiful to Him. And We shall leave the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers) therein (humbled) to their knees (in Hell).

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا ۙ اَيُّ الْفَرِيْقَيْنِ خَيْرٌ مَّقَامًا وَّاَحْسَنُ نَدِيًّا ﴿٧٣﴾

اور جب ان پر ہماری واضح آیات تلاوت کی جاتی ہیں تو کافر مومنوں سے کہتے ہیں: فریقین میں سے کس کا مقام بہتر اور کس کی مجلس زیادہ اچھی ہے؟ ﴿٧٣﴾

**73.** And when Our Clear Verses are recited to them, those who disbelieve (the rich and strong among the pagans of Quraish who live a life of luxury) say to those who believe (the weak, poor Companions of Prophet Muhammad ﷺ who have a hard life): "Which of the two groups (i.e. believers or disbelievers) is best in (point of) position and as regards station (place of council for consultation)."

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَحْسَنُ اَثَاثًا وَّرِءْيًا ﴿٧٤﴾

اور ان سے پہلے ہم نے کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں، وہ ان سے اثاثوں اور ظاہری ٹیپ ٹاپ میں کہیں بڑھ کر تھیں ﴿٧٤﴾

**74.** And how many a generation (past nations) have We destroyed before them, who were better in wealth, goods and outward appearance?

قُلْ مَنْ كَانَ فِي الضَّلٰلَةِ فَلْيَمْدُدْ لَهُ الرَّحْمٰنُ مَدًّا ۚ حَتّٰٓى اِذَا رَاَوْا مَا يُوْعَدُوْنَ اِمَّا الْعَذَابَ وَاِمَّا السَّاعَةَ ؕ فَسَيَعْلَمُوْنَ مَنْ هُوَ شَرٌّ مَّكَانًا وَّاَضْعَفُ جُنْدًا ﴿٧٥﴾

کہہ دیجیے: جو شخص گمراہی میں ہے، (لازم ہے کہ) اسے رحمٰن لمبی ڈھیل دے دے، حتی کہ جب وہ دیکھیں گے جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے یا عذاب یا قیامت تو وہ ضرور جان لیں گے کہ کون درجے میں بدتر اور لشکر کے لحاظ سے کمزور تر ہے ﴿٧٥﴾

**75.** Say (O Muhammad ﷺ): Whoever is in error, the Most Gracious (Allāh) will extend (the rope) to him, until, when they see that which they were promised, either the torment or the Hour, they will come to know who is worst in position, and who is weaker in forces. [This is the answer to the question in Verse No.19:73]

وَيَزِيْدُ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اهْتَدَوْا هُدًى ؕ وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ مَّرَدًّا ﴿٧٦﴾

اور راہ ہدایت پر چلنے والوں کو اللہ مزید ہدایت عطا کرتا ہے اور باقی رہنے والی نیکیاں ہی آپ کے رب کے ہاں ثواب اور انجام کے اعتبار سے بہت بہتر ہیں ﴿٧٦﴾

**76.** And Allāh increases in guidance those who walk aright.[1] And the righteous good deeds that last are better with your Lord for reward and better for resort.

اَفَرَءَيْتَ الَّذِيْ كَفَرَ بِاٰيٰتِنَا وَقَالَ لَاُوْتَيَنَّ مَالًا وَّوَلَدًا ﴿٧٧﴾

پھر آپ اس شخص کے بارے میں بتلائیے جس نے ہماری آیات کا انکار کیا اور کہا: مجھے ضرور مال

**77.** Have you seen him who disbelieved in Our *Ayāt* (this Qur'ān and Muhammad ﷺ) and

---

[1] (V.19:76) Those who walk aright: True believers in the Oneness of Allāh who fear Allāh much (abstain from all kinds of sins and evil deeds which He has forbidden), and love Allāh much (perform all kinds of good deeds which He has ordained).

اور اولاد دی جائے گی ۝77

said: "I shall certainly be given wealth and children [if I will be alive (again)]."

اَطَّلَعَ الْغَيْبَ اَمِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ۝78

کیا اس نے غیب کی اطلاع پالی یا رحمٰن کے ہاں کوئی عہد لے لیا ہے؟ ۝78

**78.** Has he known the Unseen or has he taken a covenant from the Most Gracious (Allāh)?

كَلَّا ۭ سَنَكْتُبُ مَا يَقُوْلُ وَنَمُدُّ لَهٗ مِنَ الْعَذَابِ مَدًّا ۝79

ہرگز نہیں! ہم ضرور لکھیں گے جو کچھ وہ کہتا ہے، اور ہم اس کے لیے عذاب بہت بڑھا دیں گے ۝79

**79.** Nay, We shall record what he says, and We shall increase his torment (in the Hell);

وَّنَرِثُهٗ مَا يَقُوْلُ وَيَاْتِيْنَا فَرْدًا ۝80

اور ان چیزوں کے ہم وارث ہوں گے جو وہ کہتا ہے، اور وہ ہمارے پاس اکیلا آئے گا ۝80

**80.** And We shall inherit from him (at his death) all that he talks of (i.e. wealth and children which We have bestowed upon him in this world), and he shall come to Us alone.

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لِّيَكُوْنُوْا لَهُمْ عِزًّا ۝81

اور انھوں نے اللہ کے سوا معبود بنا لیے ہیں، تاکہ وہ ان کے مددگار ہوں ۝81

**81.** And they have taken (for worship) *ālihah* (gods) besides Allāh, that they might give them honour, power and glory (and also protect them from Allāh's punishment).

كَلَّا ۭ سَيَكْفُرُوْنَ بِعِبَادَتِهِمْ وَيَكُوْنُوْنَ عَلَيْهِمْ ضِدًّا ۝82

ع 5 17 8

ہرگز نہیں! عنقریب وہ خود ان کی عبادت کا انکار کر دیں گے اور ان کے مخالف ہو جائیں گے ۝82

**82.** Nay, but they (the so-called gods) will deny their worship of them, and become opponents to them (on the Day of Resurrection).

اَلَمْ تَرَ اَنَّآ اَرْسَلْنَا الشَّيٰطِيْنَ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ تَؤُزُّهُمْ اَزًّا ۝83

کیا آپ نے دیکھا نہیں کہ بے شک ہم نے کافروں پر شیطان چھوڑ رکھے ہیں وہ انھیں خوب خوب (گناہوں پر) ابھارتے ہیں؟ ۝83

**83.** See you not that We have sent the *Shayātīn* (devils) against the disbelievers to push them to do evil.

فَلَا تَعْجَلْ عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّمَا نَعُدُّ لَهُمْ عَدًّا ۝84

چنانچہ آپ ان کی بابت جلدی نہ کریں، ہم تو بس ان کے دن گن رہے ہیں ۝84

**84.** So make no haste against them; We only count out to them a (limited) number (of the days of the life of this world and delay their term so that they may increase in evil and sins).

يَوْمَ نَحْشُرُ الْمُتَّقِيْنَ اِلَى الرَّحْمٰنِ وَفْدًا ۝85

جس دن ہم متقیوں کو رحمٰن کی طرف (بطور) مہمان اکٹھا کر لائیں گے ۝85

**85.** The Day We shall gather the *Muttaqūn* (the pious believers of Islamic Monotheism. See V.2:2) to the Most Gracious (Allāh), like a delegation (presented before a king for honour).

الربع

وَّنَسُوْقُ الْمُجْرِمِيْنَ اِلٰى جَهَنَّمَ وِرْدًا ۝86

اور مجرموں کو جہنم کی طرف پیاسے (ہی) ہانک لے جائیں گے ۝86

**86.** And We shall drive the *Mujrimūn* (polytheists, sinners, criminals, disbelievers in the Oneness of Allāh) to Hell, in a thirsty state (like a thirsty herd

driven down to water).

لَا يَمْلِكُوْنَ الشَّفَاعَةَ اِلَّا مَنِ اتَّخَذَ عِنْدَ الرَّحْمٰنِ عَهْدًا ﴿87﴾

(اس روز) وہ سفارش کا اختیار نہیں رکھیں گے، سوائے اس کے جس نے رحمٰن سے عہد لیا ﴿87﴾

**87.** None shall have the power of intercession, but such a one as has received permission (or promise) from the Most Gracious (Allāh).

وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا ﴿88﴾

اور انھوں نے کہا: رحمٰن اولاد رکھتا ہے ﴿88﴾

**88.** And they say: "The Most Gracious (Allāh) has begotten a son (or offspring or children) [as the Jews say: 'Uzair (Ezra) is the son of Allāh, and the Christians say that He has begotten a son {'Īsā (Jesus) عليه السلام}, and the pagan Arabs say that He has begotten daughters (angels and others)]."

لَقَدْ جِئْتُمْ شَيْئًا اِدًّا ﴿89﴾

البتہ یقیناً تم ایک بہت بھاری بات (گناہ) تک آ پہنچے ہو ﴿89﴾

**89.** Indeed you have brought forth (said) a terrible evil thing.

تَكَادُ السَّمٰوٰتُ يَتَفَطَّرْنَ مِنْهُ وَتَنْشَقُّ الْاَرْضُ وَتَخِرُّ الْجِبَالُ هَدًّا ﴿90﴾

قریب ہیں کہ آسمان اس (بات) سے پھٹ پڑیں، اور زمین شق ہو جائے، اور پہاڑ ریزہ ریزہ ہو کر گر پڑیں ﴿90﴾

**90.** Whereby the heavens are almost torn, and the earth is split asunder, and the mountains fall in ruins,

اَنْ دَعَوْا لِلرَّحْمٰنِ وَلَدًا ﴿91﴾

اس (بات) پر کہ انھوں نے رحمٰن کے لیے اولاد کا دعویٰ کیا ﴿91﴾

**91.** That they ascribe a son (or offspring or children) to the Most Gracious (Allāh).

وَمَا يَنْۢبَغِيْ لِلرَّحْمٰنِ اَنْ يَّتَّخِذَ وَلَدًا ﴿92﴾

اور رحمٰن کے لائق نہیں کہ وہ کسی کو اولاد بنائے ﴿92﴾

**92.** But it is not suitable for (the Majesty of) the Most Gracious (Allāh) that He should beget a son (or offspring or children).

اِنْ كُلُّ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ اِلَّآ اٰتِي الرَّحْمٰنِ عَبْدًا ﴿93﴾

آسمانوں اور زمین میں جو کوئی بھی ہیں وہ سب رحمٰن کے پاس غلام بن کر آئیں گے ﴿93﴾

**93.** There is none in the heavens and the earth but comes to the Most Gracious (Allāh) as a slave.

لَقَدْ اَحْصٰىهُمْ وَعَدَّهُمْ عَدًّا ﴿94﴾

بلا شبہ یقیناً اس (رحمٰن) نے ان کا شمار کر رکھا ہے اور انھیں خوب گن رکھا ہے ﴿94﴾

**94.** Verily, He knows each one of them, and has counted them a full counting.

وَكُلُّهُمْ اٰتِيْهِ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فَرْدًا ﴿95﴾

اور وہ سب یوم قیامت اللہ کے پاس تنہا تنہا آئیں گے ﴿95﴾

**95.** And everyone of them will come to Him alone on the Day of Resurrection (without any helper, or protector or defender).

اِنَّ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ سَيَجْعَلُ لَهُمُ الرَّحْمٰنُ وُدًّا ﴿96﴾

بے شک جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، یقیناً رحمٰن ان کے لیے محبت پیدا کر دے گا[1] ★ ﴿96﴾

**96.** Verily, those who believe [in the Oneness of Allāh and in His Messenger (Muhammad ﷺ)] and work deeds of righteousness, the

---

① زمین میں اہل دنیا کے دلوں میں اور آسمانوں میں فرشتوں کے دلوں میں، جیسا کہ حدیث میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت کرتا ہے تو وہ جبرائیل علیہ السلام کو

Most Gracious (Allāh) will bestow love for them[1] (in the hearts of the believers).

فَاِنَّمَا يَسَّرْنٰهُ بِلِسَانِكَ لِتُبَشِّرَ بِهِ الْمُتَّقِيْنَ وَتُنْذِرَ بِهٖ قَوْمًا لُّدًّا ﴿97﴾

یقیناً ہم نے تو اس (قرآن) کو آپ کی زبان (عربی) میں خوب آسان کر دیا ہے، تاکہ آپ اس سے متقین کو بشارت دیں اور اس کے ساتھ جھگڑالو قوم① کو ڈرائیں ﴿97﴾

97. So, We have made this (the Qur'ān) easy in your own tongue (O Muhammad ﷺ), only that you may give glad tidings to the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), and warn with it the *Ludd*[2] people.

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ ؕ هَلْ تُحِسُّ مِنْهُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَوْ تَسْمَعُ لَهُمْ رِكْزًا ﴿98﴾

اور ان سے پہلے ہم نے کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں، کیا آپ ان میں سے کسی ایک کو محسوس کرتے ہیں یا ان کی کوئی بھنک (آہٹ) بھی سنتے ہیں؟ ﴿98﴾

98. And how many a generation before them have We destroyed! Can you (O Muhammad ﷺ) find a single one of them or hear even a whisper of them?

ع 6 16 9

| Sūrat Tā-Hā. 20 | سورۂ طٰہٰ | اٰیاتھا 135 (20) سُوْرَةُ طٰهٰ مَكِّيَّةٌ (45) رکوعاتھا 8 |
|---|---|---|

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

طٰهٰ ﴿1﴾

طٰہٰ ﴿1﴾

1. *Tā-Hā*. [These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

مَاۤ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لِتَشْقٰۤى ﴿2﴾

ہم نے آپ پر قرآن اس لیے نازل نہیں کیا کہ آپ مشقت میں پڑیں ﴿2﴾

2. We have not sent down the Qur'ān to you (O Muhammad ﷺ) to cause you distress,

اِلَّا تَذْكِرَةً لِّمَنْ يَّخْشٰى ﴿3﴾

مگر (یہ تو) اس شخص کے لیے نصیحت ہے جو اللہ سے ڈرتا ہے ﴿3﴾

3. But only as a Reminder to those who fear (Allāh).

تَنْزِيْلًا مِّمَّنْ خَلَقَ الْاَرْضَ وَالسَّمٰوٰتِ الْعُلٰى ﴿4﴾

اس ذات کی طرف سے نازل ہوا ہے جس نے زمین اور اونچے آسمان تخلیق کیے ﴿4﴾

4. A Revelation from Him (Allāh) Who has created the earth and high heavens.

★ بقیہ حاشیہ: مریم، آیت: 96.

بلا کر فرماتا ہے: اللہ فلاں شخص سے محبت کرتا ہے، لہٰذا تم بھی اس سے محبت کرو! چنانچہ جبرائیل علیہ السلام بھی اس سے محبت کرنے لگتا ہے اور پھر جبرائیل علیہ السلام آسمان والوں میں اعلان (منادی) کر دیتا ہے: اللہ تعالیٰ فلاں شخص سے محبت کرتا ہے لہٰذا تم بھی اس سے محبت کرو! چنانچہ آسمان والے بھی اس سے محبت کرنے لگتے ہیں پھر زمین والوں (کے دلوں) میں اس کے لیے مقبولیت رکھ دی جاتی ہے، (اس کے بعد وہ زمین میں بھی بندگانِ الٰہی کا مقبول اور محبوب بن جاتا ہے۔)" (صحيح البخاري، الأدب، باب:41، حديث:6040)

[1] (V.19:96) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "If Allāh loves a person, He calls Jibrāīl (Gabriel) saying: Allāh loves so-and-so; O Jibrāīl (Gabriel) love him.' Jibrāīl (Gabriel) would love him, and then Jibrāīl (Gabriel) would make an announcement among the residents of the heavens, 'Allāh loves so-and-so, therefore, you should love him also.' So, all the residents of the heavens would love him and then he is granted the pleasure of the people of the earth." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6040 (O.P.66)]

[2] (V.19:97) *Ludd*:- The evildoer wicked quarrelsome people who don't believe in Allāh's Oneness and His Prophet's ﷺ message and argue about everything that Allāh has ordained.

① "جھگڑالو قوم": وہ لوگ جو اللہ تعالیٰ کی وحدانیت اور اس کے رسول ﷺ کی رسالت پر ایمان نہیں رکھتے اور ہر چیز (کام) کے بارے میں دعویٰ کرتے ہیں کہ اللہ نے اس کا حکم دیا ہے۔

اَلرَّحۡمٰنُ عَلَى الۡعَرۡشِ اسۡتَوٰى ⑤

وہ رحمٰن ہے، عرش پر مستوی ہے ⑤

5. The Most Gracious (Allāh) rose over (*Istawā*) the (Mighty) Throne (in a manner that suits His Majesty).

لَهٗ مَا فِى السَّمٰوٰتِ وَمَا فِى الۡاَرۡضِ وَمَا بَيۡنَهُمَا وَمَا تَحۡتَ الثَّرٰى ⑥

اسی کا ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے، اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، اور جو کچھ گیلی مٹی کے نیچے ہے ⑥

6. To Him belongs all that is in the heavens and all that is on the earth, and all that is between them, and all that is under the soil.

وَاِنۡ تَجۡهَرۡ بِالۡقَوۡلِ فَاِنَّهٗ يَعۡلَمُ السِّرَّ وَاَخۡفٰى ⑦

اور اگر آپ بلند آواز سے بات کریں تو بلاشبہ وہ ہر راز اور (اس سے بھی) پوشیدہ تر بات کو جانتا ہے ⑦

7. And if you (O Muhammad ﷺ) speak (the invocation) aloud, then verily, He knows the secret and that which is yet more hidden.

اَللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الۡاَسۡمَآءُ الۡحُسۡنٰى ⑧

(وہی) اللہ ہے، اس کے سوا کوئی الٰہ نہیں، سب اچھے نام اسی کے ہیں[1] ⑧

8. Allāh! *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He)! To Him belong the Best Names.[1]

وقف لازم

وَهَلۡ اَتٰىكَ حَدِيۡثُ مُوۡسٰى ⑨

اور کیا آپ تک موسیٰ کی خبر پہنچی ہے؟ ⑨

9. And has there come to you the story of Mūsā (Moses)?

اِذۡ رَاٰ نَارًا فَقَالَ لِاَهۡلِهِ امۡكُثُوۡۤا اِنِّىۡۤ اٰنَسۡتُ نَارًا لَّعَلِّىۡۤ اٰتِيۡكُمۡ مِّنۡهَا بِقَبَسٍ اَوۡ اَجِدُ عَلَى النَّارِ هُدًى ⑩

جب اس نے (طور پر) آگ دیکھی تو اپنے گھر والوں سے کہا: (یہاں) ٹھہرو، بے شک میں نے آگ دیکھی ہے، شاید میں اس میں سے تمھارے لیے کوئی انگارا لے آؤں، یا آگ کے پاس کوئی راہبر پاؤں ⑩

10. When he saw a fire, he said to his family: "Wait! Verily, I have seen a fire; perhaps I can bring you some burning brand therefrom, or find some guidance at the fire."

فَلَمَّاۤ اَتٰىهَا نُوۡدِىَ يٰمُوۡسٰى ؕ ⑪

چنانچہ جب وہ (موسیٰ) آگ کے پاس پہنچا تو آواز دی گئی: اے موسیٰ! ⑪

11. And when he came to it (the fire), he was called by name: "O Mūsā (Moses)!

اِنِّىۡۤ اَنَا رَبُّكَ فَاخۡلَعۡ نَعۡلَيۡكَ ۚ اِنَّكَ بِالۡوَادِ الۡمُقَدَّسِ طُوًى ؕ ⑫

بے شک میں تیرا رب ہوں، لہٰذا تو اپنے جوتے اتار دے، بلاشبہ تو مقدس وادی طویٰ میں ہے ⑫

12. "Verily, I am your Lord! So take off your shoes; you are in the sacred valley, *Tuwa*.

وَاَنَا اخۡتَرۡتُكَ فَاسۡتَمِعۡ لِمَا يُوۡحٰى ⑬

اور میں نے تجھے چن لیا ہے، لہٰذا جو وحی کی جاتی ہے اسے غور سے سن ⑬

13. "And I have chosen you. So listen to that which will be revealed (to you).

اِنَّنِىۡۤ اَنَا اللّٰهُ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّاۤ اَنَا فَاعۡبُدۡنِىۡ ۙ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ لِذِكۡرِىۡ ⑭

بے شک میں ہی اللہ ہوں، میرے سوا کوئی معبود نہیں، چنانچہ تو میری ہی عبادت کر اور میری یاد کے لیے نماز قائم کر ⑭

14. "Verily, I am Allāh! *Lā ilāha illa Ana* (none has the right to be worshipped but I), so worship Me, and perform *As-Salāt* (the prayers) for My remembrance.

اِنَّ السَّاعَةَ اٰتِيَةٌ اَكَادُ اُخۡفِيۡهَا لِتُجۡزٰى

بے شک قیامت آنے والی ہے، میں اس کا وقت مخفی

15. "Verily, the Hour is coming – and I am almost hiding it – that

[1] (V.20:8) See the footnote of (V.7:180).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ اعراف 7/180)

كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا تَسْعٰى ⑮

رکھنا چاہتا ہوں، تاکہ ہر نفس کو اس کا بدلہ دیا جائے جو وہ کوشش کرتا ہے⑮

every person may be rewarded for that which he strives.

فَلَا يَصُدَّنَّكَ عَنْهَا مَنْ لَّا يُؤْمِنُ بِهَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ فَتَرْدٰى ⑯

لہٰذا اس (فکرِ آخرت) سے تجھے وہ شخص روکنے نہ پائے جو اس پر ایمان نہیں رکھتا، اور اس نے اپنی خواہشات کی پیروی کی، ورنہ تو (بھی) ہلاک ہو جائے گا① ⑯

**16.** "Therefore, let not the one who believes not therein (i.e. in the Day of Resurrection, Reckoning, Paradise and Hell), but follows his own lusts,[1] divert you therefrom, lest you perish.

وَمَا تِلْكَ بِيَمِيْنِكَ يٰمُوْسٰى ⑰

اور اے موسیٰ! یہ تیرے دائیں ہاتھ میں کیا ہے؟⑰

**17.** "And what is that in your right hand, O Mūsā (Moses)?"

قَالَ هِيَ عَصَايَ ۚ اَتَوَكَّؤُا عَلَيْهَا وَاَهُشُّ بِهَا عَلٰى غَنَمِيْ وَلِيَ فِيْهَا مَاٰرِبُ اُخْرٰى ⑱

اس نے کہا: یہ میری لاٹھی ہے، میں اس پر ٹیک لگاتا ہوں، اور اس سے اپنی بکریوں کے لیے پتے جھاڑتا ہوں، اور اس میں میرے لیے اور بھی مقاصد ہیں⑱

**18.** He said: "This is my stick, whereon I lean, and wherewith I beat down branches for my sheep, and wherein I find other uses."

قَالَ اَلْقِهَا يٰمُوْسٰى ⑲

اللہ نے فرمایا: اے موسیٰ! اسے پھینک دے⑲

**19.** (Allāh) said: "Cast it down, O Mūsā (Moses)!"

فَاَلْقٰىهَا فَاِذَا هِيَ حَيَّةٌ تَسْعٰى ⑳

پھر جب اس نے اسے پھینکا تب وہ دوڑتا ہوا سانپ (بن گیا)⑳

**20.** He cast it down, and behold! It was a snake, moving quickly.

قَالَ خُذْهَا وَلَا تَخَفْ ٝ سَنُعِيْدُهَا سِيْرَتَهَا الْاُوْلٰى ㉑

فرمایا: اسے پکڑ لے اور مت ڈر، ہم اسے اس کی پہلی حالت میں لوٹا دیں گے㉑

**21.** Allāh said:"Grasp it and fear not; We shall return it to its former state,

وَاضْمُمْ يَدَكَ اِلٰى جَنَاحِكَ تَخْرُجْ بَيْضَآءَ مِنْ غَيْرِ سُوْٓءٍ اٰيَةً اُخْرٰى ۙ㉒

اور تو اپنا ہاتھ اپنی بغل سے ملا وہ بغیر کسی مرض کے چمکتا ہوا سفید نکلے گا، (یہ) دوسری نشانی ہے㉒

**22.** "And press your (right) hand to your (left) side: it will come forth white (and shining), without any disease as another sign,

لِنُرِيَكَ مِنْ اٰيٰتِنَا الْكُبْرٰى ۚ㉓

تاکہ ہم تجھے اپنی کچھ بڑی بڑی نشانیاں دکھائیں㉓

**23.** "That We may show you (some) of Our Greater Signs.

ع 1 24 10

اِذْهَبْ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ۚ㉔

تو فرعون کی طرف جا، بے شک وہ سرکش ہو گیا ہے㉔

**24.** "Go to Fir'aun (Pharaoh)! Verily, he has transgressed (all bounds in disbelief and disobedience, and has behaved as an arrogant and as a tyrant)."

قَالَ رَبِّ اشْرَحْ لِيْ صَدْرِيْ ۙ㉕

اس (موسیٰ) نے کہا: میرے رب! میرے لیے میرا سینہ کھول دے㉕

**25.** [Mūsā (Moses)] said: "O my Lord! Open for me my chest (grant me self-confidence, contentment, and boldness).

وَيَسِّرْ لِيْٓ اَمْرِيْ ۙ㉖

اور میرے لیے میرا کام آسان کر دے㉖

**26.** "And ease my task for me;

وَاحْلُلْ عُقْدَةً مِّنْ لِّسَانِيْ ۙ㉗

اور میری زبان کی گرہ کھول دے㉗

**27.** "And loose the knot (the defect) from my tongue, (i.e.

---

[1] (V.20:16) See the footnote of (V.19:59)

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ مریم: 59/19)

remove the incorrectness from my speech) [That occurred as a result of a brand of fire which Mūsā (Moses) put in his mouth when he was an infant]. (*Tafsir At-Tabarī*)

**28.** "That they understand my speech.

(تاکہ) وہ میری بات سمجھ سکیں ﴿28﴾

يَفْقَهُوْا قَوْلِيْ ﴿28﴾

**29.** "And appoint for me a helper from my family,

اور میرے لیے میرے کنبے میں سے ایک وزیر بنا دے ﴿29﴾

وَاجْعَلْ لِّيْ وَزِيْرًا مِّنْ اَهْلِيْ ﴿29﴾

**30.** "Hārūn (Aaron), my brother.

(یعنی) میرے بھائی ہارون کو ﴿30﴾

هٰرُوْنَ اَخِي ﴿30﴾

**31.** "Increase my strength with him,

اس کے ساتھ میری کمر مضبوط کر دے ﴿31﴾

اشْدُدْ بِهٖٓ اَزْرِيْ ﴿31﴾

**32.** "And let him share my task (of conveying Allāh's Message and Prophethood),

اور اسے میرے کام (نبوت) میں شریک کر دے ﴿32﴾

وَاَشْرِكْهُ فِيْٓ اَمْرِيْ ﴿32﴾

**33.** "That we may glorify You much,

تاکہ ہم تیری بکثرت تسبیح کریں ﴿33﴾

كَيْ نُسَبِّحَكَ كَثِيْرًا ﴿33﴾

**34.** "And remember You much,

اور ہم تجھے بکثرت یاد کریں ﴿34﴾

وَّنَذْكُرَكَ كَثِيْرًا ﴿34﴾

**35.** "Verily, You are Ever a Well-Seer of us."

بے شک تو ہمیں خوب دیکھنے والا ہے ﴿35﴾

اِنَّكَ كُنْتَ بِنَا بَصِيْرًا ﴿35﴾

**36.** (Allāh) said: "You are granted your request, O Mūsā (Moses)!

اس (اللہ) نے فرمایا: اے موسیٰ! جو کچھ تو نے مانگا تجھے دیا جاتا ہے ﴿36﴾

قَالَ قَدْ اُوْتِيْتَ سُؤْلَكَ يٰمُوْسٰى ﴿36﴾

**37.** "And indeed We conferred a favour on you another time (before).

ہم تجھ پر ایک اور بار بھی احسان کر چکے ہیں ﴿37﴾

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلَيْكَ مَرَّةً اُخْرٰٓى ﴿37﴾

**38.** "When We inspired your mother with that which We inspired.

جب ہم نے تیری ماں کی طرف وہ الہام کیا تھا جو (اب) وحی کی جاتی ہے ﴿38﴾

اِذْ اَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّكَ مَا يُوْحٰٓى ﴿38﴾

**39.** "(Saying:) 'Put him (the child) into the *Tabūt* (a box or a case or a chest) and put it into the river (Nile); then the river shall cast it up on the bank, and there, an enemy of Mine and an enemy of his shall take him.' And I endued you with love from Me, in order that you may be brought up under My Eye.

یہ کہ تو اس (موسیٰ) کو صندوق میں ڈال، پھر اس (صندوق) کو دریا میں ڈال دے، پھر دریا اسے ساحل پر لا ڈالے گا جسے میرا اور اس کا دشمن اٹھائے گا، اور میں نے اپنی طرف سے تجھ پر محبت ڈال دی اور یہ (اس لیے) کہ میری آنکھوں کے سامنے تیری پرورش کی جائے ﴿39﴾

اَنِ اقْذِفِيْهِ فِي التَّابُوْتِ فَاقْذِفِيْهِ فِي الْيَمِّ فَلْيُلْقِهِ الْيَمُّ بِالسَّاحِلِ يَاْخُذْهُ عَدُوٌّ لِّيْ وَعَدُوٌّ لَّهٗ ۭ وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰي عَيْنِيْ ﴿39﴾

وقف لازم

**40.** "When your sister went and said: 'Shall I show you one who will nurse him?' So, We restored you to your mother, that she

جب تیری بہن چل رہی تھی اور کہہ رہی تھی: کیا میں تمھیں اس کا بتاؤں جو اس کی کفالت کرے؟ پھر ہم نے تجھے تیری ماں کے پاس لوٹا دیا، تاکہ اس کی آنکھ

اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰي مَنْ يَّكْفُلُهٗ ۭ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ڛ وَقَتَلْتَ نَفْسًا

فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا ۚ فَلَبِثْتَ سِنِيْنَ فِيْٓ اَهْلِ مَدْيَنَ ۙ ثُمَّ جِئْتَ عَلٰى قَدَرٍ يّٰمُوْسٰى ﴿۴۰﴾

ٹھنڈی رہے اور وہ غم نہ کھائے، اور تو نے ایک شخص کو قتل کیا تو ہم نے تجھے اس غم سے نجات دی۔ اور ہم نے تجھے خوب آزمایا، پھر تو اہل مدین میں کئی سال ٹھہرا رہا، پھر اے موسیٰ! تو تقدیر الٰہی کے مطابق (یہاں) آیا ﴿40﴾

might cool her eyes and she should not grieve. Then you did kill a man, but We saved you from great distress and tried you with a heavy trial. Then you stayed a number of years with the people of Madyan (Midian). Then you came here according to the fixed term which I ordained (for you), O Mūsā (Moses)!

وَاصْطَنَعْتُكَ لِنَفْسِيْ ﴿۴۱﴾

اور میں نے تجھے اپنی ذات کے لیے خاص طور پر بنایا[1] ﴿41﴾

**41.** "And I have chosen you[1] for Myself.

اِذْهَبْ اَنْتَ وَاَخُوْكَ بِاٰيٰتِيْ وَلَا تَنِيَا فِيْ ذِكْرِيْ ﴿۴۲﴾

تو اور تیرا بھائی میری نشانیاں لے کر جاؤ اور تم دونوں میری یاد میں سستی نہ کرنا ﴿42﴾

**42.** "Go you and your brother with My *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.), and do not, you both, slacken and become weak in My remembrance.

اِذْهَبَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ اِنَّهٗ طَغٰى ﴿۴۳﴾

تم دونوں فرعون کی طرف جاؤ، بلاشبہ وہ سرکش ہو گیا ہے ﴿43﴾

**43.** "Go both of you to Fir'aun (Pharaoh), verily, he has transgressed (all bounds in disbelief and disobedience and behaved as an arrogant and as a tyrant).

فَقُوْلَا لَهٗ قَوْلًا لَّيِّنًا لَّعَلَّهٗ يَتَذَكَّرُ اَوْ يَخْشٰى ﴿۴۴﴾

چنانچہ تم دونوں اس سے نرم بات کہنا، شاید کہ وہ نصیحت پکڑے یا ڈرے ﴿44﴾

**44.** "And speak to him mildly, perhaps he may accept admonition or fear (Allāh)."

قَالَا رَبَّنَآ اِنَّنَا نَخَافُ اَنْ يَّفْرُطَ عَلَيْنَآ اَوْ اَنْ يَّطْغٰى ﴿۴۵﴾

ان دونوں نے کہا: اے ہمارے رب! بے شک ہم تو ڈرتے ہیں کہ وہ ہم پر زیادتی کرے یا سرکشی کرے ﴿45﴾

**45.** They said: "Our Lord! Verily, we fear lest he should hasten to punish us or lest he should transgress (all bounds against us)."

قَالَ لَا تَخَافَآ اِنَّنِيْ مَعَكُمَآ اَسْمَعُ وَاَرٰى ﴿۴۶﴾

اس (اللہ) نے فرمایا: تم دونوں مت ڈرو، بلاشبہ میں تم دونوں کے ساتھ ہوں، میں سنتا اور دیکھتا ہوں ﴿46﴾

**46.** He (Allāh) said: "Fear not, verily, I am with you both, hearing and seeing.

فَاْتِيٰهُ فَقُوْلَآ اِنَّا رَسُوْلَا رَبِّكَ فَاَرْسِلْ مَعَنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ۙ وَلَا تُعَذِّبْهُمْ ۭ قَدْ جِئْنٰكَ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكَ ۭ وَالسَّلٰمُ عَلٰى مَنِ اتَّبَعَ الْهُدٰى ﴿۴۷﴾

لہٰذا تم دونوں اس کے پاس جاؤ اور کہو: بے شک ہم تیرے رب کے رسول ہیں، چنانچہ تو بنی اسرائیل کو ہمارے ساتھ بھیج، اور انھیں مت ستا، یقیناً ہم تیرے پاس تیرے رب کی طرف سے نشانی لائے ہیں، اور جو ہدایت کی اتباع کرے اس پر سلامتی ہے ﴿47﴾

**47.** "So go you both to him, and say: 'Verily, we are Messengers of your Lord, so let the Children of Israel go with us, and torment them not; indeed, we have come with a sign from your Lord! And peace will be upon him who follows the guidance!

---

[1] (V.20:41) i.e. chosen you for My Revelation and My Message or created you for Myself or strengthened and taught you as to how to preach My Message to My worshippers. (*Tafsīr Al-Qurtubī*)

① یعنی میں نے تجھے اپنی وحی اور رسالت کے لیے چن لیا ہے یا میں نے تجھ کو اپنے لیے پیدا کیا ہے یا میں نے تجھے مضبوط بنایا ہے اور تجھے سکھایا تا کہ تو میرے بندوں کو میرے امر و نہی (احکام) پہنچائے۔" (تفسیر القرطبی: 11/198)

**48.** 'Truly, it has been revealed to us that the torment will be for him who denies (believes not in the Oneness of Allāh, and in His Messengers), and turns away' (from the truth and obedience of Allāh)."

بلاشبہ ہماری طرف وحی کی گئی ہے کہ یقیناً اس پر عذاب ہے جو (حق کی) تکذیب کرے اور پھر جائے﴿48﴾

إِنَّا قَدْ أُوحِيَ إِلَيْنَا أَنَّ الْعَذَابَ عَلَىٰ مَنْ كَذَّبَ وَتَوَلَّىٰ ﴿48﴾

**49.** Fir'aun (Pharaoh) said: "Who then, O Mūsā (Moses), is the Lord of you two?"

اس (فرعون) نے کہا: اے موسیٰ! تم دونوں کا رب کون ہے؟﴿49﴾

قَالَ فَمَنْ رَبُّكُمَا يَا مُوسَىٰ ﴿49﴾

**50.** [Mūsā (Moses)] said: "Our Lord is He Who gave to each thing its form and nature, then guided it aright."

اس (موسیٰ) نے کہا: ہمارا رب وہ ہے جس نے ہر شے کو اس کی شکل وصورت دی، پھر ہدایت دی﴿50﴾

قَالَ رَبُّنَا الَّذِي أَعْطَىٰ كُلَّ شَيْءٍ خَلْقَهُ ثُمَّ هَدَىٰ ﴿50﴾

**51.** [Fir'aun (Pharaoh)] said: "What about the generations of old?"

اس (فرعون) نے کہا: اگلی امتوں کا کیا حال ہے؟﴿51﴾

قَالَ فَمَا بَالُ الْقُرُونِ الْأُولَىٰ ﴿51﴾

**52.** [Mūsā (Moses)] said: "The knowledge thereof is with my Lord, in a Record. My Lord neither errs nor He forgets."

اس (موسیٰ) نے کہا: ان کا علم میرے رب کے پاس ایک کتاب (لوح محفوظ) میں ہے، میرا رب نہ بھٹکتا ہے اور نہ بھولتا ہے﴿52﴾

قَالَ عِلْمُهَا عِنْدَ رَبِّي فِي كِتَابٍ ۖ لَا يَضِلُّ رَبِّي وَلَا يَنْسَى ﴿52﴾

**53.** Who has made earth for you like a bed (spread out); and has opened roads (ways and paths) for you therein, and has sent down water (rain) from the sky. And We have brought forth with it various kinds of vegetation.

وہ ذات جس نے تمھارے لیے زمین کو بچھونا بنایا اور تمھارے چلنے کے لیے اس میں راستے بنائے اور آسمان سے پانی نازل کیا، پھر ہم نے اس کے ذریعے سے کئی اقسام کی مختلف نباتات نکالیں﴿53﴾

الَّذِي جَعَلَ لَكُمُ الْأَرْضَ مَهْدًا وَسَلَكَ لَكُمْ فِيهَا سُبُلًا وَأَنْزَلَ مِنَ السَّمَاءِ مَاءً ط فَأَخْرَجْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِنْ نَبَاتٍ شَتَّىٰ ﴿53﴾

**54.** Eat and pasture your cattle (therein); verily, in this are *Ayāt* (proofs and signs) for men of understanding.

تم کھاؤ اور اپنے مویشیوں کو چراؤ، بے شک اس میں عقل مندوں کے لیے بہت سی نشانیاں ہیں﴿54﴾

كُلُوا وَارْعَوْا أَنْعَامَكُمْ ط إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِأُولِي النُّهَىٰ ﴿54﴾ ع 2/30/11

**55.** Thereof (from earth) We created you, and into it We shall return you, and from it We shall bring you out once again.

ہم نے تمھیں اسی (زمین) سے پیدا کیا اور اسی میں تمھیں لوٹائیں گے، اور اسی میں سے تمھیں ایک بار پھر نکالیں گے﴿55﴾

مِنْهَا خَلَقْنَاكُمْ وَفِيهَا نُعِيدُكُمْ وَمِنْهَا نُخْرِجُكُمْ تَارَةً أُخْرَىٰ ﴿55﴾

**56.** And indeed We showed him [Fir'aun (Pharaoh)] all Our *Ayāt* (signs and evidences), but he denied and refused.

اور بلاشبہ ہم نے اس (فرعون) کو اپنی سب نشانیاں دکھادیں، پھر بھی اس نے جھٹلایا اور انکار کیا﴿56﴾

وَلَقَدْ أَرَيْنَاهُ آيَاتِنَا كُلَّهَا فَكَذَّبَ وَأَبَىٰ ﴿56﴾

**57.** He [Fir'aun (Pharaoh)] said: "Have you come to drive us out of our land with your magic, O Mūsā (Moses)?

کہنے لگا: اے موسیٰ! کیا تو ہمارے پاس اسی لیے آیا ہے کہ اپنے جادو سے ہمیں ہماری سرزمین سے نکال دے؟﴿57﴾

قَالَ أَجِئْتَنَا لِتُخْرِجَنَا مِنْ أَرْضِنَا بِسِحْرِكَ يَا مُوسَىٰ ﴿57﴾

**58.** "Then verily, we can produce magic the like thereof; so appoint

چنانچہ ہم تیرے پاس (مقابل) اس جیسا ہی جادو لائیں گے، لہٰذا تو ہمارے اور اپنے درمیان ایک

فَلَنَأْتِيَنَّكَ بِسِحْرٍ مِثْلِهِ فَاجْعَلْ بَيْنَنَا

وَبَيْنَكَ مَوْعِدًا لَّا نُخْلِفُهٗ نَحْنُ وَلَآ اَنْتَ مَكَانًا سُوًى ﴿۵۸﴾

وعدہ ٹھہرا، نہ ہم اس کی خلاف ورزی کریں اور نہ تو، ایک ہموار جگہ میں ﴿۵۸﴾

a meeting between us and you, which neither we nor you shall fail to keep, in an open place where both shall have a just and equal chance (and beholders could witness the competition)."

قَالَ مَوْعِدُكُمْ يَوْمُ الزِّيْنَةِ وَاَنْ يُّحْشَرَ النَّاسُ ضُحًى ﴿۵۹﴾

اس (موسیٰ) نے کہا: تمھارا وعدہ زینت (جشن) کا دن ہے، اور یہ کہ لوگ دن چڑھے اکٹھے کیے جائیں ﴿۵۹﴾

**59.** [Mūsā (Moses)] said: "Your appointed meeting is the day of the festival, and let the people assemble when the sun has risen (forenoon)."

فَتَوَلّٰى فِرْعَوْنُ فَجَمَعَ كَيْدَهٗ ثُمَّ اَتٰى ﴿۶۰﴾

چنانچہ فرعون (محل میں) واپس آیا اور اپنی ساری چالیں جمع کیں، پھر (میدان میں) آ گیا ﴿۶۰﴾

**60.** So Fir'aun (Pharaoh) withdrew, devised his plot and then came back.

قَالَ لَهُمْ مُّوْسٰى وَيْلَكُمْ لَا تَفْتَرُوْا عَلَى اللّٰهِ كَذِبًا فَيُسْحِتَكُمْ بِعَذَابٍ ۚ وَقَدْ خَابَ مَنِ افْتَرٰى ﴿۶۱﴾

موسیٰ نے ان سے کہا: تمھارے لیے ہلاکت ہو! تم اللہ پر جھوٹ نہ گھڑو، ورنہ وہ عذاب سے تمھیں تباہ کر دے گا اور جس نے جھوٹ گھڑا یقیناً وہ ناکام رہا ﴿۶۱﴾

**61.** Mūsā (Moses) said to them: "Woe to you! Invent not a lie against Allāh, lest He should destroy you completely by a torment. And surely, he who invents a lie (against Allāh) will fail miserably."

فَتَنَازَعُوْٓا اَمْرَهُمْ بَيْنَهُمْ وَاَسَرُّوا النَّجْوٰى ﴿۶۲﴾

پھر انھوں نے آپس میں اپنے معاملے میں باہم اختلاف کیا اور رازداری سے مشورہ کیا ﴿۶۲﴾

**62.** Then they debated one with another what they must do, and they kept their talk secret.

قَالُوْٓا اِنْ هٰذٰنِ لَسٰحِرٰنِ يُرِيْدٰنِ اَنْ يُّخْرِجٰكُمْ مِّنْ اَرْضِكُمْ بِسِحْرِهِمَا وَيَذْهَبَا بِطَرِيْقَتِكُمُ الْمُثْلٰى ﴿۶۳﴾

وہ بولے: بلاشبہ یہ دونوں جادوگر ہیں، یہ چاہتے ہیں کہ اپنے جادو (کے زور) سے تمھیں تمھاری سرزمین سے نکال دیں اور تمھارا اعمدہ نظام لے جائیں (تباہ و برباد کر دیں) ﴿۶۳﴾

**63.** They said: "Verily, these are two magicians. Their object is to drive you out from your land with their magic, and to take you away from your superior way (overcome your chiefs and nobles).

فَاَجْمِعُوْا كَيْدَكُمْ ثُمَّ ائْتُوْا صَفًّا ۚ وَقَدْ اَفْلَحَ الْيَوْمَ مَنِ اسْتَعْلٰى ﴿۶۴﴾

لہٰذا اپنی تدبیریں پختہ کر لو، پھر صف باندھ کر آ جاؤ اور بلاشبہ جو (آج) غالب رہا وہ کامیاب ٹھہرا ﴿۶۴﴾

**64.** "So devise your plot, and then assemble in line. And whoever overcomes this day will be indeed successful."

قَالُوْا يٰمُوْسٰٓى اِمَّآ اَنْ تُلْقِيَ وَاِمَّآ اَنْ نَّكُوْنَ اَوَّلَ مَنْ اَلْقٰى ﴿۶۵﴾

(ان جادوگروں نے) کہا: اے موسیٰ! یا تو تو ڈال یا ہم ہی ہوں پہلے ڈالنے والے؟ ﴿۶۵﴾

**65.** They said:"O Mūsā (Moses)! Either you throw first or we be the first to throw?"

قَالَ بَلْ اَلْقُوْا ۚ فَاِذَا حِبَالُهُمْ وَعِصِيُّهُمْ يُخَيَّلُ اِلَيْهِ مِنْ سِحْرِهِمْ اَنَّهَا تَسْعٰى ﴿۶۶﴾

اس (موسیٰ) نے کہا: بلکہ تمھی ڈالو، پھر ناگہاں ان کے جادو کی وجہ سے موسیٰ کو یہ خیال گزرنے لگا کہ ان کی رسیاں اور ان کی لاٹھیاں بلاشبہ دوڑ رہی ہیں ﴿۶۶﴾

**66.** [Mūsā (Moses)] said: "Nay, throw you (first)!" Then behold! their ropes and their sticks, by their magic, appeared to him as though they moved fast.

فَاَوْجَسَ فِيْ نَفْسِهٖ خِيْفَةً مُّوْسٰى ﴿۶۷﴾

پھر موسیٰ نے اپنے نفس میں خوف محسوس کیا ﴿۶۷﴾

**67.** So Mūsā (Moses) conceived fear in himself.

قُلْنَا لَا تَخَفْ إِنَّكَ أَنْتَ الْأَعْلَىٰ ﴿٦٨﴾

ہم نے کہا: خوف نہ کھا، بے شک تو ہی غالب رہے گا ﴿٦٨﴾

**68.** We (Allāh) said: "Fear not! Surely, you will have the upper hand.

وَأَلْقِ مَا فِي يَمِينِكَ تَلْقَفْ مَا صَنَعُوا ۖ إِنَّمَا صَنَعُوا كَيْدُ سَاحِرٍ ۖ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ أَتَىٰ ﴿٦٩﴾

اور جو (لاٹھی) تیرے دائیں ہاتھ میں ہے اسے ڈال دے، وہ اس کو نگل جائے گی جو کچھ انھوں نے بنایا ہے، بس انھوں نے تو جادوگر کا فریب بنایا ہے، اور جادوگر جہاں سے بھی آئے کامیاب نہیں ہوتا ﴿٦٩﴾

**69.** "And throw that which is in your right hand! It will swallow up that which they have made. That which they have made is only a magician's trick, and the magician will never be successful, to whatever amount (of skill) he may attain."

فَأُلْقِيَ السَّحَرَةُ سُجَّدًا قَالُوا آمَنَّا بِرَبِّ هَارُونَ وَمُوسَىٰ ﴿٧٠﴾

چنانچہ جادوگر بے اختیار سجدے میں گر گئے، اور کہنے لگے: ہم ہارون اور موسیٰ کے رب پر ایمان لائے ﴿٧٠﴾

**70.** So, the magicians fell down prostrate. They said: "We believe in the Lord of Hārūn (Aaron) and Mūsā (Moses)."

قَالَ آمَنْتُمْ لَهُ قَبْلَ أَنْ آذَنَ لَكُمْ ۖ إِنَّهُ لَكَبِيرُكُمُ الَّذِي عَلَّمَكُمُ السِّحْرَ ۖ فَلَأُقَطِّعَنَّ أَيْدِيَكُمْ وَأَرْجُلَكُمْ مِنْ خِلَافٍ وَلَأُصَلِّبَنَّكُمْ فِي جُذُوعِ النَّخْلِ وَلَتَعْلَمُنَّ أَيُّنَا أَشَدُّ عَذَابًا وَأَبْقَىٰ ﴿٧١﴾

فرعون نے کہا: کیا تم میری اجازت سے پہلے ہی اس پر ایمان لائے ہو؟ یقیناً یہ تمھارا بڑا ہی تو ہے جس نے تمھیں جادو سکھایا، لہٰذا میں تمھارے ہاتھ اور پاؤں ایک دوسرے کی مخالف سمتوں سے ضرور کٹواؤں گا، اور تمھیں کھجور کے تنوں پر ضرور سولی دوں گا، اور تمھیں ضرور معلوم ہو جائے گا کہ ہم میں سے کس کا عذاب زیادہ سخت اور دیرپا ہے ﴿٧١﴾

**71.** [Fir'aun (Pharaoh)] said: "Believe you in him [Mūsā (Moses)] before I give you permission? Verily, he is your chief who has taught you magic. So, I will surely cut off your hands and feet on opposite sides, and I will surely crucify you on the trunks of date palms, and you shall surely know which of us [I (Fir'aun – Pharaoh) or the Lord of Mūsā (Moses) (Allāh)] can give the severe and more lasting torment."

قَالُوا لَنْ نُؤْثِرَكَ عَلَىٰ مَا جَاءَنَا مِنَ الْبَيِّنَاتِ وَالَّذِي فَطَرَنَا ۖ فَاقْضِ مَا أَنْتَ قَاضٍ ۖ إِنَّمَا تَقْضِي هَٰذِهِ الْحَيَاةَ الدُّنْيَا ﴿٧٢﴾

وہ کہنے لگے: ہم تجھے کبھی ترجیح نہیں دیں گے اُن واضح دلائل پر جو ہمارے پاس آ چکے اور نہ اس ذات پر جس نے ہمیں پیدا کیا، لہٰذا تو جو کر سکتا ہے کر گزر، بس تُو تو اس دنیاوی زندگی ہی کا فیصلہ کرے گا ﴿٧٢﴾

**72.** They said: "We prefer you not over what have come to us of the clear signs and to Him (Allāh) Who created us. So, decree whatever you desire to decree, for you can only decree (regarding) this life of the world.

إِنَّا آمَنَّا بِرَبِّنَا لِيَغْفِرَ لَنَا خَطَايَانَا وَمَا أَكْرَهْتَنَا عَلَيْهِ مِنَ السِّحْرِ ۗ وَاللَّهُ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ ﴿٧٣﴾

بے شک ہم اپنے رب پر ایمان لائے ہیں تاکہ وہ ہمیں بخش دے ہماری خطائیں اور وہ جادو بھی جس پر تو نے ہمیں مجبور کیا، اور اللہ بہت بہتر اور وہی باقی رہنے والا ہے ﴿٧٣﴾

**73.** "Verily, we have believed in our Lord, that He may forgive us our faults, and the magic to which you did compel us. And Allāh is better [as regards reward in comparison to your Fir'aun's (Pharaoh's) reward], and more lasting (as regards punishment in comparison to your punishment)."

إِنَّهُ مَنْ يَأْتِ رَبَّهُ مُجْرِمًا فَإِنَّ لَهُ

بے شک جو شخص اپنے رب کے پاس مجرم بن کر

**74.** Verily, whoever comes to his Lord as a *Mujrim* (criminal,

جَهَنَّمَ ؕ لَا يَمُوْتُ فِيْهَا وَلَا يَحْيٰى ﴿۷۴﴾

حاضر ہوگا تو یقیناً اس کے لیے جہنم ہے جس میں نہ تو وہ مرے گا اور نہ جیے گا ﴿۷۴﴾

polytheist, sinner, disbeliever in the Oneness of Allāh and His Messengers), then surely, for him is Hell, wherein he will neither die nor live.

وَمَنْ يَّاْتِهٖ مُؤْمِنًا قَدْ عَمِلَ الصّٰلِحٰتِ فَاُولٰٓئِكَ لَهُمُ الدَّرَجٰتُ الْعُلٰى ﴿۷۵﴾

اور جو اس کے حضور مومن (بن کر) حاضر ہوگا، جبکہ اس نے نیک عمل کیے ہوں، تو انھی (لوگوں) کے درجے بلند ہیں ﴿۷۵﴾

**75.** But whoever comes to Him (Allāh) as a believer (in the Oneness of Allāh), and has done righteous good deeds, for such are the high ranks (in the Hereafter),

جَنّٰتُ عَدْنٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ؕ وَذٰلِكَ جَزٰٓؤُا مَنْ تَزَكّٰى ﴿۷۶﴾ ع 3 22 12

(یعنی) سدا رہنے والے باغات ہیں جن کے نیچے نہریں جاری ہیں، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے اور یہی اس کی جزا ہے جو (گناہوں سے) پاک ہوا ﴿۷۶﴾

**76.** *'Adn* (Eden) Paradise (everlasting Gardens), under which rivers flow, wherein they will abide forever, and such is the reward of those who purify themselves (by abstaining from all kinds of sins and evil deeds which Allāh has forbidden and by doing all that Allāh has ordained).

وَلَقَدْ اَوْحَيْنَآ اِلٰى مُوْسٰٓى ۙ اَنْ اَسْرِ بِعِبَادِيْ فَاضْرِبْ لَهُمْ طَرِيْقًا فِي الْبَحْرِ يَبَسًا ۙ لَّا تَخٰفُ دَرَكًا وَّلَا تَخْشٰى ﴿۷۷﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ کی طرف وحی کی کہ رات کو میرے بندے نکال لے چل، پھر ان کے لیے سمندر میں خشک راستہ بنا، جبکہ تجھے نہ تو پکڑے جانے کا خوف ہوگا اور نہ (ڈوبنے کا) ڈر ﴿۷۷﴾

**77.** And indeed We revealed to Mūsā (Moses) (saying): "Travel by night with *'Ibādi* (My slaves) and strike a dry path for them in the sea, fearing neither to be overtaken [by Fir'aun (Pharaoh)] nor being afraid (of drowning in the sea)."

فَاَتْبَعَهُمْ فِرْعَوْنُ بِجُنُوْدِهٖ فَغَشِيَهُمْ مِّنَ الْيَمِّ مَا غَشِيَهُمْ ﴿۷۸﴾

پھر فرعون نے اپنے لشکروں سمیت ان کا پیچھا کیا تو انھیں سمندر (کے پانی) نے ڈھانپ لیا جیسے ڈھانپنے کا حق تھا ﴿۷۸﴾

**78.** Then Fir'aun (Pharaoh) pursued them with his hosts, but the sea water completely overwhelmed them and covered them up.

وَاَضَلَّ فِرْعَوْنُ قَوْمَهٗ وَمَا هَدٰى ﴿۷۹﴾

اور فرعون نے اپنی قوم کو گمراہ کیا اور (سیدھی) راہ نہ دکھائی ﴿۷۹﴾

**79.** And Fir'aun (Pharaoh) led his people astray, and he did not guide them.

يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ قَدْ اَنْجَيْنٰكُمْ مِّنْ عَدُوِّكُمْ وَوٰعَدْنٰكُمْ جَانِبَ الطُّوْرِ الْاَيْمَنَ وَنَزَّلْنَا عَلَيْكُمُ الْمَنَّ وَالسَّلْوٰى ﴿۸۰﴾

اے بنی اسرائیل! ہم نے تمھیں تمھارے دشمن سے نجات دی، اور ہم نے تم سے طور کی دائیں جانب (تورات دینے) کا وعدہ کیا، اور ہم نے تم پر من اور سلویٰ نازل کیا[1] ﴿۸۰﴾

**80.** O Children of Israel! We delivered you from your enemy, and We made a covenant with you on the right side of the Mount, and We sent down to you *Al-Manna*[1] and quail,

[1] (V.20:80) See the footnote of (V.2:57).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:57)

**81.** (Saying) eat of the *Tayyibāt* (good lawful things) wherewith We have provided you, and commit no transgression or oppression therein, lest My Anger should justly descend on you. And he on whom My Anger descends, he is indeed perished. (*Tafsir At-Tabari*)

ہم نے تمھیں جن پاکیزہ چیزوں سے رزق دیا ہے ان سے کھاؤ، اور تم اس میں سرکشی نہ کرو کہ تم پر میرا غضب اترے، اور جس پر میرا غضب اترا تو یقیناً وہ تباہ ہو گیا ﴿81﴾

كُلُوْا مِنْ طَيِّبٰتِ مَا رَزَقْنٰكُمْ وَلَا تَطْغَوْا فِيْهِ فَيَحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبِيْ ۚ وَمَنْ يَّحْلِلْ عَلَيْهِ غَضَبِيْ فَقَدْ هَوٰى ﴿81﴾

**82.** And verily, I am indeed forgiving to him who repents, believes (in My Oneness, and associates none in worship with Me) and does righteous good deeds, and then remains constant in doing them (till his death).

اور بے شک میں بہت بخشنے والا ہوں اس کے لیے جو توبہ کرے، ایمان لائے اور نیک عمل کرے، پھر ہدایت پر رہے ﴿82﴾

وَاِنِّيْ لَغَفَّارٌ لِّمَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ثُمَّ اهْتَدٰى ﴿82﴾

**83.** "And what made you hasten from your people, O Mūsā (Moses)?"

اور اے موسیٰ! کون سی چیز تجھے تیری قوم سے جلدی لے آئی؟ ﴿83﴾

وَمَآ اَعْجَلَكَ عَنْ قَوْمِكَ يٰمُوْسٰى ﴿83﴾

**84.** He said: "They are close on my footsteps, and I hastened to You, O my Lord, that You might be pleased."

اس نے کہا: وہ لوگ میرے پیچھے ہیں، اور اے میرے رب! میں نے تیری طرف جلدی کی، تاکہ تو راضی ہو جائے ﴿84﴾

قَالَ هُمْ اُولَآءِ عَلٰٓى اَثَرِيْ وَعَجِلْتُ اِلَيْكَ رَبِّ لِتَرْضٰى ﴿84﴾

**85.** (Allāh) said: "Verily, We have tried your people in your absence, and As-Sāmirī has led them astray."

اللہ نے فرمایا: چنانچہ بے شک ہم نے تیرے بعد تیری قوم کو آزمائش میں ڈال دیا، اور انھیں سامری نے گمراہ کر دیا ﴿85﴾

قَالَ فَاِنَّا قَدْ فَتَنَّا قَوْمَكَ مِنْ بَعْدِكَ وَاَضَلَّهُمُ السَّامِرِيُّ ﴿85﴾

**86.** Then Mūsā (Moses) returned to his people in a state of anger and sorrow. He said: "O my people! Did not your Lord promise you a fair promise? Did then the promise seem to you long in coming? Or did you desire that wrath should descend from your Lord on you, that you broke your promise to me (i.e. by disbelieving in Allāh and worshipping the calf)?"

تو موسیٰ اپنی قوم کی طرف غضب ناک (اور) غمگین لوٹا (اور) کہنے لگا: اے میری قوم! کیا تمھارے رب نے تم سے اچھا وعدہ نہ کیا تھا؟ کیا پھر تم پر عہد طویل ہو گیا تھا یا تم نے چاہا کہ تم پر تمھارے رب کا غضب اترے، لہٰذا تم نے میرے وعدے کی خلاف ورزی کی ﴿86﴾

فَرَجَعَ مُوْسٰٓى اِلٰى قَوْمِهٖ غَضْبَانَ اَسِفًا ۚ قَالَ يٰقَوْمِ اَلَمْ يَعِدْكُمْ رَبُّكُمْ وَعْدًا حَسَنًا ۚ اَفَطَالَ عَلَيْكُمُ الْعَهْدُ اَمْ اَرَدْتُّمْ اَنْ يَّحِلَّ عَلَيْكُمْ غَضَبٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاَخْلَفْتُمْ مَّوْعِدِيْ ﴿86﴾

**87.** They said: "We broke not the promise to you, of our own will, but we were made to carry the weight of the ornaments of the [Fir'aun's (Pharaoh)] people, then we cast them (into the fire), and that was what As-Sāmirī did."

وہ کہنے لگے: ہم نے تیرے وعدے کی اپنے اختیار سے خلاف ورزی نہیں کی، لیکن ہم پر قوم (فرعون) کے زیب و زینت کے بوجھ لاد دیے گئے تھے تو ہم نے وہ (آگ میں) پھینک دیے اور اسی طرح سامری نے بھی (زیور) پھینکے ﴿87﴾

قَالُوْا مَآ اَخْلَفْنَا مَوْعِدَكَ بِمَلْكِنَا وَلٰكِنَّا حُمِّلْنَآ اَوْزَارًا مِّنْ زِيْنَةِ الْقَوْمِ فَقَذَفْنٰهَا فَكَذٰلِكَ اَلْقَى السَّامِرِيُّ ﴿87﴾

فَأَخْرَجَ لَهُمْ عِجْلًا جَسَدًا لَّهُ خُوَارٌ فَقَالُوا هَٰذَا إِلَٰهُكُمْ وَإِلَٰهُ مُوسَىٰ فَنَسِيَ ﴿88﴾

پھر اس نے ان کے لیے ایک بچھڑا نکالا (بنایا) جو محض جسم تھا، جس کی آواز گائے کی سی تھی، پھر وہ (لوگ) کہنے لگے: یہی ہے تمھارا الٰہ اور موسیٰ کا الٰہ۔ وہ تو بھول گیا ﴿88﴾

**88.** Then he took out (of the fire) for them (a statue of) a calf which seemed to low. They said: "This is your *ilāh* (god), and the *ilāh* (god) of Mūsā (Moses), but he [Mūsā (Moses)] has forgotten (his god)."

أَفَلَا يَرَوْنَ أَلَّا يَرْجِعُ إِلَيْهِمْ قَوْلًا وَلَا يَمْلِكُ لَهُمْ ضَرًّا وَلَا نَفْعًا ﴿89﴾

بھلا وہ دیکھتے نہیں تھے کہ بلا شبہ وہ (بچھڑا) ان کی کسی بات کا جواب نہیں دیتا اور نہ ان کے کسی نفع و نقصان کا مالک ہے ﴿89﴾

**89.** Did they not see that it could not return them a word (for answer), and that it had no power either to harm them or to do them good?

وَلَقَدْ قَالَ لَهُمْ هَارُونُ مِن قَبْلُ يَا قَوْمِ إِنَّمَا فُتِنتُم بِهِ ۖ وَإِنَّ رَبَّكُمُ الرَّحْمَٰنُ فَاتَّبِعُونِي وَأَطِيعُوا أَمْرِي ﴿90﴾

اور بلا شبہ اس سے پہلے ہارون نے ان سے کہا تھا: اے میری قوم! یقیناً اس (بچھڑے) کے ساتھ تم آزمائے گئے ہو، اور یقیناً تمھارا رب رحمٰن ہے، لہٰذا تم میری اتباع کرو اور میرے حکم کی اطاعت کرو ﴿90﴾

**90.** And Hārūn (Aaron) indeed had said to them beforehand: "O my people! You are being tried in this, and verily, your Lord is (Allāh) the Most Gracious, so follow me and obey my order."

قَالُوا لَن نَّبْرَحَ عَلَيْهِ عَاكِفِينَ حَتَّىٰ يَرْجِعَ إِلَيْنَا مُوسَىٰ ﴿91﴾

وہ کہنے لگے: ہم تو ہمیشہ اس پر مجاور (بن کر بیٹھ) رہیں گے حتی کہ موسیٰ ہمارے پاس لوٹ آئے ﴿91﴾

**91.** They said: "We will not stop worshipping it (i.e. the calf), until Mūsā (Moses) returns to us."

قَالَ يَا هَارُونُ مَا مَنَعَكَ إِذْ رَأَيْتَهُمْ ضَلُّوا ﴿92﴾

اس (موسیٰ) نے کہا: اے ہارون! تجھے کس چیز نے روکے رکھا جب تو نے انھیں دیکھا کہ وہ بھٹک گئے ہیں ﴿92﴾

**92.** [Mūsā (Moses)] said: "O Hārūn (Aaron)! What prevented you when you saw them going astray;

أَلَّا تَتَّبِعَنِ ۖ أَفَعَصَيْتَ أَمْرِي ﴿93﴾

کہ تو نے میری اتباع نہ کی؟ کیا تو نے میرے حکم کی نافرمانی کی؟ ﴿93﴾

**93.** "That you followed me not (according to my advice to you)? Have you then disobeyed my order?"

قَالَ يَا ابْنَ أُمَّ لَا تَأْخُذْ بِلِحْيَتِي وَلَا بِرَأْسِي ۖ إِنِّي خَشِيتُ أَن تَقُولَ فَرَّقْتَ بَيْنَ بَنِي إِسْرَائِيلَ وَلَمْ تَرْقُبْ قَوْلِي ﴿94﴾

اس (ہارون) نے کہا: اے میرے ماں جائے! میری ڈاڑھی اور میرا سر نہ پکڑ، یقیناً میں ڈرا کہ تو کہے گا: تو نے بنی اسرائیل کے درمیان تفرقہ ڈال دیا اور میری بات کا انتظار نہ کیا ﴿94﴾

**94.** He [Hārūn (Aaron)] said: "O son of my mother! Seize (me) not by my beard, nor by my head! Verily, I feared lest you should say: 'You have caused a division among the Children of Israel, and you have not respected my word!' "

قَالَ فَمَا خَطْبُكَ يَا سَامِرِيُّ ﴿95﴾

اس (موسیٰ) نے کہا: اے سامری! تیرا کیا معاملہ ہے؟ ﴿95﴾

**95.** [Mūsā (Moses)] said: "And what is the matter with you. O Sāmirī? (i.e. why did you do so?)"

قَالَ بَصُرْتُ بِمَا لَمْ يَبْصُرُوا بِهِ فَقَبَضْتُ قَبْضَةً مِّنْ أَثَرِ الرَّسُولِ فَنَبَذْتُهَا وَكَذَٰلِكَ سَوَّلَتْ لِي نَفْسِي ﴿96﴾

اس (سامری) نے کہا: میں نے وہ چیز دیکھی جو ان لوگوں نے نہ دیکھی، چنانچہ میں نے (مٹی کی) ایک مٹھی رسول (جبریل کے گھوڑے) کے نقش قدم سے بھر لی اور وہ اس میں ڈال دی، اور اسی طرح میرے

**96.** (Sāmirī) said: "I saw what they saw not, so I took a handful (of dust) from the (hoof) print of the messenger [Jibrāīl's (Gabriel's) horse] and threw it [into the fire in which were put

نفس نے (اسے) میرے لیے خوشنما بنا دیا﴿96﴾

the ornaments of Fir'aun's (Pharaoh) people, or into the calf]. Thus my inner self suggested to me."

قَالَ فَاذْهَبْ فَإِنَّ لَكَ فِي الْحَيٰوةِ أَنْ تَقُولَ لَا مِسَاسَ ۖ وَإِنَّ لَكَ مَوْعِدًا لَّنْ تُخْلَفَهُ ۖ وَانْظُرْ إِلٰى إِلٰهِكَ الَّذِي ظَلْتَ عَلَيْهِ عَاكِفًا ۖ لَّنُحَرِّقَنَّهُ ثُمَّ لَنَنْسِفَنَّهُ فِي الْيَمِّ نَسْفًا ﴿97﴾

اس (موسیٰ) نے کہا: تو چلا جا، اب یقیناً تیرے لیے زندگی بھر یہی ہے کہ تو کہتا رہے: (مجھے) نہ چھونا، اور بے شک تیرے لیے ایک وعدہ ہے، جس کی خلاف ورزی تجھ سے ہرگز نہیں کی جائے گی۔ اور تو اپنے معبود کی طرف دیکھ جس پر تو مجاور بنا رہا، البتہ ہم اسے ضرور جلا دیں گے، پھر یقیناً (اس کی راکھ) اڑا کر سمندر میں بکھیر دیں گے﴿97﴾

**97.** Mūsā (Moses) said: "Then go away! And verily, your (punishment) in this life will be that you will say: 'Touch me not' (i.e. you will live alone exiled away from mankind); and verily, (for a future torment) you have a promise that will not fail. And look at your *ilāh* (god) to which you have been devoted. We will certainly burn it, and scatter its particles in the sea."

إِنَّمَا إِلٰهُكُمُ اللّٰهُ الَّذِي لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ ۚ وَسِعَ كُلَّ شَيْءٍ عِلْمًا ﴿98﴾

بس تمھارا معبود تو اللہ ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں، اس نے ہر چیز کو اپنے علم سے گھیر رکھا ہے﴿98﴾

**98.** Your *Ilāh* (God) is only Allāh, (the One) *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He). He has full knowledge of all things.

كَذٰلِكَ نَقُصُّ عَلَيْكَ مِنْ أَنْبَاءِ مَا قَدْ سَبَقَ ۚ وَقَدْ آتَيْنٰكَ مِنْ لَّدُنَّا ذِكْرًا ﴿99﴾

اسی طرح ہم آپ کو وہ احوال سناتے ہیں جو (پہلے) گزر چکے، اور یقیناً ہم نے آپ کو اپنے پاس سے ذکر (قرآن) دیا﴿99﴾

**99.** Thus We relate to you (O Muhammad ﷺ) some information of what happened before. And indeed We have given you from Us a Reminder (this Qur'ān).

مَنْ أَعْرَضَ عَنْهُ فَإِنَّهُ يَحْمِلُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وِزْرًا ﴿100﴾

جس نے اس سے اعراض کیا تو یقیناً وہ یوم قیامت ایک بوجھ اٹھائے ہوئے ہوگا﴿100﴾

**100.** Whoever turns away from it (this Qur'ān — i.e. does not believe in it, nor acts on its orders), verily, they will bear a heavy burden (of sins) on the Day of Resurrection,

خٰلِدِينَ فِيهِ ۖ وَسَاءَ لَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ حِمْلًا ﴿101﴾

وہ اس (تکلیف) میں ہمیشہ رہیں گے اور یوم قیامت ان کے لیے بوجھ اٹھانا برا ہوگا﴿101﴾

**101.** They will abide in that (state in the Fire of Hell) — and evil indeed will it be that load for them on the Day of Resurrection;

يَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّورِ وَنَحْشُرُ الْمُجْرِمِينَ يَوْمَئِذٍ زُرْقًا ﴿102﴾

جس دن صور میں پھونکا جائے گا، اور ہم اس دن مجرم اکٹھے کریں گے اس حال میں کہ نیلی آنکھوں والے ہوں گے﴿102﴾

**102.** The Day when the Trumpet will be blown (the second blowing): that Day, We shall gather the *Mujrimūn* (criminals, polytheists, sinners, disbelievers in the Oneness of Allāh) blue or blind-eyed with thirst.

يَتَخَافَتُونَ بَيْنَهُمْ إِنْ لَّبِثْتُمْ إِلَّا عَشْرًا ﴿103﴾

وہ باہم چپکے چپکے کہتے ہوں گے: تم (دنیا میں) نہیں ٹھہرے مگر صرف دس دن﴿103﴾

**103.** They will speak in a very low voice to each other (saying): "You stayed not longer than ten (days)."

**104.** We know very well what they will say, when the best among them in knowledge and wisdom will say: "You stayed no longer than a day!"

ہم کو خوب معلوم ہے جو وہ کہیں گے، جبکہ ان میں بہترین رائے والا کہے گا: تم تو صرف ایک دن ٹھہرے تھے ﴿١٠٤﴾

نَحْنُ أَعْلَمُ بِمَا يَقُولُونَ إِذْ يَقُولُ أَمْثَلُهُمْ طَرِيقَةً إِن لَّبِثْتُمْ إِلَّا يَوْمًا ﴿١٠٤﴾

**105.** And they ask you concerning the mountains, say: "My Lord will blast them and scatter them as particles of dust.

اور وہ آپ سے پہاڑوں کی بابت سوال کرتے ہیں تو آپ کہہ دیجیے: میرا رب انھیں اڑا کر بکھیر دے گا ﴿١٠٥﴾

وَيَسْـَٔلُونَكَ عَنِ الْجِبَالِ فَقُلْ يَنسِفُهَا رَبِّي نَسْفًا ﴿١٠٥﴾

**106.** "Then He shall leave them as a level smooth plain.

پھر وہ اس (زمین) کو چٹیل میدان (بنا) چھوڑے گا ﴿١٠٦﴾

فَيَذَرُهَا قَاعًا صَفْصَفًا ﴿١٠٦﴾

**107.** "You will see therein nothing crooked or curved."

آپ اس میں نہ کوئی کجی دیکھیں گے اور نہ ابھری جگہ ﴿١٠٧﴾

لَّا تَرَىٰ فِيهَا عِوَجًا وَلَا أَمْتًا ﴿١٠٧﴾

**108.** On that Day mankind will follow strictly (the voice of) Allāh's caller, no crookedness (that is without going to the right or left of that voice) will they show him (Allāh's caller). And all voices will be humbled for the Most Gracious (Allāh), and nothing shall you hear but the low voice of their footsteps.

اس دن سب لوگ پکارنے والے کے پیچھے چلیں گے، اس (کی اتباع) سے کوئی کجی نہیں ہوگی اور سب آوازیں رحمٰن کے سامنے پست ہو جائیں گی، پھر آپ آہٹ (اور خفی آواز) کے سوا کچھ نہ سنیں گے ﴿١٠٨﴾

يَوْمَئِذٍ يَتَّبِعُونَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهُ ۖ وَخَشَعَتِ الْأَصْوَاتُ لِلرَّحْمَٰنِ فَلَا تَسْمَعُ إِلَّا هَمْسًا ﴿١٠٨﴾

**109.** On that day no intercession shall avail, except the one for whom the Most Gracious (Allāh) has given permission and whose word is acceptable to Him.

اس دن سفارش کوئی نفع نہ دے گی مگر صرف اس کی جسے رحمٰن اجازت دے گا اور اس کی بات پسند کرے گا ﴿١٠٩﴾

يَوْمَئِذٍ لَّا تَنفَعُ الشَّفَاعَةُ إِلَّا مَنْ أَذِنَ لَهُ الرَّحْمَٰنُ وَرَضِيَ لَهُ قَوْلًا ﴿١٠٩﴾

**110.** He (Allāh) knows what happens to them (His creatures) in this world, and what will happen to them (in the Hereafter) but they will never encompass anything of His Knowledge.

جو کچھ ان کے آگے اور ان کے پیچھے ہے اسے اللہ ہی جانتا ہے، اور وہ (لوگ) اپنے علم سے اس کا احاطہ نہیں کر سکتے ﴿١١٠﴾

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيطُونَ بِهِ عِلْمًا ﴿١١٠﴾

**111.** And (all) faces shall be humbled before (Allāh), *Al-Hayyul-Qayyum* (the Ever Living, the One Who sustains and protects all that exists). And he who carried (a burden of) wrongdoing (i.e. he who disbelieved in Allāh, ascribed partners to Him, and did deeds of His disobedience), will be indeed a complete failure (on that Day).

اور سب چہرے حیّ قیّوم (اللہ) کے آگے جھک جائیں گے، اور یقیناً وہ ناکام ہوا جس نے ظلم (شرک) کا بوجھ اٹھایا ﴿١١١﴾

وَعَنَتِ الْوُجُوهُ لِلْحَيِّ الْقَيُّومِ ۖ وَقَدْ خَابَ مَنْ حَمَلَ ظُلْمًا ﴿١١١﴾

وَمَنْ يَّعْمَلْ مِنَ الصّٰلِحٰتِ وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَلَا يَخٰفُ ظُلْمًا وَّلَا هَضْمًا ﴿١١٢﴾

اور جو شخص نیک عمل کرے، جبکہ وہ مومن ہو تو وہ نہ ظلم وزیادتی (بے انصافی) کا خوف کھائے گا اور نہ حق تلفی کا (112)

**112.** And he who works deeds of righteousness, while he is a believer (in Islāmic Monotheism), then he will have no fear of injustice, nor of any curtailment (of his reward).

وَكَذٰلِكَ اَنْزَلْنٰهُ قُرْاٰنًا عَرَبِيًّا وَّصَرَّفْنَا فِيْهِ مِنَ الْوَعِيْدِ لَعَلَّهُمْ يَتَّقُوْنَ اَوْ يُحْدِثُ لَهُمْ ذِكْرًا ﴿١١٣﴾

اور اسی طرح ہم نے اس کو عربی قرآن نازل کیا اور ہم نے اس میں پھیر پھیر کر کئی پہلوؤں سے (اپنی) وعید بیان کی تاکہ وہ تقویٰ اپنائیں یا یہ (قرآن) ان کے لیے نصیحت پیدا کرے (113)

**113.** And thus We have sent it down as a Qur'ān in Arabic, and have explained therein in detail the warnings, in order that they may fear Allāh, or that it may cause them to have a lesson from it (or to have the honour for believing and acting on its teachings).

فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ وَلَا تَعْجَلْ بِالْقُرْاٰنِ مِنْ قَبْلِ اَنْ يُّقْضٰٓى اِلَيْكَ وَحْيُهٗ ۫ وَقُلْ رَّبِّ زِدْنِيْ عِلْمًا ﴿١١٤﴾

پس ثابت وسچا بادشاہ اللہ بلند و بالا ہے، اور (اے نبی!) آپ قرآن (پڑھنے) میں جلدی نہ کریں قبل اس کے کہ آپ کی طرف اس کی وحی پوری کی جائے اور کہیے: اے میرے رب! مجھے علم میں زیادہ کر (114)

**114.** Then High above all be Allāh, the True King. And be not in haste (O Muhammad ﷺ) with the Qur'ān before its revelation is completed to you, and say: "My Lord! Increase me in knowledge."

وَلَقَدْ عَهِدْنَآ اِلٰٓى اٰدَمَ مِنْ قَبْلُ فَنَسِيَ وَلَمْ نَجِدْ لَهٗ عَزْمًا ﴿١١٥﴾ ع

اور البتہ ہم نے اس سے پہلے آدم سے عہد لیا تھا تو وہ بھول گیا اور ہم نے اس میں عزم صمیم نہ پایا (115)

**115.** And indeed We made a covenant with Adam before, but he forgot, and We found on his part no firm willpower.

وَاِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوْا لِاٰدَمَ فَسَجَدُوْٓا اِلَّآ اِبْلِيْسَ ۭ اَبٰى ﴿١١٦﴾

اور جب ہم نے فرشتوں سے کہا: آدم کو سجدہ کرو تو انھوں نے سجدہ کیا سوائے ابلیس کے، اس نے انکار کیا (116)

**116.** And (remember) when We said to the angels: "Prostrate yourselves to Adam." They prostrated themselves (all) except *Iblīs* (Satan); he refused.

فَقُلْنَا يٰٓاٰدَمُ اِنَّ هٰذَا عَدُوٌّ لَّكَ وَلِزَوْجِكَ فَلَا يُخْرِجَنَّكُمَا مِنَ الْجَنَّةِ فَتَشْقٰى ﴿١١٧﴾

پھر ہم نے کہا: اے آدم! بے شک یہ (ابلیس) تیرا اور تیری بیوی کا دشمن ہے، کہیں وہ تم دونوں کو جنت سے نہ نکلوا دے کہ تو مشقت میں پڑ جائے (117)

**117.** Then We said: "O Adam! Verily, this is an enemy to you and to your wife. So, let him not get you both out of Paradise, so that you will be distressed.

اِنَّ لَكَ اَلَّا تَجُوْعَ فِيْهَا وَلَا تَعْرٰى ﴿١١٨﴾

بے شک تیرے لیے (یہاں اہتمام) ہے کہ تو اس میں نہ بھوکا رہے گا اور نہ ننگا ہوگا (118)

**118.** Verily, you have (a promise from Us) that you will never be hungry therein nor naked.

وَاَنَّكَ لَا تَظْمَؤُا فِيْهَا وَلَا تَضْحٰى ﴿١١٩﴾

اور بے شک تجھے نہ پیاس لگے گی اور نہ تجھے دھوپ لگے گی (119)

**119.** And you (will) suffer not from thirst therein nor from the sun's heat.

فَوَسْوَسَ اِلَيْهِ الشَّيْطٰنُ قَالَ يٰٓاٰدَمُ هَلْ اَدُلُّكَ عَلٰى شَجَرَةِ الْخُلْدِ وَمُلْكٍ لَّا يَبْلٰى ﴿١٢٠﴾

پھر شیطان نے اس کی طرف وسوسہ ڈالا، اس نے کہا: اے آدم! کیا میں تجھے سدا جینے کا درخت اور بادشاہی نہ بتاؤں جو پرانی نہ ہو؟ (120)

**120.** Then *Shaitān* (Satan) whispered to him, saying: "O Adam! Shall I lead you to the Tree of Eternity and to a kingdom that will never waste

away?"

فَاَكَلَا مِنْهَا فَبَدَتْ لَهُمَا سَوْءٰتُهُمَا وَطَفِقَا يَخْصِفٰنِ عَلَيْهِمَا مِنْ وَّرَقِ الْجَنَّةِ ۚ وَعَصٰٓى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى ﴿١٢١﴾

چنانچہ ان دونوں نے اس میں سے (پھل) کھایا تو ان کی شرمگاہیں ان پر ظاہر ہوگئیں، اور وہ دونوں اپنے اوپر جنت کے پتے چپکانے لگے، اور آدم نے اپنے رب کی نافرمانی کی تو وہ بھٹک گیا﴿١٢١﴾

**121.** Then they both ate of the tree, and so their private parts became manifest to them, and they began to cover themselves with the leaves of Paradise for their covering. Thus did Adam disobey his Lord, so he went astray.

ثُمَّ اجْتَبٰهُ رَبُّهٗ فَتَابَ عَلَيْهِ وَهَدٰى ﴿١٢٢﴾

پھر اسے اس کے رب نے برگزیدہ کیا، اس کی توبہ قبول کی اور (اسے) ہدایت دی﴿١٢٢﴾

**122.** Then his Lord chose him, and turned to him with forgiveness, and gave him guidance.

قَالَ اهْبِطَا مِنْهَا جَمِيْعًۢا بَعْضُكُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ ۚ فَاِمَّا يَاْتِيَنَّكُمْ مِّنِّيْ هُدًى ۙ فَمَنِ اتَّبَعَ هُدَايَ فَلَا يَضِلُّ وَلَا يَشْقٰى ﴿١٢٣﴾

اس (اللہ) نے فرمایا: تم دونوں یہاں سے اکٹھے اتر جاؤ، تمھارے بعض، بعض کے دشمن ہیں، پھر جب تمھارے پاس میری ہدایت پہنچے تو جس نے میری ہدایت کی پیروی کی تو وہ نہ گمراہ ہوگا اور نہ مشقت میں پڑے گا﴿١٢٣﴾

**123.** He (Allāh) said:"Get you down (from Paradise to the earth), both of you together, some of you are an enemy to some others. Then if there comes to you guidance from Me, then whoever follows My Guidance he shall neither go astray nor shall be distressed.

وَمَنْ اَعْرَضَ عَنْ ذِكْرِيْ فَاِنَّ لَهٗ مَعِيْشَةً ضَنْكًا وَّنَحْشُرُهٗ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ اَعْمٰى ﴿١٢٤﴾

اور جس نے میری یاد سے اعراض کیا تو بلاشبہ اس کے لیے گزران تنگ ہوگا، اور روزِ قیامت ہم اسے اندھا کرکے اٹھائیں گے﴿١٢٤﴾

**124.** "But whosoever turns away from My Reminder (i.e. neither believes in this Qur'ān nor acts on its teachings), verily, for him is a life of hardship, and We shall raise him up blind on the Day of Resurrection."

قَالَ رَبِّ لِمَ حَشَرْتَنِيْٓ اَعْمٰى وَقَدْ كُنْتُ بَصِيْرًا ﴿١٢٥﴾

وہ کہے گا: اے میرے رب! تو نے مجھے اندھا کیوں اٹھایا؟ جبکہ میں تو (دنیا میں) دیکھنے والا تھا﴿١٢٥﴾

**125.** He will say:"O my Lord! Why have you raised me up blind, while I had sight (before)."

قَالَ كَذٰلِكَ اَتَتْكَ اٰيٰتُنَا فَنَسِيْتَهَا ۚ وَكَذٰلِكَ الْيَوْمَ تُنْسٰى ﴿١٢٦﴾

ارشاد ہوگا: اسی طرح تیرے پاس ہماری آیات آئیں تو تو نے وہ بھلا دیں، اور اسی طرح آج تجھے بھی بھلا دیا جائے گا﴿١٢٦﴾

**126.** (Allāh) will say "Like this Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) came to you, but you disregarded them (i.e. you left them, did not think deeply in them, and you turned away from them), and so this Day, you will be neglected (in the Hell-fire, away from Allāh's Mercy)."

وَكَذٰلِكَ نَجْزِيْ مَنْ اَسْرَفَ وَلَمْ يُؤْمِنْۢ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ۭ وَلَعَذَابُ الْاٰخِرَةِ اَشَدُّ وَاَبْقٰى ﴿١٢٧﴾

اور جو حد سے بڑھ گیا اور اپنے رب کی آیات پر ایمان نہ لایا، ہم اس کو اسی طرح سزا دیں گے۔ اور یقیناً آخرت کا عذاب شدید تر اور بہت باقی رہنے والا ہے﴿١٢٧﴾

**127.** And thus do We requite him who transgresses beyond bounds [i.e. commits the great sins and disobeys his Lord (Allāh) and believes not in His Messengers,

and His revealed Books, like this Qur'ān], and believes not in the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of his Lord; and the torment of the Hereafter is far more severe and more lasting.

أَفَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُم مِّنَ الْقُرُونِ يَمْشُونَ فِي مَسَاكِنِهِمْ ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّأُولِي النُّهَىٰ ﴿١٢٨﴾

کیا پھر (اس چیز نے) ان کی رہنمائی نہیں کی کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں؟ جن کے مساکن (بستیوں) میں یہ لوگ چلتے پھرتے ہیں، بے شک اس میں البتہ عقل والوں کے لیے نشانیاں ہیں۔﴿١٢٨﴾

**128.** Is it not a guidance for them (to know) how many generations We have destroyed before them, in whose dwellings they walk? Verily, in this are signs indeed for men of understanding.

ع 7/13 16

وَلَوْلَا كَلِمَةٌ سَبَقَتْ مِن رَّبِّكَ لَكَانَ لِزَامًا وَأَجَلٌ مُّسَمًّى ﴿١٢٩﴾

اور اگر آپ کے رب کی طرف سے ایک بات پہلے ہی سے (طے) نہ ہو چکی ہوتی، اور میعاد مقرر بھی (نہ ہوتی) تو (انھیں عذاب) چمٹ کے رہتا۔﴿١٢٩﴾

**129.** And had it not been for a Word that went forth before from your Lord, and a term determined, (their punishment) must necessarily have come (in this world).

فَاصْبِرْ عَلَىٰ مَا يَقُولُونَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوبِهَا ۖ وَمِنْ آنَاءِ اللَّيْلِ فَسَبِّحْ وَأَطْرَافَ النَّهَارِ لَعَلَّكَ تَرْضَىٰ ﴿١٣٠﴾

لہٰذا جو کچھ وہ کہتے ہیں آپ اس پر صبر کیجیے، اور طلوع شمس سے پہلے اور اس کے غروب سے پہلے اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کیجیے، اور رات کی کچھ گھڑیوں میں بھی تسبیح کیجیے، اور دن کے (دونوں) حصوں میں بھی، تاکہ آپ راضی ہو جائیں۔﴿١٣٠﴾

**130.** So bear patiently (O Muhammad ﷺ) what they say, and glorify the praises of your Lord before the rising of the sun, and before its setting, and during some hours of the night, and at the ends of the day (an indication for the five compulsory congregational prayers), that you may become pleased (with the reward which Allāh shall give you).

وَلَا تَمُدَّنَّ عَيْنَيْكَ إِلَىٰ مَا مَتَّعْنَا بِهِ أَزْوَاجًا مِّنْهُمْ زَهْرَةَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا لِنَفْتِنَهُمْ فِيهِ ۚ وَرِزْقُ رَبِّكَ خَيْرٌ وَأَبْقَىٰ ﴿١٣١﴾

اور (اے نبی!) ان چیزوں کی طرف آپ اپنی نگاہیں نہ اٹھائیں جو چیزیں زندگانی دنیا کی آرائش کی ہم نے ان میں سے مختلف قسم کے لوگوں کو دے رکھی ہیں، تاکہ ہم انھیں ان کے ذریعے سے آزمائیں، اور آپ کے رب کا رزق بہتر اور باقی رہنے والا ہے۔﴿١٣١﴾

**131.** And strain not your eyes in longing for the things We have given for enjoyment to various groups of them (polytheists and disbelievers in the Oneness of Allāh), the splendour of the life of this world, that We may test them thereby. But the provision (good reward in the Hereafter) of your Lord is better and more lasting.

وَأْمُرْ أَهْلَكَ بِالصَّلَاةِ وَاصْطَبِرْ عَلَيْهَا ۖ لَا نَسْأَلُكَ رِزْقًا ۖ نَّحْنُ نَرْزُقُكَ ۗ وَالْعَاقِبَةُ لِلتَّقْوَىٰ ﴿١٣٢﴾

اور اپنے اہل وعیال کو نماز کا حکم دیجیے اور (خود بھی) اس پر قائم رہیے، ہم آپ سے رزق نہیں مانگتے، ہم ہی آپ کو رزق دیتے ہیں، اور (بہترین) انجام تو (اہل) تقویٰ کے لیے ہے۔﴿١٣٢﴾

**132.** And enjoin *As-Salāt* (the prayers) on your family, and be patient in offering them [i.e. the *Salāt* (prayers)]. We ask not of you a provision (i.e. to give Us

something: money, etc.): We provide for you. And the good end (i.e. Paradise) is for the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

**133.** They say: "Why does he not bring us a sign (proof) from his Lord?" Has there not come to them the proof of that which is (written) in the former papers [Scriptures, i.e. the Taurāt (Torah), and the Injīl (Gospel), about the coming of the Prophet Muhammad ﷺ]?

اور انھوں نے کہا: وہ ہمارے پاس اپنے رب کی طرف سے کوئی نشانی کیوں نہیں لاتا؟ کیا ان کے پاس پہلے صحیفوں میں واضح دلیل نہیں آ چکی؟ ﴿۱۳۳﴾

وَقَالُوْا لَوْلَا يَأْتِيْنَا بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّهٖ ؕ اَوَلَمْ تَأْتِهِمْ بَيِّنَةُ مَا فِي الصُّحُفِ الْاُوْلٰى ﴿۱۳۳﴾

**134.** And if We had destroyed them with a torment before this (i.e. Messenger Muhammad ﷺ and the Qur'ān), they would surely have said: "Our Lord! If only You had sent us a Messenger, we should certainly have followed Your *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), before we were humiliated and disgraced."[1]

اور اگر بلاشبہ ہم انھیں اس (رسول) سے پہلے کسی عذاب سے ہلاک کر دیتے تو وہ لوگ کہتے: اے ہمارے رب! تو نے ہماری طرف کوئی رسول کیوں نہ بھیجا کہ ہم ذلیل اور رسوا ہونے سے پہلے تیری آیات کی پیروی کرتے ﴿۱۳۴﴾

وَلَوْ اَنَّآ اَهْلَكْنٰهُمْ بِعَذَابٍ مِّنْ قَبْلِهٖ لَقَالُوْا رَبَّنَا لَوْلَآ اَرْسَلْتَ اِلَيْنَا رَسُوْلًا فَنَتَّبِعَ اٰيٰتِكَ مِنْ قَبْلِ اَنْ نَّذِلَّ وَنَخْزٰى ﴿۱۳۴﴾

**135.** Say (O Muhammad ﷺ): "Each one (believer and disbeliever) is waiting, so wait you too; and you shall know who are they that are on the Straight and Even Path (i.e. Allāh's religion of Islāmic Monotheism), and who are they that have let themselves be guided (on the Right Path)."

آپ کہہ دیجیے: ہر ایک (انجام کار کا) منتظر ہے، لہٰذا تم بھی انتظار کرو، تم جلد ہی جان لو گے کہ راہ راست والے کون ہیں اور ہدایت یافتہ کون ہیں ﴿۱۳۵﴾

قُلْ كُلٌّ مُّتَرَبِّصٌ فَتَرَبَّصُوْا ۚ فَسَتَعْلَمُوْنَ مَنْ اَصْحٰبُ الصِّرَاطِ السَّوِيِّ وَمَنِ اهْتَدٰى ﴿۱۳۵﴾ ع 8 7 17

[1] (V.20:134) Narrated Abu Sa'īd Al-Khudrī رضي الله عنه: 'Alī bin Abu Ṭālib sent a piece of gold, not yet taken out of its ore, in a tanned leather container to Allāh's Messenger ﷺ. Allāh's Messenger ﷺ distributed that amongst four persons: 'Uyainah bin Badr, Aqra' bin Hābis, Zaid Al-Khail and the fourth was either 'Alqamah or 'Āmir bin At-Tufail. On that, one of his Companions said, "We are more deserving of this (gold) than these (persons)." When that news reached the Prophet ﷺ, he said, "Don't you trust me though I am the trustworthy man of the One in the heavens, and I receive the news of heavens (i.e. Divine Revelation) both in the morning and in the evening?" There got up a man with sunken eyes, raised cheek bones, raised forehead, a thick beard, a shaven head and a waistsheet that was tucked up and he said, "O Allah's Messenger! Be afraid of Allāh." The Prophet ﷺ said, "Woe to you! Am I not of all the people of the earth the most entitled to fear Allāh?" Then that man went away. Khālid bin Al-Walīd said, "O Allāh's Messenger! Shall I chop his neck off?" The Prophet ﷺ said, "No, may be he offers prayers." Khālid said, "Numerous are those who offer prayers and say by their tongues (i.e. mouths) what is not in their hearts." Allāh's Messenger ﷺ said, "I have not been ordered (by Allāh) to search the hearts of the people or cut open their bellies." Then the Prophet ﷺ looked at him (i.e. that man) while the latter was going away and said, "From the offspring of this (man) there will come out (people) who will recite the Qur'ān continuously and elegantly but it will not exceed their throats. (They will neither understand it nor act upon it.) They would go out of the religion (i.e., discard Islām) as an arrow goes out through a game's body." I think he also said, "If I should be present at their time, I would kill them as the nations of Thamūd were killed." [*Sahih Al-Bukhari*, 5/4351 (O.P.638)]

**Sūrat Al-Anbiyā'**
**(The Prophets) 21**

سورۂ انبیاء

سُوْرَةُ الْاَنْبِيَاءِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

اِقْتَرَبَ لِلنَّاسِ حِسَابُهُمْ وَهُمْ فِيْ غَفْلَةٍ مُّعْرِضُوْنَ ①

لوگوں کے حساب کا وقت قریب آ گیا ہے، جبکہ وہ غفلت میں پڑے اعراض کر رہے ہیں①

1. Draws near for mankind their reckoning, while they turn away in heedlessness.

مَا يَأْتِيْهِمْ مِّنْ ذِكْرٍ مِّنْ رَّبِّهِمْ مُّحْدَثٍ اِلَّا اسْتَمَعُوْهُ وَهُمْ يَلْعَبُوْنَ ②

ان کے رب کی طرف سے ان کے پاس جو بھی نئی نصیحت آتی ہے اسے وہ کھیلتے کودتے (ہنسی مذاق ہی میں) سنتے ہیں②

2. Comes not to them an admonition (a chapter of the Qur'ān) from their Lord as a recent Revelation but they listen to it while they play

لَاهِيَةً قُلُوْبُهُمْ وَاَسَرُّوا النَّجْوَى الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا هَلْ هٰذَآ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُكُمْ اَفَتَاْتُوْنَ السِّحْرَ وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ ③

ان کے دل غافل ہیں، اور ان ظالموں نے چپکے چپکے مشورہ کیا کہ یہ (رسول) تم جیسا ایک بشر ہی تو ہے، کیا پھر تم دیکھتے بھالتے (اس کے) جادو میں پھنستے ہو؟③

3. With their hearts occupied (with evil things). Those who do wrong, conceal their private counsels, (saying): "Is this (Muhammad ﷺ) more than a human being like you? Will you submit to magic while you see it?"

قٰلَ رَبِّيْ يَعْلَمُ الْقَوْلَ فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ④

اس (رسول) نے کہا: میرا رب آسمان اور زمین میں ہر بات جانتا ہے، اور وہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے④

4. He (Muhammad ﷺ) said: "My Lord knows (every) word (spoken) in the heavens and on earth. And He is the All-Hearer, the All-Knower."

بَلْ قَالُوْٓا اَضْغَاثُ اَحْلَامٍ بَلِ افْتَرٰىهُ بَلْ هُوَ شَاعِرٌ فَلْيَاْتِنَا بِاٰيَةٍ كَمَآ اُرْسِلَ الْاَوَّلُوْنَ ⑤

بلکہ انھوں نے کہا: یہ پراگندہ خواب ہیں، بلکہ اس نے جھوٹ گھڑ لیا ہے، بلکہ وہ شاعر ہے، لہٰذا اسے ہمارے پاس کوئی (ایسی) نشانی لانی چاہیے جیسے پہلے رسول بھیجے گئے تھے⑤

5. Nay, they say: "These (Revelations of the Qur'ān which are inspired to Muhammad ﷺ) are mixed up false dreams! Nay, he has invented it! Nay, he is a poet! Let him then bring us an *Ayāh* (sign as a proof) like the ones that the former (Prophets) were sent (with)!"

مَآ اٰمَنَتْ قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْيَةٍ اَهْلَكْنٰهَا اَفَهُمْ يُؤْمِنُوْنَ ⑥

ان سے پہلے کوئی بستی بھی جسے ہم نے ہلاک کیا، ایمان نہیں لائی تھی، کیا پھر یہ ایمان لائیں گے؟⑥

6. Not one of the towns (populations), of those which We destroyed, believed before them (though We sent them signs); will they then believe?

وَمَآ اَرْسَلْنَا قَبْلَكَ اِلَّا رِجَالًا نُّوْحِيْٓ اِلَيْهِمْ فَسْـَٔلُوْٓا اَهْلَ الذِّكْرِ اِنْ كُنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ⑦

(اے نبی!) آپ سے پہلے ہم نے جتنے رسول بھیجے وہ سب مرد ہی تھے، ان کی طرف ہم وحی کرتے تھے، چنانچہ اگر تم خود نہیں جانتے تو اہل ذکر (اہل کتاب) سے پوچھ لو⑦

7. And We sent not before you (O Muhammad ﷺ) but men to whom We revealed. So ask the people of the Reminder [Scriptures — the Taurāt (Torah), the Injīl (Gospel)] if you do not know.

وَمَا جَعَلْنٰهُمْ جَسَدًا لَّا يَأْكُلُوْنَ الطَّعَامَ وَمَا كَانُوْا خٰلِدِيْنَ ⑧

اور ہم نے ان (نبیوں) کے ایسے جسم نہیں بنائے تھے کہ وہ کھانا نہ کھاتے ہوں، اور نہ وہ ہمیشہ رہنے والے تھے⑧

**8.** And We did not create them (the Messengers, with) bodies that ate not food, nor were they immortals.

ثُمَّ صَدَقْنٰهُمُ الْوَعْدَ فَاَنْجَيْنٰهُمْ وَمَنْ نَّشَآءُ وَاَهْلَكْنَا الْمُسْرِفِيْنَ ⑨

پھر ہم نے ان (رسولوں) سے وعدہ سچا کر دکھایا، چنانچہ ہم نے ان کو اور جسے ہم نے چاہا نجات دی، اور ہم نے حد سے گزرنے والوں کو ہلاک کر دیا⑨

**9.** Then We fulfilled to them the promise. So We saved them and those whom We willed, but We destroyed *Al-Musrifūn* (i.e. disbelievers in Allāh, in His Messengers, extravagants, transgressors of Allāh's limits by committing crimes, oppression, polytheism and sins).

لَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ كِتٰبًا فِيْهِ ذِكْرُكُمْ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ⑩ ع

بلاشبہ ہم نے تمھاری طرف ایک کتاب نازل کی ہے، اس میں تمھارا ہی ذکر ہے، کیا پھر بھی تم نہیں سمجھتے؟⑩

**10.** Indeed, We have sent down for you (O mankind) a Book (the Qur'ān) in which there is *Dhikrukum*, (your Reminder or an honour for you, i.e. honour for the one who follows the teaching of the Qur'ān and acts on its teachings). Will you not then understand?

وَكَمْ قَصَمْنَا مِنْ قَرْيَةٍ كَانَتْ ظَالِمَةً وَّاَنْشَاْنَا بَعْدَهَا قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ⑪

اور ہم نے کتنی ہی بستیاں تہس نہس کر دیں جو ظالم تھیں، اور ان کے بعد ہم نے دوسری قومیں اٹھا کھڑی (پیدا) کیں⑪

**11.** How many a town (community) given to wrongdoing, have We destroyed, and raised up after them another people!

فَلَمَّآ اَحَسُّوْا بَاْسَنَآ اِذَا هُمْ مِّنْهَا يَرْكُضُوْنَ ⑫ ط

پھر جب انھوں نے ہمارے عذاب (کی آہٹ) کو محسوس کیا تو وہ لوگ وہاں سے بھاگنے لگے⑫

**12.** Then, when they perceived (saw) Our torment (coming), behold, they (tried to) flee from it.

لَا تَرْكُضُوْا وَارْجِعُوْٓا اِلٰى مَآ اُتْرِفْتُمْ فِيْهِ وَمَسٰكِنِكُمْ لَعَلَّكُمْ تُسْـَٔلُوْنَ ⑬

(ان سے کہا گیا:) مت بھاگو، اور لوٹ جاؤ جہاں تمھیں سامان عیش و عشرت دیا گیا تھا اور اپنے مکانات و محلات کی طرف، تاکہ تم سے سوال کیا جائے⑬

**13.** Flee not, but return to that wherein you lived a luxurious life, and to your homes, in order that you may be questioned.

قَالُوْا يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ⑭

وہ کہنے لگے: ہائے ہماری کم بختی! بے شک ہم ہی ظالم تھے⑭

**14.** They cried: "Woe to us! Certainly we have been *Zālimūn* (polytheists, wrong doers and disbelievers in the Oneness of Allāh)."

فَمَا زَالَتْ تِّلْكَ دَعْوٰىهُمْ حَتّٰى جَعَلْنٰهُمْ حَصِيْدًا خٰمِدِيْنَ ⑮

پھر یہی رہی ان کی پکار، حتیٰ کہ ہم نے انھیں کٹے ہوئے اور بجھے ہوئے بنا دیا⑮

**15.** And that cry of theirs ceased not, till We made them as a field that is reaped, extinct (dead).

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا

اور ہم نے آسمان اور زمین کو اور جو کچھ ان کے مابین

**16.** We created not the heavens and the earth and all that is

لٰعِبِيْنَ ﴿١٦﴾

ہے، کھیل تماشا کرتے ہوئے پیدا نہیں کیا① ﴿١٦﴾

between them for a (mere) play.[1]

لَوْ اَرَدْنَآ اَنْ نَّتَّخِذَ لَهْوًا لَّاتَّخَذْنٰهُ مِنْ لَّدُنَّآ ۖ اِنْ كُنَّا فٰعِلِيْنَ ﴿١٧﴾

اگر ہم (یوں ہی) کھیل بنانا چاہتے تو اپنے پاس ہی سے اسے بنا لیتے اگر ہم کرنے والے ہوتے ﴿١٧﴾

**17.** Had We intended to take a pastime (i.e. a wife or a son), We could surely have taken it from Us, if We were going to do (that).

بَلْ نَقْذِفُ بِالْحَقِّ عَلَى الْبَاطِلِ فَيَدْمَغُهٗ فَاِذَا هُوَ زَاهِقٌ ۭ وَلَكُمُ الْوَيْلُ مِمَّا تَصِفُوْنَ ﴿١٨﴾

بلکہ ہم حق کو باطل پر پھینک مارتے ہیں تو وہ اس کا سر پھوڑ دیتا ہے، پھر یکا یک وہ (باطل) ملیامیٹ ہو جاتا ہے اور تمھارے لیے ان باتوں کی وجہ سے ہلاکت ہے جو تم (اللہ کے بارے میں) بیان کرتے ہو ﴿١٨﴾

**18.** Nay, We fling (send down) the truth (this Qur'ān) against the falsehood (disbelief), so it destroys it, and behold, it (falsehood) is vanished. And woe to you for that (lie) which you ascribe (to Allāh by uttering that Allāh has a wife and a son).

وَلَهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ وَمَنْ عِنْدَهٗ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ عَنْ عِبَادَتِهٖ وَلَا يَسْتَحْسِرُوْنَ ﴿١٩﴾

اور اسی کے لیے ہیں جو آسمانوں اور زمین میں ہیں، اور جو (فرشتے) اس کے پاس ہیں وہ اس کی عبادت کرنے سے تکبر نہیں کرتے اور نہ وہ تھکتے (اکتاتے) ہیں ﴿١٩﴾

**19.** To Him belongs whosoever is in the heavens and on earth. And those who are near Him (i.e. the angels) are not too proud to worship Him, nor are they weary (of His worship).

يُسَبِّحُوْنَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ لَا يَفْتُرُوْنَ ﴿٢٠﴾

وہ رات دن اس کی تسبیح کرتے ہیں، سست نہیں پڑتے ﴿٢٠﴾

**20.** They (i.e. the angels) glorify His Praises night and day, (and) they never slacken (to do so).

اَمِ اتَّخَذُوْٓا اٰلِهَةً مِّنَ الْاَرْضِ هُمْ يُنْشِرُوْنَ ﴿٢١﴾

کیا انھوں نے زمین میں سے ایسے معبود بنا لیے ہیں جو (مردوں کو) زندہ کر دیں گے؟ ﴿٢١﴾

**21.** Or have they taken (for worship) *ālihah* (gods) from the earth who raise the dead?

لَوْ كَانَ فِيْهِمَآ اٰلِهَةٌ اِلَّا اللّٰهُ لَفَسَدَتَا ۚ فَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿٢٢﴾

اگر ان دونوں (زمین و آسمان) میں اللہ کے سوا اور معبود ہوتے تو ضرور یہ دونوں تباہ ہو جاتے، چنانچہ اللہ، عرش کا رب ان باتوں سے پاک ہے جو وہ (مشرک) بیان کرتے ہیں ﴿٢٢﴾

**22.** Had there been therein (in the heavens and the earth) *ālihah* (gods) besides Allāh, then verily, both would have been ruined. Glorified is Allāh, the Lord of the Throne, (High is He) above all that (evil) they associate with Him!

لَا يُسْـَٔلُ عَمَّا يَفْعَلُ وَهُمْ يُسْـَٔلُوْنَ ﴿٢٣﴾

وہ جو کچھ کرتا ہے اس کی بابت اس سے سوال نہیں کیا جا سکتا، جبکہ ان (لوگوں) سے باز پرس کی جائے گی ﴿٢٣﴾

**23.** He cannot be questioned as to what He does, while they will be questioned.

اَمِ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِهٖٓ اٰلِهَةً ۭ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ ۚ هٰذَا ذِكْرُ مَنْ مَّعِيَ وَذِكْرُ

کیا انھوں نے اس (اللہ) کے سوا اور معبود بنا لیے ہیں؟ کہہ دیجیے: تم اپنی دلیل لاؤ، یہ (توحید کی)

**24.** Or have they taken for worship (other) *ālihah* (gods)

[1] (V.21:16) All the creation of the heavens and the earth is a proof for mankind to learn a lesson and know that the only Creator and the only Organizer of all this universe is One (Allāh), *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh, Who has no partners with Him).

① بلکہ آسمانوں اور زمین وغیرہ کی تخلیق میں انسانوں کے لیے قدرت کی نشانیاں ہیں کہ اس سے وہ سبق سیکھیں اور جان لیں کہ اس کائنات کا خالق اور مدبر صرف ایک اللہ تعالیٰ ہے: [لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ] اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور اس کا کوئی شریک نہیں۔

مَنْ قَبْلِيْ ط بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ۙ الْحَقَّ فَهُمْ مُّعْرِضُوْنَ ۝24

میرے ساتھیوں کا ذکر ہے اور مجھ سے پہلوں کا بھی ذکر تھا، بلکہ ان میں سے اکثر حق کا علم نہیں رکھتے، لہٰذا وہ (اس سے) اعراض کر رہے ہیں ۝24

besides Him? Say: "Bring your proof. This (the Qur'ān) is the Reminder for those with me and the Reminder for those before me." But most of them know not the Truth, so they are averse.

وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا نُوْحِيْٓ اِلَيْهِ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنَا فَاعْبُدُوْنِ ۝25

اور آپ سے پہلے ہم نے جو بھی رسول بھیجا اس کی طرف یہی وحی کرتے رہے کہ بے شک میرے سوا کوئی معبود نہیں، لہٰذا تم میری ہی عبادت کرو ۝25

**25.** And We did not send any Messenger before you (O Muhammad ﷺ) but We revealed to him (saying): *Lā ilāha illa Ana* [none has the right to be worshipped but I (Allāh)], so worship Me (Alone and none else)."

وَقَالُوا اتَّخَذَ الرَّحْمٰنُ وَلَدًا سُبْحٰنَهٗ ط بَلْ عِبَادٌ مُّكْرَمُوْنَ ۝26

اور انھوں نے کہا: رحمٰن نے اولاد بنائی ہے۔ وہ (اس سے) پاک ہے، بلکہ وہ (فرشتے) تو (اللہ کے) معزز و مکرم بندے ہیں ۝26

**26.** And they say: "The Most Gracious (Allāh) has begotten a son (or children)." Glory to Him! They [whom they call children of Allāh i.e. the angels, 'Īsā (Jesus) son of Maryam (Mary), 'Uzair (Ezra)], are but honoured slaves.

لَا يَسْبِقُوْنَهٗ بِالْقَوْلِ وَهُمْ بِاَمْرِهٖ يَعْمَلُوْنَ ۝27

وہ بات کرنے میں اس سے سبقت نہیں کرتے، اور وہ اسی کے حکم پر عمل کرتے ہیں ۝27

**27.** They speak not until He has spoken, and they act on His Command.

يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ وَلَا يَشْفَعُوْنَ ۙ اِلَّا لِمَنِ ارْتَضٰى وَهُمْ مِّنْ خَشْيَتِهٖ مُشْفِقُوْنَ ۝28

وہ جانتا ہے جو کچھ ان کے آگے اور ان کے پیچھے ہے، اور وہ صرف اس کی سفارش کریں گے جس کے لیے اللہ پسند کرے گا اور وہ اس کے خوف سے ڈرنے والے ہیں ۝28

**28.** He knows what is before them, and what is behind them, and they cannot intercede except for him with whom He is pleased. And they stand in awe for fear of Him.

وَمَنْ يَّقُلْ مِنْهُمْ اِنِّيْٓ اِلٰهٌ مِّنْ دُوْنِهٖ فَذٰلِكَ نَجْزِيْهِ جَهَنَّمَ ط كَذٰلِكَ نَجْزِي الظّٰلِمِيْنَ ۝29

اور ان میں سے جو یہ کہے کہ بے شک اللہ کے سوا میں بھی معبود ہوں تو اسے ہم اس (بات) کا بدلہ جہنم دیں گے، ہم ظالموں کو اسی طرح سزا دیتے ہیں ۝29

**29.** And if any of them should say: "Verily, I am an *ilāh* (a god) besides Him (Allāh)," such a one We should recompense with Hell. Thus We recompense the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers).

ع 2 19 2

اَوَلَمْ يَرَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ كَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا ط وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ كُلَّ شَيْءٍ حَيٍّ ط اَفَلَا يُؤْمِنُوْنَ ۝30

کیا کافروں نے نہیں دیکھا (غور کیا) کہ بے شک آسمان اور زمین باہم ملے ہوئے تھے، پھر ہم نے ان دونوں کو الگ الگ کر دیا، اور ہم نے پانی سے ہر زندہ شے بنائی، کیا پھر وہ ایمان نہیں لاتے؟ ۝30

**30.** Have not those who disbelieve known that the heavens and the earth were joined together as one united piece, then We parted them? And We have made from water every living thing. Will they not then believe?

وَجَعَلْنَا فِي الْاَرْضِ رَوَاسِيَ اَنْ

اور ہم نے زمین میں پہاڑ بنائے، تاکہ وہ ان کے ساتھ جھکنے (نہ) پائے، اور ہم نے اس میں کھلی راہیں

**31.** And We have placed on the earth firm mountains, lest it

تَمِيْدَ بِهِمْ ۠ وَجَعَلْنَا فِيْهَا فِجَاجًا سُبُلًا لَّعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ﴿31﴾

رکھیں، تاکہ وہ (لوگ) راہ پائیں ﴿31﴾

should shake with them, and We placed therein broad highways for them to pass through, that they may be guided.

وَجَعَلْنَا السَّمَآءَ سَقْفًا مَّحْفُوْظًا ۚۖ وَّهُمْ عَنْ اٰيٰتِهَا مُعْرِضُوْنَ ﴿32﴾

اور ہم نے آسمان کو محفوظ چھت بنایا، جبکہ وہ اس (آسمان) کی نشانیوں سے اعراض کرنے والے ہیں ﴿32﴾

**32.** And We have made the heaven a roof, safe and well-guarded. Yet they turn away from its signs (i.e. sun, moon, winds, clouds).

وَهُوَ الَّذِيْ خَلَقَ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ۭ كُلٌّ فِيْ فَلَكٍ يَّسْبَحُوْنَ ﴿33﴾

اور وہی (اللہ) ہے جس نے رات اور دن اور سورج اور چاند کو پیدا کیا، سب اپنے اپنے مدار میں تیرتے پھرتے ہیں ﴿33﴾

**33.** And He it is Who has created the night and the day, and the sun and the moon, each in an orbit floating.

وَمَا جَعَلْنَا لِبَشَرٍ مِّنْ قَبْلِكَ الْخُلْدَ ۭ اَفَا۟ىِٕنْ مِّتَّ فَهُمُ الْخٰلِدُوْنَ ﴿34﴾

اور (اے نبی!) ہم نے آپ سے پہلے بھی کسی بشر کو ہمیشہ کی زندگی نہیں دی، پھر اگر آپ مر جائیں تو کیا وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں؟ ﴿34﴾

**34.** And We granted not to any human being immortality before you (O Muhammad ﷺ); then if you die, would they live forever?

كُلُّ نَفْسٍ ذَاۗىِٕقَةُ الْمَوْتِ ۭ وَنَبْلُوْكُمْ بِالشَّرِّ وَالْخَيْرِ فِتْنَةً ۭ وَاِلَيْنَا تُرْجَعُوْنَ ﴿35﴾

ہر نفس موت کو چکھنے والا ہے۔ اور ہم تمھیں پرکھنے کے لیے برائی اور بھلائی سے آزماتے ہیں، اور آخر کار تمھیں ہماری ہی طرف پلٹنا ہے ﴿35﴾

**35.** Everyone is going to taste death, and We shall make a trial of you with evil and with good. And to Us you will be returned.

وَاِذَا رَاٰكَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِنْ يَّتَّخِذُوْنَكَ اِلَّا هُزُوًا ۭ اَھٰذَا الَّذِيْ يَذْكُرُ اٰلِهَتَكُمْ ۚ وَهُمْ بِذِكْرِ الرَّحْمٰنِ هُمْ كٰفِرُوْنَ ﴿36﴾

اور جب کافر آپ کو دیکھتے ہیں تو وہ آپ کو مذاق ہی کا نشانہ بناتے ہیں (کہتے ہیں:) کیا یہی ہے جو تمھارے معبودوں کا ذکر (اہانت سے) کرتا ہے؟ جبکہ وہ خود رحمٰن کے ذکر کے منکر ہیں ﴿36﴾

**36.** And when those who disbelieved (in the Oneness of Allāh) see you (O Muhammad ﷺ), they take you not except for mockery (saying): "Is this the one who talks (badly) about your gods?" While they disbelieve at the mention of the Most Gracious (Allāh). (*Tafsir Al-Qurtubī*)

خُلِقَ الْاِنْسَانُ مِنْ عَجَلٍ ۭ سَاُورِيْكُمْ اٰيٰتِيْ فَلَا تَسْتَعْجِلُوْنِ ﴿37﴾

انسان جلد بازی (کے خمیر) سے تخلیق کیا گیا ہے، میں تمھیں اپنی نشانیاں جلد دکھاؤں گا، لہٰذا تم مجھ سے جلدی کا مطالبہ نہ کرو ﴿37﴾

**37.** Man is created of haste. I will show you My *Ayāt* (torments, proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.). So ask Me not to hasten (them).

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿38﴾

اور وہ (مسلمانوں سے) کہتے ہیں: اگر تم سچے ہو تو یہ (عذاب یا قیامت کا) وعدہ کب (پورا) ہوگا؟ ﴿38﴾

**38.** And they say: "When will this promise (come to pass), if you are truthful."

لَوْ يَعْلَمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا حِيْنَ لَا يَكُفُّوْنَ عَنْ وُّجُوْهِهِمُ النَّارَ وَلَا عَنْ ظُهُوْرِهِمْ وَلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿39﴾

کاش! کافر اس وقت کو جان لیں جب وہ اپنے چہروں سے آگ نہیں ہٹا سکیں گے اور نہ اپنی پشتوں سے، اور نہ ان کی مدد ہی کی جائے گی ﴿39﴾

**39.** If only those who disbelieved knew (the time) when they will not be able to ward off the Fire from their faces, nor from their backs, and they will not be helped.

بَلْ تَأْتِيهِم بَغْتَةً فَتَبْهَتُهُمْ فَلَا يَسْتَطِيعُونَ رَدَّهَا وَلَا هُمْ يُنظَرُونَ ﴿٤٠﴾

بلکہ وہ (قیامت) اچانک ہی انھیں آ لے گی، وہ ان کے ہوش کھو دے گی، پھر وہ اسے ٹال نہ سکیں گے اور نہ انھیں مہلت ہی دی جائے گی ﴿40﴾

**40.** Nay, it (the Fire or the Day of Resurrection) will come upon them all of a sudden and will perplex them, and they will have no power to avert it nor will they get respite.

وَلَقَدِ اسْتُهْزِئَ بِرُسُلٍ مِّن قَبْلِكَ فَحَاقَ بِالَّذِينَ سَخِرُوا مِنْهُم مَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ ﴿٤١﴾ ع 3 12 3

اور (اے نبی!) بلاشبہ آپ سے پہلے بھی رسولوں سے استہزا کیا گیا، پھر جن لوگوں نے ان (رسولوں) سے تمسخر کیا انھیں اس (عذاب) نے گھیر لیا جس کا وہ مذاق اڑاتے تھے ﴿41﴾

**41.** Indeed (many) Messengers were mocked before you (O Muhammad ﷺ), but the scoffers were surrounded by that, whereat they used to mock.

قُلْ مَن يَكْلَؤُكُم بِاللَّيْلِ وَالنَّهَارِ مِنَ الرَّحْمَٰنِ ۗ بَلْ هُمْ عَن ذِكْرِ رَبِّهِم مُّعْرِضُونَ ﴿٤٢﴾

کہہ دیجیے: رات اور دن میں کون تمھاری نگہبانی کرتا ہے رحمٰن (کے عذاب) سے؟ بلکہ وہ اپنے رب کے ذکر سے اعراض کرنے والے ہیں ﴿42﴾

**42.** Say: "Who can guard and protect you in the night or in the day from the (punishment of the) Most Gracious (Allāh)?" Nay, but they turn away from the remembrance of their Lord.

أَمْ لَهُمْ آلِهَةٌ تَمْنَعُهُم مِّن دُونِنَا ۚ لَا يَسْتَطِيعُونَ نَصْرَ أَنفُسِهِمْ وَلَا هُم مِّنَّا يُصْحَبُونَ ﴿٤٣﴾

کیا ہمارے سوا ان کے کوئی (اور) معبود ہیں جو انھیں ہم سے بچاتے ہوں؟ وہ تو خود اپنی جانوں کی بھی مدد کی طاقت نہیں رکھتے، اور نہ وہ ہم (ہمارے عذاب) ہی سے محفوظ ہیں ﴿43﴾

**43.** Or have they *ālihah* (gods) who can guard them from Us? They have no power to help themselves, nor can they be protected from Us (i.e. from Our torment).

بَلْ مَتَّعْنَا هَٰؤُلَاءِ وَآبَاءَهُمْ حَتَّىٰ طَالَ عَلَيْهِمُ الْعُمُرُ ۗ أَفَلَا يَرَوْنَ أَنَّا نَأْتِي الْأَرْضَ نَنقُصُهَا مِنْ أَطْرَافِهَا ۚ أَفَهُمُ الْغَالِبُونَ ﴿٤٤﴾

بلکہ ہم نے انھیں اور ان کے باپ دادا کو فائدہ دیا حتی کہ ان پر (مدت) عمر لمبی ہو گئی، کیا پھر وہ نہیں دیکھتے کہ بے شک ہم زمین کو اس کے اطراف سے گھٹاتے آتے ہیں[1] (کفر سمٹ رہا ہے)، کیا پھر بھی وہی غالب آنے والے ہیں ﴿44﴾

**44.** Nay, We gave the luxuries of this life to these men and their fathers until the period grew long for them. See they not that We gradually reduce the land (in their control) from its outlying borders? Is it then they who will overcome?[1]

قُلْ إِنَّمَا أُنذِرُكُم بِالْوَحْيِ ۚ وَلَا يَسْمَعُ الصُّمُّ الدُّعَاءَ إِذَا مَا يُنذَرُونَ ﴿٤٥﴾

کہہ دیجیے: بس میں تو تمھیں وحی کے ساتھ ڈراتا ہوں، اور بہرے پکار کو نہیں سنتے جب وہ ڈرائے جائیں ﴿45﴾

**45.** Say (O Muhammad ﷺ): "I warn you only by the Revelation (from Allāh and not by the opinion of the religious scholars and others)." But the deaf (who follow the religious scholars and others blindly) will not hear the call, (even) when they are warned [i.e. one should follow only the Qur'ān and the *Sunnah* (legal ways, orders, acts of worship, and

[1] (V.21:44) "See they not that We gradually reduce the land (of disbelievers, by giving it to the believers, in war victories) from its outlying borders. And Allāh judges, there is none to put back His Judgement and He is Swift at reckoning." (V.13:41)

[1] یہی بات اللہ نے اس سے قبل سورۂ رعد میں بھی بیان فرمائی ہے: ''کیا وہ نہیں دیکھتے کہ ہم زمین کو اس کے کناروں سے گھٹاتے چلے آ رہے ہیں، اللہ حکم کرتا ہے کوئی اس کے احکام پیچھے ڈالنے والا نہیں۔ وہ جلد حساب لینے والا ہے۔'' (الرعد 13/41) زمین کو گھٹانے کا مطلب ہے کہ عرب کی سرزمین مشرکین پر بتدریج تنگ ہو رہی ہے اور اسلام کو غلبہ و عروج حاصل ہو رہا ہے۔

the statements of Prophet Muhammad ﷺ, as the Companions of the Prophet ﷺ did)].[1]

وَلَئِنْ مَّسَّتْهُمْ نَفْحَةٌ مِّنْ عَذَابِ رَبِّكَ لَيَقُوْلُنَّ يٰوَيْلَنَآ اِنَّا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿46﴾

اور البتہ اگر انھیں آپ کے رب کے عذاب کا ایک ہلکا سا جھونکا بھی چھو جائے تو وہ ضرور کہیں گے: ہائے ہماری کم بختی! بلاشبہ ہم ہی ظالم تھے﴿46﴾

**46.** And if a breath (minor calamity) of the torment of your Lord touches them, they will surely cry: "Woe to us! Indeed we have been *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

وَنَضَعُ الْمَوَازِيْنَ الْقِسْطَ لِيَوْمِ الْقِيٰمَةِ فَلَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا ؕ وَاِنْ كَانَ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ اَتَيْنَا بِهَا ؕ وَكَفٰى بِنَا حٰسِبِيْنَ ﴿47﴾

اور ہم قیامت کے دن انصاف کے ترازو رکھیں گے، پھر کسی شخص پر کچھ ظلم نہ ہوگا، اور اگر رائی کے دانے کے برابر بھی (عمل) ہوگا تو ہم اسے (تولنے کے لیے) لے آئیں گے، اور ہم حساب کرنے والے کافی ہیں﴿47﴾

**47.** And We shall set up Balances of justice on the Day of Resurrection, then none will be dealt with unjustly in anything. And if there be the weight of a mustard seed, We will bring it. And Sufficient are We to take account.

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ الْفُرْقَانَ وَضِيَآءً وَّذِكْرًا لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿48﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ اور ہارون کو فرقان (تورات) اور روشنی عنایت کی اور (ان) متقین کے لیے نصیحت (دی)﴿48﴾

**48.** And indeed We granted to Mūsā (Moses) and Hārūn (Aaron) the criterion (of right and wrong), and a shining light [i.e. the Taurāt (Torah)] and a Reminder for *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

الَّذِيْنَ يَخْشَوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَيْبِ وَهُمْ مِّنَ السَّاعَةِ مُشْفِقُوْنَ ﴿49﴾

جو اپنے رب سے بن دیکھے ڈرتے ہیں اور وہ قیامت سے بھی ڈرنے والے ہیں﴿49﴾

**49.** Those who fear their Lord without seeing Him, and they are afraid of the Hour (Day of Resurrection—*Yaumul-Qiyāmah*).

وَهٰذَا ذِكْرٌ مُّبٰرَكٌ اَنْزَلْنٰهُ ؕ اَفَاَنْتُمْ لَهٗ مُنْكِرُوْنَ ﴿50﴾

اور یہ (قرآن) بابرکت ذکر ہے جسے ہم نے نازل کیا ہے، کیا پھر تم اس کے منکر ہو؟①﴿50﴾

**50.** And this is a blessed Reminder (the Qur'ān) which We have sent down; will you then (dare to) deny it?[2]

وَلَقَدْ اٰتَيْنَآ اِبْرٰهِيْمَ رُشْدَهٗ مِنْ قَبْلُ وَكُنَّا بِهٖ عٰلِمِيْنَ ﴿51﴾

اور بلاشبہ اس سے بھی پہلے ہم نے ابراہیم کو اس کی دانائی دی تھی اور ہم اسے خوب جاننے والے تھے﴿51﴾

**51.** And indeed We bestowed aforetime on Ibrāhīm (Abraham) his (portion of) guidance, and We were All-Knower of him (as to his belief in the Oneness of Allāh).

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖ مَا هٰذِهِ التَّمَاثِيْلُ الَّتِيْٓ اَنْتُمْ لَهَا عٰكِفُوْنَ ﴿52﴾

جب اس نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے کہا: یہ کیا مورتیاں ہیں جن کے لیے تم مجاور (بنے بیٹھے) ہو؟﴿52﴾

**52.** When he said to his father and his people: "What are these images to which you are devoted?"

[1] (V.21:45) See the footnote of (V.3:103).
[2] (V.21:50)
a) See the footnote of (V.10:37).
b) See the footnote of (V.3:85).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ یونس:37/10) اور (سورۂ آل عمران:85/3)

قَالُوْا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا لَهَا عٰبِدِيْنَ ۝53

وہ کہنے لگے: ہم نے اپنے باپ دادا کو انھی کی عبادت کرتے ہوئے پایا۔53

**53.** They said: "We found our fathers worshipping them."

قَالَ لَقَدْ كُنْتُمْ اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمْ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ۝54

اس (ابراہیم) نے کہا: بلاشبہ تم اور تمھارے باپ دادا کھلی گمراہی میں (پڑے ہوئے) ہو۔54

**54.** He said: "Indeed you and your fathers have been in manifest error."

قَالُوْٓا اَجِئْتَنَا بِالْحَقِّ اَمْ اَنْتَ مِنَ اللّٰعِبِيْنَ ۝55

انھوں نے کہا: کیا تو ہمارے پاس حق لایا ہے یا تو کھیلنے والوں میں سے ہے؟55

**55.** They said: "Have you brought us the Truth, or are you one of those who play about?"

قَالَ بَلْ رَّبُّكُمْ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الَّذِيْ فَطَرَهُنَّ ۖ وَاَنَا عَلٰي ذٰلِكُمْ مِّنَ الشّٰهِدِيْنَ ۝56

اس (ابراہیم) نے کہا: بلکہ تمھارا رب آسمانوں اور زمین کا رب ہے جس نے انھیں پیدا کیا اور میں اس پر (تمھارے سامنے) گواہی دینے والوں میں سے ہوں۔56

**56.** He said: "Nay, your Lord is the Lord of the heavens and the earth, Who created them and to that I am one of the witnesses.

وَتَاللّٰهِ لَاَكِيْدَنَّ اَصْنَامَكُمْ بَعْدَ اَنْ تُوَلُّوْا مُدْبِرِيْنَ ۝57

اور اللہ کی قسم! تمھارے پیٹھ پھیر کر چلے جانے کے بعد میں ضرور بالضرور تمھارے بتوں کے ساتھ ایک تدبیر کروں گا۔57

**57.** "And by Allāh, I shall plot a plan (to destroy) your idols after you have gone away and turned your backs."

فَجَعَلَهُمْ جُذٰذًا اِلَّا كَبِيْرًا لَّهُمْ لَعَلَّهُمْ اِلَيْهِ يَرْجِعُوْنَ ۝58

چنانچہ اس نے ان کے بڑے (بت) کے سوا ان (سب) کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالا، تاکہ وہ اس کی طرف رجوع کریں۔58

**58.** So he broke them to pieces, (all) except the biggest of them, that they might turn to it.

قَالُوْا مَنْ فَعَلَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَآ اِنَّهٗ لَمِنَ الظّٰلِمِيْنَ ۝59

وہ کہنے لگے: کس نے ہمارے معبودوں کے ساتھ یہ (حال) کیا ہے؟ بلاشبہ وہ ضرور ظالموں میں سے ہے۔59

**59.** They said: "Who has done this to our *ālihah* (gods)? He must indeed be one of the *Zālimun* (wrong doers)."

قَالُوْا سَمِعْنَا فَتًى يَّذْكُرُهُمْ يُقَالُ لَهٗٓ اِبْرٰهِيْمُ ۝60

(بعض) کہنے لگے: ہم نے ایک نوجوان کو ان کا ذکر کرتے سنا تھا، اسے ابراہیم کہا جاتا ہے۔60

**60.** They said: "We heard a young man talking against them, who is called Ibrāhīm (Abraham)."

قَالُوْا فَاْتُوْا بِهٖ عَلٰٓي اَعْيُنِ النَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَشْهَدُوْنَ ۝61

انھوں نے کہا: پھر تم اسے لوگوں کی آنکھوں کے سامنے لے آؤ، تاکہ وہ دیکھیں۔61

**61.** They said: "Then bring him before the eyes of the people, that they may testify."

قَالُوْٓا ءَاَنْتَ فَعَلْتَ هٰذَا بِاٰلِهَتِنَا يٰٓاِبْرٰهِيْمُ ۝62

انھوں نے کہا: اے ابراہیم! کیا تو نے ہمارے معبودوں کے ساتھ یہ (کام) کیا ہے؟62

**62.** They said: "Are you the one who has done this to our gods, O Ibrāhīm (Abraham)?"

قَالَ بَلْ فَعَلَهٗ ۖ كَبِيْرُهُمْ هٰذَا فَسْـَٔلُوْهُمْ اِنْ كَانُوْا يَنْطِقُوْنَ ۝63

اس (ابراہیم) نے کہا: (نہیں) بلکہ یہ (کام) ان کے اس بڑے نے کیا ہے، لہٰذا تم ان سے پوچھ لو اگر وہ بولتے ہیں۔[1]★ 63

**63.** [Ibrāhīm (Abraham)] said: "Nay, this one, the biggest of them (idols) did it. Ask them, if they can speak!"[1]

---

[1] (V.21:63) See the footnote (C) of (V.16:121).

(1) ایک حدیث میں حضرت ابراہیم علیہ السلام سے منسوب تین جھوٹوں کا ذکر ہے: یہ ان میں سے ایک ہے جیسا کہ حدیث میں اس کی تفصیل ہے۔ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ابراہیم علیہ السلام نے اپنی اہلیہ (سارہ) کے ساتھ ہجرت کی، وہ انہیں لے کر ایک ایسی بستی میں پہنچے جہاں ایک بادشاہ یا ظالم و جابر حکمران تھا۔ اس نے ابراہیم علیہ السلام کو پیغام بھیجا کہ وہ سارہ کو اس (بادشاہ) کے پاس بھیج

فَرَجَعُوٓا اِلٰٓى اَنْفُسِهِمْ فَقَالُوٓا اِنَّكُمْ اَنْتُمُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿٦٤﴾

پھر وہ اپنے نفسوں میں (سوچتے ہوئے) لوٹے اور (باہم) کہنے لگے: بے شک تم ہی ظالم ہو۔

**64.** So they turned to themselves and said: "Verily, you are the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

ثُمَّ نُكِسُوْا عَلٰى رُءُوْسِهِمْ ۚ لَقَدْ عَلِمْتَ مَا هٰٓؤُلَآءِ يَنْطِقُوْنَ ﴿٦٥﴾

پھر وہ (شرمندگی کے مارے) اپنے سروں کے بل اوندھے ہو رہے (اور کہا:) بلاشبہ تو جانتا ہے کہ یہ (بت) بولتے نہیں۔

**65.** Then they turned to themselves (their first thought and said): "Indeed you [Ibrāhīm (Abraham)] know well that these (idols) speak not!"

قَالَ اَفَتَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَا لَا يَنْفَعُكُمْ شَيْئًا وَّلَا يَضُرُّكُمْ ﴿٦٦﴾

اس (ابراہیم) نے کہا: کیا پھر تم اللہ کے سوا ان کی عبادت کرتے ہو جو تمھیں کچھ نفع نہیں دے سکتے اور نہ تمھیں نقصان دے سکتے ہیں؟

**66.** [Ibrāhīm (Abraham)] said: "Do you then worship besides Allāh, things that can neither profit you nor harm you?

اُفٍّ لَّكُمْ وَلِمَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿٦٧﴾

تُف ہے تم پر اور ان پر جن کی تم اللہ کے سوا عبادت کرتے ہو، کیا پھر تم عقل نہیں رکھتے؟

**67.** "Fie upon you, and upon that which you worship besides Allāh! Have you then no sense?"

قَالُوْا حَرِّقُوْهُ وَانْصُرُوْٓا اٰلِهَتَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ فٰعِلِيْنَ ﴿٦٨﴾

انھوں نے کہا: اگر تم (کچھ) کرنے والے ہو تو اس (ابراہیم) کو جلا دو اور اپنے معبودوں کی مدد کرو۔

**68.** They said: "Burn him and help your *ālihah* (gods), if you will be doing."

قُلْنَا يٰنَارُ كُوْنِيْ بَرْدًا وَّسَلٰمًا عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ ﴿٦٩﴾

ہم نے کہا: اے آگ! تو ابراہیم پر ٹھنڈی اور سلامتی والی ہو جا۔

**69.** We (Allāh) said: "O fire! Be you coolness and safety for Ibrāhīm (Abraham)!"

وَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَخْسَرِيْنَ ﴿٧٠﴾

اور انھوں نے اس (ابراہیم) کے ساتھ فریب کا ارادہ کیا تو ہم نے انھیں انتہائی خسارے والے بنا دیا۔

**70.** And they wanted to harm him, but We made them the worst losers.

وَنَجَّيْنٰهُ وَلُوْطًا اِلَى الْاَرْضِ الَّتِيْ بٰرَكْنَا فِيْهَا لِلْعٰلَمِيْنَ ﴿٧١﴾

اور ہم نے اسے (ابراہیم) اور لوط کو اس زمین کی طرف نجات دی جس میں ہم نے اہلِ عالم کے لیے برکت رکھی تھی۔

**71.** And We rescued him and Lūt (Lot) to the land which We have blessed for the *'Ālamīn* (mankind and jinn).

وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ ۭ وَيَعْقُوْبَ نَافِلَةً ۭ وَكُلًّا جَعَلْنَا صٰلِحِيْنَ ﴿٧٢﴾

اور ہم نے اسے اسحق بخشا، اور یعقوب مزید (دیا)، اور ہم نے ہر ایک کو صالح بنایا۔

**72.** And We bestowed upon him Ishāq (Isaac), and (a grandson) Ya'qūb (Jacob). Each one We made righteous.

---

★ بقیہ حاشیہ: انبیاء، آیت: 63.

دے، چنانچہ جب ابراہیم نے سارہ کو (بادشاہ کے پاس) بھیج دیا تو وہ اس کی طرف بدی کی نیت سے بڑھا، لیکن سارہ اٹھ کھڑی ہوئیں۔ انہوں نے وضو کیا اور نماز ادا کی اور عرض کیا: یا اللہ! میں تجھ پر اور تیرے رسول پر ایمان لائی ہوں تو اس کافر کو مجھ پر مسلط نہ ہونے دے۔ (یہ دعا کرنا ہی تھا کہ) وہ بادشاہ بے ہوش ہو کر زمین پر گر پڑا اور اپنی ٹانگیں زمین پر رگڑنے لگا۔" (صحيح البخاري، الإكراه، باب: 6 حديث: 6950) اس نے تین مرتبہ ایسا کیا اور ہر مرتبہ اس کا یہی حشر ہوا بالآخر اس نے حضرت سارہ کو چھوڑ دیا۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اس موقعے پر اپنی بیوی سارہ کو اپنی "بہن" کہا تھا۔ یہ ایک توریہ تھا، مقصد دینی بہن تھا۔ اسی طرح دو اور موقعوں پر آپ نے توریہ فرمایا، ایک اس وقت جب فرمایا: "میں بیمار ہوں۔" اور دوسرا اس وقت جب بتوں کو توڑا اور قوم کے پوچھنے پر فرمایا: "اس بڑے بت نے یہ کام کیا ہے۔ (جس کا ذکر آیت زیر بحث میں ہے) اس لیے اس سے پوچھو!" یہ تینوں باتیں تعریض، کنایہ اور توریے کی قسم سے ہیں، لیکن حدیث میں انہیں ان کی ظاہری شکل کے اعتبار سے جھوٹ کہا گیا ہے۔ حقیقت میں یہ جھوٹ نہیں ہیں لیکن [حَسَنَاتُ الْأَبْرَارِ سَيِّئَاتُ الْمُقَرَّبِينَ] کے تحت ایسا کیا گیا ہے، جیسے حضرت آدم علیہ السلام کے نسیان کو بھی ﴿وَعَصٰٓى اٰدَمُ رَبَّهٗ فَغَوٰى﴾ سے تعبیر کیا گیا ہے۔ اس لیے حدیث پر اعتراض کرنے اور اسے رد کرنے کی کوئی ضرورت نہیں ہے جیسے بعض معاصرین کر رہے ہیں۔ (نَعُوذُ بِاللّٰهِ مِنْ ذٰلِكَ)

وَجَعَلْنٰهُمْ اَىِٕمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا وَاَوْحَيْنَآ اِلَيْهِمْ فِعْلَ الْخَيْرٰتِ وَاِقَامَ الصَّلٰوةِ وَاِيْتَآءَ الزَّكٰوةِ ۚ وَكَانُوْا لَنَا عٰبِدِيْنَ ۙ ﴿٧٣﴾

اور ہم نے انھیں امام بنایا، وہ ہمارے حکم سے (لوگوں کو) راہ ہدایت بتاتے تھے اور ہم نے ان پر نیکیاں کرنے، نماز قائم رکھنے اور زکاۃ دینے کی وحی کی، اور وہ ہمارے عبادت گزار (بندے) تھے ﴿٧٣﴾

**73.** And We made them leaders, guiding (mankind) by Our Command, and We revealed to them the doing of good deeds, performing *As-Salāt* (the prayers – *Iqâmat-as-Salât*), and the giving of *Zakāt* (obligatory charity), and of Us (Alone) they were worshippers.

وَلُوْطًا اٰتَيْنٰهُ حُكْمًا وَّعِلْمًا وَّنَجَّيْنٰهُ مِنَ الْقَرْيَةِ الَّتِيْ كَانَتْ تَّعْمَلُ الْخَبٰٓىِٕثَ ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فٰسِقِيْنَ ۙ ﴿٧٤﴾

اور ہم نے لوط کو حکم (نبوت) اور علم دیا اور ہم نے اسے اس بستی سے نجات دی وہ (اس کے باشندے) بدکاریاں کرتے تھے۔ بلاشبہ وہ بہت برے اور نافرمان لوگ تھے ﴿٧٤﴾

**74.** And (remember) Lūt (Lot), We gave him *Hukm* (right judgement of the affairs and Prophethood) and (religious) knowledge, and We saved him from the town (folk) who practised *Al-Khabā'ith* (evil, wicked and filthy deeds). Verily, they were a people given to evil, and were *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

وَاَدْخَلْنٰهُ فِيْ رَحْمَتِنَا ؕ اِنَّهٗ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿٧٥﴾

اور ہم نے اس (لوط) کو اپنی رحمت میں داخل کیا، بے شک وہ صالحین میں سے تھا ﴿٧٥﴾

**75.** And We admitted him to Our Mercy; truly, he was of the righteous.

وَنُوْحًا اِذْ نَادٰى مِنْ قَبْلُ فَاسْتَجَبْنَا لَهٗ فَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ﴿٧٦﴾

اور نوح کو بھی (یاد کریں) جب اس سے پہلے اس نے (ہمیں) پکارا تو ہم نے اس کی دعا قبول کی، چنانچہ ہم نے اسے اور اس کے اہل (مومنوں) کو بہت بڑے غم سے نجات دی ﴿٧٦﴾

**76.** And (remember) Nūh (Noah), when he cried (to Us) aforetime. We answered to his invocation and saved him and his family from the great distress.

وَنَصَرْنٰهُ مِنَ الْقَوْمِ الَّذِيْنَ كَذَّبُوْا بِاٰيٰتِنَا ؕ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمَ سَوْءٍ فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿٧٧﴾

اور ہم نے اس کی مدد کی اس قوم کے خلاف جس نے ہماری آیات کو جھٹلایا تھا، بے شک وہ برے لوگ تھے، لہٰذا ہم نے ان سب کو غرق کر دیا ﴿٧٧﴾

**77.** We helped him against the people who denied Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.). Verily, they were a people given to evil. So We drowned them all.

وَدَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ اِذْ يَحْكُمٰنِ فِي الْحَرْثِ اِذْ نَفَشَتْ فِيْهِ غَنَمُ الْقَوْمِ ۚ وَكُنَّا لِحُكْمِهِمْ شٰهِدِيْنَ ۙ ﴿٧٨﴾

اور (یاد کریں) داود اور سلیمان کو جب وہ دونوں اس کھیتی کی بابت فیصلہ کر رہے تھے جسے رات کو (ایک) قوم کی بکریاں چر گئی تھیں، اور ہم ان کے فیصلے کے شاہد تھے ﴿٧٨﴾

**78.** And (remember) Dāwūd (David) and Sulaimān (Solomon), when they gave judgement in the case of the field in which the sheep of certain people had pastured at night; and We were witness to their judgement.

فَفَهَّمْنٰهَا سُلَيْمٰنَ ۚ وَكُلًّا اٰتَيْنَا حُكْمًا وَّعِلْمًا ۡ وَّسَخَّرْنَا مَعَ دَاوٗدَ الْجِبَالَ يُسَبِّحْنَ وَالطَّيْرَ ؕ وَكُنَّا فٰعِلِيْنَ ﴿٧٩﴾

چنانچہ ہم نے وہ (فیصلہ) سلیمان کو سمجھا دیا، اور ہر ایک کو ہم نے حکم (نبوت) اور علم دیا، اور ہم نے داود کے ساتھ پہاڑ اور پرندے مسخر کیے تھے، وہ تسبیح کرتے تھے، اور (یہ) ہم ہی کرنے والے تھے ﴿٧٩﴾

**79.** And We made Sulaimān (Solomon) to understand (the case); and to each of them We gave *Hukm* (right judgement of the affairs and Prophethood) and knowledge. And We subjected

قَالُوْٓا ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ﴿82﴾

انھوں نے کہا: کیا جب ہم مرگئے اور مٹی اور ہڈیاں ہو گئے، تو کیا ہمیں (دوبارہ) زندہ کر کے اٹھایا جائے گا؟﴿82﴾

**82.** They said: "When we are dead and have become dust and bones, shall we be resurrected indeed?

لَقَدْ وُعِدْنَا نَحْنُ وَاٰبَآؤُنَا هٰذَا مِنْ قَبْلُ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿83﴾

بلاشبہ اسی بات کا ہم سے اور ہم سے پہلے ہمارے آباؤ اجداد سے وعدہ ہوتا آیا ہے، یہ تو محض پہلے لوگوں کے افسانے ہیں﴿83﴾

**83.** "Verily, this we have been promised — we and our fathers before (us)! This is nothing but tales of the ancients!"

قُلْ لِّمَنِ الْاَرْضُ وَمَنْ فِيْهَآ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿84﴾

(اے نبی!) آپ (ان سے) پوچھیں: اگر تم جانتے ہو (تو بتاؤ) کس کی ہے یہ زمین اور جو کچھ اس میں ہے؟﴿84﴾

**84.** Say: "Whose is the earth and whosoever is therein? If you know!"

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿85﴾

وہ ضرور کہیں گے: اللہ ہی کی ہے، کہہ دیجیے: کیا پھر تم نصیحت نہیں پکڑتے؟﴿85﴾

**85.** They will say: "It is Allāh's!" Say: "Will you not then remember?"

قُلْ مَنْ رَّبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ﴿86﴾

آپ پوچھیں: ساتوں آسمانوں کا رب اور عرش عظیم کا رب کون ہے؟﴿86﴾

**86.** Say: "Who is (the) Lord of the seven heavens, and (the) Lord of the Great Throne?"

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ اَفَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿87﴾

وہ ضرور کہیں گے: (یہ) اللہ ہی کے ہیں، کہہ دیجیے: کیا پھر تم ڈرتے نہیں؟﴿87﴾

**87.** They will say: "Allāh." Say: "Will you not then fear Allāh (believe in His Oneness, obey Him, believe in the Resurrection and Recompense for every good or bad deed)?"

قُلْ مَنْ بِيَدِهٖ مَلَكُوْتُ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُوَ يُجِيْرُ وَلَا يُجَارُ عَلَيْهِ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿88﴾

آپ (پھر) پوچھیں: کس کے ہاتھ میں ہے ہر چیز کی بادشاہی، جبکہ وہی پناہ دیتا ہے اور اس کے مقابل کسی کو پناہ نہیں دی جا سکتی، اگر تم جانتے ہو (تو بتاؤ؟)﴿88﴾

**88.** Say: "In Whose Hand is the sovereignty of everything (i.e. treasures of everything)? And He protects (all), while against Whom there is no protector (i.e. if Allāh saves anyone, none can punish or harm him; and if Allāh punishes or harms anyone, none can save him), if you know?" (*Tafsir Al-Qurtubī*)

سَيَقُوْلُوْنَ لِلّٰهِ ؕ قُلْ فَاَنّٰى تُسْحَرُوْنَ ﴿89﴾

وہ ضرور کہیں گے: (بادشاہی) اللہ ہی کی ہے، کہہ دیجیے: پھر کہاں سے تم پر جادو کیا جاتا ہے؟﴿89﴾

**89.** They will say: "(All that belongs) to Allāh." Say: "How then are you deceived and turn away from the truth?"

بَلْ اَتَيْنٰهُمْ بِالْحَقِّ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿90﴾

بلکہ ہم ان کے پاس حق لائے ہیں اور بلاشبہ وہ ہی جھوٹے ہیں﴿90﴾

**90.** Nay, but We have brought them the truth (Islāmic Monotheism), and verily, they (disbelievers) are liars.

مَا اتَّخَذَ اللّٰهُ مِنْ وَّلَدٍ وَّمَا كَانَ مَعَهٗ مِنْ اِلٰهٍ اِذًا لَّذَهَبَ كُلُّ اِلٰهٍۢ بِمَا خَلَقَ وَلَعَلَا بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿91﴾

اللہ نے اپنی کوئی اولاد نہیں بنائی اور نہ اس کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے (اگر ہوتا) تو ہر معبود اس چیز کو، جو اس نے پیدا کی، لے جاتا، اور بلاشبہ ان میں سے ہر ایک دوسرے پر چڑھائی کرتا، اللہ ان باتوں

**91.** No son (or offspring) did Allāh beget, nor is there any *ilāh* (god) along with Him. (If there had been many gods), then each god would have taken away what

سے پاک ہے جو وہ بیان کرتے ہیں ﴿91﴾

he had created, and some would have tried to overcome others! Glorified is Allāh above all that they attribute to Him!

عٰلِمِ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ فَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿92﴾ ع 5/15/5

وہ غیب اور حاضر کا جاننے والا ہے، چنانچہ وہ کہیں اعلیٰ ہے اس سے جو وہ شرک کرتے ہیں ﴿92﴾

**92.** All-Knower of the unseen and the seen! Exalted is He over all that they associate as partners to Him!

قُلْ رَّبِّ اِمَّا تُرِيَنِّيْ مَا يُوْعَدُوْنَ ﴿93﴾

کہہ دیجیے: اے میرے رب! اگر تو مجھے دکھائے جو انھیں وعدہ دیا جاتا ہے ﴿93﴾

**93.** Say (O Muhammad ﷺ): "My Lord! If You would show me that with which they are threatened (torment),

رَبِّ فَلَا تَجْعَلْنِيْ فِي الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ﴿94﴾

(تو) اے میرے رب! تو مجھے ظالم لوگوں میں (شامل) نہ کرنا ﴿94﴾

**94.** "My Lord! Then (save me from Your punishment), put me not amongst the people who are the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)."

وَاِنَّا عَلٰٓى اَنْ نُّرِيَكَ مَا نَعِدُهُمْ لَقٰدِرُوْنَ ﴿95﴾

اور بلاشبہ ہم اس بات پر کہ آپ کو دکھائیں جس کا ہم ان سے وعدہ کرتے ہیں، ضرور قادر ہیں ﴿95﴾

**95.** And indeed We are Able to show you (O Muhammad ﷺ) that with which We have threatened them.

اِدْفَعْ بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ السَّيِّئَةَ ؕ نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَصِفُوْنَ ﴿96﴾

برائی کو اس طریقے سے دفع کیجیے جو احسن ہو، ہم اسے خوب جانتے ہیں جو وہ بیان کرتے ہیں ﴿96﴾

**96.** Repel evil with that which is better. We are Best Knower of the things they utter.

وَقُلْ رَّبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ ﴿97﴾

اور آپ کہیں: اے میرے رب! میں شیطانوں کے وسوسوں سے تیری پناہ مانگتا ہوں ﴿97﴾

**97.** And say: "My Lord! I seek refuge with You from the whisperings (suggestions) of the *Shayātīn* (devils).

وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنِ ﴿98﴾

اور اے میرے رب! میں (اس سے بھی) تیری پناہ مانگتا ہوں کہ وہ میرے پاس حاضر ہوں ﴿98﴾

**98.** "And I seek refuge with You, My Lord! lest they should come near me."

حَتّٰٓى اِذَا جَآءَ اَحَدَهُمُ الْمَوْتُ قَالَ رَبِّ ارْجِعُوْنِ ﴿99﴾

حتی کہ جب ان میں سے کسی کو موت آئے گی تو وہ کہے گا: اے میرے رب! مجھے واپس بھیج ﴿99﴾

**99.** Until, when death comes to one of them (those who join partners with Allāh), he says: "My Lord! Send me back,

لَعَلِّيْٓ اَعْمَلُ صَالِحًا فِيْمَا تَرَكْتُ كَلَّا ؕ اِنَّهَا كَلِمَةٌ هُوَ قَآئِلُهَا ؕ وَمِنْ وَّرَآئِهِمْ بَرْزَخٌ اِلٰى يَوْمِ يُبْعَثُوْنَ ﴿100﴾

تاکہ میں اس (دنیا) میں، جسے میں چھوڑ آیا ہوں، نیک عمل کروں، ہرگز نہیں! بے شک یہ ایک بات ہے جو وہ کہنے والا ہے۔ اور ان کے آگے پردہ ہے اس دن تک جب وہ (دوبارہ) اٹھائے جائیں گے ﴿100﴾

**100.** "So that I may do good in that which I have left behind!" No! It is but a word that he speaks; and behind them is *Barzakh* (a barrier) until the Day when they will be resurrected.

فَاِذَا نُفِخَ فِي الصُّوْرِ فَلَآ اَنْسَابَ بَيْنَهُمْ يَوْمَئِذٍ وَّلَا يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿101﴾

پھر جب صور میں پھونکا جائے گا تو اس دن نہ ان میں رشتے داریاں رہیں گی اور نہ وہ باہم سوال کریں گے ﴿101﴾

**101.** Then, when the Trumpet is blown, there will be no kinship among them that Day, nor will they ask of one another.

فَمَنْ ثَقُلَتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُونَ ﴿١٠٢﴾

پھر جس کے پلڑے بھاری ہوگئے تو وہی فلاح پانے والے ہیں ﴿١٠٢﴾

**102.** Then, those whose Scales (of good deeds) are heavy, these! they are the successful.

وَمَنْ خَفَّتْ مَوَازِينُهُ فَأُولَٰئِكَ الَّذِينَ خَسِرُوا أَنْفُسَهُمْ فِي جَهَنَّمَ خَالِدُونَ ﴿١٠٣﴾

اور جس کے پلڑے ہلکے ہوگئے تو وہی ہیں جنھوں نے اپنے آپ کو خسارے میں ڈالا، وہ ہمیشہ جہنم میں رہیں گے ﴿١٠٣﴾

**103.** And those whose Scales (of good deeds) are light, they are those who lose their ownselves, in Hell will they abide.

تَلْفَحُ وُجُوهَهُمُ النَّارُ وَهُمْ فِيهَا كَالِحُونَ ﴿١٠٤﴾

آگ ان کے چہرے جھلس دے گی، اور وہ اس میں بدشکل ہوں گے ﴿١٠٤﴾

**104.** The Fire will burn their faces, and therein they will grin with displaced lips (disfigured).

أَلَمْ تَكُنْ آيَاتِي تُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ فَكُنْتُمْ بِهَا تُكَذِّبُونَ ﴿١٠٥﴾

(کہا جائے گا:) کیا تم پر میری آیات تلاوت نہیں کی جاتی تھیں، پھر تم ان کو جھٹلایا کرتے تھے؟ ﴿١٠٥﴾

**105.** "Were not My Verses (this Qur'ān) recited to you, and then you used to deny them?"

قَالُوا رَبَّنَا غَلَبَتْ عَلَيْنَا شِقْوَتُنَا وَكُنَّا قَوْمًا ضَالِّينَ ﴿١٠٦﴾

وہ کہیں گے: اے ہمارے رب! ہماری بدبختی ہم پر غالب آگئی، اور (واقعی) ہم لوگ گمراہ تھے ﴿١٠٦﴾

**106.** They will say: "Our Lord! Our wretchedness overcame us, and we were (an) erring people.

رَبَّنَا أَخْرِجْنَا مِنْهَا فَإِنْ عُدْنَا فَإِنَّا ظَالِمُونَ ﴿١٠٧﴾

اے ہمارے رب! ہمیں یہاں سے نکال، پھر اگر ہم لوٹیں (دوبارہ وہی کریں) تو بلاشبہ ہم ظالم ہوں گے ﴿١٠٧﴾

**107.** "Our Lord! Bring us out of this. If ever we return (to evil), then indeed we shall be *Zālimūn* (polytheists, oppressors, unjust, and wrong doers)."

قَالَ اخْسَئُوا فِيهَا وَلَا تُكَلِّمُونِ ﴿١٠٨﴾

اللہ فرمائے گا: اسی (جہنم) میں ذلیل وخوار (پڑے رہو) اور مجھ سے کلام نہ کرو ﴿١٠٨﴾

**108.** He (Allāh) will say: "Remain you in it with ignominy! And speak you not to Me!"

إِنَّهُ كَانَ فَرِيقٌ مِنْ عِبَادِي يَقُولُونَ رَبَّنَا آمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا وَأَنْتَ خَيْرُ الرَّاحِمِينَ ﴿١٠٩﴾

بے شک میرے بندوں میں ایک گروہ تھا جو کہتے تھے: اے ہمارے رب! ہم ایمان لائے، لہٰذا تو ہماری مغفرت فرما اور ہم پر رحم کر، اور تو ہی سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے ﴿١٠٩﴾

**109.** Verily, there was a party of My slaves who used to say: "Our Lord! We believe so forgive us and have mercy on us, for You are the Best of all who show mercy!"

فَاتَّخَذْتُمُوهُمْ سِخْرِيًّا حَتَّىٰ أَنْسَوْكُمْ ذِكْرِي وَكُنْتُمْ مِنْهُمْ تَضْحَكُونَ ﴿١١٠﴾

پھر تم نے انھیں ہنسی مذاق بنا لیا تھا، حتیٰ کہ انھوں نے تمھیں میری یاد بھلا دی تھی، اور تم ان پر ہنسا کرتے تھے ﴿١١٠﴾

**110.** But you took them for a laughing stock, so much so that they made you forget My remembrance while you used to laugh at them!

إِنِّي جَزَيْتُهُمُ الْيَوْمَ بِمَا صَبَرُوا أَنَّهُمْ هُمُ الْفَائِزُونَ ﴿١١١﴾

بلاشبہ میں نے آج انھیں ان کے صبر کا بدلہ دے دیا ہے کہ بے شک وہی کامیاب ہیں ﴿١١١﴾

**111.** Verily, I have rewarded them this Day for their patience, they are indeed the ones that are successful.

قَالَ كَمْ لَبِثْتُمْ فِي الْأَرْضِ عَدَدَ سِنِينَ ﴿١١٢﴾

اللہ فرمائے گا: زمین میں تم کتنے سال رہے؟ ﴿١١٢﴾

**112.** He (Allāh) will say: "What number of years did you stay on earth?"

قَالُوا لَبِثْنَا يَوْمًا أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ فَاسْأَلِ الْعَادِّينَ ﴿١١٣﴾

وہ کہیں گے: ہم ایک دن یا دن کا بھی کچھ حصہ رہے، گنتی کرنے والوں سے پوچھ لیجیے ﴿١١٣﴾

**113.** They will say: "We stayed a day or part of a day. Ask of those who keep account."

قٰلَ اِنْ لَّبِثْتُمْ اِلَّا قَلِيْلًا لَّوْ اَنَّكُمْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ﴿١١٤﴾

اللہ فرمائے گا: واقعی تم (وہاں) تھوڑا سا وقت ہی رہے، کاش! تم (یہ بات دنیا میں) جانتے ہوتے ﴿114﴾

**114.** He (Allāh) will say: "You stayed not but a little, if you had only known!

اَفَحَسِبْتُمْ اَنَّمَا خَلَقْنٰكُمْ عَبَثًا وَّاَنَّكُمْ اِلَيْنَا لَا تُرْجَعُوْنَ ﴿١١٥﴾

کیا تم نے سمجھا تھا کہ ہم نے تمھیں بے فائدہ پیدا کیا ہے اور یہ کہ تم ہماری طرف لوٹ کر نہیں آؤ گے ﴿115﴾

**115.** "Did you think that We had created you in play (without any purpose), and that you would not be brought back to Us?"

فَتَعٰلَى اللّٰهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ ۚ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۚ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيْمِ ﴿١١٦﴾

چنانچہ بلند و بالا اللہ حقیقی بادشاہ ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں، وہ معزز و مکرم عرش کا رب ہے ﴿116﴾

**116.** So Exalted is Allāh, the True King: *Lā ilāha illā Huwa* (none has the right to be worshipped but He), the Lord of the Supreme Throne!

وَمَنْ يَّدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۙ لَا بُرْهَانَ لَهٗ بِهٖ ۙ فَاِنَّمَا حِسَابُهٗ عِنْدَ رَبِّهٖ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿١١٧﴾

اور جو کوئی اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو پکارے جس کی اس کے پاس کوئی دلیل نہیں، تو یقیناً اس کا حساب اس کے رب کے پاس ہے، بے شک کافر فلاح نہیں پائیں گے ﴿117﴾

**117.** And whoever invokes (or worships) besides Allāh, any other *ilāh* (god), of whom he has no proof, then his reckoning is only with his Lord. Surely, *Al-Kāfirūn* (the disbelievers in Allāh and in the Oneness of Allāh, polytheists, pagans, idolaters) will not be successful.

وَقُلْ رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَاَنْتَ خَيْرُ الرّٰحِمِيْنَ ﴿١١٨﴾ ع 6/24/6

اور آپ کہیں: اے میرے رب! میری مغفرت فرما، اور (مجھ پر) رحم فرما، اور تو ہی سب سے بہتر رحم کرنے والا ہے ﴿118﴾

**118.** And say (O Muhammad ﷺ): "My Lord! Forgive and have mercy, for You are the Best of those who show mercy!"

## سُوْرَةُ النُّوْرِ مَدَنِيَّةٌ (24) (102) — اٰیاتھا 64 — رکوعاتھا 9

## سورۂ نور

## *Sūrat An-Nūr* (The Light) 24

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

سُوْرَةٌ اَنْزَلْنٰهَا وَفَرَضْنٰهَا وَاَنْزَلْنَا فِيْهَآ اٰيٰتٍۢ بَيِّنٰتٍ لَّعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿١﴾

(یہ) ایک سورت ہے، ہم نے اسے نازل کیا اور ہم نے اس (کے احکام) کو فرض کیا ہے، اور ہم نے اس میں واضح آیات نازل کیں، تاکہ تم نصیحت حاصل کرو ﴿1﴾

**1.** (This is) a *Sūrah* (chapter of the Qur'ān) which We have sent down and which We have enjoined (ordained its laws), and in it We have revealed manifest *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations — lawful and unlawful things, and set boundaries of Islāmic religion) that you may remember.

اَلزَّانِيَةُ وَالزَّانِيْ فَاجْلِدُوْا كُلَّ وَاحِدٍ مِّنْهُمَا مِائَةَ جَلْدَةٍ ۠ وَّلَا تَاْخُذْكُمْ بِهِمَا

چنانچہ زانیہ عورت اور زانی مرد، ان دونوں میں سے ہر ایک کو تم سو کوڑے مارو،① اور اگر تم اللہ اور یوم

**2.** The fornicatress and the fornicator, flog each of them with a hundred stripes. Let not pity

① اس میں ''زانی'' اور ''زانیہ'' کا لفظ اگرچہ عام ہے، لیکن نبی ﷺ نے اسے غیر شادی شدہ کے ساتھ خاص کر دیا ہے یعنی یہ سزا جو اس آیت میں بیان کی گئی ہے، وہ ایسے بدکار مرد یا عورت کو دی جائے گی جو غیر شادی شدہ ہوں گے، علاوہ ازیں اس کے لیے آپ ﷺ نے جلاوطنی کی سزا کا بھی اضافہ فرمایا جیسا کہ احادیث میں اس کی وضاحت ہے۔ (صحیح البخاری، الحدود، باب: 32 حدیث: 6833) اور شادی شدہ زانی مرد و عورت کی سزا رجم (سنگساری) ہے۔ نبی ﷺ اور خلفائے راشدین ؓ نے شادی شدہ زانیوں کو رجم ہی کی سزا دی ہے۔ علاوہ ازیں

رَأْفَةٌ فِي دِينِ اللّٰهِ إِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْآخِرِ ۚ وَلْيَشْهَدْ عَذَابَهُمَا طَائِفَةٌ مِّنَ الْمُؤْمِنِينَ ②

آخرت پر ایمان رکھتے ہو تو اللہ کے دین (پر عمل کرنے) کے معاملے میں تمھیں ان دونوں (زانی اور زانیہ) پر قطعاً ترس نہیں آنا چاہیے اور مومنوں میں سے ایک گروہ ان دونوں کی سزا کے وقت موجود ہونا چاہیے ★②

withhold you in their case, in a punishment prescribed by Allāh, if you believe in Allāh and the Last Day. And let a party of the believers witness their punishment. [This punishment is for unmarried persons guilty of the above crime (illegal sex), but if married persons commit it (illegal sex), the punishment is to stone them to death, according to Allāh's Law].[1]

اَلزَّانِيْ لَا يَنْكِحُ إِلَّا زَانِيَةً أَوْ مُشْرِكَةً ۚ وَّالزَّانِيَةُ لَا يَنْكِحُهَا إِلَّا زَانٍ أَوْ مُشْرِكٌ ۚ وَحُرِّمَ ذٰلِكَ عَلَى الْمُؤْمِنِينَ ③

زانی مرد نکاح نہیں کرتا مگر زانیہ یا مشرکہ عورت ہی سے اور زانیہ عورت سے نکاح نہیں کرتا مگر زانی یا مشرک مرد ہی اور مومنوں پر یہ (زنا کار سے نکاح) حرام ٹھہرایا گیا ہے③

3. The adulterer-fornicator marries not but an adulteress-fornicatress or a *Mushrikah;* and the adulteress-fornicatress, none marries her except an adulterer-fornicator or a *Mushrik* [and that means that the man who agrees to marry (have a sexual relation with) a *Mushrikah* (female polytheist, pagan or idolatress) or a prostitute, then surely, he is either an adulterer-fornicator or a *Mushrik* (polytheist, pagan or idolater). And the woman who agrees to marry (have a sexual relation with) a *Mushrik* (polytheist, pagan or idolater) or an adulterer-fornicator, then she is either a prostitute or a *Mushrikah* (female polytheist, pagan, or idolatress)]. Such a thing is forbidden to the believers (of Islāmic Monotheism).

وَالَّذِينَ يَرْمُونَ الْمُحْصَنٰتِ ثُمَّ لَمْ يَأْتُوا بِأَرْبَعَةِ شُهَدَاءَ فَاجْلِدُوهُمْ ثَمٰنِينَ

اور جو لوگ پاک دامن عورتوں پر تہمت لگاتے ہیں، پھر وہ چار گواہ نہیں لاتے، تو تم انھیں اسّی کوڑے

4. And those who accuse chaste women, and produce not four witnesses, flog them with eighty

★ بقیہ حاشیہ: نور، آیت: 2.

اس پر اُمت کے تمام فقہاء وعلماء کا اجماع ہے۔

[1] (V.24:2)

a) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ judged that the unmarried person who was guilty of illegal sexual intercourse be exiled for one year and receive the legal punishment (i.e., be flogged with one hundred stripes). [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6833 (O.P.819)]

b) Narrated Jābir bin 'Abdullāh Al-Ansāri رضي الله عنهما: A man from the tribe of Bani Aslam came to Allāh's Messenger ﷺ and informed him that he had committed illegal sexual intercourse and he bore witness four times against himself. Allāh's Messenger ﷺ ordered him to be stoned to death as he was a married person. [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6814 (O.P.805)]

c) See (V.4:25).

جَلْدَةً وَّلَا تَقْبَلُوْا لَهُمْ شَهَادَةً اَبَدًا ۚ وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ ④

مارو، اور تم ان کی شہادت (گواہی) کبھی قبول نہ کرو، اور یہی لوگ نافرمان ہیں④

stripes, and reject their testimony forever. They indeed are the *Fāsiqūn* (liars, rebellious, disobedient to Allāh).

اِلَّا الَّذِيْنَ تَابُوْا مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ وَاَصْلَحُوْا ۚ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑤

مگر اس کے بعد جن لوگوں نے توبہ کی اور اصلاح کر لی، تو بلاشبہ اللہ غفور رحیم ہے⑤

**5.** Except those who repent thereafter and do righteous deeds; (for such) verily, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَالَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ اَزْوَاجَهُمْ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُمْ شُهَدَآءُ اِلَّآ اَنْفُسُهُمْ فَشَهَادَةُ اَحَدِهِمْ اَرْبَعُ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الصّٰدِقِيْنَ ⑥

اور جو لوگ اپنی بیویوں پر تہمت لگائیں اور ان کے پاس اپنے سوا کوئی گواہ نہ ہوں، تو ان میں سے ایک کی شہادت اس طرح ہوگی کہ چار بار اللہ کی قسم کھا کر کہے کہ بے شک وہ سچوں میں سے ہے⑥

**6.** And for those who accuse their wives, but have no witnesses except themselves, let the testimony of one of them be four testimonies (i.e. testifies four times) by Allāh that he is one of those who speak the truth.

وَالْخَامِسَةُ اَنَّ لَعْنَتَ اللّٰهِ عَلَيْهِ اِنْ كَانَ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ⑦

اور پانچویں بار یہ کہے: اگر وہ جھوٹوں میں سے ہو تو اس پر اللہ کی لعنت ہو⑦

**7.** And the fifth (testimony should be) the invoking of the Curse of Allāh on him if he be of those who tell a lie (against her).

وَيَدْرَؤُا عَنْهَا الْعَذَابَ اَنْ تَشْهَدَ اَرْبَعَ شَهٰدٰتٍۢ بِاللّٰهِ ۙ اِنَّهٗ لَمِنَ الْكٰذِبِيْنَ ۙ ⑧

اور عورت سے سزا کو (یہ شے) ٹالتی ہے کہ وہ چار بار اللہ کی قسم کھا کر کہے کہ بلاشبہ وہ (اس کا خاوند) جھوٹوں میں سے ہے⑧

**8.** But it shall avert the punishment (of stoning to death) from her, if she bears witness four times by Allāh, that he (her husband) is telling a lie.

وَالْخَامِسَةَ اَنَّ غَضَبَ اللّٰهِ عَلَيْهَآ اِنْ كَانَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ⑨

اور پانچویں بار یہ کہے کہ اگر وہ (اس کا خاوند) سچوں میں سے ہو تو اس (عورت) پر اللہ کا غضب ہو⑨

**9.** And the fifth (testimony) should be that the Wrath of Allāh be upon her if he (her husband) speaks the truth.

وَلَوْ لَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ حَكِيْمٌ ⑩ ع

اور اگر تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی (تو جھوٹوں کو سزا ملتی) اور یہ کہ بلاشبہ اللہ بہت توبہ قبول کرنے والا اور خوب حکمت والا ہے⑩

**10.** And had it not been for the Grace of Allāh and His Mercy on you (He would have hastened the punishment upon you)! And that Allāh is the One Who forgives and accepts repentance, the All-Wise.

اِنَّ الَّذِيْنَ جَآءُوْ بِالْاِفْكِ عُصْبَةٌ مِّنْكُمْ ۭ لَا تَحْسَبُوْهُ شَرًّا لَّكُمْ ۭ بَلْ هُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ۭ لِكُلِّ امْرِئٍ مِّنْهُمْ مَّا اكْتَسَبَ مِنَ الْاِثْمِ ۚ وَالَّذِيْ تَوَلّٰى كِبْرَهٗ مِنْهُمْ لَهٗ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ⑪

بے شک جو لوگ (ام المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا پر) بہتان گھڑ لائے① وہ تمھی میں سے ایک گروہ ہیں، تم اسے اپنے لیے برا نہ سمجھو، بلکہ وہ تمھارے لیے بہتر ہے، ان میں سے ہر شخص کے لیے اتنا ہی گناہ ہے جو اس نے کمایا، اور ان میں سے وہ شخص جس نے اس

**11.** Verily, those who brought forth the slander (against 'Āishah رضي الله عنها the wife of the Prophet ﷺ) are a group among you. Consider it not a bad thing for you. Nay, it is good for you. To every man among them will

① اس سے مراد وہ بہتان ہے جو زوجۂ رسول حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا پر بعض منافقین کی طرف سے عائد کیا گیا تھا۔ یہ قصہ معروف ہے، ایک جنگ میں واپسی پر کسی وجہ سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا قافلے سے پیچھے رہ گئیں تو منافقین نے ان پر تہمت لگا دی جس کی وجہ سے نبی کریم ﷺ ایک مہینہ سخت پریشان رہے۔ بالآخر اللہ تعالیٰ نے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی براءت میں سورۂ نور کی آیات (11 تا 20) نازل فرما دیں۔ جن سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کی پاک دامنی اور منافقین کی شرارت واضح ہوگئی۔ یہ قصہ ''واقعۂ افک'' کے نام سے مشہور ہے۔ ملاحظہ ہو: (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 6 حدیث: 4750)

(گناہ) کا بڑا بوجھ اٹھایا، اس کے لیے بہت بڑا عذاب ہے⑪

be paid that which he had earned of the sin, and as for him among them who had the greater share therein, his will be a great torment.

لَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ ظَنَّ الْمُؤْمِنُوْنَ وَالْمُؤْمِنٰتُ بِاَنْفُسِهِمْ خَيْرًا ۙ وَّقَالُوْا هٰذَآ اِفْكٌ مُّبِيْنٌ ⑫

جب تم نے یہ (جھوٹ) سنا تو کیوں نہ مومن مردوں اور مومن عورتوں نے اپنے نفسوں میں اچھا گمان کیا اور (کیوں نہ) کہا کہ یہ تو صریح بہتان ہے؟⑫

**12.** Why then did not the believers, men and women, when you heard it (the slander), think good of their own people and say: "This (charge) is an obvious lie? [1]"

لَوْلَا جَآءُوْ عَلَيْهِ بِاَرْبَعَةِ شُهَدَآءَ ۚ فَاِذْ لَمْ يَاْتُوْا بِالشُّهَدَآءِ فَاُولٰٓئِكَ عِنْدَ اللّٰهِ هُمُ الْكٰذِبُوْنَ ⑬

وہ اس (الزام) پر چار گواہ کیوں نہ لائے؟ پھر جب وہ گواہ نہیں لائے تو وہی لوگ اللہ کے ہاں جھوٹے ہیں⑬

**13.** Why did they not produce four witnesses against him? Since they (the slanderers) have not produced witnesses! Then with Allāh, they are the liars.

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ لَمَسَّكُمْ فِيْ مَآ اَفَضْتُمْ فِيْهِ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ⑭

اور اگر تم پر دنیا و آخرت میں اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی تو تم جن باتوں میں پڑ گئے تھے اس پر تمھیں بہت بڑا عذاب آلیتا⑭

**14.** Had it not been for the Grace of Allāh and His Mercy to you in this world and in the Hereafter, a great torment would have touched you for that whereof you had spoken.

اِذْ تَلَقَّوْنَهٗ بِاَلْسِنَتِكُمْ وَتَقُوْلُوْنَ بِاَفْوَاهِكُمْ مَّا لَيْسَ لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ وَّتَحْسَبُوْنَهٗ هَيِّنًا ۖ وَّهُوَ عِنْدَ اللّٰهِ عَظِيْمٌ ⑮

جب تم اسے ایک دوسرے سے اپنی زبانوں کے ساتھ لیتے تھے اور اپنے مونہوں سے (وہ بات) کہہ رہے تھے جس کا تمھیں علم نہ تھا، اور تم اسے معمولی سمجھ رہے تھے، جبکہ وہ اللہ کے ہاں بہت بڑی بات ہے⑮

**15.** When you were propagating it with your tongues, and uttering with your mouths that whereof you had no knowledge, you counted it a little thing, while with Allāh it was very great.

وَلَوْلَآ اِذْ سَمِعْتُمُوْهُ قُلْتُمْ مَّا يَكُوْنُ لَنَآ اَنْ نَّتَكَلَّمَ بِهٰذَا ۖ سُبْحٰنَكَ هٰذَا بُهْتَانٌ عَظِيْمٌ ⑯

اور جب تم نے اسے سنا تھا تو کیوں نہ کہا: یہ ہمارے لائق نہیں کہ ہم اس کے متعلق بولیں (یااللہ!) تو پاک ہے، یہ بہت بڑا بہتان ہے⑯

**16.** And why did you not, when you heard it, say: "It is not right for us to speak of this. Glorified are You (O Allāh)! This is a great lie."

يَعِظُكُمُ اللّٰهُ اَنْ تَعُوْدُوْا لِمِثْلِهٖٓ اَبَدًا اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ⑰

اللہ تمھیں نصیحت کرتا ہے کہ اگر تم مومن ہو تو دوبارہ کبھی بھی اس جیسی بات نہ کرنا⑰

**17.** Allāh forbids you from it and warns you not to repeat the like of it forever, if you are believers.

وَيُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْاٰيٰتِ ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ⑱

اور اللہ تمھارے لیے (اپنی) آیات بیان کرتا ہے، اور اللہ بڑا جاننے والا، خوب حکمت والا ہے⑱

**18.** And Allāh makes the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) plain to you, and Allāh is All-Knowing, All-Wise.

اِنَّ الَّذِيْنَ يُحِبُّوْنَ اَنْ تَشِيْعَ الْفَاحِشَةُ فِي الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۙ فِي الدُّنْيَا

بے شک جو لوگ یہ پسند کرتے ہیں کہ ایمان لانے والوں میں بے حیائی پھیلے، ان کے لیے دنیا اور

**19.** Verily, those who like that (the crime of) illegal sexual

---

[1] (V.24:12) See *Sahih Al-Bukhari*, Vol. 6, *Hadith* No. 274 (4750) (The story of the slander against 'Āishah رضي الله عنها, the wife of Prophet ﷺ).

وَالْاٰخِرَةِ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ⑲

آخرت میں دردناک عذاب ہے اور اللہ جانتا ہے اور تم نہیں جانتے⑲

intercourse should be propagated among those who believe, they will have a painful torment in this world and in the Hereafter. And Allāh knows and you know not.

وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ وَاَنَّ اللّٰهَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ ⑳ ع

اور اگر تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی (تو اللہ بہتان لگانے والوں کو فوراً عذاب دیتا) اور یہ کہ بلاشبہ اللہ نہایت شفقت کرنے والا، بڑا رحم کرنے والا ہے⑳

**20.** And had it not been for the Grace of Allāh and His Mercy on you (Allāh would have hastened the punishment upon you). And that Allāh is Full of Kindness, Most Merciful.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ وَمَنْ يَّتَّبِعْ خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ فَاِنَّهٗ يَاْمُرُ بِالْفَحْشَاۗءِ وَالْمُنْكَرِ ۭ وَلَوْلَا فَضْلُ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهٗ مَا زَكٰى مِنْكُمْ مِّنْ اَحَدٍ اَبَدًا ۙ وَّلٰكِنَّ اللّٰهَ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ㉑

اے ایمان والو! تم شیطان کے قدموں کی اتباع نہ کرو، اور جو کوئی شیطان کے قدموں کی اتباع کرتا ہے، تو بلاشبہ وہ (شیطان) تو بے حیائی اور برے کام ہی کا حکم دیتا ہے، اور اگر تم پر اللہ کا فضل اور اس کی رحمت نہ ہوتی تو تم میں سے کوئی ایک کبھی بھی پاک نہ ہوتا، لیکن اللہ جسے چاہے پاک کرتا ہے، اور اللہ خوب سننے والا، بڑا جاننے والا ہے㉑

**21.** O you who believe! Follow not the footsteps of *Shaitān* (Satan). And whosoever follows the footsteps of *Shaitān* (Satan), then, verily, he commands *Al-Fahshā'* [i.e. to commit indecency (illegal sexual intercourse)], and *Al-Munkar* [disbelief and polytheism (i.e. to do evil and wicked deeds; and to speak or to do what is forbidden in Islām)]. And had it not been for the Grace of Allāh and His Mercy on you, not one of you would ever have been pure from sins. But Allāh purifies (guides to Islām) whom He wills, and Allāh is All-Hearer, All-Knower.

وَلَا يَاْتَلِ اُولُوا الْفَضْلِ مِنْكُمْ وَالسَّعَةِ اَنْ يُّؤْتُوْٓا اُولِي الْقُرْبٰى وَالْمَسٰكِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ښ وَلْيَعْفُوْا وَلْيَصْفَحُوْا ۭ اَلَا تُحِبُّوْنَ اَنْ يَّغْفِرَ اللّٰهُ لَكُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ㉒

اور تم میں سے فضل اور وسعت والے، قرابت داروں اور مسکینوں اور اللہ کی راہ میں ہجرت کرنے والوں کو (مالی مدد) دینے سے قسم نہ کھائیں اور چاہیے کہ وہ معاف کر دیں اور درگزر کریں۔ کیا تم یہ پسند نہیں کرتے کہ اللہ تمھاری مغفرت فرمائے، اور اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے㉒

**22.** And let not those among you who are blessed with graces and wealth swear not to give (any sort of help) to their kinsmen, *Al-Masākīn* (the needy), and those who left their homes for Allāh's Cause. Let them pardon and forgive. Do you not love that Allāh should forgive you? And Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

اِنَّ الَّذِيْنَ يَرْمُوْنَ الْمُحْصَنٰتِ الْغٰفِلٰتِ الْمُؤْمِنٰتِ لُعِنُوْا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۠ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ㉓

بلاشبہ جو لوگ پاک دامن، بے خبر مومن عورتوں پر (زنا کی) تہمت لگاتے ہیں، ان پر دنیا اور آخرت میں لعنت کی گئی، اور ان کے لیے بہت بڑا عذاب ہے㉓

**23.** Verily, those who accuse believing chaste women, who never even think of anything touching their chastity and are good believers — are cursed in this life and in the Hereafter, and for them will be a great torment.

يَّوْمَ تَشْهَدُ عَلَيْهِمْ اَلْسِنَتُهُمْ وَاَيْدِيْهِمْ وَاَرْجُلُهُمْ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿24﴾

جس دن ان کی زبانیں اور ان کے ہاتھ اور ان کے پیران کے خلاف، ان اعمال کی گواہی دیں گے جو وہ کرتے تھے ﴿24﴾

**24.** On the Day when their tongues, their hands, and their legs (or feet) will bear witness against them as to what they used to do.

يَوْمَىِٕذٍ يُّوَفِّيْهِمُ اللّٰهُ دِيْنَهُمُ الْحَقَّ وَيَعْلَمُوْنَ اَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ الْمُبِيْنُ ﴿25﴾

اس دن اللہ انھیں پورا پورا، ان (کے حساب کتاب) کا ٹھیک بدلہ دے گا (جس کے وہ مستحق ہیں) اور وہ جان لیں گے کہ بے شک اللہ ہی واضح حق ہے ﴿25﴾

**25.** On that Day Allāh will pay them the recompense of their deeds in full, and they will know that Allāh, He is the Manifest Truth.

اَلْخَبِيْثٰتُ لِلْخَبِيْثِيْنَ وَالْخَبِيْثُوْنَ لِلْخَبِيْثٰتِ ۚ وَالطَّيِّبٰتُ لِلطَّيِّبِيْنَ وَالطَّيِّبُوْنَ لِلطَّيِّبٰتِ ۚ اُولٰٓىِٕكَ مُبَرَّءُوْنَ مِمَّا يَقُوْلُوْنَ ؕ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّرِزْقٌ كَرِيْمٌ ﴿26﴾ ع

خبیث عورتیں خبیث مردوں کے لیے ہیں اور خبیث مرد خبیث عورتوں کے لیے، اور پاکیزہ عورتیں پاکیزہ مردوں کے لیے ہیں اور پاکیزہ مرد پاکیزہ عورتوں کے لیے، یہ (پاکیزہ) لوگ ان باتوں سے بری ہیں جو وہ (خبیث لوگ ان کی بابت) کہتے ہیں، ان کے لیے مغفرت اور بہت اچھا رزق ہے ﴿26﴾

**26.** Bad statements are for bad people (or bad women for bad men) and bad people for bad statements (or bad men for bad women). Good statements are for good people (or good women for good men) and good people for good statements (or good men for good women): such (good people) are innocent of (every) bad statement which they say; for them is forgiveness, and *Rizqun Karīm* (generous provision, i.e. Paradise).

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ بُيُوْتِكُمْ حَتّٰى تَسْتَاْنِسُوْا وَتُسَلِّمُوْا عَلٰٓى اَهْلِهَا ؕ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ لَعَلَّكُمْ تَذَكَّرُوْنَ ﴿27﴾

اے ایمان والو! اپنے گھروں کے سوا اور گھروں میں داخل نہ ہوا کرو، حتی کہ تم اجازت لے لو، اور ان گھر والوں کو سلام کرو، یہ تمھارے لیے بہت بہتر ہے، تاکہ تم نصیحت حاصل کرو ﴿27﴾

**27.** O you who believe! Enter not houses other than your own, until you have asked permission and greeted those in them; that is better for you, in order that you may remember.

فَاِنْ لَّمْ تَجِدُوْا فِيْهَآ اَحَدًا فَلَا تَدْخُلُوْهَا حَتّٰى يُؤْذَنَ لَكُمْ ۚ وَاِنْ قِيْلَ لَكُمُ ارْجِعُوْا فَارْجِعُوْا هُوَ اَزْكٰى لَكُمْ ؕ وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ عَلِيْمٌ ﴿28﴾

پھر اگر تم ان میں کسی کو نہ پاؤ تو ان میں داخل نہ ہو، حتی کہ تمھیں اجازت دے دی جائے اور اگر تم سے کہا جائے کہ لوٹ جاؤ تو لوٹ آؤ، یہ تمھارے لیے بہت پاکیزہ (عمل) ہے، اور جو تم عمل کرتے ہو اللہ اسے خوب جانتا ہے ﴿28﴾

**28.** And if you find no one therein, still enter not until permission has been given to you. And if you are asked to go back, go back, for it is purer for you. And Allāh is All-Knower of what you do.

لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَدْخُلُوْا بُيُوْتًا غَيْرَ مَسْكُوْنَةٍ فِيْهَا مَتَاعٌ لَّكُمْ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تُبْدُوْنَ وَمَا تَكْتُمُوْنَ ﴿29﴾

تم پر کوئی گناہ نہیں کہ تم ان گھروں میں داخل ہو جہاں رہائش نہ ہو (اور) ان میں تمھارے لیے کوئی فائدہ ہو اور اللہ جانتا ہے جو تم ظاہر کرتے ہو اور جو تم چھپاتے ہو ﴿29﴾

**29.** There is no sin on you that you enter (without taking permission) houses uninhabited (i.e. not possessed by anybody), (when) you have any interest in them. And Allāh has knowledge of what you reveal and what you conceal.

قُلْ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ يَغُضُّوْا مِنْ اَبْصَارِهِمْ

(اے نبی!) آپ مومن مردوں سے کہہ دیجیے کہ وہ

**30.** Tell the believing men to lower their gaze (from looking at

وَيَحْفَظُوا فُرُوجَهُمْ ۚ ذَٰلِكَ أَزْكَىٰ لَهُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ خَبِيرٌ بِمَا يَصْنَعُونَ ﴿٣٠﴾

اپنی نظریں نیچی رکھیں، اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کریں، یہ ان کے لیے بہت پاکیزہ (عمل) ہے، جو کچھ وہ کرتے ہیں، بلاشبہ اللہ اس سے خوب باخبر ہے⑳

forbidden things), and protect their private parts (from illegal sexual acts). That is purer for them. Verily, Allāh is All-Acquainted with what they do.

وَقُل لِّلْمُؤْمِنَاتِ يَغْضُضْنَ مِنْ أَبْصَارِهِنَّ وَيَحْفَظْنَ فُرُوجَهُنَّ وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا مَا ظَهَرَ مِنْهَا ۖ وَلْيَضْرِبْنَ بِخُمُرِهِنَّ عَلَىٰ جُيُوبِهِنَّ ۖ وَلَا يُبْدِينَ زِينَتَهُنَّ إِلَّا لِبُعُولَتِهِنَّ أَوْ آبَائِهِنَّ أَوْ آبَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ أَبْنَائِهِنَّ أَوْ أَبْنَاءِ بُعُولَتِهِنَّ أَوْ إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي إِخْوَانِهِنَّ أَوْ بَنِي أَخَوَاتِهِنَّ أَوْ نِسَائِهِنَّ أَوْ مَا مَلَكَتْ أَيْمَانُهُنَّ أَوِ التَّابِعِينَ غَيْرِ أُولِي الْإِرْبَةِ مِنَ الرِّجَالِ أَوِ الطِّفْلِ الَّذِينَ لَمْ يَظْهَرُوا عَلَىٰ عَوْرَاتِ النِّسَاءِ ۖ وَلَا يَضْرِبْنَ بِأَرْجُلِهِنَّ لِيُعْلَمَ مَا يُخْفِينَ مِن زِينَتِهِنَّ ۚ وَتُوبُوا إِلَى اللَّهِ جَمِيعًا أَيُّهَ الْمُؤْمِنُونَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُونَ ﴿٣١﴾

اور آپ مومن عورتوں سے کہہ دیجیے کہ وہ اپنی نظریں نیچی رکھیں اور اپنی شرم گاہوں کی حفاظت کریں اور اپنی زینت کو ظاہر نہ کریں① مگر جو (از خود) اس میں سے ظاہر ہو اور اپنی اوڑھنیاں اپنے گریبانوں پر ڈالے رکھیں، اور اپنا بناؤ سنگار ظاہر نہ کریں، مگر اپنے خاوندوں پر یا اپنے باپ دادا پر یا اپنے خاوندوں کے باپ دادا پر یا اپنے بیٹوں پر یا اپنے شوہروں کے بیٹوں (سوتیلے بیٹوں) پر یا اپنے بھائیوں پر یا اپنے بھتیجوں پر یا اپنے بھانجوں پر یا اپنی (مسلمان) عورتوں پر یا اپنے دائیں ہاتھ کی ملکیت (کنیزوں) پر یا عورتوں سے رغبت نہ رکھنے والے نوکر چاکر مردوں پر یا ان لڑکوں پر جو عورتوں کے پردوں (کی چیزوں) سے واقف نہ ہوں اور وہ (عورتیں) اپنے پاؤں (زور زور سے) زمین پر مارتی ہوئی نہ چلا کریں کہ اپنی جو زینت انھوں نے چھپا رکھی ہے وہ (لوگوں کو) معلوم ہو جائے، اور اے مومنو! تم مجموعی طور پر اللہ سے توبہ کرو، تاکہ تم فلاح پاؤ ★ ㉛

**31.** And tell the believing women to lower their gaze (from looking at forbidden things), and protect their private parts (from illegal sexual acts) and not to show off their adornment except that which is apparent (like both eyes for necessity to see the way, or outer palms of hands or one eye or dress like veil, gloves, headcover, apron), and to draw their veils all over *Juyūbihinna* (i.e. their bodies, faces, necks and bosoms) and not to reveal their adornment except to their husbands, or their fathers, or their husband's fathers, or their sons, or their husband's sons, or their brothers or their brother's sons, or their sister's sons, or their (Muslim) women (i.e. their sisters in Islām), or the (female) slaves whom their right hands possess, or old male servants who lack vigour, or small children who have no sense of feminine sex. And let them not stamp their feet so as to reveal what they hide of their adornment. And all of you beg Allāh to forgive you all, O believers, that you may be successful.[1]

---

[1] (V.24:31) "And to draw their veils all over *Juyūbihinna* (i.e. their bodies, faces, necks, and bosoms) and not to reveal their adornment..."

a) Narrated 'Āishah رضي الله عنها: "May Allāh bestow His Mercy on the early emigrant women. When Allāh revealed: 'And to draw their veils all over *Juyūbihinna* (i.e. their bodies, faces, necks, and bosoms)' — they tore their *Murūts* (a woollen dress, or a waist-binding cloth or an apron) and covered their heads and faces with those torn *Murūts*."

[*Sahih Al-Bukhari*, 6/4758 (O.P.282)]

b) Narrated Safiyyah bint Shaibah: 'Āishah used to say: "When the Verse: 'And to draw their veils all over *Juyūbihinna* (i.e. their bodies, faces, necks, and bosoms)' (V.24:31) was revealed, (the ladies) cut their waistsheets at the edges and covered their heads and faces with those cut pieces of cloth." [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4759 (O.P.282)]

c) Narrated 'Uqbah bin 'Āmir رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "Beware of entering upon the ladies." A man from the *Anṣār* said, "Allāh's Messenger! What about *Al-Ḥamū** (the in-laws of the wife) (the brothers of her husband or his nephews, etc.)?" The Prophet ﷺ replied: The in -laws *Al-Hamu*) of the wife are death itself.**[*Sahih Al-Bukhari*, 7/5232 (O.P.169)] ▸▸

وَأَنكِحُوا الْأَيَامَىٰ مِنكُمْ وَالصَّالِحِينَ مِنْ عِبَادِكُمْ وَإِمَائِكُمْ ۚ إِن يَكُونُوا فُقَرَاءَ يُغْنِهِمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۗ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ﴿٣٢﴾

اور تم اپنے بے نکاح مردوں، عورتوں کے نکاح کر دو اور (ان کے بھی) جو تمھارے غلام اور لونڈیاں نیک ہوں، اگر وہ فقیر ہوں گے تو اللہ اپنے فضل سے انھیں غنی کر دے گا اور اللہ وسعت والا، خوب جاننے والا ہے۔ ﴿32﴾

**32.** And marry those among you who are single (i.e. a man who has no wife and the woman who has no husband) and (also marry) the *Sālihūn* (pious, fit and capable ones) of your (male) slaves and maid-servants (female slaves). If they be poor, Allāh will enrich them out of His bounty. And Allāh is All-Sufficent for His creatures' needs, All-Knowing (about the state of the people).

وَلْيَسْتَعْفِفِ الَّذِينَ لَا يَجِدُونَ نِكَاحًا حَتَّىٰ يُغْنِيَهُمُ اللَّهُ مِن فَضْلِهِ ۗ وَالَّذِينَ يَبْتَغُونَ الْكِتَابَ مِمَّا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ فَكَاتِبُوهُمْ إِنْ عَلِمْتُمْ فِيهِمْ خَيْرًا ۖ وَآتُوهُم مِّن مَّالِ اللَّهِ الَّذِي آتَاكُمْ ۚ وَلَا تُكْرِهُوا فَتَيَاتِكُمْ عَلَى الْبِغَاءِ إِنْ أَرَدْنَ تَحَصُّنًا لِّتَبْتَغُوا عَرَضَ الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۚ وَمَن يُكْرِههُّنَّ فَإِنَّ اللَّهَ مِن بَعْدِ إِكْرَاهِهِنَّ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ﴿٣٣﴾

اور جو لوگ نکاح (کی طاقت) نہیں پاتے انھیں پاک دامن رہنا چاہیے، حتی کہ اللہ اپنے فضل سے انھیں غنی کر دے، اور جن (لونڈیوں یا غلاموں) کے تمھارے دائیں ہاتھ مالک بنے ہیں مکاتبت کرنا (آزادی کی تحریر لکھانا) چاہیں، اگر تمھیں ان میں کوئی بھلائی معلوم ہو تو تم ان سے مکاتبت کر لو اور تم انھیں اللہ کے اس مال میں سے دو جو اس نے تمھیں دیا ہے اور تمھاری لونڈیاں اگر پاک دامن رہنا چاہیں تو تم دنیاوی زندگی کا سامان تلاش کرنے کی خاطر انھیں بدکاری پر مجبور نہ کرو اور جو کوئی انھیں مجبور کرے تو بے شک ان کے مجبور کیے جانے کے بعد اللہ (ان کے لیے) غفور رحیم ہے۔ ﴿33﴾

**33.** And let those who find not the financial means for marriage keep themselves chaste, until Allāh enriches them of His bounty. And such of your slaves as seek a writing (of emancipation), give them such writing, if you find that there is good and honesty in them. And give them something (yourselves) out of the wealth of Allāh which He has bestowed upon you. And force not your maids to prostitution, if they desire chastity, in order that you may make a gain in the (perishable) goods of this worldly life. But if anyone compels them (to prostitution), then after such compulsion, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful (to those women, i.e. He will forgive them because they have been forced to do this evil act unwillingly).

---

▸▸ *It is mainly the brothers of the husband or the in-laws of the wife who are meant here and these are only those who could have married that woman if she had not been married.

** The stay of a relative of a married woman in seclusion with her may cause great disadvantage and lead to illegal sexual intercourse that would ruin the family. Therefore the Prophet ﷺ compared the brother-in-law of a wife to death if he stays in seclusion with her.

★ بقیہ حاشیہ: نور، آیت: 31.

① اس آیت کی بابت حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرماتی ہیں: ''اللہ تعالیٰ ان عورتوں پر رحم فرمائے جنھوں نے سب سے پہلے ہجرت کی تھی۔ جب اللہ تعالیٰ نے یہ آیت نازل فرمائی: ''اور وہ اپنے سینوں پر اپنی اُوڑھنیوں کے آنچل ڈال لیں۔'' تو انہوں نے اپنی چادروں کو پھاڑ کر انہیں اپنے اوپر اُوڑھ لیا (ان سے اپنے چہروں اور سینوں کو ڈھانپ لیا'') صفیہ بنت شیبہ رحمہا اللہ سے روایت ہے: حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا فرمایا کرتی تھیں: ''جب یہ آیت: ''اور وہ اپنے سینوں پر اپنی اُوڑھنیوں کے آنچل ڈال لیں۔'' (31:24) نازل ہوئی تو عورتوں نے اپنی چادریں دونوں کناروں سے پھاڑ کر انہیں اپنے اُوپر اوڑھ لیا۔'' (صحیح البخاری، التفسیر، باب: 12 حدیث: 4758، 4759)

وَلَقَدْ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكُمْ اٰيٰتٍ مُّبَيِّنٰتٍ وَّمَثَلًا مِّنَ الَّذِيْنَ خَلَوْا مِنْ قَبْلِكُمْ وَمَوْعِظَةً لِّلْمُتَّقِيْنَ ﴿34﴾

اور بلاشبہ ہم نے تمھاری طرف کھول کر بیان کرنے والی آیات، اوران لوگوں کے کچھ حالات وواقعات بھی جوتم سے پہلے گزر چکے، اور متقین کے لیے نصیحت نازل کی ﴿34﴾

**34.** And indeed We have sent down for you *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) that make things plain, and the example of those who passed away before you, and an admonition for those who are *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

اَللّٰهُ نُوْرُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ مَثَلُ نُوْرِهٖ كَمِشْكٰوةٍ فِيْهَا مِصْبَاحٌ ۭ اَلْمِصْبَاحُ فِيْ زُجَاجَةٍ ۭ اَلزُّجَاجَةُ كَاَنَّهَا كَوْكَبٌ دُرِّيٌّ يُّوْقَدُ مِنْ شَجَرَةٍ مُّبٰرَكَةٍ زَيْتُوْنَةٍ لَّا شَرْقِيَّةٍ وَّلَا غَرْبِيَّةٍ ۙ يَّكَادُ زَيْتُهَا يُضِيْۗءُ وَلَوْ لَمْ تَمْسَسْهُ نَارٌ ۭ نُوْرٌ عَلٰي نُوْرٍ ۭ يَهْدِي اللّٰهُ لِنُوْرِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۭ وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ ۭ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿35﴾

اللہ آسمانوں اورزمین کا نور ہے،اس کے نور کی مثال (یوں ہے) جیسے ایک طاق ہو، جس میں چراغ ہو، چراغ ایک شیشے (کی قندیل) میں ہو، شیشہ جیسے چمکتا ستارہ ہو، وہ (چراغ) ایک مبارک درخت زیتون (کے تیل) سے جلایا جاتا ہو جو نہ شرقی ہو نہ غربی، یوں لگے جیسے اس کا تیل خود بخود روشن ہو جائے گا اگرچہ اسے آگ نے نہ چھوا ہو، (وہ) نور علی نور ہے۔ اللہ اپنے نور کی طرف جس کی چاہتا ہے رہنمائی کرتا ہے۔ اور اللہ لوگوں کے لیے مثالیں بیان کرتا ہے، اور اللہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے ﴿35﴾

**35.** Allāh is the Light of the heavens and the earth. The parable of His Light is as (if there were) a niche and within it a lamp: the lamp is in a glass, the glass as it were a brilliant star, lit from a blessed tree, an olive, neither of the east (i.e. neither it gets sun-rays only in the morning) nor of the west (i.e. nor it gets sun-rays only in the afternoon, but it is exposed to the sun all day long), whose oil would almost glow forth (of itself), though no fire touched it. Light upon Light! Allāh guides to His Light whom He wills. And Allāh sets forth parables for mankind, and Allāh is All-Knower of everything.

فِيْ بُيُوْتٍ اَذِنَ اللّٰهُ اَنْ تُرْفَعَ وَيُذْكَرَ فِيْهَا اسْمُهٗ ۙ يُسَبِّحُ لَهٗ فِيْهَا بِالْغُدُوِّ وَالْاٰصَالِ ﴿36﴾

یہ (چراغ اور قندیلیں) ان گھروں میں ہیں (جن کی بابت) اللہ نے حکم دیا ہے کہ ان کو بلند کیا جائے اور ان میں اللہ کا نام ذکر کیا جائے[①] (اور) وہ وہاں صبح و شام اس کی تسبیح کرتے ہیں ﴿36﴾★

**36.** In houses (mosques) which Allāh has ordered to be raised (to be cleaned, and to be honoured), in them His Name is remembered [i.e. *Adhān, Iqāmah, Salāt* (prayers), invocations, recitation of the Qur'ān]. Therein glorify Him (Allāh) in the mornings and in the afternoons or the evenings, [1]

---

[1] (V.24:36) a) Narrated Abu Qatādah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said: "If anyone of you enters a mosque, he should pray two *Rak'at* (*Tahiyyat-al-Masjid*) before sitting." [*Sahih Al-Bukhari*, 1/444 (O.P.435)]

b) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said: "The reward of the *Salāt* (prayer) offered by a person in congregation is multiplied twenty-five times as much than that of the *Salāt* (prayer) offered in one's house or in the market (alone). And this is because if he performs ablution and does it perfectly and then proceeds to the mosque, with the sole intention of praying; then for every step he takes towards the mosque, he is upgraded one degree in reward and one of his sins is taken off (crossed out) from his accounts (of deeds). When he offers his *Salāt* (prayer), the angels keep on asking Allāh's Blessings and Allāh's forgiveness for him as long as he is (staying) at his *Musallā* (place of prayer). They say: 'O Allāh! Bestow Your Blessings upon him, be Merciful and Kind to him.' And one is regarded in *Salāt* (prayer) as long as one is waiting for the *Salāt* (prayer)." [*Sahih Al-Bukhari*, 1/647 (O.P.620)]

① آیت میں گھروں سے مراد مسجدیں ہیں۔ جن میں جانے اور بیٹھنے کے بھی خصوصی آداب ہیں اور عبادات کا اَجر وثواب بھی زیادہ ہے جیسا کہ احادیث سے واضح ہے۔ مثلاً: ایک حدیث

رِجَالٌ ۙ لَّا تُلْهِيهِمْ تِجَارَةٌ وَلَا بَيْعٌ عَن ذِكْرِ اللَّهِ وَإِقَامِ الصَّلَاةِ وَإِيتَاءِ الزَّكَاةِ ۙ يَخَافُونَ يَوْمًا تَتَقَلَّبُ فِيهِ الْقُلُوبُ وَالْأَبْصَارُ ﴿٣٧﴾

وہ لوگ جنھیں تجارت اور خرید وفروخت، اللہ کے ذکر اور نماز قائم کرنے اور زکاۃ دینے سے غافل نہیں کرتی، وہ اس دن سے ڈرتے ہیں جس میں دل اور آنکھیں الٹ پلٹ جائیں گے ﴿٣٧﴾

**37.** Men whom neither trade nor sale (business) diverts from the remembrance of Allāh (with heart and tongue) nor from performing *As-Salāt* (the prayers) nor from giving the *Zakāt* (obligatory charity). They fear a Day when hearts and eyes will be overturned (out of the horror of the torment of the Day of Resurrection).

لِيَجْزِيَهُمُ اللَّهُ أَحْسَنَ مَا عَمِلُوا وَيَزِيدَهُم مِّن فَضْلِهِ ۗ وَاللَّهُ يَرْزُقُ مَن يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿٣٨﴾

(وہ یہ کام کرتے ہیں) تاکہ اللہ انھیں ان کے اعمال کی بہترین جزا دے اور انھیں اپنے فضل سے زیادہ دے اور اللہ جسے چاہے بے حساب رزق دیتا ہے ﴿٣٨﴾

**38.** That Allāh may reward them according to the best of their deeds, and add even more for them out of His Grace. And Allāh provides without measure to whom He wills.[1]

وَالَّذِينَ كَفَرُوا أَعْمَالُهُمْ كَسَرَابٍ بِقِيعَةٍ يَحْسَبُهُ الظَّمْآنُ مَاءً حَتَّىٰ إِذَا جَاءَهُ لَمْ يَجِدْهُ شَيْئًا وَوَجَدَ اللَّهَ عِندَهُ فَوَفَّاهُ حِسَابَهُ ۗ وَاللَّهُ سَرِيعُ الْحِسَابِ ﴿٣٩﴾

اور جن لوگوں نے کفر کیا ان کے اعمال چٹیل میدان میں ریت کی طرح ہیں، پیاسا اس (ریت) کو پانی سمجھتا رہا، حتی کہ جب وہ اس کے پاس پہنچا تو اس نے وہاں کچھ بھی نہ پایا،① اور اللہ کو اپنے پاس پایا، پھر اللہ نے اس کا حساب پورا پورا چکا دیا اور اللہ جلد حساب لینے والا ہے ﴿٣٩﴾

**39.** As for those who disbelieved, their deeds are like a mirage in a desert. The thirsty one thinks it to be water until he comes up to it, he finds it to be nothing; but he finds Allāh with him, Who will pay him his due (Hell). And Allāh is Swift in taking account.[2]

أَوْ كَظُلُمَاتٍ فِي بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَغْشَاهُ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ مَوْجٌ مِّن فَوْقِهِ سَحَابٌ ۚ ظُلُمَاتٌ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ إِذَا أَخْرَجَ يَدَهُ لَمْ يَكَدْ يَرَاهَا ۗ وَمَن لَّمْ يَجْعَلِ اللَّهُ لَهُ نُورًا فَمَا لَهُ مِن نُّورٍ ﴿٤٠﴾ ع ١١

یا (کافروں کے اعمال) گہرے سمندر میں اندھیروں کی طرح ہیں، جسے ایک موج ڈھانپتی ہو، اس کے اوپر ایک اور موج ہو، اس کے اوپر بادل ہو، (غرض) اوپر تلے اندھیرے (ہی اندھیرے) ہوں، جب وہ اپنا ہاتھ نکالے تو لگتا نہیں کہ اسے دیکھ سکے، اور جس کے لیے اللہ نے نور نہیں بنایا تو اس کے لیے (کہیں

**40.** Or (the state of a disbeliever) is like the darkness in a vast deep sea, overwhelmed with waves topped by waves, topped by dark clouds, (layers of) darkness upon darkness: if a man stretches out his hand, he can hardly see it! And he for whom Allāh has not

★ بقیہ حاشیہ: نور، آیت: 36.

میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”جب تم میں سے کوئی مسجد میں داخل ہو تو اسے چاہیے کہ بیٹھنے سے پہلے دو رکعتیں پڑھ لے۔“ (صحیح البخاري، الصلاة، باب: 60 حدیث: 444) دوسری روایت میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ”ایک شخص کا جماعت کے ساتھ نماز ادا کرنے کا اجر وثواب اس کے گھر یا بازار میں نماز ادا کرنے سے پچیس گنا زیادہ ہے۔ اس کی وجہ یہ ہے کہ آدمی جب اچھی طرح سے وضو کر کے نماز کے لیے مسجد کی طرف نکلتا ہے تو وہ جو بھی قدم اٹھاتا ہے اس کے بدلے میں اس کا ایک درجہ بلند ہوتا ہے اور اس کا ایک گناہ مٹا دیا جاتا ہے اور جب وہ نماز پڑھتا ہے تو جب تک وہ اپنی نماز کی جگہ پر رہتا ہے فرشتے اللہ تعالیٰ سے اس کے لیے (رحمت ومغفرت کی) دعا کرتے رہتے ہیں کہ یا اللہ! اس پر رحم فرما، یا اللہ! اس پر مہربانی فرما اور تم میں سے کوئی جب تک نماز کے انتظار میں رہتا ہے تو گویا وہ نماز ہی (کی حالت) میں رہتا ہے۔“ (صحیح البخاري، الأذان، باب: 30 حدیث: 647)

[1] (V.24:38) See the footnote of (V.9:121).

[2] (V.24:39) The deeds of a disbeliever are like a mirage for a thirsty person, when he will meet Allāh, he will think that he has a good reward with Allāh of his good deeds, but he will find nothing, like a mirage, and will be thrown in the fire of Hell.

① یعنی کافر کے اعمال ایک پیاسے آدمی کے لیے سراب کی طرح ہیں جب کافر اللہ سے ملے گا تو وہ خیال کرے گا کہ اسے اللہ کی طرف سے اس کے نیک اعمال کا اچھا اجر ملے گا، لیکن سراب کی طرح اسے کچھ بھی نہ مل پائے گا اور اسے جہنم میں پھینک دیا جائے گا۔

بھی) کوئی نور نہیں ﴿40﴾

appointed light, for him there is no light.

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ يُسَبِّحُ لَهُ مَن فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَالطَّيْرُ صَافَّاتٍ ۖ كُلٌّ قَدْ عَلِمَ صَلَاتَهُ وَتَسْبِيحَهُ ۗ وَاللَّهُ عَلِيمٌ بِمَا يَفْعَلُونَ ﴿41﴾

کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ بے شک اللہ کی تسبیح کرتا ہے جو کوئی آسمانوں اور زمین میں ہے، اور (فضا میں) پر پھیلائے ہوئے پرندے بھی، ہر ایک نے اپنی نماز (عبادت) اور اپنی تسبیح جان لی ہے، اور جو کچھ وہ کرتے ہیں اللہ اسے خوب جانتا ہے ﴿41﴾

**41.** See you not (O Muhammad ﷺ) that Allāh, He it is Whom glorify whosoever is in the heavens and the earth, and the birds with wings outspread (in their flight)? Of each one He (Allāh) knows indeed his *Salāt* (prayer) and his glorification [or everyone knows his *Salāt* (prayer) and his glorification]; and Allāh is All-Knower of what they do.

وَلِلَّهِ مُلْكُ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ ۖ وَإِلَى اللَّهِ الْمَصِيرُ ﴿42﴾

اور اللہ ہی کے لیے ہے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی، اور اللہ ہی کی طرف (سب کی) واپسی ہے ﴿42﴾

**42.** And to Allāh belongs the sovereignty of the heavens and the earth, and to Allāh is the return (of all).

أَلَمْ تَرَ أَنَّ اللَّهَ يُزْجِي سَحَابًا ثُمَّ يُؤَلِّفُ بَيْنَهُ ثُمَّ يَجْعَلُهُ رُكَامًا فَتَرَى الْوَدْقَ يَخْرُجُ مِنْ خِلَالِهِ وَيُنَزِّلُ مِنَ السَّمَاءِ مِن جِبَالٍ فِيهَا مِن بَرَدٍ فَيُصِيبُ بِهِ مَن يَشَاءُ وَيَصْرِفُهُ عَن مَّن يَشَاءُ ۖ يَكَادُ سَنَا بَرْقِهِ يَذْهَبُ بِالْأَبْصَارِ ﴿43﴾

کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ بے شک اللہ ہی بادل چلاتا ہے، پھر وہ انھیں باہم ملاتا ہے، پھر انھیں تہ بہ تہ کر دیتا ہے، پھر آپ دیکھتے ہیں کہ ان (بادلوں) کے درمیان میں سے مینہ نکلتا ہے اور وہ اس آسمان کے اندر کے پہاڑوں سے اولے برساتا ہے، پھر وہ انھیں (اس پر) پہنچاتا ہے جس پر وہ چاہتا ہے، اور جس سے چاہے پھیر دیتا ہے، لگتا ہے کہ اس کی بجلی کی چمک آنکھوں (کی روشنی) کو اچک لے جائے گی ﴿43﴾

**43.** See you not that Allāh drives the clouds gently, then joins them together, then makes them into a heap of layers, and you see the rain comes forth from between them; and He sends down from the sky hail (like) mountains, (or there are in the heaven mountains of hail from where He sends down hail), and strikes therewith whom He wills, and averts it from whom He wills. The vivid flash of its (clouds) lightning nearly blinds the sight. (*Tafsir At-Tabarī*)

يُقَلِّبُ اللَّهُ اللَّيْلَ وَالنَّهَارَ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّأُولِي الْأَبْصَارِ ﴿44﴾

اللہ ہی رات اور دن کو الٹتا پلٹتا رہتا ہے۔ بلاشبہ ان (نشانیوں) میں اہل نظر کے لیے (سامان) عبرت ہے ﴿44﴾

**44.** Allāh causes the night and the day to succeed each other (i.e. if the day is gone, the night comes, and if the night is gone, the day comes, and so on). Truly, in this is indeed a lesson for those who have insight.

وَاللَّهُ خَلَقَ كُلَّ دَابَّةٍ مِّن مَّاءٍ ۖ فَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ بَطْنِهِ وَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ رِجْلَيْنِ وَمِنْهُم مَّن يَمْشِي عَلَىٰ أَرْبَعٍ ۚ يَخْلُقُ اللَّهُ مَا يَشَاءُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿45﴾

اور اللہ نے (زمین پر) چلنے پھرنے والا ہر جاندار پانی سے پیدا کیا، پھر ان میں سے کوئی اپنے پیٹ کے بل چلتا ہے، اور ان میں سے کوئی دو (پاؤں) پر چلتا ہے، اور ان میں سے کوئی چار (پاؤں) پر چلتا ہے، اللہ جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے، بلاشبہ اللہ ہر شے پر خوب قادر ہے ﴿45﴾

**45.** Allāh has created every moving (living) creature from water. Of them there are some that creep on their bellies, and some that walk on two legs, and some that walk on four. Allāh creates what He wills. Verily, Allāh is Able to do all things.

مَآ اَغْنٰى عَنْهُمْ مَّا كَانُوْا يُمَتَّعُوْنَ ﴿٢٠٧﴾

تو جس (سامانِ عیش) سے وہ مزے اڑا رہے تھے ان کے کچھ کام نہ آئے گا ﴿٢٠٧﴾

**207.** All that with which they used to enjoy shall not avail them.

وَمَآ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍ اِلَّا لَهَا مُنْذِرُوْنَ ﴿٢٠٨﴾

اور ہم نے جس بستی کو بھی ہلاک کیا، تو (پہلے) اس کے لیے ڈرانے والے (بھیجے) تھے ﴿٢٠٨﴾

**208.** And never did We destroy a township but it had its warners

ذِكْرٰى ۛ وَمَا كُنَّا ظٰلِمِيْنَ ﴿٢٠٩﴾

یاددہانی کے لیے، اور ہم ظالم نہیں ہیں ﴿٢٠٩﴾

**209.** By way of reminder, and We have never been unjust.

وَمَا تَنَزَّلَتْ بِهِ الشَّيٰطِيْنُ ﴿٢١٠﴾

اور شیاطین اس (قرآن) کو لے کر نازل نہیں ہوئے ﴿٢١٠﴾

**210.** And it is not the *Shayātīn* (devils) who have brought it (this Qur'ān) down.

وَمَا يَنْۢبَغِيْ لَهُمْ وَمَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ﴿٢١١﴾

اور نہ یہ ان کے لائق ہے اور نہ وہ اس کی استطاعت ہی رکھتے ہیں ﴿٢١١﴾

**211.** Neither would it suit them nor they can (produce it).

اِنَّهُمْ عَنِ السَّمْعِ لَمَعْزُوْلُوْنَ ﴿٢١٢﴾

بلاشبہ وہ تو اس کے سننے سے بھی دور رکھے گئے ہیں ﴿٢١٢﴾

**212.** Verily, they have been removed far from hearing it.

فَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَتَكُوْنَ مِنَ الْمُعَذَّبِيْنَ ﴿٢١٣﴾

چنانچہ (اے نبی!) آپ اللہ کے ساتھ کسی اور معبود کو مت پکاریں ورنہ آپ عذاب پانے والوں میں ہوں گے ﴿٢١٣﴾

**213.** So, invoke not with Allāh another *ilāh* (god) lest you should be among those who receive punishment.

وَاَنْذِرْ عَشِيْرَتَكَ الْاَقْرَبِيْنَ ﴿٢١٤﴾

اور آپ اپنے قریبی رشتے داروں کو ڈرائیں[1] ﴿٢١٤﴾

**214.** And warn your tribe (O Muhammad ﷺ) of near kindred.[1]

وَاخْفِضْ جَنَاحَكَ لِمَنِ اتَّبَعَكَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿٢١٥﴾

اور جو مومنوں میں سے آپ کی اتباع کریں، ان کے لیے اپنے (مشفقانہ) بازو جھکائے رکھیں ﴿٢١٥﴾

**215.** And be kind and humble to the believers who follow you.

فَاِنْ عَصَوْكَ فَقُلْ اِنِّيْ بَرِيْٓءٌ مِّمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿٢١٦﴾

پھر اگر وہ آپ کی نافرمانی کریں تو کہہ دیجیے: بلاشبہ تم جو کچھ کر رہے ہو، میں اس سے بری ہوں ﴿٢١٦﴾

**216.** Then if they disobey you, say: "I am innocent of what you do."

وَتَوَكَّلْ عَلَى الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ﴿٢١٧﴾

اور آپ (اللہ) غالب (اور) مہربان پر توکل رکھیں ﴿٢١٧﴾

**217.** And put your trust in the All-Mighty, the Most Merciful,

---

[1] (V.26:214) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: When the Verse: "And warn your tribe (O Muhammad ﷺ) of near kindred." was revealed, Allāh's Messenger ﷺ went out, and when he had ascended As-Safa mountain, he shouted, "*Ya Sabāhāh!**" The people said, "Who is that?" Then they gathered around him, whereupon he said, "Do you see? If I inform you that cavalrymen are proceeding up the side of this mountain, will you believe me?" They said, "We have never heard you telling a lie." Then he said, "I am a plain warner to you of a coming severe punishment." Abū Lahab said: "May you perish! You gathered us only for this reason?" Then Abū Lahab went away. So *Sūrat Al-Masad* "Perish the hands of Abu Lahab!" (V.111:1) was revealed. [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4971 (O.P.495)]

* "*Ya Sabāhāh*!" is an Arabic expression used when one appeals for help or draws the attention of others to some danger.

① حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہما سے روایت ہے: جب قرآن کریم کی یہ آیت نازل ہوئی تو رسول کریم ﷺ نکلے اور کوہ صفا پر چڑھ گئے اور بلند آواز سے پکارا: [يَا صَبَاحَاهُ!] "لوگو! ہوشیار ہو جاؤ!" (مکے کے) لوگ کہنے لگے: یہ کون ہے؟ پھر وہ نبی کریم ﷺ کے پاس آ کر جمع ہو گئے تو آپ ﷺ نے فرمایا: "بتاؤ! اگر میں تمہیں یہ بتاؤں کہ دشمن کے سوار اس پہاڑ کے دامن سے نکل کر تم پر حملہ کرنے والے ہیں تو کیا تم مجھے سچا جانو گے؟" لوگوں نے کہا: ہم نے آپ کو کبھی جھوٹ بولتے نہیں سنا۔ (اسی وجہ سے آپ کو "امین" اور "صادق" کا لقب دے رکھا ہے) نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "تو میں تمہیں اس عذاب سے ڈرانے والا ہوں جو تمہارے سامنے موجود ہے۔" (اس پر) ابولہب کہنے لگا: تو ہلاک ہو جائے! تو نے ہمیں اسی لیے جمع کیا تھا؟ پھر ابولہب واپس چلا گیا۔ اس پر سُوْرَةُ اللَّهَب نازل ہوئی۔ (صحيح البخاري، التفسير، باب:1، حديث:4971) [يَا صَبَاحَاهُ!] اہل عرب یہ لفظ کسی مصیبت، آفت کی صورت میں لوگوں کو مدد کے لیے پکارنے یا انہیں کسی خطرہ سے خبردار کرنے کے لیے بولا کرتے تھے۔

الَّذِيْ يَرٰىكَ حِيْنَ تَقُوْمُ ﴿۲۱۸﴾

جو آپ کو دیکھتا ہے جب آپ (اکیلے نماز میں) قیام کرتے ہیں ﴿۲۱۸﴾

**218.** Who sees you (O Muhammad ﷺ) when you stand up (alone at night for *Tahajjud* prayers).

وَ تَقَلُّبَكَ فِي السّٰجِدِيْنَ ﴿۲۱۹﴾

اور آپ کی نقل وحرکت کو سجدہ کرنے والوں میں بھی (دیکھتا ہے) ﴿۲۱۹﴾

**219.** And your movements among those who fall prostrate (to Allāh in the five compulsory congregational prayers).

اِنَّهٗ هُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿۲۲۰﴾

بلاشبہ وہی خوب سننے والا، بڑا جاننے والا ہے ﴿۲۲۰﴾

**220.** Verily, He, only He, is the All-Hearer, the All-Knower.

هَلْ اُنَبِّئُكُمْ عَلٰى مَنْ تَنَزَّلُ الشَّيٰطِيْنُ ﴿۲۲۱﴾

کیا میں تمھیں بتاؤں کس پر شیاطین نازل ہوتے ہیں؟ ﴿۲۲۱﴾

**221.** Shall I inform you (O people!) upon whom the *Shayātin* (devils) descend?

تَنَزَّلُ عَلٰى كُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ ﴿۲۲۲﴾

وہ ہر جھوٹ گھڑنے والے، گناہ گار پر نازل ہوتے ہیں ﴿۲۲۲﴾

**222.** They descend on every lying, sinful person.

يُّلْقُوْنَ السَّمْعَ وَاَكْثَرُهُمْ كٰذِبُوْنَ ﴿۲۲۳﴾

جو (شیطانوں کی طرف) کان لگاتے ہیں اور ان کے اکثر جھوٹے ہیں ﴿۲۲۳﴾

**223.** Who gives ear (to the devils and they pour what they may have heard of the Unseen from the angels), and most of them are liars.

وَالشُّعَرَآءُ يَتَّبِعُهُمُ الْغَاوٗنَ ﴿۲۲۴﴾

اور شاعروں کی پیروی گمراہ (لوگ) ہی کرتے ہیں ﴿۲۲۴﴾

**224.** As for the poets, the erring ones follow them,

اَلَمْ تَرَ اَنَّهُمْ فِيْ كُلِّ وَادٍ يَّهِيْمُوْنَ ﴿۲۲۵﴾

کیا آپ نے دیکھا نہیں کہ بلاشبہ وہ (خیال کی) ہر وادی میں بھٹکتے پھرتے ہیں ﴿۲۲۵﴾

**225.** See you not that they speak about every subject (praising people — right or wrong) in their poetry?

وَاَنَّهُمْ يَقُوْلُوْنَ مَا لَا يَفْعَلُوْنَ ﴿۲۲۶﴾

اور بلاشبہ وہ (ایسی باتیں) کہتے ہیں، جو کرتے نہیں ﴿۲۲۶﴾

**226.** And that they say what they do not do.

اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَذَكَرُوا اللّٰهَ كَثِيْرًا وَّانْتَصَرُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا ظُلِمُوْا ؕ وَسَيَعْلَمُ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اَيَّ مُنْقَلَبٍ يَّنْقَلِبُوْنَ ﴿۲۲۷﴾

ع 11 36 15

سوائے ان کے جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، اور اللہ کا بکثرت ذکر کیا، اور جب ان پر ظلم ہوا تو اس کے بعد انھوں نے بدلہ لیا، اور ظالم لوگ جلد جان لیں گے کہ کون سی پلٹنے کی (خوفناک) جگہ وہ پلٹیں گے ﴿۲۲۷﴾

**227.** Except those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous deeds, and remember Allāh much and vindicate themselves after they have been wronged [by replying back in poetry to the unjust poetry (which the pagan poets utter against the Muslims)]. And those who do wrong will come to know by what overturning they will be overturned.

## سُوْرَةُ النَّمْلِ مَكِّيَّةٌ (27) (48) آیاتها 93 رکوعاتها 7

## سورۂ نمل

## *Sūrat An-Naml* (The Ants) 27

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

طٰسٓ ۚ تِلْكَ اٰيٰتُ الْقُرْاٰنِ وَكِتَابٍ مُّبِيْنٍ ﴿۱﴾

طٰس، یہ قرآن اور واضح کتاب کی آیات ہیں ﴿۱﴾

**1.** *Tā-Sīn.*

[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]
These are the Verses of the Qur'ān, and (it is) a Book (that makes things) clear;

هُدًى وَّبُشْرٰى لِلْمُؤْمِنِيْنَ ۝٢

(یہ) ہدایت اور بشارت ہے (ان) مومنوں کے لیے②

**2.** A guide (to the Right Path) and glad tidings for the believers [who believe in the Oneness of Allāh (i.e. Islāmic Monotheism)].

الَّذِيْنَ يُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَيُؤْتُوْنَ الزَّكٰوةَ وَهُمْ بِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝٣

جو نماز قائم کرتے ہیں، اور زکاۃ دیتے ہیں، اور وہ آخرت پر یقین رکھتے ہیں③

**3.** Those who perform *As-Salāt* (the prayers) and give *Zakāt* (obligatory charity) and they believe with certainty in the Hereafter (resurrection, recompense of their good and bad deeds, Paradise and Hell).

اِنَّ الَّذِيْنَ لَا يُؤْمِنُوْنَ بِالْاٰخِرَةِ زَيَّنَّا لَهُمْ اَعْمَالَهُمْ فَهُمْ يَعْمَهُوْنَ ۝٤

بلاشبہ جو لوگ آخرت پر ایمان نہیں رکھتے، ہم نے ان کے لیے ان کے اعمال پرکشش بنا دیے ہیں، لہٰذا وہ بھٹکتے پھرتے ہیں④

**4.** Verily, those who believe not in the Hereafter, We have made their deeds fair-seeming to them, so that they wander about blindly.

اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَهُمْ سُوْٓءُ الْعَذَابِ وَهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ هُمُ الْاَخْسَرُوْنَ ۝٥

وہی لوگ ہیں جن کے لیے برا عذاب ہے اور آخرت میں بھی وہی زیادہ خسارے میں ہوں گے⑤

**5.** They are those for whom there will be an evil torment (in this world). And in the Hereafter they will be the greatest losers.

وَاِنَّكَ لَتُلَقَّى الْقُرْاٰنَ مِنْ لَّدُنْ حَكِيْمٍ عَلِيْمٍ ۝٦

اور (اے نبی!) بلاشبہ آپ کو تو ایک کمال حکمت والے، خوب جاننے والے کی طرف سے یہ قرآن سکھایا جاتا ہے⑥

**6.** And verily, you (O Muhammad ﷺ) are being taught the Qur'ān from One, All-Wise, All-Knowing.

اِذْ قَالَ مُوْسٰى لِاَهْلِهٖٓ اِنِّيْٓ اٰنَسْتُ نَارًا ۭ سَاٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ اَوْ اٰتِيْكُمْ بِشِهَابٍ قَبَسٍ لَّعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ۝٧

(وہ وقت یاد کریں) جب موسیٰ نے اپنی اہلیہ سے کہا: بے شک میں نے آگ دیکھی ہے، میں ابھی تمھارے پاس وہاں سے کوئی خبر یا سلگتا انگارا لاؤں گا، تاکہ تم تاپو⑦

**7.** (Remember) when Mūsā (Moses) said to his household: "Verily, I have seen a fire; I will bring you from there some information, or I will bring you a burning brand, that you may warm yourselves."

فَلَمَّا جَاۗءَهَا نُوْدِيَ اَنْۢ بُوْرِكَ مَنْ فِي النَّارِ وَمَنْ حَوْلَهَا ۭ وَسُبْحٰنَ اللّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝٨

چنانچہ جب موسیٰ اس (آگ) کے پاس پہنچا تو اسے آواز دی گئی کہ مبارک ہے وہ جو اس آگ (نور) میں ہے اور جو اس کے آس پاس ہے، اور اللہ رب العالمین پاک ہے⑧

**8.** But when he came to it, he was called: "Blessed is whosoever is in the fire, and whosoever is round about it! And Glorified is Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

يٰمُوْسٰٓى اِنَّهٗٓ اَنَا اللّٰهُ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٩

اے موسیٰ! بلاشبہ وہ میں ہی اللہ ہوں، نہایت غالب، خوب حکمت والا⑨

**9.** "O Mūsā (Moses)! Verily, it is I, Allāh, the All-Mighty, the All-Wise.

وَاَلْقِ عَصَاكَ ۭ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَاۗنٌّ وَّلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ ۭ يٰمُوْسٰى لَا تَخَفْ ۣ اِنِّىْ لَا يَخَافُ لَدَيَّ الْمُرْسَلُوْنَ ⑩

اور اپنا عصا ڈال دے، چنانچہ جب (موسیٰ نے عصا ڈالا اور) اسے دیکھا کہ وہ حرکت کر رہا ہے گویا کہ وہ سانپ ہے تو پیٹھ پھیر کر پلٹا اور پیچھے مڑ کر نہ دیکھا، (اللہ نے فرمایا:) اے موسیٰ! مت ڈر، بلاشبہ میرے حضور میں رسول ڈرا نہیں کرتے ⑩

**10.** "And throw down your stick!" But when he saw it moving as if it were a snake, he turned in flight, and did not look back. (It was said:) "O Mūsā (Moses)! Fear not: verily, the Messengers fear not in front of Me.

اِلَّا مَنْ ظَلَمَ ثُمَّ بَدَّلَ حُسْنًۢا بَعْدَ سُوْۗءٍ فَاِنِّىْ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑪

مگر جس نے ظلم کیا، پھر اس نے برائی کے بعد (برے اعمال کو) بدل کر نیکی کی، تو بلاشبہ میں بڑا بخشن ہار، نہایت مہربان ہوں ⑪

**11.** "Except him who has done wrong and afterwards has changed evil for good; then surely, I am Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَاَدْخِلْ يَدَكَ فِيْ جَيْبِكَ تَخْرُجْ بَيْضَاۗءَ مِنْ غَيْرِ سُوْۗءٍ ۣ فِيْ تِسْعِ اٰيٰتٍ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَقَوْمِهٖ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ⑫

اور اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں داخل کر، وہ سفید (چمکتا ہوا) بے عیب نکلے گا، یہ ان نو نشانیوں (معجزات) میں سے ہے (جن کے ساتھ تمھیں) فرعون اور اس کی قوم کی طرف (بھیجا گیا ہے۔) بے شک وہ نافرمان لوگ ہیں ⑫

**12.** "And put your hand into your bosom, it will come forth white without hurt. (These are) among the nine signs (you will take) to Fir'aun (Pharaoh) and his people. Verily, they are a people who are *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

فَلَمَّا جَاۗءَتْهُمْ اٰيٰتُنَا مُبْصِرَةً قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ⑬

پھر جب ان کے پاس ہمارے واضح روشن معجزات پہنچے تو انھوں نے کہا: یہ تو کھلا جادو ہے ⑬

**13.** But when Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) came to them, clear to see, they said: "This is a manifest magic."

وَجَحَدُوْا بِهَا وَاسْتَيْقَنَتْهَآ اَنْفُسُهُمْ ظُلْمًا وَّعُلُوًّا ۭ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُفْسِدِيْنَ ⑭ ع 1/14/16

اور انھوں نے ظلم اور تکبر کی وجہ سے ان کا انکار کر دیا، جبکہ ان کے دلوں نے ان کا یقین کر لیا تھا۔ پھر دیکھیے فسادیوں کا انجام کیسا ہوا؟ ⑭

**14.** And they denied them (those *Ayāt*) wrongfully and arrogantly, though their ownselves were convinced thereof [i.e. those (*Ayāt*) are from Allāh, and Mūsā (Moses) is the Messenger of Allāh in truth, but they disliked to obey Mūsā (Moses), and hated to believe in his Message of Monotheism]. So, see what was the end of the *Mufsidūn* (disbelievers, evildoers, liars and disobedient to Allāh).

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا دَاوٗدَ وَسُلَيْمٰنَ عِلْمًا ۚ وَقَالَا الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ فَضَّلَنَا عَلٰي كَثِيْرٍ مِّنْ عِبَادِهِ الْمُؤْمِنِيْنَ ⑮

اور بلاشبہ ہم نے داود اور سلیمان کو (خاص) علم دیا تھا، اور ان دونوں نے کہا: تمام حمد اللہ ہی کے لیے ہے جس نے ہمیں اپنے بہت سے مومن بندوں پر فضیلت دی ⑮

**15.** And indeed We gave knowledge to Dāwūd (David) and Sulaimān (Solomon), and they both said: "All praise and thanks are Allāh's, Who has preferred us above many of His believing slaves!"

وَوَرِثَ سُلَيْمٰنُ دَاوٗدَ وَقَالَ يٰٓاَيُّهَا النَّاسُ عُلِّمْنَا مَنْطِقَ الطَّيْرِ وَاُوْتِيْنَا

اور داود کا وارث سلیمان بنا اور اس نے کہا: اے لوگو! ہمیں پرندوں کی بولی سکھائی گئی ہے، اور ہمیں

**16.** And Sulaimān (Solomon) inherited (the knowledge of) Dāwūd (David). He said: "O

مِنْ كُلِّ شَيْءٍ ۖ إِنَّ هَٰذَا لَهُوَ الْفَضْلُ الْمُبِينُ ﴿16﴾

ہر چیز دی گئی ہے، بلاشبہ یہ تو صاف صاف (اللہ کا) فضل ہے ﴿16﴾

mankind! We have been taught the language of birds, and on us have been bestowed all things. This, verily, is an evident grace (from Allāh)."

وَحُشِرَ لِسُلَيْمَانَ جُنُودُهُ مِنَ الْجِنِّ وَالْإِنسِ وَالطَّيْرِ فَهُمْ يُوزَعُونَ ﴿17﴾

اور سلیمان کے پاس اس کے سارے لشکر، جنوں، انسانوں اور پرندوں میں سے جمع کیے گئے، پھر وہ الگ الگ تقسیم کیے جاتے تھے ﴿17﴾

**17.** And there were gathered before Sulaimān (Solomon) his hosts of jinn and men, and birds, and they all were set in battle order (marching forward).

حَتَّىٰ إِذَا أَتَوْا عَلَىٰ وَادِ النَّمْلِ قَالَتْ نَمْلَةٌ يَا أَيُّهَا النَّمْلُ ادْخُلُوا مَسَاكِنَكُمْ لَا يَحْطِمَنَّكُمْ سُلَيْمَانُ وَجُنُودُهُ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ﴿18﴾

حتی کہ جب وہ چیونٹیوں کی وادی میں پہنچے، تو ایک چیونٹی نے کہا: اے چیونٹیو! تم اپنے بلوں میں داخل ہو جاؤ، کہیں سلیمان اور اس کے لشکر تمھیں کچل نہ ڈالیں، جبکہ وہ (اس کا) شعور بھی نہ رکھتے ہوں ﴿18﴾

**18.** Till, when they came to the valley of the ants, one of the ants said: "O ants! Enter your dwellings, lest Sulaimān (Solomon) and his hosts should crush you, while they perceive not."

فَتَبَسَّمَ ضَاحِكًا مِّن قَوْلِهَا وَقَالَ رَبِّ أَوْزِعْنِي أَنْ أَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِي أَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلَىٰ وَالِدَيَّ وَأَنْ أَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضَاهُ وَأَدْخِلْنِي بِرَحْمَتِكَ فِي عِبَادِكَ الصَّالِحِينَ ﴿19﴾

چنانچہ سلیمان اس (چیونٹی) کی بات پر مسکرا کر ہنس دیا اور کہا: اے میرے رب! مجھے توفیق دے کہ میں تیری اس نعمت کا شکر کروں جو تو نے مجھ پر اور میرے والدین پر انعام کی ہے، اور اس بات کی بھی کہ میں ایسے نیک کام کروں جو تو پسند کرے، اور مجھے اپنی رحمت سے اپنے نیک بندوں میں داخل کر ﴿19﴾

**19.** So he [Sulaimān (Solomon)] smiled, amused at her speech[1] and said: "My Lord! Grant me the power and ability that I may be grateful for Your Favours which You have bestowed on me and on my parents, and that I may do righteous good deeds that will please You, and admit me by Your Mercy among Your righteous slaves."

وَتَفَقَّدَ الطَّيْرَ فَقَالَ مَا لِيَ لَا أَرَى الْهُدْهُدَ أَمْ كَانَ مِنَ الْغَائِبِينَ ﴿20﴾

اور اس نے پرندوں کا جائزہ لیا تو کہا: کیا بات ہے کہ میں ہدہد کو نہیں دیکھ رہا ہوں؟ (کیا وہ موجود ہے) یا وہ غیر حاضروں میں ہے؟ ﴿20﴾

**20.** He inspected the birds, and said: "What is the matter that I see not the hoopoe? Or is he among the absentees?

لَأُعَذِّبَنَّهُ عَذَابًا شَدِيدًا أَوْ لَأَذْبَحَنَّهُ أَوْ لَيَأْتِيَنِّي بِسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ﴿21﴾

(یہی بات ہے تو) میں اسے ضرور سخت سزا دوں گا، یا اسے ذبح ہی کر دوں گا یا وہ میرے پاس کوئی واضح دلیل لائے ﴿21﴾

**21.** "I will surely punish him with a severe torment or slaughter him, unless he brings me a clear reason."

فَمَكَثَ غَيْرَ بَعِيدٍ فَقَالَ أَحَطتُ بِمَا لَمْ تُحِطْ بِهِ وَجِئْتُكَ مِن سَبَإٍ بِنَبَإٍ يَقِينٍ ﴿22﴾

ابھی کوئی زیادہ دیر نہیں ٹھہرا تھا کہ (ہدہد آ گیا اور) اس نے کہا: میں نے (وہ کچھ) جان لیا ہے جس کے بارے میں آپ نہیں جانتے، اور میں آپ کے پاس سبا سے ایک سچی خبر لایا ہوں ﴿22﴾

**22.** But the hoopoe stayed not long, he (came up and) said: "I have grasped (the knowledge of a thing) which you have not grasped and I have come to you from Saba' (Sheba) with true news.

إِنِّي وَجَدتُّ امْرَأَةً تَمْلِكُهُمْ وَأُوتِيَتْ مِن كُلِّ شَيْءٍ وَلَهَا عَرْشٌ عَظِيمٌ ﴿23﴾

بلاشبہ میں نے دیکھا کہ ایک عورت ان پر حکومت کرتی ہے، اور اسے (ضرورت کی) ہر چیز عطا کی گئی

**23.** "I found a woman ruling over them, she has been given all things that could be possessed by

[1] (V.27:19) See the footnote of (V.6:143).

ہے، اور اس کا تخت عظیم الشان ہے ﴿۲۳﴾

any ruler of the earth, and she has a great throne.

وَجَدْتُّهَا وَقَوْمَهَا يَسْجُدُونَ لِلشَّمْسِ مِنْ دُونِ اللَّهِ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطَٰنُ أَعْمَٰلَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيلِ فَهُمْ لَا يَهْتَدُونَ ﴿٢٤﴾

میں نے اسے اور اس کی قوم کو دیکھا کہ وہ اللہ کے سوا سورج کو سجدہ کرتے ہیں، اور شیطان نے ان کے اعمال ان کے لیے پرکشش بنا دیے ہیں، پھر انھیں راہ (حق) سے روک دیا ہے، چنانچہ وہ ہدایت نہیں پاتے ﴿۲۴﴾

**24.** "I found her and her people worshipping the sun instead of Allāh, and *Shaitān* (Satan) has made their deeds fair-seeming to them, and has barred them from (Allāh's) way, so they have no guidance."

أَلَّا يَسْجُدُوا لِلَّهِ الَّذِي يُخْرِجُ الْخَبْءَ فِي السَّمَٰوَٰتِ وَالْأَرْضِ وَيَعْلَمُ مَا تُخْفُونَ وَمَا تُعْلِنُونَ ﴿٢٥﴾

یہ کہ وہ اس اللہ کو سجدہ کریں جو آسمانوں اور زمین میں چھپی چیزیں نکالتا ہے، اور وہ (سب کچھ) جانتا ہے جو تم چھپاتے ہو اور جو ظاہر کرتے ہو ﴿۲۵﴾

**25.** [As *Shaitān* (Satan) has barred them from Allāh's way] so they do not worship (prostrate themselves before) Allāh, Who brings to light what is hidden in the heavens and the earth, and knows what you conceal and what you reveal. (*Tafsir At-Tabarī*)

اللَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيمِ ۩ ﴿٢٦﴾ السجدة 8

اللہ ہی ہے جس کے سوا کوئی معبود نہیں، وہی بہت بڑے عرش کا مالک ہے ﴿۲۶﴾

**26.** Allāh, *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He), the Lord of the Supreme Throne!*

قَالَ سَنَنْظُرُ أَصَدَقْتَ أَمْ كُنْتَ مِنَ الْكَٰذِبِينَ ﴿٢٧﴾

سلیمان نے کہا: ہم جلد ہی دیکھیں گے آیا تو نے سچ کہا یا تو جھوٹوں میں سے ہے ﴿۲۷﴾

**27.** [Sulaimān (Solomon)] said: "We shall see whether you speak the truth or you are (one) of the liars.

اذْهَبْ بِكِتَٰبِي هَٰذَا فَأَلْقِهْ إِلَيْهِمْ ثُمَّ تَوَلَّ عَنْهُمْ فَانْظُرْ مَاذَا يَرْجِعُونَ ﴿٢٨﴾

میرا یہ خط لے جا اور اسے ان کی طرف ڈال دے، پھر ان سے ہٹ (کر بیٹھ) جا، سو دیکھ کہ وہ کیا جواب دیتے ہیں ﴿۲۸﴾

**28.** "Go you with this letter of mine and deliver it to them, then draw back from them and see what (answer) they return."

قَالَتْ يَٰأَيُّهَا الْمَلَؤُا إِنِّي أُلْقِيَ إِلَيَّ كِتَٰبٌ كَرِيمٌ ﴿٢٩﴾

بلقیس نے کہا: اے سردارو! بلاشبہ میری طرف ایک گرامی نامہ ڈالا گیا ہے ﴿۲۹﴾

**29.** She said: "O chiefs! Verily, here is delivered to me a noble letter,

إِنَّهُ مِنْ سُلَيْمَٰنَ وَإِنَّهُ بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ ﴿٣٠﴾

بے شک وہ سلیمان کی طرف سے ہے، اور بے شک اس کا آغاز اللہ کے نام سے ہے جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے ﴿۳۰﴾

**30.** "Verily, it is from Sulaimān (Solomon), and verily, it (reads): In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful;

أَلَّا تَعْلُوا عَلَيَّ وَأْتُونِي مُسْلِمِينَ ﴿٣١﴾ ع 2 17 17

یہ کہ تم میرے مقابلے میں سرکشی نہ کرو، اور فرماں بردار ہو کر میرے پاس چلے آؤ ﴿۳۱﴾

**31.** "Be you not exalted against me, but come to me as Muslims (true believers who submit to Allāh with full submission).' "

قَالَتْ يَٰأَيُّهَا الْمَلَؤُا أَفْتُونِي فِي أَمْرِي مَا كُنْتُ قَاطِعَةً أَمْرًا حَتَّىٰ تَشْهَدُونِ ﴿٣٢﴾

بلقیس نے کہا: اے سردارو! میرے اس معاملے میں مجھے مشورہ دو، کسی معاملے کا قطعی فیصلہ میں اس وقت تک نہیں کرتی جب تک تم میرے پاس موجود نہ ہو (اور مجھے مشورہ نہ دو) ﴿۳۲﴾

**32.** She said: "O chiefs! Advise me in (this) case of mine. I decide no case till you are present with me (and give me your opinions)."

* (V.27:26) Prostration (see the List of Prostration Places at the end).

قَالُوْا نَحْنُ اُولُوْا قُوَّةٍ وَّاُولُوْا بَاْسٍ شَدِيْدٍ ۙ وَّالْاَمْرُ اِلَيْكِ فَانْظُرِيْ مَاذَا تَاْمُرِيْنَ ﴿33﴾

انھوں نے کہا: ہم قوت والے اور سخت جنگجو ہیں، اور (فیصلے کا) تمام اختیار آپ کے پاس ہے، آپ خود دیکھ لیں کہ آپ کیا حکم دیتی ہیں ﴿33﴾

**33.** They said: "We have great strength, and great ability for war, but it is for you to command; so think over what you will command."

قَالَتْ اِنَّ الْمُلُوْكَ اِذَا دَخَلُوْا قَرْيَةً اَفْسَدُوْهَا وَجَعَلُوْٓا اَعِزَّةَ اَهْلِهَآ اَذِلَّةً ۚ وَكَذٰلِكَ يَفْعَلُوْنَ ﴿34﴾

اس نے کہا: بلاشبہ بادشاہ جب کسی بستی میں داخل ہوتے ہیں تو اسے خراب کرتے اور اس کے باعزت لوگوں کو ذلیل کرتے ہیں، اور یہ بھی اسی طرح کریں گے ﴿34﴾

**34.** She said: "Verily, kings, when they enter a town (country), they despoil it and make the most honourable amongst its people the lowest. And thus they do.

وَاِنِّيْ مُرْسِلَةٌ اِلَيْهِمْ بِهَدِيَّةٍ فَنٰظِرَةٌۢ بِمَ يَرْجِعُ الْمُرْسَلُوْنَ ﴿35﴾

اور بے شک میں ان کی طرف کوئی ہدیہ بھیجتی ہوں، پھر دیکھتی ہوں قاصد کیا (جواب) لے کر لوٹتے ہیں؟ ﴿35﴾

**35.** "But verily, I am going to send him a present, and see with what (answer) the messengers return."

فَلَمَّا جَآءَ سُلَيْمٰنَ قَالَ اَتُمِدُّوْنَنِ بِمَالٍ ۫ فَمَآ اٰتٰىنِۦَ اللّٰهُ خَيْرٌ مِّمَّآ اٰتٰىكُمْ ۚ بَلْ اَنْتُمْ بِهَدِيَّتِكُمْ تَفْرَحُوْنَ ﴿36﴾

چنانچہ جب قاصد سلیمان کے پاس پہنچا، تو سلیمان نے کہا: کیا تم مال کے ساتھ میری مدد کرنا چاہتے ہو، مجھے اللہ نے جو دیا ہے وہ اس سے بہت بہتر ہے جو اس نے تمھیں دیا ہے، بلکہ تم خود ہی اپنے ہدیے کے ساتھ خوش رہو ﴿36﴾

**36.** So, when (the messengers with the present) came to Sulaimān (Solomon), he said: "Will you help me in wealth? What Allāh has given me is better than that which He has given you! Nay, you rejoice in your gift!"

اِرْجِعْ اِلَيْهِمْ فَلَنَاْتِيَنَّهُمْ بِجُنُوْدٍ لَّا قِبَلَ لَهُمْ بِهَا وَلَنُخْرِجَنَّهُمْ مِّنْهَآ اَذِلَّةً وَّهُمْ صٰغِرُوْنَ ﴿37﴾

تو ان کی طرف لوٹ جا، اب ہم ضرور ان پر ایسے لشکروں سے چڑھائی کریں گے کہ ان (تمھارے لوگوں) میں ان کے خلاف لڑنے کی طاقت نہ ہوگی، اور ہم ضرور انھیں ذلیل کر کے وہاں سے نکال دیں گے، اور وہ خوار ہوں گے ﴿37﴾

**37.** [Then Sulaimān (Solomon) said to the chief of her messengers who brought the present]: "Go back to them. We verily, shall come to them with hosts that they cannot resist, and we shall drive them out from there in disgrace, and they will be abased."

قَالَ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَؤُا اَيُّكُمْ يَاْتِيْنِيْ بِعَرْشِهَا قَبْلَ اَنْ يَّاْتُوْنِيْ مُسْلِمِيْنَ ﴿38﴾

اس (سلیمان) نے کہا: اے سردارو! تم میں سے کون ہے جو ان کے میرے پاس مطیع ہو کر آنے سے پہلے اس (بلقیس) کا تخت میرے پاس لے آئے؟ ﴿38﴾

**38.** He said: "O chiefs! Which of you can bring me her throne before they come to me surrendering themselves in obedience?"

قَالَ عِفْرِيْتٌ مِّنَ الْجِنِّ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ تَقُوْمَ مِنْ مَّقَامِكَ ۚ وَاِنِّيْ عَلَيْهِ لَقَوِيٌّ اَمِيْنٌ ﴿39﴾

جنوں میں سے ایک دیو (طاقت ور جن) نے کہا: وہ میں آپ کو لا دیتا ہوں، اس سے پہلے کہ آپ اپنی جگہ سے اٹھیں، اور بلاشبہ میں اس کی طاقت رکھتا ہوں، امانت دار بھی ہوں ﴿39﴾

**39.** An *'Ifrīt* (strong one) from the jinn said: "I will bring it to you before you rise from your place (council). And verily, I am indeed strong and trustworthy for such work."

قَالَ الَّذِيْ عِنْدَهٗ عِلْمٌ مِّنَ الْكِتٰبِ اَنَا اٰتِيْكَ بِهٖ قَبْلَ اَنْ يَّرْتَدَّ اِلَيْكَ طَرْفُكَ ؕ فَلَمَّا رَاٰهُ مُسْتَقِرًّا عِنْدَهٗ قَالَ هٰذَا مِنْ

اس نے کہا جس کے پاس کتاب کا علم تھا کہ آپ کی پلک جھپکنے سے بھی پہلے وہ تخت میں آپ کو لا دیتا ہوں، پھر جب سلیمان نے وہ تخت اپنے پاس رکھا ہوا دیکھا تو کہا: یہ میرے رب کا فضل ہے، تاکہ وہ

**40.** One with whom was knowledge of the Scripture said: "I will bring it to you within the twinkling of an eye!" Then when he [Sulaimān (Solomon)] saw it

placed before him, he said: "This is by the Grace of my Lord — to test me whether I am grateful or ungrateful! And whoever is grateful, truly, his gratitude is for (the good of) his ownself; and whoever is ungrateful, (he is ungrateful only for the loss of his ownself). Certainly my Lord is Rich (Free of all needs), Bountiful."

مجھے آزمائے کہ کیا میں شکر کرتا ہوں یا ناشکری، اور جو کوئی شکر کرے تو بس وہ اپنے ہی لیے شکر کرتا ہے، اور جو کوئی ناشکری کرے تو بلاشبہ میرا رب بڑا بے پروا، نہایت فیاض ہے ﴿٤٠﴾

فَضْلِ رَبِّي لِيَبْلُوَنِي ءَأَشْكُرُ أَمْ أَكْفُرُ وَمَنْ شَكَرَ فَإِنَّمَا يَشْكُرُ لِنَفْسِهِ وَمَنْ كَفَرَ فَإِنَّ رَبِّي غَنِيٌّ كَرِيمٌ ﴿٤٠﴾

41. He said: "Disguise her throne for her that we may see whether she will be guided (to recognise her throne), or she will be one of those not guided."

سلیمان نے کہا: تم اس کے لیے اس کے تخت کی شکل بدل دو، ہم دیکھتے ہیں آیا وہ راہ پاتی ہے یا وہ ان لوگوں میں سے ہے جو راہ نہیں پاتے ﴿٤١﴾

قَالَ نَكِّرُوا لَهَا عَرْشَهَا نَنْظُرْ أَتَهْتَدِي أَمْ تَكُونُ مِنَ الَّذِينَ لَا يَهْتَدُونَ ﴿٤١﴾

42. So when she came, it was said (to her): "Is your throne like this?" She said: "(It is) as though it were the very same." And [Sulaimān (Solomon) said]: "Knowledge was bestowed on us before her, and we were submitted to Allāh (in Islām as Muslims before her)."

پھر جب وہ آئی تو کہا گیا: کیا تیرا تخت ایسا ہی ہے؟ وہ بولی: گویا کہ یہ وہی ہے، اور ہمیں اس سے پہلے ہی علم ہو چکا تھا اور ہم تابعدار بن گئے تھے ﴿٤٢﴾

فَلَمَّا جَاءَتْ قِيلَ أَهَكَذَا عَرْشُكِ قَالَتْ كَأَنَّهُ هُوَ وَأُوتِينَا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهَا وَكُنَّا مُسْلِمِينَ ﴿٤٢﴾

43. And that which she used to worship besides Allāh has prevented her (from Islām), for she was of a disbelieving people.

اور اسے (عبادت الٰہی سے) اس چیز نے روک رکھا تھا جس کی وہ اللہ کے سوا عبادت کرتی تھی، کیونکہ وہ کافر قوم میں سے تھی ﴿٤٣﴾

وَصَدَّهَا مَا كَانَتْ تَعْبُدُ مِنْ دُونِ اللَّهِ إِنَّهَا كَانَتْ مِنْ قَوْمٍ كَافِرِينَ ﴿٤٣﴾

44. It was said to her: "Enter *As-Sarh*" (a glass surface with water underneath it or a palace): but when she saw it, she thought it was a pool, and she (tucked up her clothes) uncovering her legs. Sulaimān (Solomon) said: "Verily, it is a *Sarh* (a glass surface with water underneath it or a palace)." She said: "My Lord! Verily, I have wronged myself, and I submit [in Islām, together with Sulaimān (Solomon)] to Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)."

اس سے کہا گیا: تو محل میں داخل ہو جا، پھر جب اس نے اس کو دیکھا تو اسے گہرا پانی سمجھا، اور اپنی دونوں پنڈلیوں سے (کپڑا) اٹھا لیا، سلیمان نے کہا: بلاشبہ یہ تو شیشوں سے جڑا صاف محل ہے، اس نے کہا: اے میرے رب! بے شک (اب تک سورج کی عبادت کر کے) میں نے اپنے نفس پر ظلم کیا، اور (اب) میں سلیمان کے ساتھ اللہ رب العالمین کی فرماں بردار ہو گئی ہوں ﴿٤٤﴾

قِيلَ لَهَا ادْخُلِي الصَّرْحَ فَلَمَّا رَأَتْهُ حَسِبَتْهُ لُجَّةً وَكَشَفَتْ عَنْ سَاقَيْهَا قَالَ إِنَّهُ صَرْحٌ مُمَرَّدٌ مِنْ قَوَارِيرَ قَالَتْ رَبِّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي وَأَسْلَمْتُ مَعَ سُلَيْمَانَ لِلَّهِ رَبِّ الْعَالَمِينَ ﴿٤٤﴾

ع 3 13 18

45. And indeed We sent to Thamūd their brother Sālih (Saleh), saying: "Worship Allāh

اور بلاشبہ ہم نے ثمود کی طرف ان کے بھائی صالح کو بھیجا کہ اللہ کی عبادت کرو، تو اسی وقت وہ لوگ دو

وَلَقَدْ أَرْسَلْنَا إِلَىٰ ثَمُودَ أَخَاهُمْ صَالِحًا أَنِ اعْبُدُوا اللَّهَ فَإِذَا هُمْ

فَرِيقَانِ يَخْتَصِمُونَ ﴿٤٥﴾

فریق (مومن اور کافر) ہوکر جھگڑنے لگے ﴿٤٥﴾

(Alone and none else). Then look! They became two parties (believers and disbelievers) quarrelling with each other."

قَالَ يَٰقَوْمِ لِمَ تَسْتَعْجِلُونَ بِالسَّيِّئَةِ قَبْلَ الْحَسَنَةِ ۖ لَوْلَا تَسْتَغْفِرُونَ اللَّهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿٤٦﴾

صالح نے کہا: اے میری قوم! تم بھلائی (رحمت) سے پہلے برائی (عذاب) کیوں جلدی طلب کرتے ہو؟ تم اللہ سے مغفرت کیوں نہیں طلب کرتے تاکہ تم پر رحم کیا جائے؟ ﴿٤٦﴾

**46.** He said: "O my people! Why do you seek to hasten the evil (torment) before the good (Allāh's Mercy)? Why seek you not the forgiveness of Allāh, that you may receive mercy?"

قَالُوا اطَّيَّرْنَا بِكَ وَبِمَنْ مَعَكَ ۚ قَالَ طَائِرُكُمْ عِنْدَ اللَّهِ ۖ بَلْ أَنْتُمْ قَوْمٌ تُفْتَنُونَ ﴿٤٧﴾

انھوں نے کہا: ہم تمھیں اور تمھارے ساتھیوں کو منحوس سمجھتے ہیں، صالح نے کہا: تمھاری نحوست و مصیبت تو اللہ کے پاس (اس کے اختیار میں) ہے بلکہ تم لوگ تو آزمائے جارہے ہو ﴿٤٧﴾

**47.** They said: "We augur ill omen from you and those with you." He said: "Your ill omen is with Allāh; nay, but you are a people that are being tested."

وَكَانَ فِي الْمَدِينَةِ تِسْعَةُ رَهْطٍ يُفْسِدُونَ فِي الْأَرْضِ وَلَا يُصْلِحُونَ ﴿٤٨﴾

اور اس شہر میں نو سرغنے تھے، وہ زمین میں فساد پھیلاتے رہتے تھے اور اصلاح نہیں کرتے تھے ﴿٤٨﴾

**48.** And there were in the city nine men (from the sons of their chiefs), who made mischief in the land, and would not reform.

قَالُوا تَقَاسَمُوا بِاللَّهِ لَنُبَيِّتَنَّهُ وَأَهْلَهُ ثُمَّ لَنَقُولَنَّ لِوَلِيِّهِ مَا شَهِدْنَا مَهْلِكَ أَهْلِهِ وَإِنَّا لَصَادِقُونَ ﴿٤٩﴾

انھوں نے کہا: تم آپس میں اللہ کی قسم کھاؤ کہ ہم ضرور صالح اور اس کے اہل خانہ پر شب خون ماریں گے، پھر ہم اس کے وارث سے کہیں گے کہ ہم اس کے گھر والوں کی ہلاکت کے وقت موجود نہ تھے، اور بلاشبہ ہم سچے ہیں ﴿٤٩﴾

**49.** They said: "Swear one to another by Allāh that we shall make a secret night attack on him and his household, and thereafter we will surely say to his near relatives: 'We witnessed not the destruction of his household, and verily, we are telling the truth.'"

وَمَكَرُوا مَكْرًا وَمَكَرْنَا مَكْرًا وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ﴿٥٠﴾

اور انھوں نے ایک چال چلی، اور ہم نے بھی تدبیر کی، اور وہ شعور بھی نہ رکھتے تھے ﴿٥٠﴾

**50.** So, they plotted a plot, and We planned a plan, while they perceived not.

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ مَكْرِهِمْ أَنَّا دَمَّرْنَاهُمْ وَقَوْمَهُمْ أَجْمَعِينَ ﴿٥١﴾

پھر آپ دیکھیں! ان کی چال کا انجام کیا ہوا، بلاشبہ ہم نے ان (نو سرغنوں) کو اور ان کی سب قوم کو تباہ و برباد کردیا ﴿٥١﴾

**51.** Then see how was the end of their plot! Verily, We destroyed them and their nation all together.

فَتِلْكَ بُيُوتُهُمْ خَاوِيَةً بِمَا ظَلَمُوا ۗ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَةً لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ﴿٥٢﴾

چنانچہ یہ ہیں ان کے گھر خالی (اجڑے اور ویران) پڑے ہوئے، اس لیے کہ انھوں نے ظلم کیا، بلاشبہ اس میں نشان (عبرت) ہے ان لوگوں کے لیے جو جانتے ہیں ﴿٥٢﴾

**52.** These are their houses in utter ruin, for they did wrong. Verily, in this is indeed an *Ayāh* (a lesson or a sign) for a people who know.

وَأَنْجَيْنَا الَّذِينَ آمَنُوا وَكَانُوا يَتَّقُونَ ﴿٥٣﴾

اور ہم نے انھیں نجات دی جو ایمان لائے اور وہ (اللہ سے) ڈرتے تھے ﴿٥٣﴾

**53.** And We saved those who believed, and used to fear Allāh, and keep their duty to Him.

وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ أَتَأْتُونَ الْفَاحِشَةَ

اور (یاد کریں) لوط کو جب اس نے اپنی قوم سے کہا:

**54.** And (remember) Lūt (Lot)!

وَاَنْتُمْ تُبْصِرُوْنَ ﴿54﴾

کیا تم بے حیائی (بدکاری) کرتے ہو جبکہ تم دیکھتے ہو (کہ یہ بے حیائی ہے)﴿54﴾

When he said to his people.[1] Do you commit *Al-Fāhishah* (evil, great sin, every kind of unlawful sexual intercourse, sodomy) while you see (one another doing evil without any screen)?"

اَئِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ شَهْوَةً مِّنْ دُوْنِ النِّسَآءِ ؕ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ تَجْهَلُوْنَ ﴿55﴾

کیا تم شہوت رانی کے لیے (اپنی) عورتوں کو چھوڑ کر مردوں کے پاس آتے ہو؟ بلکہ تم تو نادان لوگ ہو﴿55﴾

**55.** "Do you practise your lusts on men instead of women? Nay, but you are a people who behave senselessly."

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهٖۤ اِلَّاۤ اَنْ قَالُوْۤا اَخْرِجُوْۤا اٰلَ لُوْطٍ مِّنْ قَرْيَتِكُمْ ۚ اِنَّهُمْ اُنَاسٌ يَّتَطَهَّرُوْنَ ﴿56﴾

پھر اس کی قوم کا اس کے سوا کوئی جواب نہ تھا کہ انھوں نے کہا: آل لوط کو اپنی بستی سے نکال دو، کیونکہ یہ لوگ تو بڑے پاک صاف بنتے ہیں﴿56﴾

**56.** There was no other answer given by his people except that they said: "Drive out the family of Lūt (Lot) from your city. Verily, these are men who want to be clean and pure!"

فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَهْلَهٗۤ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۫ قَدَّرْنٰهَا مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿57﴾

پھر ہم نے اسے اور اس کے اہل خانہ کو نجات دی، سوائے اس کی بیوی کے، ہم نے فیصلہ کر دیا تھا کہ وہ پیچھے رہنے والوں میں سے ہوگی﴿57﴾

**57.** So, We saved him and his family, except his wife. We destined her to be of those who remained behind.

وَاَمْطَرْنَا عَلَيْهِمْ مَّطَرًا ۚ فَسَآءَ مَطَرُ الْمُنْذَرِيْنَ ﴿58﴾ ع 4/14 19

اور ہم نے ان پر (پتھروں کی) سخت بارش برسائی، تو ڈرائے گئے لوگوں پر (پتھروں کی) بدترین بارش برسائی گئی تھی﴿58﴾

**58.** And We rained down on them a rain (of stones). So, evil was the rain of those who were warned.

قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ وَسَلٰمٌ عَلٰى عِبَادِهِ الَّذِيْنَ اصْطَفٰى ؕ آٰللّٰهُ خَيْرٌ اَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿59﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: تمام حمد اللہ ہی کے لیے ہے، اور اس کے ان بندوں پر سلام ہے جنھیں اس نے چن لیا، کیا اللہ بہتر ہے یا وہ جنھیں لوگ شریک ٹھہراتے ہیں؟[①]﴿59﴾

**59.** Say (O Muhammad ﷺ): "All praise and thanks are Allāh's, and peace be on His slaves whom He has chosen (for His Message)! Is Allāh better, or (all) that they ascribe as partners (to Him)?" (Of course, Allāh is Better).[2]

---

[1] (V.27:54) i.e. the town of Sodom in Palestine - the place where the Dead Sea is now. [See the Book of History by Ibn Kathir 'The stories of the Prophets' (كتاب التاريخ لابن كثير).]

[2] (V.27:59)

A) Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Whoever possesses the following three (qualities) will have the sweetness (delight) of Faith:

1) The one to whom Allāh عز وجل and His Messenger (Muhammad ﷺ) become dearer than anything else.

2) Who loves a person and he loves him only for Allāh's sake.

3) Who hates to revert to *Kufr* (disbelief) as he hates to be thrown into the fire." [*Sahih Al-Bukhari*, 1/16 (O.P.15)]

B) Narrated Abū Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ was asked, "What is the best deed?" He replied, "To believe in Allāh (عز وجل) and His Messenger (Muhammad ﷺ)." The questioner then asked, "What is the next (in goodness)?" He replied, "To participate in *Jihād* (holy fighting) in Allāh's Cause." The questioner again asked, "What is the next (in goodness)?" He replied, "To perform *Hajj* (pilgrimage to Makkah) *Mabrūr* (which is accepted by Allāh and is performed with the intention of seeking Allāh's Pleasures only and not to show-off and without committing any sin, and in accordance with the legal ways of the Prophet ﷺ)." [*Sahih Al-Bukhari*, 1/26 (O.P.25)]

① اس میں شرک سے ڈرایا جا رہا ہے کیونکہ شرک ایک تو اللہ کی محبت کے منافی ہے جب کہ ایک مومن کے دل میں اللہ اور اس کے رسول کی محبت سب سے زیادہ ہونی چاہیے۔ دوسرا شرک ناقابل معافی ہے۔ اگر ایک شخص شرک کرتے کرتے فوت ہو گیا تو وہ ہمیشہ کے لیے جہنمی ہوگا۔ [أَعَاذَنَا اللّٰهُ مِنْهَا]

أَمَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ وَأَنْزَلَ لَكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ فَأَنْۢبَتْنَا بِهٖ حَدَآئِقَ ذَاتَ بَهْجَةٍ ۚ مَّا كَانَ لَكُمْ أَنْ تُنْۢبِتُوْا شَجَرَهَا ۗ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ۗ بَلْ هُمْ قَوْمٌ يَّعْدِلُوْنَ ﴿60﴾

(کیا یہ معبودانِ باطلہ بہتر ہیں) یا وہ (اللہ) جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اور تمھارے لیے آسمان سے پانی اتارا؟ پھر ہم نے اس سے ایسے پررونق باغ اگائے جن کے درخت اگانے کی تمھیں قدرت نہ تھی، کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ بلکہ (یہ) وہ لوگ ہیں جو (غیر اللہ کو اللہ کے) برابر ٹھہراتے ہیں ﴿60﴾

**60.** Is not He (better than your gods) Who created the heavens and the earth, and sends down for you water (rain) from the sky, whereby We cause to grow wonderful gardens full of beauty and delight? It is not in your ability to cause the growth of their trees. Is there any *ilāh* (god) with Allāh? Nay, but they are a people who ascribe equals (to Him)!

أَمَّنْ جَعَلَ الْأَرْضَ قَرَارًا وَّجَعَلَ خِلٰلَهَآ أَنْهٰرًا وَّجَعَلَ لَهَا رَوَاسِيَ وَجَعَلَ بَيْنَ الْبَحْرَيْنِ حَاجِزًا ۗ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ۗ بَلْ أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿61﴾

(کیا یہ بت بہتر ہیں) یا وہ (اللہ) جس نے زمین ٹھہرنے کے لائق بنائی، اور اس کے درمیان نہریں بنائیں اور اس کے لیے اس نے پہاڑ بنائے، اور دو سمندروں کے درمیان آڑ رکھی؟ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) الہ ہے؟ (نہیں!) بلکہ ان کے اکثر علم نہیں رکھتے ﴿61﴾

**61.** Is not He (better than your gods) Who has made the earth as a fixed abode, and has placed rivers in its midst, and has placed firm mountains therein, and has set a barrier between the two seas (of salt and sweet water)? Is there any *ilāh* (god) with Allāh? Nay, but most of them know not!

أَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ إِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْأَرْضِ ۗ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ۗ قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿62﴾

(کیا یہ بت بہتر ہیں) یا وہ (اللہ) جو مجبور ولاچار کی دعا قبول کرتا ہے جب وہ اسے پکارتا ہے، اور وہ اس کی تکلیف دور کر دیتا ہے، اور وہ تمھیں زمین میں جانشین بناتا ہے؟ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ تم کم ہی نصیحت حاصل کرتے ہو ﴿62﴾

**62.** Is not He (better than your gods) Who responds to the distressed one, when he calls on Him, and Who removes the evil, and makes you inheritors of the earth, generations after generations? Is there any *ilāh* (god) with Allāh? Little is that you remember!

أَمَّنْ يَّهْدِيْكُمْ فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ وَمَنْ يُّرْسِلُ الرِّيٰحَ بُشْرًاۢ بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ۗ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ۗ تَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿63﴾

(کیا یہ بت بہتر ہیں) یا وہ (اللہ) جو تمھیں خشکی اور تری کے اندھیروں میں راہ دکھاتا ہے اور جو اپنی رحمت (بارش) سے پہلے بشارت والی ہوائیں بھیجتا ہے؟ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) معبود ہے؟ اللہ ان سے بلند وبالا ہے جنھیں وہ شریک ٹھہراتے ہیں ﴿63﴾

**63.** Is not He (better than your gods) Who guides you in the darkness of the land and the sea, and Who sends the winds as heralds of glad tidings, going before His Mercy (rain)? Is there any *ilāh* (god) with Allāh? High Exalted is Allāh above all that they associate as partners (to Him)!

أَمَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيْدُهٗ وَمَنْ يَّرْزُقُكُمْ مِّنَ السَّمَآءِ وَالْأَرْضِ ۗ ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ۗ قُلْ هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ إِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿64﴾

(کیا یہ بت بہتر ہیں) یا وہ (اللہ) جو مخلوق کو پہلی بار پیدا کرتا ہے، پھر اسے لوٹائے گا، اور وہ جو تمھیں آسمان اور زمین سے رزق دیتا ہے؟ کیا اللہ کے ساتھ کوئی (اور) الہ ہے؟ کہہ دیجیے: اگر تم سچے ہو تو اپنی کوئی دلیل لے آؤ ﴿64﴾

**64.** Is not He (better than your so-called gods) Who originates creation, and shall thereafter repeat it, and Who provides for you from heaven and earth? Is there any *ilāh* (god) with Allāh? Say: "Bring forth your proofs, if you are truthful."

قُلْ لَّا يَعْلَمُ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ الْغَيْبَ اِلَّا اللّٰهُ ۭ وَمَا يَشْعُرُوْنَ اَيَّانَ يُبْعَثُوْنَ ﴿65﴾

کہہ دیجیے: آسمانوں اور زمین میں اللہ کے سوا کوئی بھی غیب (کی بات) نہیں جانتا، اور وہ (خود ساختہ معبود) تو یہ بھی نہیں جانتے کہ وہ (قبروں سے) کب اٹھائے جائیں گے ﴿65﴾

**65.** Say: "None in the heavens and the earth knows the *Ghaib* (Unseen) except Allāh, nor can they perceive when they shall be resurrected."

بَلِ ادّٰرَكَ عِلْمُهُمْ فِي الْاٰخِرَةِ ۣ بَلْ هُمْ فِيْ شَكٍّ مِّنْهَا ۣ بَلْ هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ ﴿66﴾ ع 5/8 1

بلکہ آخرت کے بارے میں ان کا علم ختم ہو چکا، بلکہ وہ آخرت کے متعلق شک میں ہیں، بلکہ وہ اس سے اندھے ہیں ﴿66﴾

**66.** Nay, they have no knowledge of the Hereafter. Nay, they are in doubt about it. Nay, they are in complete blindness about it.

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا وَّاٰبَاۗؤُنَآ اَىِٕنَّا لَمُخْرَجُوْنَ ﴿67﴾

اور کافروں نے کہا: کیا جب ہم اور ہمارے آباؤ اجداد مٹی ہو جائیں گے تو کیا ہمیں (پھر قبروں سے) نکالا جائے گا؟ ﴿67﴾

**67.** And those who disbelieve say: "When we have become dust — we and our fathers — shall we really be brought forth (again)?

لَقَدْ وُعِدْنَا هٰذَا نَحْنُ وَاٰبَاۗؤُنَا مِنْ قَبْلُ ۙ اِنْ هٰذَآ اِلَّآ اَسَاطِيْرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿68﴾

بلاشبہ ہمیں اور اس سے پہلے ہمارے آباؤ اجداد کو بھی یہ وعدے دیے جاتے رہے ہیں، لیکن یہ تو محض پہلے لوگوں کے افسانے ہیں ﴿68﴾

**68.** "Indeed we were promised this — we and our forefathers before (us), verily, this is nothing but tales of ancients."

قُلْ سِيْرُوْا فِي الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِيْنَ ﴿69﴾

کہہ دیجیے: تم زمین میں چلو پھرو، پھر دیکھو مجرموں کا انجام کیسا ہوا؟ ﴿69﴾

**69.** Say to them (O Muhammad ﷺ): "Travel in the land and see how has been the end of the *Mujrimūn* (criminals, those who denied Allāh's Messengers and disobeyed Allāh)."

وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُنْ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ﴿70﴾

اور (اے نبی!) آپ ان پر غم نہ کریں اور نہ ہی جو وہ مکر و فریب کر رہے ہیں (اس پر) تنگ دل ہوں ﴿70﴾

**70.** And grieve you not over them, nor be straitened (in distress) because of what they plot.

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿71﴾

اور وہ کہتے ہیں: اگر تم سچے ہو تو یہ (عذاب کا) وعدہ کب پورا ہوگا؟ ﴿71﴾

**71.** And they (the disbelievers in the Oneness of Allāh) say: "When (will) this promise (be fulfilled), if you are truthful?"

قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ رَدِفَ لَكُمْ بَعْضُ الَّذِيْ تَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿72﴾

آپ کہہ دیجیے: جو عذاب تم جلدی طلب کرتے، ہو سکتا ہے (اس میں سے) کچھ تمھارے قریب آ لگا ہو ﴿72﴾

**72.** Say: "Perhaps that which you wish to hasten on, may be close behind you.

وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَي النَّاسِ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿73﴾

اور بے شک آپ کا رب لوگوں پر بہت فضل (فرمانے) والا ہے، لیکن ان کے اکثر شکر نہیں کرتے ﴿73﴾

**73.** "Verily, your Lord is full of grace for mankind, but most of them do not give thanks."

وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿74﴾

اور بلاشبہ آپ کا رب (وہ باتیں) جانتا ہے جو ان کے سینے چھپاتے ہیں اور جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں ﴿74﴾

**74.** And verily, your Lord knows what their breasts conceal and what they reveal.

وَمَا مِنْ غَاۗىِٕبَةٍ فِي السَّمَاۗءِ وَالْاَرْضِ اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿75﴾

اور آسمان و زمین میں غائب کوئی چیز ایسی نہیں جو کھلی کتاب (لوح محفوظ) میں (لکھی ہوئی) نہ ہو ﴿75﴾

**75.** And there is nothing hidden in the heaven and the earth but it is in a Clear Book (i.e. *Al-Lauh Al-Mahfūz*).

**76.** Verily, this Qur'ān narrates to the Children of Israel most of that in which they differ.

بے شک یہ قرآن بنی اسرائیل پر اکثر وہ باتیں بیان کرتا ہے جن میں وہ اختلاف کرتے ہیں ﴿٧٦﴾

إِنَّ هَٰذَا الْقُرْآنَ يَقُصُّ عَلَىٰ بَنِي إِسْرَاءِيلَ أَكْثَرَ الَّذِي هُمْ فِيهِ يَخْتَلِفُونَ ﴿٧٦﴾

**77.** And truly, it (this Qur'ān) is a guide and a mercy for the believers.

اور بلاشبہ یہ (قرآن) مومنوں کے لیے ہدایت اور رحمت ہے ﴿٧٧﴾

وَإِنَّهُ لَهُدًى وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ ﴿٧٧﴾

**78.** Verily, your Lord will decide between them (various sects) by His Judgement. And He is the All-Mighty, the All-Knowing.

بے شک آپ کا رب ان کے درمیان اپنے حکم سے فیصلہ کرے گا، اور وہ نہایت غالب ہے، بہت علم والا ہے ﴿٧٨﴾

إِنَّ رَبَّكَ يَقْضِي بَيْنَهُم بِحُكْمِهِ ۚ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْعَلِيمُ ﴿٧٨﴾

**79.** So, put your trust in Allāh; surely, you (O Muhammad ﷺ) are on manifest truth.

لہٰذا (اے نبی!) آپ اللہ پر توکل کریں، بلاشبہ آپ واضح حق پر ہیں ﴿٧٩﴾

فَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ ۖ إِنَّكَ عَلَى الْحَقِّ الْمُبِينِ ﴿٧٩﴾

**80.** Verily, you cannot make the dead to hear nor can you make the deaf to hear the call (i.e. benefit them and similarly the disbelievers), when they flee, turning their backs.

آپ مُردوں کو نہیں سنا سکتے، اور نہ آپ بہروں کو (اپنی) پکار سنا سکتے ہیں، جبکہ وہ پیٹھ کے بل پھر جائیں ﴿٨٠﴾

إِنَّكَ لَا تُسْمِعُ الْمَوْتَىٰ وَلَا تُسْمِعُ الصُّمَّ الدُّعَاءَ إِذَا وَلَّوْا مُدْبِرِينَ ﴿٨٠﴾

**81.** Nor can you lead the blind out of their error. You can only make to hear those who believe in Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), and who have submitted (themselves to Allāh in Islām as Muslims).

اور نہ آپ اندھوں کو ان کی گمراہی سے راہِ ہدایت پر لا سکتے ہیں، آپ تو بس انھیں ہی سنا سکتے ہیں جو ہماری آیات پر ایمان لاتے ہیں، تو وہی فرماں بردار ہیں ﴿٨١﴾

وَمَا أَنتَ بِهَادِي الْعُمْيِ عَن ضَلَالَتِهِمْ ۖ إِن تُسْمِعُ إِلَّا مَن يُؤْمِنُ بِآيَاتِنَا فَهُم مُّسْلِمُونَ ﴿٨١﴾

**82.** And when the Word (of torment) is fulfilled against them, We shall bring out from the earth a beast[1] for them, to speak to them because mankind believed not with certainty in Our *Ayāt* (Verses of the Qur'ān and Prophet Muhammad ﷺ).

اور جب ان پر (قربِ قیامت کے وعدے کی) بات پوری ہو جائے گی تو ہم ان کے لیے زمین سے ایک جانور نکالیں گے، وہ ان سے کلام کرے گا کہ بے شک یہ لوگ ہماری آیات پر یقین نہیں رکھتے تھے① ﴿٨٢﴾

وَإِذَا وَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ أَخْرَجْنَا لَهُمْ دَابَّةً مِّنَ الْأَرْضِ تُكَلِّمُهُمْ أَنَّ النَّاسَ كَانُوا بِآيَاتِنَا لَا يُوقِنُونَ ﴿٨٢﴾

**83.** And (remember) the Day when We shall gather out of every nation a troop of those who denied Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), and (then) they (all) shall be driven (to the place of reckoning),

اور جس دن ہم ہر امت میں سے ایک گروہ اکٹھا کریں گے، جو ہماری آیات کو جھٹلاتے تھے، پھر ان کی درجہ بندی کی جائے گی ﴿٨٣﴾

وَيَوْمَ نَحْشُرُ مِن كُلِّ أُمَّةٍ فَوْجًا مِّمَّن يُكَذِّبُ بِآيَاتِنَا فَهُمْ يُوزَعُونَ ﴿٨٣﴾

---

[1] (V.27:82) See the footnote of (V.6:158).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ انعام 6/158)

حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْ قَالَ اَكَذَّبْتُمْ بِاٰيٰتِيْ وَلَمْ تُحِيْطُوْا بِهَا عِلْمًا اَمَّاذَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿84﴾

حتی کہ جب وہ سب (میدان محشر میں) آ پہنچیں گے تو اللہ فرمائے گا: کیا تم نے میری آیات کو جھٹلایا تھا، جبکہ تم نے علم سے ان کا احاطہ نہ کیا تھا، یا تم کیا کرتے رہے تھے؟﴿84﴾

**84.** Till, when they come (before their Lord at the place of reckoning), He will say: "Did you deny My *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) whereas you comprehended them not by knowledge (of their truth or falsehood), or what (else) was it that you used to do?"

وَوَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ بِمَا ظَلَمُوْا فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿85﴾

اور ان کے ظلم کی وجہ سے ان پر (وعدۂ عذاب کی) بات پوری ہو جائے گی، تو وہ (کچھ بھی) نہیں بول سکیں گے ﴿85﴾

**85.** And the Word (of torment) will be fulfilled against them, because they have done wrong, and they will be unable to speak (in order to defend themselves).

اَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا الَّيْلَ لِيَسْكُنُوْا فِيْهِ وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿86﴾

کیا انھوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے رات بنائی، تاکہ وہ اس میں آرام وسکون کریں اور دن کو روشن (بنایا۔) بلاشبہ اس میں ان لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں جو ایمان لاتے ہیں ﴿86﴾

**86.** See they not that We have made the night for them to rest therein, and the day sight-giving? Verily, in this are *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) for the people who believe.

وَيَوْمَ يُنْفَخُ فِي الصُّوْرِ فَفَزِعَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَمَنْ فِي الْاَرْضِ اِلَّا مَنْ شَآءَ اللّٰهُ ۭ وَكُلٌّ اَتَوْهُ دٰخِرِيْنَ ﴿87﴾

اور جس دن صور میں پھونکا جائے گا تو جو کوئی آسمانوں میں ہے اور جو کوئی زمین میں ہے (سب) گھبرا جائیں گے، سوائے اس کے جسے اللہ چاہے، اور (یہ) سب عاجز ہو کر اللہ کے حضور جائیں گے ﴿87﴾

**87.** And (remember) the Day on which the Trumpet will be blown — and all who are in the heavens and all who are on the earth, will be terrified except him whom Allāh will (exempt). And all shall come to Him, humbled.

وَتَرَى الْجِبَالَ تَحْسَبُهَا جَامِدَةً وَّهِيَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ۭ صُنْعَ اللّٰهِ الَّذِيْٓ اَتْقَنَ كُلَّ شَيْءٍ ۭ اِنَّهٗ خَبِيْرٌۢ بِمَا تَفْعَلُوْنَ ﴿88﴾

اور آپ پہاڑوں کو دیکھیں گے تو ان کو جامد (اپنی جگہ جمے ہوئے) سمجھیں گے، جبکہ وہ بادلوں کے چلنے کی طرح چل رہے ہوں گے، یہ اللہ کی کاریگری ہے جس نے ہر چیز کو پختہ اور مضبوط بنایا، بے شک وہ باخبر ہے اس سے جو تم کرتے ہو ﴿88﴾

**88.** And you will see the mountains and think them solid, but they shall pass away as the passing away of the clouds. The Work of Allāh, Who perfected all things, verily, He is Well-Acquainted with what you do.

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ وَهُمْ مِّنْ فَزَعٍ يَّوْمَىِٕذٍ اٰمِنُوْنَ ﴿89﴾

جو شخص نیکی لائے گا، تو اس کے لیے اس سے زیادہ بہتر (بدلہ) ہوگا، اور وہ اس دن ہر گھبراہٹ سے بے خوف ہوں گے ﴿89﴾

**89.** Whoever brings a good deed (i.e. belief in the Oneness of Allāh along with every deed of righteousness), will have better than its worth; and they will be safe from the terror on that Day.

وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَكُبَّتْ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ ۭ هَلْ تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿90﴾

اور جو شخص برائی لائے گا تو ان کے منہ آگ میں اوندھے کر دیے جائیں گے (اور کہا جائے گا:) تم بس اسی کا بدلہ پاؤ گے جو تم عمل کرتے تھے ﴿90﴾

**90.** And whoever brings an evil deed (i.e. *Shirk* — polytheism, disbelief in the Oneness of Allāh and every evil sinful deed), they will be cast down (prone) on their faces in the Fire. (And it

will be said to them) "Are you being recompensed anything except what you used to do?"

إِنَّمَآ أُمِرْتُ أَنْ أَعْبُدَ رَبَّ هَٰذِهِ ٱلْبَلْدَةِ ٱلَّذِى حَرَّمَهَا وَلَهُۥ كُلُّ شَىْءٍ ۖ وَأُمِرْتُ أَنْ أَكُونَ مِنَ ٱلْمُسْلِمِينَ ﴿٩١﴾

(آپ کہہ دیجیے:) بس مجھے تو حکم ہوا ہے کہ میں اس شہر (مکہ) کے رب کی عبادت کروں جس نے اسے حرمت بخشی ہے①، اور ہر شے اسی کے لیے ہے، اور مجھے حکم ہوا ہے کہ میں فرمانبرداروں میں سے ہو جاؤں ﴿٩١﴾

**91.** I (Muhammad ﷺ) have been commanded only to worship the Lord of this city (Makkah), Who has sanctified it and to Whom belongs everything. And I am commanded to be from among the Muslims (those who submit to Allāh in Islām).[1]

وَأَنْ أَتْلُوَا۟ ٱلْقُرْءَانَ ۖ فَمَنِ ٱهْتَدَىٰ فَإِنَّمَا يَهْتَدِى لِنَفْسِهِۦ ۖ وَمَن ضَلَّ فَقُلْ إِنَّمَآ أَنَا۠ مِنَ ٱلْمُنذِرِينَ ﴿٩٢﴾

اور یہ کہ میں قرآن پڑھوں، پھر جس نے ہدایت پائی تو بس وہ اپنی ہی ذات کے لیے ہدایت پاتا ہے، اور جو گمراہ ہوا تو آپ کہہ دیجیے: میں تو صرف ڈرانے والوں میں سے ہوں ﴿٩٢﴾

**92.** And that I should recite the Qur'ān, then whosoever receives guidance, receives it for the good of his ownself; and whosoever goes astray, say (to him): "I am only one of the warners."

وَقُلِ ٱلْحَمْدُ لِلَّهِ سَيُرِيكُمْ ءَايَٰتِهِۦ فَتَعْرِفُونَهَا ۚ وَمَا رَبُّكَ بِغَٰفِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ﴿٩٣﴾

اور کہہ دیجیے: تمام حمد اللہ ہی کے لیے ہے، وہ جلد ہی تمھیں اپنی نشانیاں دکھائے گا، پھر تم انھیں پہچان لو گے، اور جو کچھ تم عمل کرتے رہے ہو آپ کا رب اس سے غافل نہیں ﴿٩٣﴾

**93.** And say [(O Muhammad ﷺ) to these polytheists and pagans]: "All praise and thanks are Allāh's. He will show you His *Ayāt* (signs, in yourselves, and in the universe or punishments), and you shall recognise them. And your Lord is not unaware of what you do."

## Sūrat Al-Qasas (The Narration) 28

سورۂ قصص

آیاتها 88 (28) سُورَةُ الْقَصَصِ مَكِّيَّةٌ (49) رکوعاتها 9

بِسْمِ ٱللَّهِ ٱلرَّحْمَٰنِ ٱلرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

طسٓمٓ ﴿١﴾

طٰسٓمٓ ﴿١﴾

**1.** *Tā-Sīn-Mīm*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

تِلْكَ ءَايَٰتُ ٱلْكِتَٰبِ ٱلْمُبِينِ ﴿٢﴾

یہ واضح کتاب کی آیات ہیں ﴿٢﴾

**2.** These are the Verses of the manifest Book (that makes clear

[1] (V.27:91)
a) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: On the day of the conquest of Makkah, Allāh's Messenger ﷺ said: "Allāh has made this town a sanctuary. Its thorny bushes should not be cut, its game should not be chased, and its fallen things should not be picked up except by one who would announce them publicly." [*Sahih Al-Bukhari,* 2/1587 (O.P.657)]
b) See the footnote of (V.2:191).

① اس سے مراد "مکہ" شہر ہے۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فتح مکہ کے دن فرمایا: "اللہ نے اس شہر کو حرم (جائے امن) قرار دیا ہے اس کی کانٹے دار جھاڑیاں نہ کاٹی جائیں نہ وہاں کے شکاری جانور کا تعاقب کیا جائے اور کوئی اس کی (وہاں) گری پڑی اشیا نہ اٹھائے سوائے اُس شخص کے جو اس کا اعلان کرے۔" (صحيح البخاري، الحج، باب: 43، حديث: 1587)
مزید ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 191/2)

truth from falsehood, good from evil).

**3.** We recite to you some of the news of Mūsā (Moses) and Fir'aun (Pharaoh) in truth, for a people who believe (in this Qur'ān, and in the Oneness of Allāh).

ہم آپ کو موسیٰ اور فرعون کا کچھ حال ٹھیک ٹھیک سناتے ہیں، ان لوگوں کے لیے جو ایمان لاتے ہیں③

نَتْلُوا عَلَيْكَ مِنْ نَّبَاِ مُوْسٰى وَفِرْعَوْنَ بِالْحَقِّ لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ③

**4.** Verily, Fir'aun (Pharaoh) exalted himself in the land and made its people sects, weakening (oppressing) a group (i.e. Children of Israel) among them: killing their sons, and letting their females live. Verily, he was of the *Mufsidūn* (i.e. those who commit great sins and crimes, oppressors, tyrants).

بے شک فرعون نے زمین (مصر) میں سرکشی کی، اور اس نے اہل مصر کے کئی گروہ بنا دیے، ان میں سے ایک گروہ (بنی اسرائیل) کو اس نے ضعیف جان کر دبا رکھا تھا، وہ ان کے بیٹے ذبح کرتا اور ان کی بیٹیاں زندہ رکھتا، بلاشبہ وہ فسادیوں میں سے تھا④

اِنَّ فِرْعَوْنَ عَلَا فِى الْاَرْضِ وَجَعَلَ اَهْلَهَا شِيَعًا يَّسْتَضْعِفُ طَآئِفَةً مِّنْهُمْ يُذَبِّحُ اَبْنَآءَهُمْ وَيَسْتَحْيٖ نِسَآءَهُمْ ؕ اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ④

**5.** And We wished to do a favour to those who were weak (and oppressed) in the land, and to make them rulers and to make them the inheritors,

اور ہم چاہتے تھے کہ ان لوگوں پر احسان کریں جنھیں زمین میں ضعیف جان (کر دبا) لیا گیا تھا، اور انھیں پیشوا بنائیں، اور انھیں (ملک مصر کے) وارث بنائیں⑤

وَنُرِيْدُ اَنْ نَّمُنَّ عَلَى الَّذِيْنَ اسْتُضْعِفُوْا فِى الْاَرْضِ وَنَجْعَلَهُمْ اَئِمَّةً وَّنَجْعَلَهُمُ الْوٰرِثِيْنَ ۙ⑤

**6.** And to establish them in the land, and We let Fir'aun (Pharaoh) and Hāmān and their hosts receive from them that which they feared.

اور (یہ کہ) ہم انھیں زمین (شام و فلسطین) میں اقتدار بخشیں، اور ہم فرعون اور ہامان اور ان دونوں کے لشکروں کو ان (کمزور لوگوں کے ہاتھوں) سے وہ چیز دکھائیں جس سے وہ ڈرتے تھے⑥

وَنُمَكِّنَ لَهُمْ فِى الْاَرْضِ وَنُرِىَ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا مِنْهُمْ مَّا كَانُوْا يَحْذَرُوْنَ ⑥

**7.** And We inspired the mother of Mūsā (Moses) (telling): "Suckle him [Mūsā (Moses)], but when you fear for him, then cast him into the river and fear not, nor grieve. Verily, We shall bring him back to you, and shall make him one of (Our) Messengers." (*Tafsir Al-Qurtubi*)

اور ہم نے موسیٰ کی ماں کو الہام کیا کہ تو اسے دودھ پلا، پھر جب تو اس کے بارے میں ڈرے تو اسے دریا میں ڈال دینا، اور نہ ڈرنا اور نہ غم کھانا، بے شک ہم اسے تیری طرف لوٹانے والے ہیں، اور اسے رسولوں میں سے بنانے والے ہیں⑦

وَاَوْحَيْنَآ اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى اَنْ اَرْضِعِيْهِ ۚ فَاِذَا خِفْتِ عَلَيْهِ فَاَلْقِيْهِ فِى الْيَمِّ وَلَا تَخَافِىْ وَلَا تَحْزَنِىْ ۚ اِنَّا رَآدُّوْهُ اِلَيْكِ وَجَاعِلُوْهُ مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ⑦

**8.** Then the household of Fir'aun (Pharaoh) picked him up, that he might become for them an enemy and a (cause of) grief. Verily, Fir'aun (Pharaoh), Hāmān and their hosts were sinners.

چنانچہ فرعون کے گھر والوں نے اسے (دریا سے) اٹھا لیا، تاکہ وہ ان کے لیے دشمن اور باعث غم بنے، بلاشبہ فرعون اور ہامان اور ان دونوں کے لشکر خطا کار تھے⑧

فَالْتَقَطَهٗٓ اٰلُ فِرْعَوْنَ لِيَكُوْنَ لَهُمْ عَدُوًّا وَّحَزَنًا ؕ اِنَّ فِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوْدَهُمَا كَانُوْا خٰطِـِٕيْنَ ⑧

**9.** And the wife of Fir'aun (Pharaoh) said: "A comfort of the eye for me and for you. Kill him not, perhaps he may be of

اور فرعون کی بیوی نے کہا: (یہ تو) میرے لیے اور تیرے لیے آنکھوں کی ٹھنڈک ہے، اسے قتل نہ کرو، شاید یہ ہمیں نفع دے یا ہم اسے بیٹا بنا لیں، اور وہ

وَقَالَتِ امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ قُرَّتُ عَيْنٍ لِّىْ وَلَكَ ؕ لَا تَقْتُلُوْهُ ۖ عَسٰٓى اَنْ يَّنْفَعَنَآ

أَوْ نَتَّخِذَهُ وَلَدًا وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ⑨

(انجام سے) بے خبر تھے⑨

benefit to us, or we may adopt him as a son." And they perceived not (the result of that).

وَأَصْبَحَ فُؤَادُ أُمِّ مُوسَىٰ فَارِغًا ۖ إِنْ كَادَتْ لَتُبْدِي بِهِ لَوْلَا أَنْ رَّبَطْنَا عَلَىٰ قَلْبِهَا لِتَكُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ ⑩

اور موسیٰ کی ماں کا دل (صبر و قرار سے) خالی ہو گیا، بے شک قریب تھا کہ وہ اسے ظاہر کر دیتی، اگر ہم نے اس کا دل مضبوط نہ کر دیا ہوتا، تاکہ وہ (ہمارے وعدے پر) یقین کرنے والوں میں سے ہو⑩

**10.** And the heart of the mother of Mūsā (Moses) became empty [from every thought, except the thought of Mūsā (Moses)]. She was very near to disclose his case (i.e. the child is her son), had We not strengthened her heart (with Faith), so that she might remain as one of the believers.

وَقَالَتْ لِأُخْتِهِ قُصِّيهِ ۖ فَبَصُرَتْ بِهِ عَنْ جُنُبٍ وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ⑪

اور موسیٰ کی ماں نے اس کی بہن سے کہا: تو اس کے پیچھے پیچھے جا، پھر وہ (گئی تو) اسے دور سے دیکھتی رہی، جبکہ وہ (فرعونی) بے خبر تھے⑪

**11.** And she said to his [Mūsā's (Moses)] sister: "Follow him." So she (his sister) watched him from a far place secretly, while they perceived not.

وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ مِنْ قَبْلُ فَقَالَتْ هَلْ أَدُلُّكُمْ عَلَىٰ أَهْلِ بَيْتٍ يَكْفُلُونَهُ لَكُمْ وَهُمْ لَهُ نَاصِحُونَ ⑫

اور ہم نے موسیٰ پر دائیوں (کے دودھ) کو پہلے ہی سے حرام کر دیا تھا، پھر موسیٰ کی بہن نے کہا: کیا میں تمھیں ایک گھر والے کا بتاؤں جو تمھارے لیے اس کی پرورش کریں اور وہ اس کے خیر خواہ بھی ہوں؟⑫

**12.** And We had already forbidden (other) foster suckling mothers for him, until she (his sister came up and) said: "Shall I direct you to a household who will rear him for you, and look after him in a good manner?"

فَرَدَدْنَاهُ إِلَىٰ أُمِّهِ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَلِتَعْلَمَ أَنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُونَ ⑬ ع

چنانچہ ہم نے اسے اس کی ماں کے پاس لوٹا دیا، تاکہ اس کی آنکھیں ٹھنڈی ہوں اور وہ غم نہ کھائے اور تاکہ وہ جان لے کہ بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے اور لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے⑬

**13.** So did We restore him to his mother, that her eye might be comforted, and that she might not grieve, and that she might know that the Promise of Allāh is true. But most of them know not.

وَلَمَّا بَلَغَ أَشُدَّهُ وَاسْتَوَىٰ آتَيْنَاهُ حُكْمًا وَعِلْمًا ۚ وَكَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ⑭

اور جب وہ (موسیٰ) اپنی جوانی کو پہنچا اور (عقل و شعور میں کامل اور) پورا طاقتور ہو گیا تو ہم نے اسے قوت فیصلہ اور علم دیا، اور ہم نیکی کرنے والوں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں⑭

**14.** And when he attained his full strength, and was perfect (in manhood), We bestowed on him *Hukm* (Prophethood, and right judgement of the affairs) and religious knowledge [of the religion of his forefathers, i.e. Islāmic Monotheism]. And thus do We reward the *Muhsinūn* (i.e. good doers. See the footnote of V.9:120).

وَدَخَلَ الْمَدِينَةَ عَلَىٰ حِينِ غَفْلَةٍ مِّنْ أَهْلِهَا فَوَجَدَ فِيهَا رَجُلَيْنِ يَقْتَتِلَانِ ۫ هَٰذَا مِنْ شِيعَتِهِ وَهَٰذَا مِنْ عَدُوِّهِ ۖ فَاسْتَغَاثَهُ الَّذِي مِنْ شِيعَتِهِ عَلَى

اور وہ شہر میں ایسے وقت داخل ہوا جبکہ اہل شہر غفلت میں تھے، پھر اس نے شہر میں دو آدمیوں کو باہم لڑتے پایا، یہ (ایک تو) اس کے اپنے گروہ میں سے تھا اور یہ (دوسرا) اس کے دشمنوں میں سے تھا، پھر جو اس

**15.** And he entered the city at a time of unawareness of its people: and he found there two men fighting, — one of his party (his religion — from the Children of Israel), and the other of his

الَّذِي مِنْ عَدُوِّهِ فَوَكَزَهُ مُوسَىٰ فَقَضَىٰ عَلَيْهِ ۖ قَالَ هَٰذَا مِنْ عَمَلِ الشَّيْطَانِ ۖ إِنَّهُ عَدُوٌّ مُضِلٌّ مُبِينٌ ﴿١٥﴾

کے اپنے گروہ میں سے تھا اس نے موسیٰ سے اس شخص کے خلاف مدد مانگی جو اس کے دشمنوں میں سے تھا، چنانچہ موسیٰ نے اسے گھونسا مارا تو اس کا کام تمام کر دیا (پھر) کہا: یہ (قتل) شیطان کا عمل ہے، بلاشبہ وہ گمراہ کرنے والا کھلم کھلا دشمن ہے (15)

foes. The man of his (own) party asked him for help against his foe, so Mūsā (Moses) struck him with his fist and killed him. He said: "This is of *Shaitān*'s (Satan's) doing, verily, he is a plain misleading enemy."

قَالَ رَبِّ إِنِّي ظَلَمْتُ نَفْسِي فَاغْفِرْ لِي فَغَفَرَ لَهُ ۚ إِنَّهُ هُوَ الْغَفُورُ الرَّحِيمُ ﴿١٦﴾

موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! بے شک میں نے اپنی جان پر ظلم کیا ہے، لہٰذا تو میری مغفرت فرما، چنانچہ اللہ نے اسے بخش دیا، بلاشبہ وہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے (16)

**16.** He said: "My Lord! Verily, I have wronged myself, so forgive me." Then He forgave him. Verily, He is the Oft-Forgiving, the Most Merciful.

قَالَ رَبِّ بِمَا أَنْعَمْتَ عَلَيَّ فَلَنْ أَكُونَ ظَهِيرًا لِلْمُجْرِمِينَ ﴿١٧﴾

موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! چونکہ تو نے مجھ پر انعام کیا ہے، لہٰذا میں مجرموں کا مددگار ہرگز نہیں بنوں گا (17)

**17.** He said: "My Lord! For that with which You have favoured me, I will nevermore be a helper of the *Mujrimūn* (criminals, disbelievers, polytheists, sinners)!"

فَأَصْبَحَ فِي الْمَدِينَةِ خَائِفًا يَتَرَقَّبُ فَإِذَا الَّذِي اسْتَنْصَرَهُ بِالْأَمْسِ يَسْتَصْرِخُهُ ۚ قَالَ لَهُ مُوسَىٰ إِنَّكَ لَغَوِيٌّ مُبِينٌ ﴿١٨﴾

پھر موسیٰ نے شہر میں ڈرتے ڈرتے (ہر طرف سے خطرے کے) انتظار میں صبح کی، تو اچانک (دیکھا کہ) وہ شخص جس نے کل اس سے مدد مانگی تھی، اسے مدد کے لیے پکار رہا ہے، موسیٰ نے اس سے کہا: بلاشبہ تو تو صاف گمراہ شخص ہے (18)

**18.** So he became afraid, looking about in the city (waiting as to what will be the result of his crime of killing), when behold, the man who had sought his help the day before, called for his help (again). Mūsā (Moses) said to him: "Verily, you are a plain misleader!"

فَلَمَّا أَنْ أَرَادَ أَنْ يَبْطِشَ بِالَّذِي هُوَ عَدُوٌّ لَهُمَا قَالَ يَا مُوسَىٰ أَتُرِيدُ أَنْ تَقْتُلَنِي كَمَا قَتَلْتَ نَفْسًا بِالْأَمْسِ ۖ إِنْ تُرِيدُ إِلَّا أَنْ تَكُونَ جَبَّارًا فِي الْأَرْضِ وَمَا تُرِيدُ أَنْ تَكُونَ مِنَ الْمُصْلِحِينَ ﴿١٩﴾

پھر جب موسیٰ نے ارادہ کیا کہ اس شخص کو پکڑے جو ان دونوں کا دشمن تھا تو وہ (اسرائیلی) بول اٹھا: اے موسیٰ: کیا تو مجھے بھی قتل کرنا چاہتا ہے جیسے تو نے کل ایک شخص کو قتل کر دیا تھا، تو یہی چاہتا ہے کہ زمین میں بڑا متکبر و سرکش ہو، اور تو نہیں چاہتا کہ تو اصلاح کرنے والوں میں سے ہو (19)

**19.** Then when he decided to seize the man who was an enemy to both of them, the man said: "O Mūsā (Moses)! Is it your intention to kill me as you killed a man yesterday? Your aim is nothing but to become a tyrant in the land, and not to be one of those who do right."

وَجَاءَ رَجُلٌ مِنْ أَقْصَى الْمَدِينَةِ يَسْعَىٰ قَالَ يَا مُوسَىٰ إِنَّ الْمَلَأَ يَأْتَمِرُونَ بِكَ لِيَقْتُلُوكَ فَاخْرُجْ إِنِّي لَكَ مِنَ النَّاصِحِينَ ﴿٢٠﴾

اور شہر کے پرلے کنارے سے ایک شخص دوڑتا آیا (اور) اس نے کہا: اے موسیٰ! بلاشبہ سردار تیرے خلاف مشورہ کر رہے ہیں کہ تجھے قتل کر ڈالیں، لہٰذا تو نکل جا، بے شک میں تیرے خیر خواہوں میں سے ہوں (20)

**20.** And there came a man running, from the farthest end of the city. He said: "O Mūsā (Moses)! Verily, the chiefs are taking counsel together about you, to kill you, so escape. Truly, I am one of the good advisers to you."

فَخَرَجَ مِنْهَا خَائِفًا يَتَرَقَّبُ ۖ قَالَ رَبِّ نَجِّنِي مِنَ الْقَوْمِ الظَّالِمِينَ ﴿٢١﴾ ع 2/8/5

تو موسیٰ اس شہر سے ڈرتے ہوئے، (پکڑے جانے کے) انتظار میں نکلا، (اور) اس نے کہا: اے میرے

**21.** So he escaped from there, looking about in a state of fear. He said: "My Lord! Save me

رب! تو مجھے ظالم قوم سے نجات دے ㉑

from the people who are *Zālimūn* (polytheists and wrong doers)!"

وَلَمَّا تَوَجَّهَ تِلْقَآءَ مَدْيَنَ قَالَ عَسٰى رَبِّيْٓ اَنْ يَّهْدِيَنِيْ سَوَآءَ السَّبِيْلِ ㉒

اور جب اس نے مدین کا رخ کیا تو کہا: امید ہے کہ میرا رب مجھے سیدھی راہ کی ہدایت دے گا ㉒

**22.** And when he went towards (the land of) Madyan (Midian), he said: "It may be that my Lord guides me to the Right Way."

وَلَمَّا وَرَدَ مَآءَ مَدْيَنَ وَجَدَ عَلَيْهِ اُمَّةً مِّنَ النَّاسِ يَسْقُوْنَ ۫ وَوَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمُ امْرَاَتَيْنِ تَذُوْدٰنِ ۚ قَالَ مَا خَطْبُكُمَا ؕ قَالَتَا لَا نَسْقِيْ حَتّٰى يُصْدِرَ الرِّعَآءُ ٚ وَاَبُوْنَا شَيْخٌ كَبِيْرٌ ㉓

اور جب وہ مدین کے پانی (کنویں) پر پہنچا تو اس پر اس نے لوگوں کا ایک گروہ پایا، وہ (اپنے مویشیوں کو) پانی پلا رہے تھے، اور ان کے علاوہ دو عورتوں کو دیکھا جو (اپنے جانور) روک رہی ہیں، موسیٰ نے کہا: تمھارا کیا معاملہ ہے؟ ان دونوں نے کہا: ہم پانی نہیں پلاتیں، حتی کہ چرواہے (پانی پلا کر اپنے مویشی) واپس لے جائیں، جبکہ ہمارا باپ بڑی عمر کا بوڑھا ہے ㉓

**23.** And when he arrived at the water (a well) of Madyan (Midian), he found there a group of men watering (their flocks), and besides them he found two women who were keeping back (their flocks). He said: "What is the matter with you?" They said: "We cannot water (our flocks) until the shepherds take (their flocks). And our father is a very old man."

فَسَقٰى لَهُمَا ثُمَّ تَوَلّٰٓى اِلَى الظِّلِّ فَقَالَ رَبِّ اِنِّيْ لِمَآ اَنْزَلْتَ اِلَيَّ مِنْ خَيْرٍ فَقِيْرٌ ㉔

چنانچہ اس نے ان دونوں کی خاطر پانی پلایا، پھر وہ (پیچھے) سائے کی طرف ہٹ آیا، اور کہا: اے میرے رب! بے شک تو میری طرف جو بھی خیر نازل کرے، میں اس کا محتاج ہوں ㉔

**24.** So he watered (their flocks) for them, then he turned back to shade, and said: "My Lord! Truly, I am in need of whatever good that You bestow on me!"

فَجَآءَتْهُ اِحْدٰىهُمَا تَمْشِيْ عَلَى اسْتِحْيَآءٍ ۫ قَالَتْ اِنَّ اَبِيْ يَدْعُوْكَ لِيَجْزِيَكَ اَجْرَ مَا سَقَيْتَ لَنَا ؕ فَلَمَّا جَآءَهٗ وَقَصَّ عَلَيْهِ الْقَصَصَ ۙ قَالَ لَا تَخَفْ ٚ نَجَوْتَ مِنَ الْقَوْمِ الظّٰلِمِيْنَ ㉕

پھر ان دونوں میں سے ایک (لڑکی) شرم و حیا سے چلتی اس کے پاس آئی، اس نے کہا: بے شک میرے والد تجھے بلاتے ہیں تاکہ وہ تجھے اس کی مزدوری دیں جو تو نے ہماری خاطر پانی پلایا ہے، پھر جب موسیٰ اس کے پاس آیا اور اسے سارا قصہ سنایا تو اس نے کہا: تو مت ڈر، تو نے اس ظالم قوم سے نجات پالی ہے ㉕

**25.** Then there came to him one of the two women, walking shyly. She said: "Verily, my father calls you that he may reward you for having watered (our flocks) for us." So when he came to him and narrated the story, he said: "Fear you not. You have escaped from the people who are *Zālimūn* (polytheists, disbelievers, and wrong doers)."

قَالَتْ اِحْدٰىهُمَا يٰٓاَبَتِ اسْتَاْجِرْهُ ۫ اِنَّ خَيْرَ مَنِ اسْتَاْجَرْتَ الْقَوِيُّ الْاَمِيْنُ ㉖

ان دونوں میں سے ایک (لڑکی) نے کہا: اے ابا جان! اسے نوکر رکھ لیجیے، بلاشبہ بہترین شخص، جسے آپ ملازم رکھیں، وہی ہو سکتا ہے جو طاقتور ہو، امانت دار ہو ㉖

**26.** And said one of them (the two women): "O my father! Hire him! Verily, the best of men for you to hire is the strong, the trustworthy."

قَالَ اِنِّيْٓ اُرِيْدُ اَنْ اُنْكِحَكَ اِحْدَى ابْنَتَيَّ هٰتَيْنِ عَلٰٓى اَنْ تَاْجُرَنِيْ ثَمٰنِيَ حِجَجٍ ۚ فَاِنْ اَتْمَمْتَ عَشْرًا فَمِنْ عِنْدِكَ ۚ وَمَآ اُرِيْدُ اَنْ اَشُقَّ عَلَيْكَ ؕ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَآءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ㉗

اس نے (موسیٰ سے) کہا: میں چاہتا ہوں کہ اپنی ان دونوں بیٹیوں میں سے ایک کا نکاح تجھ سے اس شرط پر کردوں کہ تو آٹھ سال میری نوکری کرے، پھر اگر تو دس سال پورے کرے تو تیری طرف سے ہوگا، اور میں نہیں چاہتا کہ تجھ پر سختی کروں، ان شاء اللہ یقیناً تو مجھے نیک لوگوں میں سے پائے گا ㉗

**27.** He said: "I intend to wed one of these two daughters of mine to you, on condition that you serve me for eight years; but if you complete ten years, it will be (a favour) from you. But I intend not to place you under a difficulty. If Allāh wills, you will find me one of the righteous."

قَالَ ذٰلِكَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ ۭ اَيَّمَا الْاَجَلَيْنِ قَضَيْتُ فَلَا عُدْوَانَ عَلَيَّ ۭ وَاللّٰهُ عَلٰي مَا نَقُوْلُ وَكِيْلٌ ﴿28﴾ ع 3 7 6

موسیٰ نے کہا: یہ میرے اور آپ کے درمیان (معاہدہ) ہے، میں دو مدتوں میں سے جو بھی پوری کرلوں تو (اس کے بعد) مجھ پر کوئی زیادتی نہ ہو، اور جو کچھ ہم کہہ رہے ہیں اس پر اللہ گواہ ونگہبان ہے﴿28﴾

**28.** He [Mūsā (Moses)] said: "That (is settled) between me and you: whichever of the two terms I fulfil, there will be no injustice to me, and Allāh is Surety over what we say."

فَلَمَّا قَضٰى مُوْسَى الْاَجَلَ وَسَارَ بِاَهْلِهٖٓ اٰنَسَ مِنْ جَانِبِ الطُّوْرِ نَارًا ۚ قَالَ لِاَهْلِهِ امْكُثُوْٓا اِنِّىْٓ اٰنَسْتُ نَارًا لَّعَلِّيْٓ اٰتِيْكُمْ مِّنْهَا بِخَبَرٍ اَوْ جَذْوَةٍ مِّنَ النَّارِ لَعَلَّكُمْ تَصْطَلُوْنَ ﴿29﴾

پھر جب موسیٰ نے وہ مدت پوری کرلی اور اپنے گھر والوں کو لے کر چلا تو اس نے کوہ طور کی ایک جانب سے آگ دیکھی، اس نے اپنے گھر والوں سے کہا: تم (یہیں) ٹھہرو، بے شک میں نے آگ دیکھی ہے، شاید میں وہاں سے تمھارے پاس کوئی خبر یا آگ کا انگارا لے آؤں تاکہ تم تاپ سکو﴿29﴾

**29.** Then, when Mūsā (Moses) had fulfilled the term, and was travelling with his family, he saw a fire in the direction of Tūr (Mount). He said to his family: "Wait, I have seen a fire; perhaps I may bring to you from there some information, or a burning firebrand that you may warm yourselves."

فَلَمَّآ اَتٰىهَا نُوْدِيَ مِنْ شَاطِئِ الْوَادِ الْاَيْمَنِ فِي الْبُقْعَةِ الْمُبٰرَكَةِ مِنَ الشَّجَرَةِ اَنْ يّٰمُوْسٰٓى اِنِّىْٓ اَنَا اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿30﴾

پھر جب وہ اس کے پاس پہنچا تو اسے وادی کے دائیں کنارے ایک مبارک جگہ میں ایک درخت سے آواز دی گئی کہ اے موسیٰ! یقیناً میں ہی اللہ، سب جہانوں کا رب ہوں﴿30﴾

**30.** So when he reached it (the fire), he was called from the right side of the valley, in the blessed place, from the tree: "O Mūsā (Moses)! Verily, I am Allāh, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!

وَاَنْ اَلْقِ عَصَاكَ ۭ فَلَمَّا رَاٰهَا تَهْتَزُّ كَاَنَّهَا جَاۗنٌّ وَّلّٰى مُدْبِرًا وَّلَمْ يُعَقِّبْ ۭ يٰمُوْسٰٓى اَقْبِلْ وَلَا تَخَفْ ۣ اِنَّكَ مِنَ الْاٰمِنِيْنَ ﴿31﴾

اور یہ (بھی کہا گیا) کہ تو اپنا عصا ڈال دے، پھر جب موسیٰ نے عصا کو دیکھا کہ وہ سانپ کی طرح حرکت کر رہا ہے تو وہ پیٹھ پھیر کر پلٹا اور اس نے مڑ کر بھی نہ دیکھا، (اللہ نے فرمایا:) اے موسیٰ! تو آگے بڑھ اور نہ ڈر، بلاشبہ تو امن والوں میں سے ہے﴿31﴾

**31.** "And throw your stick!" But when he saw it moving as if it were a snake, he turned in flight, and looked not back. (It was said:) "O Mūsā (Moses)! Draw near, and fear not. Verily, you are of those who are secure.

اُسْلُكْ يَدَكَ فِيْ جَيْبِكَ تَخْرُجْ بَيْضَاۗءَ مِنْ غَيْرِ سُوْۗءٍ ۡ وَّاضْمُمْ اِلَيْكَ جَنَاحَكَ مِنَ الرَّهْبِ فَذٰنِكَ بُرْهَانٰنِ مِنْ رَّبِّكَ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ىِٕهٖ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَوْمًا فٰسِقِيْنَ ﴿32﴾

اپنا ہاتھ اپنے گریبان میں ڈال، (پھر نکال تو) وہ (سفید) چمکتا ہوا بے عیب نکلے گا، اور خوف سے (بچنے کے لیے) اپنا بازو اپنی طرف ملا لے، چنانچہ تیرے رب کی طرف سے یہ دونوں معجزے فرعون اور اس کے سرداروں کی طرف (بھیجنے کے لیے) ہیں، بلاشبہ وہ نافرمان لوگ ہیں﴿32﴾

**32.** "Put your hand in your bosom, it will come forth white without a disease; and draw your hand close to your side to be free from the fear (which you suffered from the snake, and also your hand will return to its original state). These are two *Burhān* (signs, miracles, evidences, proofs) from your Lord to Fir'aun (Pharaoh) and his chiefs. Verily, they are the people who are *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh)."

قَالَ رَبِّ اِنِّىْ قَتَلْتُ مِنْهُمْ نَفْسًا فَاَخَافُ اَنْ يَّقْتُلُوْنِ ﴿33﴾

موسیٰ نے کہا: اے میرے رب! بے شک میں نے ان میں سے ایک شخص قتل کر دیا تھا، لہٰذا میں ڈرتا ہوں کہ وہ مجھے قتل کر دیں گے﴿33﴾

**33.** He said: "My Lord! I have killed a man among them, and I fear that they will kill me.

وَاَخِيْ هٰرُوْنُ هُوَ اَفْصَحُ مِنِّيْ لِسَانًا فَاَرْسِلْهُ مَعِيَ رِدْاً يُّصَدِّقُنِيْٓ ۡ اِنِّيْٓ اَخَافُ اَنْ يُّكَذِّبُوْنِ ﴿34﴾

اور میرا بھائی ہارون زبان کے لحاظ سے مجھ سے زیادہ فصیح ہے، لہٰذا تو اسے میرے ساتھ مددگار بنا کر بھیج دے کہ وہ میری تصدیق کرے، بلاشبہ میں ڈرتا ہوں کہ وہ مجھے جھٹلائیں گے ﴿34﴾

**34.** "And my brother Hārūn (Aaron) — he is more eloquent in speech than me: so send him with me as a helper to confirm me. Verily, I fear that they will deny me."

قَالَ سَنَشُدُّ عَضُدَكَ بِاَخِيْكَ وَنَجْعَلُ لَكُمَا سُلْطٰنًا فَلَا يَصِلُوْنَ اِلَيْكُمَا ۚ بِاٰيٰتِنَآ ۚ اَنْتُمَا وَمَنِ اتَّبَعَكُمَا الْغٰلِبُوْنَ ﴿35﴾

اللہ نے فرمایا: ہم تیرے بھائی کے ذریعے سے تیرا بازو مضبوط کر دیں گے اور تم دونوں کو غلبہ عطا کریں گے، پھر وہ تم دونوں تک نہیں پہنچ سکیں گے، ہماری نشانیوں کے ساتھ (جاؤ)، تم دونوں اور جنھوں نے تمھاری پیروی کی، غالب رہیں گے ﴿35﴾

**35.** Allāh said: "We will strengthen your arm through your brother, and give you both power, so they shall not be able to harm you, with Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.); you two as well as those who follow you, will be the victors."

فَلَمَّا جَآءَهُمْ مُّوْسٰى بِاٰيٰتِنَا بَيِّنٰتٍ قَالُوْا مَا هٰذَآ اِلَّا سِحْرٌ مُّفْتَرًى وَّمَا سَمِعْنَا بِهٰذَا فِيْٓ اٰبَآىِٕنَا الْاَوَّلِيْنَ ﴿36﴾

پھر جب موسیٰ ہماری کھلی نشانیوں کے ساتھ ان کے پاس پہنچا تو وہ بولے: یہ تو بس گھڑا ہوا جادو ہے اور ہم نے اپنے پہلے آباؤ اجداد میں تو یہ (باتیں کبھی) نہیں سنیں ﴿36﴾

**36.** Then when Mūsā (Moses) came to them with Our Clear *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), they said: "This is nothing but invented magic. Never did we hear of this among our fathers of old."

وَقَالَ مُوْسٰى رَبِّيْٓ اَعْلَمُ بِمَنْ جَآءَ بِالْهُدٰى مِنْ عِنْدِهٖ وَمَنْ تَكُوْنُ لَهٗ عَاقِبَةُ الدَّارِ ۭ اِنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الظّٰلِمُوْنَ ﴿37﴾

اور موسیٰ نے کہا: میرا رب اسے خوب جانتا ہے جو اس کی طرف سے ہدایت لے کر آیا اور جس کا آخرت کا انجام بہتر ہوگا، بے شک ظالم فلاح نہیں پاتے ﴿37﴾

**37.** Mūsā (Moses) said: "My Lord knows best him who came with guidance from Him, and whose will be the happy end in the Hereafter. Verily, the *Zālimūn* (wrong doers, polytheists and disbelievers in the Oneness of Allāh) will not be successful."

وَقَالَ فِرْعَوْنُ يٰٓاَيُّهَا الْمَلَاُ مَا عَلِمْتُ لَكُمْ مِّنْ اِلٰهٍ غَيْرِيْ ۚ فَاَوْقِدْ لِيْ يٰهَامٰنُ عَلَى الطِّيْنِ فَاجْعَلْ لِّيْ صَرْحًا لَّعَلِّيْٓ اَطَّلِعُ اِلٰٓى اِلٰهِ مُوْسٰى ۙ وَاِنِّيْ لَاَظُنُّهٗ مِنَ الْكٰذِبِيْنَ ﴿38﴾

اور فرعون نے کہا: اے سردارو! میں تو اپنے سوا تمھارا کوئی معبود نہیں جانتا، لہٰذا اے ہامان! تو میرے لیے گارے (کی اینٹوں) کو آگ دے، پھر میرے لیے ایک محل بنا تاکہ میں (اس پر چڑھ کر) موسیٰ کے معبود کی طرف جھانکوں، اور بلاشبہ میں اسے جھوٹوں میں سے سمجھتا ہوں ﴿38﴾

**38.** Fir'aun (Pharaoh) said: "O chiefs! I know not that you have an *ilāh* (a god) other than me. So kindle for me (a fire), O Hāmān, to bake (bricks out of) clay, and set up for me a *Sarhan* (a lofty tower, or palace) in order that I may look at (or look for) the *Ilāh* (God) of Mūsā (Moses); and verily, I think that he [Mūsā (Moses)] is one of the liars."

وَاسْتَكْبَرَ هُوَ وَجُنُوْدُهٗ فِي الْاَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ وَظَنُّوْٓا اَنَّهُمْ اِلَيْنَا لَا يُرْجَعُوْنَ ﴿39﴾

اور اس (فرعون) نے اور اس کے لشکروں نے زمین (مصر) میں ناحق تکبر کیا، اور انھوں نے سمجھ رکھا تھا کہ بے شک انھیں ہماری طرف لوٹایا نہیں جائے گا ﴿39﴾

**39.** And he and his hosts were arrogant in the land, without right, and they thought that they would never return to Us.

فَأَخَذْنَٰهُ وَجُنُودَهُۥ فَنَبَذْنَٰهُمْ فِى ٱلْيَمِّ ۖ فَٱنظُرْ كَيْفَ كَانَ عَٰقِبَةُ ٱلظَّٰلِمِينَ ﴿٤٠﴾

چنانچہ ہم نے اسے اور اس کے لشکروں کو پکڑا، اور ہم نے انھیں سمندر میں پھینک دیا، تو دیکھو ان ظالموں کا انجام کیسا ہوا!⁴⁰

**40.** So, We seized him and his hosts, and We threw them all into the sea (and drowned them). So, behold (O Muhammad ﷺ) what was the end of the *Zālimūn* [wrong doers, polytheists and those who disbelieved in the Oneness of their Lord (Allāh), or rejected the advice of His Messenger Mūsā (Moses) عليه السلام].

وَجَعَلْنَٰهُمْ أَئِمَّةً يَدْعُونَ إِلَى ٱلنَّارِ ۖ وَيَوْمَ ٱلْقِيَٰمَةِ لَا يُنصَرُونَ ﴿٤١﴾

اور ہم نے انھیں (لوگوں کو) آگ کی طرف بلانے والے سرغنے بنا دیا، اور یوم قیامت ان کی (کوئی) مدد نہیں کی جائے گی⁴¹

**41.** And We made them leaders inviting to the Fire: and on the Day of Resurrection, they will not be helped.

وَأَتْبَعْنَٰهُمْ فِى هَٰذِهِ ٱلدُّنْيَا لَعْنَةً ۖ وَيَوْمَ ٱلْقِيَٰمَةِ هُم مِّنَ ٱلْمَقْبُوحِينَ ﴿٤٢﴾ ع 4/14/7

اور ہم نے اس دنیا میں لعنت ان کے پیچھے لگا دی، اور یوم قیامت وہ دور کیے گئے بدحالوں میں سے ہوں گے⁴²

**42.** And We made a curse to follow them in this world, and on the Day of Resurrection, they will be among *Al-Maqbuhūn* (those who are prevented from receiving Allāh's Mercy or any good; despised or destroyed).

وَلَقَدْ ءَاتَيْنَا مُوسَى ٱلْكِتَٰبَ مِنۢ بَعْدِ مَآ أَهْلَكْنَا ٱلْقُرُونَ ٱلْأُولَىٰ بَصَآئِرَ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَرَحْمَةً لَّعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُونَ ﴿٤٣﴾

اور بلاشبہ ہم نے پہلی امتوں کو ہلاک کرنے کے بعد موسیٰ کو لوگوں کے لیے بصیرت افروز دلائل اور ہدایت اور رحمت کی کتاب دی، تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں⁴³

**43.** And indeed We gave Mūsā (Moses) — after We had destroyed the generations of old — the Scripture [the Taurāt (Torah)] as an enlightenment for mankind, and a guidance and a mercy, that they might remember (or receive admonition).

وَمَا كُنتَ بِجَانِبِ ٱلْغَرْبِىِّ إِذْ قَضَيْنَآ إِلَىٰ مُوسَى ٱلْأَمْرَ وَمَا كُنتَ مِنَ ٱلشَّٰهِدِينَ ﴿٤٤﴾

اور (اے نبی!) جب ہم نے موسیٰ پر امر (خاص) کی وحی کی تو آپ (طور کی) مغربی جانب نہیں تھے، اور نہ آپ (اس واقعے کے) حاضرین میں تھے⁴⁴

**44.** And you (O Muhammad ﷺ) were not on the western side (of the Mount), when We made clear to Mūsā (Moses) the commandment, and you were not among the witnesses.

وَلَٰكِنَّآ أَنشَأْنَا قُرُونًا فَتَطَاوَلَ عَلَيْهِمُ ٱلْعُمُرُ ۚ وَمَا كُنتَ ثَاوِيًا فِىٓ أَهْلِ مَدْيَنَ تَتْلُوا۟ عَلَيْهِمْ ءَايَٰتِنَا وَلَٰكِنَّا كُنَّا مُرْسِلِينَ ﴿٤٥﴾

لیکن ہم نے کئی امتیں پیدا کیں، پھر ان پر (مدت) حیات لمبی ہوگئی، اور آپ اہل مدین میں نہیں رہتے تھے کہ ان پر ہماری آیات تلاوت کرتے، لیکن ہم ہی رسول بھیجنے والے تھے⁴⁵

**45.** But We created generations [after generations, i.e. after Mūsā (Moses) عليه السلام], and long were the ages that passed over them. And you (O Muhammad ﷺ) were not a dweller among the people of Madyan (Midian), reciting Our Verses to them. But it is We Who kept sending (Messengers).

وَمَا كُنتَ بِجَانِبِ ٱلطُّورِ إِذْ نَادَيْنَا وَلَٰكِن

اور آپ طور کی جانب نہیں تھے جب ہم نے (موسیٰ

**46.** And you (O Muhammad ﷺ) were not at the side of the Tūr

رَّحْمَةً مِّن رَّبِّكَ لِتُنذِرَ قَوْمًا مَّآ أَتَىٰهُم مِّن نَّذِيرٍ مِّن قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُونَ ﴿٤٦﴾

کو) پکارا تھا، لیکن یہ (وحی تو) آپ کے رب کی طرف سے رحمت ہے، تاکہ آپ ان لوگوں کو ڈرائیں جن کے پاس اس سے پہلے کوئی ڈرانے والا نہیں آیا، شاید کہ وہ نصیحت حاصل کریں ﴿٤٦﴾

(Mount) when We did call [it is said that Allāh called the followers of Muhammad ﷺ, and they answered His Call, or that Allāh called Mūsā (Moses)]. But (you are sent) as a mercy from your Lord, to give warning to a people to whom no warner had come before you, in order that they may remember or receive admonition. (*Tafsir At-Tabarī*)

وَلَوْلَآ أَن تُصِيبَهُم مُّصِيبَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتْ أَيْدِيهِمْ فَيَقُولُوا۟ رَبَّنَا لَوْلَآ أَرْسَلْتَ إِلَيْنَا رَسُولًا فَنَتَّبِعَ ءَايَٰتِكَ وَنَكُونَ مِنَ ٱلْمُؤْمِنِينَ ﴿٤٧﴾

اور اگر (یہ) نہ ہوتا کہ جو ان کے ہاتھوں نے آگے بھیجا ہے اس کی وجہ سے انھیں کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ کہتے: اے ہمارے رب! تو نے ہماری طرف کوئی رسول کیوں نہ بھیجا، پھر ہم تیری آیات کی اتباع کرتے اور ہم مومنوں میں سے ہو جاتے (تو ہم رسول نہ بھیجتے) ﴿٤٧﴾

**47.** And if (We had) not (sent you to the people of Makkah) — in case a calamity should seize them for (the deeds) that their hands have sent forth, they would have said: "Our Lord! Why did You not send us a Messenger? We would then have followed Your *Ayāt* (Verses of the Qur'ān) and would have been among the believers."

فَلَمَّا جَآءَهُمُ ٱلْحَقُّ مِنْ عِندِنَا قَالُوا۟ لَوْلَآ أُوتِىَ مِثْلَ مَآ أُوتِىَ مُوسَىٰٓ ۚ أَوَلَمْ يَكْفُرُوا۟ بِمَآ أُوتِىَ مُوسَىٰ مِن قَبْلُ ۖ قَالُوا۟ سِحْرَانِ تَظَٰهَرَا وَقَالُوٓا۟ إِنَّا بِكُلٍّ كَٰفِرُونَ ﴿٤٨﴾

لہٰذا جب ہماری طرف سے ان کے پاس حق (قرآن) آ گیا تو وہ کہنے لگے: اسے ویسے معجزے کیوں نہیں دیے گئے جیسے موسیٰ کو دیے گئے تھے؟ کیا وہ (ان معجزات کا) انکار نہیں کر چکے جو اس سے پہلے موسیٰ کو دیے گئے تھے؟ انھوں نے کہا: (یہ) دونوں (تورات اور قرآن) جادو ایک دوسرے کی مدد کرتے ہیں، اور انھوں نے کہا: بلاشبہ ہم ہر ایک کے منکر ہیں ﴿٤٨﴾

**48.** Bnt when the truth (i.e. Muhammad ﷺ with his Message) has come to them from Us, they say: "Why is he not given the like of what was given to Mūsā (Moses)? Did they not disbelieve in that which was given to Mūsā (Moses) of old?" They say: "Two kinds of magic [the Taurāt (Torah) and the Qur'ān], each helping the other!" And they say: "Verily, in both we are disbelievers."

قُلْ فَأْتُوا۟ بِكِتَٰبٍ مِّنْ عِندِ ٱللَّهِ هُوَ أَهْدَىٰ مِنْهُمَآ أَتَّبِعْهُ إِن كُنتُمْ صَٰدِقِينَ ﴿٤٩﴾

کہہ دیجیے: اگر تم سچے ہو تو اللہ کے پاس سے کوئی ایسی کتاب لے آؤ جو (ان) دونوں سے زیادہ ہدایت والی ہو، تاکہ میں بھی اس کی اتباع کروں ﴿٤٩﴾

**49.** Say (to them, O Muhammad ﷺ): "Then bring a Book from Allāh, which is a better guide than these two [the Taurāt (Torah) and the Qur'ān], that I may follow it, if you are truthful."

فَإِن لَّمْ يَسْتَجِيبُوا۟ لَكَ فَٱعْلَمْ أَنَّمَا يَتَّبِعُونَ أَهْوَآءَهُمْ ۚ وَمَنْ أَضَلُّ مِمَّنِ ٱتَّبَعَ هَوَىٰهُ بِغَيْرِ هُدًى مِّنَ ٱللَّهِ ۚ إِنَّ ٱللَّهَ لَا يَهْدِى ٱلْقَوْمَ ٱلظَّٰلِمِينَ ﴿٥٠﴾ ع

پھر اگر وہ آپ کی بات قبول نہ کریں تو جان لیجیے کہ وہ صرف اپنی خواہشوں کی پیروی کر رہے ہیں، اور اس سے زیادہ گمراہ کون ہو سکتا ہے جو اللہ کی طرف سے ہدایت کے بغیر اپنی خواہش کی پیروی کرے؟ بلاشبہ اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا ﴿٥٠﴾

**50.** But if they answer you not (i.e. do not bring the Book nor believe in yonr doctrine of Islāmic Monotheism), then know that they only follow their own lusts. And who is more astray than one who follows his own

lusts, without guidance from Allāh? Verily, Allāh guides not the people who are *Zālimūn* (wrong doers, disobedient to Allāh, and polytheists).

**51.** And indeed now We have conveyed the Word (this Qur'ān in which is the news of everything) to them, in order that they may remember (or receive admonition).

وَلَقَدْ وَصَّلْنَا لَهُمُ الْقَوْلَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ﴿51﴾

اور بلاشبہ ہم انھیں لگاتار اپنی (ہدایت ونصیحت کی) باتیں پہنچاتے رہے، تاکہ وہ نصیحت حاصل کریں ﴿51﴾

**52.** Those to whom (Jews and Christians) We gave the Scripture [i.e. the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel)] before it, they (i.e., their scholars) believe in it (the Qur'ān).

اَلَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ مِنْ قَبْلِهٖ هُمْ بِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ﴿52﴾

وہ لوگ جنھیں ہم نے اس (قرآن) سے پہلے کتاب دی تھی، وہی اس پر ایمان لاتے ہیں ﴿52﴾

**53.** And when it is recited to them, they say: "We believe in it. Verily, it is the truth from our Lord. Indeed even before it we have been from those who submit themselves to Allāh in Islām as Muslims (like 'Abdullāh bin Salām and Salmān Al-Fārisī).[1]

وَاِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِهٖٓ اِنَّهُ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّنَآ اِنَّا كُنَّا مِنْ قَبْلِهٖ مُسْلِمِيْنَ ﴿53﴾

اور جب ان پر (قرآن) تلاوت کیا جاتا ہے تو وہ کہتے ہیں: ہم اس پر ایمان لائے، بے شک یہ ہمارے رب کی طرف سے حق ہے، بلاشبہ ہم تو اس سے پہلے ہی مسلمان تھے ① ﴿53﴾

**54.** These will be given their reward twice over,[2] because they are patient, and repel evil with good, and spend (in charity) out of what We have provided for them.

اُولٰٓئِكَ يُؤْتَوْنَ اَجْرَهُمْ مَّرَّتَيْنِ بِمَا صَبَرُوْا وَيَدْرَءُوْنَ بِالْحَسَنَةِ السَّيِّئَةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ﴿54﴾

ان لوگوں کو ان کا دوبارا اجر دیا جائے گا کیونکہ انھوں نے صبر کیا ② اور وہ بھلائی کے ساتھ برائی کو دور کرتے ہیں اور جو ہم نے انھیں رزق دیا ہے اس میں سے خرچ کرتے ہیں ﴿54﴾

**55.** And when they hear *Al-Laghw* (dirty, false, evil vain talk),

وَاِذَا سَمِعُوا اللَّغْوَ اَعْرَضُوْا عَنْهُ وَقَالُوْا لَنَآ اَعْمَالُنَا وَلَكُمْ اَعْمَالُكُمْ ز سَلٰمٌ

اور جب وہ بیہودہ بات سنتے ہیں تو وہ اس سے اعراض کر لیتے ہیں اور کہتے ہیں: ہمارے لیے

[1] (V.28:53) See the footnote of (V.5:66).

[2] (V.28:54)

a) Narrated Abū Burdah's father: Allāh's Messenger ﷺ said, "Any man who has a slave-girl whom he educates properly, teaches good manners, manumits and marries her, will get a double reward. And if any man of the people of the Scriptures (Jews and Christians) believes in his own Prophet and then believes in me (Muhammad ﷺ) too, he will (also) get a double reward. And any slave who fulfils his duty to his master and to his Lord (Allāh), will (also) get a double reward." [*Sahih Al-Bukhari,* 7/5083 (O.P.20)]

b) See the footnote of (V.3:85).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ مائدہ 5:66)

② اس سے مراد وہ لوگ ہیں جو ہر قسم کے حالات میں انبیاء اور کتاب الٰہی پر ایمان لاتے اور اس پر ثابت قدم رہتے ہیں۔ وہ پہلے نبی پر ایمان لائے، اس کے بعد دوسرا نبی آ گیا تو اس پر ایمان لائے، ان کے لیے دوہرا اجر ہے۔ حدیث میں بھی یہ فضیلت بیان کی گئی ہے۔ حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ نبی کریم ﷺ کا قول نقل کرتے ہوئے کہتے ہیں: ''جس شخص کے پاس لونڈی ہو وہ اُسے اچھی تعلیم دے اور تربیت کرے پھر آزاد کر کے اُس سے نکاح کرے تو اسے دوہرا ثواب ہوگا اور اہل کتاب میں سے جو شخص اپنے پیغمبر پر ایمان لا کر پھر مجھ پر بھی ایمان لائے اسے دوہرا ثواب ملے گا اور جو غلام لونڈی اپنے مالکوں کا حق اَدا کر کے اپنے پروردگار کا بھی حق اَدا کرے تو اسے دوہرا ثواب ملے گا۔'' (صحیح البخاری، النکاح، باب: 13، حدیث: 5083)

مزید ملاحظہ فرمائیں حاشیہ: (سورۂ آل عمران 3:85)

عَلَيْكُمْ لَا نَبْتَغِي الْجٰهِلِيْنَ ﴿55﴾

ہمارے اعمال ہیں اور تمھارے لیے تمھارے اعمال ہیں، تمھیں سلام ہو، ہم جاہلوں کو نہیں چاہتے ﴿55﴾

they withdraw from it and say: "To us our deeds, and to you your deeds. Peace be to you. We seek not (the way of) the ignorant."

اِنَّكَ لَا تَهْدِيْ مَنْ اَحْبَبْتَ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ۚ وَهُوَ اَعْلَمُ بِالْمُهْتَدِيْنَ ﴿56﴾

(اے نبی!) بے شک جسے آپ چاہیں ہدایت نہیں دے سکتے، بلکہ اللہ ہی جسے چاہے ہدایت دیتا ہے اور وہ ہدایت پانے والوں کو خوب جانتا ہے① ﴿56﴾

**56.** Verily, you (O Muhammad ﷺ) guide not whom you like, but Allāh guides whom He wills. And He knows best those who are the guided.[1]

وَقَالُوْٓا اِنْ نَّتَّبِعِ الْهُدٰى مَعَكَ نُتَخَطَّفْ مِنْ اَرْضِنَا ؕ اَوَلَمْ نُمَكِّنْ لَّهُمْ حَرَمًا اٰمِنًا يُّجْبٰٓى اِلَيْهِ ثَمَرٰتُ كُلِّ شَيْءٍ رِّزْقًا مِّنْ لَّدُنَّا وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿57﴾

وہ (مشرکین مکہ) کہتے ہیں: اگر ہم نے تیرے ساتھ ہدایت کی پیروی کی تو ہمیں ہماری زمین سے اچک لیا جائے گا، کیا ہم نے انھیں پرامن حرم میں جگہ نہیں دی جس کی طرف ہر قسم کے پھل ہماری طرف سے بطور رزق کھینچ کر لائے جاتے ہیں؟② لیکن ان کے اکثر نہیں جانتے ﴿57﴾

**57.** And they say: "If we follow the guidance with you, we would be snatched away from our land." Have We not established for them a secure sanctuary (Makkah), to which are brought fruits of all kinds, a provision from Ourselves, but most of them know not.[2]

وَكَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَرْيَةٍۢ بَطِرَتْ مَعِيْشَتَهَا ۚ فَتِلْكَ مَسٰكِنُهُمْ لَمْ تُسْكَنْ مِّنْۢ بَعْدِهِمْ اِلَّا قَلِيْلًا ؕ وَكُنَّا نَحْنُ الْوٰرِثِيْنَ ﴿58﴾

اور ہم نے کتنی ہی بستیاں ہلاک کر دیں جو گزران زندگی (اپنے سامان زیست) پر اتراتی تھیں، چنانچہ ان کے یہ گھر (اجڑے پڑے) ہیں، ان کے بعد بہت

**58.** And how many a town (population) have We destroyed, which was thankless for its means of livelihood (disobeyed Allāh,

[1] (V.28:56) Narrated Al-Musaiyyab: When Abū Tālib was on his deathbed, the Prophet ﷺ went to him while Abū Jahl was sitting beside him. The Prophet ﷺ said: "O my uncle! Say: *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh), an expression with which I will defend your case, before Allāh." Abū Jahl and 'Abdullāh bin Umaiyyah said: "O Abū Tālib! Will you leave the religion of 'Abdul-Muttalib?" So they kept on saying this to him so that the last statement he said to them (before he died) was: "I am on the religion of 'Abdul-Muttalib." Then the Prophet ﷺ said: "I will keep on asking for Allāh's forgiveness for you unless I am forbidden to do so." Then the following Verse was revealed: "It is not proper for the Prophet and those who believe to ask Allāh's forgiveness for the *Mushrikūn* (see V.2:105) even though they be of kin, after it has become clear to them that they are the dwellers of the (Hell) Fire (because they died in a state of disbelief)." (V.9:113).
The other Verse was also revealed: "Verily, you (O Muhammad ﷺ) guide not whom you like, but Allāh guides whom He wills." (V.28:56) [*Sahih Al-Bukhari*, 5/3884 (O.P.223)]

[2] (V.28:57)
a) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: On the day of the conquest of Makkah, Allāh's Messenger ﷺ said: "Allāh has made this town a sanctuary. Its thorny bushes should not be cut, its game should not be chased, and its fallen things should not be picked up except by one who would announce it publicly." [*Sahih Al-Bukhari*, 2/1587 (O.P.657)]
b) See the footnote of (V.2:191).

① اس کے شان نزول کا واقعہ حسب ذیل ہے۔ سعید بن مسیب رحمہ اللہ کے باپ مسیب سے روایت ہے کہ جب ابوطالب کی وفات کا وقت قریب آیا تو نبی کریم ﷺ اس کے پاس تشریف لے گئے جبکہ ابوجہل اس کے پاس بیٹھا ہوا تھا۔ نبی ﷺ نے فرمایا: "تم [لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ] "اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں" کہہ دو تا کہ اس کو میں تمہارے لیے (مغفرت و بخشش کے لیے) اللہ کے ہاں حجت بنا سکوں۔" (اس پر) ابوجہل اور عبداللہ بن ابی امیہ کہنے لگے: اے ابوطالب! کیا تم عبدالمطلب کے دین سے پھر جاؤ گے؟ (اُس سے منہ پھیر لو گے) وہ دونوں ابوطالب سے یہی کہتے رہے۔ چنانچہ ابوطالب نے جو آخری بات کہی وہ یہ تھی: میں عبدالمطلب کے دین پر ہوں اس پر نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "میں آپ کی بخشش و مغفرت کے لیے اللہ تعالیٰ سے دعا کرتا رہوں گا جب تک کہ مجھے ایسا کرنے سے روک نہ دیا جائے۔" تب یہ آیت نازل ہوئی: "رسول اور ان لوگوں کو جو ایمان لائے ہیں یہ سزاوار نہیں کہ مشرکوں کے لیے مغفرت کی دعا مانگیں اگرچہ وہ رشتہ دار ہی کیوں نہ ہوں جبکہ ان پر یہ بات واضح ہو چکی کہ وہ دوزخی ہیں۔" (9/113) اور یہ آیت زیر بحث بھی نازل ہوئی: "(اے رسول!) بے شک تم جسے چاہو ہدایت نہیں دے سکتے مگر اللہ جسے چاہتا ہے ہدایت دیتا ہے۔" (28/56)، (صحيح البخاري، مناقب الأنصار، باب: 40، حديث: 3884)

② یہ مکے کی وہ خصوصیت ہے جس کا مشاہدہ لاکھوں حاجی اور عمرہ کرنے والے ہر سال کرتے ہیں کہ مکے میں پیداوار نہ ہونے کے باوجود نہایت فراوانی سے ہر قسم کا پھل بلکہ دنیا بھر کا سامان ملتا ہے۔ مزید ملاحظہ ہو حواشی: (سورۂ نمل 27:91 و سورۂ بقرہ 2:191)

تھوڑے ہی آباد ہوئے، اور ہم ہی (ان سب کے) وارث ہوئے ﴿58﴾

and His Messengers, by doing evil deeds and crimes)! And those are their dwellings, which have not been inhabited after them except a little. And verily, We have been the inheritor.

وَمَا كَانَ رَبُّكَ مُهْلِكَ الْقُرٰى حَتّٰى يَبْعَثَ فِيْٓ اُمِّهَا رَسُوْلًا يَّتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِنَا ۚ وَمَا كُنَّا مُهْلِكِي الْقُرٰٓى اِلَّا وَاَهْلُهَا ظٰلِمُوْنَ ﴿59﴾

اور آپ کا رب بستیوں کو ہلاک کرنے والا نہیں حتی کہ وہ ان کی کسی بڑی بستی میں کوئی رسول بھیجتا ہے، وہ ان پر ہماری آیات تلاوت کرتا ہے، اور ہم بستیوں کو ہلاک کرنے والے نہیں مگر (اسی وقت) جبکہ ان کے باشندے ظالم ہوں ﴿59﴾

**59.** And never will your Lord destroy the towns (populations) until He sends to their mother town a Messenger reciting to them Our Verses. And never would We destroy the towns unless the people thereof are *Zālimūn* (polytheists, wrong doers, disbelievers in the Oneness of Allāh, oppressors and tyrants).

وَمَآ اُوْتِيْتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَزِيْنَتُهَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللّٰهِ خَيْرٌ وَّاَبْقٰى ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ﴿60﴾ ع 6 10 9

اور تمھیں جو بھی چیز دی گئی ہے وہ دنیاوی زندگی کا فائدہ اور اس کی زینت ہے، اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ بہت بہتر اور زیادہ دیرپا ہے، کیا پھر تم عقل نہیں رکھتے؟ ﴿60﴾

**60.** And whatever you have been given is an enjoyment of the life of (this) world and its adornment, and that (Hereafter) which is with Allāh is better and will remain forever. Have you then no sense?

اَفَمَنْ وَّعَدْنٰهُ وَعْدًا حَسَنًا فَهُوَ لَاقِيْهِ كَمَنْ مَّتَّعْنٰهُ مَتَاعَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ثُمَّ هُوَ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ﴿61﴾

بھلا وہ شخص جسے ہم نے اچھا وعدہ دیا، پھر وہ اس (وعدے) کو پانے والا ہے، کیا اس شخص جیسا ہے جسے ہم نے دنیاوی زندگی کا بہت فائدہ دیا، پھر وہ قیامت کے دن (عذاب میں) حاضر کیے جانے والوں میں سے ہوگا؟ ﴿61﴾

**61.** Is he whom We have promised an excellent promise (Paradise) — which he will find true — like him whom We have made to enjoy the luxuries of the life of (this) world, then on the Day of Resurrection, he will be among those brought up (to be punished in the Hell-fire)?

وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ اَيْنَ شُرَكَاۗءِيَ الَّذِيْنَ كُنْتُمْ تَزْعُمُوْنَ ﴿62﴾

اور جس دن اللہ انھیں پکارے گا، پھر وہ کہے گا: میرے وہ شریک کہاں ہیں جنھیں تم میرا شریک سمجھتے تھے؟ ﴿62﴾

**62.** And (remember) the Day when He will call to them and say: "Where are My (so-called) partners whom you used to assert?"

قَالَ الَّذِيْنَ حَقَّ عَلَيْهِمُ الْقَوْلُ رَبَّنَا هٰٓؤُلَاۗءِ الَّذِيْنَ اَغْوَيْنَا ۚ اَغْوَيْنٰهُمْ كَمَا غَوَيْنَا ۚ تَبَرَّاْنَآ اِلَيْكَ ۡ مَا كَانُوْٓا اِيَّانَا يَعْبُدُوْنَ ﴿63﴾

وہ لوگ جن پر حکم (عذاب) ثابت ہو چکا، کہیں گے: اے ہمارے رب! یہی وہ لوگ ہیں جنھیں ہم نے گمراہ کیا، ہم نے انھیں ایسے گمراہ کیا جیسے ہم (خود) گمراہ ہوئے تھے، ہم تیرے سامنے اظہار براءت کرتے ہیں کہ وہ ہماری عبادت کیا ہی نہیں کرتے تھے ﴿63﴾

**63.** Those about whom the Word will have come true (to be punished) will say: "Our Lord! These are they whom we led astray. We led them astray, as we were astray ourselves. We declare our innocence (from them) before You. It was not us they worshipped."

وَقِيْلَ ادْعُوْا شُرَكَاۗءَكُمْ فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ

اور (ان سے) کہا جائے گا: تم اپنے شریکوں کو بلاؤ،

**64.** And it will be said (to them): "Call upon your (so-called)

يَسْتَجِيْبُوْا لَهُمْ وَرَاَوُا الْعَذَابَ ۚ لَوْ اَنَّهُمْ كَانُوْا يَهْتَدُوْنَ ﴿٦٤﴾

چنانچہ وہ انھیں پکاریں گے تو وہ انھیں جواب نہیں دیں گے، اور وہ (سب) عذاب دیکھ لیں گے، کاش! وہ ہدایت پر چلتے ہوتے﴿64﴾

partners (of Allāh)," and they will call upon them, but they will give no answer to them, and they will see the torment. (They will then wish) if only they had been guided!

وَيَوْمَ يُنَادِيْهِمْ فَيَقُوْلُ مَاذَآ اَجَبْتُمُ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿٦٥﴾

اور جس دن اللہ انھیں پکارے گا، تو وہ کہے گا: تم نے رسولوں کو کیا جواب دیا تھا؟﴿65﴾

**65.** And (remember) the Day (Allāh) will call to them, and say: "What answer gave you to the Messengers?"

فَعَمِيَتْ عَلَيْهِمُ الْاَنْۢبَآءُ يَوْمَىِٕذٍ فَهُمْ لَا يَتَسَآءَلُوْنَ ﴿٦٦﴾

پھر اس دن ان پر خبریں پیچیدہ ہو جائیں گی، اور وہ ایک دوسرے سے سوال تک نہ کر سکیں گے﴿66﴾

**66.** Then the news (of a good answer) will be obscured to them on that Day, and they will not be able to ask one another.

فَاَمَّا مَنْ تَابَ وَاٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا فَعَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ مِنَ الْمُفْلِحِيْنَ ﴿٦٧﴾

البتہ جس نے توبہ کی اور ایمان لایا اور اس نے نیک عمل کیے، تو امید ہے کہ وہ فلاح پانے والوں میں سے ہوگا﴿67﴾

**67.** But as for him who repented (from polytheism and sins), believed (in the Oneness of Allāh, and in His Messenger Muhammad ﷺ), and did righteous deeds (in the life of this world), then he will be among those who are successful.

وَرَبُّكَ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ وَيَخْتَارُ ؕ مَا كَانَ لَهُمُ الْخِيَرَةُ ؕ سُبْحٰنَ اللّٰهِ وَتَعٰلٰى عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿٦٨﴾

اور آپ کا رب جو چاہتا ہے پیدا کرتا ہے اور (جسے چاہتا ہے) منتخب کر لیتا ہے۔ ان (لوگوں) کے لیے کوئی اختیار نہیں، اللہ پاک ہے اور ان سے کہیں اعلیٰ ہے جنھیں وہ شریک ٹھہراتے ہیں﴿68﴾

**68.** And your Lord creates whatsoever He wills and chooses, no choice have they (in any matter). Glorified is Allāh, and exalted above all that they associate (as partners with Him).

وَرَبُّكَ يَعْلَمُ مَا تُكِنُّ صُدُوْرُهُمْ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿٦٩﴾

اور آپ کا رب جانتا ہے جو کچھ ان کے سینے چھپاتے ہیں اور جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں﴿69﴾

**69.** And your Lord knows what their breasts conceal, and what they reveal.

وَهُوَ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ لَهُ الْحَمْدُ فِى الْاُوْلٰى وَالْاٰخِرَةِ ؗ وَلَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٧٠﴾

اور وہی اللہ ہے، اس کے سوا کوئی معبود نہیں، دنیا اور آخرت میں تمام حمد اسی کے لیے ہے، اور حاکمیت و فرمانروائی بھی اسی کی ہے، اور اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے﴿70﴾

**70.** And He is Allāh; *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He), His are all praise and thanks (both) in the first (i.e. in this world) and in the last (i.e. in the Hereafter). And for Him is the Decision, and to Him shall you (all) be returned.

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ الَّيْلَ سَرْمَدًا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ اِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَاْتِيْكُمْ بِضِيَآءٍ ؕ اَفَلَا تَسْمَعُوْنَ ﴿٧١﴾

(اے نبی!) کہہ دیجیے: دیکھو تو! اگر اللہ تم پر قیامت تک ہمیشہ کے لیے رات ہی (طاری) کر دے تو اللہ کے سوا کون الٰہ ہے جو تمھیں روشنی (دن) لا دے؟ کیا پھر تم سنتے نہیں؟﴿71﴾

**71.** Say (O Muhammad ﷺ): "Tell me! If Allāh made the night continuous for you till the Day of Resurrection, which *ilāh* (a god) besides Allāh could bring you light? Will you not then hear?"

قُلْ اَرَءَيْتُمْ اِنْ جَعَلَ اللّٰهُ عَلَيْكُمُ النَّهَارَ

کہہ دیجیے: دیکھو تو! اگر اللہ تم پر قیامت تک ہمیشہ

**72.** Say (O Muhammad ﷺ): "Tell me! If Allāh made the day

سَرْمَدًا إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيٰمَةِ مَنْ إِلٰهٌ غَيْرُ اللّٰهِ يَأْتِيكُمْ بِلَيْلٍ تَسْكُنُونَ فِيهِ ۖ أَفَلَا تُبْصِرُونَ ﴿٧٢﴾

کے لیے دن ہی (طاری) کر دے تو اللہ کے سوا کون الٰہ ہے جو تمھیں رات لا دے کہ تم اس میں آرام کر سکو؟ کیا پھر تم دیکھتے نہیں؟ (72)

continuous for you till the Day of Resurrection, which *ilāh* (a god) besides Allāh could bring you night wherein you rest? Will you not then see?"

وَمِنْ رَّحْمَتِهِ جَعَلَ لَكُمُ الَّيْلَ وَالنَّهَارَ لِتَسْكُنُوا فِيهِ وَلِتَبْتَغُوا مِنْ فَضْلِهِ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ﴿٧٣﴾

اور اس نے اپنی رحمت ہی سے تمھارے لیے رات اور دن بنائے تاکہ تم اس (رات) میں آرام کرو، اور تاکہ تم (دن میں) اس کا فضل تلاش کرو، اور شاید کہ تم شکر کرو (73)

**73.** It is out of His Mercy that He has made for you the night and the day that you may rest therein (i.e. during the night) and that you may seek of His bounty (i.e. during the day) — and in order that you may be grateful.

وَيَوْمَ يُنَادِيهِمْ فَيَقُولُ أَيْنَ شُرَكَاءِيَ الَّذِينَ كُنْتُمْ تَزْعُمُونَ ﴿٧٤﴾

اور جس دن اللہ انھیں پکارے گا، پھر وہ کہے گا: کہاں ہیں میرے وہ شریک جنھیں تم (میرا شریک) سمجھتے تھے؟ (74)

**74.** And (remember) the Day when He (your Lord — Allāh) will call to them (those who worshipped others along with Allāh), and will say: "Where are My (so-called) partners, whom you used to assert?"

وَنَزَعْنَا مِنْ كُلِّ أُمَّةٍ شَهِيدًا فَقُلْنَا هَاتُوا بُرْهَانَكُمْ فَعَلِمُوا أَنَّ الْحَقَّ لِلّٰهِ وَضَلَّ عَنْهُمْ مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ﴿٧٥﴾ ع 7 15 10

اور ہم ہر امت میں سے ایک گواہ نکالیں گے، پھر ہم کہیں گے: تم (میرے ساتھ شرک کرنے پر) اپنی دلیل لاؤ، پھر وہ جان لیں گے کہ بے شک سچی بات اللہ ہی کی ہے، اور ان سے گم ہو جائے گا جو کچھ وہ جھوٹ گھڑتے تھے (75)

**75.** And We shall take out from every nation a witness, and We shall say: "Bring your proof." Then they shall know that the truth is with Allāh (Alone), and the lies (false gods) which they invented will disappear from them.

إِنَّ قَارُونَ كَانَ مِنْ قَوْمِ مُوسَىٰ فَبَغَىٰ عَلَيْهِمْ ۖ وَآتَيْنَاهُ مِنَ الْكُنُوزِ مَا إِنَّ مَفَاتِحَهُ لَتَنُوأُ بِالْعُصْبَةِ أُولِي الْقُوَّةِ إِذْ قَالَ لَهُ قَوْمُهُ لَا تَفْرَحْ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْفَرِحِينَ ﴿٧٦﴾

بے شک قارون موسیٰ کی قوم میں سے تھا، پھر اس نے ان پر ظلم کیا، اور ہم نے اسے اس قدر خزانے دیے تھے کہ بلاشبہ اس کی چابیاں ایک طاقتور (مردوں کی) جماعت پر بھاری ہوتی تھیں، (یاد کرو) جب اس کی قوم نے اس سے کہا: تو اترا مت، بے شک اللہ اترانے والوں کو پسند نہیں کرتا (76)

**76.** Verily, Qārūn (Korah) was of Mūsā's (Moses') people, but he behaved arrogantly towards them. And We gave him of the treasures, that of which the keys would have been a burden to a body of strong men. Remember when his people said to him: "Do not exult (with riches, being ungrateful to Allāh). Verily, Allāh likes not those who exult (with riches, being ungrateful to Allāh).

وَابْتَغِ فِيمَا آتَاكَ اللّٰهُ الدَّارَ الْآخِرَةَ وَلَا تَنْسَ نَصِيبَكَ مِنَ الدُّنْيَا وَأَحْسِنْ كَمَا أَحْسَنَ اللّٰهُ إِلَيْكَ وَلَا تَبْغِ الْفَسَادَ فِي الْأَرْضِ ۖ إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ الْمُفْسِدِينَ ﴿٧٧﴾

اور جو کچھ اللہ نے تجھے دیا ہے، تو اس سے آخرت کا گھر تلاش کر، اور تو دنیا میں بھی اپنا حصہ مت بھول، اور تو (لوگوں سے) ایسے احسان کر جیسے اللہ نے تجھ پر احسان کیا ہے، اور تو زمین میں فساد نہ کر، بے شک اللہ فسادیوں کو پسند نہیں کرتا (77)

**77.** "But seek, with that (wealth) which Allāh has bestowed on you, the home of the Hereafter, and forget not your portion of lawful enjoyment in this world; and do good as Allāh has been good to you, and seek not mischief in the land. Verily, Allāh

likes not the *Mufsidūn* (those who commit great crimes and sins, oppressors, tyrants, mischief-makers, corrupters)."

قَالَ اِنَّمَآ اُوْتِيْتُهٗ عَلٰى عِلْمٍ عِنْدِيْ ؕ اَوَلَمْ يَعْلَمْ اَنَّ اللّٰهَ قَدْ اَهْلَكَ مِنْ قَبْلِهٖ مِنَ الْقُرُوْنِ مَنْ هُوَ اَشَدُّ مِنْهُ قُوَّةً وَّاَكْثَرُ جَمْعًا ؕ وَلَا يُسْـَٔلُ عَنْ ذُنُوْبِهِمُ الْمُجْرِمُوْنَ ﴿78﴾

قارون نے کہا: مجھے تو یہ (مال) محض اس علم کی بنا پر دیا گیا ہے جو میرے پاس ہے۔ کیا وہ نہیں جانتا تھا کہ بے شک اللہ نے اس سے پہلے ایسے بہت سے لوگ ہلاک کر دیے تھے جو قوت میں اس سے زیادہ تھے اور مال و لشکر میں بڑھ کر تھے، اور مجرموں سے ان کے گناہوں کے بارے میں نہیں پوچھا جاتا ﴿78﴾

**78.** He said: "This has been given to me only because of the knowledge I possess." Did he not know that Allāh had destroyed before him generations, men who were stronger than him in might and greater in the amount (of riches) they had collected? But the *Mujrimūn* (criminals, disbelievers, polytheists, sinners) will not be questioned of their sins (because Allāh knows them well, so they will be punished without being called to account).

فَخَرَجَ عَلٰى قَوْمِهٖ فِيْ زِيْنَتِهٖ ؕ قَالَ الَّذِيْنَ يُرِيْدُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا يٰلَيْتَ لَنَا مِثْلَ مَآ اُوْتِيَ قَارُوْنُ ۙ اِنَّهٗ لَذُوْ حَظٍّ عَظِيْمٍ ﴿79﴾

پھر وہ اپنے پورے کرّ و فر کے ساتھ اپنی قوم کے سامنے نکلا (تو) جو لوگ دنیاوی زندگی چاہتے تھے، کہنے لگے: کاش! ہمارے لیے بھی اس کے مثل ہوتا جو قارون کو دیا گیا ہے، بلاشبہ وہ بڑے نصیبے والا ہے ﴿79﴾

**79.** So, he went forth before his people in his pomp. Those who were desirous of the life of the world, said: "Ah, would that we had the like of what Qārūn (Korah) has been given! Verily, he is the owner of a great fortune."

وَقَالَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ وَيْلَكُمْ ثَوَابُ اللّٰهِ خَيْرٌ لِّمَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا ۚ وَلَا يُلَقّٰىهَآ اِلَّا الصّٰبِرُوْنَ ﴿80﴾

اور جن لوگوں کو علم دیا گیا تھا، انھوں نے کہا: افسوس تم پر! اس شخص کے لیے اللہ کا ثواب بہتر ہے جو ایمان لایا اور اس نے نیک عمل کیے، اور یہ بات صبر کرنے والوں ہی کو سکھائی جاتی ہے ﴿80﴾

**80.** But those who had been given (religious) knowledge said: "Woe to you! The reward of Allāh (in the Hereafter) is better for those who believe and do righteous good deeds, and this none shall attain except those who are *As-Sābirūn* (the patient in following the truth)."

فَخَسَفْنَا بِهٖ وَبِدَارِهِ الْاَرْضَ ۫ فَمَا كَانَ لَهٗ مِنْ فِئَةٍ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ۚ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُنْتَصِرِيْنَ ﴿81﴾

چنانچہ ہم نے اسے اور اس کے گھر کو زمین میں دھنسا دیا، پھر اس کے لیے (اس کے حامیوں کی) کوئی ایسی جماعت نہ تھی جو اللہ کے مقابلے میں اس کی مدد کرتی

**81.** So, We caused the earth to swallow him[1] and his dwelling place. Then he had no group or party to help him against Allāh,

---

[1] (V.28:81) Chapter 5. Whoever drags his garment out of pride and arrogance (conceit).

a) Narrated Abū Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "Allāh will not look, on the Day of Resurrection, at a person who drags his *Izār** (behind him) out of pride and arrogance." [See the footnote of (V.22:9)]

b) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ (or Abul-Qāsim ﷺ) said, "While a man was walking, clad in a two-piece garment and proud of himself with his hair well-combed, suddenly Allāh made him sink into the earth and he will go on sinking into it till the Day of Resurrection."

c) Narrated 'Abdullāh (bin 'Umar رضي الله عنهما): Allāh's Messenger ﷺ said, "While a man was dragging his *Izār** on the ground (behind him), suddenly Allāh made him sink into the earth and he will go on sinking into it till the Day of Resurrection." [*Sahih Al-Bukhari*, 7/5788-5790 (O.P.679-681)].

* *Izār*: Lower-half body-cover.

nor was he one of those who could save themselves.

اور نہ وہ بدلہ لینے والوں میں تھا[①] ﴿81﴾

وَاَصْبَحَ الَّذِيْنَ تَمَنَّوْا مَكَانَهٗ بِالْاَمْسِ يَقُوْلُوْنَ وَيْكَاَنَّ اللّٰهَ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَآءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ ۚ لَوْلَآ اَنْ مَّنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا لَخَسَفَ بِنَا ؕ وَيْكَاَنَّهٗ لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ﴿82﴾ ع 8/7 11

اور جنھوں نے کل اس کے مقام و مرتبہ کی تمنا کی تھی، وہ (صبح اٹھ کر) کہنے لگے: ہائے شامت! اللہ اپنے بندوں میں سے جس کے لیے چاہے رزق کشادہ کرتا ہے اور (جس کے لیے چاہے) تنگ کرتا ہے، اگر اللہ نے ہم پر احسان نہ کیا ہوتا تو یقیناً وہ ہمیں بھی دھنسا دیتا، ہائے شامت! کافر فلاح نہیں پاتے ﴿82﴾

**82.** And those who had desired (for a position like) his position the day before, began to say: "Know you not that it is Allāh Who enlarges the provision or restricts it to whomsoever He pleases of His slaves. Had it not been that Allāh was Gracious to us, He could have caused the earth to swallow us up (also)! Know you not that the disbelievers will never be successful."

تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا ؕ وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿83﴾

وہ آخرت کا گھر ہم ان لوگوں کو دیں گے جو زمین میں نہ بڑائی چاہتے ہیں اور نہ فساد، اور (اچھا) انجام تو پرہیزگاروں ہی کے لیے ہے[②] ﴿83﴾

**83.** That home of the Hereafter (i.e. Paradise), We shall assign to those who rebel not against the truth with pride[1] and oppression in the land nor do mischief (by committing crimes). And the good end is for the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ مِّنْهَا ۚ وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا يُجْزَى الَّذِيْنَ عَمِلُوا السَّيِّاٰتِ اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿84﴾

جو کوئی نیکی لائے گا تو اس کے لیے اس سے بہتر (بدلہ) ہوگا، اور جو کوئی برائی لائے گا تو برے عمل کرنے والوں کو وہی بدلہ دیا جائے گا جو وہ عمل کرتے تھے ﴿84﴾

**84.** Whosoever brings good (Islāmic Monotheism along with righteous deeds), he shall have the better thereof; and whosoever brings evil (polytheism along with evil deeds), then those who do evil deeds will only be requited for what they used to do.

اِنَّ الَّذِيْ فَرَضَ عَلَيْكَ الْقُرْاٰنَ لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ ؕ قُلْ رَّبِّيْٓ اَعْلَمُ مَنْ جَآءَ بِالْهُدٰى وَمَنْ هُوَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿85﴾

بلاشبہ وہ (اللہ) جس نے آپ پر قرآن نازل کیا، یقیناً وہ آپ کو (اچھے) انجام تک پہنچانے والا ہے، کہہ دیجیے: میرا رب خوب جانتا ہے کہ کون ہدایت کے ساتھ آیا اور کون کھلی گمراہی میں ہے ﴿85﴾

**85.** Verily, He Who has given you (O Muhammad ﷺ) the Qur'ān (i.e. ordered you to act on its laws and to preach it to others), will surely bring you back to *Ma'ād* (place of return, either to Makkah or to Paradise after your death). Say (O Muhammad ﷺ):

---

[1] (V.28:83) See the footnote of (V.22:9)

① یہ ہے وہ انجام جو تکبر کرنے والوں کا ہوتا ہے، اسی لیے احادیث میں آتا ہے کہ از راہ فخر و تکبر پاجامہ یا شلوار وغیرہ زمین پر گھسیٹ کر چلنے والا بھی برے انجام سے دوچار ہوگا۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''قیامت کے دن اللہ تعالیٰ اس شخص کی طرف دیکھے گا بھی نہیں جو از راہ فخر و غرور اپنی ازار (چادر، تہ بند، پاجامہ، پتلون، شلوار) کو گھسیٹ کر چلتا ہے۔'' (صحیح البخاری، اللباس، باب: 5، حدیث: 5788) دوسری روایت میں آپ ﷺ نے فرمایا: ''ایک شخص جوڑا پہنے ہوئے کنگھی کیے ہوئے اتراتا ہوا جا رہا تھا کہ اللہ تعالیٰ نے اسے زمین میں دھنسا دیا، چنانچہ وہ قیامت تک زمین میں دھنستا ہی چلا جائے گا۔'' (حوالہ مذکور، حدیث: 5790) ایک اور روایت میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''ایک آدمی اپنی ازار کو زمین پر گھسیٹتے ہوئے جا رہا تھا کہ اچانک اسے زمین میں دھنسا دیا گیا تو قیامت تک وہ زمین میں دھنستا ہی چلا جائے گا۔'' (حوالہ مذکور، حدیث: 5790)

② ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ حج: 9/22)

"My Lord is Aware of him who brings guidance, and of him who is in manifest error."

وَمَا كُنْتَ تَرْجُوْٓا اَنْ يُّلْقٰٓى اِلَيْكَ الْكِتٰبُ اِلَّا رَحْمَةً مِّنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُوْنَنَّ ظَهِيْرًا لِّلْكٰفِرِيْنَ ﴿86﴾

اور آپ امید نہیں رکھتے تھے کہ آپ کی طرف (یہ) کتاب وحی کی جائے گی مگر یہ آپ کے رب کی رحمت ہی سے (وحی کی گئی) ہے، لہٰذا آپ کافروں کے مددگار ہرگز نہ ہوں﴿86﴾

**86.** And you were not expecting that the Book (this Qur'ān) would be sent down to you, but it is a mercy from your Lord. So never be a supporter of the disbelievers.

وَلَا يَصُدُّنَّكَ عَنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ بَعْدَ اِذْ اُنْزِلَتْ اِلَيْكَ وَادْعُ اِلٰى رَبِّكَ وَلَا تَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ﴿87﴾

اور وہ (کافر) آپ کو اللہ کی آیات (کی تبلیغ) سے نہ روک دیں اس کے بعد کہ وہ آپ کی طرف اتاری گئیں اور آپ (انھیں) اپنے رب کی طرف بلائیں، اور مشرکوں میں سے ہرگز نہ ہوں﴿87﴾

**87.** And let them not turn you (O Muhammad ﷺ) away from (preaching) the *Ayāt* (revelations and verses) of Allāh after they have been sent down to you: and invite (men) to (believe in) your Lord[1] and be not of *Al-Mushrikūn* (those who associate partners with Allāh, e.g. polytheists, pagans, idolaters, and those who disbelieve in the Oneness of Allāh and deny the Prophethood of Messenger Muhammad ﷺ).

وَلَا تَدْعُ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ ۘ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۣ كُلُّ شَيْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ ۭ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿88﴾

اور آپ اللہ کے ساتھ کسی اور الٰہ کو مت پکاریں، اللہ کے سوا کوئی الٰہ نہیں، ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے سوائے اس کے چہرے کے، اسی کی حاکمیت و فرمانروائی ہے اور تم (سب) اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے﴿88﴾

**88.** And invoke not any other *ilāh* (god) along with Allāh, *Lā ilāha illa Huwa* (none has the right to be worshipped but He). Everything will perish except His Face. His is the Decision, and to Him you (all) shall be returned.

## Sūrat Al-'Ankabūt (The Spider) 29

سورۂ عنکبوت

آیاتها 69 (29) سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ مَكِّيَّةٌ (85) رکوعاتها 7

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

الٓمّٓ ﴿1﴾

الٓمّٓ﴿1﴾

**1.** *Alif-Lām-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

اَحَسِبَ النَّاسُ اَنْ يُّتْرَكُوْٓا اَنْ يَّقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا وَهُمْ لَا يُفْتَنُوْنَ ﴿2﴾

کیا لوگوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ وہ صرف یہ کہنے پر چھوڑ دیے جائیں گے کہ ہم ایمان لائے اور انھیں آزمایا نہیں جائے گا﴿2﴾

**2.** Do people think that they will be left alone because they say: "We believe," and will not be tested.

[1] (V.28:87) i.e., in the Oneness (*Tauhīd*) of Allāh — (1) Oneness of the Lordship of Allāh; (2) Oneness of the worship of Allāh; (3) Oneness of the Names and Qualities of Allāh.

وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ فَلَيَعْلَمَنَّ اللَّهُ الَّذِينَ صَدَقُوا وَلَيَعْلَمَنَّ الْكَاذِبِينَ ③

اور البتہ تحقیق ہم نے ان لوگوں کو آزمایا ہے جو ان سے پہلے تھے، چنانچہ اللہ ان لوگوں کو ضرور ظاہر کرے گا جنھوں نے سچ بولا، اور وہ ضرور ظاہر کرے گا ان کو جو جھوٹے ہیں③

**3.** And We indeed tested those who were before them. And Allāh will certainly make (it) known (the truth of) those who are true, and will certainly make (it) known (the falsehood of) those who are liars, (although Allāh knows all that before putting them to test).

أَمْ حَسِبَ الَّذِينَ يَعْمَلُونَ السَّيِّئَاتِ أَن يَسْبِقُونَا ۚ سَاءَ مَا يَحْكُمُونَ ④

کیا جو لوگ برے عمل کرتے ہیں انھوں نے یہ سمجھ رکھا ہے کہ وہ ہم سے بچ کر نکل جائیں گے۔ بہت برا ہے جو وہ فیصلہ کرتے ہیں④

**4.** Or think those who do evil deeds that they can outstrip Us (i.e. escape Our punishment)? Evil is that which they judge!

مَن كَانَ يَرْجُو لِقَاءَ اللَّهِ فَإِنَّ أَجَلَ اللَّهِ لَآتٍ ۚ وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ⑤

جو شخص اللہ سے ملاقات کی امید رکھتا ہے① تو (وہ جان لے کہ) بلاشبہ اللہ کا وعدہ ضرور آنے والا ہے، اور وہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے⑤

**5.** Whoever hopes for the Meeting[1] with Allāh, then Allāh's Term is surely coming, and He is the All-Hearer, the All-Knower.

وَمَن جَاهَدَ فَإِنَّمَا يُجَاهِدُ لِنَفْسِهِ ۚ إِنَّ اللَّهَ لَغَنِيٌّ عَنِ الْعَالَمِينَ ⑥

اور جو شخص جہاد کرے تو بس وہ اپنے ہی فائدے کے لیے جہاد کرتا ہے، بے شک اللہ تمام جہان والوں سے بے نیاز ہے⑥

**6.** And whosoever strives, he strives only for himself. Verily, Allāh stands not in need of any of the *'Ālamīn* (mankind, jinn, and all that exists).

وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ لَنُكَفِّرَنَّ عَنْهُمْ سَيِّئَاتِهِمْ وَلَنَجْزِيَنَّهُمْ أَحْسَنَ الَّذِي كَانُوا يَعْمَلُونَ ⑦

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ہم ان سے ان کی برائیاں ضرور مٹا دیں گے اور جو عمل وہ کرتے رہے، ہم انھیں ضرور ان کی بہترین جزا دیں گے②⑦

**7.** Those who believe [in the Oneness of Allāh (Monotheism) and in Messenger Muhammad ﷺ, and do not give up their Faith because of the harm they receive from the polytheists], and do righteous good deeds, surely, We shall expiate from them their evil deeds and shall reward them according to the best of that which they used to do.[2]

وَوَصَّيْنَا الْإِنسَانَ بِوَالِدَيْهِ حُسْنًا ۖ وَإِن جَاهَدَاكَ لِتُشْرِكَ بِي مَا لَيْسَ لَكَ بِهِ عِلْمٌ فَلَا تُطِعْهُمَا ۚ إِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَأُنَبِّئُكُم بِمَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ⑧

اور ہم نے انسان کو اپنے والدین سے نیک سلوک کرنے کی وصیت کی، اور اگر وہ دونوں تجھ پر زور ڈالیں کہ تو میرے ساتھ اس چیز کو شریک ٹھہرائے جس کا تجھے علم نہیں تو ان دونوں کی اطاعت نہ کرنا، میری ہی طرف تمھیں لوٹ کر آنا ہے، پھر میں تمھیں بتاؤں گا جو کچھ تم عمل کرتے تھے⑧

**8.** And We have enjoined on man to be good and dutiful to his parents; but if they strive to make you join with Me (in worship) anything (as a partner) of which you have no knowledge, then obey them not. To Me is your return and I shall tell you what you used to do.

[1] (V.29:5) See (V.6:31) and its footnote.
[2] (V.29:7) See the footnote of (V.9:121).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ انعام:31/6)
② ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ توبہ:121/9)

**9.** And for those who believe (in the Oneness of Allāh and the other articles of Faith)[1] and do righteous good deeds, surely, We shall make them enter with (in the entrance of) the righteous (in Paradise).

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ہم انھیں نیک لوگوں میں ضرور داخل کریں گے①⑨

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَنُدْخِلَنَّهُمْ فِي الصّٰلِحِيْنَ ⑨

**10.** Of mankind are some who say: "We believe in Allāh." But if they are made to suffer for the sake of Allāh, they consider the trial of mankind as Allāh's punishment; and if victory comes from your Lord, (the hypocrites) will say: "Verily, we were with you (helping you)." Is not Allāh Best Aware of what is in the breasts of the *'Ālamīn* (mankind and jinn)?

اور لوگوں میں سے بعض وہ ہیں جو کہتے ہیں کہ ہم اللہ پر ایمان لائے، پھر جب اللہ کی راہ میں انھیں ایذا دی جاتی ہے تو وہ لوگوں کے ستانے کو اللہ کے عذاب کے برابر ٹھہراتے ہیں، اور اگر آپ کے رب کی طرف سے مدد آجائے تو وہ ضرور کہیں گے: بے شک ہم تمھارے ساتھ تھے، کیا جو کچھ جہان والوں کے سینوں میں ہے اللہ اُسے خوب جاننے والا نہیں⑩

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ فَاِذَآ اُوْذِيَ فِي اللّٰهِ جَعَلَ فِتْنَةَ النَّاسِ كَعَذَابِ اللّٰهِ ؕ وَلَئِنْ جَآءَ نَصْرٌ مِّنْ رَّبِّكَ لَيَقُوْلُنَّ اِنَّا كُنَّا مَعَكُمْ ؕ اَوَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَعْلَمَ بِمَا فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ ⑩

**11.** Verily, Allāh knows those who believe, and verily, He knows the hypocrites (i.e. Allāh will test the people with good and hard days to discriminate the good from the wicked, although Allāh knows all that before putting them to test).

اور اللہ انھیں ضرور ظاہر کرے گا جو ایمان لائے اور وہ منافقوں کو بھی ضرور ظاہر کرے گا⑪

وَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَلَيَعْلَمَنَّ الْمُنٰفِقِيْنَ ⑪

**12.** And those who disbelieve say to those who believe: "Follow our way and we will, verily, bear your sins." Never will they bear anything of their sins. Surely, they are liars.

اور جن لوگوں نے کفر کیا انھوں نے ایمان والوں سے کہا: تم ہمارے راستے کی پیروی کرو، اور ہم تمھارے گناہ اٹھا لیں گے، حالانکہ وہ ان کے گناہوں میں سے کچھ بھی نہیں اٹھائیں گے، بے شک وہ جھوٹے ہیں⑫

وَقَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّبِعُوْا سَبِيْلَنَا وَلْنَحْمِلْ خَطٰيٰكُمْ ؕ وَمَا هُمْ بِحٰمِلِيْنَ مِنْ خَطٰيٰهُمْ مِّنْ شَيْءٍ ؕ اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ⑫

**13.** And verily, they shall bear their own loads, and other loads besides their own; and verily, they shall be questioned on the Day of Resurrection about that which they used to fabricate.

اور یقیناً وہ اپنے بوجھ اور اپنے بوجھوں کے ساتھ کئی اور بوجھ ضرور اٹھائیں گے، اور جو کچھ وہ جھوٹ گھڑتے رہے، روزِ قیامت ان کے متعلق ان سے ضرور پوچھا جائے گا⑬

وَلَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ وَاَثْقَالًا مَّعَ اَثْقَالِهِمْ ز وَلَيُسْـَٔلُنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ عَمَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ⑬

**14.** And indeed We sent Nūh (Noah) to his people, and he stayed among them a thousand years less fifty years [inviting them to believe in the Oneness of Allāh (Monotheism), and discard

اور بلاشبہ ہم نے نوح کو اس کی قوم کی طرف بھیجا، چنانچہ وہ ان میں پچاس کم ایک ہزار سال رہا، پھر انھیں طوفان نے اس حال میں پکڑ لیا کہ وہ ظالم تھے⑭

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا اِلٰى قَوْمِهٖ فَلَبِثَ فِيْهِمْ اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا ؕ فَاَخَذَهُمُ الطُّوْفَانُ وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ⑭

[1] (V.29:9) See the footnote (b) of (V.3:85)

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (۲۔ب سورۂ آل عمران 3:85)

the false gods and other deities]; so the Deluge overtook them while they were *Zālimūn* (wrong doers, polytheists, disbelievers).

فَأَنْجَيْنٰهُ وَأَصْحٰبَ السَّفِينَةِ وَجَعَلْنٰهَآ اٰيَةً لِّلْعٰلَمِينَ ⑮

پھر ہم نے اسے اور کشتی والوں کو نجات دی، اور ہم نے اس (کشتی) کو دنیا والوں کے لیے عظیم نشانی بنا دیا⑮

**15.** Then We saved him and those with him in the ship, and made it (the ship) an *Ayāh* (a lesson, a warning) for the *'Ālamīn* (mankind and jinn).

وَإِبْرٰهِيمَ إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَاتَّقُوهُ ۖ ذٰلِكُمْ خَيْرٌ لَّكُمْ إِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُونَ ⑯

اور (ہم نے) ابراہیم کو (بھیجا) جب اس نے اپنی قوم سے کہا: تم اللہ کی عبادت کرو اور اس سے ڈرو، اگر تم جانتے ہو تو یہ تمھارے لیے بہت بہتر ہے⑯

**16.** And (remember) Ibrāhīm (Abraham) when he said to his people: "Worship Allāh (Alone), and fear Him, that is better for you if you did but know.

إِنَّمَا تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ أَوْثٰنًا وَتَخْلُقُونَ إِفْكًا ۚ إِنَّ الَّذِينَ تَعْبُدُونَ مِنْ دُونِ اللّٰهِ لَا يَمْلِكُونَ لَكُمْ رِزْقًا فَابْتَغُوا عِنْدَ اللّٰهِ الرِّزْقَ وَاعْبُدُوهُ وَاشْكُرُوا لَهُ ۖ إِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ⑰

تم تو اللہ کے سوا بتوں ہی کی عبادت کرتے ہو، اور تم جھوٹ گھڑتے ہو، بلاشبہ اللہ کے سوا جن کی تم عبادت کرتے ہو وہ تمھارے لیے رزق کا اختیار نہیں رکھتے، لہٰذا تم اللہ کے ہاں رزق تلاش کرو، اور تم اسی کی عبادت کرو اور تم اسی کا شکر کرو، تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے⑰

**17.** "You worship besides Allāh only idols, and you only invent falsehood. Verily, those whom you worship besides Allāh have no power to give you provision, so seek your provision from Allāh (Alone), and worship Him (Alone), and be grateful to Him. To Him (Alone) you will be brought back.

وَإِنْ تُكَذِّبُوا فَقَدْ كَذَّبَ أُمَمٌ مِّنْ قَبْلِكُمْ ۖ وَمَا عَلَى الرَّسُولِ إِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِينُ ⑱

اور اگر تم جھٹلاؤ تو تم سے پہلے کئی امتوں نے جھٹلایا ہے، اور رسول کا کام تو صرف کھلا کھلا پہنچا دینا ہے⑱

**18.** "And if you deny, then nations before you have denied (their Messengers). And the duty of the Messenger (ﷺ) is only to convey (the Message) plainly."

أَوَلَمْ يَرَوْا كَيْفَ يُبْدِئُ اللّٰهُ الْخَلْقَ ثُمَّ يُعِيدُهُ ۚ إِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيرٌ ⑲

کیا انھوں نے دیکھا نہیں کہ اللہ مخلوق کو پہلی بار کیسے پیدا کرتا ہے، پھر وہ اسے لوٹائے گا، بلاشبہ یہ اللہ پر بہت آسان ہے⑲

**19.** See they not how Allāh originates the creation, then repeats it. Verily, that is easy for Allāh.

قُلْ سِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَانْظُرُوا كَيْفَ بَدَأَ الْخَلْقَ ثُمَّ اللّٰهُ يُنْشِئُ النَّشْأَةَ الْآخِرَةَ ۚ إِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ⑳

کہہ دیجیے: تم زمین میں چلو پھرو، پھر دیکھو اس نے مخلوق پہلی بار کیسے پیدا کی، پھر اللہ ہی (اسے) دوسری بار پیدا کرے گا، بلاشبہ اللہ ہر شے پر خوب قادر ہے⑳

**20.** Say: "Travel in the land and see how (Allāh) originated the creation, and then Allāh will bring forth the creation of the Hereafter (i.e. resurrection after death). Verily, Allāh is Able to do all things."

يُعَذِّبُ مَنْ يَشَاءُ وَيَرْحَمُ مَنْ يَشَاءُ ۚ وَإِلَيْهِ تُقْلَبُونَ ㉑

وہ جسے چاہے عذاب دے گا اور جس پر چاہے رحم کرے گا، اور تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے㉑

**21.** He punishes whom He wills, and shows mercy to whom He wills; and to Him you will be returned.

وَمَا أَنْتُمْ بِمُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ وَلَا فِي السَّمَاءِ ۖ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُونِ اللّٰهِ مِنْ وَّلِيٍّ

اور تم (اللہ کو) نہ زمین میں عاجز کرنے والے ہو اور نہ آسمان میں، اور تمھارے لیے اللہ کے سوا نہ کوئی

**22.** And you cannot escape in the earth or in the heaven (from Allāh). And besides Allāh you

وَلَا نَصِيرٍ ﴿٢٢﴾

دوست ہے اور نہ کوئی مددگار ﴿٢٢﴾

have neither any *Walī* (Protector or Guardian) nor any Helper.

وَالَّذِينَ كَفَرُوا بِآيَاتِ اللَّهِ وَلِقَائِهِ أُولَٰئِكَ يَئِسُوا مِن رَّحْمَتِي وَأُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٢٣﴾

اور جن لوگوں نے اللہ کی آیات اور اس کی ملاقات کا انکار کیا، وہی لوگ میری رحمت سے ناامید ہو چکے ہیں، اور انھی کے لیے دردناک عذاب ہے ﴿٢٣﴾

**23.** And those who disbelieve in the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of Allāh and the Meeting with Him, it is they who have no hope of My Mercy, and it is they who will have a painful torment.

فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهِ إِلَّا أَن قَالُوا اقْتُلُوهُ أَوْ حَرِّقُوهُ فَأَنجَاهُ اللَّهُ مِنَ النَّارِ ۚ إِنَّ فِي ذَٰلِكَ لَآيَاتٍ لِّقَوْمٍ يُؤْمِنُونَ ﴿٢٤﴾

پھر ابراہیم کی قوم کا جواب بس یہی تھا کہ انھوں نے کہا: اسے قتل کر دو یا اسے جلا دو، پھر اللہ نے اسے آگ سے نجات دی، بے شک اس میں ایمان لانے والے لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں① ﴿٢٤﴾

**24.** So nothing was the answer of [Ibrāhīm's (Abraham's)] people except that they said: "Kill him or burn him." Then Allāh saved him from the fire. Verily, in this are indeed signs for a people who believe.[1]

وَقَالَ إِنَّمَا اتَّخَذْتُم مِّن دُونِ اللَّهِ أَوْثَانًا مَّوَدَّةَ بَيْنِكُمْ فِي الْحَيَاةِ الدُّنْيَا ۖ ثُمَّ يَوْمَ الْقِيَامَةِ يَكْفُرُ بَعْضُكُم بِبَعْضٍ وَيَلْعَنُ بَعْضُكُم بَعْضًا وَمَأْوَاكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُم مِّن نَّاصِرِينَ ﴿٢٥﴾

اور ابراہیم نے کہا: تم نے اللہ کے سوا جن بتوں کو معبود ٹھہرا لیا ہے، تو یہ محض تمھاری آپس کی دنیا کی دوستی کی وجہ سے ہے، پھر روزِ قیامت تم میں سے ایک دوسرے کا انکار کرے گا، اور تم میں سے ایک دوسرے پر لعنت بھیجے گا، اور تمھارا ٹھکانا آگ ہے، اور تمھارے لیے کوئی مدد کرنے والے نہ ہوں گے ﴿٢٥﴾

**25.** And [Ibrāhīm (Abraham)] said: "You have taken (for worship) idols instead of Allāh. The love between you is only in the life of this world, but on the Day of Resurrection, you shall disown each other, and curse each other, and your abode will be the Fire, and you shall have no helpers."

فَآمَنَ لَهُ لُوطٌ ۘ وَقَالَ إِنِّي مُهَاجِرٌ إِلَىٰ رَبِّي ۖ إِنَّهُ هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ﴿٢٦﴾

پھر ابراہیم پر لوط ایمان لایا، اور ابراہیم نے کہا: بے شک میں اپنے رب کی طرف ہجرت کرنے والا ہوں، بلاشبہ وہ نہایت غالب، خوب حکمت والا ہے ﴿٢٦﴾

**26.** So, Lūt (Lot) believed in him [Ibrāhīm's (Abraham's) Message of Islāmic Monotheism]. He [Ibrāhīm (Abraham)] said: "I will emigrate for the sake of my Lord. Verily, He is the All-Mighty, the All-Wise.[2]"

وَوَهَبْنَا لَهُ إِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَجَعَلْنَا فِي ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ وَالْكِتَابَ وَآتَيْنَاهُ أَجْرَهُ فِي الدُّنْيَا ۖ وَإِنَّهُ فِي الْآخِرَةِ لَمِنَ الصَّالِحِينَ ﴿٢٧﴾

اور ہم نے اسے اسحاق اور یعقوب دیے اور اس کی اولاد میں نبوت اور کتاب رکھ دی، اور ہم نے اسے اس کا اجر دنیا میں بھی دیا، اور بلاشبہ وہ آخرت میں صالح لوگوں میں سے ہوگا ﴿٢٧﴾

**27.** And We bestowed on him [Ibrāhīm (Abraham)], Ishāq (Isaac) and Ya'qūb (Jacob), and We ordained among his offspring Prophethood and the Book [i.e. the Taurāt (Torah) (to Mūsā — Moses), the Injīl (Gospel) (to 'Īsā — Jesus), and the Qur'ān (to Muhammad ﷺ), all from the offspring of Ibrāhīm (Abraham)], and We granted him his reward in this world; and verily, in the

[1] (V.29:24) See the footnote of (V.3:173).
[2] (V.29:26) See the footnote of (V.9:121).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 173/3)

Hereafter he is indeed among the righteous.

**28.** And (remember) Lūt (Lot), when he said to his people: "You commit *Al-Fāhishah* (sodomy — the worst sin) which none has preceded you in (committing) it in the *'Ālamīn* (mankind and jinn)."

اور (ہم نے بھیجا) لوط کو جب اس نے اپنی قوم سے کہا: بے شک تم ایسی فاشی (بدکاری) پر اتر آئے ہو جو تم سے پہلے جہانوں میں سے کسی نے بھی نہیں کی ﴿٢٨﴾

وَلُوطًا إِذْ قَالَ لِقَوْمِهِۦٓ إِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ ٱلْفَٰحِشَةَ مَا سَبَقَكُم بِهَا مِنْ أَحَدٍ مِّنَ ٱلْعَٰلَمِينَ ﴿٢٨﴾

**29.** "Verily, you practise sodomy with men, and rob the wayfarer (travellers)! And practise *Al-Munkar* (disbelief and polytheism and every kind of evil wicked deed) in your meetings." But his people gave no answer except that they said: "Bring Allāh's torment upon us if you are one of the truthful."

کیا تم لوگ مردوں کے پاس (جنسی تسکین کے لیے) آتے ہو، اور تم راستے کاٹتے ہو، اور تم اپنی مجلسوں میں برے کام (بے حیائی) کرتے ہو؟ پھر ان کی قوم کا جواب بس یہی تھا کہ انھوں نے کہا: اگر تو سچوں میں سے ہے تو اللہ کا عذاب لے آ ﴿٢٩﴾

أَئِنَّكُمْ لَتَأْتُونَ ٱلرِّجَالَ وَتَقْطَعُونَ ٱلسَّبِيلَ وَتَأْتُونَ فِى نَادِيكُمُ ٱلْمُنكَرَ ۖ فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوْمِهِۦٓ إِلَّآ أَن قَالُوا۟ ٱئْتِنَا بِعَذَابِ ٱللَّهِ إِن كُنتَ مِنَ ٱلصَّٰدِقِينَ ﴿٢٩﴾

**30.** He said: "My Lord! Give me victory over the people who are *Mufsidūn* (those who commit great crimes and sins, oppressors, tyrants, mischief-makers, corrupters).

لوط نے کہا: اے میرے رب! فسادی لوگوں کے مقابلے میں میری مدد فرما ﴿٣٠﴾

قَالَ رَبِّ ٱنصُرْنِى عَلَى ٱلْقَوْمِ ٱلْمُفْسِدِينَ ﴿٣٠﴾ ع 3/8 15

**31.** And when Our messengers came to Ibrāhīm (Abraham) with the glad tidings they said: "Verily, we are going to destroy the people of this [Lūt (Lot's)] town (i.e. the town of Sodom in Palestine); truly, its people have been *Zālimūn* [wrong doers, polytheists disobedient to Allāh, and who denied their Messenger Lūt (Lot)]."

اور جب ہمارے قاصد (فرشتے) ابراہیم کے پاس بشارت لے کر آئے تو انھوں نے کہا: بے شک ہم اس بستی (سدوم) والوں کو ہلاک کرنے والے ہیں، بلاشبہ اس بستی والے ظالم ہیں ﴿٣١﴾

وَلَمَّا جَآءَتْ رُسُلُنَآ إِبْرَٰهِيمَ بِٱلْبُشْرَىٰ قَالُوٓا۟ إِنَّا مُهْلِكُوٓا۟ أَهْلِ هَٰذِهِ ٱلْقَرْيَةِ ۖ إِنَّ أَهْلَهَا كَانُوا۟ ظَٰلِمِينَ ﴿٣١﴾

**32.** Ibrāhīm (Abraham) said: "But there is Lūt (Lot) in it." They said: "We know better who is there. We will verily save him [Lūt (Lot)] and his family — except his wife, she will be of those who remain behind (i.e. she will be destroyed along with those who will be destroyed from her folk)."

ابراہیم نے کہا: بے شک اس میں تو لوط بھی ہے، انھوں نے کہا: ہم خوب جانتے ہیں جو کوئی اس میں ہے، یقیناً ہم اسے اور اس کے گھر والوں کو بچالیں گے سوائے اس کی بیوی کے، وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہوگی ﴿٣٢﴾

قَالَ إِنَّ فِيهَا لُوطًا ۚ قَالُوا۟ نَحْنُ أَعْلَمُ بِمَن فِيهَا ۖ لَنُنَجِّيَنَّهُۥ وَأَهْلَهُۥٓ إِلَّا ٱمْرَأَتَهُۥ كَانَتْ مِنَ ٱلْغَٰبِرِينَ ﴿٣٢﴾

**33.** And when Our messengers came to Lūt (Lot), he was

اور جب ہمارے قاصد لوط کے پاس آئے تو وہ ان

وَلَمَّآ أَن جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوطًا سِىٓءَ

بِهِمْ وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا وَّقَالُوْا لَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ إِنَّا مُنَجُّوكَ وَأَهْلَكَ إِلَّا امْرَأَتَكَ كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿٣٣﴾

(کے آنے) کی وجہ سے غم زدہ ہوا، اوران کی وجہ سے (اس کا) سینہ تنگ ہوا، اور فرشتوں نے کہا: تو مت ڈر اور مت غم کھا، بلاشبہ ہم تجھے اور تیرے گھر والوں کو نجات دینے والے ہیں، سوائے تیری بیوی کے، وہ پیچھے رہ جانے والوں میں سے ہے﴿٣٣﴾

grieved because of them, and felt straitened on their account. They said: "Have no fear, and do not grieve! Truly, we shall save you and your family, — except your wife, she will be of those who remain behind (i.e. she will be destroyed along with those who will be destroyed from her folk).

إِنَّا مُنْزِلُوْنَ عَلٰٓى أَهْلِ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ رِجْزًا مِّنَ السَّمَآءِ بِمَا كَانُوْا يَفْسُقُوْنَ ﴿٣٤﴾

بے شک ہم اس بستی والوں پر ان کے فسق کی وجہ سے، آسمان سے عذاب نازل کرنے والے ہیں﴿٣٤﴾

**34.** "Verily, we are about to bring down on the people of this town a great torment from the sky, because they have been rebellious (against Allāh's Command)."

وَلَقَدْ تَّرَكْنَا مِنْهَآ اٰيَةًۢ بَيِّنَةً لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ﴿٣٥﴾

اور بلاشبہ ہم نے اس بستی کو ان لوگوں کے لیے (بطور) کھلی نشانی چھوڑ رکھا ہے جو عقل رکھتے ہیں﴿٣٥﴾

**35.** And indeed We have left thereof an evident *Ayāh* (a lesson and a warning and a sign — the place where the Dead Sea is now in Palestine)[1] for a folk who understand.

وَإِلٰى مَدْيَنَ أَخَاهُمْ شُعَيْبًا ۙ فَقَالَ يٰقَوْمِ اعْبُدُوا اللّٰهَ وَارْجُوا الْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَلَا تَعْثَوْا فِي الْأَرْضِ مُفْسِدِيْنَ ﴿٣٦﴾

اور (ہم نے) مدین کی طرف ان کے بھائی شعیب کو بھیجا تو اس نے کہا: اے میری قوم! اللہ کی عبادت کرو، اور یوم آخرت کی امید رکھو، اور تم زمین میں فساد کرتے نہ پھرو﴿٣٦﴾

**36.** And to (the people of) Madyan (Midian), We sent their brother Shu'aib. He said: "O my people! Worship Allāh (Alone) and hope for (the reward of good deeds by worshipping Allāh Alone, on) the last Day (i.e. the Day of Resurrection), and commit no mischief on the earth as *Mufsidūn* (those who commit great crimes, oppressors, tyrants, mischief-makers, corrupters). (*Tafsir At-Tabari*)

فَكَذَّبُوْهُ فَأَخَذَتْهُمُ الرَّجْفَةُ فَأَصْبَحُوْا فِيْ دَارِهِمْ جٰثِمِيْنَ ﴿٣٧﴾

پھر انھوں نے اسے جھٹلایا، تو انھیں زلزلے نے آن پکڑا، پھر وہ اپنے گھروں میں اوندھے پڑے رہ گئے﴿٣٧﴾

**37.** And they denied him (Shu'aib); so the earthquake seized them, and they lay (dead), prostrate in their dwellings.

وَعَادًا وَّثَمُوْدَاۡ وَقَدْ تَّبَيَّنَ لَكُمْ مِّنْ مَّسٰكِنِهِمْ ۗ وَزَيَّنَ لَهُمُ الشَّيْطٰنُ أَعْمَالَهُمْ فَصَدَّهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ وَكَانُوْا مُسْتَبْصِرِيْنَ ﴿٣٨﴾

اور عاد اور ثمود (کو بھی ہم نے ہلاک کیا) اور یہ بات تمھارے لیے ان کے (تباہ شدہ) گھروں سے واضح ہو چکی ہے، اور شیطان نے ان کے اعمال ان کے لیے مزین کر دیے تھے، پھر اس نے انھیں سیدھی راہ سے روک دیا، حالانکہ وہ سمجھ بوجھ والے تھے﴿٣٨﴾

**38.** And 'Ād and Thamūd (people)! And indeed (their destruction) is clearly apparent to you from their (ruined) dwellings. *Shaitān* (Satan) made their deeds fair-seeming to them, and turned them away from the (Right) Path, though they were intelligent.

---

[1] (V.29:35) See the Book of History (كتاب التاريخ لابن كثير), "Stories of the Prophets" by Ibn Kathir.

وَقَارُوْنَ وَفِرْعَوْنَ وَهَامٰنَ ۗ وَلَقَدْ جَآءَهُمْ مُّوْسٰى بِالْبَيِّنٰتِ فَاسْتَكْبَرُوْا فِي الْاَرْضِ وَمَا كَانُوْا سٰبِقِيْنَ ۝٣٩

اور قارون اور فرعون اور ہامان کو (بھی ہلاک کر دیا) اور بلاشبہ ان کے پاس موسیٰ کھلی نشانیاں لے کر آئے، پھر بھی انھوں نے زمین میں تکبر کیا، اور وہ (عذاب سے بچ کر) نکل جانے والے نہ تھے ۝٣٩

**39.** And (We destroyed also) Qārūn (Korah), Fir'aun (Pharaoh), and Hāmān. And indeed Mūsā (Moses) came to them with clear *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), but they were arrogant in the land, yet they could not outstrip Us (escape Our punishment).

فَكُلًّا اَخَذْنَا بِذَنْۢبِهٖ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِ حَاصِبًا ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ اَخَذَتْهُ الصَّيْحَةُ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ خَسَفْنَا بِهِ الْاَرْضَ ۚ وَمِنْهُمْ مَّنْ اَغْرَقْنَا ۚ وَمَا كَانَ اللّٰهُ لِيَظْلِمَهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوْٓا اَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُوْنَ ۝٤٠

پھر ہم نے ہر ایک کو اس کے گناہ پر پکڑا، چنانچہ ان میں سے کوئی تو وہ تھے جن پر ہم نے پتھروں بھری آندھی بھیجی، اور ان میں سے کوئی وہ تھے جنھیں چنگھاڑ نے آن پکڑا، اور ان میں سے کوئی وہ تھے جنھیں ہم نے زمین میں دھنسا دیا، اور ان میں سے کوئی وہ تھے جنھیں ہم نے غرق کر دیا، اور اللہ ان پر ظلم کرنے والا نہیں تھا بلکہ وہ خود ہی اپنے آپ پر ظلم کرتے تھے ۝٤٠

**40.** So, We punished each (of them) for his sins, of them were some on whom We sent *Hāsib* (a violent wind with shower of stones) [as on the people of Lūt (Lot)], and of them were some who were overtaken by *As-Saihah* [torment — awful cry, (as Thamūd or Shu'aib's people)], and of them were some whom We caused the earth to swallow [as Qārūn (Korah)], and of them were some whom We drowned [as the people of Nūh (Noah), or Fir'aun (Pharaoh) and his people]. It was not Allāh Who wronged them, but they wronged themselves.

مَثَلُ الَّذِيْنَ اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ كَمَثَلِ الْعَنْكَبُوْتِ ۖ اِتَّخَذَتْ بَيْتًا ۭ وَاِنَّ اَوْهَنَ الْبُيُوْتِ لَبَيْتُ الْعَنْكَبُوْتِ ۘ لَوْ كَانُوْا يَعْلَمُوْنَ ۝٤١

وقف لازم

ان لوگوں کی مثال، جنھوں نے اللہ کے سوا کارساز بنائے، مکڑی کی سی ہے کہ اس نے ایک گھر بنایا، اور بے شک گھروں میں سب سے کمزور مکڑی کا گھر ہے، کاش! وہ جانتے ہوتے ۝٤١

**41.** The likeness of those who take (false deities as) *Auliyā'* (protectors, helpers) other than Allāh is the likeness of a spider who builds (for itself) a house; but verily, the frailest (weakest) of houses is the spider's house — if they but knew.

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهٖ مِنْ شَيْءٍ ۭ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝٤٢

بلاشبہ اللہ جانتا ہے ان چیزوں کو جنھیں وہ اللہ کے سوا پکارتے ہیں[1] اور وہ نہایت غالب، خوب حکمت والا ہے ۝٤٢

**42.** Verily, Allāh knows what things they invoke instead of Him. He is the All-Mighty, the All-Wise.[1]

وَتِلْكَ الْاَمْثَالُ نَضْرِبُهَا لِلنَّاسِ ۚ وَمَا يَعْقِلُهَآ اِلَّا الْعٰلِمُوْنَ ۝٤٣

اور یہ مثالیں ہم لوگوں (کو سمجھانے) کے لیے بیان کرتے ہیں، اور انھیں بس علم والے ہی سمجھتے ہیں ۝٤٣

**43.** And these similitudes We put forward for mankind; but none will understand them except those who have knowledge (of Allāh and His Signs).

---

[1] (V.29:42) See the footnote of (V.2:165).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2/165)

خَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ ؕ اِنَّ فِیْ ذٰلِكَ لَاٰیَةً لِّلْمُؤْمِنِیْنَ ﴿٤٤﴾

اللہ نے زمین اور آسمان حق کے ساتھ پیدا کیے ہیں، بلاشبہ اس میں مومنوں کے لیے عظیم نشانی ہے﴿٤٤﴾

**44.** (Allāh says to His Prophet Muhammad ﷺ): "Allāh (Alone) created the heavens and the earth with truth (and none shared with Him in their creation)." Verily therein is surely a sign for those who believe.

اُتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنَ الْكِتٰبِ وَاَقِمِ الصَّلٰوةَ ؕ اِنَّ الصَّلٰوةَ تَنْهٰى عَنِ الْفَحْشَآءِ وَالْمُنْكَرِ ؕ وَلَذِكْرُ اللّٰهِ اَكْبَرُ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَصْنَعُوْنَ ﴿۴۵﴾

(اے نبی!) اس کتاب کی تلاوت کیجیے جو آپ کی طرف وحی کی گئی ہے، اور نماز قائم کیجیے، یقیناً نماز بے حیائی اور برے کاموں سے روکتی ہے، اور بلاشبہ اللہ کا ذکر تو سب سے بڑی چیز ہے، اور اللہ جانتا ہے جو کچھ تم کرتے ہو﴿۴۵﴾

**45.** Recite (O Muhammad ﷺ) what has been revealed to you of the Book (the Qur'ān), and perform *As-Salāt* (the prayers). Verily, *As-Salāt* (the prayer) prevents from *Al-Fahshā'* (i.e. great sins of every kind, unlawful sexual intercourse) and *Al-Munkar* (i.e. disbelief, polytheism, and every kind of evil wicked deed)[1] and the remembering[2] (praising) of (you by) Allāh (in front of the angels) is greater indeed [than your remembering (praising) of Allāh in prayers]. And Allāh knows what you do.

وَلَا تُجَادِلُوْٓا اَهْلَ الْكِتٰبِ اِلَّا بِالَّتِيْ هِيَ اَحْسَنُ ۖ اِلَّا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا مِنْهُمْ وَقُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِالَّذِيْٓ اُنْزِلَ اِلَيْنَا وَاُنْزِلَ اِلَيْكُمْ وَاِلٰهُنَا وَاِلٰهُكُمْ وَاحِدٌ وَّنَحْنُ لَهٗ مُسْلِمُوْنَ ﴿۴۶﴾

اور تم اہل کتاب سے احسن انداز ہی سے بحث و تکرار کرو، سوائے ان لوگوں کے جو ان میں سے ظالم ہیں، اور تم (ان سے) کہو: ہم اس (کتاب) پر ایمان لائے ہیں جو ہماری طرف نازل کی گئی، اور (جو) تمھاری طرف نازل کی گئی، اور ہمارا معبود اور تمھارا معبود ایک ہی ہے، اور ہم اسی کے فرماں بردار ہیں﴿۴۶﴾

**46.** And argue not with the people of the Scripture (Jews and Christians), unless it be in (a way) that is better (with good words and in good manner, inviting them to Islāmic Monotheism with His Verses), except with such of them as do wrong; and say (to them): "We believe in that which has been revealed to us and revealed to you; our *Ilāh* (God) and your *Ilāh* (God) is One (i.e. Allāh), and to Him we have submitted (as Muslims)."

وَكَذٰلِكَ اَنْزَلْنَآ اِلَيْكَ الْكِتٰبَ ؕ فَالَّذِيْنَ اٰتَيْنٰهُمُ الْكِتٰبَ يُؤْمِنُوْنَ بِهٖ ۚ وَمِنْ هٰٓؤُلَآءِ مَنْ يُّؤْمِنُ بِهٖ ؕ وَمَا يَجْحَدُ بِاٰيٰتِنَآ اِلَّا الْكٰفِرُوْنَ ﴿۴۷﴾

اور (اے نبی! جیسے پہلے نبیوں پر کتابیں نازل کیں) اسی طرح ہم نے آپ کی طرف (یہ) کتاب نازل کی ہے، تو اس (قرآن) پر وہ لوگ ایمان لاتے ہیں① جنھیں ہم نے (اس سے پہلے) کتاب دی، اور ان (اہل مکہ) میں سے بھی بعض اس پر ایمان لاتے ہیں، اور ہماری آیات کا انکار تو کافر ہی کرتے ہیں﴿۴۷﴾

**47.** And thus We have sent down the Book (i.e. this Qur'ān) to you (O Muhammad ﷺ), and those whom We gave the Scripture [the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel) aforetime] believe therein as also do some of these (who are present with you now like 'Abdullāh bin Salām)[3] and none but the disbelievers reject Our *Ayāt* [(proofs, signs, verses,

---

[1] (V.29:45) It is said by Ibn 'Abbās and 'Abdullāh bin Mas'ūd رضي الله عنهم: If the *Salāt* (prayer) of anyone does not prevent him from *Al-Fāhshā'* and *Al-Munkar* (all kinds of evil, illegal and sinful deeds), then his *Salāt* (prayer) increases him in nothing but loss, and to be far away from his Lord (Allāh). (*Tafsir Al-Qurtubī*)

[2] (V.29:45) See the footnotes of (V.13:28) and also (B) of (V.2:152).

[3] (V.29:47) See the footnote of (V.5:66).

① ملاحظہ ہو: (حاشیہ سورۂ مائدہ 5:66)

lessons, etc.,) and deny Our Oneness of Lordship and Our Oneness of worship and Our Oneness of Our Names and Qualities: i.e. Islāmic Monotheism].

**48.** Neither did you (O Muhammad ﷺ) read any book before it (this Qur'ān) nor did you write any book (whatsoever) with your right hand. In that case, indeed, the followers of falsehood might have doubted.

وَمَا كُنْتَ تَتْلُوْا مِنْ قَبْلِهٖ مِنْ كِتٰبٍ وَّلَا تَخُطُّهٗ بِيَمِيْنِكَ اِذًا لَّارْتَابَ الْمُبْطِلُوْنَ ﴿48﴾

اور آپ اس (قرآن) سے پہلے کوئی کتاب نہیں پڑھتے تھے اور نہ اپنے دائیں ہاتھ سے اسے لکھتے تھے، (اگر ایسا ہوتا) تب تو باطل پرست یقیناً شک کر سکتے تھے ﴿48﴾

**49.** Nay, but it is the clear *Ayāt* [i.e. this Qur'ān or the description and the qualities of Prophet Muhammad ﷺ written in the Taurāt (Torah) and the Injīl (Gospel)] preserved in the breasts of those who have been given knowledge. And none but the *Zālimūn* (polytheists and wrong doers) deny Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.). (*Tafsir At-Tabari*).

بَلْ هُوَ اٰيٰتٌۢ بَيِّنٰتٌ فِيْ صُدُوْرِ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ ۭ وَمَا يَجْحَدُ بِاٰيٰتِنَآ اِلَّا الظّٰلِمُوْنَ ﴿49﴾

بلکہ یہ قرآن تو واضح آیات ہیں، ان لوگوں کے سینوں میں (محفوظ) ہیں جنھیں علم دیا گیا، اور ظالم لوگ ہی ہماری آیات کا انکار کرتے ہیں ﴿49﴾

**50.** And they say: "Why are not signs sent down to him from his Lord? Say: "The signs are only with Allāh, and I am only a plain warner."

وَقَالُوْا لَوْلَآ اُنْزِلَ عَلَيْهِ اٰيٰتٌ مِّنْ رَّبِّهٖ ۭ قُلْ اِنَّمَا الْاٰيٰتُ عِنْدَ اللّٰهِ ۭ وَاِنَّمَآ اَنَا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿50﴾

انھوں نے کہا: اس پر اس کے رب کی طرف سے معجزے کیوں نہیں اتارے گئے؟ (اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: بس معجزے تو اللہ کے پاس ہیں، اور میں تو محض ایک کھلم کھلا ڈرانے والا ہوں ﴿50﴾

**51.** Is it not sufficient for them that We have sent down to you the Book (the Qur'ān) which is recited to them? Verily, herein is mercy and a reminder (or an admonition) for a people who believe.[1]

اَوَلَمْ يَكْفِهِمْ اَنَّآ اَنْزَلْنَا عَلَيْكَ الْكِتٰبَ يُتْلٰى عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَرَحْمَةً وَّذِكْرٰى لِقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿51﴾

کیا انھیں (یہ نشانی) کافی نہیں کہ بے شک ہم نے آپ پر (یہ) کتاب نازل کی جو ان پر پڑھی جاتی ہے؟① بلاشبہ اس میں ان لوگوں کے لیے رحمت اور نصیحت ہے جو ایمان لاتے ہیں ★ ﴿51﴾

---

[1] (V.29:51)

a) Narrated Abū Hurairah رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Allāh does not listen to anything as He listens to the Prophet reciting the Qur'ān in a nice, loud and pleasant tone." Sufyān said, "This saying means: The Prophet regards the Qur'ān as something that makes him dispense with much worldly pleasure." [*Sahih Al-Bukhari*, 6/5024 (O.P.542)]

b) Narrated Abū Hurairah رضي الله عنه Allāh's Messenger ﷺ said, "Not to wish to be the like of except two men: A man whom Allāh has taught the Qur'ān and he recites it during some hours of the night and during some hours of the day, and his neighbour listens to him and says, 'I wish I had been given what has been given to so-and-so, so that I might do what he does'; and a man whom Allāh has given wealth and he spends it (according to what Allāh has ordained) in a just and right manner, whereupon another man may say, 'I wish I had been given what so-and-so has been given, for then I would do what he does.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 6/5026 (O.P.544)]

① مطلب یہ ہے کہ قرآن کریم کو توجہ اور غور وفکر سے پڑھا جائے تو انسان کو فائدہ ہوتا ہے اور اللہ تعالیٰ بھی ایسے لوگوں کے اس طرح قرآن پڑھنے سے خوش ہوتا ہے۔ چنانچہ حدیث میں

قُلْ كَفٰى بِاللّٰهِ بَيْنِيْ وَبَيْنَكُمْ شَهِيْدًا ۚ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۗ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِالْبَاطِلِ وَكَفَرُوْا بِاللّٰهِ ۙ اُولٰٓئِكَ هُمُ الْخٰسِرُوْنَ ﴿52﴾

آپ کہہ دیجیے: میرے اور تمھارے درمیان اللہ بطور گواہ کافی ہے، آسمانوں اور زمین میں جو کچھ ہے، وہ اسے جانتا ہے اور جو لوگ باطل پر ایمان لائے اور انھوں نے اللہ کے ساتھ کفر کیا، وہی خسارہ پانے والے ہیں﴿52﴾

**52.** Say (to them O Muhammad ﷺ): "Sufficient is Allāh for a witness between me and you. He knows what is in the heavens and on earth." And those who believe in *Bātil* (all false deities other than Allāh), and disbelieve in Allāh (and in His Oneness), it is they who are the losers.

وَيَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ ۗ وَلَوْلَآ اَجَلٌ مُّسَمًّى لَّجَآءَهُمُ الْعَذَابُ ۗ وَلَيَاْتِيَنَّهُمْ بَغْتَةً وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿53﴾

اور یہ لوگ آپ سے جلد عذاب مانگ رہے ہیں، اور اگر (عذاب کا) وقت مقرر نہ ہوتا تو انھیں عذاب ضرور آلیتا، اور یقیناً وہ انھیں اچانک ہی آلے گا، اور انھیں خبر تک نہ ہوگی﴿53﴾

**53.** And they ask you to hasten on the torment (for them), and had it not been for a term appointed, the torment would certainly have come to them. And surely, it will come upon them suddenly while they perceive not!

يَسْتَعْجِلُوْنَكَ بِالْعَذَابِ ۗ وَاِنَّ جَهَنَّمَ لَمُحِيْطَةٌۢ بِالْكٰفِرِيْنَ ﴿54﴾

یہ لوگ آپ سے جلد عذاب مانگ رہے ہیں، اور بلاشبہ جہنم کافروں کو گھیرے ہوئے ہے﴿54﴾

**54.** They ask you to hasten on the torment. And verily, Hell, of a surety, will encompass the disbelievers.

يَوْمَ يَغْشٰهُمُ الْعَذَابُ مِنْ فَوْقِهِمْ وَمِنْ تَحْتِ اَرْجُلِهِمْ وَيَقُوْلُ ذُوْقُوْا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿55﴾

اس دن، ان کے اوپر سے اور ان کے پاؤں کے نیچے سے، عذاب انھیں ڈھانپ لے گا اور اللہ فرمائے گا: جو کچھ تم کرتے تھے اس کا مزہ چکھو﴿55﴾

**55.** On the Day when the torment (Hell-fire) shall cover them from above them and from underneath their feet, and it will be said: "Taste what you used to do."

يٰعِبَادِيَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنَّ اَرْضِيْ وَاسِعَةٌ فَاِيَّايَ فَاعْبُدُوْنِ ﴿56﴾

اے میرے بندو جو ایمان لائے ہو! بلاشبہ میری زمین وسیع ہے، تو تم میری ہی عبادت کرو★①﴿56﴾

**56.** O My slaves who believe! Certainly, spacious is My earth. Therefore worship Me." (Alone).[1]

---

★ بقیہ حاشیہ: عنکبوت، آیت: 51.

ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اللہ تعالیٰ کسی بات کو اتنی توجہ سے نہیں سنتا جتنا پیغمبر کی خوش الحانی اور بلند آواز سے قرآن پاک کی قراءت کو سنتا ہے۔'' حضرت سفیان بن عُیَینہ رحمہ اللہ کے مطابق اس سے مراد ہے کہ قرآن پڑھنے کی لذت اور انہماک اسے ہر دوسری چیز سے مستغنی کر دے۔'' (صحيح البخاري، فضائل القرآن باب: 19 حديث: 5024) دوسری روایت میں ہے، رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''رشک صرف دو آدمیوں پر کیا جا سکتا ہے ایک وہ شخص جسے اللہ نے قرآن کے علم سے نوازا ہو اور وہ رات دن اس کی تلاوت میں مشغول رہتا ہو اس کی قراءت سن کر اس کا ہمسایہ یوں رشک کر سکتا ہے، کاش! مجھے بھی قرآن اس شخص کی طرح یاد ہوتا تو میں بھی اس طرح (تلاوت) کرتا رہتا۔ دوسرا وہ شخص جسے اللہ نے مال عطا کیا ہو اور وہ اسے اچھے کاموں میں خرچ کرتا ہو، اس پر کوئی شخص یوں رشک کر سکتا ہے، کاش! مجھے بھی ایسی ہی دولت ملتی تو میں اس کی طرح (اللہ کی راہ میں نیک کاموں میں خرچ) کرتا۔'' (صحيح البخاري، فضائل القرآن باب: 19 حديث: 5026)

---

[1] (V.29:56) Narrated Mu'adh رضي الله عنه: While I was riding behind the Prophet ﷺ, as a companion rider, he said, "O Mu'ādh!" I replied, "*Labbaik wa Sa'daik* (I respond to your call and I am obedient to your orders)." He repeated this call three times and then said, "Do you know what Allāh's Right on His slaves is?" I replied, "No." He said, "Allāh's Right on His slaves is that they should worship Him (Alone) and should not join partners in worship with Him." He proceeded for a while and then said, "O Mu'ādh!" I replied, "*Labbaik wa Sa'daik* (I respond to your call and I am obedient to your orders)." He said, "Do you know what the right of (Allāh's) slaves on Allāh is, if they do that (worship Him Alone and join none in His worship)? It is that He will not punish them."

[*Sahih Al-Bukhari*, 8/6267 (O.P.283)]

كُلُّ نَفْسٍ ذَآئِقَةُ الْمَوْتِ ثُمَّ اِلَيْنَا تُرْجَعُوْنَ ﴿57﴾

ہر جاندار موت کا مزہ چکھنے والا ہے، پھر تم ہماری ہی طرف لوٹائے جاؤ گے ﴿57﴾

**57.** Everyone shall taste death. Then to Us you shall be returned.

وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَنُبَوِّئَنَّهُمْ مِّنَ الْجَنَّةِ غُرَفًا تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۭ نِعْمَ اَجْرُ الْعٰمِلِيْنَ ﴿58﴾

اور جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ہم انھیں جنت کے بالا خانوں میں ضرور جگہ دیں گے، ان کے نیچے نہریں جاری ہوں گی، وہ ان میں ہمیشہ رہیں گے، (نیک) عمل کرنے والوں کا اجر بہت اچھا ہے ﴿58﴾

**58.** And those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous good deeds, to them We shall surely give lofty dwellings in Paradise, underneath which rivers flow, to live therein forever. Excellent is the reward for the workers.

الَّذِيْنَ صَبَرُوْا وَعَلٰي رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُوْنَ ﴿59﴾

جن لوگوں نے صبر کیا اور وہ اپنے رب ہی پر توکل کرتے ہیں① ﴿59﴾

**59.** Those who are patient, and put their trust (only) in their Lord (Allāh).[1]

وَكَاَيِّنْ مِّنْ دَاۗبَّةٍ لَّا تَحْمِلُ رِزْقَهَا ڰ اللّٰهُ يَرْزُقُهَا وَاِيَّاكُمْ ڮ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ﴿60﴾

اور کتنے ہی (زمین پر) چلنے پھرنے والے ہیں جو اپنا رزق اٹھائے نہیں پھرتے، اللہ انھیں اور تمھیں بھی رزق دیتا ہے، اور وہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿60﴾

**60.** And so many a moving (living) creature carries not its own provision! Allāh provides for it and for you. And He is the All-Hearer, the All-Knower.

وَلَىِٕنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۚ فَاَنّٰى يُؤْفَكُوْنَ ﴿61﴾

اور بلاشبہ اگر آپ ان سے پوچھیں کہ آسمان اور زمین کس نے پیدا کیے اور (کس نے) سورج اور چاند خدمت پر لگائے تو وہ ضرور کہیں گے: اللہ نے! پھر وہ کہاں بہکائے جاتے ہیں؟ ﴿61﴾

**61.** And if you were to ask them: "Who has created the heavens and the earth and subjected the sun and the moon?" they will surely reply: "Allāh." How then are they deviating (as polytheists and disbelievers)?

اَللّٰهُ يَبْسُطُ الرِّزْقَ لِمَنْ يَّشَاۗءُ مِنْ عِبَادِهٖ وَيَقْدِرُ لَهٗ ۭ اِنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ﴿62﴾

اللہ اپنے بندوں میں سے جس کے لیے چاہتا ہے رزق کشادہ کرتا ہے، اور کسی کے لیے تنگ کر دیتا ہے، بلاشبہ اللہ ہر چیز کو خوب جانتا ہے ﴿62﴾

**62.** Allāh enlarges the provision for whom He wills of His slaves, and straitens it for whom (He wills). Verily, Allāh is All-Knower of everything.

وَلَىِٕنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ نَّزَّلَ مِنَ السَّمَاۗءِ مَاۗءً فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ مِنْۢ بَعْدِ مَوْتِهَا لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ۭ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ۭ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ﴿63﴾ ع 6/12

اور البتہ تحقیق اگر آپ ان سے پوچھیں کہ کس نے آسمان سے پانی نازل کیا، پھر کس نے زمین کی موت (ویرانی) کے بعد اس پانی سے اسے زندہ (تروتازہ) کیا، تو وہ ضرور کہیں گے: اللہ نے! تو آپ کہہ دیجیے: "الحمد للہ" لیکن ان کے اکثر عقل سے

**63.** And if you were to ask them: "Who sends down water (rain) from the sky, and gives life therewith to the earth after its death?" they will surely reply: "Allāh." Say: "All praise and

---

★ بقیہ حاشیہ: عنکبوت، آیت: 56.

① کیونکہ یہی اللہ کا حق بندوں پر ہے۔ چنانچہ حدیث میں ہے رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: "معاذ! کیا تو جانتا ہے اللہ کا حق بندوں پر کیا ہے؟" (حضرت معاذ رضی اللہ عنہ کہتے ہیں:) میں نے کہا: نہیں۔ آپ ﷺ نے فرمایا: "اللہ کا حق بندوں پر یہ ہے کہ وہ (صرف) اللہ کی عبادت کریں اور اس کی عبادت میں کسی کو شریک نہ کریں۔" ...... پھر آپ ﷺ نے فرمایا: "کیا تو جانتا ہے کہ بندوں کا حق اللہ پر کیا ہے جب وہ شرک نہ کرتے ہوں؟ یہ کہ اللہ انہیں عذاب نہ دے۔" (صحیح البخاري، الإستئذان، باب: 30 حديث: 6267)

[1] (V.29:59) See the footnote a) of (V.12:67).

① ملاحظہ ہو حاشیہ: (ج: ب، سورۂ یوسف: 67/12)

righteous deeds, and also the pleasures and delights of the Hereafter in Paradise]? Yet of mankind is he who disputes about Allāh without knowledge or guidance or a Book giving light!

وَاِذَا قِيْلَ لَهُمُ اتَّبِعُوْا مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ قَالُوْا بَلْ نَتَّبِعُ مَا وَجَدْنَا عَلَيْهِ اٰبَآءَنَا ؕ اَوَلَوْ كَانَ الشَّيْطٰنُ يَدْعُوْهُمْ اِلٰى عَذَابِ السَّعِيْرِ ﴿٢١﴾

اور جب ان سے کہا جائے کہ تم اس کی اتباع کرو جو اللہ نے نازل کیا ہے، تو وہ کہتے ہیں: ہم تو اسی (طریقے) کی پیروی کریں گے جس پر ہم نے اپنے باپ دادا کو پایا، کیا اگرچہ شیطان انھیں عذاب جہنم کی طرف بلاتا رہا ہو تب بھی؟ ﴿٢١﴾

**21.** And when it is said to them: "Follow that which Allāh has sent down," they say: "Nay, we shall follow that which we found our fathers (following)." (Would they do so) even if *Shaitān* (Satan) invites them to the torment of the Fire?

وَمَنْ يُّسْلِمْ وَجْهَهٗٓ اِلَى اللّٰهِ وَهُوَ مُحْسِنٌ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقٰى ؕ وَاِلَى اللّٰهِ عَاقِبَةُ الْاُمُوْرِ ﴿٢٢﴾

اور جو شخص اپنی ذات کو اللہ کے سپرد کر دے اور وہ نیکوکار بھی ہو تو بلاشبہ اس نے مضبوط کڑا تھام لیا، اور سب کاموں کا انجام اللہ ہی کے پاس ہے ﴿٢٢﴾

**22.** And whosoever submits his face (himself) to Allāh,[1] while he is a *Muhsin* (good-doer, i.e. performs good deeds totally for Allāh's sake without any show-off or to gain praise or fame and does them in accordance with the *Sunnah* of Allāh's Messenger Muhammad ﷺ), then he has grasped the most trustworthy handhold [*Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh)]. And to Allāh return all matters for decision.

وَمَنْ كَفَرَ فَلَا يَحْزُنْكَ كُفْرُهٗ ؕ اِلَيْنَا مَرْجِعُهُمْ فَنُنَبِّئُهُمْ بِمَا عَمِلُوْا ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِذَاتِ الصُّدُوْرِ ﴿٢٣﴾

اور (اے نبی!) جس کسی نے کفر کیا تو اس کا کفر آپ کو غم میں نہ ڈالے، (بالآخر) ہماری ہی طرف ان کی واپسی ہے، چنانچہ ہم انھیں بتائیں گے جو کچھ انھوں نے کیا ہوگا، بے شک اللہ سینوں کے راز خوب جانتا ہے ﴿٢٣﴾

**23.** And whoever disbelieves, let not his disbelief grieve you (O Muhammad ﷺ). To Us is their return, and We shall inform them what they have done. Verily, Allāh is the All-Knower of what is in the breasts (of men).

نُمَتِّعُهُمْ قَلِيْلًا ثُمَّ نَضْطَرُّهُمْ اِلٰى عَذَابٍ غَلِيْظٍ ﴿٢٤﴾

ہم انھیں تھوڑا سا فائدہ دیتے ہیں، پھر ہم انھیں سخت عذاب کی طرف مجبور کر دیں گے ﴿٢٤﴾

**24.** We let them enjoy for a little while, then in the end We shall oblige them to (enter) a great torment.

وَلَئِنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ اللّٰهُ ؕ قُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ ؕ بَلْ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿٢٥﴾

اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ آسمانوں اور زمین کو کس نے پیدا کیا ہے۔ تو وہ ضرور کہیں گے: اللہ نے! آپ کہہ دیجیے: سب تعریف اللہ ہی کے لیے ہے لیکن ان کے اکثر نہیں جانتے ﴿٢٥﴾

**25.** And if you (O Muhammad ﷺ) ask them: "Who has created the heavens and the earth," they will certainly say: "Allāh." Say: "All praise and thanks are

[1] (V.31:22) His face to Allāh: i.e. follows Allāh's religion of Islāmic Monotheism, worships Allāh (Alone) with sincere faith in the (1) Oneness of His Lordship, (2) Oneness of His worship, and (3) Oneness of His Names and Qualities.

Allāh's!" But most of them know not.

لِلّٰهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ هُوَ الْغَنِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿26﴾

اللہ ہی کے لیے ہے جو کچھ آسمانوں اور زمین میں ہے، بے شک اللہ ہی بے نیاز، تعریف کیا ہوا ہے﴿26﴾

**26.** To Allāh belongs whatsoever is in the heavens and the earth. Verily, Allāh, He is *Al-Ghanī* (the Rich, Free of all needs), the Worthy of all praise.

وَلَوْ اَنَّ مَا فِي الْاَرْضِ مِنْ شَجَرَةٍ اَقْلَامٌ وَّالْبَحْرُ يَمُدُّهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖ سَبْعَةُ اَبْحُرٍ مَّا نَفِدَتْ كَلِمٰتُ اللّٰهِ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ﴿27﴾

اور بلاشبہ اگر زمین میں جتنے درخت ہیں سب قلم بن جائیں اور سمندر کی روشنائی بن جائے اور اس کے بعد سات سمندر (اس میں مزید روشنائی شامل کریں) تو بھی اللہ کے کلمات ختم نہ ہوں، بے شک اللہ نہایت غالب، بہت حکمت والا ہے﴿27﴾

**27.** And if all the trees on the earth were pens and the sea (were ink wherewith to write), with seven seas behind it to add to its (supply), yet the Words of Allāh would not be exhausted. Verily, Allāh is All-Mighty, All-Wise.

مَا خَلْقُكُمْ وَلَا بَعْثُكُمْ اِلَّا كَنَفْسٍ وَّاحِدَةٍ ؕ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌۢ بَصِيْرٌ ﴿28﴾

تمھیں پیدا کرنا اور تمھیں (دوبارہ) اٹھانا (اللہ کے نزدیک) ایسا ہی ہے جیسے ایک نفس کو پیدا کرنا، بلاشبہ اللہ خوب سننے والا، خوب دیکھنے والا ہے﴿28﴾

**28.** The creation of you all and the resurrection of you all are only as (the creation and resurrection of) a single person. Verily, Allāh is All-Hearer, All-Seer.

اَلَمْ تَرَ اَنَّ اللّٰهَ يُوْلِجُ الَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَيُوْلِجُ النَّهَارَ فِي الَّيْلِ وَسَخَّرَ الشَّمْسَ وَالْقَمَرَ ؗ كُلٌّ يَّجْرِيْٓ اِلٰٓى اَجَلٍ مُّسَمًّى وَّاَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ﴿29﴾

کیا آپ نے نہیں دیکھا کہ بے شک اللہ رات کو دن میں داخل کرتا ہے، اور دن کو رات میں داخل کرتا ہے، اور اس نے سورج اور چاند کو کام میں لگا دیا ہے، ہر ایک مقررہ وقت تک چلتا رہے گا، اور بے شک جو تم عمل کرتے ہو، اللہ اس سے خوب باخبر ہے﴿29﴾

**29.** See you not (O Muhammad ﷺ) that Allāh merges the night into the day (i.e. the decrease in the hours of the night are added to the hours of the day), and merges the day into the night (i.e. the decrease in the hours of day are added to the hours of night), and has subjected the sun and the moon, each running its course for a term appointed; and that Allāh is Well-Acquainted with what you do.

ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْحَقُّ وَاَنَّ مَا يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ الْبَاطِلُ ۙ وَاَنَّ اللّٰهَ هُوَ الْعَلِيُّ الْكَبِيْرُ ﴿30﴾ ع 3/11/12

یہ اس لیے کہ بے شک اللہ ہی حق ہے، اور بے شک اس کے سوا جسے وہ پکارتے ہیں باطل ہے اور بلاشبہ اللہ ہی بلند مرتبہ، بہت بڑا ہے﴿30﴾

**30.** That is because Allāh, He is the Truth, and that which they invoke besides Him[1] is *Al-Bātil* (falsehood, Satan and all other false deities); and that Allāh, He is the Most High, the Most Great.

اَلَمْ تَرَ اَنَّ الْفُلْكَ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِنِعْمَتِ اللّٰهِ لِيُرِيَكُمْ مِّنْ اٰيٰتِهٖ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُوْرٍ ﴿31﴾

کیا آپ نے دیکھا نہیں کہ بے شک سمندر میں اللہ کے فضل سے کشتیاں چلتی ہیں، تاکہ وہ تمھیں اپنی نشانیاں دکھائے، اس میں بلاشبہ ہر بڑے صابر، شاکر کے لیے نشانیاں ہیں﴿31﴾

**31.** See you not that the ships sail through the sea by Allāh's Grace that He may show you of His Signs? Verily, in this are signs for every patient, grateful (person).

---

[1] (V.31:30) See the footnote of (V.2:165).

وَإِذَا غَشِيَهُم مَّوْجٌ كَالظُّلَلِ دَعَوُا اللَّهَ مُخْلِصِينَ لَهُ الدِّينَ فَلَمَّا نَجَّاهُمْ إِلَى الْبَرِّ فَمِنْهُم مُّقْتَصِدٌ ۚ وَمَا يَجْحَدُ بِآيَاتِنَا إِلَّا كُلُّ خَتَّارٍ كَفُورٍ ﴿٣٢﴾

اور جب (سمندر میں) سائبانوں کے مانند کوئی موج انھیں ڈھانپ لیتی ہے تو وہ اطاعت وفرماں برداری کو اسی (اللہ) کے لیے خاص کرتے ہوئے اللہ کو پکارتے ہیں، پھر جب وہ انھیں خشکی کی طرف نجات دیتا ہے تو ان میں سے چند میانہ رو (ہی عہد پر قائم رہتے) ہیں، اور ہر عہد توڑنے والا ناشکرا ہی ہماری آیات کا انکار کرتا ہے① ﴿32﴾

**32.** And when waves cover them like shades (i.e. like clouds or the mountains of sea water), they invoke Allāh, making their invocations for Him only. But when He brings them safe to land, there are among them those that stop in between (Belief and disbelief). But none denies Our Signs except every perfidious ingrate.[1]

يَا أَيُّهَا النَّاسُ اتَّقُوا رَبَّكُمْ وَاخْشَوْا يَوْمًا لَّا يَجْزِي وَالِدٌ عَن وَلَدِهِ وَلَا مَوْلُودٌ هُوَ جَازٍ عَن وَالِدِهِ شَيْئًا ۚ إِنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ ۖ فَلَا تَغُرَّنَّكُمُ الْحَيَاةُ الدُّنْيَا وَلَا يَغُرَّنَّكُم بِاللَّهِ الْغَرُورُ ﴿٣٣﴾

اے لوگو! اپنے رب سے ڈرو، اور ڈرو اس دن سے جب کوئی باپ اپنی اولاد کے کام نہ آئے گا، اور نہ اولاد اپنے باپ کے کچھ کام آئے گی، بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے، لہٰذا دنیاوی زندگی تمھیں دھوکے میں نہ ڈال دے، اور کوئی دھوکے باز تمھیں اللہ کے متعلق دھوکے میں نہ ڈالے ﴿33﴾

**33.** O mankind! Be afraid of your Lord (by keeping your duty to Him and avoiding all evil), and fear a Day when no father can avail aught for his son, nor a son avail aught for his father. Verily, the Promise of Allāh is true, let not then this (worldly) present life deceive you, nor let the chief deceiver (Satan) deceive you about Allāh.

إِنَّ اللَّهَ عِندَهُ عِلْمُ السَّاعَةِ وَيُنَزِّلُ الْغَيْثَ وَيَعْلَمُ مَا فِي الْأَرْحَامِ ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ مَّاذَا تَكْسِبُ غَدًا ۖ وَمَا تَدْرِي نَفْسٌ بِأَيِّ أَرْضٍ تَمُوتُ ۚ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ خَبِيرٌ ﴿٣٤﴾ ع 4/4 13

بے شک قیامت کا علم اللہ ہی کے پاس ہے، اور وہی بارش نازل کرتا ہے اور وہی جانتا ہے جو (ماؤں کے) پیٹوں میں ہے، اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کل کیا کام کرے گا، اور کوئی شخص نہیں جانتا کہ وہ کس زمین میں مرے گا، بے شک اللہ خوب جاننے والا، خوب باخبر ہے ﴿34﴾

**34.** Verily, Allāh, with Him (Alone) is the knowledge of the Hour, He sends down the rain, and knows that which is in the wombs. No person knows what he will earn tomorrow, and no person knows in what land he will die. Verily, Allāh is All-Knower, Well-Acquainted (with things).[2]

## سُورَةُ السَّجْدَةِ مَكِّيَّةٌ (32) (75) — آیاتها 30، رکوعاتها 3

## سورۂ سجدہ

## *Sūrat As-Sajdah* (The Prostration) 32

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

الٓمٓ ﴿١﴾

الٓمٓ ﴿1﴾

**1.** *Alif-Lām-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

[1] (V.31:32) See the footnote of (V.17:67).
[2] (V.31:34) See the footnote of (V.7:187).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بنی اسرائیل: 67/17)

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ لَا رَيْبَ فِيْهِ مِنْ رَّبِّ الْعٰلَمِيْنَ ②

اس میں کوئی شک نہیں کہ (اس) کتاب کا نزول رب العالمین کی طرف سے ہے②

**2.** The revelation of the Book (this Qur'ān) in which there is no doubt, is from the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!

اَمْ يَقُوْلُوْنَ افْتَرٰىهُ ۚ بَلْ هُوَ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اَتٰىهُمْ مِّنْ نَّذِيْرٍ مِّنْ قَبْلِكَ لَعَلَّهُمْ يَهْتَدُوْنَ ③

کیا وہ کہتے ہیں کہ اس (نبی) نے اسے خود گھڑ لیا ہے، (نہیں) بلکہ وہ آپ کے رب کی طرف سے حق ہے، تاکہ آپ ان لوگوں کو ڈرائیں جن کے پاس آپ سے پہلے کوئی ڈرانے والا نہیں آیا، شاید کہ وہ ہدایت پائیں③

**3.** Or say they: "He (Muhammad ﷺ) has fabricated it?" Nay, it is the truth from your Lord, so that you may warn a people to whom no warner has come before you (O Muhammad ﷺ), in order that they may be guided.

اَللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ ۭ مَا لَكُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا شَفِيْعٍ ۭ اَفَلَا تَتَذَكَّرُوْنَ ④

اللہ وہ ہے جس نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے چھ دنوں میں پیدا کیا، پھر وہ عرش پر مستوی ہوا، اس کے سوا تمہارا کوئی دوست ہے اور نہ کوئی سفارشی، کیا پھر تم نصیحت نہیں پکڑتے؟④

**4.** Allāh it is He Who has created the heavens and the earth, and all that is between them in six Days. Then He rose over (*Istawā*) the Throne (in a manner that suits His Majesty). You (mankind) have none, besides Him, as a *Walī* (protector or helper) or an intercessor. Will you not then remember (or receive admonition)?

يُدَبِّرُ الْاَمْرَ مِنَ السَّمَاۗءِ اِلَى الْاَرْضِ ثُمَّ يَعْرُجُ اِلَيْهِ فِيْ يَوْمٍ كَانَ مِقْدَارُهٗٓ اَلْفَ سَنَةٍ مِّمَّا تَعُدُّوْنَ ⑤

وہی آسمان سے زمین تک (سارے) معاملے کی تدبیر کرتا ہے، پھر ایک دن میں، جس کی مقدار تمہارے شمار کے مطابق ایک ہزار سال ہے، وہ (معاملہ) اسی کی طرف چڑھتا ہے⑤

**5.** He manages and regulates (every) affair from the heavens to the earth; then it (affair) will go up to Him, in one Day, the space whereof is a thousand years of your reckoning (i.e. reckoning of our present world's time).

ذٰلِكَ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ⑥

وہ (مدبر ہی) چھپے اور ظاہر کا جاننے والا، نہایت غالب، خوب رحم کرنے والا ہے⑥

**6.** That is He, the All-Knower of the unseen and the seen, the All-Mighty, the Most Merciful.

الَّذِيْٓ اَحْسَنَ كُلَّ شَيْءٍ خَلَقَهٗ وَبَدَاَ خَلْقَ الْاِنْسَانِ مِنْ طِيْنٍ ⑦

جس نے ہر چیز کو اچھے طریقے سے پیدا کیا، اور اس نے تخلیق انسان کی ابتدا مٹی سے کی⑦

**7.** Who made everything He has created good and He began the creation of man from clay.

ثُمَّ جَعَلَ نَسْلَهٗ مِنْ سُلٰلَةٍ مِّنْ مَّاۗءٍ مَّهِيْنٍ ⑧

پھر اس کی نسل ایک حقیر پانی کے جوہر (نطفے) سے چلائی⑧

**8.** Then He made his offspring from semen of despised water (male and female sexual discharge).

ثُمَّ سَوّٰىهُ وَنَفَخَ فِيْهِ مِنْ رُّوْحِهٖ وَجَعَلَ لَكُمُ السَّمْعَ وَالْاَبْصَارَ وَالْاَفْـِٕدَةَ ۭ قَلِيْلًا مَّا تَشْكُرُوْنَ ⑨

پھر اس (کے اعضاء) کو درست کیا اور اس میں اپنی روح پھونکی، اور اس نے تمہارے کان، آنکھیں اور دل بنائے، تم کم ہی شکر کرتے ہو⑨

**9.** Then He fashioned him in due proportion, and breathed into him the soul (created by Allāh for that person); and He gave you hearing (ears), sight (eyes) and hearts. Little is the thanks you give!

وَقَالُوٓا ءَاِذَا ضَلَلْنَا فِي الْاَرْضِ ءَاِنَّا لَفِيْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ۬ بَلْ هُمْ بِلِقَآئِ رَبِّهِمْ كٰفِرُوْنَ ⑩

اور ان لوگوں (کافروں) نے کہا: کیا جب ہم زمین میں گم ہو جائیں گے تو کیا ضرور ہم نئی پیدائش میں (ظاہر) ہوں گے؟ (نہیں!) بلکہ وہ تو اپنے رب کی ملاقات ہی کے منکر ہیں ⑩

**10.** And they say: "When we are (dead and become) lost in the earth, shall we indeed be created anew?" Nay, but they deny the Meeting with their Lord!

قُلْ يَتَوَفّٰىكُمْ مَّلَكُ الْمَوْتِ الَّذِيْ وُكِّلَ بِكُمْ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ⑪ ع 1/11/14

کہہ دیجیے: تمھیں موت کا فرشتہ فوت کرتا ہے، جو تم پر مقرر کیا گیا ہے، پھر تم اپنے رب ہی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ⑪

**11.** Say: "The angel of death, who is set over you, will take your souls. Then you shall be brought to your Lord."

وَلَوْ تَرٰٓى اِذِ الْمُجْرِمُوْنَ نَاكِسُوْا رُءُوْسِهِمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ط رَبَّنَآ اَبْصَرْنَا وَسَمِعْنَا فَارْجِعْنَا نَعْمَلْ صَالِحًا اِنَّا مُوْقِنُوْنَ ⑫

کاش! آپ دیکھیں جب مجرم اپنے رب کے حضور سر جھکائے (پیش) ہوں گے، (وہ کہیں گے:) اے ہمارے رب! ہم نے دیکھ لیا اور ہم نے سن لیا، لہٰذا ہمیں واپس بھیج کہ ہم نیک عمل کریں، بے شک ہم یقین کرنے والے ہیں ⑫

**12.** And if you only could see when the *Mujrimūn* (criminals, disbelievers, polytheists, sinners) shall hang their heads before their Lord (saying): "Our Lord! We have now seen and heard, so send us back (to the world) that we will do righteous good deeds. Verily, we now believe with certainty."

وَلَوْ شِئْنَا لَاٰتَيْنَا كُلَّ نَفْسٍ هُدٰىهَا وَلٰكِنْ حَقَّ الْقَوْلُ مِنِّيْ لَاَمْلَئَنَّ جَهَنَّمَ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ اَجْمَعِيْنَ ⑬

اور اگر ہم چاہتے تو ہم ہر شخص کو اس کی ہدایت دے دیتے، لیکن میری طرف سے بات ثابت ہوگئی کہ میں جہنم کو جنوں اور انسانوں، سب سے ضرور بھروں گا ⑬

**13.** And if We had willed, surely We would have given every person his guidance, but the Word from Me took effect (about evildoers), that I will fill Hell with jinn and mankind together.

فَذُوْقُوْا بِمَا نَسِيْتُمْ لِقَآءَ يَوْمِكُمْ هٰذَا ۚ اِنَّا نَسِيْنٰكُمْ وَذُوْقُوْا عَذَابَ الْخُلْدِ بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ⑭

چنانچہ تم (عذاب) چکھو اس لیے کہ تم نے اپنے اس دن کی ملاقات بھلائے رکھی، بے شک (آج) ہم نے بھی تمھیں بھلا دیا، اور جو (برے) عمل تم کرتے تھے، ان کی وجہ سے تم ہمیشہ کا عذاب چکھو ⑭

**14.** Then taste you (the torment of the Fire) because of your forgetting the Meeting of this Day of yours. Surely, We too will forget you, so taste you the abiding torment for what you used to do.

اِنَّمَا يُؤْمِنُ بِاٰيٰتِنَا الَّذِيْنَ اِذَا ذُكِّرُوْا بِهَا خَرُّوْا سُجَّدًا وَّسَبَّحُوْا بِحَمْدِ رَبِّهِمْ وَهُمْ لَا يَسْتَكْبِرُوْنَ ۩ ⑮ السجدۃ ۹

ہماری آیتوں پر تو صرف وہی لوگ ایمان لاتے ہیں کہ جب انھیں ان کے ساتھ نصیحت کی جاتی ہے تو وہ سجدے میں گر پڑتے ہیں، اور وہ اپنے رب کی حمد کے ساتھ پاکیزگی بیان کرتے ہیں، اور وہ تکبر نہیں کرتے ① ⑮

**15.** Only those believe in Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.), who, when they are reminded of them, fall down prostrate, and glorify the Praises of their Lord, and they are not proud.[1] *

تَتَجَافٰى جُنُوْبُهُمْ عَنِ الْمَضَاجِعِ يَدْعُوْنَ

ان کے پہلو بستروں سے الگ رہتے ہیں② (اور) وہ

**16.** Their sides forsake their beds,

---

[1] (V.32:15) See the footnote of (V.22:9).

* (V.32:15) Prostration (see the List of Prostration Places at the end).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ حج 9/22)

② اس کی تفسیر میں حضرت معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ سے مروی حدیث ہے، نبی کریم ﷺ نے ان سے فرمایا: ''کیا میں تمھیں نیکی کے دروازے نہ بتاؤں؟ (اور وہ یہ ہیں:) ① روزہ: دوزخ کے خلاف ڈھال ہے ② صدقہ: گناہوں کو اس طرح مٹاتا ہے جیسے پانی آگ کو بجھا دیتا ہے ③ ''اللہ کے بندے کا رات کے آخری تہائی حصے میں نماز پڑھنا۔'' پھر آپ ﷺ نے یہ آیت

رَبَّهُمْ خَوْفًا وَّطَمَعًا ز وَّمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ يُنْفِقُوْنَ ⑯

اپنے رب کو خوف اور امید سے پکارتے ہیں، اور جو ہم نے انھیں رزق دیا ہے اس میں سے وہ خرچ کرتے ہیں★⑯

to invoke their Lord in fear and hope, and they spend (in charity in Allāh's Cause) out of what We have bestowed on them.[1]

فَلَا تَعْلَمُ نَفْسٌ مَّآ اُخْفِيَ لَهُمْ مِّنْ قُرَّةِ اَعْيُنٍ ۚ جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ⑰

کوئی شخص نہیں جانتا کہ (ان کے اعمال کے بدلے میں) ان کے لیے آنکھوں کی ٹھنڈک کی کون کون سی چیزیں پوشیدہ رکھی گئی ہیں⑰

**17.** No person knows what is kept hidden for them of joy as a reward for what they used to do.[2]

اَفَمَنْ كَانَ مُؤْمِنًا كَمَنْ كَانَ فَاسِقًا ط لَا يَسْتَوٗنَ ⑱

کیا پھر مومن ایسے ہو سکتا ہے جیسے فاسق، وہ (کبھی) برابر نہیں ہو سکتے⑱

**18.** Is then he who is a believer like him who is a *Fāsiq* (disbeliever and disobedient to Allāh)? Not equal are they.

اَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ جَنّٰتُ الْمَاْوٰى ز نُزُلًاۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ⑲

لیکن جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ان کے لیے رہنے کے باغات ہیں، ان اعمال کے بدلے میں مہمانی ہے جو وہ کیا کرتے تھے⑲

**19.** As for those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous good deeds, for them are Gardens (Paradise) of Abode as an entertainment for what they used to do.

وَاَمَّا الَّذِيْنَ فَسَقُوْا فَمَاْوٰىهُمُ النَّارُ ط كُلَّمَآ اَرَادُوْٓا اَنْ يَّخْرُجُوْا مِنْهَآ اُعِيْدُوْا فِيْهَا وَقِيْلَ لَهُمْ ذُوْقُوْا عَذَابَ النَّارِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ ⑳

اور لیکن جن لوگوں نے نافرمانی کی تو ان کا ٹھکانا آگ ہے، جب بھی وہ ارادہ کریں گے کہ وہ اس سے نکلیں تو انھیں اسی میں لوٹا دیا جائے گا، اور ان سے کہا جائے گا کہ اس آگ کا عذاب چکھو جسے تم جھٹلاتے تھے⑳

**20.** And as for those who are *Fāsiqūn* (disbelievers and disobedient to Allāh), their abode will be the Fire, every time they wish to get away therefrom, they will be put back thereto, and it will be said to them: "Taste you the torment of the Fire which you used to deny."

وَلَنُذِيْقَنَّهُمْ مِّنَ الْعَذَابِ الْاَدْنٰى دُوْنَ الْعَذَابِ الْاَكْبَرِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ㉑

اور ہم (آخرت کے) بڑے عذاب سے پہلے انھیں (دنیا کا) چھوٹا عذاب ضرور چکھائیں گے شاید وہ (ہماری طرف) رجوع کریں㉑

**21.** And verily, We will make them taste of the near torment (i.e. the torment in the life of this world, i.e. disasters, calamities) prior to the supreme torment (in the Hereafter), in order that they may (repent and) return (i.e. accept Islām).

وَمَنْ اَظْلَمُ مِمَّنْ ذُكِّرَ بِاٰيٰتِ رَبِّهٖ ثُمَّ

اور اس شخص سے زیادہ ظالم کون ہے جسے اس کے

**22.** And who does more wrong

★ بقیہ حاشیہ: سجدہ، آیت: 16.

تلاوت فرمائی: ''ان کی کروٹیں اپنے بستروں سے الگ رہتی ہیں۔'' (جامع الترمذي، الإيمان، بَابُ مَا جَاءَ فِي حُرْمَةِ الصَّلَاةِ، حدیث: 2616، و تفسیر القرطبي: 100/14) گویا کروٹوں کا بستروں سے الگ رہنے کا مطلب، رات کی تنہائی میں نرم گرم بستر چھوڑ کر قیام اللیل یعنی اللہ کی عبادت کرنا ہے۔

[1] (V.32:16) Narrated Mu'ādh bin Jabal رضي الله عنه: The Prophet (Allāh's Messenger ﷺ) said to him: "May I show you the gates of goodness? (They are): (1) Fasting is a screen from Hell. (2) *As-Sadaqāh* (deeds of charity in Allāh's Cause) extinguishes (removes) the sins, as the water extinguishes the fire. (3) Standing in *Salāt* (performing of prayers) by a person during the middle (or the last third) part of a night." Then Prophet ﷺ recited: "Their sides forsake their beds." (V.32:16) (*Abū Dāwūd* and *At-Tirmidhi*) (*Tafsīr Al-Qurtubī*)

[2] (V.32:17) See the footnote (b) of (V.51:30)

اَعْرَضَ عَنْهَا ؕ اِنَّا مِنَ الْمُجْرِمِيْنَ مُنْتَقِمُوْنَ ﴿22﴾

رب کی آیات کے ساتھ نصیحت کی گئی، پھر اس نے ان سے اعراض کیا، یقیناً ہم مجرموں سے انتقام لینے والے ہیں﴿22﴾

than he who is reminded of the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of his Lord, then turns aside therefrom? Verily, We shall exact retribution from the *Mujrimūn* (criminals, disbelievers, polytheists, sinners).

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسَى الْكِتٰبَ فَلَا تَكُنْ فِيْ مِرْيَةٍ مِّنْ لِّقَآئِهٖ وَجَعَلْنٰهُ هُدًى لِّبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ ﴿23﴾

اور بلاشبہ ہم نے موسیٰ کو کتاب دی، لہٰذا (اے نبی!) آپ اس کی ملاقات کے متعلق شک میں نہ رہیں،① اور ہم نے اس (تورات) کو بنی اسرائیل کے لیے ہدایت بنایا﴿23﴾

23. And indeed We gave Mūsā (Moses) the Scripture [the Taurāt (Torah)]. So, be not you in doubt of meeting him [i.e. when you met Mūsā (Moses) during the night of *Al-Isrā'* and *Al-Mi'rāj*[1] over the heavens]. And We made it [the Taurāt (Torah)] a guide to the Children of Israel.

وَجَعَلْنَا مِنْهُمْ اَئِمَّةً يَّهْدُوْنَ بِاَمْرِنَا لَمَّا صَبَرُوْا ؕ وَكَانُوْا بِاٰيٰتِنَا يُوْقِنُوْنَ ﴿24﴾

اور جب انھوں نے صبر کیا تو ہم نے ان میں کچھ ایسے پیشوا بنائے جو ہمارے حکم سے رہنمائی کرتے تھے اور وہ ہماری آیات پر یقین رکھتے تھے﴿24﴾

24. And We made from among them (Children of Israel), leaders, giving guidance under Our Command, when they were patient and used to believe with certainty in Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.).

اِنَّ رَبَّكَ هُوَ يَفْصِلُ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ﴿25﴾

بلاشبہ آپ کا رب ہی روز قیامت ان کے مابین اس کا فیصلہ کرے گا جس میں وہ اختلاف کرتے تھے﴿25﴾

25. Verily, your Lord will judge between them on the Day of Resurrection, concerning that wherein they used to differ.

اَوَلَمْ يَهْدِ لَهُمْ كَمْ اَهْلَكْنَا مِنْ قَبْلِهِمْ مِّنَ الْقُرُوْنِ يَمْشُوْنَ فِيْ مَسٰكِنِهِمْ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ ؕ اَفَلَا يَسْمَعُوْنَ ﴿26﴾

کیا ان پر واضح نہیں ہوا کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی امتیں ہلاک کر دیں جن کے گھروں میں (اب) وہ چلتے پھرتے ہیں۔ بے شک اس میں عظیم نشانیاں ہیں، کیا پھر وہ سنتے نہیں﴿26﴾

26. Is it not a guidance for them, how many generations We have destroyed before them in whose dwellings they do walk about? Verily, therein indeed are signs. Would they not then listen?

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا نَسُوْقُ الْمَآءَ اِلَى الْاَرْضِ الْجُرُزِ فَنُخْرِجُ بِهٖ زَرْعًا تَاْكُلُ مِنْهُ اَنْعَامُهُمْ وَاَنْفُسُهُمْ ؕ اَفَلَا يُبْصِرُوْنَ ﴿27﴾

کیا انھوں نے دیکھا نہیں کہ بے شک ہم پانی کو بنجر زمین کی طرف بہالے جاتے ہیں، پھر ہم اس کے ذریعے سے کھیتی نکالتے ہیں، اس سے ان کے چوپائے اور وہ خود بھی کھاتے ہیں، کیا پھر وہ غور نہیں کرتے﴿27﴾

27. Have they not seen how We drive water to the barren land, and therewith bring forth crops providing food for their cattle and themselves? Will they not then see?

وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْفَتْحُ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿28﴾

اور وہ کہتے ہیں: اگر تم سچے ہو تو (بتاؤ) یہ فیصلہ کب ہوگا؟﴿28﴾

28. They say: "When will this *Fath* (Decision) be (between us

[1] (V.32:23) *Al-Mi'rāj* (المعراج) — see the footnote of (V.53:12), *Hadīth* No. 429.

① کہا جاتا ہے کہ یہ اشارہ اس ملاقات کی طرف ہے جو معراج کی رات نبی ﷺ اور حضرت موسیٰ ؑ کے درمیان ہوئی۔ معراج کے لیے دیکھیے: (حاشیہ سورۂ نجم: 12/53 و صحیح البخاری، حدیث: 3207)

and you, i.e. the Day of Resurrection), if you are telling the truth?"

قُلْ يَوْمَ الْفَتْحِ لَا يَنْفَعُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِيْمَانُهُمْ وَلَا هُمْ يُنْظَرُوْنَ ﴿29﴾

کہہ دیجیے: فیصلے کے دن کافروں کو ان کا ایمان لانا نفع نہیں دے گا اور نہ انھیں مہلت ہی دی جائے گی﴿29﴾

**29.** Say: "On the Day of *Al-Fath* (Decision), no profit will it be to those who disbelieve if they (then) believe! Nor will they be granted a respite."

فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَانْتَظِرْ اِنَّهُمْ مُّنْتَظِرُوْنَ ﴿30﴾

چنانچہ آپ ان سے اعراض کریں، اور انتظار کریں، بے شک وہ بھی انتظار کر رہے ہیں﴿30﴾

**30.** So, turn aside from them (O Muhammad ﷺ) and await, verily, they (too) are awaiting.

## سُوْرَةُ الْاَحْزَابِ مَدَنِيَّةٌ (33) (90) آیاتھا 73 رکوعاتھا 9

## سورۂ احزاب

## *Sūrat Al-Ahzāb* (The Confederates) 33

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

يٰٓاَيُّهَا النَّبِيُّ اتَّقِ اللّٰهَ وَلَا تُطِعِ الْكٰفِرِيْنَ وَالْمُنٰفِقِيْنَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ﴿1﴾

اے نبی! اللہ سے ڈرتے رہیے، اور کافروں اور منافقوں کی اطاعت نہ کیجیے، بے شک اللہ سب کچھ جاننے والا، خوب حکمت والا ہے﴿1﴾

**1.** O Prophet (Muhammad ﷺ)! Keep your duty to Allāh, and obey not the disbelievers and the hypocrites (i.e., do not follow their advice). Verily, Allāh is Ever All-Knower, All-Wise.

وَّاتَّبِعْ مَا يُوْحٰٓى اِلَيْكَ مِنْ رَّبِّكَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ﴿2﴾

اور اس کی اتباع کیجیے جو آپ کے رب کی طرف سے آپ پر وحی کی جاتی ہے، بے شک تم جو کچھ کرتے ہو اللہ اس سے خوب باخبر ہے﴿2﴾

**2.** And follow that which is revealed to you from your Lord. Verily, Allāh is Well-Acquainted with what you do.

وَّتَوَكَّلْ عَلَى اللّٰهِ ۭ وَكَفٰى بِاللّٰهِ وَكِيْلًا ﴿3﴾

اور آپ اللہ پر توکل کیجیے، اور اللہ بطور کارساز کافی ہے﴿3﴾

**3.** And put your trust in Allāh, and Sufficient is Allāh as a *Wakīl* (Trustee or Disposer of affairs).

مَا جَعَلَ اللّٰهُ لِرَجُلٍ مِّنْ قَلْبَيْنِ فِيْ جَوْفِهٖ ۚ وَمَا جَعَلَ اَزْوَاجَكُمُ الّٰٓـِٔيْ تُظٰهِرُوْنَ مِنْهُنَّ اُمَّهٰتِكُمْ ۚ وَمَا جَعَلَ اَدْعِيَاۗءَكُمْ اَبْنَاۗءَكُمْ ۭ ذٰلِكُمْ قَوْلُكُمْ بِاَفْوَاهِكُمْ ۭ وَاللّٰهُ يَقُوْلُ الْحَقَّ وَهُوَ يَهْدِي السَّبِيْلَ ﴿4﴾

اللہ نے کسی شخص کے سینے میں دو دل نہیں رکھے۔ اور تم اپنی جن بیویوں کو ماں کہہ بیٹھتے ہو، انھیں اس (اللہ) نے تمھاری مائیں نہیں بنایا،[1] اور نہ اس نے تمھارے لے پالکوں (منہ بولے بیٹوں) کو تمھارے (حقیقی) بیٹے بنایا ہے، یہ تو تمھارے اپنے مونہوں کی باتیں ہیں، اور اللہ حق (بات) کہتا ہے، اور وہی (سیدھا) راستہ دکھاتا ہے﴿4﴾

**4.** Allāh has not made for any man two hearts inside his body. Neither has He made your wives whom you declare to be like your mothers' backs, your real mothers [*Az-Zihār* is the saying of a husband to his wife, "You are to me like the back of my mother," i.e., you are unlawful for me to approach][1] nor has He made your adopted sons your real sons. That is but your saying with your mouths. But Allāh says the truth, and He guides to the (Right) Way.

---

[1] (V.33:4) See (V.58: 2-4).

[1] ملاحظہ ہو: (سورۂ مجادلہ: 58/2-4)

اُدْعُوْهُمْ لِاٰبَآئِهِمْ هُوَ اَقْسَطُ عِنْدَ اللّٰهِ ۚ فَاِنْ لَّمْ تَعْلَمُوْٓا اٰبَآءَهُمْ فَاِخْوَانُكُمْ فِى الدِّيْنِ وَمَوَالِيْكُمْ ۭ وَلَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ فِيْمَآ اَخْطَاْتُمْ بِهٖ ۙ وَلٰكِنْ مَّا تَعَمَّدَتْ قُلُوْبُكُمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ⑤

ان (لے پالکوں) کو ان کے (حقیقی) باپوں کی نسبت سے پکارو، اللہ کے نزدیک یہ بہت انصاف کی بات ہے، پھر اگر تمھیں ان کے باپوں کا علم نہ ہو تو وہ تمھارے دینی بھائی اور تمھارے دوست ہیں، اور اس معاملے میں تم بھول چوک جاؤ تو اس میں تم پر کوئی گناہ نہیں اور لیکن تمھارے دل جس بات کا عزم کرلیں (تو وہ گناہ ہے)، اور اللہ بہت بخشنے والا، بڑا رحم کرنے والا ہے⑤

**5.** Call them (adopted sons) by (the names of) their fathers, that is more just with Allāh. But if you know not their father's (names, call them) your brothers in Faith and *Mawālīkum* (your freed slaves). And there is no sin on you concerning that in which you made a mistake,[1] except in regard to what your hearts deliberately intend. And Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

اَلنَّبِيُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِيْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَاَزْوَاجُهٗٓ اُمَّهٰتُهُمْ ۭ وَاُولُوا الْاَرْحَامِ بَعْضُهُمْ اَوْلٰى بِبَعْضٍ فِيْ كِتٰبِ اللّٰهِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُهٰجِرِيْنَ اِلَّآ اَنْ تَفْعَلُوْٓا اِلٰٓى اَوْلِيٰۗئِكُمْ مَّعْرُوْفًا ۭ كَانَ ذٰلِكَ فِي الْكِتٰبِ مَسْطُوْرًا ⑥

نبی مومنوں پر ان کی (اپنی) جانوں سے زیادہ حق رکھتے ہیں،① اور نبی کی بیویاں ان کی مائیں ہیں، اور رشتے دار اللہ کی کتاب کی رو سے (دوسرے) مومنین اور مہاجرین کی نسبت آپس میں (ترکے کے) زیادہ حقدار ہیں، مگر تم اپنے دوستوں سے کوئی بھلائی کرنا چاہو (تو کرسکتے ہو)، یہ کتاب الٰہی میں لکھا ہوا ہے⑥

**6.** The Prophet is closer to the believers than their ownselves,[2] and his wives are their (believers') mothers (as regards respect and marriage). And blood relations among each other have closer personal ties in the Decree of Allāh (regarding inheritance) than (the brotherhood of) the believers and the *Muhājirūn* (emigrants from Makkah), except that you do kindness to those brothers (when the Prophet ﷺ joined them in brotherhood ties). This has been written in the (Allāh's Book of Divine) Decrees — (*Al-Lauh Al-Mahfūz*)."

وَاِذْ اَخَذْنَا مِنَ النَّبِيّٖنَ مِيْثَاقَهُمْ وَمِنْكَ وَمِنْ نُّوْحٍ وَّاِبْرٰهِيْمَ وَمُوْسٰى وَعِيْسَى ابْنِ مَرْيَمَ ۠ وَاَخَذْنَا مِنْهُمْ مِّيْثَاقًا غَلِيْظًا ۙ⑦

اور (اے نبی! یاد کریں) جب ہم نے تمام نبیوں سے ان کا عہد لیا، اور آپ سے بھی اور نوح اور ابراہیم اور موسیٰ اور عیسیٰ ابن مریم سے بھی،② اور ان سے ہم نے پختہ عہد لیا⑦

**7.** And (remember) when We took from the Prophets their covenant, and from you (O Muhammad ﷺ), and from Nūh (Noah), Ibrāhīm (Abraham), Mūsā (Moses), and 'Īsā (Jesus)

[1] (V.33:5) See the footnote of (V.18:73).

[2] (V.33:6) Narrated 'Abdullāh bin Hishām رضي الله عنه: We were with the Prophet ﷺ and he was holding the hand of 'Umar bin Al-Khattāb. 'Umar said to him, "O Allāh's Messenger! You are dearer to me than everything except my ownself." The Prophet ﷺ said, "No, by Him in Whose Hand my soul is, (you will not have complete Faith) till I am dearer to you than your ownself." Then 'Umar said to him, "Now, by Allāh, you are dearer to me than my ownself." The Prophet ﷺ said, "Now, O 'Umar (now you are a believer)." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6632 (O.P.628)]

① مطلب یہ ہے کہ مومنوں کو رسول اللہ ﷺ کے ساتھ اپنے نفسوں سے بھی زیادہ محبت ہونی چاہیے، چنانچہ حدیث میں ہے، نبی ﷺ حضرت عمر رضی اللہ عنہ کا ہاتھ تھامے ہوئے تھے۔ حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے عرض کیا: یا رسول اللہ! آپ مجھے ہر شے سے بڑھ کر عزیز ہیں سوائے میری اپنی جان کے۔ آپ ﷺ نے فرمایا: ''نہیں، قسم ہے اس ذات کی جس کے قبضے میں میری جان ہے! (تمہارا ایمان اس وقت تک مکمل نہیں ہوگا) جب تک تم اپنی جان سے بھی زیادہ مجھ سے محبت نہیں کرو گے۔'' (یہ سن کر) حضرت عمر رضی اللہ عنہ نے کہا: (اگر ایسا ہے تو) اللہ کی قسم! اب آپ مجھے میری جان سے بھی بڑھ کر محبوب ہیں۔ اس پر رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''اب اے عمر! (تم مومن ہوئے'') (صحيح البخاري، الإيمان والنذور، باب: 3 حديث: 6632)

② اللہ تعالیٰ نے بہت بڑی تعداد میں پیغمبر اور انبیاء علیہم السلام بھیجے ہیں جن میں سے قرآن پاک میں تقریباً پچیس کا ذکر موجود ہے، ان پچیس میں [أُولُو الْعَزْم] صرف پانچ ہی ہیں: ① محمد ﷺ ② نوح ③ ابراہیم ④ موسیٰ اور ⑤ عیسیٰ علیہ السلام، اس آیت میں ان پانچوں انبیاء کا ذکر ہے۔

son of Maryam (Mary). We took from them a strong covenant.[1]

لِّيَسْـَٔلَ ٱلصَّٰدِقِينَ عَن صِدْقِهِمْ ۚ وَأَعَدَّ لِلْكَٰفِرِينَ عَذَابًا أَلِيمًا ⑧

ع 1 8 17

تاکہ اللہ سچوں سے ان کی سچائی کے متعلق پوچھے، اور اس نے کافروں کے لیے دردناک عذاب تیار کر رکھا ہے⑧

**8.** That He may ask the truthful (Allāh's Messengers and His Prophets) about their truth (i.e. the conveyance of Allāh's Message that which they were charged with). And He has prepared for the disbelievers a painful torment (Hell-fire).

يَٰٓأَيُّهَا ٱلَّذِينَ ءَامَنُوا ٱذْكُرُوا نِعْمَةَ ٱللَّهِ عَلَيْكُمْ إِذْ جَآءَتْكُمْ جُنُودٌ فَأَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيحًا وَجُنُودًا لَّمْ تَرَوْهَا ۚ وَكَانَ ٱللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ بَصِيرًا ⑨

اے ایمان والو! تم اپنے اوپر اللہ کا احسان یاد کرو، جب تمھیں (کفار کے) لشکروں نے آ لیا تھا، پھر ہم نے ان پر آندھی اور (فرشتوں کے) ایسے لشکر بھیجے جنھیں تم نے دیکھا نہیں، اور تم جو عمل کرتے ہو، اللہ اسے خوب دیکھ رہا ہے⑨

**9.** O you who believe! Remember Allāh's Favour to you, when there came against you hosts, and We sent against them a wind and forces that you saw not [i.e. troops of angels during the battle of *Al-Ahzāb* (the Confederates)]. And Allāh is Ever All-Seer of what you do.

إِذْ جَآءُوكُم مِّن فَوْقِكُمْ وَمِنْ أَسْفَلَ مِنكُمْ وَإِذْ زَاغَتِ ٱلْأَبْصَٰرُ وَبَلَغَتِ ٱلْقُلُوبُ ٱلْحَنَاجِرَ وَتَظُنُّونَ بِٱللَّهِ ٱلظُّنُونَا ⑩

جب دشمن تم پر تمھارے اوپر (کی طرف) سے اور تمھارے نیچے (کی طرف) سے چڑھ آئے، اور جب آنکھیں (خوف و ہراس کی وجہ سے اصل جگہ سے) ہٹ گئیں، اور کلیجے حلقوں کو پہنچ گئے، اور تم اللہ کے بارے میں طرح طرح کے گمان کرنے لگے⑩

**10.** When they came upon you from above you and from below you, and when the eyes grew wild and the hearts reached to the throats, and you were harbouring doubts about Allāh.

هُنَالِكَ ٱبْتُلِىَ ٱلْمُؤْمِنُونَ وَزُلْزِلُوا زِلْزَالًا شَدِيدًا ⑪

وہاں مومن آزمائے گئے اور شدت سے ہلا مارے گئے⑪

**11.** There, the believers were tried and shaken with a mighty shaking.

وَإِذْ يَقُولُ ٱلْمُنَٰفِقُونَ وَٱلَّذِينَ فِى قُلُوبِهِم مَّرَضٌ مَّا وَعَدَنَا ٱللَّهُ وَرَسُولُهُۥٓ إِلَّا غُرُورًا ⑫

اور جب منافق اور جن لوگوں کے دلوں میں مرض تھا، کہہ رہے تھے: اللہ اور اس کے رسول نے ہم سے نہیں وعدہ کیا مگر دھوکے فریب کا⑫

**12.** And when the hypocrites and those in whose hearts is a disease (of doubts) said: "Allāh and His Messenger (ﷺ) promised us nothing but delusion!"

وَإِذْ قَالَت طَّآئِفَةٌ مِّنْهُمْ يَٰٓأَهْلَ يَثْرِبَ لَا مُقَامَ لَكُمْ فَٱرْجِعُوا ۚ وَيَسْتَـْٔذِنُ فَرِيقٌ مِّنْهُمُ ٱلنَّبِىَّ يَقُولُونَ إِنَّ بُيُوتَنَا عَوْرَةٌ ۛ وَمَا هِىَ بِعَوْرَةٍ ۖ إِن يُرِيدُونَ إِلَّا فِرَارًا ⑬

اور جب ان میں سے ایک گروہ نے کہا تھا: اے اہل یثرب! (آج) تمھارے لیے (لشکر کے ساتھ) کوئی قیام گاہ نہیں، لہٰذا تم لوٹ چلو، اور ان میں سے ایک گروہ نبی سے اجازت مانگ رہا تھا، وہ کہتے تھے: بے شک ہمارے گھر کھلے پڑے (غیر محفوظ) ہیں، حالانکہ وہ کھلے (غیر محفوظ) نہیں تھے، وہ تو صرف (جنگ سے) فرار چاہتے تھے⑬

**13.** And when a party of them said: "O people of Yathrib (Al-Madinah)! There is no stand (possible) for you (against the enemy attack!) Therefore go back!" And a band of them ask for permission of the Prophet (ﷺ) saying: "Truly, our homes lie open (to the enemy)." And they lay not open. They but wished to flee.

---

[1] (V.33:7) There are many Prophets and Messengers of Allāh. About twenty-five of them are mentioned in the Qur'ān; out of these twenty-five, only five are of strong will, namely, Muhammad ﷺ, Nūh (Noah), Ibrāhīm (Abraham), Mūsā (Moses) and 'Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary) عليهم السلام.

وَلَوْ دُخِلَتْ عَلَيْهِمْ مِّنْ اَقْطَارِهَا ثُمَّ سُئِلُوا الْفِتْنَةَ لَاٰتَوْهَا وَمَا تَلَبَّثُوْا بِهَآ اِلَّا يَسِيْرًا ﴿١٤﴾

اور اگر اس (مدینہ) کے اطراف سے ان پر (کفار کے) لشکر داخل کیے جاتے، پھر ان سے فتنہ وفساد (خانہ جنگی یا شرک) کے بارے میں پوچھا جاتا تو وہ (فوراً) اس میں کود پڑتے، اور اس (شرکتِ فتنہ) میں بس تھوڑا ہی توقف کرتے ﴿١٤﴾

**14.** And if the enemy had entered from all sides (of the city), and they had been exhorted to *Al-Fitnah* (i.e. to renegade from Islām to polytheism), they would surely have committed it and would have hesitated thereupon but little.

وَلَقَدْ كَانُوْا عَاهَدُوا اللّٰهَ مِنْ قَبْلُ لَا يُوَلُّوْنَ الْاَدْبَارَ ۭ وَكَانَ عَهْدُ اللّٰهِ مَسْـُٔوْلًا ﴿١٥﴾

اور بلاشبہ اس سے پہلے انھوں نے اللہ سے عہد کیا تھا کہ وہ پیٹھ نہیں پھیریں گے، اور اللہ کے عہد کی پوچھ گچھ تو ہونی ہے ﴿١٥﴾

**15.** And indeed they had already made a covenant with Allāh not to turn their backs, and a covenant with Allāh must be answered for.

قُلْ لَّنْ يَّنْفَعَكُمُ الْفِرَارُ اِنْ فَرَرْتُمْ مِّنَ الْمَوْتِ اَوِ الْقَتْلِ وَاِذًا لَّا تُمَتَّعُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿١٦﴾

آپ کہہ دیجیے: اگر تم موت سے یا قتل ہونے سے بھاگو تو تمھارا بھاگنا تمھیں ہرگز نفع نہیں دے گا، اور تب تم بہت کم فائدہ اٹھاؤ گے ﴿١٦﴾

**16.** Say (O Muhammad ﷺ to these hypocrites who ask your permission to run away from you): "Flight will not avail you if you flee from death or killing and then you will enjoy no more than a little while!"

قُلْ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَعْصِمُكُمْ مِّنَ اللّٰهِ اِنْ اَرَادَ بِكُمْ سُوْۗءًا اَوْ اَرَادَ بِكُمْ رَحْمَةً ۭ وَلَا يَجِدُوْنَ لَهُمْ مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ﴿١٧﴾

کہہ دیجیے: کون ہے جو تمھیں اللہ سے بچا سکے اگر وہ تمھارے ساتھ کسی سختی کا ارادہ کرے یا وہ تم پر رحمت کا ارادہ کرے؟ اور وہ اللہ کے سوا اپنے لیے نہ کوئی حمایتی پائیں گے اور نہ کوئی مددگار ﴿١٧﴾

**17.** Say: "Who is he who can protect you from Allāh if He intends to harm you, or intends mercy on you?" And they will not find, besides Allāh, for themselves any *Walī* (protector, supporter) or any helper.

قَدْ يَعْلَمُ اللّٰهُ الْمُعَوِّقِيْنَ مِنْكُمْ وَالْقَاۗىِٕلِيْنَ لِاِخْوَانِهِمْ هَلُمَّ اِلَيْنَا ۚ وَلَا يَاْتُوْنَ الْبَاْسَ اِلَّا قَلِيْلًا ﴿١٨﴾

بے شک اللہ انھیں جانتا ہے جو تم میں سے (جہاد میں) رکاوٹیں ڈالنے والے ہیں اور انھیں بھی جو اپنے بھائیوں سے کہتے ہیں: ہمارے پاس آجاؤ، اور وہ جنگ میں کم ہی آتے ہیں ﴿١٨﴾

**18.** Allāh already knows those among you who keep back (men) from fighting in Allāh's Cause, and those who say to their brethren: "Come here towards us," while they (themselves) come not to the battle except a little,

اَشِحَّةً عَلَيْكُمْ ښ فَاِذَا جَاۗءَ الْخَوْفُ رَاَيْتَهُمْ يَنْظُرُوْنَ اِلَيْكَ تَدُوْرُ اَعْيُنُهُمْ كَالَّذِيْ يُغْشٰى عَلَيْهِ مِنَ الْمَوْتِ ۚ فَاِذَا ذَهَبَ الْخَوْفُ سَلَقُوْكُمْ بِاَلْسِنَةٍ حِدَادٍ اَشِحَّةً عَلَي الْخَيْرِ ۭ اُولٰۗىِٕكَ لَمْ يُؤْمِنُوْا فَاَحْبَطَ اللّٰهُ اَعْمَالَهُمْ ۭ وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَي اللّٰهِ يَسِيْرًا ﴿١٩﴾

اس حال میں کہ وہ تمھارا ساتھ دینے میں سخت بخیل ہیں، چنانچہ جب خوف (کا وقت) آئے تو آپ انھیں دیکھتے ہیں کہ وہ آپ کی طرف دیکھ رہے ہیں، ان کی آنکھیں (اس طرح) گھومتی ہیں جیسے وہ شخص جس پر موت کی غشی طاری ہو، پھر جب خطرہ دور ہو جائے تو مال (غنیمت) کے انتہائی حریص بن کر تیز زبانوں کے ساتھ تمھارے بارے میں زبان درازی کرنے لگتے ہیں، یہ لوگ ایمان لائے ہی نہیں، لہٰذا اللہ نے ان کے اعمال ضائع کر دیے، اور

**19.** Being miserly towards you (as regards help and aid in Allāh's Cause). Then when fear comes, you will see them looking to you, their eyes revolving like (those of) one over whom hovers death; but when the fear departs, they will smite you with sharp tongues, miserly towards (spending anything in any) good (and only covetous of booty and wealth). Such have not believed. Therefore, Allāh makes their

یہ اللہ کے لیے نہایت آسان ہے⑲

deeds fruitless and that is ever easy for Allāh.

يَحْسَبُوْنَ الْاَحْزَابَ لَمْ يَذْهَبُوْا ۚ وَاِنْ يَّاْتِ الْاَحْزَابُ يَوَدُّوْا لَوْ اَنَّهُمْ بَادُوْنَ فِي الْاَعْرَابِ يَسْاَلُوْنَ عَنْ اَنْۢبَآئِكُمْ ؕ وَلَوْ كَانُوْا فِيْكُمْ مَّا قٰتَلُوْٓا اِلَّا قَلِيْلًا ⑳

وہ سمجھتے ہیں کہ (ابھی تک) لشکر گئے نہیں، اور اگر یہ لشکر چڑھ آئیں تو وہ تمنا کرتے ہیں کاش! وہ صحرا نشین دیہاتیوں میں جا بسے ہوتے اور (وہاں) تمھاری خبریں دریافت کیا کرتے، اور اگر وہ تم میں موجود ہوتے تو وہ (دشمن سے) لڑائی میں کم ہی حصہ لیتے⑳

**20.** They think that *Al-Ahzāb* (the Confederates) have not yet withdrawn; and if *Al-Ahzāb* (the Confederates) should come (again), they would wish they were in the deserts (wandering) among the bedouins, seeking news about you (from a far place); and if they (happen) to be among you, they would not fight but little.

لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ لِّمَنْ كَانَ يَرْجُوا اللّٰهَ وَالْيَوْمَ الْاٰخِرَ وَذَكَرَ اللّٰهَ كَثِيْرًا ؕ ㉑

یقیناً تمھارے لیے رسول اللہ (کی ذات) میں بہترین نمونہ ہے، ہر اس شخص کے لیے جو اللہ (سے ملاقات) اور یوم آخرت کی امید رکھتا ہے، اور کثرت سے اللہ کا ذکر کرتا ہے㉑

**21.** Indeed in the Messenger of Allāh (Muhammad ﷺ) you have a good example to follow for him who hopes for (the Meeting with) Allāh and the Last Day, and remembers Allāh much.

وَلَمَّا رَاَ الْمُؤْمِنُوْنَ الْاَحْزَابَ ۙ قَالُوْا هٰذَا مَا وَعَدَنَا اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ وَصَدَقَ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ ۫ وَمَا زَادَهُمْ اِلَّآ اِيْمَانًا وَّتَسْلِيْمًا ؕ ㉒

اور مومنوں نے جب لشکر دیکھے تو کہا: یہ تو وہی ہے جس کا اللہ اور اس کے رسول نے ہم سے وعدہ کیا تھا، اور اللہ اور اس کے رسول نے سچ کہا تھا، اور اس (چیز) نے ان کے ایمان اور فرماں برداری کو اور زیادہ کر دیا㉒

**22.** And when the believers saw *Al-Ahzāb* (the Confederates), they said: "This is what Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ) had promised us; and Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ) had spoken the truth." And it only added to their Faith and to their submissiveness (to Allāh).

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ رِجَالٌ صَدَقُوْا مَا عَاهَدُوا اللّٰهَ عَلَيْهِ ۚ فَمِنْهُمْ مَّنْ قَضٰى نَحْبَهٗ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّنْتَظِرُ ۖ وَمَا بَدَّلُوْا

مومنوں میں سے کچھ وہ لوگ بھی ہیں جنھوں نے اللہ سے جو عہد کیا تھا وہ سچ کر دکھایا،① چنانچہ ان میں سے بعض نے اپنا عہد پورا کیا (شہادت پا گئے)، اور

**23.** Among the believers are men who have been true to their covenant with Allāh [i.e. they have gone out for *Jihād* and

---

① یہ آیت ان بعض صحابہ رضی اللہ عنہم کے بارے میں نازل ہوئی ہے جنھوں نے غزوۂ اُحد میں جانثاری کے عجیب و غریب جوہر دکھائے تھے اور انہی میں وہ صحابہ رضی اللہ عنہم بھی شامل ہیں جو جنگ بدر میں شریک نہ ہو سکے تھے لیکن انہوں نے عہد کر رکھا تھا کہ اب آیندہ کوئی معرکہ پیش آیا تو جہاد میں بھرپور حصہ لیں گے۔ جیسے حضرت انس رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ان کے چچا حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ غزوۂ بدر میں شریک نہ تھے انہوں نے اللہ کے رسول ﷺ سے عرض کیا: میں مشرکین کے خلاف پہلی جنگ میں شامل نہ تھا اگر اللہ نے مجھے مشرکین کے خلاف جہاد کا موقع دیا تو یقیناً اللہ دیکھے گا کہ میں کس جانبازی سے لڑتا ہوں۔ پھر جب غزوۂ اُحد کے دن مسلمان (سراسیمہ ہو کر) بکھر گئے تو انہوں نے کہا: اے اللہ! جو مسلمانوں نے کیا میں اس سے تو معذرت کرتا ہوں اور مشرکین نے جو کیا اس سے بیزار ہوں۔ پھر وہ آگے بڑھے تو حضرت سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ سے ملاقات ہوئی۔ حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ نے ان سے کہا: اے سعد بن معاذ! جنت ہی کی خواہش ہے۔ رب کی قسم! اُحد (پہاڑ) کی جانب سے مجھے جنت کی خوشبو آ رہی ہے۔ بعد میں سعد بن معاذ رضی اللہ عنہ نے رسول اللہ ﷺ سے کہا: یا رسول اللہ! میں اَنس کی طرح جانبازی کی اِستطاعت نہیں رکھتا۔ ان کے جسم پر تلواروں اور نیزوں کے اَسّی (80) سے زیادہ زخم پائے گئے ان کی لاش اس قدر بری طرح مسخ حالت میں ملی کہ صرف ان کی بہن ہی انگلیوں کے پوروں کے ذریعے سے ان کی شناخت کر سکیں۔ ہم سمجھتے تھے کہ قرآن کی یہ آیت ان کے بارے میں یا انہی کی طرح کے افراد کے بارے میں نازل ہوئی ہے: ''مومنوں میں وہ مرد بھی ہیں جنھوں نے جو عہد اللہ تعالیٰ سے کیے تھے انہیں سچا کر دکھایا۔'' (23:33) انہی حضرت انس بن نضر رضی اللہ عنہ کا واقعہ ہے کہ ان کی بہن [رُبَيِّعُ بِنْتِ نَضْر رضی اللہ عنہا] نے ایک عورت کے سامنے کا دانت توڑ دیا۔ جس پر نبی ﷺ نے قصاص کا حکم دیا۔ اس موقع پر حضرت اَنس بن نضر رضی اللہ عنہ نے کہا: یا رسول اللہ! قسم ہے اس ذات کی جس نے آپ کو حق کے ساتھ بھیجا! میری بہن کا دانت نہیں توڑا جائے گا۔ اور پھر اس عورت کے وارث قصاص معاف کر کے دیت پر راضی ہو گئے۔ نبی ﷺ نے اس پر فرمایا: ''اللہ کے بندوں میں سے کچھ اَیسے بھی ہوتے ہیں کہ وہ اللہ (کے بھروسے) پر کوئی قسم کھا بیٹھیں تو اللہ اُن کو سچا کر دیتا ہے۔'' (صحيح البخاري، اَلْجِهَادُ وَالسِّيَر، باب: 12 حديث: 2805، 2806)

تَبْدِيْلًا ﴿٢٣﴾

ان میں سے بعض منتظر ہیں، اور انھوں نے (عہد میں) کوئی تبدیلی نہیں کی ﴿٢٣﴾

showed not their backs to the disbelievers]; of them some have fulfilled their obligations (i.e. have been martyred); and some of them are still waiting, but they have never changed (i.e. they never proved treacherous to their covenant which they concluded with Allāh) in the least.[1]

لِّيَجْزِيَ اللّٰهُ الصّٰدِقِيْنَ بِصِدْقِهِمْ وَيُعَذِّبَ الْمُنٰفِقِيْنَ اِنْ شَآءَ اَوْ يَتُوْبَ عَلَيْهِمْ ۭ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ﴿٢٤﴾

تاکہ اللہ سچوں کو ان کی سچائی کی جزا دے اور منافقوں کو اگر چاہے تو عذاب دے یا ان کی توبہ قبول فرمائے، یقیناً اللہ بہت مغفرت والا، نہایت رحم کرنے والا ہے ﴿٢٤﴾

**24.** That Allāh may reward the men of truth for their truth (i.e. for their patience at the accomplishment of that which they covenanted with Allāh), and punish the hypocrites, if He wills, or accept their repentance by turning to them (in Mercy). Verily, Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

وَرَدَّ اللّٰهُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِغَيْظِهِمْ لَمْ يَنَالُوْا خَيْرًا ۭ وَكَفَى اللّٰهُ الْمُؤْمِنِيْنَ الْقِتَالَ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ قَوِيًّا عَزِيْزًا ﴿٢٥﴾

اور (غزوۂ احزاب میں) اللہ نے کافروں کو ان کے (ناکامی کے) غصے میں لوٹا دیا، وہ کوئی خیر و بھلائی نہ پا سکے، اور (اس) لڑائی میں اللہ مومنوں کے لیے کافی ہو گیا، اور اللہ بڑی قوت والا، نہایت غالب ہے ﴿٢٥﴾

**25.** And Allāh drove back those who disbelieved in their rage, they gained no advantage (booty). Allāh sufficed for the believers in the fighting (by sending against the disbelievers a severe wind and troops of angels). And Allāh is Ever All-Strong, All-Mighty.

وَاَنْزَلَ الَّذِيْنَ ظَاهَرُوْهُمْ مِّنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ مِنْ صَيَاصِيْهِمْ وَقَذَفَ فِيْ قُلُوْبِهِمُ الرُّعْبَ فَرِيْقًا تَقْتُلُوْنَ وَتَاْسِرُوْنَ فَرِيْقًا ﴿٢٦﴾

اور اہل کتاب میں سے جن لوگوں نے کافروں کی مدد کی تھی انھیں اللہ نے ان کے قلعوں سے اتارا اور ان کے دلوں میں رعب ڈال دیا، تم ان (بنو قریظہ) کے ایک گروہ کو قتل کر رہے تھے اور دوسرے گروہ کو قیدی بنا رہے تھے ﴿٢٦﴾

**26.** And those of the people of the Scripture who backed them (the disbelievers), Allāh brought them down from their forts and cast terror into their hearts, (so that) a group (of them) you

---

[1] (V.33:23) Narrated Anas رضي الله عنه: My uncle Anas bin An-Naḍr was absent from the battle of Badr. He said, "O Allāh's Messenger (ﷺ)! I was absent from the first battle you fought against the pagans. (By Allāh) if Allāh gives me a chance to fight the pagans, no doubt, Allāh will see how (bravely) I will fight." On the day of Uḥud when the Muslims turned their backs and fled, he said, "O Allāh! I apologise to You for what these (i.e. his companions) have done, and I denounce what these (i.e. the pagans) have done." Then he advanced and Sa'd bin Mu'ādh met him. He said "O Sa'd bin Mu'ādh! By the Lord of An-Naḍr, Paradise! I am smelling its aroma coming from before (the mountain of) Uḥud," Later on, Sa'd said, "O Allāh's Messenger! I cannot achieve or do what he (i.e. Anas bin An-Naḍr) did. We found more than eighty wounds by swords and arrows on his body. We found him dead and his body was mutilated so badly that none except his sister could recognise him by his fingers." We used to think that the following Verse was revealed concerning him and other men of his sort: "Among the believers are men who have been true to their covenant with Allāh." (V.33:23) [*Sahih Al-Bukhari*, 4/2805 (O.P. 61)]

His sister Ar-Rubaiyi' broke a front tooth of a woman and Allāh's Messenger ﷺ ordered for retaliation. On that Anas (bin An-Naḍr) said, "O Allāh's Messenger! By Him Who has sent you with the truth, my sister's tooth shall not be broken, then the opponents of Anas' sister accepted the compensation and gave up the claim of retaliation. So Allāh's Messenger ﷺ said, "There are some people amongst Allāh's slaves whose oaths are fulfilled by Allāh when they take them." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/2805-2806 (O.P.61)]

نَذِيرٌ لَّيَكُونُنَّ أَهْدَىٰ مِنْ إِحْدَى الْأُمَمِ ۖ فَلَمَّا جَاءَهُمْ نَذِيرٌ مَّا زَادَهُمْ إِلَّا نُفُورًا ﴿٤٢﴾

کے پاس کوئی ڈرانے والا آیا تو وہ ضرور ہر ایک امت سے زیادہ ہدایت یافتہ ہوں گے، پھر جب ان کے پاس ڈرانے والا آیا تو اس (کی آمد) نے ان کو (حق سے) نفرت ہی میں زیادہ کیا﴿٤٢﴾

most binding oaths that if a warner came to them, they would be more guided than any of the nations (before them); yet when a warner (Muhammad ﷺ) came to them, it increased in them nothing but flight (from the truth).

اسْتِكْبَارًا فِي الْأَرْضِ وَمَكْرَ السَّيِّئِ ۚ وَلَا يَحِيقُ الْمَكْرُ السَّيِّئُ إِلَّا بِأَهْلِهِ ۚ فَهَلْ يَنظُرُونَ إِلَّا سُنَّتَ الْأَوَّلِينَ ۚ فَلَن تَجِدَ لِسُنَّتِ اللَّهِ تَبْدِيلًا ۖ وَلَن تَجِدَ لِسُنَّتِ اللَّهِ تَحْوِيلًا ﴿٤٣﴾

زمین میں تکبر کرنے اور بری چال کی وجہ سے، اور بری چال اس کے چلنے والے ہی کو گھیرتی ہے، پھر وہ پہلے لوگوں کے (بارے میں اللہ کے) طریقے کا انتظار ہی تو کرتے ہیں، چنانچہ آپ اللہ کا طریقہ بدلتا ہرگز نہ پائیں گے، اور آپ اللہ کا طریقہ ٹلتا ہرگز نہ پائیں گے﴿٤٣﴾

**43.** (They took to flight because of their) arrogance in the land and their plotting of evil. But the evil plot encompasses only him who makes it. Then, can they expect anything (else) but the *Sunnah* (way of dealing) of the people of old? So, no change will you find in Allāh's *Sunnah* (way of dealing), and no turning off will you find in Allāh's *Sunnah* (way of dealing).

أَوَلَمْ يَسِيرُوا فِي الْأَرْضِ فَيَنظُرُوا كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الَّذِينَ مِن قَبْلِهِمْ وَكَانُوا أَشَدَّ مِنْهُمْ قُوَّةً ۚ وَمَا كَانَ اللَّهُ لِيُعْجِزَهُ مِن شَيْءٍ فِي السَّمَاوَاتِ وَلَا فِي الْأَرْضِ ۚ إِنَّهُ كَانَ عَلِيمًا قَدِيرًا ﴿٤٤﴾

کیا وہ زمین میں چلتے پھرتے نہیں کہ وہ دیکھتے ان لوگوں کا انجام کیسا ہوا جو ان سے پہلے تھے جبکہ وہ ان سے زیادہ طاقتور تھے، اور اللہ (ایسا) نہیں کہ اسے کوئی چیز آسمانوں میں اور زمین میں عاجز کر دے، بلاشبہ وہ خوب جاننے والا، بڑی قدرت والا ہے﴿٤٤﴾

**44.** Have they not travelled in the land, and seen what was the end of those before them — though they were superior to them in power? Allāh is not such that anything in the heavens or in the earth escapes Him. Verily, He is All-Knowing, All-Omnipotent.

وَلَوْ يُؤَاخِذُ اللَّهُ النَّاسَ بِمَا كَسَبُوا مَا تَرَكَ عَلَىٰ ظَهْرِهَا مِن دَابَّةٍ وَلَٰكِن يُؤَخِّرُهُمْ إِلَىٰ أَجَلٍ مُّسَمًّى ۖ فَإِذَا جَاءَ أَجَلُهُمْ فَإِنَّ اللَّهَ كَانَ بِعِبَادِهِ بَصِيرًا ﴿٤٥﴾

اور اگر اللہ لوگوں کو اس وجہ سے پکڑتا جو انھوں نے کمایا تو وہ اس (زمین) کی پشت پر چلنے والا کوئی جاندار نہ چھوڑتا، لیکن وہ انھیں ایک مقررہ وقت تک ڈھیل دیتا ہے، پھر جب ان کا مقررہ وقت آجائے گا (تو وہی انھیں سزا دے گا) یقیناً اللہ اپنے بندوں کو خوب دیکھنے والا ہے﴿٤٥﴾

**45.** And if Allāh were to punish men for that which they earned, He would not leave a moving (living) creature on the surface of the earth; but He gives them respite to an appointed term, and when their term comes, then verily, Allāh is Ever All-Seer of His slaves.

ع 5 8 17

## Sūrat Yā-Sīn 36

## سورۂ یٰسٓ

آیاتها 83 (36) سُورَةُ يسٓ مَكِّيَّةٌ (41) رکوعاتها 5

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

يسٓ ﴿١﴾

یٰسٓ﴿١﴾

**1.** *Yā-Sīn.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

وَالْقُرْاٰنِ الْحَكِيْمِ ②

قسم ہے قرآن حکیم کی! ②

**2.** By the Qur'ān, full of wisdom (i.e. full of laws, evidences, and proofs),

اِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِيْنَ ③

بلاشبہ آپ یقیناً رسولوں میں سے ہیں ③

**3.** Truly, you (O Muhammad ﷺ) are one of the Messengers,

عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ④

راہ راست پر ہیں ④

**4.** On a Straight Path (i.e. on Allāh's religion of Islāmic Monotheism).

تَنْزِيْلَ الْعَزِيْزِ الرَّحِيْمِ ⑤

(یہ قرآن) نہایت غالب، خوب رحم کرنے والے (اللہ) کا اتارا ہوا ہے ⑤

**5.** (This is a Revelation) sent down by the All-Mighty, the Most Merciful,

لِتُنْذِرَ قَوْمًا مَّآ اُنْذِرَ اٰبَآؤُهُمْ فَهُمْ غٰفِلُوْنَ ⑥

تاکہ آپ اس قوم کو ڈرائیں جس کے باپ دادا نہیں ڈرائے گئے، لہٰذا وہ (دین سے) غافل ہیں ⑥

**6.** In order that you may warn a people whose forefathers were not warned, so they are heedless.

لَقَدْ حَقَّ الْقَوْلُ عَلٰٓى اَكْثَرِهِمْ فَهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ⑦

بلاشبہ ان کی اکثریت پر (اللہ کا) قول ثابت ہوگیا ہے، چنانچہ وہ ایمان نہیں لائیں گے ⑦

**7.** Indeed the Word (of punishment) has proved true against most of them, so they will not believe.

اِنَّا جَعَلْنَا فِيْٓ اَعْنَاقِهِمْ اَغْلٰلًا فَهِيَ اِلَى الْاَذْقَانِ فَهُمْ مُّقْمَحُوْنَ ⑧

بے شک ہم نے ان کی گردنوں میں طوق ڈال دیے ہیں اور وہ (ان کی) ٹھوڑیوں تک ہیں، لہٰذا وہ سر اوپر اٹھائے ہوئے ہیں ⑧

**8.** Verily, We have put on their necks iron collars reaching to the chins, so that their heads are raised up.

وَجَعَلْنَا مِنْۢ بَيْنِ اَيْدِيْهِمْ سَدًّا وَّمِنْ خَلْفِهِمْ سَدًّا فَاَغْشَيْنٰهُمْ فَهُمْ لَا يُبْصِرُوْنَ ⑨

اور ہم نے ان کے آگے ایک دیوار بنا دی، اور ان کے پیچھے بھی ایک دیوار، پھر ہم نے ان (کی آنکھوں) کو ڈھانک دیا، لہٰذا وہ دیکھ نہیں سکتے ⑨

**9.** And We have put a barrier before them, and a barrier behind them, and We have covered them up, so that they cannot see.

وَسَوَآءٌ عَلَيْهِمْ ءَاَنْذَرْتَهُمْ اَمْ لَمْ تُنْذِرْهُمْ لَا يُؤْمِنُوْنَ ⑩

اور ان پر برابر ہے، خواہ آپ انھیں ڈرائیں یا نہ ڈرائیں، وہ ایمان نہیں لائیں گے ⑩

**10.** It is the same to them whether you warn them or you warn them not, they will not believe.

اِنَّمَا تُنْذِرُ مَنِ اتَّبَعَ الذِّكْرَ وَخَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ ۚ فَبَشِّرْهُ بِمَغْفِرَةٍ وَّاَجْرٍ كَرِيْمٍ ⑪

بس آپ تو صرف اس شخص کو ڈراتے ہیں جو نصیحت کی پیروی کرے اور رحمٰن سے بن دیکھے ڈرے، لہٰذا آپ اسے مغفرت اور باعزت اجر کی بشارت دے دیجیے ⑪

**11.** You can only warn him who follows the Reminder (the Qur'ān), and fears the Most Gracious (Allāh) unseen. Bear you to such one the glad tidings of forgiveness, and a generous reward (i.e. Paradise).

اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَنَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَاٰثَارَهُمْ ۭ وَكُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ⑫

بلاشبہ ہم ہی مردوں کو زندہ کریں گے، اور جو (اعمال) وہ آگے بھیج چکے انھیں ہم لکھ رہے ہیں اور ان کے آثار (نشانات قدم) کو بھی، اور ہم نے ہر شے کو واضح کتاب میں محفوظ کر رکھا ہے ⑫

**12.** Verily, We give life to the dead, and We record that which they send before (them), and their traces[1] and all things We have recorded with numbers (as a

[1] (V.36:12) Traces: Their footsteps and walking on the earth with their legs to the mosques for the five compulsory congregational prayers, *Jihād* (holy fighting in Allāh's Cause) and all other good and evil they did, and that which they leave behind.

record) in a Clear Book.

وَاضْرِبْ لَهُمْ مَّثَلًا اَصْحٰبَ الْقَرْيَةِ ۘ اِذْ جَآءَهَا الْمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۳﴾

اور آپ ان کے لیے بستی والوں کی مثال بیان کیجیے جب ان کے پاس (اللہ کے) بھیجے ہوئے آئے ﴿۱۳﴾

**13.** And put forward to them a similitude; the (story of the) Dwellers of the Town, [it is said that the town was Antioch (Antākiya)], when there came Messengers to them.

اِذْ اَرْسَلْنَآ اِلَيْهِمُ اثْنَيْنِ فَكَذَّبُوْهُمَا فَعَزَّزْنَا بِثَالِثٍ فَقَالُوْٓا اِنَّآ اِلَيْكُمْ مُّرْسَلُوْنَ ﴿۱۴﴾

جب ہم نے ان کی طرف دو (رسول) بھیجے تو انھوں نے انھیں جھٹلایا، پھر ہم نے (انھیں) تیسرے کے ساتھ تقویت دی، تب انھوں نے کہا: بلاشبہ ہم تمھاری طرف بھیجے گئے (رسول) ہیں ﴿۱۴﴾

**14.** When We sent to them two Messengers, they denied them both; so We reinforced them with a third, and they said: "Verily, we have been sent to you as Messengers."

قَالُوْا مَآ اَنْتُمْ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا ۙ وَمَآ اَنْزَلَ الرَّحْمٰنُ مِنْ شَيْءٍ ۙ اِنْ اَنْتُمْ اِلَّا تَكْذِبُوْنَ ﴿۱۵﴾

وہ کہنے لگے: تم ہم جیسے بشر ہی تو ہو، اور رحمٰن نے (تم پر) کوئی چیز (بھی تو) نازل نہیں کی، تم تو نرا جھوٹ بولتے ہو ﴿۱۵﴾

**15.** They (people of the town) said: "You are only human beings like ourselves, and the Most Gracious (Allāh) has revealed nothing. You are only telling lies."

قَالُوْا رَبُّنَا يَعْلَمُ اِنَّآ اِلَيْكُمْ لَمُرْسَلُوْنَ ﴿۱۶﴾

انھوں نے کہا: ہمارا رب جانتا ہے کہ ہم یقیناً تمھاری ہی طرف بھیجے گئے ہیں ﴿۱۶﴾

**16.** The Messengers said: "Our Lord knows that we have been sent as Messengers to you,

وَمَا عَلَيْنَآ اِلَّا الْبَلٰغُ الْمُبِيْنُ ﴿۱۷﴾

اور ہمارے ذمے تو صرف کھول کر پہنچا دینا ہے ﴿۱۷﴾

**17.** "And our duty is only to convey plainly (the Message)."

قَالُوْٓا اِنَّا تَطَيَّرْنَا بِكُمْ ۚ لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهُوْا لَنَرْجُمَنَّكُمْ وَلَيَمَسَّنَّكُمْ مِّنَّا عَذَابٌ اَلِيْمٌ ﴿۱۸﴾

وہ کہنے لگے: ہم تو تمھیں منحوس خیال کرتے ہیں، اگر تم باز نہ آئے تو ہم تمھیں ضرور سنگسار کر دیں گے اور تمھیں ہماری طرف سے ضرور دردناک سزا پہنچے گی ﴿۱۸﴾

**18.** They (people) said: "For us, we see an evil omen from you; if you cease not, we will surely stone you, and a painful torment will touch you from us."

قَالُوْا طَآئِرُكُمْ مَّعَكُمْ ۭ اَئِنْ ذُكِّرْتُمْ ۭ بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ مُّسْرِفُوْنَ ﴿۱۹﴾

انھوں نے کہا: تمھاری نحوست تو تمھارے ساتھ ہی ہے، کیا اگر تمھیں نصیحت کی جائے (تو یہ نحوست ہے؟ ہرگز نہیں!) بلکہ تم لوگ ہی حد سے بڑھنے والے ہو ﴿۱۹﴾

**19.** They (Messengers) said: "Your evil omens be with you! (Do you call it 'evil omen') because you are admonished? Nay, but you are a people *Musrifūn* (transgressing all bounds by committing all kinds of great sins, and by disobeying Allāh).

وَجَآءَ مِنْ اَقْصَا الْمَدِيْنَةِ رَجُلٌ يَّسْعٰى قَالَ يٰقَوْمِ اتَّبِعُوا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿۲۰﴾

اور شہر کے پرلے سرے سے ایک آدمی دوڑتا ہوا آیا، اس نے کہا: اے میری قوم! تم رسولوں کی پیروی کرو ﴿۲۰﴾

**20.** And there came a man running from the farthest part of the town. He said: "O my people! Obey the Messengers.

اتَّبِعُوْا مَنْ لَّا يَسْئَلُكُمْ اَجْرًا وَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿۲۱﴾

تم ان کی پیروی کرو جو تم سے کوئی صلہ نہیں مانگتے جبکہ وہ (خود) ہدایت یافتہ ہیں ﴿۲۱﴾

**21.** "Obey those who ask no wages of you (for themselves), and who are rightly guided.

وَمَا لِيَ لَآ أَعْبُدُ ٱلَّذِى فَطَرَنِى وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٢٢﴾

اور مجھے کیا ہے کہ میں اس ذات کی عبادت نہ کروں جس نے مجھے پیدا کیا؟ اور تم (سب) اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ﴿22﴾

**22.** "And why should I not worship Him (Allāh Alone) Who has created me and to Whom you shall be returned.

ءَأَتَّخِذُ مِن دُونِهِۦٓ ءَالِهَةً إِن يُرِدْنِ ٱلرَّحْمَٰنُ بِضُرٍّ لَّا تُغْنِ عَنِّى شَفَٰعَتُهُمْ شَيْـًٔا وَلَا يُنقِذُونِ ﴿٢٣﴾

کیا میں اس (اللہ) کے سوا (دوسروں کو) معبود بنالوں؟ اگر رحمٰن مجھے تکلیف پہنچانے کا ارادہ کرے تو ان کی شفاعت میرے کچھ بھی کام نہ آئے گی اور نہ وہ مجھے چھڑا سکیں گے ﴿23﴾

**23.** "Shall I take besides Him *ālihah* (gods)? If the Most Gracious (Allāh) intends me any harm, their intercession will be of no use for me whatsoever, nor can they save me.

إِنِّىٓ إِذًا لَّفِى ضَلَٰلٍ مُّبِينٍ ﴿٢٤﴾

یقیناً میں اس وقت کھلی گمراہی میں ہوں گا ﴿24﴾

**24.** "Then verily, I should be in plain error.

إِنِّىٓ ءَامَنتُ بِرَبِّكُمْ فَٱسْمَعُونِ ﴿٢٥﴾

بلاشبہ میں تمھارے رب پر ایمان لایا ہوں، لہٰذا تم میری بات سنو ﴿25﴾

**25.** "Verily, I have believed in your Lord, so listen to me!"

قِيلَ ٱدْخُلِ ٱلْجَنَّةَ ۖ قَالَ يَٰلَيْتَ قَوْمِى يَعْلَمُونَ ﴿٢٦﴾

کہا گیا: تو جنت میں داخل ہو جا، اس نے کہا: کاش! میری قوم جان لے① ﴿26﴾

**26.** It was said (to him when the disbelievers killed him): "Enter Paradise." He said: "Would that my people knew[1]

بِمَا غَفَرَ لِى رَبِّى وَجَعَلَنِى مِنَ ٱلْمُكْرَمِينَ ﴿٢٧﴾

(یہ بات) کہ میرے رب نے مجھے بخش دیا ہے اور اس نے مجھے معزز لوگوں میں (شامل) کر دیا ہے ﴿27﴾

**27.** "That my Lord (Allāh) has forgiven me, and made me of the honoured ones!"

وَمَآ أَنزَلْنَا عَلَىٰ قَوْمِهِۦ مِنۢ بَعْدِهِۦ مِن جُندٍ مِّنَ ٱلسَّمَآءِ وَمَا كُنَّا مُنزِلِينَ ﴿٢٨﴾

اور ہم نے اس کے بعد اس کی قوم پر آسمان سے کوئی فوج نازل نہیں کی اور نہ ہم نازل ہی کرنے والے تھے ﴿28﴾

**28.** And We sent not against his people after him a host from the heaven, nor was it needful for Us to send (such a thing).

إِن كَانَتْ إِلَّا صَيْحَةً وَٰحِدَةً فَإِذَا هُمْ خَٰمِدُونَ ﴿٢٩﴾

وہ تو صرف ایک (ہولناک) چیخ تھی، پھر یکایک وہ سب بجھ کر رہ گئے ﴿29﴾

**29.** It was but one *Saihah* (shout) and lo! they (all) were still (silent, dead, destroyed).

---

[1] (V.36:26)

a) Narrated Abu Mūsā رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "My example and the example of the Message with which Allāh has sent me is like that of a man who came to some people and said, 'I have seen with my own eyes the enemy forces, and I am a naked warner (to you) so save yourselves, save yourselves!' A group of them obeyed him and went out at night, slowly and stealthily and were safe, while another group did not believe him and thus the army took them in the morning and destroyed them." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6482 (O.P.489)]

b) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "Nobody who enters Paradise likes to go back to the world even if he got everything on the earth, except a martyr who wishes to return to the world so that he may be martyred ten times because of the honour and dignity he received (from Allāh)." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/2817 (O.P.72)]

c) Narrated 'Abdullah bin Abu Aufā رضي الله عنهما: Allāh's Messenger ﷺ said, "Know that Paradise is under the shades of the swords (*Jihād* in Allāh's Cause)." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/2818 (O.P.73)]

d) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: The Prophet ﷺ used to say, "O Allāh! I seek refuge with You from helplessness, laziness, cowardice and senile old age; I seek refuge with You from *Fitan* (trials and afflictions) of life and death, and seek refuge with You from the punishment in the grave." [*Sahih Al-Bukhari*, 4/2823 (O.P.77)]

e) Narrated Abdullah bin Umar رضي الله عنهما: I heard Allāh's Messenger ﷺ saying, "People are just like camels; out of one hundred, one can hardly find a single camel suitable to ride." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6498 (O.P.505)]

① یعنی یہ بات جان لے کہ نجات اللہ اور اس کے رسول کی بات ماننے میں ہے اور یہی ہدایت اور جنت کا راستہ ہے۔ احادیث میں بھی اس مفہوم کو مختلف پیرایوں میں بیان کیا گیا ہے۔ چنانچہ حضرت ابوموسیٰ رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "میری مثال اور جو کلام مجھے اللہ نے دے کر بھیجا ہے، اس کی مثال ایسی ہے جیسے کوئی شخص اپنی قوم کے پاس آئے اور کہے: میں دشمن کو اپنی آنکھ سے دیکھ کر آیا ہوں اور میں کھلا ڈرانے والا ہوں۔ بھاگو! بھاگو! (اپنی جان بچاؤ!) اب ان میں سے ایک گروہ تو اس کی بات مان لے اور رات کو خاموشی کے ساتھ وہاں سے نکل کر اپنی جان بچالے جبکہ ایک گروہ اس کی بات نہ مانے پھر صبح سویرے دشمن کی فوج اسے تباہ کر ڈالے۔" (صحیح البخاری، الرقاق باب: 26 حدیث: 6482)

يٰحَسْرَةً عَلَى الْعِبَادِ ۚ مَا يَأْتِيهِمْ مِّنْ رَّسُولٍ إِلَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِءُونَ ﴿٣٠﴾

ہائے افسوس بندوں پر! ان کے پاس جو بھی رسول آیا وہ اس کا مذاق ہی اڑاتے (رہے)﴿۳۰﴾

**30.** Alas for mankind! There never came a Messenger to them but they used to mock at him.

أَلَمْ يَرَوْا كَمْ أَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنَ الْقُرُونِ أَنَّهُمْ إِلَيْهِمْ لَا يَرْجِعُونَ ﴿٣١﴾

کیا انھوں نے دیکھا نہیں کہ ہم نے ان سے پہلے کتنی امتیں ہلاک کر دیں؟ بے شک وہ ان کے پاس نہیں لوٹیں گی﴿۳۱﴾

**31.** Do they not see how many of the generations We have destroyed before them? Verily, they will not return to them.

وَإِنْ كُلٌّ لَّمَّا جَمِيعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُونَ ﴿٣٢﴾

اور سارے کے سارے (لوگ) ہی ہمارے پاس حاضر کیے جائیں گے﴿۳۲﴾

**32.** And surely, all — everyone of them will be brought before Us.

وَآيَةٌ لَّهُمُ الْأَرْضُ الْمَيْتَةُ ۖ أَحْيَيْنَاهَا وَأَخْرَجْنَا مِنْهَا حَبًّا فَمِنْهُ يَأْكُلُونَ ﴿٣٣﴾

اور ان کے لیے مردہ زمین ایک (عظیم) نشانی ہے، ہم نے اسے زندہ کیا اور ہم نے اس سے (اناج کا) دانہ نکالا، پھر وہ اسی سے کھاتے ہیں﴿۳۳﴾

**33.** And a sign for them is the dead land. We give it life, and We bring forth from it grains, so that they eat thereof.

وَجَعَلْنَا فِيهَا جَنَّاتٍ مِّنْ نَّخِيلٍ وَأَعْنَابٍ وَفَجَّرْنَا فِيهَا مِنَ الْعُيُونِ ﴿٣٤﴾

اور ہم نے اس (زمین) میں کھجوروں اور انگوروں کے باغات پیدا کیے، اور ہم نے ان میں چشمے جاری کیے﴿۳۴﴾

**34.** And We have made therein gardens of date palms and grapes, and We have caused springs of water to gush forth therein.

لِيَأْكُلُوا مِنْ ثَمَرِهِ ۙ وَمَا عَمِلَتْهُ أَيْدِيهِمْ ۖ أَفَلَا يَشْكُرُونَ ﴿٣٥﴾

تاکہ وہ اس کے پھلوں سے کھائیں اور وہ (پھل) ان کے ہاتھوں نے نہیں بنائے، پھر کیا وہ شکر نہیں کرتے؟﴿۳۵﴾

**35.** So that they may eat of the fruit thereof — and their hands made it not. Will they not then give thanks?

سُبْحَانَ الَّذِي خَلَقَ الْأَزْوَاجَ كُلَّهَا مِمَّا تُنْبِتُ الْأَرْضُ وَمِنْ أَنْفُسِهِمْ وَمِمَّا لَا يَعْلَمُونَ ﴿٣٦﴾

پاک ہے وہ ذات جس نے سب کے سب جوڑے پیدا کیے، ان چیزوں کے بھی جنھیں زمین اگاتی ہے اور خود ان (انسانوں) کے اپنے بھی، اور ان کے بھی جنھیں وہ نہیں جانتے﴿۳۶﴾

**36.** Glorified is He Who has created all the pairs of that which the earth produces, as well as of their own (human) kind (male and female), and of that which they know not.

وَآيَةٌ لَّهُمُ اللَّيْلُ ۖ نَسْلَخُ مِنْهُ النَّهَارَ فَإِذَا هُمْ مُّظْلِمُونَ ﴿٣٧﴾

اور ان کے لیے ایک نشانی رات ہے، ہم اس سے دن کو کھینچ نکالتے ہیں، پھر (دن ختم ہونے پر) یکا یک وہ اندھیرے میں ڈوب جاتے ہیں﴿۳۷﴾

**37.** And a sign for them is the night. We withdraw therefrom the day, and behold, they are in darkness.

وَالشَّمْسُ تَجْرِي لِمُسْتَقَرٍّ لَّهَا ۚ ذَٰلِكَ تَقْدِيرُ الْعَزِيزِ الْعَلِيمِ ﴿٣٨﴾

اور سورج اپنے ٹھکانے (پر پہنچنے) کے لیے رواں دواں رہتا ہے، یہ نہایت غالب، خوب جاننے والے (اللہ) کا اندازہ ہے﴿۳۸﴾

**38.** And the sun runs on its fixed course for a term (appointed). That is the Decree of the All-Mighty, the All-Knowing.

وَالْقَمَرَ قَدَّرْنَاهُ مَنَازِلَ حَتَّىٰ عَادَ كَالْعُرْجُونِ الْقَدِيمِ ﴿٣٩﴾

اور چاند کی ہم نے (اٹھائیس) منزلیں مقرر کر رکھی ہیں حتی کہ وہ کھجور کے خوشے کی پرانی ٹیڑھی ڈنڈی کی طرح ہو جاتا ہے﴿۳۹﴾

**39.** And the moon, We have measured for it mansions (to traverse) till it returns like the old dried curved date stalk.

لَا الشَّمْسُ يَنْبَغِي لَهَا أَنْ تُدْرِكَ الْقَمَرَ وَلَا اللَّيْلُ سَابِقُ النَّهَارِ ۚ وَكُلٌّ فِي فَلَكٍ يَسْبَحُونَ ﴿٤٠﴾

نہ سورج کے یہ لائق ہے کہ وہ چاند کو پا لے اور نہ رات دن سے پہلے آسکتی ہے اور ہر ایک (اپنے اپنے) مدار میں تیرتا پھرتا ہے﴿۴۰﴾

**40.** It is not for the sun to overtake the moon, nor does the night outstrip the day. They all float, each in an orbit.

وَءَايَةٌ لَّهُمْ أَنَّا حَمَلْنَا ذُرِّيَّتَهُمْ فِى ٱلْفُلْكِ ٱلْمَشْحُونِ ﴿٤١﴾

اوران کے لیے ایک نشانی (یہ) ہے کہ بے شک ہم نے ان کی نسل کو (نوح کی) بھری ہوئی کشتی میں سوار کیا ﴿٤١﴾

**41.** And an *Āyah* (sign) for them is that We carried their offspring in the laden ship [of Nūh (Noah)].

وَخَلَقْنَا لَهُم مِّن مِّثْلِهِۦ مَا يَرْكَبُونَ ﴿٤٢﴾

اور ہم نے ان کے لیے ویسی ہی (اور چیزیں) پیدا کیں جن پر وہ سوار ہوتے ہیں ﴿٤٢﴾

**42.** And We have created for them of the like thereunto, on which they ride.

وَإِن نَّشَأْ نُغْرِقْهُمْ فَلَا صَرِيخَ لَهُمْ وَلَا هُمْ يُنقَذُونَ ﴿٤٣﴾

اور اگر ہم چاہیں تو انھیں غرق کردیں، پھر نہ تو کوئی ان کی فریاد سننے والا ہوگا اور نہ وہ چھڑائے ہی جاسکیں گے ﴿٤٣﴾

**43.** And if We will, We shall drown them, and there will be no shout (or helper) for them (to hear their cry for help), nor will they be saved.

إِلَّا رَحْمَةً مِّنَّا وَمَتَٰعًا إِلَىٰ حِينٍ ﴿٤٤﴾

مگر (ان کی نجات) ہماری رحمت ہی سے ہے اور ایک مدت تک فائدہ (اٹھانے کے لیے) ہے ﴿٤٤﴾

**44.** Unless it be a mercy from Us, and as an enjoyment for a while.

وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ ٱتَّقُوا۟ مَا بَيْنَ أَيْدِيكُمْ وَمَا خَلْفَكُمْ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُونَ ﴿٤٥﴾

اور جب ان سے کہا جاتا ہے: اس (عذاب) سے بچو جو تمھارے سامنے (دنیا میں) اور جو تمھارے پیچھے (آخرت میں) ہے تاکہ تم پر رحم کیا جائے ﴿٤٥﴾

**45.** And when it is said to them: "Fear of that which is before you (worldly torments), and that which is behind you (torments in the Hereafter), in order that you may receive mercy (i.e. if you believe in Allāh's religion — Islāmic Monotheism, and avoid polytheism, and obey Allāh with righteous deeds)."

وَمَا تَأْتِيهِم مِّنْ ءَايَةٍ مِّنْ ءَايَٰتِ رَبِّهِمْ إِلَّا كَانُوا۟ عَنْهَا مُعْرِضِينَ ﴿٤٦﴾

اور ان کے رب کی نشانیوں میں سے جو بھی نشانی ان کے پاس آتی ہے تو وہ اس سے منہ موڑنے والے ہوتے ہیں ﴿٤٦﴾

**46.** And never came an *Ayāh* from among the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of their Lord to them, but they did turn away from it.

وَإِذَا قِيلَ لَهُمْ أَنفِقُوا۟ مِمَّا رَزَقَكُمُ ٱللَّهُ قَالَ ٱلَّذِينَ كَفَرُوا۟ لِلَّذِينَ ءَامَنُوٓا۟ أَنُطْعِمُ مَن لَّوْ يَشَآءُ ٱللَّهُ أَطْعَمَهُۥٓ إِنْ أَنتُمْ إِلَّا فِى ضَلَٰلٍ مُّبِينٍ ﴿٤٧﴾

اور جب ان سے کہا جاتا ہے: اللہ نے تمھیں جو رزق دیا ہے تم اس میں سے خرچ کرو (تو) وہ لوگ جنھوں نے کفر کیا ان لوگوں سے جو ایمان لائے، کہتے ہیں: کیا ہم اسے کھلائیں جسے اگر اللہ چاہتا تو کھلا دیتا؟ تم تو کھلی گمراہی میں ہو ﴿٤٧﴾

**47.** And when it is said to them: "Spend of that which Allāh has provided you," those who disbelieve say to those who believe: "Shall we feed those whom, if Allāh willed, He (Himself) would have fed? You are only in a plain error."

وَيَقُولُونَ مَتَىٰ هَٰذَا ٱلْوَعْدُ إِن كُنتُمْ صَٰدِقِينَ ﴿٤٨﴾

اور وہ کہتے ہیں اگر تم سچے ہو تو یہ وعدہ کب پورا ہوگا؟ ﴿٤٨﴾

**48.** And they say: "When will this promise (i.e. Resurrection) be fulfilled, if you are truthful?"

مَا يَنظُرُونَ إِلَّا صَيْحَةً وَٰحِدَةً تَأْخُذُهُمْ وَهُمْ يَخِصِّمُونَ ﴿٤٩﴾

وہ تو صرف ایک (ہولناک) چیخ کا انتظار کررہے ہیں جو انھیں آ پکڑے گی جبکہ وہ (آپس میں) جھگڑ رہے ہوں گے ﴿٤٩﴾

**49.** They await only but a single *Saihah* (shout) which will seize them while they are disputing!

فَلَا يَسْتَطِيعُونَ تَوْصِيَةً وَلَآ إِلَىٰٓ أَهْلِهِمْ

پھر نہ تو وہ کسی وصیت کرنے کی طاقت رکھیں گے

**50.** Then they will not be able to

يَرْجِعُونَ ۝50

اور نہ اپنے اہل وعیال کے پاس لوٹ ہی سکیں گے ۝50

make bequest, nor will they return to their family.

وَنُفِخَ فِي الصُّورِ فَإِذَا هُم مِّنَ الْأَجْدَاثِ إِلَىٰ رَبِّهِمْ يَنسِلُونَ ۝51

اور (جب) صور پھونکا جائے گا تو یکا یک وہ (اپنی) قبروں سے (نکل کر) اپنے رب کی طرف تیزی سے دوڑیں گے ۝51

**51.** And the Trumpet will be blown (i.e. the second blowing) and behold from the graves they will come out quickly to their Lord.

قَالُوا يَا وَيْلَنَا مَن بَعَثَنَا مِن مَّرْقَدِنَا ۜ هَٰذَا مَا وَعَدَ الرَّحْمَٰنُ وَصَدَقَ الْمُرْسَلُونَ ۝52

وہ کہیں گے: ہائے ہماری بربادی! کس نے ہمیں ہماری خواب گاہ سے اٹھا دیا؟ یہی تو ہے جو رحمٰن نے وعدہ کیا تھا اور رسولوں نے سچ کہا تھا ۝52

**52.** They will say: "Woe to us! Who has raised us up from our place of sleep." (It will be said to them:) "This is what the Most Gracious (Allāh) had promised, and the Messengers spoke truth!"

إِن كَانَتْ إِلَّا صَيْحَةً وَاحِدَةً فَإِذَا هُمْ جَمِيعٌ لَّدَيْنَا مُحْضَرُونَ ۝53

وہ تو بس ایک (ہولناک) چیخ ہوگی، پھر یکا یک وہ سب ہمارے سامنے حاضر کر دیے جائیں گے ۝53

**53.** It will be but a single *Saihah* (shout), so behold they will all be brought up before Us!

فَالْيَوْمَ لَا تُظْلَمُ نَفْسٌ شَيْئًا وَلَا تُجْزَوْنَ إِلَّا مَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ ۝54

چنانچہ آج کسی جان (شخص) پر کچھ بھی ظلم نہیں کیا جائے گا اور تمھیں صرف اسی کا بدلہ دیا جائے گا جو تم عمل کرتے تھے ۝54

**54.** This Day (Day of Resurrection), none will be wronged in anything, nor will you be requited anything except that which you used to do.

إِنَّ أَصْحَابَ الْجَنَّةِ الْيَوْمَ فِي شُغُلٍ فَاكِهُونَ ۝55

بے شک اہل جنت آج ایک شغل میں خوش وخرم ہوں گے ۝55

**55.** Verily, the dwellers of Paradise, that Day, will be busy with joyful things.

هُمْ وَأَزْوَاجُهُمْ فِي ظِلَالٍ عَلَى الْأَرَائِكِ مُتَّكِئُونَ ۝56

وہ اور ان کی بیویاں سایوں میں تختوں پر ٹیک لگائے ہوں گے ۝56

**56.** They and their wives will be in pleasant shade, reclining on thrones.

لَهُمْ فِيهَا فَاكِهَةٌ وَلَهُم مَّا يَدَّعُونَ ۝57

ان کے لیے وہاں (ہر قسم کے) پھل ہوں گے اور ان کے لیے وہ ہوگا جو وہ مانگیں گے ۝57

**57.** They will have therein fruits (of all kinds) and all that they ask for.

سَلَامٌ قَوْلًا مِّن رَّبٍّ رَّحِيمٍ ۝58

(انھیں) نہایت مہربان رب کی طرف سے سلام کہا جائے گا ۝58

**58.** (It will be said to them:) *Salām* (peace be on you) — a Word from the Lord (Allāh), Most Merciful.

وَامْتَازُوا الْيَوْمَ أَيُّهَا الْمُجْرِمُونَ ۝59

اے مجرمو! آج الگ ہو جاؤ ۝59

**59.** (It will be said:) "And O you the *Mujrimūn* (criminals, polytheists, sinners, disbelievers in Islāmic Monotheism, wicked evil ones)! Get you apart this Day (from the believers).

أَلَمْ أَعْهَدْ إِلَيْكُمْ يَا بَنِي آدَمَ أَن لَّا تَعْبُدُوا الشَّيْطَانَ ۖ إِنَّهُ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ ۝60

اے بنی آدم! کیا میں نے تمھیں (اس بات کی) تاکید نہیں کی تھی کہ تم شیطان کی عبادت نہ کرنا، بلاشبہ وہ تمھارا کھلا دشمن ہے ۝60

**60.** Did I not command you, O Children of Adam, that you should not worship *Shaitān* (Satan)? Verily, he is a plain enemy to you.

وَّ اَنِ اعۡبُدُوۡنِیۡ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسۡتَقِیۡمٌ ﴿۶۱﴾

اور یہ کہ تم میری ہی عبادت کرو، یہی سیدھا راستہ ہے ①﴿۶۱﴾

**61.** And that you should worship Me [Alone — Islāmic Monotheism, and set up not rivals, associate-gods with Me]. That is a Straight Path.[1]

وَ لَقَدۡ اَضَلَّ مِنۡکُمۡ جِبِلًّا کَثِیۡرًا ؕ اَفَلَمۡ تَکُوۡنُوۡا تَعۡقِلُوۡنَ ﴿۶۲﴾

اور بلاشبہ اس نے تم میں سے بہت سی مخلوق کو گمراہ کر دیا، کیا پھر بھی تم نہیں سمجھتے ؟﴿۶۲﴾

**62.** And indeed he (Satan) did lead astray a great multitude of you. Did you not then understand?

هٰذِهٖ جَهَنَّمُ الَّتِیۡ کُنۡتُمۡ تُوۡعَدُوۡنَ ﴿۶۳﴾

یہ وہ جہنم ہے جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا تھا ﴿۶۳﴾

**63.** This is Hell which you were promised!

اِصۡلَوۡهَا الۡیَوۡمَ بِمَا کُنۡتُمۡ تَکۡفُرُوۡنَ ﴿۶۴﴾

آج کے دن اس میں داخل ہو جاؤ کیونکہ تم کفر کیا کرتے تھے ﴿۶۴﴾

**64.** Burn therein this Day, for that you used to disbelieve.[2]

اَلۡیَوۡمَ نَخۡتِمُ عَلٰۤی اَفۡوَاهِهِمۡ وَ تُکَلِّمُنَاۤ اَیۡدِیۡهِمۡ وَ تَشۡهَدُ اَرۡجُلُهُمۡ بِمَا کَانُوۡا یَکۡسِبُوۡنَ ﴿۶۵﴾

آج ہم ان کے مونہوں پر مہر لگا دیں گے، اور ان کے ہاتھ ہم سے کلام کریں گے، اور ان کے پیر گواہی دیں گے اس کی جو کچھ وہ کماتے تھے ﴿۶۵﴾

**65.** This Day, We shall seal up their mouths, and their hands will speak to Us, and their legs will bear witness to what they used to earn. (It is said that one's left thigh will be the first to bear the witness). (*Tafsir At-Tabarī*)

وَ لَوۡ نَشَآءُ لَطَمَسۡنَا عَلٰۤی اَعۡیُنِهِمۡ فَاسۡتَبَقُوا الصِّرَاطَ فَاَنّٰی یُبۡصِرُوۡنَ ﴿۶۶﴾

اور اگر ہم چاہیں تو ان کی آنکھیں مٹا دیں، پھر وہ دوڑیں راستہ (تلاش کرنے) کو، تو وہ کیوں کر دیکھ سکیں گے! ﴿۶۶﴾

**66.** And if it had been Our Will, We would surely have wiped out (blinded) their eyes, so that they would struggle for the Path, how then would they see?

وَ لَوۡ نَشَآءُ لَمَسَخۡنٰهُمۡ عَلٰی مَکَانَتِهِمۡ فَمَا اسۡتَطَاعُوۡا مُضِیًّا وَّ لَا یَرۡجِعُوۡنَ ﴿۶۷﴾ ع 4 17 3

اور اگر ہم چاہیں تو انھی کی جگہوں پر ان کی صورتیں مسخ کر دیں، پھر وہ (آگے) چلنے کی طاقت نہ رکھیں اور نہ وہ لوٹ سکیں ②﴿۶۷﴾

**67.** And if it had been Our Will, We could have transformed them (into animals or lifeless objects) in their places. Then they would have been unable to go forward (move about) nor they could have turned back.[3]

وَ مَنۡ نُّعَمِّرۡهُ نُنَکِّسۡهُ فِی الۡخَلۡقِ ؕ اَفَلَا یَعۡقِلُوۡنَ ﴿۶۸﴾

اور جس شخص کو ہم (زیادہ) عمر دیں (گویا) ہم اسے (حالت) پیدائش کی طرف لوٹا دیتے ہیں، کیا پھر وہ عقل نہیں رکھتے ؟﴿۶۸﴾

**68.** And he whom We grant long life — We reverse him in creation (weakness after strength). Will they not then understand?

وَ مَا عَلَّمۡنٰهُ الشِّعۡرَ وَ مَا یَنۡۢبَغِیۡ لَهٗ ؕ اِنۡ هُوَ اِلَّا ذِکۡرٌ وَّ قُرۡاٰنٌ مُّبِیۡنٌ ﴿۶۹﴾

اور ہم نے اس (رسول) کو شعر کہنا نہیں سکھایا اور نہ (یہ) اس کے لائق ہی تھے، یہ (کلام الٰہی) تو سراسر نصیحت اور واضح قرآن ہے ﴿۶۹﴾

**69.** And We have not taught him (Muhammad ﷺ) poetry, nor is it suitable for him. This is only a Reminder and a plain Qur'ān.

---

[1] (V.36:61) See the footnote of (V.2:22).
[2] (V.36:64) See the footnote of (V.3:91).
[3] (V.36:67) See (V.7:166) and the footnote of (V.5:90).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ 22/2)
② ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ آل عمران 91/3)

لِّيُنْذِرَ مَنْ كَانَ حَيًّا وَّيَحِقَّ الْقَوْلُ عَلَى الْكٰفِرِيْنَ ﴿70﴾

تاکہ وہ اسے ڈرائے جو زندہ ہے اور کافروں پر (اللہ کے عذاب کی) بات ثابت ہو جائے ﴿70﴾

**70.** That he or it (Muhammad ﷺ or the Qur'ān) may give warning to him who is living (a healthy minded — the believer), and that Word (charge) may be justified against the disbelievers (dead, as they reject the warnings).

اَوَلَمْ يَرَوْا اَنَّا خَلَقْنَا لَهُمْ مِّمَّا عَمِلَتْ اَيْدِيْنَآ اَنْعَامًا فَهُمْ لَهَا مٰلِكُوْنَ ﴿71﴾

کیا انھوں نے نہیں دیکھا کہ ہم نے اپنے ہاتھوں سے جو چیزیں بنائیں ان میں یقیناً ہم نے ان کے لیے چوپائے بھی پیدا کیے؟ پھر وہ ان کے مالک (بن گئے) ہیں ﴿71﴾

**71.** Do they not see that We have created for them of what Our Hands have created, the cattle, so that they are their owners.

وَذَلَّلْنٰهَا لَهُمْ فَمِنْهَا رَكُوْبُهُمْ وَمِنْهَا يَاْكُلُوْنَ ﴿72﴾

اور ہم نے انھیں ان کے تابع کر دیا، چنانچہ ان میں سے کچھ ان کی سواریاں ہیں، اور ان میں سے کچھ کو وہ کھاتے ہیں ﴿72﴾

**72.** And We have subdued them to them so that some of them they have for riding and some they eat.

وَلَهُمْ فِيْهَا مَنَافِعُ وَمَشَارِبُ ۭ اَفَلَا يَشْكُرُوْنَ ﴿73﴾

اور ان کے لیے ان (چوپایوں) میں (اور بھی) فائدے اور پینے کی چیزیں ہیں، کیا پھر وہ شکر نہیں کرتے؟ ﴿73﴾

**73.** And they have (other) benefits from them, and they get (milk) to drink. Will they not then be grateful?

وَاتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اٰلِهَةً لَّعَلَّهُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿74﴾

اور انھوں نے اللہ کے سوا کئی معبود بنا لیے تاکہ ان کی مدد کی جائے ﴿74﴾

**74.** And they have taken besides Allāh *ālihah* (gods), hoping that they might be helped (by those so-called gods).

لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ نَصْرَهُمْ ۙ وَهُمْ لَهُمْ جُنْدٌ مُّحْضَرُوْنَ ﴿75﴾

وہ (معبود) ان کی مدد کی طاقت نہیں رکھتے جبکہ وہ (مشرکین) تو خود ان (بتوں) کے حاضر باش لشکری (حمایتی) ہیں ﴿75﴾

**75.** They cannot help them, but they will be brought forward as a troop against those who worshipped them (at the time of Reckoning).

فَلَا يَحْزُنْكَ قَوْلُهُمْ ۘ اِنَّا نَعْلَمُ مَا يُسِرُّوْنَ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿76﴾

لہٰذا ان کی باتیں آپ کو غمگین نہ کریں، بلاشبہ ہم جانتے ہیں جو کچھ وہ چھپاتے ہیں اور جو کچھ وہ ظاہر کرتے ہیں ﴿76﴾

**76.** So, let not their speech then grieve you (O Muhammad ﷺ). Verily, We know what they conceal and what they reveal.

اَوَلَمْ يَرَ الْاِنْسَانُ اَنَّا خَلَقْنٰهُ مِنْ نُّطْفَةٍ فَاِذَا هُوَ خَصِيْمٌ مُّبِيْنٌ ﴿77﴾

کیا انسان نے نہیں دیکھا کہ بے شک ہم نے اسے نطفے سے پیدا کیا ہے؟ پھر یکایک وہ کھلا جھگڑالو ہو گیا ﴿77﴾

**77.** Does not man see that We have created him from *Nutfah* (mixed drops of male and female sexual discharge). Yet behold! he (stands forth) as an open opponent.

وَضَرَبَ لَنَا مَثَلًا وَّنَسِيَ خَلْقَهٗ ۭ قَالَ مَنْ يُّحْيِ الْعِظَامَ وَهِيَ رَمِيْمٌ ﴿78﴾

اور اس نے ہمارے لیے ایک مثال بیان کی اور وہ اپنی پیدائش کو بھول گیا، اس نے کہا: ہڈیوں کو کون زندہ کرے گا جبکہ وہ گلی سڑی ہوں گی؟ ﴿78﴾

**78.** And he puts forth for Us a parable, and forgets his own creation. He says: "Who will give life to these bones after they are rotten and have become dust?"

قُلْ يُحْيِيْهَا الَّذِيْٓ اَنْشَاَهَآ اَوَّلَ مَرَّةٍ ۭ وَهُوَ

آپ کہہ دیجیے: انھیں وہی (اللہ) زندہ کرے گا جس

**79.** Say (O Muhammad ﷺ): "He will give life to them Who

بِكُلِّ خَلْقٍ عَلِيمٌ ﴿٧٩﴾

نے انھیں پہلی بار پیدا کیا اور وہ ہر طرح کے پیدا کرنے کو خوب جانتا ہے ﴿٧٩﴾

created them for the first time! And He is All-Knower of every creation!"

الَّذِي جَعَلَ لَكُم مِّنَ الشَّجَرِ الْأَخْضَرِ نَارًا فَإِذَا أَنتُم مِّنْهُ تُوقِدُونَ ﴿٨٠﴾

وہ (اللہ) جس نے تمھارے لیے سبز درخت سے آگ بنادی، پھر یکا یک تم اس سے آگ سلگا لیتے ہو ﴿٨٠﴾

**80.** He Who produces for you fire out of the green tree, when behold! you kindle therewith.

أَوَلَيْسَ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ بِقَادِرٍ عَلَىٰ أَن يَخْلُقَ مِثْلَهُم ۚ بَلَىٰ وَهُوَ الْخَلَّاقُ الْعَلِيمُ ﴿٨١﴾

کیا وہ (اللہ) جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا اس بات پر قادر نہیں کہ وہ ان جیسے (انسان) پیدا کردے؟ کیوں نہیں! وہی تو (سب کچھ) پیدا کرنے والا، خوب جاننے والا ہے ﴿٨١﴾

**81.** Is not He Who created the heavens and the earth, Able to create the like of them? Yes, indeed! He is the All-Knowing Supreme Creator.

إِنَّمَا أَمْرُهُ إِذَا أَرَادَ شَيْئًا أَن يَقُولَ لَهُ كُن فَيَكُونُ ﴿٨٢﴾

جب وہ کسی چیز کا ارادہ کرتا ہے تو بس اس کا حکم صرف یہ ہوتا ہے کہ وہ اس سے کہتا ہے: ہو جا تو وہ ہو جاتی ہے ﴿٨٢﴾

**82.** Verily, His Command, when He intends a thing, is only that He says to it, "Be!" — and it is!

فَسُبْحَانَ الَّذِي بِيَدِهِ مَلَكُوتُ كُلِّ شَيْءٍ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُونَ ﴿٨٣﴾

ع 5/16/4

چنانچہ پاک ہے وہ (اللہ) جس کے ہاتھ میں ہر چیز کی بادشاہی ہے، اور اسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے ﴿٨٣﴾

**83.** So Glorified is He (and Exalted above all that they associate with Him) in Whose Hand is the dominion of all things, and to Him you shall be returned.

## Sūrat As-Sāffāt (Those Ranged in Ranks) 37

## سورۂ صافات

آیاتها 182 (37) سُورَةُ الصَّافَّاتِ مَكِّيَّةٌ (56) رکوعاتها 5

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

وَالصَّافَّاتِ صَفًّا ﴿١﴾

قسم ہے قطار در قطار صفیں باندھنے والوں (فرشتوں) کی ﴿١﴾

**1.** By those (angels) ranged in ranks (or rows).

فَالزَّاجِرَاتِ زَجْرًا ﴿٢﴾

پھر جھڑک کر ڈانٹنے والوں کی ﴿٢﴾

**2.** By those (angels) who drive the clouds in a good way.

فَالتَّالِيَاتِ ذِكْرًا ﴿٣﴾

پھر قرآن کی تلاوت کرنے والوں کی ﴿٣﴾

**3.** By those (angels) who bring the Book and the Qur'ān from Allāh to mankind. (*Tafsir Ibn Kathīr*)

إِنَّ إِلَٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ﴿٤﴾

بلاشبہ تمھارا معبود ایک ہی ہے ﴿٤﴾

**4.** Verily, your *Ilāh* (God) is indeed One (i.e. Allāh);

رَّبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ﴿٥﴾

(وہی) رب ہے آسمانوں اور زمین کا اور (اس کا بھی) جو کچھ ان ہی دونوں کے درمیان ہے اور (تمام) مشرقوں کا رب ہے ﴿٥﴾

**5.** The Lord of the heavens and of the earth, and all that is between them, and the Lord of every point of the sun's risings.[1]

المنزل السادس 6

[1] (V.37:5) The sun has approx. 365 points for its rising and 365 points for its setting (i.e. the number of days of a solar year). Every day it rises and sets in a new point, till the end of the year, then it comes back to the same point after a year. (See *Tafsir Al-Qurtubi*)

اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَآءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ ِۨالْكَوَاكِبِ ۝ بے شک ہم ہی نے آسمان دنیا کو ستاروں سے زینت دے کر سجایا ہے⑥

**6.** Verily, We have adorned the near heaven with the stars (for beauty).[1]

وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ اور ہر سرکش شیطان سے (اس کی) حفاظت کے لیے⑦

**7.** And to guard against every rebellious devil.

لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ (تاکہ) وہ عالم بالا کی (باتیں) سن نہ پائیں، اور (ان پر) ہر طرف سے (شہاب) پھینکے جاتے ہیں⑧

**8.** They cannot listen to the higher group (angels) for they are pelted from every side.

دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ (انھیں) بھگانے کے لیے، اور ان کے لیے دائمی عذاب ہے⑨

**9.** Outcast, and theirs is a constant (or painful) torment.

اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ مگر جو کوئی (ایک آدھ بات) اچانک اچک کر لے جائے تو نہایت چمکتا ہوا ستارہ اس کے پیچھے لگ جاتا ہے⑩

**10.** Except such as snatch away something by stealing, and they are pursued by a flaming fire of piercing brightness.

فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ؕ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝ پھر آپ ان سے پوچھیے: کیا انھیں پیدا کرنا زیادہ مشکل ہے یا جو کچھ ہم نے پیدا کیا؟ بے شک ہم نے ان (انسانوں) کو لیس دار مٹی سے پیدا کیا⑪

**11.** Then ask them (i.e. these polytheists, O Muhammad ﷺ): "Are they stronger as creation, or those (others like the heavens and the earth and the mountains) whom We have created?" Verily, We created them of a sticky clay.

بَلْ عَجِبْتَ وَيَسْخَرُوْنَ ۝ بلکہ آپ نے (کفار کے انکار آخرت پر) تعجب کیا جبکہ وہ ٹھٹھا کرتے ہیں⑫

**12.** Nay, you (O Muhammad ﷺ) wondered (at their insolence) while they mock (at you and at the Qur'ān).

وَاِذَا ذُكِّرُوْا لَا يَذْكُرُوْنَ ۝ اور جب انھیں نصیحت کی جاتی ہے تو وہ نصیحت قبول نہیں کرتے⑬

**13.** And when they are reminded, they pay no attention.

وَاِذَا رَاَوْا اٰيَةً يَّسْتَسْخِرُوْنَ ۝ اور جب وہ کوئی نشانی دیکھتے ہیں تو خوب مذاق اڑاتے ہیں⑭

**14.** And when they see an *Ayāh* (a sign, or an evidence) from Allāh, they mock at it.

وَقَالُوْا اِنْ هٰذَا اِلَّا سِحْرٌ مُّبِيْنٌ ۝ اور وہ کہتے ہیں: یہ تو بالکل کھلا جادو ہے⑮

**15.** And they say: "This is nothing but evident magic!

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۝ کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا ہمیں سچ مچ (دوبارہ) اٹھایا جائے گا؟⑯

**16.** "When we are dead and have become dust and bones, shall we (then) verily be resurrected?

اَوَاٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ۝ کیا ہمارے پہلے باپ دادوں کو بھی؟⑰

**17.** "And also our fathers of old?"

قُلْ نَعَمْ وَاَنْتُمْ دَاخِرُوْنَ ۝ آپ کہہ دیجیے: ہاں! اور تم ذلیل وخوار ہو گے⑱

**18.** Say (O Muhammad ﷺ): "Yes, and you shall then be humiliated."

فَاِنَّمَا هِيَ زَجْرَةٌ وَّاحِدَةٌ فَاِذَا هُمْ يَنْظُرُوْنَ ۝ سو بس وہ (اٹھانا) تو ایک جھڑکی ہی ہوگی، تو وہ یکا یک

**19.** It will be a single *Zajrah*

[1] (V.37:6) See the footnote of (V.6:97).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ انعام 6:97)

(زندہ ہوکر) دیکھتے ہوں گے (19)

[shout (i.e. the second blowing of the Trumpet)], and behold, they will be staring!

وَقَالُوْا يٰوَيْلَنَا هٰذَا يَوْمُ الدِّيْنِ (20)

اور وہ کہیں گے: ہائے ہماری بدبختی! یہ تو جزا کا دن ہے (20)

**20.** They will say: "Woe to us! This is the Day of Recompense!"

هٰذَا يَوْمُ الْفَصْلِ الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تُكَذِّبُوْنَ (21)

یہی فیصلے کا دن ہے جسے تم جھٹلاتے تھے (21)

**21.** (It will be said): "This is the Day of Judgement which you used to deny."

اُحْشُرُوا الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا وَاَزْوَاجَهُمْ وَمَا كَانُوْا يَعْبُدُوْنَ (22)

(اے فرشتو!) اکٹھا کرو ان لوگوں کو جنھوں نے ظلم کیا، اور ان کے جوڑوں کو اور (ان کو) جن کی وہ عبادت کیا کرتے تھے (22)

**22.** (It will be said to the angels): "Assemble those who did wrong, together with their companions (from the devils) and what they used to worship,

مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ فَاهْدُوْهُمْ اِلٰى صِرَاطِ الْجَحِيْمِ (23)

اللہ کے سوا، پھر انھیں دوزخ کی راہ دکھا دو (23)

**23.** "Instead of Allāh, and lead them on to the way of flaming Fire (Hell);

وَقِفُوْهُمْ اِنَّهُمْ مَّسْـُٔوْلُوْنَ (24)

اور انھیں ٹھہراؤ، بلاشبہ ان سے باز پرس کی جائے گی (24)

**24.** "But stop them, verily, they are to be questioned.

مَا لَكُمْ لَا تَنَاصَرُوْنَ (25)

(کہا جائے گا:) تمھیں کیا ہوا، تم ایک دوسرے کی مدد نہیں کرتے؟ (25)

**25.** "What is the matter with you? Why do you not help one another (as you used to do in the world)?"

بَلْ هُمُ الْيَوْمَ مُسْتَسْلِمُوْنَ (26)

بلکہ آج وہ (سب) فرماں بردار ہیں (26)

**26.** Nay, but that Day they shall surrender.

وَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ (27)

اور وہ ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو کر باہم پوچھیں گے (27)

**27.** And they will turn to one another and question one another.

قَالُوْٓا اِنَّكُمْ كُنْتُمْ تَاْتُوْنَنَا عَنِ الْيَمِيْنِ (28)

کہیں گے: بے شک تم تو ہمارے پاس دائیں (اور بائیں) طرف سے آیا کرتے تھے (28)

**28.** They will say: "It was you who used to come to us from the right side (i.e., from the right side of one of us and beautify for us every evil, enjoin on us polytheism, and stop us from the truth, i.e. Islāmic Monotheism and from every good deed)."

قَالُوْا بَلْ لَّمْ تَكُوْنُوْا مُؤْمِنِيْنَ (29)

وہ کہیں گے: (نہیں!) بلکہ تم خود ہی ایمان لانے والے نہیں تھے (29)

**29.** They will reply: "Nay, you yourselves were not believers.

وَمَا كَانَ لَنَا عَلَيْكُمْ مِّنْ سُلْطٰنٍ ۚ بَلْ كُنْتُمْ قَوْمًا طٰغِيْنَ (30)

اور تم پر ہمارا کوئی زور نہیں تھا، بلکہ تم خود ہی سرکشی کرنے والے تھے (30)

**30.** "And we had no authority over you. Nay! But you were *Tāghūn* (transgressing) people (polytheists, and disbelievers).

فَحَقَّ عَلَيْنَا قَوْلُ رَبِّنَآ ۖ اِنَّا لَذَآئِقُوْنَ (31)

پھر ہم (سب) پر ہمارے رب کی بات ثابت ہوگئی، بے شک ہم (سب ہی عذاب کا مزہ) چکھنے والے ہیں (31)

**31.** "So now the Word of our Lord has been justified against us, that we shall certainly (have to) taste (the torment).

فَاَغْوَيْنٰكُمْ اِنَّا كُنَّا غٰوِيْنَ ۝32

چنانچہ ہم نے تمھیں گمراہ کیا، بلاشبہ ہم خود بھی گمراہ تھے ۝32

**32.** "So we led you astray because we were ourselves astray."

فَاِنَّهُمْ يَوْمَىِٕذٍ فِي الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ۝33

چنانچہ یقیناً وہ اس دن عذاب میں مشترک ہوں گے ۝33

**33.** Then verily, that Day, they will (all) share in the torment.

اِنَّا كَذٰلِكَ نَفْعَلُ بِالْمُجْرِمِيْنَ ۝34

بے شک ہم مجرموں سے ایسا ہی (سلوک) کرتے ہیں ۝34

**34.** Certainly, that is how We deal with *Al-Mujrimūn* (polytheists, sinners, disbelievers, criminals, the disobedient to Allāh).

اِنَّهُمْ كَانُوْٓا اِذَا قِيْلَ لَهُمْ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ ۙ يَسْتَكْبِرُوْنَ ۝35

بے شک جب ان سے کہا جاتا کہ اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں تو وہ تکبر کرتے تھے① ۝35

**35.** Truly, when it was said to them: *"Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh)," they puffed themselves up with pride[1] (i.e. denied it).

وَيَقُوْلُوْنَ اَىِٕنَّا لَتَارِكُوْٓا اٰلِهَتِنَا لِشَاعِرٍ مَّجْنُوْنٍ ۝36

اور کہتے: کیا بھلا ہم اپنے معبودوں کو ایک دیوانے شاعر کے کہنے پر چھوڑ دیں؟ ۝36

**36.** And (they) said: "Are we going to abandon our *ālihah* (gods) for the sake of a mad poet?"

بَلْ جَاۗءَ بِالْحَقِّ وَصَدَّقَ الْمُرْسَلِيْنَ ۝37

بلکہ وہ تو حق لایا ہے اور اس نے (سب) رسولوں کی تصدیق کی ہے ۝37

**37.** Nay! he (Muhammad ﷺ) has come with the truth (i.e. Allāh's religion — Islāmic Monotheism and this Qur'ān) and he confirms the Messengers (before him who brought Allāh's religion — Islāmic Monotheism).

اِنَّكُمْ لَذَاۗىِٕقُوا الْعَذَابِ الْاَلِيْمِ ۝38

بے شک تم اب دردناک عذاب (کا مزہ) ضرور چکھو گے ۝38

**38.** Verily, you (pagans of Makkah) are going to taste the painful torment;

وَمَا تُجْزَوْنَ اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ۝39

تمھیں بس اسی کا بدلہ دیا جائے گا جو تم عمل کرتے تھے ۝39

**39.** And you will be requited nothing except for what you used to do (evil deeds, sins, and Allāh's disobedience which you used to do in this world)

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ۝40

مگر اللہ کے چنے ہوئے بندے (عذاب سے محفوظ رہیں گے) ۝40

**40.** Except the chosen slaves of Allāh (i.e. the true believers of Islāmic Monotheism).

اُولٰۗىِٕكَ لَهُمْ رِزْقٌ مَّعْلُوْمٌ ۝41

انھی (لوگوں) کے لیے مقررہ روزی ہے ۝41

**41.** For them there will be a known provision (in Paradise),

فَوَاكِهُ ۚ وَهُمْ مُّكْرَمُوْنَ ۝42

یعنی (جنت کے) لذیذ پھل، اور وہ لوگ معزز ہوں گے ۝42

**42.** Fruits; and they shall be honoured,

فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ۝43

نعمت کے باغوں میں ۝43

**43.** In the Gardens of Delight (Paradise),

[1] (V.37:35) See the footnote of (V.22:9).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ حج 22:9)

عَلٰى سُرُرٍ مُّتَقٰبِلِيْنَ ﴿٤٤﴾

ایک دوسرے کے سامنے تختوں پر (براجمان) ہوں گے ﴿٤٤﴾

**44.** Facing one another on thrones.

يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِكَأْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ﴿٤٥﴾

ان کے لیے جاری چشمے سے شراب (طہور) کا بھرا جام پھرایا جائے گا ﴿٤٥﴾

**45.** Round them will be passed a cup of pure wine —

بَيْضَآءَ لَذَّةٍ لِّلشّٰرِبِيْنَ ﴿٤٦﴾

سفید رنگ (بالکل صاف شفاف) پینے والوں کے لیے لذت (والی ہوگی) ﴿٤٦﴾

**46.** White, delicious to the drinkers.

لَا فِيْهَا غَوْلٌ وَّلَا هُمْ عَنْهَا يُنْزَفُوْنَ ﴿٤٧﴾

نہ اس سے سر چکرائے گا اور نہ وہ اس سے مدہوش ہوں گے ﴿٤٧﴾

**47.** Neither will they have *Ghoul* (any kind of hurt, abdominal pain, headache, a sin) from that nor will they suffer intoxication therefrom.

وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ عِيْنٌ ﴿٤٨﴾

اور ان کے پاس ہوں گی نیچی نگاہ والی، غزال چشم (خوبصورت آنکھوں والی حوریں) ﴿٤٨﴾

**48.** And beside them will be *Qāsirāt-at-Tarf* [chaste females (wives), restraining their glances (desiring none except their husbands)], with wide and beautiful eyes.[1]

كَاَنَّهُنَّ بَيْضٌ مَّكْنُوْنٌ ﴿٤٩﴾

گویا کہ وہ پردوں میں چھپائے ہوئے (شتر مرغ کے) انڈے ہیں، ﴿٤٩﴾

**49.** (Delicate and pure) as if they were (hidden) eggs (well) preserved.

فَاَقْبَلَ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ يَّتَسَآءَلُوْنَ ﴿٥٠﴾

وہ (جنتی) ایک دوسرے کی طرف متوجہ ہو کر باہم پوچھیں گے ﴿٥٠﴾

**50.** Then they will turn to one another, mutually questioning.

قَالَ قَآئِلٌ مِّنْهُمْ اِنِّيْ كَانَ لِيْ قَرِيْنٌ ﴿٥١﴾

ان میں سے ایک کہنے والا کہے گا: بے شک میں (اور دنیا میں) میرا ایک ہم نشین تھا ﴿٥١﴾

**51.** A speaker of them will say: "Verily, I had a companion (in the world),

يَّقُوْلُ اَئِنَّكَ لَمِنَ الْمُصَدِّقِيْنَ ﴿٥٢﴾

جو کہتا تھا: کیا بھلا تو بھی (قیامت کی) تصدیق کرنے والوں میں سے ہے؟ ﴿٥٢﴾

**52.** Who used to say: "Are you among those who believe (in resurrection after death).

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَدِيْنُوْنَ ﴿٥٣﴾

کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا واقعی ہم (اٹھا کر) بدلہ دیے جائیں گے؟ ﴿٥٣﴾

**53.** "(That) when we die and become dust and bones, shall we indeed (be raised up) to receive reward or punishment (according to our deeds)?"

قَالَ هَلْ اَنْتُمْ مُّطَّلِعُوْنَ ﴿٥٤﴾

وہ (جنتی ساتھیوں سے) کہے گا: کیا تم (جہنم میں) جھانک کر دیکھو گے؟ ﴿٥٤﴾

**54.** (The speaker) said: "Will you look down?"

فَاطَّلَعَ فَرَاٰهُ فِيْ سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿٥٥﴾

پھر وہ جھانکے گا تو اسے جہنم کے درمیان میں دیکھے گا ﴿٥٥﴾

**55.** So he looked down and saw him in the midst of the Fire.

قَالَ تَاللّٰهِ اِنْ كِدْتَّ لَتُرْدِيْنِ ﴿٥٦﴾

وہ (اس سے) کہے گا: اللہ کی قسم! یقیناً قریب تھا کہ تو مجھے ہلاک کر ڈالتا ﴿٥٦﴾

**56.** He said: "By Allāh! You have nearly ruined me.

[1] (V.37:48) See the footnote of (V.29:64).

وَلَوْلَا نِعْمَةُ رَبِّيْ لَكُنْتُ مِنَ الْمُحْضَرِيْنَ ﴿57﴾

اور اگر میرے رب کا فضل نہ ہوتا تو میں ضرور حاضر کیے ہوؤں (مجرموں) میں سے ہوتا ﴿57﴾

**57.** "Had it not been for the Grace of my Lord, I would certainly have been among those brought forth (to Hell)."

اَفَمَا نَحْنُ بِمَيِّتِيْنَ ﴿58﴾

(جنتی ساتھیوں سے کہے گا:) تو کیا پس (اب) ہم مرنے والے نہیں ﴿58﴾

**58.** (The dwellers of Paradise will say:) "Are we then not to die (any more)?

اِلَّا مَوْتَتَنَا الْاُوْلٰى وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿59﴾

اپنے پہلی بار مرنے کے سوا اور نہ ہمیں عذاب ہی ہوگا؟ ﴿59﴾

**59.** "Except our first death, and we shall not be punished? (after we have entered Paradise)."

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيْمُ ﴿60﴾

بلاشبہ یہ تو بہت بڑی کامیابی ہے ﴿60﴾

**60.** Truly, this is the supreme success!

لِمِثْلِ هٰذَا فَلْيَعْمَلِ الْعٰمِلُوْنَ ﴿61﴾

عمل کرنے والوں کو تو ایسی ہی (کامیابی) کے لیے عمل کرنے چاہئیں ﴿61﴾

**61.** For the like of this let the workers work.

اَذٰلِكَ خَيْرٌ نُّزُلًا اَمْ شَجَرَةُ الزَّقُّوْمِ ﴿62﴾

کیا یہ مہمانی بہتر ہے یا (دوزخ میں) تھوہر کا درخت؟ ﴿62﴾

**62.** Is that (Paradise) better entertainment or the tree of *Zaqqūm* (a horrible tree in Hell)?

اِنَّا جَعَلْنٰهَا فِتْنَةً لِّلظّٰلِمِيْنَ ﴿63﴾

بلاشبہ ہم نے اسے ظالموں کے لیے آزمائش بنایا ہے ﴿63﴾

**63.** Truly, We have made it (as) a trial for the *Zālimūn* (polytheists, disbelievers, wrong doers).

اِنَّهَا شَجَرَةٌ تَخْرُجُ فِيْٓ اَصْلِ الْجَحِيْمِ ﴿64﴾

بے شک وہ ایک درخت ہے جو دوزخ کی تہ میں اگتا ہے ﴿64﴾

**64.** Verily, it is a tree that springs out of the bottom of Hell-fire,

طَلْعُهَا كَاَنَّهٗ رُءُوْسُ الشَّيٰطِيْنِ ﴿65﴾

اس کا پھل گویا کہ وہ شیطانوں کے سر ہیں ﴿65﴾

**65.** The shoots of its fruit stalks are like the heads of *Shayātīn* (devils);

فَاِنَّهُمْ لَاٰكِلُوْنَ مِنْهَا فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ﴿66﴾

تو بلاشبہ وہ (دوزخی) اس میں سے کھائیں گے، پھر اس سے (اپنے) پیٹ بھریں گے ﴿66﴾

**66.** Truly, they will eat thereof and fill their bellies therewith.

ثُمَّ اِنَّ لَهُمْ عَلَيْهَا لَشَوْبًا مِّنْ حَمِيْمٍ ﴿67﴾

پھر اس پر بے شک ان کے لیے (پینے کو) گرم کھولتے پانی کا آمیزہ ہوگا ﴿67﴾

**67.** Then on the top of that they will be given boiling water to drink so that it becomes a mixture (of boiling water and *Zaqqūm* in their bellies).

ثُمَّ اِنَّ مَرْجِعَهُمْ لَاِلَى الْجَحِيْمِ ﴿68﴾

پھر یقیناً ان کی واپسی بھڑکتی آگ کی طرف ہوگی ﴿68﴾

**68.** Then thereafter, verily, their return is to the flaming fire of Hell.

اِنَّهُمْ اَلْفَوْا اٰبَآءَهُمْ ضَآلِّيْنَ ﴿69﴾

بلاشبہ انھوں نے اپنے باپ دادوں کو گمراہ پایا ﴿69﴾

**69.** Verily, they found their fathers on the wrong path;

فَهُمْ عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ يُهْرَعُوْنَ ﴿70﴾

تو وہ انھی کے نقش قدم پر دوڑے جاتے ہیں ﴿70﴾

**70.** So they (too) hastened in their footsteps!

وَلَقَدْ ضَلَّ قَبْلَهُمْ اَكْثَرُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿71﴾

اور بلاشبہ ان سے پہلے بہت سے اگلے لوگ گمراہ ہوئے ﴿71﴾

**71.** And indeed most of the men of old went astray before them;

**72.** And indeed We sent among them warners (Messengers);

اور یقیناً ہم نے ان میں ڈرانے والے بھیجے تھے ۝٧٢

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا فِيْهِمْ مُّنْذِرِيْنَ ۝٧٢

**73.** Then see what was the end of those who were warned (but heeded not).

پھر دیکھ لیجیے ان کا انجام کیسا ہوا جنھیں ڈرایا گیا تھا؟ ۝٧٣

فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُنْذَرِيْنَ ۝٧٣

**74.** Except the chosen slaves of Allāh (faithful, obedient and true believers of Islāmic Monotheism).

سوائے اللہ کے چنے ہوئے بندوں کے ۝٧٤

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ۝٧٤

**75.** And indeed Nūh (Noah) invoked Us, and We are the Best of those who answer (the request).

اور یقیناً نوح نے ہمیں پکارا تھا تو (دیکھو!) ہم کیا ہی خوب جواب دینے والے ہیں ۝٧٥

وَلَقَدْ نَادٰىنَا نُوْحٌ فَلَنِعْمَ الْمُجِيْبُوْنَ ۝٧٥

**76.** And We rescued him and his family from the great distress (i.e. drowning),

اور ہم نے اسے اور اس کے اہل کو بہت بڑی پریشانی سے نجات دی ۝٧٦

وَنَجَّيْنٰهُ وَاَهْلَهٗ مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيْمِ ۝٧٦

**77.** And, his progeny, them We made the survivors (i.e. Shem, Ham and Japheth).

اور ہم نے اس کی اولاد کو باقی رہنے والے بنا دیا ۝٧٧

وَجَعَلْنَا ذُرِّيَّتَهٗ هُمُ الْبٰقِيْنَ ۝٧٧

**78.** And left for him (a goodly remembrance) among the later generations:

اور ہم نے اس (کے ذکر خیر) کو پیچھے آنے والوں میں باقی رکھا ۝٧٨

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ۝٧٨

**79.** "*Salām* (peace) be upon Nūh (Noah) (from Us) among the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)!"

نوح پر تمام جہانوں میں سلام ہو ۝٧٩

سَلٰمٌ عَلٰى نُوْحٍ فِي الْعٰلَمِيْنَ ۝٧٩

**80.** Verily, thus We reward the *Muhsinūn* (good-doers. See V.2:112).

بلاشبہ ہم نیکوکاروں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں ۝٨٠

اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ۝٨٠

**81.** Verily, he [Nūh (Noah)] was one of Our believing slaves.

بے شک وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا ۝٨١

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ۝٨١

**82.** Then We drowned the others (disbelievers and polytheists).

پھر ہم نے دوسروں کو غرق کر دیا ۝٨٢

ثُمَّ اَغْرَقْنَا الْاٰخَرِيْنَ ۝٨٢

**83.** And verily, among those who followed his [Nūh's (Noah's)] way (Islāmic Monotheism) was Ibrāhīm (Abraham).

اور بے شک ابراہیم بھی اسی (نوح) کے گروہ سے ہے ۝٨٣

وَاِنَّ مِنْ شِيْعَتِهٖ لَاِبْرٰهِيْمَ ۝٨٣

**84.** When he came to his Lord with a pure heart (attached to Allāh Alone and none else, worshipping none but Allāh Alone — true Islāmic Monotheism, pure from the filth of polytheism).

جب وہ اپنے رب کے پاس پاک صاف دل کے ساتھ آیا ۝٨٤

اِذْ جَآءَ رَبَّهٗ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ۝٨٤

**85.** When he said to his father and to his people: "What is it that which you worship?

جب اس نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے کہا: تم کس چیز کی عبادت کرتے ہو؟ ۝٨٥

اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖ مَاذَا تَعْبُدُوْنَ ۝٨٥

اَىِٕفْكًا اٰلِهَةً دُوْنَ اللّٰهِ تُرِيْدُوْنَ ﴿٨٦﴾

کیا تم اللہ کو چھوڑ کر جھوٹے گھڑے ہوئے معبودوں کو چاہتے ہو؟﴿٨٦﴾

**86.** "Is it a falsehood — *ālihah* (gods) other than Allāh — that you desire?

فَمَا ظَنُّكُمْ بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿٨٧﴾

پھر رب العالمین کی نسبت تمھارا کیا خیال ہے؟﴿٨٧﴾

**87.** "Then what think you about the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn, and all that exists)?"

فَنَظَرَ نَظْرَةً فِي النُّجُوْمِ ﴿٨٨﴾

تب اس نے ایک نگاہ ستاروں میں ڈالی ﴿٨٨﴾

**88.** Then he cast a glance at the stars,

فَقَالَ اِنِّيْ سَقِيْمٌ ﴿٨٩﴾

پھر کہا: بے شک میں تو بیمار ہوں ﴿٨٩﴾

**89.** And he said: "Verily, I am sick[1] (with plague). [He did this trick to remain in their temple of idols to destroy them and not to accompany them to the pagan feast]."

فَتَوَلَّوْا عَنْهُ مُدْبِرِيْنَ ﴿٩٠﴾

چنانچہ وہ اس سے پیٹھ پھیر کر لوٹ گئے ﴿٩٠﴾

**90.** So they turned away from him and departed (for fear of the disease).

فَرَاغَ اِلٰٓى اٰلِهَتِهِمْ فَقَالَ اَلَا تَاْكُلُوْنَ ﴿٩١﴾

پھر وہ ان کے معبودوں کی طرف متوجہ ہوا اور کہا: کیا تم کھاتے نہیں؟﴿٩١﴾

**91.** Then he turned to their *ālihah* (gods) and said: "Will you not eat (of the offering before you)?

مَا لَكُمْ لَا تَنْطِقُوْنَ ﴿٩٢﴾

تمھیں کیا ہے کہ تم بولتے نہیں؟﴿٩٢﴾

**92.** "What is the matter with you that you speak not?"

فَرَاغَ عَلَيْهِمْ ضَرْبًا بِالْيَمِيْنِ ﴿٩٣﴾

پھر وہ انھیں دائیں ہاتھ سے مارتا ہوا متوجہ ہوا ﴿٩٣﴾

**93.** Then he turned upon them, striking (them) with (his) right hand.

فَاَقْبَلُوْٓا اِلَيْهِ يَزِفُّوْنَ ﴿٩٤﴾

پھر وہ لوگ دوڑتے ہوئے اس کی طرف آئے ﴿٩٤﴾

**94.** Then they (the worshippers of idols) came towards him hastening.

قَالَ اَتَعْبُدُوْنَ مَا تَنْحِتُوْنَ ﴿٩٥﴾

اس نے کہا: کیا تم ان کی عبادت کرتے ہو جنھیں تم خود تراشتے ہو؟﴿٩٥﴾

**95.** He said: "Worship you that which you (yourselves) carve?

وَاللّٰهُ خَلَقَكُمْ وَمَا تَعْمَلُوْنَ ﴿٩٦﴾

حالانکہ اللہ ہی نے تمھیں اور تمھارے اعمال کو پیدا کیا ہے ﴿٩٦﴾

**96.** "While Allāh has created you and what you make!"

قَالُوا ابْنُوْا لَهٗ بُنْيَانًا فَاَلْقُوْهُ فِي الْجَحِيْمِ ﴿٩٧﴾

وہ کہنے لگے: اس کے لیے ایک مکان بناؤ (اس میں آگ جلاؤ) اور اسے دہکتی آگ میں ڈال دو ﴿٩٧﴾

**97.** They said: "Build for him a building (it is said that the building was like a furnace) and throw him into the blazing fire!"

فَاَرَادُوْا بِهٖ كَيْدًا فَجَعَلْنٰهُمُ الْاَسْفَلِيْنَ ﴿٩٨﴾

پھر انھوں نے اس کے ساتھ ایک چال چلنے کا ارادہ کیا تو ہم نے انھیں ہی نیچا دکھا دیا ﴿٩٨﴾

**98.** So, they plotted a plot against him, but We made them the lowest.

وَقَالَ اِنِّيْ ذَاهِبٌ اِلٰى رَبِّيْ سَيَهْدِيْنِ ﴿٩٩﴾

اور اس نے کہا: بے شک میں اپنے رب کی طرف جانے والا ہوں، یقیناً وہ میری رہنمائی فرمائے گا ﴿٩٩﴾

**99.** And he said (after his rescue from the fire): "Verily, I am

[1] (V.37:89) See the footnote (C) of (V.16:121).

going to my Lord. He will guide me!"

رَبِّ هَبْ لِيْ مِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿100﴾

اے میرے رب! مجھے (بیٹا) عطا فرما جو صالحین میں سے ہو ﴿100﴾

**100.** "My Lord! Grant me (offspring) from the righteous."

فَبَشَّرْنٰهُ بِغُلٰمٍ حَلِيْمٍ ﴿101﴾

چنانچہ ہم نے اسے بہت حلم والے لڑکے کی بشارت دی ﴿101﴾

**101.** So, We gave him the glad tidings of a forbearing boy.

فَلَمَّا بَلَغَ مَعَهُ السَّعْيَ قَالَ يٰبُنَيَّ اِنِّيْٓ اَرٰى فِي الْمَنَامِ اَنِّيْٓ اَذْبَحُكَ فَانْظُرْ مَاذَا تَرٰى ۭ قَالَ يٰٓاَبَتِ افْعَلْ مَا تُؤْمَرُ ۡ سَتَجِدُنِيْٓ اِنْ شَاۗءَ اللّٰهُ مِنَ الصّٰبِرِيْنَ ﴿102﴾

پھر جب وہ (لڑکا) اس کے ساتھ دوڑنے بھاگنے (کی عمر) کو پہنچا تو اس نے کہا: اے میرے پیارے بیٹے! بے شک میں خواب میں دیکھتا ہوں کہ میں تجھے یقیناً ذبح کر رہا ہوں، اب تو دیکھ! تیری کیا رائے ہے؟ اس (بیٹے) نے کہا: ابا جان! جو آپ کو حکم دیا گیا ہے کر گزریں، اگر اللہ نے چاہا تو عنقریب آپ مجھے صبر کرنے والوں میں سے پائیں گے ﴿102﴾

**102.** And, when he (his son) was old enough to walk with him, he said: "O my son! I have seen in a dream that I am slaughtering you (offering you in sacrifice to Allāh). So look what you think!" He said: "O my father! Do that which you are commanded, *In shā' Allāh** (if Allāh wills), you shall find me of *As-Sābirūn* (the patient)."

فَلَمَّآ اَسْلَمَا وَتَلَّهٗ لِلْجَبِيْنِ ﴿103﴾ۚ

پھر جب دونوں مطیع ہو گئے اور اس (باپ) نے اس (بیٹے) کو پیشانی کی ایک جانب لٹا دیا ﴿103﴾

**103.** Then, when they had both submitted themselves (to the Will of Allāh), and he had laid him prostrate on his forehead (or on the side of his forehead for slaughtering);

وَنَادَيْنٰهُ اَنْ يّٰٓاِبْرٰهِيْمُ ﴿104﴾ۙ

اور ہم نے اسے پکارا: اے ابراہیم! ﴿104﴾

**104.** We called out to him: "O Ibrāhīm (Abraham)!

قَدْ صَدَّقْتَ الرُّءْيَا ۚ اِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿105﴾

تو نے اپنا خواب یقیناً سچ کر دکھایا، بے شک ہم نیکو کاروں کو اسی طرح بدلہ دیتے ہیں ﴿105﴾

**105.** You have fulfilled the dream!" Verily, thus do We reward the *Muhsinūn* (good-doers. See 2:112).

اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْبَلٰۗؤُا الْمُبِيْنُ ﴿106﴾

بلاشبہ یہ تو کھلی آزمائش ہی ہے ﴿106﴾

**106.** Verily, that indeed was the manifest trial.

وَفَدَيْنٰهُ بِذِبْحٍ عَظِيْمٍ ﴿107﴾

اور ہم نے اس (اسمٰعیل) کے بدلے میں ایک عظیم القدر (جانور) ذبح کرنے کو دیا ﴿107﴾

**107.** And We ransomed him with a great sacrifice (i.e. كبش – a ram);

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿108﴾ۖ

اور ہم نے اس (کے ذکر خیر) کو پیچھے آنے والوں میں باقی رکھا ﴿108﴾

**108.** And We left for him (a goodly remembrance) among the later generations.

سَلٰمٌ عَلٰٓي اِبْرٰهِيْمَ ﴿109﴾

ابراہیم پر سلام ہو ﴿109﴾

**109.** "*Salām* (peace) be upon Ibrāhīm (Abraham)!"

كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِيْنَ ﴿110﴾

ہم نیکو کاروں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں ﴿110﴾

**110.** Thus indeed do We reward the *Muhsinūn* (good-doers. See V.2:112).

اِنَّهٗ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿111﴾

بے شک وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا ﴿111﴾

**111.** Verily, he was one of Our believing slaves.

وَبَشَّرْنٰهُ بِإِسْحٰقَ نَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِينَ ﴿112﴾

اور ہم نے اس (ابراہیم) کو اسحٰق (بیٹے) کی بشارت دی، جو صالح لوگوں میں سے نبی ہوگا ﴿112﴾

**112.** And We gave him the glad tidings of Ishāq (Isaac) — a Prophet from the righteous.

وَبٰرَكْنَا عَلَيْهِ وَعَلٰٓى إِسْحٰقَ ۚ وَمِن ذُرِّيَّتِهِمَا مُحْسِنٌ وَّظَالِمٌ لِّنَفْسِهِ مُبِينٌ ﴿113﴾

اور ہم نے اس پر اور اسحٰق پر برکت نازل کی، اور ان دونوں کی اولاد میں سے کوئی نیکی کرنے والا اور کوئی اپنے آپ پر کھلا ظلم کرنے والا ہے ﴿113﴾

**113.** We blessed him and Ishāq (Isaac). And of their progeny are (some) that do right, and some that plainly wrong themselves.

وَلَقَدْ مَنَنَّا عَلٰى مُوسٰى وَهٰرُونَ ﴿114﴾

اور یقیناً ہم نے موسیٰ اور ہارون پر بھی احسان کیا ﴿114﴾

**114.** And, indeed We gave Our Grace to Mūsā (Moses) and Hārūn (Aaron).

وَنَجَّيْنٰهُمَا وَقَوْمَهُمَا مِنَ الْكَرْبِ الْعَظِيمِ ﴿115﴾

اور ہم نے ان دونوں کو اور ان کی قوم کو بہت بڑی مصیبت سے نجات دی ﴿115﴾

**115.** And We saved them and their people from the great distress,

وَنَصَرْنٰهُمْ فَكَانُوا هُمُ الْغٰلِبِينَ ﴿116﴾

اور ہم نے ان کی مدد کی، چنانچہ وہی غالب آئے ﴿116﴾

**116.** And helped them, so that they became the victors;

وَاٰتَيْنٰهُمَا الْكِتٰبَ الْمُسْتَبِينَ ﴿117﴾

اور ہم نے ان دونوں کو انتہائی واضح کتاب دی ﴿117﴾

**117.** And We gave them the clear Scripture;

وَهَدَيْنٰهُمَا الصِّرٰطَ الْمُسْتَقِيمَ ﴿118﴾

اور ہم نے ان دونوں کو راہِ راست کی ہدایت دی ﴿118﴾

**118.** And guided them to the Right Path.

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِمَا فِي الْاٰخِرِينَ ﴿119﴾

اور ہم نے ان دونوں (کے ذکرِ خیر) کو پیچھے آنے والوں میں باقی رکھا ﴿119﴾

**119.** And We left for them (a goodly remembrance) among the later generations.

سَلٰمٌ عَلٰى مُوسٰى وَهٰرُونَ ﴿120﴾

موسیٰ اور ہارون پر سلام ہو ﴿120﴾

**120.** "*Salām* (peace) be upon Mūsā (Moses) and Hārūn (Aaron)!"

إِنَّا كَذٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ﴿121﴾

بے شک ہم نیکوکاروں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں ﴿121﴾

**121.** Verily, thus do We reward the *Muhsinūn* (good-doers. See V.2:112).

إِنَّهُمَا مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِينَ ﴿122﴾

بلاشبہ وہ دونوں ہمارے مومن بندوں میں سے تھے ﴿122﴾

**122.** Verily, they were two of Our believing slaves.

وَإِنَّ إِلْيَاسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ﴿123﴾

اور بے شک الیاس بھی یقیناً رسولوں میں سے تھا ﴿123﴾

**123.** And verily, Ilyās (Elias) was one of the Messengers.

إِذْ قَالَ لِقَوْمِهٖٓ أَلَا تَتَّقُونَ ﴿124﴾

جب اس نے اپنی قوم سے کہا: کیا تم ڈرتے نہیں؟ ﴿124﴾

**124.** When he said to his people: "Will you not fear Allāh?

أَتَدْعُونَ بَعْلًا وَّتَذَرُونَ أَحْسَنَ الْخٰلِقِينَ ﴿125﴾

کیا تم بعل (بت) کو پکارتے ہو اور سب سے بہتر پیدا کرنے والے کو چھوڑ دیتے ہو ﴿125﴾

**125.** "Will you call upon *Ba'l* (a well-known idol of his nation whom they used to worship) and forsake the Best of creators,

اللّٰهَ رَبَّكُمْ وَرَبَّ اٰبَآئِكُمُ الْاَوَّلِينَ ﴿126﴾

(یعنی) اللہ کو جو تمھارا اور تمھارے اگلے باپ دادوں کا رب ہے؟ ﴿126﴾

**126.** "Allāh, your Lord and the Lord of your forefathers?"

فَكَذَّبُوهُ فَإِنَّهُمْ لَمُحْضَرُونَ ﴿127﴾

پھر انھوں نے اسے جھٹلایا، لہٰذا یقیناً وہ (سب عذاب میں) ضرور حاضر کیے جائیں گے ﴿127﴾

**127.** But they denied him [Ilyās (Elias)], so they will certainly be brought forth (to the punishment),

إِلَّا عِبَادَ اللَّهِ الْمُخْلَصِينَ ﴿١٢٨﴾

سوائے اللہ کے چنے ہوئے بندوں کے ﴿۱۲۸﴾

**128.** Except the chosen slaves of Allāh.

وَتَرَكْنَا عَلَيْهِ فِي الْآخِرِينَ ﴿١٢٩﴾

اور ہم نے اس (کے ذکر خیر) کو پیچھے آنے والوں میں باقی رکھا ﴿۱۲۹﴾

**129.** And We left for him (a goodly remembrance) among the later generations.

سَلَامٌ عَلَىٰ إِلْ يَاسِينَ ﴿١٣٠﴾

الیاسین (الیاس) پر سلام ہو ﴿۱۳۰﴾

**130.** "*Salām* (peace) be upon Ilyāsīn (Elias)!"

إِنَّا كَذَٰلِكَ نَجْزِي الْمُحْسِنِينَ ﴿١٣١﴾

بے شک ہم نیکوکاروں کو اسی طرح جزا دیتے ہیں ﴿۱۳۱﴾

**131.** Verily, thus do We reward the *Muhsinūn* (good-doers, who perform good deeds totally for Allāh's sake only. See V.2:112).

إِنَّهُ مِنْ عِبَادِنَا الْمُؤْمِنِينَ ﴿١٣٢﴾

وہ ہمارے مومن بندوں میں سے تھا ﴿۱۳۲﴾

**132.** Verily, he was one of Our believing slaves.

وَإِنَّ لُوطًا لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ﴿١٣٣﴾

اور بلاشبہ لوط بھی رسولوں میں سے تھا ﴿۱۳۳﴾

**133.** And verily, Lūt (Lot) was one of the Messengers.

إِذْ نَجَّيْنَاهُ وَأَهْلَهُ أَجْمَعِينَ ﴿١٣٤﴾

جب ہم نے اسے اور اس کے (سب) اہل کو نجات دی ﴿۱۳۴﴾

**134.** When We saved him and his family, all,

إِلَّا عَجُوزًا فِي الْغَابِرِينَ ﴿١٣٥﴾

سوائے ایک بڑھیا (لوط کی اہلیہ) کے جو پیچھے رہ جانے والوں میں تھی ﴿۱۳۵﴾

**135.** Except an old woman (his wife) who was among those who remained behind.

ثُمَّ دَمَّرْنَا الْآخَرِينَ ﴿١٣٦﴾

پھر ہم نے دوسروں کو ہلاک کر دیا ﴿۱۳۶﴾

**136.** Then We destroyed the rest (the town of Sodom at the place of the Dead Sea now in Palestine).

وَإِنَّكُمْ لَتَمُرُّونَ عَلَيْهِمْ مُصْبِحِينَ ﴿١٣٧﴾

اور بلاشبہ تم صبح کو ان (کی تباہ شدہ بستیوں) پر سے گزرتے ہو ﴿۱۳۷﴾

**137.** Verily, you pass by them in the morning

وَبِاللَّيْلِ ۚ أَفَلَا تَعْقِلُونَ ﴿١٣٨﴾

اور رات کو بھی، کیا پھر تم عقل نہیں رکھتے؟ ﴿۱۳۸﴾

**138.** And at night; will you not then reflect?

ع 4 25 8

وَإِنَّ يُونُسَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ﴿١٣٩﴾

اور بے شک یونس یقیناً رسولوں میں سے تھا ﴿۱۳۹﴾

**139.** And verily, Yūnus (Jonah) was one of the Messengers.

إِذْ أَبَقَ إِلَى الْفُلْكِ الْمَشْحُونِ ﴿١٤٠﴾

جب وہ ایک بھری ہوئی کشتی کی طرف بھاگ کر گیا ﴿۱۴۰﴾

**140.** When he ran to the laden ship:

فَسَاهَمَ فَكَانَ مِنَ الْمُدْحَضِينَ ﴿١٤١﴾

پھر (کشتی والوں نے) قرعہ ڈالا تو وہ ہارنے والوں میں سے ہو گیا ﴿۱۴۱﴾

**141.** Then he (agreed to) cast lots, and he was among the losers.

فَالْتَقَمَهُ الْحُوتُ وَهُوَ مُلِيمٌ ﴿١٤٢﴾

تب اسے مچھلی نے نگل لیا جبکہ وہ (خود کو) ملامت کرنے والا تھا ﴿۱۴۲﴾

**142.** Then a (big) fish swallowed him as he had done an act worthy of blame.

فَلَوْلَا أَنَّهُ كَانَ مِنَ الْمُسَبِّحِينَ ﴿١٤٣﴾

پھر اگر (یہ بات) نہ ہوتی کہ بے شک وہ تسبیح کرنے والوں میں سے تھا ﴿۱۴۳﴾

**143.** Had he not been of them who glorify Allāh,

النصف

لَلَبِثَ فِي بَطْنِهِ إِلَىٰ يَوْمِ يُبْعَثُونَ ﴿١٤٤﴾

تو وہ لوگوں کے دوبارہ زندہ کر کے اٹھائے جانے کے دن (روز قیامت) تک اسی (مچھلی) کے پیٹ میں رہتا ﴿۱۴۴﴾

**144.** He would have indeed remained inside its belly (the fish) till the Day of Resurrection.

فَنَبَذْنٰهُ بِالْعَرَآءِ وَهُوَ سَقِيْمٌ ﴿١٤٥﴾

پھر ہم نے اسے چٹیل میدان میں ڈال دیا جبکہ وہ بیمار تھا ﴿١٤٥﴾

**145.** But We cast him forth on the naked shore while he was sick,

وَاَنْۢبَتْنَا عَلَيْهِ شَجَرَةً مِّنْ يَّقْطِيْنٍ ﴿١٤٦﴾

اور ہم نے اس پر ایک بیل دار درخت (کدو) اگا دیا ﴿١٤٦﴾

**146.** And We caused a plant of gourd to grow over him.

وَاَرْسَلْنٰهُ اِلٰى مِائَةِ اَلْفٍ اَوْ يَزِيْدُوْنَ ﴿١٤٧﴾

اور ہم نے اسے ایک لاکھ (انسانوں) کی طرف بھیجا، یا وہ (اس سے کچھ) زیادہ ہوں گے ﴿١٤٧﴾

**147.** And We sent him to a hundred thousand (people) or even more.

فَاٰمَنُوْا فَمَتَّعْنٰهُمْ اِلٰى حِيْنٍ ﴿١٤٨﴾

چنانچہ وہ لوگ ایمان لے آئے تو ہم نے انھیں ایک (مقرر) وقت تک فائدہ (اٹھانے کا موقع) دیا ﴿١٤٨﴾

**148.** And they believed; so We gave them enjoyment for a while.

فَاسْتَفْتِهِمْ اَلِرَبِّكَ الْبَنَاتُ وَلَهُمُ الْبَنُوْنَ ﴿١٤٩﴾

پھر ان (اہل مکہ) سے پوچھیے: کیا آپ کے رب کے لیے تو بیٹیاں ہیں اور ان کے لیے بیٹے؟ ﴿١٤٩﴾

**149.** Now ask them (O Muhammad ﷺ): "Are there (only) daughters for your Lord and sons for them?"

اَمْ خَلَقْنَا الْمَلٰٓئِكَةَ اِنَاثًا وَّهُمْ شٰهِدُوْنَ ﴿١٥٠﴾

یا ہم نے فرشتوں کو مونث پیدا کیا اور وہ حاضر تھے؟ ﴿١٥٠﴾

**150.** Or did We create the angels female while they were witnesses?

اَلَآ اِنَّهُمْ مِّنْ اِفْكِهِمْ لَيَقُوْلُوْنَ ﴿١٥١﴾

خبردار! بلاشبہ وہ اپنی طرف سے جھوٹ گھڑ کر کہتے ہیں ﴿١٥١﴾

**151.** Verily, it is of their falsehood that they (Quraish pagans) say:

وَلَدَ اللّٰهُ وَاِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿١٥٢﴾

کہ "اللہ نے اولاد جنی" اور یقیناً وہ جھوٹے ہیں ﴿١٥٢﴾

**152.** "Allāh has begotten (offspring — the angels being the daughters of Allāh)?" And verily, they are liars!

اَصْطَفَى الْبَنَاتِ عَلَى الْبَنِيْنَ ﴿١٥٣﴾

کیا اس نے بیٹوں پر بیٹیوں کو پسند کیا (ترجیح دی) ہے؟ ﴿١٥٣﴾

**153.** Has He (then) chosen daughters rather than sons?

مَا لَكُمْ كَيْفَ تَحْكُمُوْنَ ﴿١٥٤﴾

کیا ہو گیا ہے تمھیں، تم کیسا فیصلہ کرتے ہو؟ ﴿١٥٤﴾

**154.** What is the matter with you? How do you decide?

اَفَلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿١٥٥﴾

کیا پھر تم غور نہیں کرتے؟ ﴿١٥٥﴾

**155.** Will you not then remember?

اَمْ لَكُمْ سُلْطٰنٌ مُّبِيْنٌ ﴿١٥٦﴾

یا تمھارے پاس کوئی واضح دلیل ہے؟ ﴿١٥٦﴾

**156.** Or is there for you a plain authority?

فَاْتُوْا بِكِتٰبِكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿١٥٧﴾

پھر تم اپنی کتاب لے آؤ اگر تم سچے ہو ﴿١٥٧﴾

**157.** Then bring your Book if you are truthful!

وَجَعَلُوْا بَيْنَهٗ وَبَيْنَ الْجِنَّةِ نَسَبًا ۭ وَلَقَدْ عَلِمَتِ الْجِنَّةُ اِنَّهُمْ لَمُحْضَرُوْنَ ﴿١٥٨﴾

اور انھوں نے اس (اللہ) کے اور جنوں کے درمیان رشتہ ٹھہرایا، حالانکہ بلاشبہ خود جنوں نے جان لیا کہ وہ (اللہ کے سامنے) ضرور حاضر کیے جائیں گے ﴿١٥٨﴾

**158.** And they have invented a kinship between Him and the jinn, but the jinn know well that they have indeed to appear (before Him) (i.e. they will be called to account).

سُبْحٰنَ اللّٰهِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿١٥٩﴾

اللہ ان (باتوں) سے پاک ہے جو وہ (اس کے بارے میں) بیان کرتے ہیں ﴿١٥٩﴾

**159.** Glorified is Allāh! (He is free) from what they attribute to Him!

اِلَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿١٦٠﴾

سوائے اللہ کے چنے ہوئے بندوں کے (وہ ایسی باتیں

**160.** Except the slaves of Allāh,

نہیں کرتے ﴿160﴾

whom He chooses (for His Mercy, i.e. true believers of Islāmic Monotheism who do not attribute false things to Allāh).

فَاِنَّكُمْ وَمَا تَعْبُدُوْنَ ﴿161﴾

(اے مشرکو!) بے شک تم اور (وہ) جن کی تم عبادت کرتے ہو ﴿161﴾

**161.** So, verily you (pagans) and those whom you worship (idols)

مَآ اَنْتُمْ عَلَيْهِ بِفٰتِنِيْنَ ﴿162﴾

تم (ان مخلص بندوں کو) اس (اللہ) کے خلاف بہکانے والے نہیں ﴿162﴾

**162.** Cannot lead astray [turn away from Him (Allāh) anyone of the believers],

اِلَّا مَنْ هُوَ صَالِ الْجَحِيْمِ ﴿163﴾

مگر اسی کو جو جہنم میں جانے والا ہے ﴿163﴾

**163.** Except those who are predestined to burn in Hell!

وَمَا مِنَّآ اِلَّا لَهٗ مَقَامٌ مَّعْلُوْمٌ ﴿164﴾

(فرشتے کہتے ہیں:) ہم میں سے تو ہر ایک کا مقام مقرر ہے ﴿164﴾

**164.** And there is not one of us (angels) but has his known place (or position);

وَّاِنَّا لَنَحْنُ الصَّآفُّوْنَ ﴿165﴾

اور بے شک ہم (اللہ کے حضور) یقیناً صف باندھے کھڑے رہنے والے ہیں ﴿165﴾

**165.** And verily, we (angels) stand in rows (for the prayers as you Muslims stand in rows for your prayers);

وَاِنَّا لَنَحْنُ الْمُسَبِّحُوْنَ ﴿166﴾

اور بے شک ہم تو تسبیح کرنے والے ہیں ﴿166﴾

**166.** And verily, we (angels) indeed are those who glorify (Allāh's Praises, i.e. perform prayers).

وَاِنْ كَانُوْا لَيَقُوْلُوْنَ ﴿167﴾

اور بلاشبہ وہ (کفار) کہتے تھے ﴿167﴾

**167.** And indeed they (Arab pagans) used to say:

لَوْ اَنَّ عِنْدَنَا ذِكْرًا مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿168﴾

اگر ہمارے پاس اگلوں کی نصیحت (کتاب) ہوتی ﴿168﴾

**168.** "If we had a reminder as had the men of old (before the coming of Prophet Muhammad ﷺ as a Messenger of Allāh),

لَكُنَّا عِبَادَ اللّٰهِ الْمُخْلَصِيْنَ ﴿169﴾

تو ہم ضرور اللہ کے چنے ہوئے بندے ہوتے ﴿169﴾

**169.** "We would have indeed been the chosen slaves of Allāh (true believers of Islāmic Monotheism)!"

فَكَفَرُوْا بِهٖ فَسَوْفَ يَعْلَمُوْنَ ﴿170﴾

پھر (پیغمبر قرآن لے کر آیا تو) انھوں نے اس (قرآن) کا انکار کر دیا، لہٰذا عنقریب وہ جان لیں گے ﴿170﴾

**170.** But (now that the Qur'ān has come) they disbelieve therein (i.e. in the Qur'ān and in Prophet Muhammad ﷺ, and all that he brought — the Divine Revelation), so they will come to know![1]

وَلَقَدْ سَبَقَتْ كَلِمَتُنَا لِعِبَادِنَا الْمُرْسَلِيْنَ ﴿171﴾

اور درحقیقت ہمارا وعدہ پہلے ہی اپنے ان بندوں کے لیے صادر ہو چکا ہے جو رسول ہیں ﴿171﴾

**171.** And verily, Our Word has gone forth of old for Our slaves, the Messengers,

اِنَّهُمْ لَهُمُ الْمَنْصُوْرُوْنَ ﴿172﴾

کہ یقیناً انھی کی ہی مدد کی جائے گی ﴿172﴾

**172.** That they verily would be made triumphant,

[1] (V.37:170) See the footnote (a) of (V.3:85).

وَاِنَّ جُنْدَنَا لَهُمُ الْغٰلِبُوْنَ ﴿١٧٣﴾

اور بلاشبہ ہمارا لشکر ہی غالب رہے گا ﴿١٧٣﴾

**173.** And that Our hosts! they verily would be the victors.

فَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿١٧٤﴾

تو ایک مدت تک آپ ان سے منہ موڑ لیجیے ﴿١٧٤﴾

**174.** So, turn away (O Muhammad ﷺ) from them for a while,

وَّاَبْصِرْهُمْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿١٧٥﴾

اور انھیں دیکھتے رہیے (کہ ان پر عذاب آیا ہی چاہتا ہے) پھر جلد ہی وہ بھی دیکھ لیں گے ﴿١٧٥﴾

**175.** And watch them and they shall see (the punishment)!

اَفَبِعَذَابِنَا يَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿١٧٦﴾

کیا پھر وہ ہمارا عذاب جلدی مانگتے ہیں؟ ﴿١٧٦﴾

**176.** Do they seek to hasten on Our torment?

فَاِذَا نَزَلَ بِسَاحَتِهِمْ فَسَآءَ صَبَاحُ الْمُنْذَرِيْنَ ﴿١٧٧﴾

پھر جب وہ ان کے صحن میں نازل ہوگا تو ڈرائے گئے لوگوں کی صبح بہت بری ہوگی ﴿١٧٧﴾

**177.** Then, when it descends in their courtyard (i.e. near to them), evil will be the morning for those who had been warned!

وَتَوَلَّ عَنْهُمْ حَتّٰى حِيْنٍ ﴿١٧٨﴾

اور ان سے ایک مدت تک منہ موڑ لیجیے ﴿١٧٨﴾

**178.** So, turn (O Muhammad ﷺ) away from them for a while,

وَّاَبْصِرْ فَسَوْفَ يُبْصِرُوْنَ ﴿١٧٩﴾

اور (انھیں) دیکھتے رہیے، جلد ہی وہ بھی دیکھ لیں گے ﴿١٧٩﴾

**179.** And watch and they shall see (the torment)!

سُبْحٰنَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿١٨٠﴾

آپ کا رب، عزت کا مالک، ان باتوں سے پاک ہے جو وہ (مشرک) بیان کرتے ہیں ﴿١٨٠﴾

**180.** Glorified is your Lord, the Lord of honour and power! (He is free) from what they attribute to Him!

وَسَلٰمٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ ﴿١٨١﴾

اور تمام رسولوں پر سلام ہے ﴿١٨١﴾

**181.** And peace be on the Messengers!

وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿١٨٢﴾

اور سب تعریفیں اللہ رب العالمین ہی کے لیے ہیں ﴿١٨٢﴾

**182.** And all praise and thanks are Allāh's, the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

## Sūrat Ṣād 38

## سورۂ صٓ

## آیاتها 88 (38) سُوْرَةُ صٓ مَكِّيَّةٌ (38) رکوعاتها 5

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh,*
*the Most Gracious, the Most Merciful.*

صٓ وَالْقُرْاٰنِ ذِی الذِّكْرِ ﴿١﴾

صٓ، قسم ہے نصیحت والے قرآن کی ﴿١﴾

**1.** *Ṣād*
[These letters (*Ṣād*, etc.) are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]
By the Qur'ān full of reminding (explanations and honour for the one who believes in it).

بَلِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِیْ عِزَّةٍ وَّشِقَاقٍ ﴿٢﴾

(یہ تو لاریب کتاب ہے) بلکہ جن لوگوں نے کفر کیا وہ تکبر اور مخالفت میں (پڑے) ہیں ﴿٢﴾

**2.** Nay, those who disbelieve are in false pride and opposition.

كَمْ أَهْلَكْنَا مِن قَبْلِهِم مِّن قَرْنٍ فَنَادَوا وَّلَاتَ حِينَ مَنَاصٍ ③

ہم نے ان سے پہلے کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں، تو (عذاب آنے پر) انھوں نے (مدد کو) پکارا جبکہ وہ فرار و خلاصی کا وقت نہ تھا③

**3.** How many a generation have We destroyed before them! And they cried out when there was no longer time for escape.

وَعَجِبُوٓا أَن جَآءَهُم مُّنذِرٌ مِّنْهُمْ ۖ وَقَالَ الْكَٰفِرُونَ هَٰذَا سَٰحِرٌ كَذَّابٌ ④

اور انھوں نے اس بات پر تعجب کیا کہ ان کے پاس انھی میں سے ایک ڈرانے والا آ گیا، اور کافروں نے کہا: یہ تو ایک جادوگر ہے بڑا جھوٹا④

**4.** And they (Arab pagans) wonder that a warner (Prophet Muhammad ﷺ) has come to them from among themselves. And the disbelievers say: "This (Prophet Muhammad ﷺ) is a sorcerer, a liar.

أَجَعَلَ الْءَالِهَةَ إِلَٰهًا وَٰحِدًا ۖ إِنَّ هَٰذَا لَشَىْءٌ عُجَابٌ ⑤

کیا اس نے سارے معبودوں کو ایک کر دیا؟ بے شک یہ تو یقیناً ایک بڑی عجیب و غریب چیز ہے⑤

**5.** "Has he made the *ālihah* (gods) (all) into One *Ilāh* (God — Allāh). Verily, this is a curious thing!"

وَانطَلَقَ الْمَلَأُ مِنْهُمْ أَنِ امْشُوا وَاصْبِرُوا عَلَىٰٓ ءَالِهَتِكُمْ ۖ إِنَّ هَٰذَا لَشَىْءٌ يُرَادُ ⑥

اور ان کے سردار (آواز حق سن کر یہ کہتے ہوئے) چل دیے کہ چلو اور اپنے معبودوں پر جمے رہو، بے شک یہ چیز ہے جو کسی غرض سے (کہی جا رہی) ہے⑥

**6.** And the leaders among them went about (saying): "Go on, and remain constant to your *ālihah* (gods)! Verily, this is a thing designed (against you)!

مَا سَمِعْنَا بِهَٰذَا فِى الْمِلَّةِ الْءَاخِرَةِ ۖ إِنْ هَٰذَآ إِلَّا اخْتِلَٰقٌ ⑦

ہم نے یہ بات کسی اور دین میں نہیں سنی، یہ تو بس گھڑی ہوئی بات ہے⑦

**7.** "We have not heard (the like) of this in the religion of these later days (i.e. Christianity). This is nothing but an invention! (*Tafsir Al-Qurtubi*)

أَءُنزِلَ عَلَيْهِ الذِّكْرُ مِن بَيْنِنَا ۚ بَلْ هُمْ فِى شَكٍّ مِّن ذِكْرِى ۖ بَل لَّمَّا يَذُوقُوا عَذَابِ ⑧

کیا ہم میں سے اسی پر ذکر (قرآن) اتارا گیا ہے؟ بلکہ وہ تو میرے ذکر (وحی) کے متعلق شک میں ہیں، بلکہ ابھی تک انھوں نے میرا عذاب نہیں چکھا⑧

**8.** "Has the Reminder been sent down to him (alone) from among us?" Nay, but they are in doubt about My Reminder (this Qur'ān)! Nay, but they have not tasted (My) torment!

أَمْ عِندَهُمْ خَزَآئِنُ رَحْمَةِ رَبِّكَ الْعَزِيزِ الْوَهَّابِ ⑨

کیا ان کے پاس آپ کے رب کی رحمت کے خزانے ہیں جو نہایت غالب، خوب عطا کرنے والا ہے؟⑨

**9.** Or have they the treasures of the Mercy of your Lord, the All-Mighty, the Real Bestower?

أَمْ لَهُم مُّلْكُ السَّمَٰوَٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۖ فَلْيَرْتَقُوا فِى الْأَسْبَٰبِ ⑩

یا آسمانوں اور زمین اور ان کے درمیان ہر چیز کی بادشاہت انھی کے لیے ہے؟ (اگر ایسا ہے) تو چاہیے کہ وہ آسمانی راستوں کے ذریعے سے (آسمان پر) چڑھ جائیں⑩

**10.** Or is it that the dominion of the heavens and the earth and all that is between them is theirs? If so, let them ascend up with means (to the heavens)!

جُندٌ مَّا هُنَالِكَ مَهْزُومٌ مِّنَ الْأَحْزَابِ ⑪

(یہ تو) یہاں کے شکست خوردہ لشکروں میں سے ایک (معمولی سا) لشکر ہے⑪

**11.** (As they denied Allāh's Message) they will be a defeated host like the Confederates of the old times (who were defeated).

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ وَعَادٌ وَفِرْعَوْنُ ذُو الْأَوْتَادِ ⑫

ان سے پہلے قوم نوح اور عاد اور میخوں والے فرعون نے (حق کو) جھٹلایا⑫

**12.** Before them (were many who) denied (Messengers) — the people of Nūh (Noah); and 'Ād;

and Fir'aun (Pharaoh) the man of stakes (with which he used to punish the people),

13. And Thamūd, and the people of Lūt (Lot), and the dwellers of the Wood; such were the Confederates.

اور قوم ثمود اور قوم لوط اور اصحاب اَیکہ نے بھی (جھٹلایا) (واقعی) یہ بہت بڑے (اور طاقتور) لشکر تھے ⑬

وَثَمُودُ وَقَوْمُ لُوطٍ وَأَصْحَٰبُ لْـَٔيْكَةِ ۚ أُو۟لَٰٓئِكَ ٱلْأَحْزَابُ ⑬

14. Not one of them but denied the Messengers; therefore My torment was justified.

(ان میں سے) ہر ایک نے رسولوں کو جھٹلایا، لہٰذا (ان پر) میرا عذاب ثابت ہو گیا ⑭

إِن كُلٌّ إِلَّا كَذَّبَ ٱلرُّسُلَ فَحَقَّ عِقَابِ ⑭

15. And these only wait for a single *Saihah* [shout (i.e. the blowing of the Trumpet by the angel Isrāfīl)] there will be no pause or ending thereto [till everything will perish except Allāh (the only God full of majesty, bounty and honour)].

یہ لوگ تو بس ایک (ہولناک) چیخ کا انتظار کر رہے ہیں، جس میں کوئی وقفہ نہیں ہوگا ⑮

وَمَا يَنظُرُ هَٰٓؤُلَآءِ إِلَّا صَيْحَةً وَٰحِدَةً مَّا لَهَا مِن فَوَاقٍ ⑮

16. They say: "Our Lord! Hasten to us *Qittanā* (i.e. our Record of good and bad deeds so that we may see it) before the Day of Reckoning!"

اور انھوں نے کہا: اے ہمارے رب! ہمیں ہمارا (عذاب کا) حصہ یوم حساب سے پہلے جلد دے دے ⑯

وَقَالُوا۟ رَبَّنَا عَجِّل لَّنَا قِطَّنَا قَبْلَ يَوْمِ ٱلْحِسَابِ ⑯

17. Be patient (O Muhammad ﷺ) of what they say, and remember Our slave Dāwūd (David), endued with power. Verily, he was ever oft-returning in all matters and in repentance (towards Allāh).

(اے نبی!) جو کچھ یہ کہتے ہیں آپ اس پر صبر کیجیے اور ہمارے بندے داود کو یاد کیجیے جو صاحب قوت تھا، بے شک وہ بہت رجوع کرنے والا تھا ⑰

ٱصْبِرْ عَلَىٰ مَا يَقُولُونَ وَٱذْكُرْ عَبْدَنَا دَاوُۥدَ ذَا ٱلْأَيْدِ ۖ إِنَّهُۥٓ أَوَّابٌ ⑰

18. Verily, We made the mountains to glorify Our Praises with him [Dāwūd (David)] in the *'Ashī* (i.e. after the mid-day till sunset) and *Ishrāq* (i.e. after the sunrise till mid-day).

بے شک ہم نے پہاڑ اس کے تابع کر دیے تھے، جبکہ وہ (اس کے ساتھ) صبح و شام تسبیح کرتے رہتے تھے ⑱

إِنَّا سَخَّرْنَا ٱلْجِبَالَ مَعَهُۥ يُسَبِّحْنَ بِٱلْعَشِىِّ وَٱلْإِشْرَاقِ ⑱

19. And (so did) the birds assembled, all obedient to him [Dāwūd (David)] [i.e. they came and glorified Allāh's Praises along with him]. (*Tafsir Al-Qurtubi*)

اور پرندے بھی (تابع کر دیے تھے) اکٹھے کیے ہوئے، سب اس کے مطیع و فرماں بردار تھے ⑲

وَٱلطَّيْرَ مَحْشُورَةً ۖ كُلٌّ لَّهُۥٓ أَوَّابٌ ⑲

20. We made his kingdom strong and gave him *Al-Hikmah* (Prophethood) and sound judgement in speech and decision.

اور ہم نے اس کی بادشاہی مستحکم کر دی تھی، اور ہم نے اسے حکمت اور فیصلہ کن بات (کی صلاحیت) دی تھی ⑳

وَشَدَدْنَا مُلْكَهُۥ وَءَاتَيْنَٰهُ ٱلْحِكْمَةَ وَفَصْلَ ٱلْخِطَابِ ⑳

وقف لازم

وَهَلْ أَتٰىكَ نَبَؤُا الْخَصْمِ ۘ إِذْ تَسَوَّرُوا الْمِحْرَابَ ﴿٢١﴾

اور کیا آپ کے پاس جھگڑنے والوں کی خبر آئی جب وہ دیوار پھاند کر کمرے میں آ گئے ﴿٢١﴾

**21.** And has the news of the litigants reached you? When they climbed over the wall into (his) *Mihrāb* (a praying place or a private room);

إِذْ دَخَلُوا عَلٰى دَاوٗدَ فَفَزِعَ مِنْهُمْ قَالُوا لَا تَخَفْ ۚ خَصْمٰنِ بَغٰى بَعْضُنَا عَلٰى بَعْضٍ فَاحْكُمْ بَيْنَنَا بِالْحَقِّ وَلَا تُشْطِطْ وَاهْدِنَآ إِلٰى سَوَآءِ الصِّرَاطِ ﴿٢٢﴾

جب وہ داود کے پاس پہنچے تو وہ ان سے ڈر گئے، انھوں نے کہا: آپ مت ڈریں! (ہم) دو جھگڑنے والے ہیں، ہم میں سے ایک نے دوسرے پر زیادتی کی ہے، لہٰذا آپ ہمارے درمیان انصاف سے فیصلہ فرمائیں، اور بے انصافی نہ کریں، اور سیدھی راہ کی طرف ہماری رہنمائی کریں ﴿٢٢﴾

**22.** When they entered in upon Dāwūd (David), he was terrified of them. They said: "Fear not! (We are) two litigants, one of whom has wronged the other, therefore judge between us with truth, and treat us not with injustice, and guide us to the Right Way.

إِنَّ هٰذَآ أَخِي لَهٗ تِسْعٌ وَّتِسْعُونَ نَعْجَةً وَّلِيَ نَعْجَةٌ وَّاحِدَةٌ ۫ فَقَالَ أَكْفِلْنِيهَا وَعَزَّنِي فِي الْخِطَابِ ﴿٢٣﴾

بے شک یہ میرا بھائی ہے، اس کے پاس ننانوے دنبیاں ہیں اور میرے پاس ایک ہی دنبی ہے، تو یہ کہتا ہے کہ وہ بھی میرے سپرد کر دے، اور اس نے بات چیت میں مجھے دبا لیا ہے ﴿٢٣﴾

**23.** Verily, this my brother (in religion) has ninety-nine ewes, while I have (only) one ewe, and he says: "Hand it over to me, and he overpowered me in speech."

قَالَ لَقَدْ ظَلَمَكَ بِسُؤَالِ نَعْجَتِكَ إِلٰى نِعَاجِهٖ ۖ وَإِنَّ كَثِيرًا مِّنَ الْخُلَطَآءِ لَيَبْغِي بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ إِلَّا الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَقَلِيلٌ مَّا هُمْ ۗ وَظَنَّ دَاوٗدُ أَنَّمَا فَتَنّٰهُ فَاسْتَغْفَرَ رَبَّهٗ وَخَرَّ رَاكِعًا وَّأَنَابَ ۩ ﴿٢٤﴾

السجدة 10

آپ نے فرمایا: تیری دنبی اپنی دنبیوں میں ملانے کا کہہ کر اس نے یقیناً تجھ پر ظلم کیا ہے، اور بلاشبہ مل جل کر کام کرنے والوں میں سے بہت سے ایک دوسرے پر زیادتی کرتے ہیں سوائے ان لوگوں کے جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، اور ایسے لوگ تھوڑے ہی ہیں، اور داود نے جان لیا کہ ہم نے اسے آزمایا ہے، لہٰذا اس نے اپنے رب سے بخشش مانگی، اور وہ رکوع میں گر پڑا اور (اللہ کی طرف) رجوع کیا ﴿٢٤﴾

**24.** [Dāwūd (David)] said (immediately without listening to the opponent): "He has wronged you in demanding your ewe in addition to his ewes. And, verily, many partners oppress one another, except those who believe and do righteous good deeds, and they are few." And Dāwūd (David) guessed that We have tried him and he sought forgiveness of his Lord, and he fell down prostrate and turned (to Allāh) in repentance.[1]

فَغَفَرْنَا لَهٗ ذٰلِكَ ۖ وَإِنَّ لَهٗ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ مَآبٍ ﴿٢٥﴾

پھر ہم نے اس کی یہ غلطی بخش دی، اور بے شک اس کے لیے ہمارے پاس بڑا قرب اور اچھا ٹھکانا ہے ﴿٢٥﴾

**25.** So, We forgave him that, and verily, for him is a near access to Us, and a good place of (final) return (Paradise).

يٰدَاوٗدُ إِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيفَةً فِي الْأَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ وَلَا تَتَّبِعِ الْهَوٰى فَيُضِلَّكَ عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ ۚ إِنَّ الَّذِينَ يَضِلُّونَ عَنْ سَبِيلِ اللّٰهِ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيدٌۢ بِمَا نَسُوا يَوْمَ الْحِسَابِ ﴿٢٦﴾

ع 2/12/11

(ہم نے کہا:) اے داود! بے شک ہم نے تجھے زمین میں خلیفہ بنایا ہے، لہٰذا تو لوگوں کے درمیان انصاف سے فیصلہ کرنا، اور نفسانی خواہش کی پیروی نہ کرنا کہ وہ تجھے اللہ کے راستے سے بھٹکا دے گی، بلاشبہ جو لوگ اللہ کے راستے سے بھٹک جاتے ہیں ان کے لیے شدید عذاب ہے، اس لیے کہ وہ یوم حساب کو بھول گئے ﴿٢٦﴾

**26.** O Dāwūd (David)! Verily, We have placed you as a successor on the earth; so judge you between men in truth (and justice) and follow not your desire — for it will mislead you from the path of Allāh. Verily, those who wander astray from the path of Allāh (shall) have a severe torment, because they

[1] (V. 38:24) Prostration (see the List of Prostration Places at the end).

forgot the Day of Reckoning.

وَمَا خَلَقْنَا السَّمَآءَ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا بَاطِلًا ۭ ذٰلِكَ ظَنُّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا ۚ فَوَيْلٌ لِّلَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنَ النَّارِ ۭ﴿27﴾

اور ہم نے آسمان وزمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے، بے کار پیدا نہیں کیا، یہ ان لوگوں کا خیال ہے جنھوں نے کفر کیا، تو جن لوگوں نے کفر کیا ان کے لیے آگ کی ہلاکت ہے﴿27﴾

**27.** And We created not the heaven and the earth and all that is between them without purpose! That is the consideration of those who disbelieve! Then woe to those who disbelieve (in Islāmic Monotheism) from the Fire!

اَمْ نَجْعَلُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ كَالْمُفْسِدِيْنَ فِي الْاَرْضِ ۡ اَمْ نَجْعَلُ الْمُتَّقِيْنَ كَالْفُجَّارِ﴿28﴾

کیا ہم ان لوگوں کو جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، ان لوگوں کے مانند کر دیں گے جو زمین میں فساد کرنے والے ہیں؟ یا ہم متقین کو بدکاروں کے مانند کر دیں گے؟﴿28﴾

**28.** Shall We treat those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous good deeds as *Mufsidūn* (those who associate partners in worship with Allāh and commit crimes) on earth? Or shall We treat the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2) as the *Fujjār* (criminals, disbelievers, the wicked)?

كِتٰبٌ اَنْزَلْنٰهُ اِلَيْكَ مُبٰرَكٌ لِّيَدَّبَّرُوْٓا اٰيٰتِهٖ وَلِيَتَذَكَّرَ اُولُوا الْاَلْبَابِ﴿29﴾

(یہ قرآن) ایک کتاب ہے، ہم نے اسے آپ کی طرف نازل کیا، بڑی برکت والی ہے، تاکہ وہ اس کی آیتوں پر غور کریں اور عقل مند اس سے نصیحت حاصل کریں﴿29﴾

**29.** (This is) a Book (the Qur'ān) which We have sent down to you, full of blessings, that they may ponder over its Verses, and that men of understanding may remember.

وَوَهَبْنَا لِدَاوٗدَ سُلَيْمٰنَ ۭ نِعْمَ الْعَبْدُ ۭ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ﴿30﴾

اور ہم نے داود کو سلیمان عطا کیا، (وہ) اچھا بندہ تھا، بلاشبہ وہ (اللہ کی طرف) بہت رجوع کرنے والا تھا﴿30﴾

**30.** And to Dāwūd (David) We gave Sulaimān (Solomon). How excellent a slave! Verily, he was ever oft-returning in repentance (to Us)!

اِذْ عُرِضَ عَلَيْهِ بِالْعَشِيِّ الصّٰفِنٰتُ الْجِيَادُ﴿31﴾

جب شام کے وقت اس کے سامنے اصیل تیز رو گھوڑے پیش کیے گئے﴿31﴾

**31.** When there were displayed before him, in the afternoon, well trained horses of the highest breed [for *Jihād* (holy fighting in Allāh's Cause)].

فَقَالَ اِنِّىْٓ اَحْبَبْتُ حُبَّ الْخَيْرِ عَنْ ذِكْرِ رَبِّيْ ۚ حَتّٰى تَوَارَتْ بِالْحِجَابِ﴿32﴾

تب اس نے کہا: بلاشبہ میں نے مال کی محبت کو اپنے رب کی یاد سے محبوب جانا (ترجیح دی) ہے، حتی کہ وہ (سورج) پردے میں چھپ گیا﴿32﴾

**32.** He said: "I did love the good (these horses) instead of remembering my Lord (in my *'Asr* prayer)," till the time was over, and (the sun) had hidden in the veil (of night).

رُدُّوْهَا عَلَيَّ ۭ فَطَفِقَ مَسْحًۢا بِالسُّوْقِ وَالْاَعْنَاقِ﴿33﴾

(کہا:) انھیں میرے پاس واپس لاؤ، پھر وہ (ان کی) پنڈلیوں اور گردنوں پر (ہاتھ) پھیرنے لگے﴿33﴾

**33.** Then he said: "Bring them (horses) back to me." Then he began to pass his hand over their legs and their necks (till the end of the display).

وَلَقَدْ فَتَنَّا سُلَيْمٰنَ وَاَلْقَيْنَا عَلٰي كُرْسِيِّهٖ

اور بلاشبہ ہم نے سلیمان کو آزمایا، اور ہم نے اس کی

**34.** And indeed, We did try

| | | |
|---|---|---|
| جَسَدًا ثُمَّ اَنَابَ ﴿٣٤﴾ | کرسی پر ایک دھڑ ڈال دیا، پھر اس نے (اللہ کی طرف) رجوع کیا ﴿٣٤﴾ | Sulaimān (Solomon) and We placed on his throne *Jasad* (a devil, so he lost his kingdom for a while) and he did return (to Allāh with obedience and in repentance, and to his throne and kingdom by the Grace of Allāh). |
| قَالَ رَبِّ اغْفِرْ لِيْ وَهَبْ لِيْ مُلْكًا لَّا يَنْۢبَغِيْ لِاَحَدٍ مِّنْۢ بَعْدِيْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْوَهَّابُ ﴿٣٥﴾ | اس نے کہا: اے میرے رب! مجھے بخش دے، اور مجھے ایسی بادشاہی عطا کر کہ وہ میرے بعد کسی کے لائق نہ ہو، بلاشبہ تو ہی بہت عطا کرنے والا ہے ﴿٣٥﴾ | **35.** He said: "My Lord! Forgive me, and bestow upon me a kingdom such as shall not belong to any other after me. Verily, You are the Bestower." |
| فَسَخَّرْنَا لَهُ الرِّيْحَ تَجْرِيْ بِاَمْرِهٖ رُخَآءً حَيْثُ اَصَابَ ﴿٣٦﴾ | چنانچہ ہم نے ہوا اس کے تابع کر دی تھی، وہ اس کے حکم سے نرمی سے چلتی تھی جہاں کا وہ ارادہ کرتا تھا ﴿٣٦﴾ | **36.** So, We subjected to him the wind; it blew gently by his order whithersoever he willed, |
| وَالشَّيٰطِيْنَ كُلَّ بَنَّآءٍ وَّغَوَّاصٍ ﴿٣٧﴾ | اور شیاطین (جنات) کو (بھی تابع کر دیا) ہر عمارت بنانے والے اور غوطہ لگانے والے کو ﴿٣٧﴾ | **37.** And also the *Shayātīn* (devils from the jinn including) every kind of builder and diver, |
| وَّاٰخَرِيْنَ مُقَرَّنِيْنَ فِي الْاَصْفَادِ ﴿٣٨﴾ | اور دوسروں کو (جو) زنجیروں میں جکڑے ہوئے تھے ﴿٣٨﴾ | **38.** And also others bound in fetters. |
| هٰذَا عَطَآؤُنَا فَامْنُنْ اَوْ اَمْسِكْ بِغَيْرِ حِسَابٍ ﴿٣٩﴾ | یہ ہماری بخشش ہے، لہٰذا (لوگوں پر) احسان کر یا روک رکھ، کوئی حساب نہیں ہوگا ﴿٣٩﴾ | **39.** [Allāh said to Sulaimān (Solomon):] "This is Our Gift, so spend you or withhold, no account will be asked of you." |
| وَاِنَّ لَهُ عِنْدَنَا لَزُلْفٰى وَحُسْنَ مَاٰبٍ ﴿٤٠﴾ | اور بے شک اس کے لیے ہمارے پاس بڑا قرب اور اچھا ٹھکانا ہے ﴿٤٠﴾ | **40.** And verily, for him is a near access to Us, and a good (final) return (Paradise). |
| وَاذْكُرْ عَبْدَنَآ اَيُّوْبَ ۘ اِذْ نَادٰى رَبَّهٗٓ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ﴿٤١﴾ | اور ہمارے بندے ایوب کو یاد کیجیے، جب اس نے اپنے رب کو پکارا کہ بلاشبہ مجھے شیطان نے تکلیف اور ایذا پہنچائی ہے ﴿٤١﴾ | **41.** And remember Our slave Ayyūb (Job), when he invoked his Lord (saying): "Verily, *Shaitān* (Satan) has touched me with distress (by ruining my health) and torment (by ruining my wealth)! |
| اُرْكُضْ بِرِجْلِكَ ۚ هٰذَا مُغْتَسَلٌۢ بَارِدٌ وَّشَرَابٌ ﴿٤٢﴾ | (ہم نے کہا:) اپنا پیر زمین پر مار، یہ غسل کرنے اور پینے کو (ٹھنڈا پانی) ہے ﴿٤٢﴾ | **42.** (Allāh said to him): "Strike the ground with your foot. This is (a spring of) water to wash in, cool and a (refreshing) drink." |
| وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اَهْلَهٗ وَمِثْلَهُمْ مَّعَهُمْ رَحْمَةً مِّنَّا وَذِكْرٰى لِاُولِي الْاَلْبَابِ ﴿٤٣﴾ | اور ہم نے اسے اس کا پورا کنبہ اور ان کے ساتھ اتنے ہی اور عطا کیے، اپنی طرف سے بطور رحمت اور یہ عقل مندوں کے لیے ایک نصیحت ہے ﴿٤٣﴾ | **43.** And We gave him (back) his family, and along with them the like thereof, as a Mercy from Us, and a Reminder for those who understand. |
| وَخُذْ بِيَدِكَ ضِغْثًا فَاضْرِبْ بِّهٖ وَلَا تَحْنَثْ ۭ اِنَّا وَجَدْنٰهُ صَابِرًا ۭ نِعْمَ الْعَبْدُ ۭ اِنَّهٗٓ اَوَّابٌ ﴿٤٤﴾ | اور (ہم نے کہا:) اپنے ہاتھ میں تنکوں کا ایک مٹھا (جھاڑو) پکڑ، اور اس کے ساتھ (قسم پوری کرنے | **44.** "And take in your hand a bundle of thin grass and strike therewith (your wife), and break |

کے لیے اپنی بیوی کو) مار، اور قسم نہ توڑ،① بے شک ہم نے اسے صابر پایا، (وہ) اچھا بندہ تھا، بلاشبہ وہ (اللہ کی طرف) بہت رجوع کرنے والا تھا۝44

not your oath.[1] Truly, We found him patient. How excellent a slave! Verily, he was ever oft-returning in repentance (to Us)!

وَاذْكُرْ عِبٰدَنَآ اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ اُولِي الْاَيْدِيْ وَالْاَبْصَارِ ۝45

اور ہمارے بندوں ابراہیم اور اسحٰق اور یعقوب کو یاد کیجیے جو قوت وبصیرت والے تھے۝45

**45.** And remember Our slaves, Ibrāhīm (Abraham), Isḥāq (Isaac), and Ya'qūb (Jacob), (all) owners of strength (in worshipping Us) and (also) of religious understanding.

اِنَّآ اَخْلَصْنٰهُمْ بِخَالِصَةٍ ذِكْرَى الدَّارِ ۝46

بے شک ہم نے انھیں ایک خاص وصف، آخرت کی یاد کے ساتھ چن لیا تھا۝46

**46.** Verily, We did choose them by granting them (a good thing, — i.e.) the remembrance of the Home (in the Hereafter and they used to make the people remember it, and also they used to invite the people to obey Allāh and to do good deeds for the Hereafter).

وَاِنَّهُمْ عِنْدَنَا لَمِنَ الْمُصْطَفَيْنَ الْاَخْيَارِ ۝47

اور وہ ہمارے نزدیک یقیناً برگزیدہ، نیکوکاروں میں سے تھے۝47

**47.** And they are with Us, verily, of the chosen and the best!

وَاذْكُرْ اِسْمٰعِيْلَ وَالْيَسَعَ وَذَا الْكِفْلِ ۭ وَكُلٌّ مِّنَ الْاَخْيَارِ ۝48

اور اسمٰعیل اور الیسع اور ذوالکفل کو یاد کیجیے، اور (ان میں سے) ہر ایک نیکوکاروں میں سے تھا۝48

**48.** And remember Ismā'īl (Ishmael), Al-Yasaa' (Elisha), and Dhul-Kifl (Isaiah), all are among the best.

هٰذَا ذِكْرٌ ۭ وَاِنَّ لِلْمُتَّقِيْنَ لَحُسْنَ مَاٰبٍ ۝49

یہ ایک نصیحت ہے، اور بے شک متقین کے لیے بہت اچھا ٹھکانا ہے۝49

**49.** This is a Reminder. And verily, for the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2) is a good final return (Paradise), —

جَنّٰتِ عَدْنٍ مُّفَتَّحَةً لَّهُمُ الْاَبْوَابُ ۝50

ہمیشہ رہنے کے باغ جن کے دروازے ان کے لیے کھلے ہوں گے۝50

**50.** *'Adn* (Eden) Paradise (everlasting Gardens), whose doors will be opened for them.

مُتَّكِـِٕيْنَ فِيْهَا يَدْعُوْنَ فِيْهَا بِفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ وَّشَرَابٍ ۝51

جبکہ وہ ان میں تکیے لگائے (بیٹھے) ہوں گے، اور وہاں طرح طرح کے پھلوں اور مشروبات کی فرمائشیں کریں گے۝51

**51.** Therein they will recline; therein they will call for fruits in abundance and drinks;

وَعِنْدَهُمْ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ اَتْرَابٌ ۝52

اور ان کے پاس نیچی نگاہ والی، ہم عمر (بیویاں) ہوں گی۝52

**52.** And beside them will be *Qāṣirāt-at-Tarf* [chaste females (wives) restraining their glances

[1] (V.38:44) During the ailment of Ayyūb (Job), his wife used to beg for him, and Satan told her a word of disbelief to say and she told her husband [Ayyūb (Job)]; so he became angry with her and took an oath to strike her one hundred lashes. So Allāh ordered Ayyūb (Job) to fulfil his oath by striking her with the bundle of thin grass. (*Tafsīr Al-Qurṭubī*)

① حضرت ایوب علیہ السلام کی بیوی بیماری کے ایام میں ان کی خدمت کیا کرتی تھی۔ ایک مرتبہ کسی بات پر ناراض ہو کر حضرت ایوب علیہ السلام نے اسے سو کوڑے مارنے کی قسم کھالی، لہٰذا اللہ نے حکم دیا: "سو تنکوں والی جھاڑو لے کر ایک مرتبہ اسے مار دے، تیری قسم پوری ہو جائے گی۔"

(desiring none except their husbands)], (and) of equal ages.

**53.** This it is what you (*Al-Muttaqūn* — the pious. See V.2:2) are promised for the Day of Reckoning!

(کہا جائے گا:) یہ ہے (وہ جزا) جس کا یوم حساب کے لیے تم سے وعدہ کیا جاتا تھا۔⁽⁵³⁾

هَٰذَا مَا تُوعَدُونَ لِيَوْمِ الْحِسَابِ ﴿٥٣﴾

**54.** (It will be said to them:) Verily, this is Our provision which will never finish.

بے شک یہ ہمارا رزق (عطیہ) ہے، جو کبھی ختم نہیں ہوگا۔⁽⁵⁴⁾

إِنَّ هَٰذَا لَرِزْقُنَا مَا لَهُ مِن نَّفَادٍ ﴿٥٤﴾

**55.** This is so! And for the *Tāghūn* (transgressors, the disobedient to Allāh and His Messenger ﷺ — disbelievers in the Oneness of Allāh, criminals) will be an evil final return (Fire).

یہ (معاملہ اہل خیر کا) ہے، اور بلاشبہ سرکشوں کے لیے بہت برا ٹھکانا ہے۔⁽⁵⁵⁾

هَٰذَا ۚ وَإِنَّ لِلطَّاغِينَ لَشَرَّ مَآبٍ ﴿٥٥﴾

**56.** Hell! Where they will burn, and worst (indeed) is that place to rest!

(یعنی) جہنم، وہ اس میں داخل ہوں گے، چنانچہ وہ آرام کرنے کی بری جگہ ہے۔⁽⁵⁶⁾

جَهَنَّمَ يَصْلَوْنَهَا فَبِئْسَ الْمِهَادُ ﴿٥٦﴾

**57.** This is so! Then let them taste it — a boiling fluid and dirty wound discharges.

یہ ہے کھولتا ہوا پانی اور پیپ، اب وہ اس کو چکھیں۔⁽⁵⁷⁾

هَٰذَا فَلْيَذُوقُوهُ حَمِيمٌ وَغَسَّاقٌ ﴿٥٧﴾

**58.** And other (torments) of similar kind — all together!

اور ان کے مانند کئی قسم کے دوسرے (عذاب) ہوں گے۔⁽⁵⁸⁾

وَآخَرُ مِن شَكْلِهِ أَزْوَاجٌ ﴿٥٨﴾

**59.** This is a troop entering with you (in Hell), no welcome for them! Verily, they shall burn in the Fire!

یہ (تمھارے پیروکاروں کا) ایک گروہ ہے جو تمھارے ساتھ گھسا چلا آتا ہے، ان کے لیے خوش آمدید نہیں، بے شک یہ آگ میں داخل ہونے والے ہیں۔⁽⁵⁹⁾

هَٰذَا فَوْجٌ مُّقْتَحِمٌ مَّعَكُمْ ۖ لَا مَرْحَبًا بِهِمْ ۚ إِنَّهُمْ صَالُو النَّارِ ﴿٥٩﴾

**60.** They (the followers of the misleaders) will say: "Nay, you (too)! No welcome for you! It is you (misleaders) who brought this upon us (because you misled us in the world), so evil is this place to stay in!"

وہ کہیں گے: بلکہ تم ہی (اس لائق) ہو کہ تمھارے لیے خوش آمدید نہیں، تم ہی اسے ہمارے سامنے لائے ہو، تو (یہ) بہت بری قرارگاہ ہے۔⁽⁶⁰⁾

قَالُوا بَلْ أَنتُمْ لَا مَرْحَبًا بِكُمْ ۖ أَنتُمْ قَدَّمْتُمُوهُ لَنَا ۖ فَبِئْسَ الْقَرَارُ ﴿٦٠﴾

**61.** They will say: "Our Lord! Whoever brought this upon us, add to him a double torment in the Fire!"

وہ کہیں گے: اے ہمارے رب! جو شخص ہمارے سامنے یہ (انجام) لایا ہے اس کے لیے جہنم میں عذاب دوگنا زیادہ کر دے۔⁽⁶¹⁾

قَالُوا رَبَّنَا مَن قَدَّمَ لَنَا هَٰذَا فَزِدْهُ عَذَابًا ضِعْفًا فِي النَّارِ ﴿٦١﴾

**62.** And they will say: "What is the matter with us that we see not men whom we used to count among the bad ones?"

اور وہ کہیں گے: ہمیں کیا ہے کہ ہم ان لوگوں کو (جہنم میں) نہیں دیکھتے جنھیں ہم برے لوگوں میں شمار کرتے تھے۔⁽⁶²⁾

وَقَالُوا مَا لَنَا لَا نَرَىٰ رِجَالًا كُنَّا نَعُدُّهُم مِّنَ الْأَشْرَارِ ﴿٦٢﴾

**63.** Did we take them as an object of mockery, or have (our) eyes failed to perceive them?"

کیا ہم نے انھیں (دنیا میں یونہی) مذاق (کا نشانہ) بنائے رکھا یا ہماری نگاہیں ان سے ہٹ گئی ہیں؟⁽⁶³⁾

أَتَّخَذْنَاهُمْ سِخْرِيًّا أَمْ زَاغَتْ عَنْهُمُ الْأَبْصَارُ ﴿٦٣﴾

إِنَّ ذَٰلِكَ لَحَقٌّ تَخَاصُمُ أَهْلِ النَّارِ ﴿٦٤﴾

بلاشبہ یہ اہل دوزخ کا باہم جھگڑنا حق ہے⁶⁴

**64.** Verily, that is the very truth — the mutual dispute of the people of the Fire!

قُلْ إِنَّمَا أَنَا مُنذِرٌ ۖ وَمَا مِنْ إِلَٰهٍ إِلَّا اللَّهُ الْوَاحِدُ الْقَهَّارُ ﴿٦٥﴾

آپ کہہ دیجیے: بس میں تو صرف ایک ڈرانے والا ہوں، اور اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں، جو ایک ہے، بڑا زبردست⁶⁵

**65.** Say (O Muhammad ﷺ): "I am only a warner and there is no *Ilāh* (God) except Allāh (none has the right to be worshipped but Allāh) the One, the Irresistible,

رَبُّ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا الْعَزِيزُ الْغَفَّارُ ﴿٦٦﴾

آسمانوں اور زمین کا اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اس کا رب ہے، نہایت غالب، بہت معاف کرنے والا⁶⁶

**66.** "The Lord of the heavens and the earth and all that is between them, the All-Mighty, the Oft-Forgiving."

قُلْ هُوَ نَبَأٌ عَظِيمٌ ﴿٦٧﴾

کہہ دیجیے: وہ ایک بہت بڑی خبر ہے⁶⁷

**67.** Say: "That (this Qur'ān) is great news,

أَنتُمْ عَنْهُ مُعْرِضُونَ ﴿٦٨﴾

تم اس سے اعراض کرنے والے ہو⁶⁸

**68.** "From which you turn away!

مَا كَانَ لِيَ مِنْ عِلْمٍ بِالْمَلَإِ الْأَعْلَىٰ إِذْ يَخْتَصِمُونَ ﴿٦٩﴾

مجھے (فرشتوں کی) بلند پایہ جماعت کا کوئی علم نہیں تھا جب وہ باہم جھگڑ رہے تھے⁶⁹

**69.** "I had no knowledge of the chiefs (angels) on high when they were disputing and discussing (about the creation of Adam).

إِن يُوحَىٰ إِلَيَّ إِلَّا أَنَّمَا أَنَا نَذِيرٌ مُّبِينٌ ﴿٧٠﴾

میری طرف تو یہی وحی کی جاتی ہے کہ بس میں تو صرف ایک واضح (طور پر) ڈرانے والا ہوں⁷⁰

**70.** "Only this has been revealed to me, that I am a plain warner."

إِذْ قَالَ رَبُّكَ لِلْمَلَائِكَةِ إِنِّي خَالِقٌ بَشَرًا مِّن طِينٍ ﴿٧١﴾

(یاد کیجیے) جب آپ کے رب نے فرشتوں سے کہا: بے شک میں مٹی سے ایک انسان پیدا کرنے والا ہوں⁷¹

**71.** (Remember) when your Lord said to the angels: "Truly, I am going to create man from clay."

فَإِذَا سَوَّيْتُهُ وَنَفَخْتُ فِيهِ مِن رُّوحِي فَقَعُوا لَهُ سَاجِدِينَ ﴿٧٢﴾

چنانچہ جب میں اسے ٹھیک ٹھیک بنا دوں اور اس میں اپنی روح پھونک دوں، تو تم اس کے آگے سجدہ کرتے ہوئے گر پڑنا⁷²

**72.** So, when I have fashioned him and breathed into him (his) soul created by Me, then you fall down prostrate to him."

فَسَجَدَ الْمَلَائِكَةُ كُلُّهُمْ أَجْمَعُونَ ﴿٧٣﴾

تب تمام فرشتوں نے (بیک وقت) اکٹھے سجدہ کیا⁷³

**73.** So, the angels prostrated themselves, all of them,

إِلَّا إِبْلِيسَ اسْتَكْبَرَ وَكَانَ مِنَ الْكَافِرِينَ ﴿٧٤﴾

سوائے ابلیس کے، اس نے تکبر کیا، اور وہ کافروں میں سے ہو گیا⁷⁴

**74.** Except *Iblīs* (Satan), he was proud[1] and was one of the disbelievers.

قَالَ يَا إِبْلِيسُ مَا مَنَعَكَ أَن تَسْجُدَ لِمَا خَلَقْتُ بِيَدَيَّ ۖ أَسْتَكْبَرْتَ أَمْ كُنتَ مِنَ الْعَالِينَ ﴿٧٥﴾

اللہ نے فرمایا: اے ابلیس! تجھے کس چیز نے اس (آدم) کو سجدہ کرنے سے منع کیا جسے میں نے اپنے دونوں ہاتھوں سے پیدا کیا؟ کیا تو نے تکبر کیا یا تو اونچے درجے والوں میں سے ہے؟①⁷⁵

**75.** (Allāh) said: "O *Iblīs* (Satan)! What prevents you from prostrating yourself to one whom I have created with Both My Hands.[2] Are you too proud (to fall prostrate to Adam) or are

[1] (V.38:74) See the footnote of (V.22:9).
[2] (V.38:75) See the footnote of (V.3:73).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ آل عمران 3/73)

وَيَعْفُوا عَنِ السَّيِّاٰتِ وَيَعْلَمُ مَا تَفْعَلُوْنَ ﴿25﴾

(ان کی) برائیوں سے درگزر فرماتا ہے اور جو کچھ تم کررہے ہو اسے جانتا ہے★﴿25﴾

repentance from His slaves, and forgives sins, and He knows what you do.[1]

وَيَسْتَجِيْبُ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَيَزِيْدُهُمْ مِّنْ فَضْلِهٖ ؕ وَالْكٰفِرُوْنَ لَهُمْ عَذَابٌ شَدِيْدٌ ﴿26﴾

اور وہ ان لوگوں کی (دعا) قبول کرتا ہے جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے اور وہ انھیں اپنے فضل سے زیادہ دیتا ہے، اور کافروں کے لیے بہت سخت عذاب ہے﴿26﴾

**26.** And He answers (the invocation of) those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous good deeds, and gives them increase of His bounty. And as for the disbelievers, theirs will be a severe torment.

وَلَوْ بَسَطَ اللّٰهُ الرِّزْقَ لِعِبَادِهٖ لَبَغَوْا فِي الْاَرْضِ وَلٰكِنْ يُّنَزِّلُ بِقَدَرٍ مَّا يَشَآءُ ؕ اِنَّهٗ بِعِبَادِهٖ خَبِيْرٌۢ بَصِيْرٌ ﴿27﴾

اور اگر اللہ اپنے (تمام) بندوں کے لیے رزق فراخ کردیتا تو وہ زمین میں ضرور سرکشی کرتے، لیکن وہ اس اندازے سے (رزق) نازل کرتا ہے جتنا چاہتا ہے۔ بلاشبہ وہ اپنے بندوں سے خوب باخبر ہے، (انھیں) خوب دیکھنے والا ہے﴿27﴾

**27.** And if Allāh were to enlarge the provision for His slaves, they would surely rebel in the earth, but He sends down by measure as He wills. Verily, He is, in respect of His slaves, Well-Acquainted, All-Seer (of things that benefit them).

وَهُوَ الَّذِيْ يُنَزِّلُ الْغَيْثَ مِنْۢ بَعْدِ مَا قَنَطُوْا وَيَنْشُرُ رَحْمَتَهٗ ؕ وَهُوَ الْوَلِيُّ الْحَمِيْدُ ﴿28﴾

اور وہی ہے جو لوگوں کے ناامید ہوجانے کے بعد بارش نازل کرتا ہے، اور وہ اپنی رحمت پھیلا دیتا ہے، اور وہی کارساز، تعریف کیا ہوا ہے﴿28﴾

**28.** And He it is Who sends down the rain after they have despaired, and spreads His Mercy. And He is the *Walī* (Helper, Supporter, Protector, Lord), the Worthy of all praise.

وَمِنْ اٰيٰتِهٖ خَلْقُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَثَّ فِيْهِمَا مِنْ دَآبَّةٍ ؕ وَهُوَ عَلٰى جَمْعِهِمْ اِذَا يَشَآءُ قَدِيْرٌ ﴿29﴾

اور اسی کی نشانیوں میں سے ہے آسمانوں اور زمین کا پیدا کرنا اور جو بھی چلنے پھرنے والے اس نے ان دونوں میں پھیلا رکھے ہیں، اور وہ جب بھی چاہے ان کے جمع کرنے پر قادر ہے﴿29﴾

**29.** And among His *Ayāt* (proofs, evidences, lessons, signs, etc.) is the creation of the heavens and the earth, and whatever moving (living) creatures He has dispersed in them both. And He is All-Potent over their assembling (i.e. resurrecting them

★ بقیہ حاشیہ: شوریٰ، آیت: 25.

احسان اور اپنے گناہ کا اعتراف کرتا ہوں۔ میری خطائیں بخش دے، یقیناً تیرے سوا کوئی گناہ بخشنے والا نہیں۔" جو شخص اس پر یقین رکھ کر دن کو یہ دعا پڑھے اور اسی دن شام سے پہلے مرجائے تو وہ بہشت والوں میں سے ہوگا اور جو کوئی اس پر یقین رکھ کر رات کو یہ دعا پڑھے اور اسی رات صبح سے پہلے مرجائے تو وہ بہشت والوں میں سے ہوگا۔" (صحیح البخاري، الدعوات، باب: 2 حدیث: 6306)

[1] (V.42:25) Narrated Shaddād bin Aus رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The most superior way of asking for forgiveness from Allāh is: *Allāhumma Anta Rabbi, lā ilāha illa Anta. Anta khalaqtani wa ana 'abduka, wa ana alā 'ahdika wa wa'dika mastata'tu. A'udhu bika min sharri ma sana'tu, abu'u laka bini'matika 'alaiya, wa abu'u laka bidhanbi faghfirli fa innahu la yaghfiru-adhdhunūba illa Anta.*"* The Prophet ﷺ added: "If somebody recites this during the day with firm faith in it, and dies on the same day before the evening, he will be from the people of Paradise; and if somebody recites it at night with firm faith in it, and dies before the morning, he will be from the people of Paradise." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6306 (O.P.318)]

* O Allāh, You are my Lord! None has the right to be worshipped but You. You created me and I am Your slave, and I am faithful to my covenant and my promise (to You) as much as I can. I seek refuge with You from all the evil I have done. I acknowledge before You all the blessings You have bestowed upon me, and I confess to You all my sins. So I entreat You to forgive my sins, for nobody can forgive sins except You.

on the Day of Resurrection after their death, and dispersion of their bodies) whenever He wills.

وَمَآ أَصَابَكُمْ مِّنْ مُّصِيبَةٍ فَبِمَا كَسَبَتْ أَيْدِيكُمْ وَيَعْفُوا عَنْ كَثِيرٍ ﴿30﴾

اور تمھیں جو بھی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ تمھارے اپنے ہی کرتوتوں کی وجہ سے (پہنچتی ہے)، اور بہت سی باتوں سے تو وہ درگزر ہی فرماتا ہے ﴿30﴾

**30.** And whatever of misfortune befalls you, it is because of what your hands have earned. And He pardons much. (See Verse 35:45)

وَمَآ أَنْتُمْ بِمُعْجِزِينَ فِي الْأَرْضِ ۖ وَمَا لَكُمْ مِّنْ دُونِ اللَّهِ مِنْ وَّلِيٍّ وَّلَا نَصِيرٍ ﴿31﴾

اور تم (اے) زمین میں عاجز کرنے والے نہیں ہو، اور تمھارے لیے اللہ کے سوا نہ کوئی کارساز ہے اور نہ کوئی مددگار ﴿31﴾

**31.** And you cannot escape from Allāh (i.e. His punishment) in the earth, and besides Allāh you have neither any *Walī* (guardian or protector) nor any helper.

وَمِنْ اٰيٰتِهِ الْجَوَارِ فِي الْبَحْرِ كَالْأَعْلَامِ ﴿32﴾

اور اسی کی نشانیوں میں سے ہیں سمندر میں (چلنے والے) پہاڑوں جیسے جہاز (اور کشتیاں) ﴿32﴾

**32.** And among His Signs are the ships in the sea like mountains.

إِنْ يَّشَأْ يُسْكِنِ الرِّيحَ فَيَظْلَلْنَ رَوَاكِدَ عَلٰى ظَهْرِهٖ ۚ إِنَّ فِي ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّكُلِّ صَبَّارٍ شَكُورٍ ﴿33﴾

اگر وہ چاہے تو ہوا کو روک لے، پھر وہ (جہاز) سمندر کی سطح پر کھڑے رہ جائیں۔ بلاشبہ اس میں ہر صابر شاکر کے لیے عظیم نشانیاں ہیں ﴿33﴾

**33.** If He wills, He causes the wind to cease, then they would become motionless on the back (of the sea). Verily, in this are signs for everyone patient and grateful.

أَوْ يُوبِقْهُنَّ بِمَا كَسَبُوا وَيَعْفُ عَنْ كَثِيرٍ ﴿34﴾

یا وہ (چاہے تو) انھیں ان کے کرتوتوں کی وجہ سے تباہ کر دے، اور (چاہے تو) بہت سوں سے درگزر کرے ﴿34﴾

**34.** Or He may destroy them (by shipwreck) because of that which their (people) have earned. And He pardons much.

وَّيَعْلَمَ الَّذِينَ يُجَادِلُونَ فِيٓ اٰيٰتِنَا ۖ مَا لَهُمْ مِّنْ مَّحِيصٍ ﴿35﴾

اور (تاکہ) وہ لوگ جان لیں جو ہماری آیات میں جھگڑتے ہیں کہ ان کے لیے بھاگنے کی کوئی جگہ نہیں ﴿35﴾

**35.** And those who dispute (polytheists, with Our Messenger Muhammad ﷺ) as regards Our *Ayāt* (proofs, signs, verses of Islāmic Monotheism) may know that there is no place of refuge for them (from Allāh's punishment)[1] (*Tafsir At-Tabari*)

فَمَآ أُوتِيتُمْ مِّنْ شَيْءٍ فَمَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ۚ وَمَا عِنْدَ اللَّهِ خَيْرٌ وَّأَبْقٰى لِلَّذِينَ اٰمَنُوا وَعَلٰى رَبِّهِمْ يَتَوَكَّلُونَ ﴿36﴾

چنانچہ تمھیں جو بھی شے دی گئی ہے تو وہ دنیاوی زندگی کا (حقیر سا) سامان ہے، اور جو کچھ اللہ کے پاس ہے وہ ان لوگوں کے لیے کہیں بہتر اور بہت پائیدار ہے جو ایمان لائے اور وہ اپنے رب ہی پر بھروسا کرتے ہیں ﴿36﴾

**36.** So whatever you have been given is but (a passing) enjoyment for this worldly life, but that which is with Allāh (Paradise) is better and more lasting for those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and put their trust in their Lord (concerning all of their affairs).

وَالَّذِينَ يَجْتَنِبُونَ كَبٰٓئِرَ الْإِثْمِ وَالْفَوَاحِشَ

اور وہ لوگ جو کبیرہ گناہوں(1) اور بے حیائی کے کاموں

**37.** And those who avoid the

[1] (V.42:35) See the footnote of (V.3:85).

(1) جیسے اللہ کے ساتھ عبادت میں کسی کو شریک کرنا، والدین کی نافرمانی کرنا، قتل کرنا، جھوٹی گواہی دینا اور چوری کرنا وغیرہ۔ مزید ملاحظہ ہو: (سورۂ انعام: 6/151-152 نیز سورۂ آل عمران: 3/130 کا حاشیہ اور آیت و حاشیہ سورۂ نساء: 4/135 و حاشیہ سورۂ بقرہ: 2/278) بھی ملاحظہ فرمائیں۔

وَإِذَا مَا غَضِبُوا هُمْ يَغْفِرُونَ ﴿٣٧﴾

سے بچتے ہیں، اور جب غصہ آئے تو وہ معاف کر دیتے ہیں ﴿٣٧﴾

greater sins,[1] and *Al-Fawāhish* (illegal sexual intercourse), and when they are angry, they forgive.[2]

وَالَّذِينَ اسْتَجَابُوا لِرَبِّهِمْ وَأَقَامُوا الصَّلَاةَ وَأَمْرُهُمْ شُورَىٰ بَيْنَهُمْ وَمِمَّا رَزَقْنَاهُمْ يُنفِقُونَ ﴿٣٨﴾

اور وہ لوگ جنھوں نے اپنے رب (کے حکم) کو مانا اور نماز قائم کی، اور ان کا (ہر) کام باہمی مشورے سے ہوتا ہے، اور ہم نے انھیں جو کچھ دیا ہے وہ اس میں سے خرچ کرتے ہیں ﴿٣٨﴾

**38.** And those who answer the Call of their Lord [i.e. to believe that He is the only One Lord (Allāh), and to worship none but Him Alone], and perform *As-Salāt* (the prayers), and who (conduct) their affairs by mutual consultation, and who spend of what We have bestowed on them.

وَالَّذِينَ إِذَا أَصَابَهُمُ الْبَغْيُ هُمْ يَنتَصِرُونَ ﴿٣٩﴾

اور وہ لوگ کہ جب ان پر بغاوت وعداوت ہو تو وہ بس بدلہ لیتے ہیں ﴿٣٩﴾

**39.** And those who, when an oppressive wrong is done to them, take revenge.

وَجَزَاءُ سَيِّئَةٍ سَيِّئَةٌ مِّثْلُهَا ۖ فَمَنْ عَفَا وَأَصْلَحَ فَأَجْرُهُ عَلَى اللَّهِ ۚ إِنَّهُ لَا يُحِبُّ الظَّالِمِينَ ﴿٤٠﴾

اور برائی کا بدلہ ویسی ہی برائی ہے، پھر جو معاف کر دے اور صلح کر لے تو اس کا اجر اللہ کے ذمے ہے، بلاشبہ اللہ ظالموں کو پسند نہیں کرتا ﴿٤٠﴾

**40.** The recompense for an evil is an evil like thereof; but whoever forgives and makes reconciliation, his reward is with Allāh. Verily, He likes not the *Zālimūn* (oppressors, polytheists, and wrong doers).

وَلَمَنِ انتَصَرَ بَعْدَ ظُلْمِهِ فَأُولَٰئِكَ مَا عَلَيْهِم مِّن سَبِيلٍ ﴿٤١﴾

اور البتہ جو شخص اپنے مظلوم ہونے کے بعد بدلہ لے، تو ایسے لوگوں پر کوئی (ملامت کی) راہ نہیں ﴿٤١﴾

**41.** And indeed whosoever takes revenge after he has suffered wrong, for such there is no way (of blame) against them.

إِنَّمَا السَّبِيلُ عَلَى الَّذِينَ يَظْلِمُونَ النَّاسَ وَيَبْغُونَ فِي الْأَرْضِ بِغَيْرِ الْحَقِّ ۚ أُولَٰئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ﴿٤٢﴾

(ملامت کی) راہ تو بس ان لوگوں پر ہے جو دوسروں پر ظلم کرتے اور زمین میں ناحق سرکشی کرتے ہیں۔ یہی لوگ ہیں جن کے لیے دردناک عذاب ہے ﴿٤٢﴾

**42.** The way (of blame) is only against those who oppress men and rebel in the earth without justification; for such there will be a painful torment.

وَلَمَن صَبَرَ وَغَفَرَ إِنَّ ذَٰلِكَ لَمِنْ عَزْمِ الْأُمُورِ ﴿٤٣﴾

اور البتہ جو صبر کرے اور معاف کر دے تو بلاشبہ یہ ہمت کے کاموں میں سے ہیں ﴿٤٣﴾

**43.** And verily, whosoever shows patience and forgives, that would truly be from the things recommended by Allāh.

وَمَن يُضْلِلِ اللَّهُ فَمَا لَهُ مِن وَلِيٍّ مِّن بَعْدِهِ ۗ وَتَرَى الظَّالِمِينَ لَمَّا رَأَوُا الْعَذَابَ يَقُولُونَ هَلْ إِلَىٰ مَرَدٍّ مِّن سَبِيلٍ ﴿٤٤﴾

اور جسے اللہ گمراہ کر دے تو اللہ کے بعد اس کے لیے کوئی کارساز نہیں، اور آپ ظالموں کو دیکھیں گے کہ جب وہ عذاب دیکھیں گے تو کہیں گے: کیا واپسی کا کوئی راستہ ہے ﴿٤٤﴾

**44.** And whomsoever Allāh sends astray, for him there is no *Walī* (protector, helper, guardian) after Him. And you will see the *Zālimūn* (polytheists, wrong

[1] (V.42:37) e.g. to join partners in worship with Allāh, to be undutiful to one's parents, to commit murder, to give false statements and witnesses, to steal. (See Verses 6:151 and 6:152)

[2] (V.42:37)
a) See the footnote (B) of (V.3:130) and (V.3:134).
b) See the footnote of (V.2:22).
c) See the footnote of (V.4:135).
d) See the footnote of (V.2:278).

doers, oppressors), when they behold the torment, they will say: "Is there any way of return (to the world)?"

وَتَرٰىهُمۡ يُعۡرَضُوۡنَ عَلَيۡهَا خٰشِعِيۡنَ مِنَ الذُّلِّ يَنۡظُرُوۡنَ مِنۡ طَرۡفٍ خَفِىٍّ ؕ وَقَالَ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡۤا اِنَّ الۡخٰسِرِيۡنَ الَّذِيۡنَ خَسِرُوۡۤا اَنۡفُسَهُمۡ وَاَهۡلِيۡهِمۡ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ ؕ اَلَاۤ اِنَّ الظّٰلِمِيۡنَ فِىۡ عَذَابٍ مُّقِيۡمٍ ﴿۴۵﴾

اور آپ انھیں دیکھیں گے کہ وہ جہنم پر پیش کیے جائیں گے تو مارے ذلت کے جھکے جا رہے ہوں گے وہ نظریں چرا کر دیکھتے ہوں گے اور جو لوگ ایمان لائے تھے وہ کہیں گے: بے شک خسارہ پانے والے تو وہی لوگ ہیں جنھوں نے روز قیامت اپنے آپ کو اور اپنے گھر والوں کو خسارے میں ڈالا، آگاہ رہو! بلاشبہ ظالم لوگ ہی دائمی عذاب میں ہوں گے ﴿۴۵﴾

**45.** And you will see them brought forward to it (Hell) made humble by disgrace,[1] (and) looking with stealthy glance. And those who believe will say: "Verily, the losers are they who lose themselves and their families on the Day of Resurrection. Verily, the *Zālimūn* [i.e. *Al-Kāfirūn* (disbelievers in Allāh, in His Oneness and in His Messenger ﷺ, polytheists, wrong doers)] will be in a lasting torment. (*Tafsir At-Tabari*)

وَمَا كَانَ لَهُمۡ مِّنۡ اَوۡلِيَآءَ يَنۡصُرُوۡنَهُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ؕ وَمَنۡ يُّضۡلِلِ اللّٰهُ فَمَا لَهٗ مِنۡ سَبِيۡلٍ ؕ ﴿۴۶﴾

اور ان کے لیے اللہ کے سوا، کوئی ایسے دوست نہیں ہوں گے جو ان کی مدد کر سکیں، اور جسے اللہ گمراہ کر دے تو اس کے لیے (ہدایت کا) کوئی راستہ ہی نہیں ﴿۴۶﴾

**46.** And they will have no *Auliyā'* (protectors, helpers, guardians, lords) to help them other than Allāh. And he whom Allāh sends astray, for him there is no way.

اِسۡتَجِيۡبُوۡا لِرَبِّكُمۡ مِّنۡ قَبۡلِ اَنۡ يَّاۡتِىَ يَوۡمٌ لَّا مَرَدَّ لَهٗ مِنَ اللّٰهِ ؕ مَا لَكُمۡ مِّنۡ مَّلۡجَاٍ يَّوۡمَئِذٍ وَّمَا لَكُمۡ مِّنۡ نَّكِيۡرٍ ﴿۴۷﴾

تم اپنے رب کا فرمان قبول کر لو اس سے پہلے کہ اللہ کی طرف سے وہ دن آ جائے جو (کسی طرح بھی) ٹالا نہیں جا سکتا، اس دن تمھارے لیے کوئی جائے پناہ نہیں ہوگی اور نہ تم سے (گناہوں کا) انکار ہی بن پڑے گا ﴿۴۷﴾

**47.** Answer the Call of your Lord (i.e. accept Islāmic Monotheism, O mankind and jinn) before there comes from Allāh a Day which cannot be averted (i.e. the Day of Resurrection). You will have no refuge on that Day nor there will be for you any denying (of your crimes as they are all recorded in the Book of your deeds).

فَاِنۡ اَعۡرَضُوۡا فَمَاۤ اَرۡسَلۡنٰكَ عَلَيۡهِمۡ حَفِيۡظًا ؕ اِنۡ عَلَيۡكَ اِلَّا الۡبَلٰغُ ؕ وَاِنَّاۤ اِذَاۤ اَذَقۡنَا الۡاِنۡسَانَ مِنَّا رَحۡمَةً فَرِحَ بِهَا ۚ وَاِنۡ تُصِبۡهُمۡ سَيِّئَةٌۢ بِمَا قَدَّمَتۡ اَيۡدِيۡهِمۡ فَاِنَّ الۡاِنۡسَانَ كَفُوۡرٌ ﴿۴۸﴾

پھر اگر وہ اعراض کریں تو (اے نبی!) ہم نے آپ کو ان پر کوئی نگران (بنا کر) نہیں بھیجا، آپ کے ذمے تو پہنچا دینا ہی ہے، اور بلاشبہ جب ہم انسان کو اپنی رحمت (کا مزہ) چکھاتے ہیں تو وہ اس پر اترانے لگتا ہے۔ اور اگر انھیں ان کے کرتوتوں کی وجہ سے کوئی تکلیف پہنچے تو بلاشبہ انسان بہت ہی ناشکرا ہے ﴿۴۸﴾

**48.** But if they turn away (O Muhammad ﷺ from Islāmic Monotheism, which you have brought to them). We have not sent you (O Muhammad ﷺ) as a *Hafīz* (watcher, protector) over them (i.e. to take care of their deeds and to recompense them). Your duty is to convey (the Message). And verily, when We cause man to taste of mercy from

[1] (V.42:45) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: A man said, "O Allāh's Prophet! Will Allāh gather a disbeliever prone on his face on the Day of Resurrection?" He ﷺ said, "Will not the One Who made him walk on his feet in this world, be able to make him walk on his face on the Day of Resurrection?" (Qatādah, a subnarrator, said: "Yes, by the Power of Our Lord!") [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4760 (O.P.283)]

Us, he rejoices thereat; but when some ill befalls them because of the deeds which their hands have sent forth, then verily, man (becomes) ingrate!

لِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ ۚ يَخْلُقُ مَا يَشَآءُ ۚ يَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ إِنَاثًا وَّيَهَبُ لِمَنْ يَّشَآءُ الذُّكُوْرَ ﴿٤٩﴾

آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کے لیے ہے۔ وہ جو چاہے پیدا کرتا ہے۔ جسے چاہے (صرف) بیٹیاں عطا کرتا ہے اور جسے چاہے (صرف) بیٹے عطا کرتا ہے ﴿٤٩﴾

49. To Allāh belongs the kingdom of the heavens and the earth. He creates what He wills. He bestows female (offspring) upon whom He wills, and bestows male (offspring) upon whom He wills.

أَوْ يُزَوِّجُهُمْ ذُكْرَانًا وَّإِنَاثًا ۚ وَيَجْعَلُ مَنْ يَّشَآءُ عَقِيْمًا ۚ إِنَّهٗ عَلِيْمٌ قَدِيْرٌ ﴿٥٠﴾

یا ان کو بیٹے اور بیٹیاں ملا کر دیتا ہے، اور جسے چاہے بے اولاد رکھتا ہے۔ بے شک وہ خوب جاننے والا، بہت قدرت والا ہے ﴿٥٠﴾

50. Or He bestows both males and females, and He renders barren whom He wills. Verily, He is All-Knower and is Able to do all things.

وَمَا كَانَ لِبَشَرٍ أَنْ يُّكَلِّمَهُ اللّٰهُ إِلَّا وَحْيًا أَوْ مِنْ وَّرَآئِ حِجَابٍ أَوْ يُرْسِلَ رَسُوْلًا فَيُوْحِيَ بِإِذْنِهٖ مَا يَشَآءُ ۚ إِنَّهٗ عَلِيٌّ حَكِيْمٌ ﴿٥١﴾

اور یہ کسی بشر کے لائق نہیں کہ اللہ اس سے کلام کرے مگر الہام (دل میں القاء) کر کے، یا پردے کے پیچھے سے، یا فرشتہ بھیج کر اور وہ (فرشتہ) اللہ کے حکم سے، جو اللہ چاہے، وحی کرتا ہے۔① بلاشبہ وہ بلند مرتبہ، خوب حکمت والا ہے ﴿٥١﴾

51. It is not given to any human being that Allāh should speak to him unless (it be) by Revelation, or from behind a veil, or (that) He sends a Messenger to reveal what He wills by His Leave. Verily, He is Most High, Most Wise.[1]

وَكَذٰلِكَ أَوْحَيْنَآ إِلَيْكَ رُوْحًا مِّنْ أَمْرِنَا ۚ مَا كُنْتَ تَدْرِيْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْإِيْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِيْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ مِنْ عِبَادِنَا ۚ وَإِنَّكَ لَتَهْدِيْٓ إِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿٥٢﴾

اور اسی طرح ہم نے آپ کی طرف اپنے حکم سے ایک روح (قرآن) کی وحی کی۔ آپ نہیں جانتے تھے کہ کتاب کیا ہے اور ایمان کیا ہے؟ لیکن ہم نے اسے نور بنا دیا، ہم اپنے بندوں میں سے جسے چاہیں اس کے ذریعے سے ہدایت دیتے ہیں، اور بلاشبہ آپ سیدھے راستے ہی کی طرف رہنمائی کرتے ہیں ﴿٥٢﴾

52. And thus We have sent to you (O Muhammad ﷺ) *Rūh* (a revelation, and a mercy) of Our Command. You knew not what is the Book, nor what is Faith. But We have made it (this Qur'ān) a light wherewith We guide whosoever of Our slaves We will. And verily, you (O Muhammad ﷺ) are indeed guiding (mankind) to a Straight Path (i.e. Allāh's religion of Islāmic Monotheism).

صِرَاطِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ۚ أَلَآ إِلَى اللّٰهِ تَصِيْرُ الْأُمُوْرُ ﴿٥٣﴾ ع 5/11/6

اس اللہ کے راستے کی طرف جو آسمانوں اور زمین کی ہر چیز کا مالک ہے۔ آگاہ رہو! اللہ ہی کی طرف تمام معاملات لوٹتے ہیں ﴿٥٣﴾

53. The path of Allāh to Whom belongs all that is in the heavens and all that is in the earth. Verily, all matters at the end go to Allāh (for decision).

---

[1] (V.42:51) See the footnote of (V.4:163).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ نساء 4/163)

آیاتها 89 (43) سُوْرَةُ الزُّخْرُفِ مَكِّيَّةٌ (63) رکوعاتها 7

سورۂ زخرف

**Sūrat Az-Zukhruf**
**(The Gold Adornments) 43**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

حٰمٓ ①

حٰمٓ ①

**1.** *Hā-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

وَالْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ②

قسم ہے (اس) واضح کتاب کی ②

**2.** By the manifest Book (i.e. this Qur'ān that makes things clear).

اِنَّا جَعَلْنٰهُ قُرْءٰنًا عَرَبِيًّا لَّعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ③

بے شک ہم نے اسے عربی (زبان کا) قرآن بنایا ہے تاکہ تم سمجھو ③

**3.** Verily, We have made it a Qur'ān in Arabic that you may be able to understand (its meanings and its admonitions).

وَاِنَّهٗ فِيْٓ اُمِّ الْكِتٰبِ لَدَيْنَا لَعَلِيٌّ حَكِيْمٌ ④

اور بلاشبہ وہ ہمارے پاس اصل کتاب (لوح محفوظ) میں، بہت بلند مرتبہ، نہایت حکمت والا ہے ④

**4.** And verily, it (this Qur'ān) is in the Mother of the Book (i.e. *Al-Lauh Al-Mahfūz*) with Us, indeed exalted, full of wisdom.

اَفَنَضْرِبُ عَنْكُمُ الذِّكْرَ صَفْحًا اَنْ كُنْتُمْ قَوْمًا مُّسْرِفِيْنَ ⑤

کیا پھر ہم تم سے اس بنا پر منہ موڑ کر ذکر (نصیحت) روک لیں گے کہ تم حد سے گزرنے والے لوگ ہو① ⑤

**5.** Shall We then (warn you not and) take away the Reminder (this Qur'ān) from you, because you are a people *Musrifūn*.[1]

وَكَمْ اَرْسَلْنَا مِنْ نَّبِيٍّ فِي الْاَوَّلِيْنَ ⑥

اور ہم نے پہلے لوگوں میں کتنے ہی نبی بھیجے ⑥

**6.** And how many a Prophet have We sent amongst the men of old.

وَمَا يَاْتِيْهِمْ مِّنْ نَّبِيٍّ اِلَّا كَانُوْا بِهٖ يَسْتَهْزِءُوْنَ ⑦

اور ان کے پاس جو بھی نبی آتا، وہ اس سے مذاق ہی کرتے تھے ⑦

**7.** And never came there a Prophet to them but they used to mock at him.

فَاَهْلَكْنَآ اَشَدَّ مِنْهُمْ بَطْشًا وَّمَضٰى مَثَلُ الْاَوَّلِيْنَ ⑧

پھر ہم نے ان سے کہیں زیادہ زور آور لوگ ہلاک کر دیے، اور اگلے لوگوں کی مثال گزر چکی ہے ⑧

**8.** Then We destroyed men stronger (in power) than these — and the example of the ancients has passed away (before them).

وَلَىِٕنْ سَاَلْتَهُمْ مَّنْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ لَيَقُوْلُنَّ خَلَقَهُنَّ الْعَزِيْزُ الْعَلِيْمُ ⑨

اور اگر آپ ان سے سوال کریں: کس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا؟ تو یقیناً وہ یہی کہیں گے کہ انھیں نہایت غالب، خوب جاننے والے نے پیدا کیا ⑨

**9.** And indeed if you ask them: "Who has created the heavens and the earth?" They will surely say: "The All-Mighty, the All-Knower created them."

الَّذِيْ جَعَلَ لَكُمُ الْاَرْضَ مَهْدًا وَّجَعَلَ لَكُمْ فِيْهَا سُبُلًا لَّعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ⑩

وہ (اللہ) جس نے تمھارے لیے زمین کو بچھونا بنایا اور اس میں تمھارے لیے راستے بنائے، تاکہ تم راہ پاؤ ⑩

**10.** Who has made for you the earth like a bed, and has made for you roads therein, in order that you may find your way.

---

[1] (V.43:5) *Musrifūn:* Those who transgress the limits, as sinners, polytheists, pagans, idolaters and disbelievers in the Oneness of Allāh and in His Messenger Muhammad ﷺ.

① [مُسْرِفِيْنَ] کا مطلب ہے ”اللہ کی حدود سے تجاوز کرنے والے“ یعنی کافر، مشرک، بت پرست اور بے دین وغیرہ جو اللہ کی وحدانیت اور رسول اللہ ﷺ کی رسالت کا انکار کرتے ہیں۔

وَالَّذِيْ نَزَّلَ مِنَ السَّمَآءِ مَآءًۢ بِقَدَرٍ ۚ فَاَنْشَرْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۚ كَذٰلِكَ تُخْرَجُوْنَ (11)

اور وہ (اللہ) جس نے آسمان سے پانی ایک اندازے سے نازل کیا، پھر ہم نے اس کے ذریعے سے مردہ شہر کو زندہ کر دیا، اسی طرح تم دوبارہ (قبروں سے) نکالے جاؤ گے (11)

**11.** And Who sends down water (rain) from the sky in due measure, then We revive a dead land therewith, and even so you will be brought forth (from the graves).

وَالَّذِيْ خَلَقَ الْاَزْوَاجَ كُلَّهَا وَجَعَلَ لَكُمْ مِّنَ الْفُلْكِ وَالْاَنْعَامِ مَا تَرْكَبُوْنَ (12)

اور وہ جس نے سب جوڑے پیدا کیے اور تمھارے لیے کشتیاں اور چوپائے بنائے جن پر تم سوار ہوتے ہو (12)

**12.** And Who has created all the pairs and has appointed for you ships and cattle on which you ride,

لِتَسْتَوٗا عَلٰى ظُهُوْرِهٖ ثُمَّ تَذْكُرُوْا نِعْمَةَ رَبِّكُمْ اِذَا اسْتَوَيْتُمْ عَلَيْهِ وَتَقُوْلُوْا سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ (13)

تاکہ تم ان کی پیٹھ پر جم کر بیٹھو، پھر جب ان پر متوازن ہو کر بیٹھ جاؤ تو تم اپنے رب کی نعمت یاد کرو، اور تم کہو: وہ (اللہ) پاک ہے جس نے اسے ہمارے تابع کر دیا ورنہ ہم اسے قابو میں کر لینے والے نہیں تھے (13)

**13.** In order that you may mount on their backs, and then may remember the Favour of your Lord when you mount thereon, and say: "Glorified is He Who has subjected this to us, and we could have never had it (by our efforts).

وَاِنَّآ اِلٰى رَبِّنَا لَمُنْقَلِبُوْنَ (14)

اور یقیناً ہم اپنے رب ہی کی طرف لوٹنے والے ہیں (14)

**14.** And verily, to Our Lord we indeed are to return!"

وَجَعَلُوْا لَهٗ مِنْ عِبَادِهٖ جُزْءًا ۭ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَكَفُوْرٌ مُّبِيْنٌ (15) ع 1 15 7

اور انھوں نے اللہ کے بعض بندوں کو اس کا جز (اولاد) ٹھہرا دیا، بلاشبہ انسان تو کھلم کھلا ناشکرا ہے (15)

**15.** Yet, they assign to some of His slaves a share with Him (by pretending that He has children, and considering them as equals or co-partners in worship with Him). Verily, man is indeed a manifest ingrate!

اَمِ اتَّخَذَ مِمَّا يَخْلُقُ بَنٰتٍ وَّاَصْفٰىكُمْ بِالْبَنِيْنَ (16)

کیا اس نے ان میں سے جو وہ پیدا کرتا ہے (اپنے لیے تو) بیٹیاں بنا لیں اور تمھیں بیٹوں سے نواز دیا؟ (16)

**16.** Or has He taken daughters out of what He has created, and He has selected for you sons?

وَاِذَا بُشِّرَ اَحَدُهُمْ بِمَا ضَرَبَ لِلرَّحْمٰنِ مَثَلًا ظَلَّ وَجْهُهٗ مُسْوَدًّا وَّهُوَ كَظِيْمٌ (17)

اور جب ان میں سے کسی کو اس (بیٹی پیدا ہونے) کی بشارت دی جاتی ہے جس کی اس نے رحمٰن کے لیے مثال بیان کی، تو اس کا چہرہ سیاہ پڑ جاتا ہے، جبکہ وہ غم سے بھرا ہوتا ہے (17)

**17.** And if one of them is informed of the news of (the birth of a girl) that which he sets forth as a parable to the Most Gracious (Allāh), his face becomes dark, and he is filled with grief!

اَوَمَنْ يُّنَشَّؤُا فِي الْحِلْيَةِ وَهُوَ فِي الْخِصَامِ غَيْرُ مُبِيْنٍ (18)

کیا (وہ اللہ کی اولاد ہے؟) جس کی زیور میں پرورش کی جاتی ہے اور وہ جھگڑے میں اپنی بات واضح نہیں کر پاتی (18)

**18.** (Like they then for Allāh) a creature who is brought up in adornments (wearing silk and gold ornaments, i.e. women), and who in dispute cannot make herself clear?

وَجَعَلُوا الْمَلٰٓئِكَةَ الَّذِيْنَ هُمْ عِبٰدُ الرَّحْمٰنِ اِنَاثًا ۭ اَشَهِدُوْا خَلْقَهُمْ ۭ سَتُكْتَبُ شَهَادَتُهُمْ وَيُسْـَٔـلُوْنَ (19)

اور انھوں نے فرشتوں کو، جو رحمٰن کے بندے ہیں، (رحمٰن کی) بیٹیاں ٹھہرایا ہے۔ کیا وہ ان کی پیدائش کے وقت حاضر تھے؟ ان کی شہادت ضرور لکھی جائے

**19.** And they make the angels who themselves are slaves of the Most Gracious (Allāh) females. Did they witness their creation?

گی اور ان سے (اس چیز کی) پوچھ گچھ ہوگی ﴿19﴾

Their testimony will be recorded, and they will be questioned!

وَقَالُوْا لَوْ شَآءَ الرَّحْمٰنُ مَا عَبَدْنٰهُمْ ۗ مَا لَهُمْ بِذٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ ۗ اِنْ هُمْ اِلَّا يَخْرُصُوْنَ ﴿20﴾

اور انھوں نے کہا: اگر رحمٰن چاہتا تو ہم ان (جھوٹے معبودوں) کی عبادت نہ کرتے۔ انھیں اس کے بارے میں کوئی علم نہیں۔ وہ تو صرف تیر تکے چلاتے ہیں ﴿20﴾

**20.** And they said: "If it had been the Will of the Most Gracious (Allāh), we should not have worshipped them (false deities)." They have no knowledge whatsoever of that. They do nothing but lie!

اَمْ اٰتَيْنٰهُمْ كِتٰبًا مِّنْ قَبْلِهٖ فَهُمْ بِهٖ مُسْتَمْسِكُوْنَ ﴿21﴾

یا ہم نے انھیں اس سے پہلے کوئی کتاب دی ہے، سو وہ اسے مضبوطی سے تھامے ہوئے ہیں؟ ﴿21﴾

**21.** Or have We given them any Book before this (the Qur'ān) to which they are holding fast?

بَلْ قَالُوْٓا اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿22﴾

(نہیں) بلکہ انھوں نے کہا: بلاشبہ ہم نے اپنے باپ دادوں کو ایک طریقے پر پایا، اور بے شک ہم تو انھی کے نقش قدم پر چلنے والے ہیں ﴿22﴾

**22.** Nay! They say: "We found our fathers following a certain way and religion, and we guide ourselves by their footsteps."

وَكَذٰلِكَ مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ فِيْ قَرْيَةٍ مِّنْ نَّذِيْرٍ اِلَّا قَالَ مُتْرَفُوْهَآ ۙ اِنَّا وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا عَلٰٓى اُمَّةٍ وَّاِنَّا عَلٰٓى اٰثٰرِهِمْ مُّقْتَدُوْنَ ﴿23﴾

اور اسی طرح آپ سے پہلے ہم نے جس بستی میں بھی کوئی ڈرانے والا بھیجا، تو ان کے خوشحال لوگوں نے یہی کہا: بلاشبہ ہم نے اپنے باپ دادوں کو ایک طریقے پر پایا، اور ہم تو انھی کے نقش قدم کی پیروی کرنے والے ہیں ﴿23﴾

**23.** And similarly, We sent not a warner before you (O Muhammad ﷺ) to any town (people) but the luxurious ones among them said: "We found our fathers following a certain way and religion, and we will indeed follow their footsteps."

قٰلَ اَوَلَوْ جِئْتُكُمْ بِاَهْدٰى مِمَّا وَجَدْتُّمْ عَلَيْهِ اٰبَآءَكُمْ ۗ قَالُوْٓا اِنَّا بِمَآ اُرْسِلْتُمْ بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿24﴾

نبی نے کہا: اگرچہ میں تمھارے پاس اس سے زیادہ راستی کا طریقہ لایا ہوں جس پر تم نے اپنے باپ دادوں کو پایا؟ وہ کہنے لگے: یقیناً تمھیں جس کے ساتھ بھیجا گیا ہے ہم تو اس کا انکار کرتے ہیں ﴿24﴾

**24.** (The warner) said: "Even if I bring you better guidance than that which you found your fathers following?" They said: "Verily, we disbelieve in that with which you have been sent."

فَانْتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَانْظُرْ كَيْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُكَذِّبِيْنَ ﴿25﴾

چنانچہ ہم نے ان سے انتقام لیا، پھر دیکھیے جھٹلانے والوں کا کیا انجام ہوا؟ ﴿25﴾

**25.** So We took revenge on them, then see what was the end of those who denied (Islāmic Monotheism).

وَاِذْ قَالَ اِبْرٰهِيْمُ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖٓ اِنَّنِيْ بَرَآءٌ مِّمَّا تَعْبُدُوْنَ ﴿26﴾

اور جب ابراہیم نے اپنے باپ اور اپنی قوم سے کہا: بلاشبہ میں ان (بتوں) سے بری الذمہ ہوں جن کی تم عبادت کرتے ہو ﴿26﴾

**26.** And (remember) when Ibrāhīm (Abraham) said to his father and his people: "Verily, I am innocent of what you worship,

اِلَّا الَّذِيْ فَطَرَنِيْ فَاِنَّهٗ سَيَهْدِيْنِ ﴿27﴾

سوائے اس (اللہ) کے جس نے مجھے پیدا کیا، تو بے شک وہی جلد میری رہنمائی فرمائے گا ﴿27﴾

**27.** "Except Him (i.e. I worship none but Allāh Alone) Who did create me; and verily, He will guide me."

وَجَعَلَهَا كَلِمَةًۢ بَاقِيَةً فِيْ عَقِبِهٖ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ﴿28﴾

اور ابراہیم اسی (کلمۂ توحید) کو (اپنی اولاد میں) اپنے پیچھے ایک پائندہ و تابندہ بات بنا گئے، تاکہ وہ (اللہ کی طرف) رجوع کریں ﴿28﴾

**28.** And he made it [i.e. *Lā ilāha illallāh* (none has the right to be worshipped but Allāh Alone — True Monotheism)] a Word lasting among his offspring, that

they may turn back (i.e. to repent to Allāh or receive admonition).

بَلْ مَتَّعْتُ هٰٓؤُلَآءِ وَاٰبَآءَهُمْ حَتّٰى جَآءَهُمُ الْحَقُّ وَرَسُوْلٌ مُّبِيْنٌ ﴿29﴾

بلکہ میں نے انھیں اور ان کے باپ دادوں کو فائدہ پہنچایا، حتیٰ کہ ان کے پاس حق اور کھول کر بیان کرنے والا رسول آ گیا ﴿29﴾

**29.** Nay, but I gave (the good things of this life) to these (polytheists) and their fathers to enjoy, till there came to them the truth (the Qur'ān), and a Messenger (Muhammad ﷺ) making things clear.

وَلَمَّا جَآءَهُمُ الْحَقُّ قَالُوْا هٰذَا سِحْرٌ وَّاِنَّا بِهٖ كٰفِرُوْنَ ﴿30﴾

اور جب ان کے پاس حق آیا تو انھوں نے کہا: یہ تو جادو ہے اور بلاشبہ ہم اس کے منکر ہیں ﴿30﴾

**30.** And when the truth (this Qur'ān) came to them, they (the disbelievers in this Qur'ān) said: "This is magic, and we disbelieve therein."

وَقَالُوْا لَوْلَا نُزِّلَ هٰذَا الْقُرْاٰنُ عَلٰى رَجُلٍ مِّنَ الْقَرْيَتَيْنِ عَظِيْمٍ ﴿31﴾

اور انھوں نے کہا: یہ قرآن ان دونوں شہروں میں سے کسی بڑے آدمی پر نازل کیوں نہیں کیا گیا؟ ﴿31﴾

**31.** And they say: "Why is not this Qur'ān sent down to some great man of the two towns (Makkah and Tā'if)?"

اَهُمْ يَقْسِمُوْنَ رَحْمَتَ رَبِّكَ ؕ نَحْنُ قَسَمْنَا بَيْنَهُمْ مَّعِيْشَتَهُمْ فِى الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَرَفَعْنَا بَعْضَهُمْ فَوْقَ بَعْضٍ دَرَجٰتٍ لِّيَتَّخِذَ بَعْضُهُمْ بَعْضًا سُخْرِيًّا ؕ وَرَحْمَتُ رَبِّكَ خَيْرٌ مِّمَّا يَجْمَعُوْنَ ﴿32﴾

کیا وہ آپ کے رب کی رحمت تقسیم کرتے ہیں؟ ہمی نے دنیاوی زندگی میں ان کے درمیان ان کی روزی تقسیم کی ہے، اور ہمی نے درجات میں انھیں ایک دوسرے پر برتری دی ہے، تاکہ وہ ایک دوسرے کو خدمت گار بنا لیں، اور آپ کے رب کی رحمت اس سے بہت بہتر ہے جو وہ جمع کرتے ہیں ﴿32﴾

**32.** Is it they who would portion out the Mercy of your Lord? It is We Who portion out between them their livelihood in this world, and We raised some of them above others in ranks, so that some may employ others in their work. But the mercy (Paradise) of your Lord (O Muhammad ﷺ) is better than the (wealth of this world) which they amass.

وَلَوْلَآ اَنْ يَّكُوْنَ النَّاسُ اُمَّةً وَّاحِدَةً لَّجَعَلْنَا لِمَنْ يَّكْفُرُ بِالرَّحْمٰنِ لِبُيُوْتِهِمْ سُقُفًا مِّنْ فِضَّةٍ وَّمَعَارِجَ عَلَيْهَا يَظْهَرُوْنَ ﴿33﴾

اور اگر یہ اندیشہ نہ ہوتا کہ تمام لوگ ایک ہی گروہ (کافر) ہو جائیں گے تو ہم ان لوگوں کے لیے جو رحمٰن کے ساتھ کفر کرتے ہیں، ان کے گھروں کی چھتیں چاندی کی بنا دیتے اور سیڑھیاں بھی جن پر وہ چڑھتے ﴿33﴾

**33.** And were it not that mankind would have become one community (all disbelievers desiring worldly life only), We would have provided for those who disbelieve in the Most Gracious (Allāh), silver roofs for their houses, and elevators whereby they ascend,

وَلِبُيُوْتِهِمْ اَبْوَابًا وَّسُرُرًا عَلَيْهَا يَتَّكِـُٔوْنَ ﴿34﴾

اور ان کے گھروں کے دروازے اور تخت بھی (چاندی کے بنا دیتے) جن پر وہ تکیے لگا کر بیٹھتے ﴿34﴾

**34.** And for their houses, doors (of silver), and thrones (of silver) on which they could recline,

وَزُخْرُفًا ؕ وَاِنْ كُلُّ ذٰلِكَ لَمَّا مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ؕ وَالْاٰخِرَةُ عِنْدَ رَبِّكَ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿35﴾ ع 3/10/9

اور سونے کے بھی، اور یہ سب کچھ تو بس دنیاوی زندگی کا ساز و سامان ہے۔ اور آخرت آپ کے رب کے نزدیک متقین کے لیے ہے ﴿35﴾

**35.** And adornments of gold. Yet all this (i.e. the roofs, doors, stairs, elevators, thrones of their houses) would have been nothing but an enjoyment of this world. And the Hereafter with your

Lord is (only) for the *Muttaqūn*.[1]

وَمَنْ يَّعْشُ عَنْ ذِكْرِ الرَّحْمٰنِ نُقَيِّضْ لَهٗ شَيْطٰنًا فَهُوَ لَهٗ قَرِيْنٌ ﴿٣٦﴾

اور جو رحمٰن کے ذکر سے اندھا (غافل) ہو جائے، تو ہم اس کے لیے ایک شیطان کو مقرر کر دیتے ہیں، پھر وہ اس کا ساتھی بن جاتا ہے﴿٣٦﴾

**36.** And whosoever turns away blindly from the remembrance of the Most Gracious (Allāh) (i.e. this Qur'ān and worship of Allāh), We appoint for him *Shaitān* (Satan — devil) to be a *Qarīn* (a companion) to him.

وَاِنَّهُمْ لَيَصُدُّوْنَهُمْ عَنِ السَّبِيْلِ وَيَحْسَبُوْنَ اَنَّهُمْ مُّهْتَدُوْنَ ﴿٣٧﴾

اور بلاشبہ وہ (شیاطین) انھیں (سیدھے) راستے سے روکتے ہیں، جبکہ وہ خیال کرتے ہیں کہ بے شک وہ ہدایت پر ہیں﴿٣٧﴾

**37.** And verily, they (Satans/devils) hinder them from the path (of Allāh), but they think that they are guided aright!

حَتّٰىٓ اِذَا جَآءَنَا قَالَ يٰلَيْتَ بَيْنِيْ وَبَيْنَكَ بُعْدَ الْمَشْرِقَيْنِ فَبِئْسَ الْقَرِيْنُ ﴿٣٨﴾

کہ جب وہ (گمراہ شخص) ہمارے پاس آئے گا تو (شیطان سے) کہے گا: کاش! میرے اور تیرے درمیان مشرق و مغرب کی دوری ہوتی، تو تو بڑا برا ساتھی ہے﴿٣٨﴾

**38.** Till, when (such a one) comes to Us, he says [to his *Qarīn* (Satan/devil companion)] "Would that between me and you were the distance of the two easts (or the east and west)" — a worst (type of) companion (indeed)!

وَلَنْ يَّنْفَعَكُمُ الْيَوْمَ اِذْ ظَّلَمْتُمْ اَنَّكُمْ فِي الْعَذَابِ مُشْتَرِكُوْنَ ﴿٣٩﴾

اور جب تم ظلم کر چکے ہو تو آج یہ بات تمھیں ہرگز نفع نہ دے گی کہ تم (سب) عذاب میں شریک ہو﴿٣٩﴾

**39.** It will profit you not this Day (O you who turn away from Allāh's remembrance and His worship) as you did wrong, (and) that you will be sharers (you and your *Qarīn*) in the punishment.

اَفَاَنْتَ تُسْمِعُ الصُّمَّ اَوْ تَهْدِي الْعُمْيَ وَمَنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿٤٠﴾

کیا پھر آپ بہروں کو سنا سکتے ہیں، یا اندھوں کو راہ دکھا سکتے ہیں اور (ان کو) جو کھلی گمراہی میں ہیں؟﴿٤٠﴾

**40.** Can you (O Muhammad ﷺ) make the deaf to hear, or can you guide the blind or him who is in manifest error?

فَاِمَّا نَذْهَبَنَّ بِكَ فَاِنَّا مِنْهُمْ مُّنْتَقِمُوْنَ ﴿٤١﴾

پھر اگر ہم آپ کو (دنیا سے) لے جائیں تو بہر حال ہم ان سے انتقام لینے والے ہیں﴿٤١﴾

**41.** And even if We take you (O Muhammad ﷺ) away, We shall indeed take vengeance on them.

اَوْ نُرِيَنَّكَ الَّذِيْ وَعَدْنٰهُمْ فَاِنَّا عَلَيْهِمْ مُّقْتَدِرُوْنَ ﴿٤٢﴾

یا ہم آپ کو وہ (عذاب) دکھا دیں جس کا ہم نے ان سے وعدہ کیا ہے، تو بلاشبہ ہم ان پر قدرت رکھتے ہیں﴿٤٢﴾

**42.** Or (if) We show you that wherewith We threaten them, then verily, We have perfect command over them.

فَاسْتَمْسِكْ بِالَّذِيْٓ اُوْحِيَ اِلَيْكَ ۚ اِنَّكَ عَلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ﴿٤٣﴾

لہٰذا آپ اس چیز کو مضبوطی سے تھام لیں جو آپ کی طرف وحی کی گئی ہے، یقیناً آپ سیدھے راستے پر ہیں﴿٤٣﴾

**43.** So hold you (O Muhammad ﷺ) fast to that which is revealed to you. Verily, you are on a Straight Path.

وَاِنَّهٗ لَذِكْرٌ لَّكَ وَلِقَوْمِكَ ۚ وَسَوْفَ تُسْـَٔلُوْنَ ﴿٤٤﴾

اور یقیناً یہ (قرآن) آپ کے لیے اور آپ کی قوم کے لیے ایک نصیحت ہے، اور جلد تم لوگوں سے پوچھ

**44.** And verily, this (the Qur'ān) is indeed a Reminder for you (O

[1] (V.43:35) *Al-Muttaqūn:* means the pious believers of Islamic Monotheism who fear Allāh much (abstain from all kinds of sins and evil deeds which He has forbidden) and love Allāh much (perform all kinds of good deeds which He has ordained).

پوچھ ہوگی ۝44

Muhammad ﷺ) and your people (Quraish people, or your followers), and you will be questioned (about it).

وَسْـَٔلْ مَنْ اَرْسَلْنَا مِنْ قَبْلِكَ مِنْ رُّسُلِنَآ اَجَعَلْنَا مِنْ دُوْنِ الرَّحْمٰنِ اٰلِهَةً يُّعْبَدُوْنَ ۝45

اور ہم نے جو اپنے رسول آپ سے پہلے بھیجے تھے ان سے پوچھیے، کیا ہم نے رحمٰن کے سوا کوئی اور معبود مقرر کیے تھے کہ ان کی عبادت کی جائے؟ ۝45

**45.** And ask (O Muhammad ﷺ) those of Our Messengers whom We sent before you: "Did We ever appoint *ālihah* (gods) to be worshipped besides the Most Gracious (Allāh)?"

وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا مُوْسٰى بِاٰيٰتِنَآ اِلٰى فِرْعَوْنَ وَمَلَا۟ئِهٖ فَقَالَ اِنِّيْ رَسُوْلُ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝46

اور بلاشبہ ہم نے موسیٰ کو اپنی نشانیوں کے ساتھ فرعون اور اس (کی قوم) کے سرداروں کی طرف بھیجا، چنانچہ موسیٰ نے کہا: بے شک میں رب العالمین کا رسول ہوں ۝46

**46.** And indeed We did send Mūsā (Moses) with Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) to Fir'aun (Pharaoh) and his chiefs (inviting them to Allāh's religion of Islām). He said: "Verily, I am a Messenger of the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists)."

فَلَمَّا جَآءَهُمْ بِاٰيٰتِنَآ اِذَا هُمْ مِّنْهَا يَضْحَكُوْنَ ۝47

پھر جب وہ ان کے پاس ہماری نشانیاں لے کر آیا تو وہیں وہ ان کی ہنسی اڑانے لگے ۝47

**47.** But when he came to them with Our *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) behold, they laughed at them.

وَمَا نُرِيْهِمْ مِّنْ اٰيَةٍ اِلَّا هِيَ اَكْبَرُ مِنْ اُخْتِهَا ۫ وَاَخَذْنٰهُمْ بِالْعَذَابِ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُوْنَ ۝48

اور ہم انھیں جو بھی نشانی دکھاتے تھے وہ اس جیسی (پہلی نشانی) سے زیادہ ہی بڑی ہوتی تھی، اور ہم نے انھیں عذاب میں پکڑا تاکہ وہ (کفر سے) باز آئیں ۝48

**48.** And not an *Āyah* (sign, etc.) We showed them but it was greater than its fellow preceding it, and We seized them with torment, in order that they might turn [from their polytheism to Allāh's religion (Islāmic Monotheism)].

وَقَالُوْا يٰٓاَيُّهَ السّٰحِرُ ادْعُ لَنَا رَبَّكَ بِمَا عَهِدَ عِنْدَكَ ۚ اِنَّنَا لَمُهْتَدُوْنَ ۝49

اور انھوں نے کہا: اے ساحر! تیرے رب نے جو تجھ سے (دعا قبول کرنے کا) عہد کر رکھا ہے، اس کے مطابق تو ہمارے لیے اپنے رب سے دعا کر (اب) ہم ضرور ہدایت پانے والے ہیں ۝49

**49.** And they said [to Mūsā (Moses)]: "O you sorcerer! Invoke your Lord for us according to what He has covenanted with you. Verily, We shall guide ourselves (aright)."

فَلَمَّا كَشَفْنَا عَنْهُمُ الْعَذَابَ اِذَا هُمْ يَنْكُثُوْنَ ۝50

پھر جب ہم ان سے عذاب دور کر دیتے تو وہیں وہ عہد توڑ دیتے ۝50

**50.** But when We removed the torment from them, behold, they broke their covenant (that they will believe if We remove the torment from them).

وَنَادٰى فِرْعَوْنُ فِيْ قَوْمِهٖ قَالَ يٰقَوْمِ اَلَيْسَ لِيْ مُلْكُ مِصْرَ وَهٰذِهِ الْاَنْهٰرُ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِيْ ۚ اَفَلَا تُبْصِرُوْنَ ۝51

اور فرعون نے اپنی قوم میں منادی کرائی، اس نے کہا: اے میری قوم! کیا میرے لیے مصر کی بادشاہی اور یہ نہریں نہیں جو میرے (محلات کے) نیچے بہتی

**51.** And Fir'aun (Pharaoh) proclaimed among his people (saying): "O my people! Is not mine the dominion of Egypt, and

ہیں؟ کیا پھر تم دیکھتے نہیں؟ ﴿51﴾

these rivers flowing underneath me. See you not then?

أَمْ أَنَا خَيْرٌ مِّنْ هَٰذَا الَّذِي هُوَ مَهِينٌ ۙ وَلَا يَكَادُ يُبِينُ ﴿52﴾

بلکہ میں تو اس (موسیٰ) سے کہیں بہتر ہوں جو حقیر ہے اور صاف بول بھی نہیں سکتا ﴿52﴾

**52.** "Am I not better than this one [Mūsā (Moses)] who is despicable and can scarcely express himself clearly?

فَلَوْلَا أُلْقِيَ عَلَيْهِ أَسْوِرَةٌ مِّن ذَهَبٍ أَوْ جَاءَ مَعَهُ الْمَلَائِكَةُ مُقْتَرِنِينَ ﴿53﴾

پھر اس پر سونے کے کنگن کیوں نہیں اتارے گئے یا اس کے ساتھ فرشتے صفیں باندھے آتے؟ ﴿53﴾

**53.** "Why then are not golden bracelets bestowed on him, or angels sent along with him?"

فَاسْتَخَفَّ قَوْمَهُ فَأَطَاعُوهُ ۚ إِنَّهُمْ كَانُوا قَوْمًا فَاسِقِينَ ﴿54﴾

تب اس نے اپنی قوم کو ہلکا سمجھا (اور اس کی عقل ماردی) تو انھوں نے اس کی اطاعت کی۔ بلاشبہ وہی لوگ فاسق تھے ﴿54﴾

**54.** Thus he [Fir'aun (Pharaoh)] befooled (and misled) his people, and they obeyed him. Verily, they were ever a people who were *Fāsiqūn* (rebellious, disobedient to Allāh).

فَلَمَّا آسَفُونَا انتَقَمْنَا مِنْهُمْ فَأَغْرَقْنَاهُمْ أَجْمَعِينَ ﴿55﴾

پھر جب انھوں نے ہمیں غصہ دلایا تو ہم نے ان سے انتقام لیا اور ان سب کو غرق کر دیا ﴿55﴾

**55.** So when they angered Us, We punished them, and drowned them all.

فَجَعَلْنَاهُمْ سَلَفًا وَمَثَلًا لِّلْآخِرِينَ ﴿56﴾

تو یوں ہم نے انھیں گئے گزرے کر دیا اور پچھلوں کے لیے (عبرت کی) مثال بنا دیا ﴿56﴾

**56.** And We made them a precedent (as a lesson for those coming after them), and an example to later generations.

وَلَمَّا ضُرِبَ ابْنُ مَرْيَمَ مَثَلًا إِذَا قَوْمُكَ مِنْهُ يَصِدُّونَ ﴿57﴾

اور جب (عیسیٰ) ابن مریم کی مثال بیان کی گئی تو آپ کی قوم اس (خوشی) سے چلا اٹھی ﴿57﴾

**57.** And when the son of Maryam (Mary) is quoted as an example [i.e. 'Īsā (Jesus) is worshipped like their idols], behold, your people cry aloud (laugh out at the example).

وَقَالُوا أَآلِهَتُنَا خَيْرٌ أَمْ هُوَ ۚ مَا ضَرَبُوهُ لَكَ إِلَّا جَدَلًا ۚ بَلْ هُمْ قَوْمٌ خَصِمُونَ ﴿58﴾

اور انھوں نے کہا: کیا ہمارے معبود بہتر ہیں یا وہ (عیسیٰ؟) انھوں نے آپ سے یہ مثال محض جھگڑے کے لیے بیان کی، بلکہ یہ لوگ نرے جھگڑالو ہیں ﴿58﴾

**58.** And say: "Are our *ālihah* (gods) better or is he ['Īsā (Jesus)]?" They quoted not the above example except for argument. Nay! But they are a quarrelsome people. (See V.21:98-101)

إِنْ هُوَ إِلَّا عَبْدٌ أَنْعَمْنَا عَلَيْهِ وَجَعَلْنَاهُ مَثَلًا لِّبَنِي إِسْرَائِيلَ ﴿59﴾

وہ (عیسیٰ) تو صرف ایک بندہ ہے جس پر ہم نے انعام کیا اور اسے بنی اسرائیل کے لیے (اپنی قدرت کا) ایک نمونہ بنا دیا ﴿59﴾

**59.** He ['Īsā (Jesus)] was not more than a slave. We granted Our Favour to him, and We made him an example for the Children of Israel (i.e. his creation without a father).

وَلَوْ نَشَاءُ لَجَعَلْنَا مِنكُم مَّلَائِكَةً فِي الْأَرْضِ يَخْلُفُونَ ﴿60﴾

اور اگر ہم چاہتے تو تم میں سے فرشتے بنا دیتے جو زمین میں (تمھارے) جانشین ہوتے ﴿60﴾

**60.** And if it were Our Will, We would have [destroyed you (mankind) all, and] made angels to replace you on the earth. (*Tafsir At-Tabarī*)

وَإِنَّهُۥ لَعِلْمٌ لِّلسَّاعَةِ فَلَا تَمْتَرُنَّ بِهَا وَٱتَّبِعُونِ ۚ هَٰذَا صِرَٰطٌ مُّسْتَقِيمٌ ﴿٦١﴾

اور بے شک وہ (عیسیٰ) قیامت کی ایک نشانی ہے، لہٰذا تم اس (قیامت کے آنے) میں شک نہ کرو، اور تم میری پیروی کرو، یہی سیدھا راستہ ہے ﴿٦١﴾

**61.** And he ['Īsā (Jesus), son of Maryam (Mary)] shall be a known sign for (the coming of) the Hour (Day of Resurrection) [i.e. 'Īsā's (Jesus) descent on the earth].[1] Therefore have no doubt concerning it (i.e. the Day of Resurrection). And follow Me (Allāh) (i.e. be obedient to Allāh and do what He orders you to do, O mankind)! This is the Straight Path (of Islāmic Monotheism, leading to Allāh and to His Paradise).

وَلَا يَصُدَّنَّكُمُ ٱلشَّيْطَٰنُ ۖ إِنَّهُۥ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِينٌ ﴿٦٢﴾

اور شیطان تمھیں (راہ حق سے) ہرگز نہ روک دے، بلاشبہ وہ تمھارا کھلا دشمن ہے ﴿٦٢﴾

**62.** And let not *Shaitān* (Satan) hinder you (from the right religion, i.e. Islāmic Monotheism). Verily, he (Satan) to you is a plain enemy.

وَلَمَّا جَآءَ عِيسَىٰ بِٱلْبَيِّنَٰتِ قَالَ قَدْ جِئْتُكُم بِٱلْحِكْمَةِ وَلِأُبَيِّنَ لَكُم بَعْضَ ٱلَّذِى تَخْتَلِفُونَ فِيهِ ۖ فَٱتَّقُوا۟ ٱللَّهَ وَأَطِيعُونِ ﴿٦٣﴾

اور جب عیسیٰ کھلی کھلی (نشانیاں) لے کر آیا تو اس نے کہا: تحقیق میں تمھارے پاس حکمت لایا ہوں اور تاکہ میں تم پر بعض وہ باتیں واضح کر دوں جن میں تم اختلاف کرتے ہو، لہٰذا تم اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو ﴿٦٣﴾

**63.** And when 'Īsā (Jesus) came with (Our) clear Proofs, he said: "I have come to you with *Al-Hikmah* (Prophethood), and in order to make clear to you some of the (points) in which you differ. Therefore fear Allāh and obey me.

إِنَّ ٱللَّهَ هُوَ رَبِّى وَرَبُّكُمْ فَٱعْبُدُوهُ ۚ هَٰذَا صِرَٰطٌ مُّسْتَقِيمٌ ﴿٦٤﴾

بلاشبہ اللہ ہی میرا اور تمھارا رب ہے، لہٰذا تم اسی کی عبادت کرو، یہی سیدھا راستہ ہے ﴿٦٤﴾

**64.** "Verily, Allāh! He is my Lord (God) and your Lord (God). So worship Him (Alone). This is the (only) Straight Path (i.e. Allāh's religion of true Islāmic Monotheism)."

فَٱخْتَلَفَ ٱلْأَحْزَابُ مِنۢ بَيْنِهِمْ ۖ فَوَيْلٌ لِّلَّذِينَ ظَلَمُوا۟ مِنْ عَذَابِ يَوْمٍ أَلِيمٍ ﴿٦٥﴾

پھر انھی (بنی اسرائیل) میں سے جماعتوں نے باہم اختلاف کیا، تو جن لوگوں نے ظلم کیا ان کے لیے المناک دن کے عذاب سے ہلاکت ہے ﴿٦٥﴾

**65.** But the sects from among themselves differed. So woe to those who do wrong [by ascribing things to 'Īsā (Jesus) that are not true] from the torment of a painful Day (i.e. the Day of Resurrection)!

هَلْ يَنظُرُونَ إِلَّا ٱلسَّاعَةَ أَن تَأْتِيَهُم بَغْتَةً وَهُمْ لَا يَشْعُرُونَ ﴿٦٦﴾

وہ قیامت ہی کا انتظار تو کر رہے ہیں کہ وہ ان پر اچانک آ پڑے جبکہ انھیں خبر تک نہ ہو ﴿٦٦﴾

**66.** Do they only wait for the Hour that it shall come upon them suddenly while they perceive not?

ٱلْأَخِلَّآءُ يَوْمَئِذٍۭ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ عَدُوٌّ إِلَّا ٱلْمُتَّقِينَ ﴿٦٧﴾

اس دن متقین کے سوا تمام (جگری) دوست بھی ایک دوسرے کے دشمن بن جائیں گے ﴿٦٧﴾

**67.** Friends on that Day will be foes one to another except *Al-*

[1] (V.43:61) See the footnote of (V.3:55).

*Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

يٰعِبَادِ لَا خَوْفٌ عَلَيْكُمُ الْيَوْمَ وَلَآ أَنْتُمْ تَحْزَنُونَ ﴿٦٨﴾

(انھیں کہا جائے گا:) اے میرے بندو! تم پر آج کوئی خوف نہیں اور نہ تم غمگین ہو گے ﴿68﴾

**68.** (It will be said to the true believers of Islāmic Monotheism:) My worshippers! No fear shall be on you this Day, nor shall you grieve,

الَّذِينَ اٰمَنُوا بِاٰيٰتِنَا وَكَانُوا مُسْلِمِينَ ﴿٦٩﴾

(یعنی) جو لوگ ہماری آیات پر ایمان لائے اور وہ فرماں بردار تھے ﴿69﴾

**69.** (You) who believed in Our *Ayāt* (proofs, verses, lessons, signs, revelations, etc.) and were Muslims (i.e. who submit totally to Allāh's Will, and believe in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism).

اُدْخُلُوا الْجَنَّةَ أَنْتُمْ وَأَزْوَاجُكُمْ تُحْبَرُونَ ﴿٧٠﴾

تم جنت میں داخل ہو جاؤ، تم اور تمھاری بیویاں خوش حال ہو گے ﴿70﴾

**70.** Enter Paradise, you and your wives, in happiness.

يُطَافُ عَلَيْهِمْ بِصِحَافٍ مِّنْ ذَهَبٍ وَّأَكْوَابٍ ۚ وَفِيهَا مَا تَشْتَهِيهِ الْأَنْفُسُ وَتَلَذُّ الْأَعْيُنُ ۚ وَأَنْتُمْ فِيهَا خٰلِدُونَ ﴿٧١﴾

ان پر سونے کی رکابیوں اور ساغروں کے دور چل رہے ہوں گے، اور اس (جنت) میں جس شے کو ان کے دل چاہیں گے اور (ان کی) آنکھیں ملذذ ہوں گی (وہ موجود ہوگی)، اور تم اس میں ہمیشہ رہو گے ﴿71﴾

**71.** Trays of gold and cups will be passed round them; (there will be) therein all that inner selves could desire, and all that eyes could delight in and you will abide therein forever.

وَتِلْكَ الْجَنَّةُ الَّتِيٓ أُورِثْتُمُوهَا بِمَا كُنْتُمْ تَعْمَلُونَ ﴿٧٢﴾

اور یہی وہ جنت ہے جس کے تم وارث بنائے گئے ہو ان اعمال کے بدلے جو تم کرتے رہے ﴿72﴾

**72.** This is Paradise which you have been made to inherit because of your deeds which you used to do (in the life of the world).

لَكُمْ فِيهَا فَاكِهَةٌ كَثِيرَةٌ مِّنْهَا تَأْكُلُونَ ﴿٧٣﴾

اس میں تمھارے لیے بہت سے پھل ہوں گے جن میں سے تم کھاؤ گے ﴿73﴾

**73.** Therein for you will be fruits in plenty, of which you will eat (as you desire).

إِنَّ الْمُجْرِمِينَ فِي عَذَابِ جَهَنَّمَ خٰلِدُونَ ﴿٧٤﴾

بے شک مجرم لوگ عذاب جہنم میں ہمیشہ رہیں گے ﴿74﴾

**74.** Verily, the *Mujrimūn* (criminals, sinners, disbelievers) will be in the torment of Hell to abide therein forever.

لَا يُفَتَّرُ عَنْهُمْ وَهُمْ فِيهِ مُبْلِسُونَ ﴿٧٥﴾

ان سے وہ (عذاب) ہلکا نہیں کیا جائے گا، اور وہ اس میں ناامید پڑے رہیں گے ﴿75﴾

**75.** (The torment) will not be lightened for them, and they will be plunged into destruction with deep regrets, sorrows and in despair therein.

وَمَا ظَلَمْنٰهُمْ وَلٰكِنْ كَانُوا هُمُ الظّٰلِمِينَ ﴿٧٦﴾

اور ہم نے ان پر ظلم نہیں کیا بلکہ وہ خود ہی ظالم تھے ﴿76﴾

**76.** We wronged them not, but they were the *Zālimūn* (polytheists, wrong doers).

وَنَادَوْا يٰمٰلِكُ لِيَقْضِ عَلَيْنَا رَبُّكَ ؕ قَالَ إِنَّكُمْ مّٰكِثُونَ ﴿٧٧﴾

اور وہ (داروغۂ جہنم کو) پکاریں گے: اے مالک! تیرا رب ہمارا کام ہی تمام کردے، وہ کہے گا: بے شک تم تو ہمیشہ (اسی عذاب میں) رہو گے ﴿77﴾

**77.** And they will cry: "O Malik (Keeper of Hell)! Let your Lord make an end of us." He will say: "Verily, you shall abide forever."

لَقَدْ جِئْنٰكُمْ بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ أَكْثَرَكُمْ لِلْحَقِّ كٰرِهُوْنَ ﴿٧٨﴾

بلاشبہ ہم تمھارے پاس حق لائے تھے،اور لیکن تمھارے اکثر لوگ حق کو ناپسند ہی کرنے والے تھے ﴿٧٨﴾

**78.** Indeed We have brought the truth (Muhammad ﷺ with the Qur'ān) to you, but most of you have a hatred for the truth.[1]

أَمْ أَبْرَمُوْٓا أَمْرًا فَإِنَّا مُبْرِمُوْنَ ﴿٧٩﴾

کیا انھوں (مشرکین مکہ) نے (کسی اقدام کا) پختہ فیصلہ کرلیا ہے، تو ہم بھی قطعی فیصلہ کرنے والے ہیں ﴿٧٩﴾

**79.** Or have they plotted some plan? Then We too are planning.

أَمْ يَحْسَبُوْنَ أَنَّا لَا نَسْمَعُ سِرَّهُمْ وَنَجْوٰىهُمْ ۚ بَلٰى وَرُسُلُنَا لَدَيْهِمْ يَكْتُبُوْنَ ﴿٨٠﴾

کیا وہ خیال کرتے ہیں کہ بے شک ہم ان کی خفیہ باتیں اور سرگوشیاں نہیں سنتے۔ کیوں نہیں! اور ہمارے پیغمبر (بھیجے ہوئے فرشتے) ان کے پاس ہی لکھتے رہتے ہیں ﴿٨٠﴾

**80.** Or do they think that We hear not their secrets and their private counsel? Yes (We do) and Our messengers (appointed angels in charge of mankind) are by them, to record.

قُلْ إِنْ كَانَ لِلرَّحْمٰنِ وَلَدٌ ۖ فَأَنَا أَوَّلُ الْعٰبِدِيْنَ ﴿٨١﴾

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: اگر رحمٰن کی کوئی اولاد ہوتی تو سب سے پہلے میں ہی (اس کی) عبادت کرنے والا ہوتا ﴿٨١﴾

**81.** Say (O Muhammad ﷺ): "If the Most Gracious (Allāh) had a son (or children as you pretend), then I am the first of (Allāh's) worshippers [who deny and refute this claim of yours (and the first to believe in Allāh Alone and testify that He has no children)]." (*Tafsir At-Tabarī*)

سُبْحٰنَ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ رَبِّ الْعَرْشِ عَمَّا يَصِفُوْنَ ﴿٨٢﴾

آسمانوں اور زمین کا رب ہی عرش کا رب ہے وہ ان باتوں سے پاک ہے جو وہ بیان کرتے ہیں ﴿٨٢﴾

**82.** Glorified is the Lord of the heavens and the earth, the Lord of the Throne! Exalted is He from all that they ascribe (to Him).

فَذَرْهُمْ يَخُوْضُوْا وَيَلْعَبُوْا حَتّٰى يُلٰقُوْا يَوْمَهُمُ الَّذِيْ يُوْعَدُوْنَ ﴿٨٣﴾

چنانچہ آپ انھیں چھوڑ دیجیے، وہ (اپنے باطل خیالات میں) الجھے رہیں اور کھیل تماشے میں لگے رہیں، حتی کہ وہ اپنے اس دن کو پالیں جس کا ان سے وعدہ کیا جاتا ہے ﴿٨٣﴾

**83.** So leave them (alone) to speak nonsense and play until they meet the Day of theirs which they have been promised.

وَهُوَ الَّذِيْ فِي السَّمَآءِ إِلٰهٌ وَّفِي الْأَرْضِ إِلٰهٌ ۚ وَهُوَ الْحَكِيْمُ الْعَلِيْمُ ﴿٨٤﴾

اور وہی (اللہ) آسمان میں بھی معبود ہے اور زمین میں بھی معبود ہے۔ اور وہ بہت حکمت والا، خوب جاننے والا ہے ﴿٨٤﴾

**84.** It is He (Allāh) Who is the only *Ilāh* (God to be worshipped) in the heaven and the only *Ilāh* (God to be worshipped) on the earth. And He is the All-Wise, the All-Knower.

وَتَبٰرَكَ الَّذِيْ لَهٗ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۚ وَعِنْدَهٗ عِلْمُ السَّاعَةِ ۚ وَإِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ﴿٨٥﴾

اور وہ بہت بابرکت ذات ہے جس کے لیے آسمانوں اور زمین کی اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اس (سب) کی بادشاہی ہے، اور اسی کے پاس قیامت کا علم ہے، اور تم اسی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ﴿٨٥﴾

**85.** And Blessed is He to Whom belongs the kingdom of the heavens and the earth, and all that is between them, and with Whom is the knowledge of the Hour, and to Whom you (all) will be returned.

وَلَا يَمْلِكُ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِهِ

اور وہ اللہ کو چھوڑ کر جنھیں پکارتے ہیں، وہ سفارش کا

**86.** And those whom they invoke

[1] (V.43:78) See the footnote of (V.41:46).

الشَّفَاعَةَ إِلَّا مَنْ شَهِدَ بِالْحَقِّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ﴿٨٦﴾

اختیار نہیں رکھتے، سوائے ان کے جنھوں نے حق کی گواہی دی، اور وہ علم بھی رکھتے ہیں ①﴿٨٦﴾

instead of Him have no power of intercession — except for those who bear witness to the truth knowingly (i.e. believed in the Oneness of Allāh, and obeyed His Orders), and they know (the facts about the Oneness of Allāh).[1]

وَلَئِنْ سَأَلْتَهُمْ مَنْ خَلَقَهُمْ لَيَقُولُنَّ اللَّهُ فَأَنَّى يُؤْفَكُونَ ﴿٨٧﴾

اور اگر آپ ان سے پوچھیں کہ انھیں کس نے پیدا کیا۔ تو وہ ضرور کہیں گے: اللہ نے! پھر وہ کہاں بہکائے جاتے ہیں؟﴿٨٧﴾

87. And if you ask them who created them, they will surely say: "Allāh." How then are they turned away (from the worship of Allāh Who created them)?

وَقِيلِهِ يَا رَبِّ إِنَّ هَؤُلَاءِ قَوْمٌ لَا يُؤْمِنُونَ ﴿٨٨﴾

اس (رسول) کے اس قول کی قسم ہے کہ اے میرے رب! بے شک یہ لوگ ایمان نہیں لائیں گے ﴿٨٨﴾

88. (And Allāh has the knowledge) of (Prophet Muhammad's ﷺ) saying: "O my Lord! Verily, these are a people who believe not!"

فَاصْفَحْ عَنْهُمْ وَقُلْ سَلَامٌ فَسَوْفَ يَعْلَمُونَ ﴿٨٩﴾

لہٰذا (اے نبی!) ان سے عفو ودرگزر کیجیے اور کہہ دیجیے: ② سلام ہے، پھر عنقریب وہ جان لیں گے ﴿٨٩﴾

89. So turn away from them (O Muhammad ﷺ), and say: *Salām* (peace)! But they will come to know.[2]

## Sūrat Ad-Dukhān (The Smoke) 44

سورۂ دخان

(44) سُورَةُ الدُّخَانِ مَكِّيَّةٌ (64)

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

حم ﴿١﴾

حٰمٓ ①

1. *Hā-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

وَالْكِتَابِ الْمُبِينِ ﴿٢﴾

قسم ہے واضح کتاب کی ②

2. By the manifest Book (this Qur'ān) that makes things clear.

إِنَّا أَنْزَلْنَاهُ فِي لَيْلَةٍ مُبَارَكَةٍ إِنَّا كُنَّا مُنْذِرِينَ ﴿٣﴾

بلاشبہ ہم نے اسے ایک بابرکت رات میں نازل کیا، بے شک ہم ڈرانے والے ہیں ③

3. We sent it (this Qur'ān) down on a blessed night [(i.e. the Night of *Al-Qadr*, *Sūrah* No. 97) in the month of Ramadān — the 9th month of the Islāmic calendar]. Verily, We are ever warning (mankind that Our torment will

[1] (V.43:86) See the footnote of (V.2:165).
[2] (V.43:89) The provision of this Verse was abrogated by the revelation of the Verse of fighting against them (V.9:5).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ: 165/2)
② اس قسم کی آیات جہاد کے حکم سے پہلے کی ہیں۔ اس لیے اس آیت کا حکم سورۂ توبہ میں جہاد کی آیتوں کے نزول کے بعد منسوخ ہو گیا۔

reach those who disbelieve in Our Oneness of Lordship and in Our Oneness of worship).

فِيهَا يُفْرَقُ كُلُّ أَمْرٍ حَكِيمٍ ④

اسی (رات)① میں ہر محکمہ معاملے کا فیصلہ کیا جاتا ہے④

**4.** Therein (that night) is decreed every matter of ordainments.[1]

أَمْرًا مِّنْ عِندِنَا ۚ إِنَّا كُنَّا مُرْسِلِينَ ⑤

خاص ہمارے حکم سے، بے شک ہم ہی (رسول) بھیجنے والے ہیں⑤

**5.** As a Command (or this Qur'ān or the Decree of every matter) from Us. Verily, We are ever sending (the Messengers),

رَحْمَةً مِّن رَّبِّكَ ۚ إِنَّهُ هُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ⑥

آپ کے رب کی خاص رحمت سے، بلاشبہ وہی خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے⑥

**6.** (As) a mercy from your Lord. Verily, He is the All-Hearer, the All-Knower.

رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا ۘ إِن كُنتُم مُّوقِنِينَ ⑦ (وقف لازم)

جو آسمانوں اور زمین کا رب ہے، اور (ان کا بھی) جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہیں، اگر تم یقین کرنے والے ہو⑦

**7.** The Lord of the heavens and the earth and all that is between them, if you (but) have a faith with certainty.

لَا إِلٰهَ إِلَّا هُوَ يُحْيِي وَيُمِيتُ ۖ رَبُّكُمْ وَرَبُّ آبَائِكُمُ الْأَوَّلِينَ ⑧

اس کے سوا کوئی سچا معبود نہیں، وہی زندہ کرتا ہے، اور وہی مارتا ہے، وہی تمھارا اور تمھارے اگلے باپ دادوں کا رب ہے⑧

**8.** *Lā ilaha illā Huwa* (none has the right to be worshipped but He). It is He Who gives life and causes death — your Lord and the Lord of your forefathers.

بَلْ هُمْ فِي شَكٍّ يَلْعَبُونَ ⑨

(مگر کفار کو یقین نہیں) بلکہ وہ شک وشبہ میں پڑے کھیل رہے ہیں⑨

**9.** Nay! They play about in doubt.

فَارْتَقِبْ يَوْمَ تَأْتِي السَّمَاءُ بِدُخَانٍ مُّبِينٍ ⑩

تو آپ اس دن کا انتظار کیجیے جب آسمان صاف دھواں لائے گا⑩

**10.** Then wait you for the Day when the sky will bring forth a visible smoke,

يَغْشَى النَّاسَ ۖ هٰذَا عَذَابٌ أَلِيمٌ ⑪

جو لوگوں کو ڈھانپ لے گا (کہا جائے گا:) یہ ہے دردناک عذاب!⑪

**11.** Covering the people, this is a painful torment.

رَبَّنَا اكْشِفْ عَنَّا الْعَذَابَ إِنَّا مُؤْمِنُونَ ⑫

(کافر کہیں گے:) اے ہمارے رب! ہم سے یہ عذاب ہٹا دے بلاشبہ ہم ایمان لانے والے ہیں⑫

**12.** (They will say): "Our Lord! Remove the torment from us, really we shall become believers!"

أَنَّىٰ لَهُمُ الذِّكْرَىٰ وَقَدْ جَاءَهُمْ رَسُولٌ مُّبِينٌ ⑬

ان کے لیے نصیحت کیونکر ہوگی جبکہ ان کے پاس ایک ظاہر و باہر رسول آ گیا⑬

**13.** How can there be for them an admonition (at the time when the torment has reached them), when a Messenger explaining things clearly has already come to them.

ثُمَّ تَوَلَّوْا عَنْهُ وَقَالُوا مُعَلَّمٌ مَّجْنُونٌ ⑭ (وقف لازم)

پھر وہ اس سے پھر گئے اور (بعض نے) کہا: یہ تو سکھایا پڑھایا ہے (اور بعض نے کہا:) دیوانہ ہے⑭

**14.** Then they had turned away from him (Messenger Muhammad ﷺ) and said: (He is)

[1] (V.44:4) i.e. the matters of deaths, births, provisions, calamities, for the whole (coming) year as decreed by Allāh.

① یعنی (آنے والے) سال بھر کے، موت، پیدائش، رزق اور مصائب وغیرہ کے تمام معاملات، جن کا فیصلہ اللہ کے حکم کے مطابق کیا جاتا ہے، لوح محفوظ سے اتار کر فرشتوں کے سپرد کر دیے جاتے ہیں۔

one taught (by a human being), a madman!"

إِنَّا كَاشِفُوا الْعَذَابِ قَلِيلًا إِنَّكُمْ عَائِدُونَ ﴿١٥﴾

بے شک ہم تھوڑی دیر کے لیے عذاب دور کرنے والے ہیں، بلاشبہ تم لوٹنے والے ہو ⑮

**15.** Verily, We shall remove the torment for a while. Verily, you will revert (to disbelief).

يَوْمَ نَبْطِشُ الْبَطْشَةَ الْكُبْرَىٰ إِنَّا مُنتَقِمُونَ ﴿١٦﴾

جس دن ہم بہت بڑی پکڑ پکڑیں گے، یقیناً ہم انتقام لینے والے ہیں ⑯

**16.** On the Day when We shall seize you with the greatest seizure (punishment). Verily, We will exact retribution.

وَلَقَدْ فَتَنَّا قَبْلَهُمْ قَوْمَ فِرْعَوْنَ وَجَاءَهُمْ رَسُولٌ كَرِيمٌ ﴿١٧﴾

اور البتہ ان سے پہلے ہم نے قوم فرعون کو آزمایا، اور ان کے پاس ایک معزز رسول آیا تھا ⑰

**17.** And indeed We tried before them Fir'aun's (Pharaoh's) people, when there came to them a noble Messenger [i.e. Mūsā (Moses) عليه السلام],

أَنْ أَدُّوا إِلَيَّ عِبَادَ اللَّهِ ۖ إِنِّي لَكُمْ رَسُولٌ أَمِينٌ ﴿١٨﴾

(اس نے کہا:) کہ اللہ کے بندوں (بنی اسرائیل) کو میرے حوالے کردو، بے شک میں تمھارے لیے امانت دار رسول ہوں ⑱

**18.** Saying: "Deliver to me the slaves of Allāh (i.e. the Children of Israel). Verily, I am to you a Messenger worthy of all trust.

وَأَن لَّا تَعْلُوا عَلَى اللَّهِ ۖ إِنِّي آتِيكُم بِسُلْطَانٍ مُّبِينٍ ﴿١٩﴾

اور یہ کہ تم اللہ کے مقابلے میں سرکشی نہ کرو، بلاشبہ میں تمھارے سامنے واضح دلیل پیش کرتا ہوں ⑲

**19.** "And exalt not yourselves against Allāh. Truly, I have come to you with a manifest authority.

وَإِنِّي عُذْتُ بِرَبِّي وَرَبِّكُمْ أَن تَرْجُمُونِ ﴿٢٠﴾

اور بلاشبہ میں نے اپنے رب اور تمھارے رب کی پناہ لی ہے اس سے کہ تم مجھے سنگسار کردو ⑳

**20.** "And truly, I seek refuge with my Lord and your Lord, lest you should stone me (or call me a sorcerer or kill me).

وَإِن لَّمْ تُؤْمِنُوا لِي فَاعْتَزِلُونِ ﴿٢١﴾

اور اگر تم میری بات پر ایمان نہیں لاتے تو تم مجھ سے الگ ہو جاؤ ㉑

**21.** "But if you believe me not, then keep away from me and leave me alone."

فَدَعَا رَبَّهُ أَنَّ هَٰؤُلَاءِ قَوْمٌ مُّجْرِمُونَ ﴿٢٢﴾

پھر اس نے اپنے رب کو پکارا کہ بلاشبہ یہ لوگ تو مجرم ہیں ㉒

**22.** (But they were aggressive) so he [Mūsā (Moses)] called upon his Lord (saying): "These are indeed the people who are *Mujrimūn* (disbelievers, polytheists, sinners, criminals)."

فَأَسْرِ بِعِبَادِي لَيْلًا إِنَّكُم مُّتَّبَعُونَ ﴿٢٣﴾

(حکم ہوا کہ) اب میرے بندوں کو راتوں رات لے چل، یقیناً تمھارا پیچھا کیا جائے گا ㉓

**23.** (Allāh said): "Depart you with My slaves by night. Surely, you will be pursued.

وَاتْرُكِ الْبَحْرَ رَهْوًا ۖ إِنَّهُمْ جُندٌ مُّغْرَقُونَ ﴿٢٤﴾

اور تو سمندر کو ساکن و خشک چھوڑ جا، بلاشبہ یہ لوگ (آل فرعون) غرق شدہ لشکر ہیں ㉔

**24.** "And leave the sea as it is (quiet and divided). Verily, they are a host to be drowned."

كَمْ تَرَكُوا مِن جَنَّاتٍ وَعُيُونٍ ﴿٢٥﴾

وہ کتنے ہی باغات اور چشمے چھوڑ گئے ㉕

**25.** How many of gardens and springs that they [Fir'aun's (Pharaoh's) people] left behind,

وَزُرُوعٍ وَمَقَامٍ كَرِيمٍ ﴿٢٦﴾

اور کھیتیاں اور شاندار محل ㉖

**26.** And green crops (fields) and goodly places,

وَّنَعْمَةٍ كَانُوْا فِيْهَا فٰكِهِيْنَ ﴿27﴾

اور سامان عیش جن میں وہ مزے کر رہے تھے ﴿27﴾

**27.** And comforts of life wherein they used to take delight!

كَذٰلِكَ ۫ وَاَوْرَثْنٰهَا قَوْمًا اٰخَرِيْنَ ﴿28﴾

اسی طرح (ہوا) اور ہم نے ایک دوسری قوم کو ان (سب) کا وارث بنا دیا ﴿28﴾

**28.** Thus (it was)! And We made other people inherit them (i.e. We made the Children of Israel to inherit the kingdom of Egypt).

فَمَا بَكَتْ عَلَيْهِمُ السَّمَآءُ وَالْاَرْضُ وَمَا كَانُوْا مُنْظَرِيْنَ ﴿29﴾

پھر ان پر آسمان اور زمین نہ روئے،① اور نہ انھیں مہلت دی گئی ﴿29﴾

**29.** And the heavens and the earth wept not for them,[1] nor were they given respite.

وَلَقَدْ نَجَّيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ مِنَ الْعَذَابِ الْمُهِيْنِ ﴿30﴾

اور یقیناً ہم نے بنی اسرائیل کو رسوا کن عذاب سے نجات دی ﴿30﴾

**30.** And indeed We saved the Children of Israel from the humiliating torment,

مِنْ فِرْعَوْنَ ؕ اِنَّهٗ كَانَ عَالِيًا مِّنَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿31﴾

(یعنی) فرعون سے، بلاشبہ وہ بڑا ہی سرکش (اور) حد سے گزرنے والوں میں سے تھا ﴿31﴾

**31.** From Fir'aun (Pharaoh); verily, he was arrogant and was of the *Musrifūn* (those who transgress beyond bound in spending and other things and commit great sins).

وَلَقَدِ اخْتَرْنٰهُمْ عَلٰى عِلْمٍ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ﴿32﴾

اور بے شک ہم نے بنی اسرائیل کو جانتے بوجھتے ہوئے جہانوں پر ترجیح دی ﴿32﴾

**32.** And We chose them (the Children of Israel) above the *'Ālamīn* (mankind and jinn) [during the time of Mūsā (Moses)] with knowledge,

وَاٰتَيْنٰهُمْ مِّنَ الْاٰيٰتِ مَا فِيْهِ بَلٰٓؤٌا مُّبِيْنٌ ﴿33﴾

اور ہم نے انھیں نشانیاں دی تھیں جن میں کھلی آزمائش تھی ﴿33﴾

**33.** And granted them signs in which there was a plain trial.

اِنَّ هٰٓؤُلَآءِ لَيَقُوْلُوْنَ ﴿34﴾

بلاشبہ یہ لوگ تو بڑے عزم سے کہتے ہیں: ﴿34﴾

**34.** Verily, these (Quraish people) are saying:

اِنْ هِيَ اِلَّا مَوْتَتُنَا الْاُوْلٰى وَمَا نَحْنُ بِمُنْشَرِيْنَ ﴿35﴾

ہمیں مرنا تو بس پہلی بار ہے، اور ہمیں دوبارہ تو نہیں اٹھایا جائے گا ﴿35﴾

**35.** "There is nothing but our first death, and we shall not be resurrected.

فَاْتُوْا بِاٰبَآئِنَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿36﴾

پھر اگر تم سچے ہو تو ہمارے باپ دادوں کو لے آؤ ﴿36﴾

**36.** "Then bring back our forefathers, if you speak the truth!"

اَهُمْ خَيْرٌ اَمْ قَوْمُ تُبَّعٍ ۙ وَّالَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ ؕ اَهْلَكْنٰهُمْ ۫ اِنَّهُمْ كَانُوْا مُجْرِمِيْنَ ﴿37﴾

کیا یہ لوگ بہتر ہیں یا قوم تبع اور وہ لوگ جو ان سے پہلے ہوئے؟ ہم نے انھیں ہلاک کر دیا، بلاشبہ وہ مجرم تھے ﴿37﴾

**37.** Are they better or the people of Tubba' and those before them? We destroyed them because they were indeed *Mujrimūn* (disbelievers, polytheists, sinners, criminals).

---

[1] (V.44:29) Narrated Ibn Jarīr At-Tabari: Ibn 'Abbās رضي الله عنهما said, "When a believer dies, the place of earth on which he used to prostrate himself in his *Salāt* (prayer), and the gate in the heaven through which his good deeds used to ascend, weep for him, while they do not weep for the disbeliever." (*Tafsir At-Tabari*)

① ابن جریر طبری رحمہ اللہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما نے فرمایا: "جب مومن کا انتقال ہوتا ہے تو زمین پر وہ مقام جہاں وہ سجدے کیا کرتا تھا اور آسمان کا وہ دروازہ جہاں سے اس کے نیک اعمال اوپر چڑھا کرتے تھے، اس کے لیے روتے ہیں جبکہ کافر (کی موت) پر وہ نہیں روتے۔" (تفسیر الطبری: 25/ 125)

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا لٰعِبِيْنَ ﴿۳۸﴾

اور ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور جو کچھ ان کے درمیان ہے اسے کھیل تماشا کے طور پر پیدا نہیں کیا ﴿۳۸﴾

**38.** And We created not the heavens and the earth, and all that is between them, for mere play.

مَا خَلَقْنٰهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿۳۹﴾

ہم نے یہ دونوں تو حق (ایک مقصد) ہی کے ساتھ پیدا کیے ہیں اور لیکن ان میں سے اکثر نہیں جانتے ﴿۳۹﴾

**39.** We created them not except with truth (i.e. to examine and test those who are obedient and those who are disobedient and then reward the obedient ones and punish the disobedient ones), but most of them know not.

اِنَّ يَوْمَ الْفَصْلِ مِيْقَاتُهُمْ اَجْمَعِيْنَ ﴿۴۰﴾

بلاشبہ فیصلے کا دن ان سب کے لیے طے شدہ ہے ﴿۴۰﴾

**40.** Verily, the Day of Judgement (when Allāh will judge between the creatures) is the time appointed for all of them —

يَوْمَ لَا يُغْنِيْ مَوْلًى عَنْ مَّوْلًى شَيْـًٔا وَّلَا هُمْ يُنْصَرُوْنَ ﴿۴۱﴾

اس دن کوئی دوست کسی دوست کے کچھ کام نہیں آئے گا، اور نہ ان کی مدد ہی کی جائے گی ﴿۴۱﴾

**41.** The Day when a *Maula* (a near relative) cannot avail a *Maula* (a near relative) in aught, and no help can they receive,

اِلَّا مَنْ رَّحِمَ اللّٰهُ ؕ اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿۴۲﴾ ع 2 13 15

سوائے اس کے جس پر اللہ نے رحم کیا۔ بلاشبہ وہ نہایت غالب، خوب رحم کرنے والا ہے ﴿۴۲﴾

**42.** Except him on whom Allāh has mercy. Verily, He is the All-Mighty, the Most Merciful.

اِنَّ شَجَرَتَ الزَّقُّوْمِ ﴿۴۳﴾

بے شک تھوہر کا درخت ﴿۴۳﴾

**43.** Verily, the tree of *Zaqqūm*

طَعَامُ الْاَثِيْمِ ﴿۴۴﴾

گناہ گار کا کھانا ہے ﴿۴۴﴾

**44.** Will be the food of the sinners.

كَالْمُهْلِ ۚ يَغْلِيْ فِي الْبُطُوْنِ ﴿۴۵﴾

پگھلے تانبے (یا تلچھٹ) کے مانند، وہ پیٹوں میں کھولے گا ﴿۴۵﴾

**45.** Like boiling oil, it will boil in the bellies,

كَغَلْيِ الْحَمِيْمِ ﴿۴۶﴾

تیز گرم پانی کے کھولنے کی طرح ﴿۴۶﴾

**46.** Like the boiling of scalding water.

خُذُوْهُ فَاعْتِلُوْهُ اِلٰى سَوَآءِ الْجَحِيْمِ ﴿۴۷﴾

(حکم ہوگا:) اسے پکڑو اور گھسیٹتے ہوئے جہنم کے درمیان لے جاؤ ﴿۴۷﴾

**47.** (It will be said:) "Seize him and drag him into the midst of blazing Fire,

ثُمَّ صُبُّوْا فَوْقَ رَاْسِهٖ مِنْ عَذَابِ الْحَمِيْمِ ﴿۴۸﴾

پھر اس کے سر پر تیز گرم پانی کا عذاب انڈیلو ﴿۴۸﴾

**48.** "Then pour over his head the torment of boiling water.

ذُقْ ۚ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْكَرِيْمُ ﴿۴۹﴾

(مزہ) چکھ! بے شک تو بڑا عزت والا، بڑا تکریم والا (بنا پھرتا) تھا ﴿۴۹﴾

**49.** "Taste you (this)! Verily, you were (pretending to be) the mighty, the generous!

اِنَّ هٰذَا مَا كُنْتُمْ بِهٖ تَمْتَرُوْنَ ﴿۵۰﴾

بلاشبہ یہی وہ (عذاب) ہے جس میں تم شک کرتے تھے ﴿۵۰﴾

**50.** "Verily, this is that whereof you used to doubt!"

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ مَقَامٍ اَمِيْنٍ ﴿۵۱﴾

بے شک متقین سکھ چین کی جگہ ہوں گے ﴿۵۱﴾

**51.** Verily, the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2) will be in place of Security (Paradise).

فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿۵۲﴾

باغات اور چشموں میں ﴿۵۲﴾

**52.** Among Gardens and Springs,

يَلْبَسُونَ مِنْ سُندُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُّتَقَٰبِلِينَ ﴿٥٣﴾

وہ باریک اور موٹا ریشم پہنیں گے، آمنے سامنے بیٹھے ہوں گے ﴿٥٣﴾

**53.** Dressed in fine silk and (also) in thick silk, facing each other,

كَذَٰلِكَ وَزَوَّجْنَٰهُم بِحُورٍ عِينٍ ﴿٥٤﴾

اسی طرح ہوگا۔ اور ہم غزال چشم (بڑی بڑی آنکھوں والی) حوروں کو ان کی بیویاں بنا دیں گے[1] ﴿٥٤﴾

**54.** So (it will be). And We shall marry them to *Hūr*[1] (fair females) with wide lovely eyes.

يَدْعُونَ فِيهَا بِكُلِّ فَٰكِهَةٍ ءَامِنِينَ ﴿٥٥﴾

وہاں وہ اطمینان سے ہر قسم کا پھل طلب کریں گے ﴿٥٥﴾

**55.** They will call therein for every kind of fruit in peace and security;

لَا يَذُوقُونَ فِيهَا الْمَوْتَ إِلَّا الْمَوْتَةَ الْأُولَىٰ وَوَقَىٰهُمْ عَذَابَ الْجَحِيمِ ﴿٥٦﴾

وہاں وہ موت (کا مزہ) نہ چکھیں گے، سوائے پہلی موت کے اور وہ (اللہ) انھیں دوزخ کے عذاب سے بچا لے گا ﴿٥٦﴾

**56.** They will never taste death therein except the first death (of this world), and He will save them from the torment of the blazing Fire,

فَضْلًا مِّن رَّبِّكَ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْعَظِيمُ ﴿٥٧﴾

(یہ) آپ کے رب کا فضل ہوگا۔ یہی بہت بڑی کامیابی ہے ﴿٥٧﴾

**57.** As a bounty from your Lord! That will be the supreme success!

فَإِنَّمَا يَسَّرْنَٰهُ بِلِسَانِكَ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُونَ ﴿٥٨﴾

بس (اے نبی!) ہم نے تو اس (قرآن) کو آپ کی زبان میں آسان کردیا ہے، تاکہ وہ نصیحت پکڑیں ﴿٥٨﴾

**58.** Certainly, We have made this (Qur'ān) easy in your tongue, in order that they may remember.

فَارْتَقِبْ إِنَّهُم مُّرْتَقِبُونَ ﴿٥٩﴾

لہٰذا (اب) آپ انتظار کیجیے۔ بلاشبہ وہ بھی منتظر ہیں ﴿٥٩﴾

**59.** Wait then (O Muhammad ﷺ); verily, they (too) are waiting.

## سُورَةُ الْجَاثِيَةِ مَكِّيَّةٌ (45)

## سورۂ جاثیہ

## *Sūrat Al-Jāthiyah* (The Kneeling) 45

بِسْمِ اللَّهِ الرَّحْمَٰنِ الرَّحِيمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

حمٓ ﴿١﴾

حٰمٓ ﴿١﴾

**1.** *Hā-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

تَنزِيلُ الْكِتَٰبِ مِنَ اللَّهِ الْعَزِيزِ الْحَكِيمِ ﴿٢﴾

اس کتاب کا نزول اللہ کی طرف سے ہے جو بڑا زبردست، نہایت حکمت والا ہے ﴿٢﴾

**2.** The revelation of the Book (this Qur'ān) is from Allāh, the All-Mighty, the All-Wise.

إِنَّ فِي السَّمَٰوَٰتِ وَالْأَرْضِ لَءَايَٰتٍ لِّلْمُؤْمِنِينَ ﴿٣﴾

بلاشبہ آسمانوں اور زمین میں مومنوں کے لیے واقعی نشانیاں ہیں ﴿٣﴾

**3.** Verily, in the heavens and the earth are signs for the believers.

---

[1] (V.44:54) *Hūr* (houris): Very fair females created by Allāh as such, not from the offspring of Adam عليه السلام, with intense black irises of their eyes and intense white scleras. (For details see the book *Hadi Al-Arwāh* by Ibn Al-Qaiyim).

① [حُور] سے مراد اللہ کی پیدا کردہ وہ انتہائی حسین عورتیں ہیں جو آدم علیہ السلام کی اولاد میں سے نہیں ہیں، ان کی آنکھوں کی پتلی کی سیاہی اور اسی طرح اردگرد کے سفید حصے کی سفیدی میں انتہائی شدت اور چمک ہوگی۔

وَفِيْ خَلْقِكُمْ وَمَا يَبُثُّ مِنْ دَآبَّةٍ اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ④

اور تمھاری پیدائش میں، اور ان چلنے پھرنے والوں میں جو وہ پھیلاتا ہے، ان لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں جو یقین رکھتے ہیں④

**4.** And in your creation, and what He scattered (through the earth) of moving (living) creatures are signs for people who have Faith with certainty.

وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ وَمَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ رِّزْقٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ اٰيٰتٌ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ⑤

اور رات اور دن کے آنے جانے میں، اور اس رزق (پانی) میں جو اللہ نے آسمان سے اتارا، پھر اس کے ذریعے سے زمین کو، اس کے مردہ ہو جانے کے بعد، زندہ کیا، اور ہواؤں کے (رخ) بدلنے میں ان لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں جو عقل رکھتے ہیں⑤

**5.** And in the alternation of night and day, and the provision (rain) that Allāh sends down from the sky, and revives therewith the earth after its death, and in the turning about of the winds (i.e. sometimes towards the east or north, and sometimes towards the south or west sometimes bringing glad tidings of rain and sometimes bringing the torment), are signs for a people who understand.

تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ۚ فَبِاَيِّ حَدِيْثٍۢ بَعْدَ اللّٰهِ وَاٰيٰتِهٖ يُؤْمِنُوْنَ ⑥

یہ اللہ کی آیات ہیں، ہم آپ پر حق کے ساتھ ان کی تلاوت کرتے ہیں، پھر اللہ اور اس کی آیات کے بعد وہ کس بات پر ایمان لائیں گے؟⑥

**6.** These are the *Āyat* (verses) of Allāh, which We recite to you (O Muhammad ﷺ) with truth. Then in which speech after Allāh and His *Ayāt* will they believe?

وَيْلٌ لِّكُلِّ اَفَّاكٍ اَثِيْمٍ ⑦

ہر سخت جھوٹے، گناہ گار کے لیے ہلاکت ہے⑦

**7.** Woe to every sinful liar

يَّسْمَعُ اٰيٰتِ اللّٰهِ تُتْلٰى عَلَيْهِ ثُمَّ يُصِرُّ مُسْتَكْبِرًا كَاَنْ لَّمْ يَسْمَعْهَا ۚ فَبَشِّرْهُ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ⑧

جو اللہ کی آیات سنتا ہے جبکہ وہ اس پر تلاوت کی جاتی ہیں، پھر وہ تکبر کرتے ہوئے (اپنی بات پر) اڑ جاتا ہے گویا اس نے سنا ہی نہیں، تو (اے نبی!) آپ اسے دردناک عذاب کی خوشخبری دے دیجیے⑧

**8.** Who hears the Verses of Allāh (being) recited to him, yet persists with pride as if he heard them not. So announce to him a painful torment!

وَاِذَا عَلِمَ مِنْ اٰيٰتِنَا شَيْـًٔا اتَّخَذَهَا هُزُوًا ۭ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ عَذَابٌ مُّهِيْنٌ ⑨

اور جب اس نے ہماری کچھ آیات جان لیں تو انھیں مذاق بنا لیا، یہی لوگ ہیں جن کے لیے رسوا کن عذاب ہے⑨

**9.** And when he learns something of Our Verses (this Qur'ān), he makes them a jest. For such there will be a humiliating torment.

مِنْ وَّرَآئِهِمْ جَهَنَّمُ ۚ وَلَا يُغْنِيْ عَنْهُمْ مَّا كَسَبُوْا شَيْـًٔا وَّلَا مَا اتَّخَذُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَوْلِيَآءَ ۚ وَلَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ⑩

ان کے آگے جہنم ہے، اور جو کچھ انھوں نے کمایا ہے ان کے کچھ بھی کام نہ آئے گا اور نہ وہ (دیوتا کام آئیں گے) جنھیں انھوں نے اللہ کے سوا کارساز بنا لیا، اور ان کے لیے بہت بڑا عذاب ہے⑩

**10.** In front of them there is Hell. And that which they have earned will be of no profit to them, nor (will be of any profit to them) those whom they have taken as *Auliyā'* (protectors, helpers) besides Allāh. And theirs will be a great torment.

هٰذَا هُدًى ۚ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا بِاٰيٰتِ رَبِّهِمْ لَهُمْ عَذَابٌ مِّنْ رِّجْزٍ اَلِيْمٌ ⑪ ع 1/11/17

یہ (قرآن) تو ہدایت ہے، اور وہ لوگ جنھوں نے اپنے رب کی آیات کا انکار کیا، ان کے لیے سخت قسم کا دردناک عذاب ہے⑪

**11.** This (Qur'ān) is a guidance. And those who disbelieve in the *Ayāt* (proofs, evidences, verses, lessons, signs, revelations, etc.) of their Lord, for them there is a

painful torment of *Rijz* (a severe kind of punishment).

**12.** Allāh, it is He Who has subjected to you the sea, that ships may sail through it by His Command, and that you may seek of His bounty, and that you may be thankful.

اللہ وہی ہے جس نے سمندر کو تمھارے تابع کر دیا تاکہ اس کے حکم سے اس میں کشتیاں چلیں اور تاکہ تم اس کا فضل تلاش کرو، اور تاکہ تم شکر کرو ⑫

اَللّٰهُ الَّذِيْ سَخَّرَ لَكُمُ الْبَحْرَ لِتَجْرِيَ الْفُلْكُ فِيْهِ بِاَمْرِهٖ وَلِتَبْتَغُوْا مِنْ فَضْلِهٖ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُوْنَ ⑫

**13.** And has subjected to you all that is in the heavens and all that is in the earth; it is all as a favour and kindness from Him. Verily, in it are signs for a people who think deeply.

اور اس نے اپنی طرف سے جو کچھ آسمانوں میں اور جو کچھ زمین میں ہے، سب تمھارے تابع کر دیا۔ بے شک اس میں ان لوگوں کے لیے نشانیاں ہیں جو غور و فکر کرتے ہیں ⑬

وَسَخَّرَ لَكُمْ مَّا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ جَمِيْعًا مِّنْهُ ؕ اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّتَفَكَّرُوْنَ ⑬

**14.** Say (O Muhammad ﷺ) to the believers to forgive those who (harm them and) hope not for the Days of Allāh (i.e. His Recompense), that He may recompense a people, according to what they have earned (i.e. to punish these disbelievers who harm the believers).[1]

(اے نبی!) آپ ایمان والوں سے کہہ دیجیے: وہ ان لوگوں سے عفو و درگزر کریں جو اللہ کے ایام (گرفت کے دنوں)① کی امید نہیں رکھتے، تاکہ اللہ کچھ لوگوں کو ان (اعمال) کی سزا دے جو وہ کماتے رہے ⑭

قُلْ لِّلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يَغْفِرُوْا لِلَّذِيْنَ لَا يَرْجُوْنَ اَيَّامَ اللّٰهِ لِيَجْزِيَ قَوْمًا بِمَا كَانُوْا يَكْسِبُوْنَ ⑭

**15.** Whosoever does a good deed, it is for his ownself, and whosoever does evil, it is against (his ownself). Then to your Lord you will be made to return.

جس نے نیک عمل کیا تو اپنے (فائدے کے) لیے ہی کیا، اور جس نے برا کیا تو اس کا وبال اسی پر ہے، پھر تم اپنے رب ہی کی طرف لوٹائے جاؤ گے ⑮

مَنْ عَمِلَ صَالِحًا فَلِنَفْسِهٖ ۚ وَمَنْ اَسَآءَ فَعَلَيْهَا ۫ ثُمَّ اِلٰى رَبِّكُمْ تُرْجَعُوْنَ ⑮

**16.** And indeed We gave the Children of Israel the Scripture, and the understanding of the Scripture and its laws, and the Prophethood; and provided them with good things, and preferred them to the *'Ālamīn* (mankind and jinn of their time, during that period),

اور یقیناً ہم نے بنی اسرائیل کو کتاب اور حکومت اور نبوت دی، اور ہم نے انھیں پاکیزہ چیزوں سے رزق دیا، اور ہم نے انھیں جہانوں پر فضیلت دی ⑯

وَلَقَدْ اٰتَيْنَا بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ الْكِتٰبَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ وَرَزَقْنٰهُمْ مِّنَ الطَّيِّبٰتِ وَفَضَّلْنٰهُمْ عَلَى الْعٰلَمِيْنَ ⑯

**17.** And gave them clear proofs in matters [by revealing to them the Taurāt (Torah)]. And they differed not until after the knowledge came to them, through envy among themselves. Verily, your Lord will judge

اور ہم نے انھیں دین کی بابت واضح واضح (نشانیاں) دیں، پھر انھوں نے اپنے پاس علم آجانے کے بعد ہی، محض آپس کی بغاوت و عداوت سے، اختلاف کیا۔ بے شک آپ کا رب روز قیامت ان کے درمیان ان باتوں کا فیصلہ کرے گا جن میں وہ

وَاٰتَيْنٰهُمْ بَيِّنٰتٍ مِّنَ الْاَمْرِ ۚ فَمَا اخْتَلَفُوْٓا اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ ۙ بَغْيًا بَيْنَهُمْ ؕ اِنَّ رَبَّكَ يَقْضِيْ بَيْنَهُمْ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ فِيْمَا كَانُوْا فِيْهِ يَخْتَلِفُوْنَ ⑰

---

[1] (V.45:14) The provision of this Verse was abrogated by the Verse of *Jihād* (holy fighting) (V.9:36) against the polytheists.

① اس آیت کا حکم سورۂ توبہ میں مشرکین کے خلاف جہاد کی آیت 36: ﴿ وَقَاتِلُوا الْمُشْرِكِيْنَ كَآفَّةً ﴾ کے بعد منسوخ ہو گیا۔

اختلاف کرتے رہے ہیں ⑰

between them on the Day of Resurrection about that wherein they used to differ.

ثُمَّ جَعَلْنٰكَ عَلٰى شَرِيْعَةٍ مِّنَ الْاَمْرِ فَاتَّبِعْهَا وَلَا تَتَّبِعْ اَهْوَآءَ الَّذِيْنَ لَا يَعْلَمُوْنَ ⑱

پھر ہم نے (اے نبی!) آپ کو دین کے (واضح) راستے پر لگا دیا، لہٰذا آپ اس کی پیروی کریں اور ان لوگوں کی خواہشات کی پیروی نہ کریں جو علم نہیں رکھتے ⑱

**18.** Then We have put you (O Muhammad ﷺ) on a (plain) way of (Our) commandment [like the one which We commanded Our Messengers before you (i.e. legal ways and laws of Islāmic Monotheism)]. So follow you that (Islāmic Monotheism and its laws), and follow not the desires of those who know not. (*Tafsir At-Tabarī*)

اِنَّهُمْ لَنْ يُّغْنُوْا عَنْكَ مِنَ اللّٰهِ شَيْـًٔا ؕ وَاِنَّ الظّٰلِمِيْنَ بَعْضُهُمْ اَوْلِيَآءُ بَعْضٍ ۚ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُتَّقِيْنَ ⑲

بلاشبہ وہ اللہ (کے عذاب) سے آپ کے کچھ بھی کام نہیں آئیں گے۔ اور بے شک ظالم لوگ ایک دوسرے کے دوست ہیں۔ اور اللہ متقین کا دوست ہے ⑲

**19.** Verily, they can avail you nothing against Allāh (if He wants to punish you). Verily, the *Zālimūn* (polytheists, wrong doers) are *Auliyā'* (protectors, helpers) of one another, but Allāh is the *Walī* (Helper, Protector) of the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2).

هٰذَا بَصَآئِرُ لِلنَّاسِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّقَوْمٍ يُّوْقِنُوْنَ ⑳

یہ (قرآن) لوگوں کے لیے بصیرت افروز دلائل پر مشتمل ہے اور ان لوگوں کے لیے ہدایت اور رحمت ہے جو یقین رکھتے ہیں ① ⑳

**20.** This (Qur'ān) is a clear insight and evidence for mankind, and a guidance and a mercy for a people who have Faith with certainty.[1]

اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ اجْتَرَحُوا السَّيِّاٰتِ اَنْ نَّجْعَلَهُمْ كَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ ۙ سَوَآءً مَّحْيَاهُمْ وَمَمَاتُهُمْ ؕ سَآءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ㉑ ع 2/10/18

کیا جن لوگوں نے برائیوں کا ارتکاب کیا، وہ یہ خیال کرتے ہیں کہ ہم انھیں ان لوگوں کے مانند کر دیں گے جو ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے ان کا جینا اور مرنا برابر ہے۔ برا ہے جو وہ فیصلہ کرتے ہیں ㉑

**21.** Or do those who earn evil deeds think that We shall hold them equal with those who believe (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and do righteous good deeds, in their present life and after their death? Worst is the judgement that they make.

وَخَلَقَ اللّٰهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ بِالْحَقِّ وَلِتُجْزٰى كُلُّ نَفْسٍۭ بِمَا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُوْنَ ㉒

اور اللہ نے آسمانوں اور زمین کو حق و عدل کے ساتھ پیدا کیا، تاکہ ہر شخص کو اس کے بدلے میں ٹھیک ٹھیک جزا دی جائے جو اس نے کمایا، اور ان پر ظلم نہیں کیا جائے گا ② ㉒

**22.** And Allāh has created the heavens and the earth with truth, in order that each person may be recompensed what he has earned, and they will not be wronged.[2]

[1] (V.45:20)
a) See the footnote of (V.10:37).
b) See the footnote of (V.3:85).
[2] (V.45:22) See the footnote of (V.15:23).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ یونس 10/37)
② ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ حجر 15/23)

أَفَرَءَيْتَ مَنِ اتَّخَذَ إِلَٰهَهُۥ هَوَىٰهُ وَأَضَلَّهُ ٱللَّهُ عَلَىٰ عِلْمٍ وَخَتَمَ عَلَىٰ سَمْعِهِۦ وَقَلْبِهِۦ وَجَعَلَ عَلَىٰ بَصَرِهِۦ غِشَٰوَةً ۚ فَمَن يَهْدِيهِ مِنۢ بَعْدِ ٱللَّهِ ۚ أَفَلَا تَذَكَّرُونَ ﴿٢٣﴾

کیا پھر آپ نے اسے دیکھا جس نے اپنی خواہش نفس کو اپنا معبود بنالیا اور اللہ نے اسے گمراہ کر دیا جبکہ اسے (حق کا) علم تھا اور اس کے کانوں اور اس کے دل پر مہر لگا دی اور اس کی آنکھوں پر پردہ ڈال دیا، پھر کون ہے جو اللہ کے بعد اسے ہدایت دے؟ کیا پھر تم نصیحت نہیں پکڑتے؟ ﴿٢٣﴾

**23.** Have you seen him who takes his own lust (vain desires) as his *ilāh* (god)? And Allāh knowing (him as such), left him astray, and sealed his hearing and his heart, and put a cover on his sight. Who then will guide him after Allāh? Will you not then remember?

وَقَالُوا۟ مَا هِىَ إِلَّا حَيَاتُنَا ٱلدُّنْيَا نَمُوتُ وَنَحْيَا وَمَا يُهْلِكُنَآ إِلَّا ٱلدَّهْرُ ۚ وَمَا لَهُم بِذَٰلِكَ مِنْ عِلْمٍ ۖ إِنْ هُمْ إِلَّا يَظُنُّونَ ﴿٢٤﴾

اور انھوں نے کہا: بس یہی ہماری دنیا کی زندگی ہے، ہم مرتے اور زندہ ہوتے ہیں، اور ہمیں بس زمانہ ہی ہلاک کرتا ہے۔① اور انھیں اس کا کوئی علم نہیں، وہ تو بس گمان کرتے ہیں ﴿٢٤﴾

**24.** And they say: "There is nothing but our life of this world, we die and we live and nothing destroys us except *Ad-Dahr* (time)."[1] And they have no knowledge of it, they only conjecture.

وَإِذَا تُتْلَىٰ عَلَيْهِمْ ءَايَٰتُنَا بَيِّنَٰتٍ مَّا كَانَ حُجَّتَهُمْ إِلَّآ أَن قَالُوا۟ ٱئْتُوا۟ بِـَٔابَآئِنَآ إِن كُنتُمْ صَٰدِقِينَ ﴿٢٥﴾

اور جب ان پر ہماری آیات تلاوت کی جاتی ہیں جو واضح ہوتی ہیں تو ان کی دلیل بس یہی ہوتی ہے کہ وہ کہتے ہیں: اگر تم سچے ہو تو ہمارے باپ دادوں کو لاؤ ﴿٢٥﴾

**25.** And when Our Clear Verses are recited to them, their argument is no other than that they say: "Bring back our (dead) fathers, if you are truthful!"

قُلِ ٱللَّهُ يُحْيِيكُمْ ثُمَّ يُمِيتُكُمْ ثُمَّ يَجْمَعُكُمْ إِلَىٰ يَوْمِ ٱلْقِيَٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيهِ وَلَٰكِنَّ أَكْثَرَ ٱلنَّاسِ لَا يَعْلَمُونَ ﴿٢٦﴾ ع

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: اللہ ہی تمھیں زندہ کرتا ہے، پھر وہی تمھیں مارتا ہے، پھر وہی تمھیں روز قیامت جمع کرے گا، جس میں کوئی شک نہیں اور لیکن اکثر لوگ نہیں جانتے ﴿٢٦﴾

**26.** Say (to them): "Allāh gives you life, then causes you to die, then He will assemble you on the Day of Resurrection about which there is no doubt. But most of mankind know not."

وَلِلَّهِ مُلْكُ ٱلسَّمَٰوَٰتِ وَٱلْأَرْضِ ۚ وَيَوْمَ تَقُومُ ٱلسَّاعَةُ يَوْمَئِذٍ يَخْسَرُ ٱلْمُبْطِلُونَ ﴿٢٧﴾

اور اللہ ہی کے لیے آسمانوں اور زمین کی بادشاہی ہے، اور جس دن قیامت برپا ہوگی اس دن باطل پرست خسارے میں رہیں گے ﴿٢٧﴾

**27.** And to Allāh belongs the kingdom of the heavens and the earth. And on the Day that the Hour will be established — on that Day the followers of falsehood (polytheists, disbelievers, worshippers of false deities) shall lose (everything).

[1] (V.45:24) Narrated Abu Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said: "Allāh said, 'The son of Adam annoys Me, for he abuses *Ad-Dahr** (Time) though I am *Ad-Dahr* (Time); in My Hands are all things, and I cause the revolution of day and night.'" [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4826 (O.P.351)]

* 'I am *Ad-Dahr*' means 'I am the Creator of Time, and I manage the affairs of all creation including Time.' One should not attribute anything whether cheerful or disastrous to Time, for everything is in the Hands of Allāh and only He is the Disposer of everything.

① یعنی کائنات میں جو تصرفات ہوتے ہیں، اسے زمانے کے حوادث سمجھتے ہیں جو از خود رونما ہوتے ہیں، اس کے پیچھے کوئی دست غیب کارفرما نہیں ہے۔ یہ عقیدہ دہریہ اور بے دین قسم کے لوگوں کا ہے۔ حقیقت یہ ہے کہ کائنات میں جو کچھ بھی ہوتا ہے، اللہ کی مشیت اور اس کے حکم سے ہوتا ہے۔ اسی لیے حدیث میں تصرفات وحوادث کو زمانے کی طرف منسوب کرنے سے روکا گیا ہے اور اسے اللہ کو گالی گلوچ کرنے سے تعبیر کیا گیا ہے، چنانچہ اللہ کے رسول ﷺ نے فرمایا: اللہ تعالیٰ ارشاد فرماتا ہے: ''آدمی مجھے ستاتا ہے جب وہ زمانے کو گالی دیتا ہے، حالانکہ میں ہی زمانہ ہوں۔ سب کام میرے ہاتھ میں ہیں اور دن اور رات میں تغیر بھی میں ہی کرتا ہوں۔'' (صحيح البخاري، التفسير، حديث: 4826) ''میں ہی زمانہ ہوں'' کا مطلب ہے میں زمانے (وقت) کا خالق ہوں اور میں زمانے سمیت تمام مخلوق کے معاملات چلاتا ہوں اس لیے کسی کو بھی کوئی چیز خواہ خوشگوار ہو یا ناخوشگوار زمانے کی طرف منسوب نہیں کرنی چاہیے کیونکہ ہر شے اللہ کے قبضۂ قدرت میں ہے اور وہی ہر چیز کا نگہبان ہے۔

وَتَرَىٰ كُلَّ أُمَّةٍ جَاثِيَةً ۚ كُلُّ أُمَّةٍ تُدْعَىٰ إِلَىٰ كِتَابِهَا الْيَوْمَ تُجْزَوْنَ مَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ (28)

اور آپ ہر امت گھٹنوں کے بل (گری) دیکھیں گے، ہر امت اپنے نامۂ اعمال کی طرف بلائی جائے گی (انھیں کہا جائے گا:) آج تمھیں ان (اعمال) کا بدلہ دیا جائے گا جو عمل تم کرتے رہے تھے (28)

**28.** And you will see each nation humbled to their knees (kneeling), each nation will be called to its Record (of deeds). This Day you shall be recompensed for what you used to do.

هَٰذَا كِتَابُنَا يَنطِقُ عَلَيْكُم بِالْحَقِّ ۚ إِنَّا كُنَّا نَسْتَنسِخُ مَا كُنتُمْ تَعْمَلُونَ (29)

(کہا جائے گا:) یہ ہماری کتاب ہے، یہ تمھارے متعلق سچ سچ بولتی ہے۔ بلاشبہ ہم لکھواتے تھے جو تم عمل کرتے رہے تھے (29)

**29.** This Our Record speaks about you with truth. Verily, We were recording what you used to do (i.e. Our angels used to record your deeds).

فَأَمَّا الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ فَيُدْخِلُهُمْ رَبُّهُمْ فِي رَحْمَتِهِ ۚ ذَٰلِكَ هُوَ الْفَوْزُ الْمُبِينُ (30)

لیکن جو لوگ ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، تو اللہ انھیں اپنی رحمت (جنت) میں داخل کرے گا۔ یہی واضح کامیابی ہے (30)

**30.** Then, as for those who believed (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and did righteous good deeds, their Lord will admit them to His Mercy. That will be the evident success.

وَأَمَّا الَّذِينَ كَفَرُوا أَفَلَمْ تَكُنْ آيَاتِي تُتْلَىٰ عَلَيْكُمْ فَاسْتَكْبَرْتُمْ وَكُنتُمْ قَوْمًا مُّجْرِمِينَ (31)

اور ہاں! جن لوگوں نے کفر کیا (ان سے کہا جائے گا:) کیا پھر تم پر میری آیات تلاوت نہیں کی جاتی تھیں؟ تو تم نے تکبر کیا، اور تم مجرم لوگ تھے (31)

**31.** But as for those who disbelieved (it will be said to them): "Were not Our Verses recited to you? But you were proud, and you were a people who were *Mujrimūn* (polytheists, disbelievers, sinners, criminals)."

وَإِذَا قِيلَ إِنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَالسَّاعَةُ لَا رَيْبَ فِيهَا قُلْتُم مَّا نَدْرِي مَا السَّاعَةُ إِن نَّظُنُّ إِلَّا ظَنًّا وَمَا نَحْنُ بِمُسْتَيْقِنِينَ (32)

اور جب (تم سے) کہا جاتا کہ بلاشبہ اللہ کا وعدہ سچا ہے، اور قیامت (کے آنے) میں کوئی شک نہیں تو تم کہتے تھے: ہم نہیں جانتے قیامت کیا ہے؟ ہمیں (قیامت کا) یونہی خیال سا آتا ہے، اور ہم (اس پر) یقین نہیں کر سکتے (32)

**32.** And when it was said: "Verily, Allāh's Promise is the truth, and there is no doubt about the coming of the Hour," you said: "We know not what is the Hour, we do not think it but as a conjecture, and we have no firm convincing belief (therein)."

وَبَدَا لَهُمْ سَيِّئَاتُ مَا عَمِلُوا وَحَاقَ بِهِم مَّا كَانُوا بِهِ يَسْتَهْزِئُونَ (33)

اور ان کے سامنے ان کے اعمال کی برائیاں ظاہر ہو جائیں گی اور انھیں وہ عذاب گھیر لے گا جس کا وہ مذاق اڑایا کرتے تھے (33)

**33.** And the evil of what they did will appear to them, and that which they used to mock at will completely encircle them.

وَقِيلَ الْيَوْمَ نَنسَاكُمْ كَمَا نَسِيتُمْ لِقَاءَ يَوْمِكُمْ هَٰذَا وَمَأْوَاكُمُ النَّارُ وَمَا لَكُم مِّن نَّاصِرِينَ (34)

اور (ان سے) کہا جائے گا: آج ہم تمھیں بھول جائیں گے جیسے تم اپنے اس دن کی ملاقات کو بھول گئے تھے، اور تمھارا ٹھکانا آگ ہے، اور تمھارا مددگار کوئی نہیں (34)

**34.** And it will be said: "This Day We will forget you as you forgot the Meeting of this Day of yours. And your abode is the Fire, and there is none to help you."

ذَٰلِكُم بِأَنَّكُمُ اتَّخَذْتُمْ آيَاتِ اللَّهِ هُزُوًا وَغَرَّتْكُمُ الْحَيَاةُ الدُّنْيَا ۚ فَالْيَوْمَ لَا يُخْرَجُونَ مِنْهَا وَلَا هُمْ يُسْتَعْتَبُونَ (35)

یہ اس لیے کہ بے شک تم نے اللہ کی آیات کو مذاق بنا لیا، اور تمھیں دنیاوی زندگی نے دھوکے میں ڈال دیا تھا، لہٰذا آج وہ اس (آگ) سے نہیں نکالے جائیں گے، اور نہ ان سے اللہ کو راضی کرنے کا مطالبہ ہی کیا

**35.** This, because you took the Revelations of Allāh (this Qur'ān) in mockery, and the life of the world deceived you. So this Day, they shall not be taken

out from there (Hell),[1] nor shall they be returned to the worldly life (so that they repent to Allāh, and beg His Pardon for their sins).

جائے گا ①

36. So all praise and thanks are Allāh's, the Lord of the heavens and the Lord of the earth, and the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists).

فَلِلّٰهِ الْحَمْدُ رَبِّ السَّمٰوٰتِ وَرَبِّ الْاَرْضِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿36﴾

چنانچہ تمام تعریف اللہ ہی کے لیے ہے جو آسمانوں کا رب ہے، اور زمین کا رب ہے، جہانوں کا رب ہے

37. And His (Alone) is the Majesty in the heavens and the earth, and He is the All-Mighty, the All-Wise.

وَلَهُ الْكِبْرِيَآءُ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿37﴾

اور آسمانوں اور زمین میں اسی کے لیے بڑائی ہے، اور وہی نہایت غالب، خوب حکمت والا ہے

[1] (V.45:35)

a) Narrated Anas bin Mālik رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "When carried to his grave, a dead person is followed by three, two of which return (after his burial) and one remains with him: his relatives, his property and his deeds follow him; relatives and his property return back while his deeds remain with him." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6514 (O.P.521)]

b) Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The people will be thrown into Hell (Fire) and it will keep on saying, 'Is there any more?' till the Lord of the *'Ālamīn* (mankind, jinn and all that exists) puts His Foot over it, whereupon its different sides will come close to each other, and it will say, '*Qat*! *Qat*! (enough! enough!) By Your '*Izzat* (Honour and Power) and Your *Karam* (Generosity)!' Paradise will remain spacious enough to accommodate more people until Allāh will create some more people and let them dwell in the superfluous (empty) space of Paradise." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/7384 (O.P.481)]

c) Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: The Prophet ﷺ used to say, "I seek refuge (with You) by Your '*Izzat* (Honour and Power). *Lā ilāha illā Anta* (none has the right to be worshipped but You), Who does not die, while the jinn and the human beings die." [*Sahih Al-Bukhari*, 9/7383 (O.P.480)]

① مطلب یہ ہے کہ انسان دنیا میں جو کچھ کر کے گیا ہوگا، آخرت میں اس کے مطابق ہی اسے جزا ملے گی، عذر معذرت سے کام نہیں چلے گا کیونکہ انسان کا عمل ہی اس کے ساتھ جائے گا باقی تو سب کچھ دنیا ہی میں رہ جائے گا۔ چنانچہ نبی کریم ﷺ نے فرمایا: "میت کے ساتھ (قبر تک) تین چیزیں جاتی ہیں، پھر دو لوٹ آتی ہیں جبکہ ایک اس کے ساتھ ہی رہ جاتی ہے۔ اس کے پیچھے اس کے گھر والے اور مال و اسباب اور اس کے اعمال جاتے ہیں، پھر اس کے گھر والے اور مال و اسباب تو لوٹ آتے ہیں جبکہ اعمال اس کے ساتھ رہ جاتے ہیں۔" (صحيح البخاري، الرقاق، باب: 42 حديث: 6514)

آياتها 35 (46) سُوْرَةُ الْاَحْقَافِ مَكِّيَّةٌ (66) ركوعاتها 4

سورۂ احقاف

**Sūrat Al-Ahqāf**
**(The Curved Sand-hills) 46**

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

حٰمٓ ①

حٰمٓ ①

1. *Hā-Mīm.*
[These letters are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]

تَنْزِيْلُ الْكِتٰبِ مِنَ اللّٰهِ الْعَزِيْزِ الْحَكِيْمِ ②

(اس) کتاب کا نزول اللہ غالب وحکمت والے کی طرف سے ہے②

2. The revelation of the Book (this Qur'ān) is from Allāh, the All-Mighty, the All-Wise.

مَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ وَاَجَلٍ مُّسَمًّى ۭ وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْا عَمَّآ اُنْذِرُوْا مُعْرِضُوْنَ ③

ہم نے آسمانوں اور زمین کو اور (اس کو) جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، صحیح صحیح (غرض وغایت) اور مقررہ مدت کے لیے پیدا کیا ہے۔ اور جن لوگوں نے کفر کیا وہ ان چیزوں سے اعراض کیے ہوئے ہیں جن سے انھیں ڈرایا گیا ہے③

3. We created not the heavens and the earth and all that is between them except with truth, and for an appointed term. But those who disbelieve, turn away from that whereof they are warned.

قُلْ اَرَءَيْتُمْ مَّا تَدْعُوْنَ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَرُوْنِيْ مَاذَا خَلَقُوْا مِنَ الْاَرْضِ اَمْ لَهُمْ شِرْكٌ فِي السَّمٰوٰتِ ۭ اِيْتُوْنِيْ بِكِتٰبٍ مِّنْ قَبْلِ هٰذَآ اَوْ اَثٰرَةٍ مِّنْ عِلْمٍ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ④

آپ کہہ دیجیے: بھلا بتاؤ تو! جن کو تم اللہ کے سوا پکارتے ہو، مجھے دکھاؤ کہ انھوں نے زمین میں سے کیا چیز پیدا کی ہے۔ یا ان کا آسمانوں میں کوئی حصہ ہے۔ اس (قرآن) سے پہلے کی (نازل شدہ) کوئی کتاب یا علمی اثاثہ میرے پاس لاؤ، اگر تم سچے ہو④

4. Say (O Muhammad ﷺ to these pagans): "Think you about all that you invoke besides Allāh? Show me. What have they created of the earth? Or have they a share in (the creation of) the heavens? Bring me a Book (revealed) before this, or some trace of knowledge (in support of your claims), if you are truthful!"

وَمَنْ اَضَلُّ مِمَّنْ يَّدْعُوْا مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ مَنْ لَّا يَسْتَجِيْبُ لَهٗٓ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ وَهُمْ عَنْ دُعَاۗىِٕهِمْ غٰفِلُوْنَ ⑤

اور اس سے زیادہ گمراہ کون شخص ہے جو اللہ کے سوا اس کو پکارتا ہے جو اسے قیامت تک جواب نہیں دے سکتا؟ جبکہ وہ ان کی پکار ہی سے غافل ہیں[1] ⑤

5. And who is more astray than one who calls on (invokes) besides Allāh, such as will not answer him till the Day of Resurrection, and who are (even) unaware of their calls (invocations) to them?[1]

وَاِذَا حُشِرَ النَّاسُ كَانُوْا لَهُمْ اَعْدَاۗءً وَّكَانُوْا بِعِبَادَتِهِمْ كٰفِرِيْنَ ⑥

اور جب لوگ اکٹھے کیے جائیں گے تو وہ (جھوٹے معبود) ان کے دشمن ہوں گے، اور وہ ان کی عبادت کے منکر ہوں گے⑥

6. And when mankind are gathered (on the Day of Resurrection), they (false deities) will become their enemies and will deny their worshipping.

وَاِذَا تُتْلٰى عَلَيْهِمْ اٰيٰتُنَا بَيِّنٰتٍ قَالَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لِلْحَقِّ لَمَّا جَاۗءَهُمْ ۙ هٰذَا

اور جب ان پر ہماری واضح آیات تلاوت کی جاتی ہیں تو کافر لوگ، اس حق (قرآن) کے بارے میں جبکہ

7. And when Our Clear Verses are recited to them, the

[1] (V.46:5) See the footnote of (V.2:165).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ 2:165)

سِحۡرٌ مُّبِيۡنٌ ⑦

وہ ان کے پاس آ چکا، کہتے ہیں: یہ تو کھلا جادو ہے ⑦

disbelievers say of the truth (this Qur'ān) when it reaches them: "This is plain magic!"

اَمۡ يَقُوۡلُوۡنَ افۡتَرٰىهُ ؕ قُلۡ اِنِ افۡتَرَيۡتُهٗ فَلَا تَمۡلِكُوۡنَ لِىۡ مِنَ اللّٰهِ شَيۡــًٔـا ؕ هُوَ اَعۡلَمُ بِمَا تُفِيۡضُوۡنَ فِيۡهِ ؕ كَفٰى بِهٖ شَهِيۡدًاۢ بَيۡنِىۡ وَبَيۡنَكُمۡ ؕ وَهُوَ الۡغَفُوۡرُ الرَّحِيۡمُ ⑧

بلکہ وہ کہتے ہیں: اس نے یہ خود گھڑ لیا ہے۔ آپ کہہ دیجیے: اگر میں نے یہ خود گھڑا ہے تو تم مجھے اللہ (کے عذاب) سے بچانے کا کوئی اختیار نہیں رکھتے۔ جو گفتگو تم اس (قرآن) کے بارے میں کرتے ہو وہ اس کو خوب جانتا ہے۔ وہ میرے اور تمھارے درمیان (بطور) گواہ کافی ہے۔ اور وہ نہایت بخشنے والا، خوب رحم کرنے والا ہے ⑧

**8.** Or say they: "He (Muhammad ﷺ) has fabricated it." Say: "If I have fabricated it, still you have no power to support me against Allāh. He knows best of what you say among yourselves concerning it (i.e. this Qur'ān)! Sufficient is He as a witness between me and you! And He is the Oft-Forgiving, the Most Merciful."

قُلۡ مَا كُنۡتُ بِدۡعًا مِّنَ الرُّسُلِ وَمَاۤ اَدۡرِىۡ مَا يُفۡعَلُ بِىۡ وَلَا بِكُمۡ ؕ اِنۡ اَتَّبِعُ اِلَّا مَا يُوۡحٰٓى اِلَىَّ وَمَاۤ اَنَا اِلَّا نَذِيۡرٌ مُّبِيۡنٌ ⑨

کہہ دیجیے: میں رسولوں سے انوکھا نہیں، اور میں نہیں جانتا کہ میرے ساتھ اور تمھارے ساتھ کیا کیا جائے گا۔ میں تو بس اسی کی پیروی کرتا ہوں جو میری طرف وحی کی جاتی ہے، اور میں تو فقط صاف صاف ڈرانے والا ہوں ⑨

**9.** Say (O Muhammad ﷺ): "I am not a new thing among the Messengers (of Allāh, i.e. I am not the first Messenger) nor do I know what will be done with me or with you. I only follow that which is revealed to me, and I am but a plain warner."

قُلۡ اَرَءَيۡتُمۡ اِنۡ كَانَ مِنۡ عِنۡدِ اللّٰهِ وَكَفَرۡتُمۡ بِهٖ وَشَهِدَ شَاهِدٌ مِّنۡۢ بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ عَلٰى مِثۡلِهٖ فَاٰمَنَ وَاسۡتَكۡبَرۡتُمۡ ؕ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَهۡدِى الۡقَوۡمَ الظّٰلِمِيۡنَ ⑩ ع 10/1

کہہ دیجیے: بھلا بتاؤ تو! اگر یہ (قرآن) اللہ ہی کی طرف سے ہو اور تم نے اس کا انکار کر دیا (تو تمھارا انجام کیا ہوگا؟) اور بنی اسرائیل کا ایک گواہ اس جیسی (کتاب اترنے) کی گواہی دے چکا، پھر وہ ایمان لے آیا اور تم نے تکبر کیا، بے شک اللہ ظالم لوگوں کو ہدایت نہیں دیتا[1] ⑩

**10.** Say: "Tell me! If this (Qur'ān) is from Allāh and you deny it, and a witness from among the Children of Israel ('Abdullāh bin Salām رضي الله عنه) testifies that (this Qur'ān is from Allāh) like [the Taurāt (Torah)], and he believed (embraced Islām)[1] while you are too proud (to believe)." Verily, Allāh guides not the people who are *Zālimūn* (polytheists, disbelievers and wrongdoing).

وَقَالَ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا لِلَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا لَوۡ كَانَ خَيۡرًا مَّا سَبَقُوۡنَاۤ اِلَيۡهِ ؕ وَاِذۡ لَمۡ يَهۡتَدُوۡا بِهٖ فَسَيَقُوۡلُوۡنَ هٰذَاۤ اِفۡكٌ قَدِيۡمٌ ⑪

اور کفر کرنے والوں نے ایمان لانے والوں سے کہا: اگر وہ (دین) بہتر ہوتا تو وہ (عام لوگ) اس (کو قبول کرنے) میں ہم سے پہل نہ کرتے، اور جب انھوں نے اس (قرآن) کے ذریعے سے ہدایت نہ پائی تو اب وہ ضرور کہیں گے کہ یہ قدیم جھوٹ ہے ⑪

**11.** And those who disbelieve (the strong and wealthy) say of those who believe (the weak and poor): "Had it (Islāmic Monotheism to which Muhammad ﷺ is inviting mankind) been a good thing, they (the weak and poor) would not have preceded us thereto!" And when they have not let themselves be guided by it (this

[1] (V.46:10) See the footnote of (V.5:66).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ مائدہ: 66/5)

Qur'ān), they say: "This is an ancient lie!"

وَمِنْ قَبْلِهٖ كِتٰبُ مُوْسٰٓى اِمَامًا وَّرَحْمَةً ۭ وَهٰذَا كِتٰبٌ مُّصَدِّقٌ لِّسَانًا عَرَبِيًّا لِّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ ظَلَمُوْا ڰ وَبُشْرٰى لِلْمُحْسِنِيْنَ ⑫

اور اس (قرآن) سے پہلے موسیٰ کی کتاب پیشوا اور رحمت تھی، اور یہ (قرآن) عربی زبان میں تصدیق کرنے والی کتاب ہے، تاکہ وہ ان لوگوں کو ڈرائے جنھوں نے ظلم کیا، اور نیکی کرنے والوں کے لیے خوش خبری ہے⑫

**12.** And before this was the Scripture of Mūsā (Moses) as a guide and a mercy. And this is a confirming Book (the Qur'ān) in the Arabic language, to warn those who do wrong, and as glad tidings to the *Muhsinūn* (good-doers. See the footnote of V.9:120).

اِنَّ الَّذِيْنَ قَالُوْا رَبُّنَا اللّٰهُ ثُمَّ اسْتَقَامُوْا فَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ⑬

بے شک جن لوگوں نے کہا: ہمارا رب اللہ ہے، پھر وہ (اس پر) قائم رہے، تو ان پر نہ کوئی خوف ہے اور نہ وہ غمگین ہوں گے⑬

**13.** Verily, those who say: "Our Lord is (only) Allāh," and thereafter stand firm (on the Islāmic Faith of Monotheism),[1] on them shall be no fear, nor shall they grieve.

اُولٰۗىِٕكَ اَصْحٰبُ الْجَنَّةِ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا ۚ جَزَاۗءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ⑭

یہی لوگ جنتی ہیں، وہ اس میں ہمیشہ رہیں گے۔ (یہ) ان اعمال کی جزا ہے جو وہ کیا کرتے تھے⑭

**14.** Such shall be the dwellers of Paradise, abiding therein (forever) — a reward for what they used to do.

وَوَصَّيْنَا الْاِنْسَانَ بِوَالِدَيْهِ اِحْسٰنًا ۭ حَمَلَتْهُ اُمُّهٗ كُرْهًا وَّوَضَعَتْهُ كُرْهًا ۭ وَحَمْلُهٗ وَفِصٰلُهٗ ثَلٰثُوْنَ شَهْرًا ۭ حَتّٰٓي اِذَا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَبَلَغَ اَرْبَعِيْنَ سَنَةً ۙ قَالَ رَبِّ اَوْزِعْنِيْٓ اَنْ اَشْكُرَ نِعْمَتَكَ الَّتِيْٓ اَنْعَمْتَ عَلَيَّ وَعَلٰي وَالِدَيَّ وَاَنْ اَعْمَلَ صَالِحًا تَرْضٰىهُ وَاَصْلِحْ لِيْ فِيْ ذُرِّيَّتِيْ ڝ اِنِّىْ تُبْتُ اِلَيْكَ وَاِنِّىْ مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ⑮

اور ہم نے انسان کو اس کے والدین کے ساتھ حسن سلوک کا حکم دیا، اس کی ماں نے اسے تکلیف سے پیٹ میں اٹھائے رکھا، اور تکلیف سے جنا، اور اس کا حمل اور دودھ چھڑانا تیس ماہ (کی مدت) ہے، حتی کہ جب وہ اپنی قوت و طاقت (کمال جوانی) کو پہنچا اور چالیس برس کا ہو گیا تو اس نے دعا کی: اے میرے رب! تو مجھے توفیق دے کہ میں تیری اس نعمت کا شکر کروں جو تو نے مجھ پر اور میرے والدین پر کی، اور یہ کہ میں نیک عمل کروں جو تو پسند کرے، اور تو میرے لیے میری اولاد میں اصلاح کر، بلاشبہ میں نے تیری طرف توبہ کی، اور بلاشبہ میں مسلمانوں میں سے ہوں⑮

**15.** And We have enjoined on man to be dutiful and kind to his parents. His mother bears him with hardship. And she brings him forth with hardship, and the bearing of him, and the weaning of him is thirty months, till when he attains full strength and reaches forty years, he says: "My Lord! Grant me the power and ability that I may be grateful for Your Favour which You have bestowed upon me and upon my parents, and that I may do righteous good deeds, such as please You, and make my offspring good. Truly, I have turned to You in repentance, and truly, I am one of the Muslims (submitting to Your Will)."

اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ نَتَقَبَّلُ عَنْهُمْ اَحْسَنَ مَا عَمِلُوْا وَنَتَجَاوَزُ عَنْ سَيِّاٰتِهِمْ فِيْٓ اَصْحٰبِ الْجَنَّةِ ۭ وَعْدَ الصِّدْقِ الَّذِيْ

یہ وہ لوگ ہیں جن سے ہم اچھے عمل قبول کرتے ہیں، جو انھوں نے کیے، اور ان کی برائیوں سے ہم درگزر کرتے ہیں، (تو یہ) جنتیوں میں ہوں گے۔ (یہ)

**16.** They are those from whom We shall accept the best of their deeds and overlook their evil deeds. (They shall be) among the

[1] (V.46:13) Stand firm (on the Islāmic Faith of Monotheism): i.e. by abstaining from all kinds of sins and evil deeds which Allāh has forbidden and by performing all kinds of good deeds which He has ordained. [See the footnote of (V.41:30).]

بِكُمْ نَفْعًاؕ بَلْ كَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرًا ⑪

میں نہیں ہے، آپ کہہ دیجیے: پھر کون تمھارے لیے اللہ سے کسی شے کا اختیار رکھتا ہے اگر وہ تمھیں کوئی نقصان پہنچانا چاہے یا کوئی نفع دینا چاہے؟ (کوئی بھی نہیں) بلکہ اللہ اس سے خوب باخبر ہے جو تم عمل کرتے ہو⑪

power at all (to intervene) on your behalf with Allāh, if He intends you hurt or intends you benefit? Nay, but Allāh is Ever Well-Acquainted with what you do.

بَلْ ظَنَنْتُمْ اَنْ لَّنْ يَّنْقَلِبَ الرَّسُوْلُ وَالْمُؤْمِنُوْنَ اِلٰٓى اَهْلِيْهِمْ اَبَدًا وَّزُيِّنَ ذٰلِكَ فِيْ قُلُوْبِكُمْ وَظَنَنْتُمْ ظَنَّ السَّوْءِ ۖۚ وَكُنْتُمْ قَوْمًاۢ بُوْرًا ⑫

بلکہ تم نے گمان کیا تھا کہ رسول اور مومنین اپنے اہل و عیال کی طرف ہرگز نہیں پلٹیں گے، اور یہ بات تمھارے دلوں میں پرکشش بنادی گئی تھی، اور تم نے برا گمان کیا تھا، اور تم لوگ تھے ہی ہلاک ہونے والے⑫

12. "Nay, but you thought that the Messenger (ﷺ) and the believers would never return to their families, and that was made fair-seeming in your hearts, and you did think an evil thought and you became a useless people going for destruction."

وَمَنْ لَّمْ يُؤْمِنْۢ بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ فَاِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلْكٰفِرِيْنَ سَعِيْرًا ⑬

اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول پر ایمان نہیں لایا[1] تو بلاشبہ ہم نے ایسے کافروں کے لیے خوب بھڑکتی ہوئی آگ تیار کر رکھی ہے⑬

13. And whosoever does not believe in Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), then verily, We have prepared for the disbelievers a blazing Fire.[1]

وَلِلّٰهِ مُلْكُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِؕ يَغْفِرُ لِمَنْ يَّشَآءُ وَيُعَذِّبُ مَنْ يَّشَآءُؕ وَكَانَ اللّٰهُ غَفُوْرًا رَّحِيْمًا ⑭

اور آسمانوں اور زمین کی بادشاہی اللہ ہی کے لیے ہے۔ وہ جسے چاہے معاف کرے اور جسے چاہے عذاب دے، اور اللہ بڑا بخشنے والا، نہایت مہربان ہے⑭

14. And to Allāh belongs the sovereignty of the heavens and the earth. He forgives whom He wills, and punishes whom He wills. And Allāh is Ever Oft-Forgiving, Most Merciful.

سَيَقُوْلُ الْمُخَلَّفُوْنَ اِذَا انْطَلَقْتُمْ اِلٰى مَغَانِمَ لِتَاْخُذُوْهَا ذَرُوْنَا نَتَّبِعْكُمْۚ يُرِيْدُوْنَ اَنْ يُّبَدِّلُوْا كَلٰمَ اللّٰهِؕ قُلْ لَّنْ تَتَّبِعُوْنَا كَذٰلِكُمْ قَالَ اللّٰهُ مِنْ قَبْلُۚ فَسَيَقُوْلُوْنَ بَلْ تَحْسُدُوْنَنَاؕ بَلْ كَانُوْا لَا يَفْقَهُوْنَ اِلَّا قَلِيْلًا ⑮

عنقریب جب تم مال غنیمت حاصل کرنے کے لیے (خیبر کو) چلو گے تو پیچھے چھوڑے جانے والے لوگ کہیں گے: ہمیں بھی چھوٹ (اجازت) دیجیے ہم بھی تمھارے پیچھے پیچھے چلتے ہیں، وہ چاہتے ہیں کہ اللہ کا کلام (وعدہ) بدل دیں، کہہ دیجیے: تم ہرگز ہمارے پیچھے نہیں چلو گے، اللہ نے پہلے ہی سے یہ فرمادیا ہے۔ پھر وہ یقیناً کہیں گے: (نہیں) بلکہ تم ہم سے حسد کرتے ہو، (ایسا نہیں) بلکہ وہ لوگ کم ہی سمجھتے ہیں⑮

15. Those who lagged behind will say, when you set forth to take the spoils, "Allow us to follow you." They want to change Allāh's Words. Say: "You shall not follow us; thus Allāh has said beforehand." Then they will say: "Nay, you envy us." Nay, but they understand not except a little.

قُلْ لِّلْمُخَلَّفِيْنَ مِنَ الْاَعْرَابِ سَتُدْعَوْنَ اِلٰى قَوْمٍ اُولِيْ بَاْسٍ شَدِيْدٍ تُقَاتِلُوْنَهُمْ اَوْ يُسْلِمُوْنَۚ فَاِنْ تُطِيْعُوْا يُؤْتِكُمُ اللّٰهُ اَجْرًا حَسَنًاۚ وَاِنْ تَتَوَلَّوْا كَمَا تَوَلَّيْتُمْ مِّنْ قَبْلُ يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ⑯

آپ ان پیچھے چھوڑے جانے والے دیہاتیوں سے کہہ دیجیے: عنقریب تم ایک سخت جنگجو قوم کی طرف بلائے جاؤ گے، تم ان سے لڑو گے یا وہ مسلمان ہو جائیں گے۔ پھر اگر تم اطاعت کرو گے تو اللہ تمھیں نیک اجر دے گا، اور اگر تم پھرو گے، جیسا کہ اس

16. Say (O Muhammad ﷺ) to the bedouins who lagged behind: "You shall be called to fight against a people given to great warfare, then you shall fight them, or they shall surrender. Then if you obey, Allāh will give

[1] (V.48:13) See the footnote of (V.3:85).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ آل عمران:3/85)

سے پہلے تم پھرے تو وہ تمھیں نہایت دردناک عذاب دے گا⑯

you a fair reward; but if you turn away as you did turn away before, He will punish you with a painful torment."

لَيْسَ عَلَى الْأَعْمٰى حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْأَعْرَجِ حَرَجٌ وَّلَا عَلَى الْمَرِيْضِ حَرَجٌ ؕ وَمَنْ يُّطِعِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ يُدْخِلْهُ جَنّٰتٍ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهٰرُ ۚ وَمَنْ يَّتَوَلَّ يُعَذِّبْهُ عَذَابًا أَلِيْمًا ⑰ ع

(جہاد سے پیچھے رہنے میں) اندھے پر کوئی گناہ نہیں، اور نہ لنگڑے پر کوئی گناہ ہے، اور نہ مریض پر کوئی گناہ ہے۔ اور جو شخص اللہ اور اس کے رسول کی اطاعت کرے، اللہ اسے ایسے باغات میں داخل کرے گا جن کے نیچے نہریں بہ رہی ہیں۔ اور جو شخص (حق سے) پھرے گا تو وہ اسے نہایت دردناک عذاب دے گا⑰

**17.** No blame or sin is there upon the blind, nor is there blame or sin upon the lame, nor is there blame or sin upon the sick (that they go not for fighting). And whosoever obeys Allāh and His Messenger (Muhammad ﷺ), He will admit him to Gardens beneath which rivers flow (Paradise); and whosoever turns back, He will punish him with a painful torment.

لَقَدْ رَضِيَ اللّٰهُ عَنِ الْمُؤْمِنِيْنَ إِذْ يُبَايِعُوْنَكَ تَحْتَ الشَّجَرَةِ فَعَلِمَ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ فَأَنْزَلَ السَّكِيْنَةَ عَلَيْهِمْ وَأَثَابَهُمْ فَتْحًا قَرِيْبًا ⑱

البتہ تحقیق اللہ مومنوں سے راضی ہو گیا جب وہ درخت کے نیچے آپ سے بیعت کر رہے تھے، چنانچہ ان کے دلوں میں جو (خلوص) تھا، وہ اس نے جان لیا، تو اس نے ان پر طمانیت و تسکین نازل کی اور بدلے میں انھیں قریب کی فتح دی⑱

**18.** Indeed, Allāh was pleased with the believers when they gave the *Bai'ah* (pledge) to you (O Muhammad ﷺ) under the tree, He knew what was in their hearts, and He sent down *As-Sakīnah* (calmness and tranquillity) upon them, and He rewarded them with a near victory.

وَّمَغَانِمَ كَثِيْرَةً يَّأْخُذُوْنَهَا ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَزِيْزًا حَكِيْمًا ⑲

اور بہت سی غنیمتیں بھی (عطا کیں) جو وہ حاصل کریں گے۔ اور اللہ نہایت غالب، خوب حکمت والا ہے⑲

**19.** And abundant spoils that they will capture. And Allāh is Ever All-Mighty, All-Wise.

وَعَدَكُمُ اللّٰهُ مَغَانِمَ كَثِيْرَةً تَأْخُذُوْنَهَا فَعَجَّلَ لَكُمْ هٰذِهٖ وَكَفَّ أَيْدِيَ النَّاسِ عَنْكُمْ ۚ وَلِتَكُوْنَ اٰيَةً لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَيَهْدِيَكُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيْمًا ⑳

اور اللہ نے تم سے بہت سی غنیمتوں کا وعدہ فرمایا ہے کہ تم انھیں حاصل کرو گے، چنانچہ اس نے جلدی ہی وہ تمھیں عطا کر دیں، اور لوگوں کے ہاتھ تم سے روک دیے، تاکہ یہ مومنوں کے لیے ایک نشانی ہو جائے، اور تاکہ وہ تمھیں صراط مستقیم کی ہدایت دے⑳

**20.** Allāh has promised you abundant spoils that you will capture, and He has hastened for you this, and He has restrained the hands of men from you, that it may be a sign for the believers, and that He may guide you to a Straight Path.

وَّأُخْرٰى لَمْ تَقْدِرُوْا عَلَيْهَا قَدْ أَحَاطَ اللّٰهُ بِهَا ؕ وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرًا ㉑

اور (اللہ نے) دوسری غنیمتوں کا بھی (وعدہ کیا) جن پر تم قدرت نہیں رکھتے تھے (مگر) اللہ نے ان کا احاطہ کر رکھا ہے، اور اللہ ہر چیز پر خوب قادر ہے㉑

**21.** And other (victories and much booty He promises you) which are not yet within your power; indeed Allāh compasses them. And Allāh is Ever Able to do all things.

وَلَوْ قٰتَلَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوَلَّوُا الْأَدْبَارَ ثُمَّ لَا يَجِدُوْنَ وَلِيًّا وَّلَا نَصِيْرًا ㉒

اور اگر وہ لوگ، جنھوں نے کفر کیا تم سے لڑتے تو یقیناً وہ پیٹھوں کے بل پھر جاتے، پھر وہ کوئی دوست اور کوئی مددگار نہ پاتے㉒

**22.** And if those who disbelieve fight against you, they certainly will turn their backs; then they would have found neither a *Wali* (protector, guardian) nor a

helper.

سُنَّةَ اللّٰهِ الَّتِيْ قَدْ خَلَتْ مِنْ قَبْلُ ۚ وَلَنْ تَجِدَ لِسُنَّةِ اللّٰهِ تَبْدِيْلًا ﴿٢٣﴾

یہ اللہ کا طریقہ ہے جو پہلے سے چلا آرہا ہے، اور آپ اللہ کے طریقے میں ہرگز کوئی تبدیلی نہیں پائیں گے ﴿٢٣﴾

**23.** That has been the way of Allāh already with those who passed away before. And you will not find any change in the way of Allāh.

وَهُوَ الَّذِيْ كَفَّ اَيْدِيَهُمْ عَنْكُمْ وَاَيْدِيَكُمْ عَنْهُمْ بِبَطْنِ مَكَّةَ مِنْۢ بَعْدِ اَنْ اَظْفَرَكُمْ عَلَيْهِمْ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرًا ﴿٢٤﴾

اور وہ (اللہ) ہی تو ہے جس نے وادیٔ مکہ میں ان (کفار) کے ہاتھ تم سے اور تمھارے ہاتھ ان سے روک دیے بعد اس کے کہ اس نے تمھیں ان پر کامیابی دی تھی، اور اللہ اسے خوب دیکھ رہا ہے جو تم عمل کرتے ہو ﴿٢٤﴾

**24.** And He it is Who has withheld their hands from you and your hands from them in the midst of Makkah, after He had made you victors over them. And Allāh is Ever All-Seer of what you do.

هُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَصَدُّوْكُمْ عَنِ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ وَالْهَدْيَ مَعْكُوْفًا اَنْ يَّبْلُغَ مَحِلَّهٗ ۭ وَلَوْلَا رِجَالٌ مُّؤْمِنُوْنَ وَنِسَاۗءٌ مُّؤْمِنٰتٌ لَّمْ تَعْلَمُوْهُمْ اَنْ تَطَـُٔوْهُمْ فَتُصِيْبَكُمْ مِّنْهُمْ مَّعَرَّةٌۢ بِغَيْرِ عِلْمٍ ۚ لِيُدْخِلَ اللّٰهُ فِيْ رَحْمَتِهٖ مَنْ يَّشَاۗءُ ۚ لَوْ تَزَيَّلُوْا لَعَذَّبْنَا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا مِنْهُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ﴿٢٥﴾

یہ وہی لوگ ہیں جنھوں نے کفر کیا اور تمھیں مسجد حرام سے روکا، اور قربانی کے جانوروں کو بھی اپنی قربان گاہ تک پہنچنے سے روکے رکھا، اور اگر (مکہ میں کچھ) مومن مرد اور مومن عورتیں نہ ہوتے جن (کے ایمان) کو تم نہیں جانتے، (اگر یہ خطرہ نہ ہوتا) کہ تم انھیں روند ڈالو گے، پھر بے خبری میں ان (کے قتل) کی وجہ سے تمھیں تکلیف پہنچتی (تو تمھیں لڑنے کی اجازت دے دی جاتی لیکن ایسا نہیں کیا گیا) تاکہ اللہ جسے چاہے اپنی رحمت میں داخل کرے۔ اگر وہ (مومن اور کافر) الگ الگ ہوتے تو ان میں جو کافر تھے، ہم انھیں نہایت دردناک عذاب دیتے ﴿٢٥﴾

**25.** They are the ones who disbelieved (in the Oneness of Allāh — Islāmic Monotheism) and hindered you from *Al-Masjid Al-Harām* (at Makkah) and detained the sacrificial animals, from reaching their place of sacrifice. Had there not been believing men and believing women whom you did not know, that you may kill them and on whose account a sin would have been committed by you without (your) knowledge, that Allāh might bring into His Mercy whom He wills — if they (the believers and the disbelievers) had been apart, We verily, would have punished those of them who disbelieved with painful torment.

اِذْ جَعَلَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فِيْ قُلُوْبِهِمُ الْحَمِيَّةَ حَمِيَّةَ الْجَاهِلِيَّةِ فَاَنْزَلَ اللّٰهُ سَكِيْنَتَهٗ عَلٰي رَسُوْلِهٖ وَعَلَي الْمُؤْمِنِيْنَ وَاَلْزَمَهُمْ كَلِمَةَ التَّقْوٰى وَكَانُوْٓا اَحَقَّ بِهَا وَاَهْلَهَا ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ﴿٢٦﴾ ع 3/9/11

جن لوگوں نے کفر کیا جب انھوں نے اپنے دلوں میں حمیت (غیرت) پیدا کرلی۔ جاہلیت کی حمیت (غیرت)۔ تو اللہ نے اپنے رسول پر اور مومنوں پر تسکین نازل کی، اور ان کو تقویٰ کی بات پر ثابت قدم رکھا، اور وہ اس کے زیادہ مستحق اور اہل تھے۔ اور اللہ ہر شے کو خوب جانتا ہے ﴿٢٦﴾

**26.** When those who disbelieve had put in their hearts pride and haughtiness — the pride and haughtiness of the time of ignorance, — then Allāh sent down His *Sakīnah* (calmness and tranquillity) upon His Messenger (ﷺ) and upon the believers, and made them stick to the word of piety (i.e. none has the right to be worshipped but Allāh); and they were well entitled to it and worthy of it. And Allāh is Ever All-Knower of everything.

لَقَدْ صَدَقَ اللّٰهُ رَسُوْلَهُ الرُّءْيَا بِالْحَقِّ ۚ

البتہ تحقیق اللہ نے اپنے رسول کو خواب میں حق کے

**27.** Indeed Allāh shall fulfil the

لَتَدۡخُلُنَّ الۡمَسۡجِدَ الۡحَرَامَ اِنۡ شَآءَ اللّٰهُ اٰمِنِيۡنَ ۙ مُحَلِّقِيۡنَ رُءُوۡسَكُمۡ وَمُقَصِّرِيۡنَ ۙ لَا تَخَافُوۡنَ ؕ فَعَلِمَ مَا لَمۡ تَعۡلَمُوۡا فَجَعَلَ مِنۡ دُوۡنِ ذٰلِكَ فَتۡحًا قَرِيۡبًا ﴿۲۷﴾

ساتھ سچی خبر دی کہ اگر اللہ نے چاہا تو تم اپنے سر منڈاتے اور بال کترواتے ہوئے مسجد حرام میں ضرور داخل ہوگے، تم (کسی سے) نہ ڈرتے ہوگے، چنانچہ اللہ وہ بات جانتا تھا جو تم نہیں جانتے تھے، لہٰذا اس نے اس سے پہلے ایک فتح جلد ہی عطا کردی ﴿۲۷﴾

true vision which He showed to His Messenger (ﷺ) [i.e. the Prophet ﷺ saw a dream that he has entered Makkah along with his Companions, having their (head) hair shaved and cut short] in very truth. Certainly, you shall enter *Al-Masjid Al-Harām*, if Allāh wills, secure, (some) having your heads shaved, and (some) having your head hair cut short, having no fear. He knew what you knew not, and He granted before that a near victory.

هُوَ الَّذِيۡۤ اَرۡسَلَ رَسُوۡلَهٗ بِالۡهُدٰى وَدِيۡنِ الۡحَـقِّ لِيُظۡهِرَهٗ عَلَى الدِّيۡنِ كُلِّهٖ ؕ وَكَفٰى بِاللّٰهِ شَهِيۡدًا ؕ ﴿۲۸﴾

اور وہ (اللہ) ہی تو ہے جس نے اپنا رسول ہدایت اور دین حق کے ساتھ بھیجا تاکہ وہ اسے سب ادیان پر غالب کردے، اور اللہ بطور گواہ کافی ہے ﴿۲۸﴾

**28.** He it is Who has sent His Messenger (Muhammad ﷺ) with guidance and the religion of truth (Islām), that He may make it (Islām) superior to all religions. And All-Sufficient is Allāh as a Witness.

مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰهِ ؕ وَالَّذِيۡنَ مَعَهٗۤ اَشِدَّآءُ عَلَى الۡكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيۡنَهُمۡ تَرٰٮهُمۡ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبۡتَغُوۡنَ فَضۡلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضۡوَانًا سِيۡمَاهُمۡ فِىۡ وُجُوۡهِهِمۡ مِّنۡ اَثَرِ السُّجُوۡدِ ؕ ذٰلِكَ مَثَلُهُمۡ فِى التَّوۡرٰٮةِ ۛۖ وَمَثَلُهُمۡ فِى الۡاِنۡجِيۡلِ ۛ كَزَرۡعٍ اَخۡرَجَ شَطۡـئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسۡتَغۡلَظَ فَاسۡتَوٰى عَلٰى سُوۡقِهٖ يُعۡجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَـغِيۡظَ بِهِمُ الۡكُفَّارَ ؕ وَعَدَ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ مِنۡهُمۡ مَّغۡفِرَةً وَّاَجۡرًا عَظِيۡمًا ﴿۲۹﴾ ع

محمد (ﷺ) اللہ کے رسول ہیں، اور جو لوگ آپ کے ساتھ ہیں، وہ کافروں پر بہت سخت ہیں، آپس میں نہایت مہربان ہیں، آپ انھیں رکوع و سجود کرتے دیکھیں گے، وہ اللہ کا فضل اور (اس کی) رضامندی تلاش کرتے ہیں، ان کی خصوصی پہچان ان کے چہروں پر سجدوں کا نشان ہے، ان کی یہ صفت تورات میں ہے، اور انجیل میں ان کی صفت اس کھیتی کے مانند ہے جس نے اپنی کونپل نکالی، پھر اسے مضبوط کیا اور وہ (پودا) موٹا ہوگیا، پھر اپنے تنے پر سیدھا کھڑا ہوگیا، کسانوں کو خوش کرتا ہے، (اللہ نے یہ اس لیے کیا) تاکہ ان (صحابۂ کرام) کی وجہ سے کفار کو خوب غصہ دلائے۔ اللہ نے ان لوگوں سے جو ان میں سے ایمان لائے اور انھوں نے نیک عمل کیے، مغفرت اور بہت بڑے اجر کا وعدہ کیا ہے ﴿۲۹﴾

**29.** Muhammad (ﷺ) is the Messenger of Allāh. And those who are with him are severe against disbelievers, and merciful among themselves. You see them bowing and falling down prostrate (in prayer), seeking bounty from Allāh and (His) Good Pleasure. The mark of them (i.e. of their Faith) is on their faces (foreheads) from the traces of prostration (during prayers). This is their description in the Taurāt (Torah). But their description in the Injīl (Gospel) is like a (sown) seed which sends forth its shoot, then makes it strong, and becomes thick and it stands straight on its stem, delighting the sowers, that He may enrage the disbelievers with them. Allāh has promised those among them who believe (i.e. all those who follow Islāmic Monotheism, the religion of Prophet Muhammad ﷺ till the Day of Resurrection) and do righteous good deeds, forgiveness

and a mighty reward (i.e. Paradise).

## Sūrat Al-Hujurāt (The Dwellings) 49

## سورۂ حجرات

## سُوْرَةُ الْحُجُرٰتِ مَدَنِيَّةٌ (106) (49) آیاتها 18 رکوعاتها 2

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تُقَدِّمُوْا بَيْنَ يَدَيِ اللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ۭ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ①

اے ایمان والو! تم اللہ اور اس کے رسول سے آگے نہ بڑھو،① اور تم اللہ سے ڈرو، بلاشبہ اللہ خوب سننے والا، خوب جاننے والا ہے①

**1.** O you who believe! Make not (a decision) in advance[1] before Allāh and His Messenger (ﷺ), and fear Allāh. Verily, Allāh is All-Hearing, All-Knowing.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا تَرْفَعُوْٓا اَصْوَاتَكُمْ فَوْقَ صَوْتِ النَّبِيِّ وَلَا تَجْهَرُوْا لَهٗ بِالْقَوْلِ كَجَهْرِ بَعْضِكُمْ لِبَعْضٍ اَنْ تَحْبَطَ اَعْمَالُكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تَشْعُرُوْنَ ②

اے ایمان والو! تم اپنی آوازیں نبی کی آواز سے بلند نہ کرو، اور آپ سے اونچی آواز میں بات نہ کرو، جیسے تم ایک دوسرے سے اونچی آواز میں (بات) کرتے ہو، کہیں تمھارے عمل برباد نہ ہو جائیں، اور تمھیں خبر تک نہ ہو②

**2.** O you who believe! Raise not your voices above the voice of the Prophet (ﷺ), nor speak aloud to him in talk as you speak aloud to one another, lest your deeds should be rendered fruitless while you perceive not.

اِنَّ الَّذِيْنَ يَغُضُّوْنَ اَصْوَاتَهُمْ عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُولٰۗىِٕكَ الَّذِيْنَ امْتَحَنَ اللّٰهُ قُلُوْبَهُمْ لِلتَّقْوٰى ۭ لَهُمْ مَّغْفِرَةٌ وَّاَجْرٌ عَظِيْمٌ ③

بلاشبہ جو لوگ رسول اللہ کے پاس اپنی آوازیں نیچی رکھتے ہیں، یہی لوگ ہیں جن کے دلوں کو اللہ نے تقویٰ کے لیے جانچ لیا ہے۔ ان کے لیے بخشش اور بہت بڑا اجر ہے③

**3.** Verily, those who lower their voices in the presence of Allāh's Messenger (ﷺ), they are the ones whose hearts Allāh has tested for piety. For them is forgiveness and a great reward.

اِنَّ الَّذِيْنَ يُنَادُوْنَكَ مِنْ وَّرَاۗءِ الْحُجُرٰتِ اَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُوْنَ ④

بلاشبہ جو لوگ آپ کو حجروں کے باہر سے پکارتے ہیں، ان میں سے اکثر بے عقل ہیں④

**4.** Verily, those who call you from behind the dwellings, most of them have no sense.

وَلَوْ اَنَّهُمْ صَبَرُوْا حَتّٰى تَخْرُجَ اِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ۭ وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑤

اور اگر بے شک وہ صبر کرتے، حتیٰ کہ آپ (خود ہی) ان کی طرف نکلتے، تو ان کے لیے بہت بہتر ہوتا، اور اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے⑤

**5.** And if they had had patience till you could come out to them, it would have been better for them. And Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ جَاۗءَكُمْ فَاسِقٌۢ بِنَبَاٍ فَتَبَيَّنُوْٓا اَنْ تُصِيْبُوْا قَوْمًۢا بِجَهَالَةٍ فَتُصْبِحُوْا عَلٰي مَا فَعَلْتُمْ نٰدِمِيْنَ ⑥

اے ایمان والو! اگر کوئی فاسق تمھارے پاس کوئی خبر لائے تو تحقیق کر لیا کرو (تاکہ) تم کسی قوم کو نادانی سے تکلیف (نہ) پہنچاؤ کہ پھر تم اپنے کیے پر پچھتاتے پھرو⑥

**6.** O you who believe! If a *Fāsiq* (liar — evil person) comes to you with any news, verify it, lest you should harm people in ignorance, and afterwards you become regretful for what you have done.

وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ فِيْكُمْ رَسُوْلَ اللّٰهِ ۭ لَوْ يُطِيْعُكُمْ فِيْ كَثِيْرٍ مِّنَ الْاَمْرِ لَعَنِتُّمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ حَبَّبَ اِلَيْكُمُ الْاِيْمَانَ وَزَيَّنَهٗ فِيْ

اور جان لو! بلاشبہ تم میں اللہ کے رسول ہیں، اگر بہت سے معاملات میں وہ تمھاری اطاعت کریں (تو) یقیناً تم مشقت میں پڑ جاؤ، لیکن اللہ نے ایمان کو

**7.** And know that among you there is the Messenger of Allāh (ﷺ). If he were to obey you (i.e. follow your opinions and desires)

[1] (V.49:1) i.e. hasten not to decide in matters of war or religion before Allāh and His Messenger ﷺ, that you may decide the contrary to what Allāh and His Messenger ﷺ may decide.

① یعنی دین اور جہاد کے امور میں (فیصلہ کرنے میں) اللہ اور اس کے رسول سے سبقت نہ کرو کیونکہ ہو سکتا ہے کہ تم جو فیصلہ کرو وہ اللہ اور اس کے رسول کے فیصلے کے برعکس ہو۔

قُلُوْبِكُمْ وَكَرَّهَ اِلَيْكُمُ الْكُفْرَ وَالْفُسُوْقَ وَالْعِصْيَانَ ۭ اُولٰٓئِكَ هُمُ الرّٰشِدُوْنَ ⑦

تمھارا محبوب بنا دیا ہے، اور اس نے اسے تمھارے دلوں میں آراستہ پیراستہ کر دیا ہے، اور اس نے تمھارے لیے کفر و فسق اور نافرمانی کو ناپسند بنا دیا ہے (اور) یہی لوگ رشد و ہدایت والے ہیں ⑦

in much of the matter, you would surely be in trouble. But Allāh has endeared the Faith to you and has beautified it in your hearts, and has made disbelief, wickedness and disobedience (to Allāh and His Messenger ﷺ) hateful to you. Such are they who are the rightly guided.

فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَنِعْمَةً ۭ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌ حَكِيْمٌ ⑧

اللہ کے فضل اور احسان سے، اور اللہ خوب جاننے والا، خوب حکمت والا ہے ⑧

**8.** (This is) a Grace from Allāh and His Favour. And Allāh is All-Knowing, All-Wise.

وَاِنْ طَآئِفَتٰنِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ اقْتَتَلُوْا فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا ۚ فَاِنْۢ بَغَتْ اِحْدٰىهُمَا عَلَى الْاُخْرٰى فَقَاتِلُوا الَّتِيْ تَبْغِيْ حَتّٰى تَفِيْٓءَ اِلٰٓى اَمْرِ اللّٰهِ ۚ فَاِنْ فَآءَتْ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَهُمَا بِالْعَدْلِ وَاَقْسِطُوْا ۭ اِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُقْسِطِيْنَ ⑨

اور اگر مومنوں کے دو گروہ آپس میں لڑ پڑیں تو تم ان کے درمیان صلح کرا دو، پھر اگر (ان) دونوں میں سے ایک گروہ دوسرے پر زیادتی کرے، تو تم اس سے لڑو جو زیادتی کرتا ہے، حتی کہ وہ اللہ کے حکم کی طرف لوٹ آئے، پھر اگر وہ لوٹ آئے تو تم ان دونوں کے درمیان عدل (حق) کے ساتھ صلح کرا دو، اور تم انصاف کرو، بلاشبہ اللہ انصاف کرنے والوں کو پسند کرتا ہے ⑨

**9.** And if two parties (or groups) among the believers fall to fighting, then make peace between them both. But if one of them outrages against the other, then fight you (all) against the one which outrages till it complies with the Command of Allāh. Then if it complies, then make reconciliation between them justly, and be equitable. Verily, Allāh loves those who are the equitable.

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ اِخْوَةٌ فَاَصْلِحُوْا بَيْنَ اَخَوَيْكُمْ وَاتَّقُوا اللّٰهَ لَعَلَّكُمْ تُرْحَمُوْنَ ⑩

مومن تو (ایک دوسرے کے) بھائی ہیں، لہٰذا تم اپنے بھائیوں کے درمیان صلح کرا دو، اور تم اللہ سے ڈرو تاکہ تم پر رحم کیا جائے ⑩

**10.** The believers are nothing else than brothers (in Islāmic religion). So make reconciliation between your brothers, and fear Allāh that you may receive mercy.

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا يَسْخَرْ قَوْمٌ مِّنْ قَوْمٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنُوْا خَيْرًا مِّنْهُمْ وَلَا نِسَآءٌ مِّنْ نِّسَآءٍ عَسٰٓى اَنْ يَّكُنَّ خَيْرًا مِّنْهُنَّ ۚ وَلَا تَلْمِزُوْٓا اَنْفُسَكُمْ وَلَا تَنَابَزُوْا بِالْاَلْقَابِ ۭ بِئْسَ الِاسْمُ الْفُسُوْقُ بَعْدَ الْاِيْمَانِ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَتُبْ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ⑪

اے ایمان والو! مردوں کی کوئی جماعت دوسرے مردوں کا مذاق نہ اڑائے، ہوسکتا ہے کہ وہ لوگ ان سے بہتر ہوں، اور نہ عورتیں دوسری عورتوں کا (مذاق اڑائیں) ہوسکتا ہے کہ وہ (عورتیں) ان سے بہتر ہوں، اور تم آپس میں (ایک دوسرے پر) عیب نہ لگاؤ، اور تم ایک دوسرے کو برے القاب سے نہ پکارو، ایمان (لانے) کے بعد فاسقانہ نام (سے پکارنا) برا ہے۔ اور جس نے توبہ نہ کی تو وہی (لوگ) ظالم ہیں ⑪

**11.** O you who believe! Let not a group scoff at another group, it may be that the latter are better than the former. Nor let (some) women scoff at other women, it may be that the latter are better than the former. Nor defame one another, nor insult one another by nicknames. How bad is it to insult one's brother after having Faith [i.e. to call your Muslim brother (a faithful believer) as: "O sinner", or "O wicked"]. And whosoever does not repent, then such are indeed *Zālimūn* (wrong doers).

يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اجْتَنِبُوْا كَثِيْرًا

اے ایمان والو! بہت سی بدگمانیوں سے بچو، بلاشبہ

**12.** O you who believe! Avoid

مِّنَ الظَّنِّ ۫ اِنَّ بَعْضَ الظَّنِّ اِثْمٌ وَّلَا تَجَسَّسُوْا وَلَا يَغْتَبْ بَّعْضُكُمْ بَعْضًا ؕ اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّاْكُلَ لَحْمَ اَخِيْهِ مَيْتًا فَكَرِهْتُمُوْهُ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ تَوَّابٌ رَّحِيْمٌ ⑫

بعض بدگمانیاں گناہ ہیں۔ اور تم ایک دوسرے کی جاسوسی نہ کرو، اور نہ تم میں سے کوئی دوسرے کی غیبت کرے، کیا تم میں سے کوئی یہ پسند کرتا ہے کہ وہ اپنے مردہ بھائی کا گوشت کھائے۔ تو (ظاہر ہے کہ) تم اسے ناپسند کرتے ہو،① اور اللہ سے ڈرو، بے شک اللہ بہت توبہ قبول کرنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے⑫

much suspicion; indeed some suspicions are sins. And spy not, neither backbite one another. Would one of you like to eat the flesh of his dead brother? You would hate it (so hate backbiting).[1] And fear Allāh. Verily, Allāh is the One Who forgives and accepts repentance, Most Merciful.

يٰۤاَيُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّاُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّقَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا ؕ اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ ⑬

اے لوگو! بلاشبہ ہم نے تمھیں ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا، اور ہم نے تمھارے خاندان اور قبیلے بنائے تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچانو، بلاشبہ اللہ کے ہاں تم میں سے زیادہ عزت والا (وہ ہے جو) تم میں سے زیادہ متقی ہے، بلاشبہ اللہ بہت علم والا، خوب باخبر ہے⑬

**13.** O mankind! We have created you from a male and a female, and made you into nations and tribes that you may know one another. Verily, the most honourable of you with Allāh is that (believer) who has *At-Taqwā* [i.e. he is one of the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)]. Verily, Allāh is All-Knowing, Well-Acquainted (with all things).

قَالَتِ الْاَعْرَابُ اٰمَنَّا ؕ قُلْ لَّمْ تُؤْمِنُوْا وَلٰكِنْ قُوْلُوْۤا اَسْلَمْنَا وَلَمَّا يَدْخُلِ الْاِيْمَانُ فِيْ قُلُوْبِكُمْ ؕ وَاِنْ تُطِيْعُوا

دیہاتیوں نے کہا: ہم ایمان لائے۔ آپ کہہ دیجیے: تم ایمان نہیں لائے، لیکن تم یوں کہو کہ ہم نے اسلام قبول کیا، اور ابھی تک ایمان تمھارے دلوں میں داخل (راسخ) نہیں ہوا، اور اگر تم اللہ اور اس کے

**14.** The bedouins say: "We believe." Say: "You believe not but you only say, 'We have surrendered (in Islām),' for Faith has not yet entered your hearts.

[1] (V.49:12)

a) Narrated Abū Hurairah رضي الله عنه: Allāh's Messenger ﷺ said, "Beware of suspicion, for suspicion is the worst of false tales; and do not look for other's faults, and do not do spying on one another, and do not practise *Najsh** and do not be jealous of one another and do not hate one another, and do not desert (stop talking to) one another. And O Allāh's worshippers! Be brothers!" [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6066 (O.P.92)]

b) Narrated Hudhaifah رضي الله عنه: I heard the Prophet ﷺ saying, "A *Qattāt*** will not enter Paradise." [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6056 (O.P.82)]

c) Backbiting and the Statement of Allāh عز وجل "And spy not, neither backbite one another."
Narrated Ibn 'Abbās رضي الله عنهما: Allāh's Messenger ﷺ passed by two graves and said, "Both of them (persons in the grave) are being tortured, and they are not being tortured for a major sin. This one used not to save himself from being soiled with his urine, and the other used to go about with calumnies (among the people to rouse hostilities, e.g., one goes to a person and tells him that so-and-so says about him such and such evil things)." The Prophet ﷺ then asked for a green branch of a date palm tree, split it into two pieces and planted one on each grave and said, "It is hoped that their punishment may be abated till those two pieces of the branch get dried."*** [*Sahih Al-Bukhari*, 8/6052 (O.P.78)]

* *Najsh* means to offer a high price for something in order to allure another customer who is interested in the thing.
**A *Qattāt* is a person who conveys disagreeable, false information from one person to another with the intention of causing harm and enmity between them.
***This action was a kind of invocation on the part of the Prophet ﷺ for the deceased persons. (*Fath Al-Bari*, Vol. I, Page 332)

① اس آیت میں بعض اخلاقی قباحتوں سے روکا گیا ہے۔ احادیث میں بھی ان کوتاہیوں سے منع کیا گیا ہے۔ چنانچہ رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''تم بدگمانی سے بچو کیونکہ بدگمانی سب سے بڑی جھوٹی بات ہے۔ تم دوسروں کی ٹوہ میں نہ رہا کرو، کسی کے عیب (خواہ مخواہ) نہ ٹٹولو اور نہ ایک دوسرے سے بڑھنے کی بے جا ہوس کرو اور نہ آپس میں حسد و بغض رکھو اور نہ ایک دوسرے سے منہ پھیرو۔ اے اللہ کے بندو! (جیسا اللہ نے فرمایا ہے) آپس میں بھائی بھائی بن جاؤ۔'' (صحیح البخاري، الأدب، باب: 58 حدیث: 6066) دوسری روایت میں فرمایا: ''چغل خور بہشت میں نہیں جائے گا۔'' (صحیح البخاري، الأدب باب: 50 حدیث: 6065) ایک اور حدیث میں آتا ہے: نبی ﷺ کا گزر دو قبروں پر سے ہوا، تو آپ نے فرمایا: ''ان قبروں والوں کو عذاب ہو رہا ہے...... کیونکہ ان میں سے ایک پیشاب کے چھینٹوں سے نہیں بچتا تھا اور دوسرا چغل خور تھا۔'' (صحیح البخاري، الأدب، حدیث: 6052)

اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَا يَلِتْكُمْ مِّنْ اَعْمَالِكُمْ شَيْـًٔا ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ⑭

رسول کی اطاعت کرو تو وہ تمھارے اعمال (کی جزا) میں سے کچھ بھی کم نہیں کرے گا، بلاشبہ اللہ بہت بخشنے والا، نہایت رحم کرنے والا ہے⑭

But if you obey Allāh and His Messenger (ﷺ), He will not decrease anything in reward for your deeds. Verily, Allāh is Oft-Forgiving, Most Merciful."

اِنَّمَا الْمُؤْمِنُوْنَ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَرَسُوْلِهٖ ثُمَّ لَمْ يَرْتَابُوْا وَجٰهَدُوْا بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ؕ اُولٰٓئِكَ هُمُ الصّٰدِقُوْنَ ⑮

بس (سچے) مومن تو وہ ہیں جو اللہ اور اس کے رسول پر ایمان لائے، پھر انھوں نے شک نہ کیا، اور انھوں نے اپنے مالوں اور اپنی جانوں سے اللہ کی راہ میں جہاد کیا۔ یہی لوگ سچے (مومن) ہیں⑮

**15.** Only those are the believers who have believed in Allāh and His Messenger, and afterward doubt not but strive with their wealth and their lives for the Cause of Allāh. Those! They are the truthful.

قُلْ اَتُعَلِّمُوْنَ اللّٰهَ بِدِيْنِكُمْ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمٌ ⑯

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: کیا تم اللہ کو اپنے دین کی خبر دیتے ہو؟ اور اللہ جانتا ہے جو کچھ آسمانوں میں ہے اور جو کچھ زمین میں ہے۔ اور اللہ ہر چیز کو خوب جاننے والا ہے⑯

**16.** Say: "Will you inform Allāh of your religion while Allāh knows all that is in the heavens and all that is in the earth, and Allāh is All-Knowing of everything?"

يَمُنُّوْنَ عَلَيْكَ اَنْ اَسْلَمُوْا ؕ قُلْ لَّا تَمُنُّوْا عَلَيَّ اِسْلَامَكُمْ ۚ بَلِ اللّٰهُ يَمُنُّ عَلَيْكُمْ اَنْ هَدٰىكُمْ لِلْاِيْمَانِ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ⑰

وہ (دیہاتی) آپ پر احسان جتاتے ہیں کہ وہ مسلمان ہوئے، کہہ دیجیے: تم مجھ پر اپنے اسلام (لانے) کا احسان نہ جتاؤ، بلکہ اللہ تم پر یہ احسان فرماتا ہے کہ اس نے تمھیں ایمان کی ہدایت دی، اگر تم سچے ہو⑰

**17.** They regard as favour to you (O Muhammad ﷺ) that they have embraced Islām. Say: "Count not your Islām as a favour to me. Nay, but Allāh has conferred a favour upon you that He has guided you to the Faith if you indeed are true.

اِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُ غَيْبَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ ۢ بِمَا تَعْمَلُوْنَ ⑱

بلاشبہ اللہ آسمانوں اور زمین کی چھپی باتیں جانتا ہے، اور اللہ خوب دیکھ رہا ہے جو تم عمل کرتے ہو⑱

**18.** Verily, Allāh knows the Unseen of the heavens and the earth. And Allāh is All-Seer of what you do.

## Sûrat Qâf. 50

## سورۂ ق

## سُوْرَةُ قٓ مَكِّيَّةٌ (50) (45) (34) 3

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

قٓ ۚ وَالْقُرْاٰنِ الْمَجِيْدِ ①

قٓ، قسم ہے قرآنِ مجید کی!①

**1.** *Qāf.*
[These letters (*Qāf*, etc.) are one of the miracles of the Qur'ān, and none but Allāh (Alone) knows their meanings.]
By the Glorious Qur'ān.

بَلْ عَجِبُوْٓا اَنْ جَآءَهُمْ مُّنْذِرٌ مِّنْهُمْ فَقَالَ الْكٰفِرُوْنَ هٰذَا شَيْءٌ عَجِيْبٌ ②

بلکہ انھوں نے تعجب کیا کہ ان کے پاس انھی میں سے ایک ڈرانے والا آیا، پھر کافروں نے کہا: یہ تو عجیب بات ہے②

**2.** Nay, they wonder that there has come to them a warner (Muhammad ﷺ) from among themselves. So the disbelievers say: "This is a strange thing!

ءَاِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا ۚ ذٰلِكَ رَجْعٌۢ بَعِيْدٌ ③

کیا جب ہم مر جائیں گے اور مٹی ہو جائیں گے (تو کیا دوبارہ اٹھائے جائیں گے؟) یہ واپسی تو (عقل سے) بہت بعید ہے③

**3.** "When we are dead and have become dust (shall we be resurrected?) That is a far return."

قَدْ عَلِمْنَا مَا تَنْقُصُ الْاَرْضُ مِنْهُمْ ۚ وَعِنْدَنَا كِتٰبٌ حَفِيْظٌ ④

یقیناً ہمیں علم ہے جو کچھ زمین ان میں سے کم کرتی ہے، اور ہمارے پاس ایک کتاب (ہر چیز کی) حفاظت کرنے والی ہے④

**4.** We know that which the earth consumes of them (their dead bodies), and with Us is a Book preserved (i.e. the Book of Decrees).

بَلْ كَذَّبُوْا بِالْحَقِّ لَمَّا جَآءَهُمْ فَهُمْ فِيْٓ اَمْرٍ مَّرِيْجٍ ⑤

بلکہ انھوں نے حق کو جھٹلایا جب وہ ان کے پاس آیا، چنانچہ وہ ایک الجھے ہوئے معاملے میں ہیں⑤

**5.** Nay, but they have denied the truth (this Qur'ān) when it has come to them, so they are in a confused state (cannot differentiate between right and wrong).

اَفَلَمْ يَنْظُرُوْٓا اِلَى السَّمَآءِ فَوْقَهُمْ كَيْفَ بَنَيْنٰهَا وَزَيَّنّٰهَا وَمَا لَهَا مِنْ فُرُوْجٍ ⑥

کیا پھر انھوں نے اپنے اوپر آسمان کی طرف نہیں دیکھا کہ ہم نے اسے کیسا بنایا اور ہم نے اسے آراستہ کیا، اور اس میں کوئی شگاف نہیں⑥

**6.** Have they not looked at the heaven above them, how We have made it and adorned it, and there are no rifts in it?

وَالْاَرْضَ مَدَدْنٰهَا وَاَلْقَيْنَا فِيْهَا رَوَاسِيَ وَاَنْۢبَتْنَا فِيْهَا مِنْ كُلِّ زَوْجٍۢ بَهِيْجٍ ⑦

اور ہم نے زمین پھیلائی، اور ہم نے اس میں مضبوط پہاڑ گاڑ دیے، اور ہم نے اس میں ہر طرح کی خوش نما نباتات اگائیں⑦

**7.** And the earth! We have spread it out, and set thereon mountains standing firm, and have produced therein every kind of lovely growth (plants).

تَبْصِرَةً وَّذِكْرٰى لِكُلِّ عَبْدٍ مُّنِيْبٍ ⑧

(حق کی طرف) رجوع کرنے والے ہر بندے کی بصیرت اور نصیحت کے لیے⑧

**8.** An insight and a Reminder for every slave who turns to Allāh in repentance (i.e. the one who believes in the Oneness of Allāh and performs deeds of His obedience, and always begs His Pardon).

وَنَزَّلْنَا مِنَ السَّمَآءِ مَآءً مُّبٰرَكًا فَاَنْۢبَتْنَا بِهٖ جَنّٰتٍ وَّحَبَّ الْحَصِيْدِ ⑨

اور ہم نے آسمان سے بابرکت پانی نازل کیا، پھر ہم نے اس کے ذریعے سے باغات اور اناج کی کاٹی جانے والی فصل اگائی⑨

**9.** And We send down blessed water (rain) from the sky, then We produce therewith gardens and grain (every kind of harvests) that are reaped.

وَالنَّخْلَ بٰسِقٰتٍ لَّهَا طَلْعٌ نَّضِيْدٌ ⑩

اور کھجور کے بلند و بالا درخت (پیدا کیے) جن کے شگوفے تہ بہ تہ ہیں⑩

**10.** And tall date palms, with ranged clusters.

رِّزْقًا لِّلْعِبَادِ ۙ وَاَحْيَيْنَا بِهٖ بَلْدَةً مَّيْتًا ۭ كَذٰلِكَ الْخُرُوْجُ ⑪

بندوں کی روزی کے لیے، اور ہم نے اس (پانی) کے ذریعے سے مردہ زمین کو زندہ کیا، اسی طرح (مرنے کے بعد قبروں سے) نکلنا ہے⑪

**11.** A provision for (Allāh's) slaves. And We give life therewith to a dead land. Thus will be the resurrection (of the dead).

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوْحٍ وَّاَصْحٰبُ الرَّسِّ وَثَمُوْدُ ⑫

ان سے پہلے قوم نوح نے، اور اصحاب الرس نے اور ثمود نے جھٹلایا⑫

**12.** Denied before them (i.e. these pagans of Makkah) the people of Nūh (Noah), and the

dwellers of Ar-Rass, and Thamūd,

وَّعَادٌ وَّ فِرْعَوْنُ وَاِخْوَانُ لُوْطٍ ﴿13﴾

اور عاد اور فرعون اور برادرانِ لوط نے ﴿13﴾

**13.** And 'Ād, and Fir'aun (Pharaoh), and the brethren of Lūt (Lot),

وَّ اَصْحٰبُ الْاَيْكَةِ وَقَوْمُ تُبَّعٍ ؕ كُلٌّ كَذَّبَ الرُّسُلَ فَحَقَّ وَعِيْدِ ﴿14﴾

اور ایکہ (بستی) والوں اور قوم تُبَّع نے، (ان) سب نے رسولوں کو جھٹلایا، لہٰذا (ان پر) میری وعید ثابت ہوگئی ﴿14﴾

**14.** And the dwellers of the Wood, and the people of Tubba'. Everyone of them denied (their) Messengers, so My Threat took effect.

اَفَعَيِيْنَا بِالْخَلْقِ الْاَوَّلِ ؕ بَلْ هُمْ فِيْ لَبْسٍ مِّنْ خَلْقٍ جَدِيْدٍ ﴿15﴾ ع

کیا پھر ہم پہلی بار پیدا کرکے تھک گئے ہیں؟ (نہیں!) بلکہ وہ از سرِ نو تخلیق کے متعلق شک میں ہیں ﴿15﴾

**15.** Were We then tired with the first creation? Nay, they are in confused doubt about a new creation (i.e. Resurrection).

وَلَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ وَنَعْلَمُ مَا تُوَسْوِسُ بِهٖ نَفْسُهٗ ۖۚ وَنَحْنُ اَقْرَبُ اِلَيْهِ مِنْ حَبْلِ الْوَرِيْدِ ﴿16﴾

اور البتہ تحقیق ہم نے انسان کو پیدا کیا، اور اس کے دل میں ابھرنے والے وسوسوں کو بھی ہم جانتے ہیں، اور ہم (اس کی) شہ رگ سے بھی زیادہ اس کے قریب ہیں ﴿16﴾

**16.** And indeed We have created man, and We know what his ownself whispers to him. And We are nearer to him than his jugular vein (by Our Knowledge).

اِذْ يَتَلَقَّى الْمُتَلَقِّيٰنِ عَنِ الْيَمِيْنِ وَعَنِ الشِّمَالِ قَعِيْدٌ ﴿17﴾

جب اخذ کرتے (لکھتے) ہیں دو اخذ کرنے (لکھنے والے (فرشتے)، اس کے دائیں طرف اور بائیں طرف بیٹھے ہوئے ﴿17﴾

**17.** (Remember) that the two receivers (recording angels) receive (each human being), one sitting on the right and one on the left (to note his or her actions).[1]

مَا يَلْفِظُ مِنْ قَوْلٍ اِلَّا لَدَيْهِ رَقِيْبٌ عَتِيْدٌ ﴿18﴾

(انسان) جو بات بھی (منہ سے) نکالتا ہے (وہ لکھنے کو) اس کے پاس ایک نگران (فرشتہ) تیار ہوتا ہے ﴿18﴾

**18.** Not a word does he (or she) utter but there is a watcher by him ready (to record it).

وَجَآءَتْ سَكْرَةُ الْمَوْتِ بِالْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ مَا كُنْتَ مِنْهُ تَحِيْدُ ﴿19﴾

اور موت کی سختی حق الیقین (موت) کو لے آتی ہے۔ (کہا جاتا ہے:) یہی ہے وہ (موت) جس سے تو بھاگتا تھا ﴿19﴾

**19.** And the stupor of death will come in truth: "This is what you have been avoiding!"

وَنُفِخَ فِي الصُّوْرِ ؕ ذٰلِكَ يَوْمُ الْوَعِيْدِ ﴿20﴾

اور صور میں پھونکا جائے گا، یہ وعید (وعدۂ عذاب) کا دن ہے ﴿20﴾

**20.** And the Trumpet will be blown — that will be the Day whereof warning (had been given) (i.e. the Day of Resurrection).

وَجَآءَتْ كُلُّ نَفْسٍ مَّعَهَا سَآئِقٌ وَّشَهِيْدٌ ﴿21﴾

اور ہر نفس آئے گا، اس کے ساتھ ایک ہانکنے والا اور ایک شہادت دینے والا ہوگا ﴿21﴾

**21.** And every person will come forth along with an (angel) to drive (him) and an (angel) to bear witness.

لَقَدْ كُنْتَ فِيْ غَفْلَةٍ مِّنْ هٰذَا فَكَشَفْنَا

البتہ تحقیق تو اس سے غفلت میں تھا، تو ہم نے تجھ

**22.** (It will be said to the sinners:) "Indeed you were heedless of

---

[1] (V.50:17)

a) Narrated Āishah رضي الله عنها the Prophet ﷺ said: "The deeds of the following three persons are not recorded by the pen: (1) a sleeping person till he wakes up, (2) a child till he reaches the age of puberty, and (3) an insane person till he becomes sane." (This *Hādith* is quoted by Nasā'i, the Book of Divorce, chapter 21).

عَنْكَ غِطَآءَكَ فَبَصَرُكَ الْيَوْمَ حَدِيْدٌ ﴿22﴾

سے تیرا پردہ ہٹا دیا، چنانچہ آج تیری نگاہ بہت تیز ہے﴿22﴾

this. Now We have removed from you, your covering, and sharp is your sight this Day!"

وَقَالَ قَرِيْنُهٗ هٰذَا مَا لَدَيَّ عَتِيْدٌ ﴿23﴾

اور اس کا ساتھی (فرشتہ) کہے گا: یہ ہے وہ (روداد) جو میرے پاس تیار ہے﴿23﴾

**23.** And his companion (angel) will say: "Here is (this Record) ready with me!"

اَلْقِيَا فِيْ جَهَنَّمَ كُلَّ كَفَّارٍ عَنِيْدٍ ﴿24﴾

(حکم ہوگا:) تم دونوں ہر کافر سرکش کو جہنم میں ڈال دو﴿24﴾

**24.** (Allāh will say to the angels:) "Both of you throw into Hell every stubborn disbeliever (in the Oneness of Allāh, in His Messengers) —

مَّنَّاعٍ لِّلْخَيْرِ مُعْتَدٍ مُّرِيْبٍ ﴿25﴾

بھلائی سے منع کرنے والے کو، حد سے نکلنے والے (اور دین میں) شک کرنے والے کو﴿25﴾

**25.** "Hinderer of good, transgressor, doubter,

الَّذِيْ جَعَلَ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ فَاَلْقِيٰهُ فِي الْعَذَابِ الشَّدِيْدِ ﴿26﴾

وہ جس نے اللہ کے ساتھ دوسرا معبود بنا لیا تھا، لہٰذا تم دونوں اسے سخت عذاب میں ڈال دو﴿26﴾

**26.** "Who set up another *ilāh* (god) with Allāh. Then both of you cast him in the severe torment."

قَالَ قَرِيْنُهٗ رَبَّنَا مَآ اَطْغَيْتُهٗ وَلٰكِنْ كَانَ فِيْ ضَلٰلٍۢ بَعِيْدٍ ﴿27﴾

اس کا ساتھی (شیطان) کہے گا: اے ہمارے رب! میں نے اسے سرکش نہیں بنایا تھا اور لیکن وہ (خود ہی) پرلے درجے کی گمراہی میں پڑا رہا﴿27﴾

**27.** His companion (Satan/devil) will say: "Our Lord! I did not push him to transgression (in disbelief, oppression, and evil deeds), but he was himself in error far astray."

قَالَ لَا تَخْتَصِمُوْا لَدَيَّ وَقَدْ قَدَّمْتُ اِلَيْكُمْ بِالْوَعِيْدِ ﴿28﴾

اللہ فرمائے گا: تم میرے پاس جھگڑا نہ کرو، حالانکہ میں پہلے ہی تمھاری طرف (عذاب کی) وعید بھیج چکا تھا﴿28﴾

**28.** Allāh will say: "Dispute not in front of Me, I had already in advance sent you the threat.

مَا يُبَدَّلُ الْقَوْلُ لَدَيَّ وَمَآ اَنَا بِظَلَّامٍ لِّلْعَبِيْدِ ﴿29﴾ ع 2 14 16

میرے ہاں بات بدلی نہیں جاتی، اور میں بندوں پر ظلم توڑنے والا نہیں﴿29﴾

**29.** The Sentence that comes from Me cannot be changed, and I am not unjust to the slaves."

يَوْمَ نَقُوْلُ لِجَهَنَّمَ هَلِ امْتَلَاْتِ وَتَقُوْلُ هَلْ مِنْ مَّزِيْدٍ ﴿30﴾

(یاد کرو!) جس دن ہم جہنم سے کہیں گے: کیا تو بھر گئی ہے؟ اور وہ کہے گی: کیا کچھ مزید ہے؟①﴿30﴾

**30.** On the Day when We will say to Hell: "Are you filled?" It will say: "Are there any more (to come)?"[1]

وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ لِلْمُتَّقِيْنَ غَيْرَ بَعِيْدٍ ﴿31﴾

اور جنت متقین کے قریب کی جائے گی، (وہ) دور نہیں ہوگی﴿31﴾

**31.** And Paradise will be brought near to the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), not far off.

هٰذَا مَا تُوْعَدُوْنَ لِكُلِّ اَوَّابٍ حَفِيْظٍ ﴿32﴾

(کہا جائے گا:) یہ ہے وہ جس کا تم سے وعدہ کیا جاتا

**32.** (It will be said): "This is what you were promised — (it is) for

---

[1] (V.50:30) Allāh's Statement: "It (Hell) will say: 'Are there any more (to come)?'"
Narrated Anas رضي الله عنه: The Prophet ﷺ said, "The people will be thrown into the (Hell) Fire and it will say: 'Are there any more (to come)?' till Allāh will put His Foot over it and it will say: '*Qat! Qat!* (Enough! Enough!)'" [*Sahih Al-Bukhari,* 6/4848 (O.P.371)]

① رسول اللہ ﷺ نے فرمایا: ''دوزخی دوزخ میں ڈالے جائیں گے لیکن دوزخ کہتی رہے گی اور کچھ ہے؟ حتیٰ کہ پروردگار اپنا قدم اس پر رکھ دے گا، اس وقت کہے گی: ''بس! بس! (میں بھر گئی۔)'' (صحیح البخاري، التفسیر، باب: 1 حدیث: 4848)

تھا، خوب رجوع کرنے والے، (امرالٰہی کی) حفاظت کرنے والے ہر شخص سے ﴿32﴾

those oft-returning (to Allāh) in sincere repentance, and those who preserve their covenant with Allāh (by obeying Him in all what He has ordered, and worshipping none but Allāh Alone, i.e. follow Allāh's religion — Islāmic Monotheism).

مَنْ خَشِيَ الرَّحْمٰنَ بِالْغَيْبِ وَجَآءَ بِقَلْبٍ مُّنِيْبِ ﴿33﴾

جو رحمٰن سے بن دیکھے ڈرتا تھا اور وہ رجوع کرنے والا دل لیے آیا ہے ﴿33﴾

**33.** "Who feared the Most Gracious (Allāh) in the *Ghaib* (unseen) and came with a heart turned in repentance (to Him and absolutely free from every kind of polytheism).

ادْخُلُوْهَا بِسَلٰمٍ ؕ ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُلُوْدِ ﴿34﴾

(کہا جائے گا:) تم اس (جنت) میں سلامتی سے داخل ہو جاؤ، یہی ہمیشہ رہنے کا دن ہے ﴿34﴾

**34.** "Enter you therein in peace and security — this is the Day of eternal life!"

لَهُمْ مَّا يَشَآءُوْنَ فِيْهَا وَلَدَيْنَا مَزِيْدٌ ﴿35﴾

وہ جو کچھ چاہیں گے ان کے لیے ہوگا، اور ہمارے پاس اور بھی بہت کچھ ہے ﴿35﴾

**35.** There they will have all that they desire — and We have more (for them, i.e. a glance at the All-Mighty, All-Majestic جل جلاله).

وَكَمْ اَهْلَكْنَا قَبْلَهُمْ مِّنْ قَرْنٍ هُمْ اَشَدُّ مِنْهُمْ بَطْشًا فَنَقَّبُوْا فِي الْبِلَادِ ؕ هَلْ مِنْ مَّحِيْصٍ ﴿36﴾

ان سے پہلے ہم نے کتنی ہی قومیں ہلاک کر دیں، وہ ان سے قوت میں زیادہ سخت تھیں، پھر وہ شہروں میں گشت کرنے لگے، کیا انھیں (ہمارے عذاب سے) کوئی بچ نکلنے کی جگہ ملی؟ ﴿36﴾

**36.** And how many a generation We have destroyed before them who were stronger in power than they. And (when Our torment came), they ran for a refuge in the land! Could they find any place of refuge (for them to save themselves from destruction)?

اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَذِكْرٰى لِمَنْ كَانَ لَهٗ قَلْبٌ اَوْ اَلْقَى السَّمْعَ وَهُوَ شَهِيْدٌ ﴿37﴾

بلاشبہ اس میں اس شخص کے لیے نصیحت ہے جو (آگاہ) دل رکھتا ہے، یا وہ کان لگائے جبکہ وہ (دل و دماغ سے) حاضر ہو ﴿37﴾

**37.** Verily, therein is indeed a reminder for him who has a heart or gives ear while he is heedful.

وَلَقَدْ خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَيْنَهُمَا فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ۖ وَّمَا مَسَّنَا مِنْ لُّغُوْبٍ ﴿38﴾

اور البتہ تحقیق ہم نے آسمانوں اور زمین کو، اور جو کچھ ان دونوں کے درمیان ہے، چھ دنوں میں پیدا کیا، اور ہمیں کسی قسم کی تھکاوٹ نے چھوا تک نہیں ﴿38﴾

**38.** And indeed We created the heavens and the earth and all between them in six Days and nothing of fatigue touched Us.

فَاصْبِرْ عَلٰى مَا يَقُوْلُوْنَ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ الْغُرُوْبِ ﴿39﴾

چنانچہ (اے نبی!) جو وہ کہتے ہیں اب آپ اس پر صبر کریں، اور اپنے رب کی حمد کے ساتھ تسبیح کریں، طلوع آفتاب سے پہلے اور غروب آفتاب سے پہلے [1] ﴿39﴾

**39.** So, bear with patience (O Muhammad ﷺ) all that they say, and glorify the Praises of your Lord before the rising of the sun

---

[1] اسی طرح رب بھی اہل ایمان سے دور نہیں ہوگا بلکہ وہ جنت میں اپنے رب کا دیدار کریں گے، حدیث میں ہے، حضرت جریر بن عبداللہ بجلی رضی اللہ عنہ بیان کرتے ہیں: ہم رات کو رسول اللہ ﷺ کے پاس بیٹھے تھے اتنے میں آپ نے چاند کی طرف دیکھا تو فرمایا: ''تم اپنے رب کو اسی طرح دیکھو گے جیسے اس چاند کو دیکھتے ہو اور اسے دیکھنے میں تمھیں کوئی دشواری نہ ہوگی۔ چنانچہ اگر تم سے ہو سکے تو طلوع آفتاب سے قبل کی نماز اور غروب آفتاب سے قبل کی نماز کسی دوسرے کام میں مصروفیت کے سبب نہ چھوڑا کرو!'' پھر آپ نے سورۂ ق کی آیت: 39 تلاوت فرمائی۔ (صحیح البخاری، مواقیت الصلاۃ، باب: 16 حدیث: 554) مزید دیکھیے حاشیہ: (سورۂ الم السجدہ 16/32)

and before (its) setting (i.e. the *Fajr*, *Zuhr*, and *'Asr* prayers).[1]

وَمِنَ الَّيْلِ فَسَبِّحْهُ وَاَدْبَارَ السُّجُوْدِ ﴿40﴾

اور رات کے کچھ حصے میں پھر آپ اس کی تسبیح کریں، اور سجود (نمازوں) کے بعد بھی ﴿40﴾

**40.** And during a part of the night (also) glorify His Praises (i.e. *Maghrib* and *'Isha* prayers) and (so likewise) after the prayers [*As-Sunnah*, *Nawāfil* — optional and additional prayers. And also glorify, praise and magnify Allāh — *Subhān Allāh, Al-hamdu lillāh, Allāhu Akbar*].

وَاسْتَمِعْ يَوْمَ يُنَادِ الْمُنَادِ مِنْ مَّكَانٍ قَرِيْبٍ ﴿41﴾

اور توجہ سے سنیے! جس دن منادی کرنے والا قریب کے مقام سے ندا دے گا ﴿41﴾

**41.** And listen on the Day when the caller will call from a near place.

يَوْمَ يَسْمَعُوْنَ الصَّيْحَةَ بِالْحَقِّ ؕ ذٰلِكَ يَوْمُ الْخُرُوْجِ ﴿42﴾

جس دن وہ اس چیخ (نفخۂ ثانیہ) کو فی الواقع سنیں گے، یہی (قبروں سے) نکلنے کا دن ہوگا ﴿42﴾

**42.** The Day when they will hear *As-Saihah* (shout) in truth, that will be the Day of coming out (from the graves, i.e. the Day of Resurrection).

اِنَّا نَحْنُ نُحْيٖ وَنُمِيْتُ وَاِلَيْنَا الْمَصِيْرُ ﴿43﴾

بلاشبہ ہم ہی زندہ کرتے اور ہم ہی مارتے ہیں، اور ہماری ہی طرف (سب کی) واپسی ہے ﴿43﴾

**43.** Verily, We it is Who give life and cause death; and to Us is the final return.

يَوْمَ تَشَقَّقُ الْاَرْضُ عَنْهُمْ سِرَاعًا ؕ ذٰلِكَ حَشْرٌ عَلَيْنَا يَسِيْرٌ ﴿44﴾

جس دن ان کے اوپر سے زمین پھٹ جائے گی (وہ اس میں سے) تیزی سے (نکل رہے ہوں گے) یہ حشر (برپا کرنا) ہم پر نہایت آسان ہے ﴿44﴾

**44.** On the Day when the earth shall be cleft from them (they will come out) hastening forth. That will be a gathering, quite easy for Us.

نَحْنُ اَعْلَمُ بِمَا يَقُوْلُوْنَ وَمَآ اَنْتَ عَلَيْهِمْ بِجَبَّارٍ ۫ فَذَكِّرْ بِالْقُرْاٰنِ مَنْ يَّخَافُ وَعِيْدِ ﴿45﴾ ع

ع 3 16 17

ہم اسے خوب جانتے ہیں جو وہ (مشرکین) کہتے ہیں، اور آپ ان پر زبردستی کرنے والے نہیں، لہٰذا آپ اس قرآن کے ذریعے سے اس شخص کو نصیحت کرتے رہیں، جو میری وعید سے ڈرتا ہے ﴿45﴾

**45.** We know best what they say. And you (O Muhammad ﷺ) are not the one to force them (to Belief). But warn by the Qur'ān him who fears My Threat.

## سُوْرَةُ الذّٰرِيٰتِ مَكِّيَّةٌ (51) — اٰیاتها 60 — (67) — رکوعاتها 3

## سورۂ ذاریات

## *Sūrat Adh-Dhāriyāt* (The Winds that Scatter) 51

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔

*In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.*

وَالذّٰرِيٰتِ ذَرْوًا ﴿1﴾

قسم ہے ان ہواؤں کی جو (مٹی وغیرہ کو) اڑا کر بکھیرنے والی ہیں ﴿1﴾

**1.** By (the winds) that scatter dust;

---

[1] (V.50:39) a) Narrated Qais: Jarīr said: We were with the Prophet ﷺ and he looked at the moon on a full-moon night and said: "Certainly you will see your Lord as you see this moon and you will have no trouble in seeing Him. So if you can avoid missing (through sleep or business) a prayer before the sunrise (*Fajr*) and a prayer before sunset (*'Asr*), you must do so". 'He then recited Allāh's Statement:
"And glorify the Praises of your Lord before the rising of the sun, and before (its) setting." (V.50:39)
Ismā'īl said: "Offer those prayers and do not miss them." [*Sahih Al-Bukhari*, 1/554 (O.P.529)]
b) See the footnote of (V.32:16).

فَالْحٰمِلٰتِ وِقْرًا ﴿2﴾

پھر ان بادلوں کی (قسم) جو (پانی کا) بوجھ اٹھانے والے ہیں ②

**2.** And (the clouds) that bear heavy weight of water;

فَالْجٰرِيٰتِ يُسْرًا ﴿3﴾

پھر ان کشتیوں کی (قسم) جو آسانی سے چلنے والی ہیں ③

**3.** And (the ships) that float with ease and gentleness;

فَالْمُقَسِّمٰتِ اَمْرًا ﴿4﴾

پھر ان فرشتوں کی (قسم) جو کام تقسیم کرنے والے ہیں ④

**4.** And those (angels) who distribute (provisions, rain, and other blessings) by (Allāh's) Command;

اِنَّمَا تُوْعَدُوْنَ لَصَادِقٌ ﴿5﴾

بلاشبہ تمھیں جو وعدہ دیا جاتا ہے وہ ضرور سچا ہے ⑤

**5.** Verily, that which you are promised (i.e. Resurrection in the Hereafter and receiving the reward or punishment of good or bad deeds) is surely true.

وَّاِنَّ الدِّيْنَ لَوَاقِعٌ ﴿6﴾

اور بلاشبہ (اعمال کی) جزا ضرور ملنے والی ہے ⑥

**6.** And verily, the Recompense is sure to happen.

وَالسَّمَآءِ ذَاتِ الْحُبُكِ ﴿7﴾

قسم ہے آسمان کی جو راستوں والا ہے ⑦

**7.** By the heaven full of paths,

اِنَّكُمْ لَفِيْ قَوْلٍ مُّخْتَلِفٍ ﴿8﴾

بلاشبہ تم (باہم) مختلف باتوں میں (پڑے) ہو ⑧

**8.** Certainly, you have different ideas (about Muhammad ﷺ and the Qur'ān).

يُّؤْفَكُ عَنْهُ مَنْ اُفِكَ ﴿9﴾

اس سے پھیرا جاتا ہے جو شخص (بھلائی سے) پھیرا گیا ⑨

**9.** Turned aside therefrom (i.e. from Muhammad ﷺ and the Qur'ān) is he who is turned aside (by the Decree and Preordainment القضاء والقدر of Allāh).

قُتِلَ الْخَرّٰصُوْنَ ﴿10﴾

انکل پچو لگانے والے مارے گئے ⑩

**10.** Cursed be the liars,

الَّذِيْنَ هُمْ فِيْ غَمْرَةٍ سَاهُوْنَ ﴿11﴾

جو لاپروا غفلت میں پڑے ہیں ⑪

**11.** Who are under a cover of heedlessness (think not about the gravity of the Hereafter),

يَسْـَٔلُوْنَ اَيَّانَ يَوْمُ الدِّيْنِ ﴿12﴾

وہ پوچھتے ہیں: جزا کا دن کب ہوگا؟ ⑫

**12.** They ask: "When will be the Day of Recompense?"

يَوْمَ هُمْ عَلَى النَّارِ يُفْتَنُوْنَ ﴿13﴾

جس دن وہ آگ میں جلائے جائیں گے ⑬

**13.** (It will be) a Day when they will be tried (punished, i.e. burnt) over the Fire!

ذُوْقُوْا فِتْنَتَكُمْ ۭ هٰذَا الَّذِيْ كُنْتُمْ بِهٖ تَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿14﴾

(کہا جائے گا:) تم اپنا عذاب چکھو، یہ وہ عذاب ہے جسے تم جلدی مانگتے تھے ⑭

**14.** "Taste you your trial (punishment, i.e. burning)! This is what you used to ask to be hastened!"

اِنَّ الْمُتَّقِيْنَ فِيْ جَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿15﴾

بلاشبہ متقین باغات اور چشموں میں ہوں گے ⑮

**15.** Verily, the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2) will be in the midst of Gardens and Springs (in the Paradise),

اٰخِذِيْنَ مَآ اٰتٰىهُمْ رَبُّهُمْ ۭ اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ

جو کچھ ان کا رب انھیں دے گا، وہ اسے لے رہے

**16.** Taking joy in the things which

وَثَمُودَا فَمَآ أَبْقٰى ﴿٥١﴾

اور ثمود کو بھی، پھر اس نے (کسی کو بھی) باقی نہ چھوڑا ﴿٥١﴾

**51.** And Thamūd (people). He spared none of them.

وَقَوْمَ نُوحٍ مِّن قَبْلُ ۖ إِنَّهُمْ كَانُوا هُمْ أَظْلَمَ وَأَطْغٰى ﴿٥٢﴾

اور (ان سے) پہلے قوم نوح کو بھی، بلاشبہ وہ نہایت ظالم اور بڑے سرکش تھے ﴿٥٢﴾

**52.** And the people of Nūh (Noah) aforetime. Verily, they were more unjust and more rebellious and transgressing [in disobeying Allāh and His Messenger Nūh (Noah) عليه السلام].

وَالْمُؤْتَفِكَةَ أَهْوٰى ﴿٥٣﴾

اور اس نے الٹی ہوئی بستیوں کو (زمین پر) دے مارا ﴿٥٣﴾

**53.** And He destroyed the overthrown cities [of Sodom to which Prophet Lūt (Lot) was sent].

فَغَشّٰهَا مَا غَشّٰى ﴿٥٤﴾

پھر اس بستی کو ڈھانپ لیا جس (سنگ باری) نے ڈھانپ لیا ﴿٥٤﴾

**54.** So, there covered them that which did cover (i.e. torment with stones).

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكَ تَتَمَارٰى ﴿٥٥﴾

پھر (اے انسان!) تو اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں میں شک کرے گا؟ ﴿٥٥﴾

**55.** Then which of the Graces of your Lord (O man!) will you doubt?

هٰذَا نَذِيرٌ مِّنَ النُّذُرِ الْأُولٰى ﴿٥٦﴾

یہ (رسول) تو پہلے ڈرانے والوں میں سے ایک ڈرانے والا ہے① ﴿٥٦﴾

**56.** This (Muhammad ﷺ) is a warner (Messenger) of the (series of) warners (Messengers) of old.[1]

أَزِفَتِ الْآزِفَةُ ﴿٥٧﴾

قریب آنے والی (قیامت) قریب آ گئی ﴿٥٧﴾

**57.** The Day of Resurrection draws near.

لَيْسَ لَهَا مِن دُونِ اللّٰهِ كَاشِفَةٌ ﴿٥٨﴾

اس (قیامت) کو اللہ کے سوا کوئی ظاہر کرنے والا نہیں ﴿٥٨﴾

**58.** None besides Allāh can avert it (or advance it or delay it).

أَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِيثِ تَعْجَبُونَ ﴿٥٩﴾

کیا پھر اس بات (قرآن) پر تم تعجب کرتے ہو؟ ﴿٥٩﴾

**59.** Do you then wonder at this recitation (the Qur'ān)?

وَتَضْحَكُونَ وَلَا تَبْكُونَ ﴿٦٠﴾

اور تم ہنستے ہو، اور روتے نہیں ﴿٦٠﴾

**60.** And you laugh at it and weep not,

وَأَنتُمْ سَامِدُونَ ﴿٦١﴾

اور تم غفلت و اعراض کرنے والے ہو ﴿٦١﴾

**61.** Wasting your (precious) lifetime in pastime and amusements (singing).

فَاسْجُدُوا لِلّٰهِ وَاعْبُدُوا ۩ ﴿٦٢﴾

اب تم (باز آ جاؤ اور) اللہ کو سجدہ کرو اور (اسی کی) عبادت کرو ﴿٦٢﴾

**62.** So, fall you down in prostration to Allāh and worship Him (Alone).[2]

---

[1] (V.53:56) See the footnote of (V.2:252).

[2] (V.53:62) Prostration (see the List of Prostration Places of the end).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بقرہ 252/2)

| Sūrat Al-Qamar (The Moon) 54 | سورۂ قمر | سُوْرَةُ الْقَمَرِ مَكِّيَّةٌ |
|---|---|---|
| *In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.* | اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
| **1.** The Hour has drawn near, and the moon has been cleft asunder (the people of Makkah requested Prophet Muhammad ﷺ to show them a miracle, so he showed them the splitting of the moon).[1] | قیامت بہت قریب آ گئی اور چاند پھٹ گیا① ① | اِقْتَرَبَتِ السَّاعَةُ وَانْشَقَّ الْقَمَرُ ① |
| **2.** And if they see a sign, they turn away and say: "This is continuous magic." | اور اگر وہ (مشرک) کوئی معجزہ دیکھیں تو منہ موڑتے اور کہتے ہیں کہ (یہ) ہمیشہ سے چلا آتا ہوا جادو ہے② | وَاِنْ يَّرَوْا اٰيَةً يُّعْرِضُوْا وَيَقُوْلُوْا سِحْرٌ مُّسْتَمِرٌّ ② |
| **3.** They denied (the Verses of Allāh — this Qur'ān) and followed their own lusts. And every matter will be settled (according to the kind of deeds, good deeds will take their doers to Paradise, and similarly evil deeds will take their doers to Hell). | اور انھوں نے (اسے) جھٹلایا اور اپنی خواہشوں کی پیروی کی، اور ہر کام کا وقت مقرر ہے③ | وَكَذَّبُوْا وَاتَّبَعُوْٓا اَهْوَآءَهُمْ وَكُلُّ اَمْرٍ مُّسْتَقِرٌّ ③ |
| **4.** And indeed there has come to them news (in this Qur'ān) wherein there is (enough warning) to check (them from evil), | اور بلاشبہ یقیناً ان کے پاس وہ خبریں آ چکی ہیں جن میں تنبیہ ونصیحت ہے④ | وَلَقَدْ جَآءَهُمْ مِّنَ الْاَنْۢبَآءِ مَا فِيْهِ مُزْدَجَرٌ ④ |
| **5.** Perfect wisdom (this Qur'ān), but (the preaching of) warners benefit them not. | کمال کو پہنچی ہوئی حکمت، پھر (بھی) تنبیہات فائدہ نہیں دیتیں⑤ | حِكْمَةٌۢ بَالِغَةٌ فَمَا تُغْنِ النُّذُرُ ⑤ |
| **6.** So (O Muhammad ﷺ) withdraw from them. The Day that the caller will call (them) to a terrible thing. | لہٰذا (اے نبی!) ان سے منہ موڑ لیجیے، (یاد کریں) جس دن بلانے والا نہایت ناگوار چیز کی طرف بلائے گا⑥ | فَتَوَلَّ عَنْهُمْ ۘ يَوْمَ يَدْعُ الدَّاعِ اِلٰى شَيْءٍ نُّكُرٍ ⑥ (وقف لازم) |
| **7.** They will come forth, with humbled eyes from (their) graves as if they were locusts spread abroad, | ان کی نگاہیں جھکی ہوں گی، وہ قبروں سے یوں نکلیں گے جیسے وہ منتشر ٹڈی دل ہوں⑦ | خُشَّعًا اَبْصَارُهُمْ يَخْرُجُوْنَ مِنَ الْاَجْدَاثِ كَاَنَّهُمْ جَرَادٌ مُّنْتَشِرٌ ⑦ |
| **8.** Hastening towards the caller. The disbelievers will say: "This is | دراں حالیکہ وہ بلانے والے کی طرف دوڑ رہے | مُّهْطِعِيْنَ اِلَى الدَّاعِ ؕ يَقُوْلُ الْكٰفِرُوْنَ |

[1] (V.54:1) Narrated Anas رضي الله عنه: The people of Makkah asked the Prophet ﷺ to show them a sign (miracle). So he showed them (the miracle) of the cleaving of the moon. [*Sahih Al-Bukhari*, 6/4867 (O.P.390)]

① یہ وہ معجزہ ہے جو اہل مکہ کے مطالبے پر دکھایا گیا۔ حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے، اہل مکہ نے رسول اللہ سے کسی نشانی (معجزہ) دکھانے کا کہا تو آپ ﷺ نے (اللہ کی مشیت سے) چاند کے دو ٹکڑے کر کے انہیں دکھا دیا۔ (صحیح البخاري، التفسیر، باب:1 حدیث: 4867)

هٰذَا يَوْمٌ عَسِرٌ ⑧

ہوں گے۔ کافر کہیں گے: یہ دن نہایت سخت ہے⑧

a hard Day."

كَذَّبَتْ قَبْلَهُمْ قَوْمُ نُوحٍ فَكَذَّبُوا عَبْدَنَا وَقَالُوا مَجْنُونٌ وَّازْدُجِرَ ⑨

ان سے پہلے قوم نوح نے جھٹلایا تھا، چنانچہ انھوں نے ہمارے بندے کی تکذیب کی اور کہا: (یہ تو) دیوانہ ہے، اور (اس کو) جھڑک دیا گیا⑨

**9.** The people of Nūh (Noah) denied (their Messenger) before them. They rejected Our slave, and said: "A madman!" and he was insolently rebuked and threatened.

فَدَعَا رَبَّهٗٓ اَنِّيْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ ⑩

تب اس نے اپنے رب کو پکارا کہ بے شک میں بے بس ہوں، اب تو ہی انتقام لے⑩

**10.** Then he invoked his Lord (saying): "I have been overcome, so help (me)!"

فَفَتَحْنَآ اَبْوَابَ السَّمَآءِ بِمَآءٍ مُّنْهَمِرٍ ⑪

چنانچہ ہم نے زور سے برسنے والے پانی کے ساتھ آسمان کے دروازے کھول دیے⑪

**11.** So, We opened the gates of the heaven with water pouring forth.

وَّفَجَّرْنَا الْاَرْضَ عُيُوْنًا فَالْتَقَى الْمَآءُ عَلٰٓى اَمْرٍ قَدْ قُدِرَ ⑫

اور ہم نے زمین سے چشمے جاری کر دیے، تو (آسمان اور زمین کا) پانی ایک امر پر مل گیا جو بلاشبہ مقدر ہو چکا تھا⑫

**12.** And We caused springs to gush forth from the earth. So, the waters (of the heaven and the earth) met for a matter predestined.

وَحَمَلْنٰهُ عَلٰى ذَاتِ اَلْوَاحٍ وَّدُسُرٍ ⑬

اور ہم نے اس (نوح) کو تختوں اور میخوں والی (کشتی) پر سوار کیا⑬

**13.** And We carried him on a (ship) made of planks and nails,

تَجْرِيْ بِاَعْيُنِنَا ۚ جَزَآءً لِّمَنْ كَانَ كُفِرَ ⑭

وہ ہماری آنکھوں کے سامنے چلتی تھی، (ہم نے یہ کیا) اس شخص کا انتقام لینے کی خاطر جس کا انکار کیا گیا تھا⑭

**14.** Floating under Our Eyes, a reward for him who had been rejected!

وَلَقَدْ تَّرَكْنٰهَآ اٰيَةً فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ⑮

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے اس (کشتی) کو ایک نشانی (بنا) چھوڑا، پھر کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟⑮

**15.** And indeed, We have left this as a sign. Then is there any that will remember (or receive admonition)?

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ ⑯

پھر (دیکھو) میرا عذاب اور میرا ڈراوا کیسا تھا؟⑯

**16.** Then how (terrible) was My torment and My Warnings?

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ⑰

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کیا ہے، پھر کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟⑰

**17.** And We have indeed made the Qur'ān easy to understand and remember; then is there anyone who will remember (or receive admonition)?

كَذَّبَتْ عَادٌ فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ ⑱

(قوم) عاد نے تکذیب کی، پھر (دیکھو) میرا عذاب اور میرا ڈراوا کیسا تھا؟⑱

**18.** 'Ād (people) denied (their Prophet, Hūd); then how (terrible) was My torment and My Warnings?

اِنَّآ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ رِيْحًا صَرْصَرًا فِيْ يَوْمِ نَحْسٍ مُّسْتَمِرٍّ ⑲

بلاشبہ ہم نے ان پر ایک مستقل نحوست والے دن میں شدید طوفانی ہوا بھیجی⑲

**19.** Verily, We sent against them a furious wind of harsh voice on a day of evil omen and continuous calamity.

تَنْزِعُ النَّاسَ ۙ كَاَنَّهُمْ اَعْجَازُ نَخْلٍ مُّنْقَعِرٍ ⑳

وہ لوگوں کو یوں اکھاڑتی (پھینکتی) تھی جیسے وہ جڑ سے اکھڑے کھجور کے تنے ہیں⑳

**20.** Plucking out men as if they were uprooted stems of date palms.

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ ﴿٢١﴾

پھر میرا عذاب اور میرا ڈراوا کیسا تھا؟﴿٢١﴾

**21.** Then, how (terrible) was My torment and My Warnings?

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿٢٢﴾ ع 22/8

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کیا ہے، پھر کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟﴿٢٢﴾

**22.** And We have indeed made the Qur'ān easy to understand and remember; then is there any that will remember (or receive admonition)?

كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِالنُّذُرِ ﴿٢٣﴾

(قومِ) ثمود نے ڈرانے والوں کو جھٹلایا﴿٢٣﴾

**23.** Thamūd (people also) denied the warnings.

فَقَالُوْٓا اَبَشَرًا مِّنَّا وَاحِدًا نَّتَّبِعُهٗٓ ۙ اِنَّآ اِذًا لَّفِيْ ضَلٰلٍ وَّسُعُرٍ ﴿٢٤﴾

تو انھوں نے کہا: بھلا ایک ایسا آدمی جو ہم ہی میں سے ہے، ہم اس کی پیروی کریں؟ بلاشبہ ہم تو تب گمراہی اور دیوانگی میں ہوں گے﴿٢٤﴾

**24.** And they said: "A man, alone among us — shall we follow him? Truly, then we should be in error and distress (or madness)!"

ءَاُلْقِيَ الذِّكْرُ عَلَيْهِ مِنْۢ بَيْنِنَا بَلْ هُوَ كَذَّابٌ اَشِرٌ ﴿٢٥﴾

کیا ہمارے درمیان سے اسی پر وحی نازل کی گئی ہے؟ (نہیں) بلکہ وہ سخت جھوٹا اور شیخی باز ہے﴿٢٥﴾

**25.** "Is it that the Reminder is sent to him (Prophet Sālih عليه السلام) alone from among us? Nay, he is an insolent liar!"

سَيَعْلَمُوْنَ غَدًا مَّنِ الْكَذَّابُ الْاَشِرُ ﴿٢٦﴾

کل ہی وہ جان لیں گے کون کذاب اور شیخی باز ہے؟﴿٢٦﴾

**26.** Tomorrow they will come to know who is the liar, the insolent one!

اِنَّا مُرْسِلُوا النَّاقَةِ فِتْنَةً لَّهُمْ فَارْتَقِبْهُمْ وَاصْطَبِرْ ﴿٢٧﴾

بلاشبہ ہم ان کی آزمائش کے لیے اونٹنی بھیجنے (چٹان سے نکالنے) والے ہیں، لہٰذا (اے صالح!) تو ان (کے انجام) کا انتظار کر اور صبر کر﴿٢٧﴾

**27.** Verily, We are sending the she-camel as a test for them. So watch them (O Sālih عليه السلام), and be patient!

وَنَبِّئْهُمْ اَنَّ الْمَآءَ قِسْمَةٌۢ بَيْنَهُمْ ۚ كُلُّ شِرْبٍ مُّحْتَضَرٌ ﴿٢٨﴾

اور انھیں بتادے کہ بے شک پانی ان کے (اور اونٹنی کے) درمیان تقسیم ہوگا، ہر ایک (اپنی) باری پر حاضر ہوگا﴿٢٨﴾

**28.** And inform them that the water is to be shared between (her and) them, each one's right to drink being established (by turns).

فَنَادَوْا صَاحِبَهُمْ فَتَعَاطٰى فَعَقَرَ ﴿٢٩﴾

پھر انھوں نے اپنے (ایک) ساتھی کو پکارا تو اس نے (تلوار) پکڑی پھر اس نے کونچیں کاٹیں (اور اسے مار ڈالا)﴿٢٩﴾

**29.** But they called their comrade and he took (a sword) and killed (her).

فَكَيْفَ كَانَ عَذَابِيْ وَنُذُرِ ﴿٣٠﴾

پھر (دیکھو) میرا عذاب اور ڈراوا کیسا تھا؟﴿٣٠﴾

**30.** Then, how (terrible) was My torment and My Warnings?

اِنَّآ اَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ صَيْحَةً وَّاحِدَةً فَكَانُوْا كَهَشِيْمِ الْمُحْتَظِرِ ﴿٣١﴾

بلاشبہ ہم نے ان پر ایک ہی چنگھاڑ بھیجی تو وہ باڑ لگانے والے کی روندی ہوئی باڑ کی طرح (چورچور) ہوگئے﴿٣١﴾

**31.** Verily, We sent against them a single *Saihah* (torment — awful cry), and they became like the stubble of a fold-builder.

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا الْقُرْاٰنَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِنْ مُّدَّكِرٍ ﴿٣٢﴾

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کیا ہے تو کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟﴿٣٢﴾

**32.** And indeed, We have made the Qur'ān easy to understand and remember; then is there any that will remember (or receive admonition)?

كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوْطٍۢ بِالنُّذُرِ ﴿٣٣﴾

قومِ لوط نے ڈرانے والوں کو جھٹلایا﴿٣٣﴾

**33.** The people of Lūt (Lot) denied the warnings.

إِنَّآ أَرْسَلْنَا عَلَيْهِمْ حَاصِبًا إِلَّآ ءَالَ لُوطٍ ۖ نَّجَّيْنَٰهُم بِسَحَرٍ ﴿٣٤﴾

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے ان پر پتھر برسانے والی ہوا بھیجی سوائے آلِ لوط کے، ہم نے انھیں بوقت سحر نجات دی ﴿٣٤﴾

**34.** Verily, We sent against them a violent storm of stones (which destroyed them all), except the family of Lūt (Lot), We saved them in the last hour of the night,

نِّعْمَةً مِّنْ عِندِنَا ۚ كَذَٰلِكَ نَجْزِى مَن شَكَرَ ﴿٣٥﴾

اپنے خاص فضل سے۔ہم اسی طرح اسے جزا دیتے ہیں جو شکر کرے ﴿٣٥﴾

**35.** As a favour from Us. Thus do We reward him who gives thanks (by obeying Us).

وَلَقَدْ أَنذَرَهُم بَطْشَتَنَا فَتَمَارَوْا۟ بِٱلنُّذُرِ ﴿٣٦﴾

اور بلاشبہ یقیناً لوط نے انھیں ہماری پکڑ سے ڈرایا تھا تو انھوں نے ڈراوے میں شک کیا ﴿٣٦﴾

**36.** And he [Lūt (Lot)] indeed had warned them of Our Seizure (punishment), but they did doubt the warnings!

وَلَقَدْ رَٰوَدُوهُ عَن ضَيْفِهِۦ فَطَمَسْنَآ أَعْيُنَهُمْ فَذُوقُوا۟ عَذَابِى وَنُذُرِ ﴿٣٧﴾

اور بلاشبہ یقیناً انھوں نے لوط سے اس کے مہمان مانگے تھے تو ہم نے ان کی آنکھیں مٹا دیں، چنانچہ تم میرے عذاب اور میرے ڈراوے کا مزہ چکھو ﴿٣٧﴾

**37.** And they indeed sought to shame his guests (by asking to commit sodomy with them). So, We blinded their eyes (saying), "Then taste you My torment and My Warnings."

وَلَقَدْ صَبَّحَهُم بُكْرَةً عَذَابٌ مُّسْتَقِرٌّ ﴿٣٨﴾

اور بلاشبہ یقیناً ان پر صبح کے وقت اٹل عذاب نے حملہ کر دیا ﴿٣٨﴾

**38.** And verily, an abiding torment seized them early in the morning.

فَذُوقُوا۟ عَذَابِى وَنُذُرِ ﴿٣٩﴾

چنانچہ تم میرے عذاب اور میرے ڈراوے کا مزہ چکھو ﴿٣٩﴾

**39.** "Then taste you My torment and My Warnings."

وَلَقَدْ يَسَّرْنَا ٱلْقُرْءَانَ لِلذِّكْرِ فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ﴿٤٠﴾ ع 2/18/9

اور بلاشبہ یقیناً ہم نے قرآن کو نصیحت کے لیے آسان کیا، پھر کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟ ﴿٤٠﴾

**40.** And indeed, We have made the Qur'ān easy to understand and remember; then is there any that will remember (or receive admonition)?

وَلَقَدْ جَآءَ ءَالَ فِرْعَوْنَ ٱلنُّذُرُ ﴿٤١﴾

اور بلاشبہ یقیناً آلِ فرعون کے پاس (بھی) ڈرانے والے آئے ﴿٤١﴾

**41.** And indeed, warnings came to the people of Fir'aun (Pharaoh) [through Mūsā (Moses) and Hārūn (Aaron)].

كَذَّبُوا۟ بِـَٔايَٰتِنَا كُلِّهَا فَأَخَذْنَٰهُمْ أَخْذَ عَزِيزٍ مُّقْتَدِرٍ ﴿٤٢﴾

انھوں نے ہماری سب نشانیاں جھٹلائیں، تو ہم نے انھیں ایک زبردست قدرت والے کے پکڑنے کی طرح پکڑ لیا ﴿٤٢﴾

**42.** (They) denied all Our Signs, so We seized them with a Seizure of the All-Mighty, All-Capable (Omnipotent).

أَكُفَّارُكُمْ خَيْرٌ مِّنْ أُو۟لَٰٓئِكُمْ أَمْ لَكُم بَرَآءَةٌ فِى ٱلزُّبُرِ ﴿٤٣﴾

(اے اہل عرب!) کیا تمھارے کافر ان (کافروں) سے بہتر ہیں، یا تمھارے لیے (سابقہ) صحیفوں میں کوئی نجات (لکھی ہوئی) ہے؟ ﴿٤٣﴾

**43.** Are your disbelievers (O Quraish!) better than these [nations of Nūh (Noah), Lūt (Lot), Sālih, and the people of Fir'aun (Pharaoh), who were destroyed]? Or have you an immunity (against Our torment) in the Divine Scriptures?

أَمْ يَقُولُونَ نَحْنُ جَمِيعٌ مُّنتَصِرٌ ﴿٤٤﴾

کیا وہ (مشرکین) کہتے ہیں کہ ہم بدلے لینے والی جماعت ہیں ﴿٤٤﴾

**44.** Or say they: "We are a great multitude, victorious?"

سَيُهْزَمُ الْجَمْعُ وَيُوَلُّونَ الدُّبُرَ ﴿٤٥﴾

عنقریب وہ جماعت شکست کھائے گی اور وہ پیٹھ پھیر کر بھاگیں گے ﴿٤٥﴾

**45.** Their multitude will be defeated, and they will show their backs.

بَلِ السَّاعَةُ مَوْعِدُهُمْ وَالسَّاعَةُ أَدْهَىٰ وَأَمَرُّ ﴿٤٦﴾

بلکہ قیامت ان کے وعدے کا وقت ہے، اور قیامت بہت بڑی آفت اور نہایت تلخ ہے ﴿٤٦﴾

**46.** Nay, but the Hour is their appointed time (for their full recompense), and the Hour will be more grievous and more bitter.

إِنَّ الْمُجْرِمِينَ فِي ضَلَالٍ وَسُعُرٍ ﴿٤٧﴾ وقف لازم

بلاشبہ مجرمین گمراہی اور دیوانگی میں (پڑے) ہیں ﴿٤٧﴾

**47.** Verily, the *Mujrimūn* (polytheists, disbelievers, sinners, criminals) are in error (in this world) and will burn (in the Hell-fire in the Hereafter).

يَوْمَ يُسْحَبُونَ فِي النَّارِ عَلَىٰ وُجُوهِهِمْ ذُوقُوا مَسَّ سَقَرَ ﴿٤٨﴾

جس دن وہ آگ میں اپنے چہروں کے بل گھسیٹے جائیں گے (کہا جائے گا:) تم جہنم (کے عذاب) کا چھونا چکھو① ﴿٤٨﴾

**48.** The Day they will be dragged on their faces into the Fire (it will be said to them): "Taste you the touch of Hell!"[1]

إِنَّا كُلَّ شَيْءٍ خَلَقْنَاهُ بِقَدَرٍ ﴿٤٩﴾

بلاشبہ ہم نے ہر چیز ایک مقرر اندازے کے مطابق پیدا کی ہے ﴿٤٩﴾

**49.** Verily, We have created all things with *Qadar* (Divine Preordainments of all things before their creation as written in the Book of Decrees — *Al-Lauh Al-Mahfūz*).

وَمَا أَمْرُنَا إِلَّا وَاحِدَةٌ كَلَمْحٍ بِالْبَصَرِ ﴿٥٠﴾

اور ہمارا حکم تو آنکھ جھپکنے کی طرح ایک (کلمہ) ہی ہوتا ہے ﴿٥٠﴾

**50.** And Our Commandment is but one as the twinkling of an eye.

وَلَقَدْ أَهْلَكْنَا أَشْيَاعَكُمْ فَهَلْ مِن مُّدَّكِرٍ ﴿٥١﴾

اور (اے اہل عرب!) بلاشبہ یقیناً ہم (پہلے) تم جیسوں کو ہلاک کر چکے ہیں، پھر کیا کوئی نصیحت پکڑنے والا ہے؟ ﴿٥١﴾

**51.** And indeed, We have destroyed your likes; then is there any that will remember (or receive admonition)?

وَكُلُّ شَيْءٍ فَعَلُوهُ فِي الزُّبُرِ ﴿٥٢﴾

اور جو کچھ انھوں نے کیا ہے، وہ صحیفوں میں (درج) ہے ﴿٥٢﴾

**52.** And everything they have done is noted in (their) Records (of deeds).

وَكُلُّ صَغِيرٍ وَكَبِيرٍ مُّسْتَطَرٌ ﴿٥٣﴾

اور ہر چھوٹا بڑا (عمل لوح محفوظ میں) لکھا ہوا ہے ﴿٥٣﴾

**53.** And everything, small and big, is written down (in *Al-Lauh Al-Mahfūz* already beforehand, i.e. before it befalls, or is done by its doer: (الإيمان بالقدر) (See V.57:22 and its footnote).

إِنَّ الْمُتَّقِينَ فِي جَنَّاتٍ وَنَهَرٍ ﴿٥٤﴾

بلاشبہ متقین باغات اور نہروں میں ہوں گے ﴿٥٤﴾

**54.** Verily, the *Muttaqūn* (the pious. See V.2:2), will be in the

---

[1] (V.54:48) See (V.25:34) and the footnote of (V.17:97).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ بنی اسرائیل: 17/97)

| Arabic | Urdu | English |
|---|---|---|
| | | midst of Gardens and Rivers (Paradise). |
| فِيْ مَقْعَدِ صِدْقٍ عِنْدَ مَلِيْكٍ مُّقْتَدِرٍ ﴿٥٥﴾ | حقیقی عزت کی جگہ ہر طرح کی قدرت والے بادشاہ کے نزدیک ﴿٥٥﴾ | **55.** In a seat of truth (i.e. Paradise), near the Omnipotent King (Allāh, the One, the All-Blessed, the Most High, the Owner of Majesty and Honour). |
| آیاتها 78 (55) سُوْرَةُ الرَّحْمٰنِ مَدَنِيَّةٌ (97) رکوعاتها 3 | سورۂ رحمٰن | ***Sūrat Ar-Rahmān* (The Most Gracious) 55** |
| بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ | اللہ کے نام سے (شروع) جو نہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔ | *In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.* |
| اَلرَّحْمٰنُ ﴿١﴾ | (اللہ) رحمٰن نے ﴿١﴾ | **1.** The Most Gracious (Allāh)! |
| عَلَّمَ الْقُرْاٰنَ ﴿٢﴾ | قرآن سکھایا ﴿٢﴾ | **2.** He has taught (you mankind) the Qur'ān (by His Mercy). |
| خَلَقَ الْاِنْسَانَ ﴿٣﴾ | اسی نے انسان کو پیدا کیا ﴿٣﴾ | **3.** He created man. |
| عَلَّمَهُ الْبَيَانَ ﴿٤﴾ | اسے بولنا سکھایا ﴿٤﴾ | **4.** He taught him eloquent speech. |
| اَلشَّمْسُ وَالْقَمَرُ بِحُسْبَانٍ ﴿٥﴾ | سورج اور چاند ایک حساب سے (چلتے) ہیں ﴿٥﴾ | **5.** The sun and the moon run on their fixed courses (exactly) calculated with measured out stages for each (for reckoning). |
| وَّالنَّجْمُ وَالشَّجَرُ يَسْجُدٰنِ ﴿٦﴾ | اور بیلیں اور درخت سجدہ کرتے ہیں ﴿٦﴾ | **6.** And the herbs (or stars) and the trees both prostrate themselves (to Allāh. See V.22:18). (*Tafsir Ibn Kathir*) |
| وَالسَّمَآءَ رَفَعَهَا وَوَضَعَ الْمِيْزَانَ ﴿٧﴾ | اور آسمان کو اسی (رحمٰن) نے بلند کیا، اور اسی نے ترازو رکھی ﴿٧﴾ | **7.** And the heaven He has raised high, and He has set up the Balance. |
| اَلَّا تَطْغَوْا فِي الْمِيْزَانِ ﴿٨﴾ | تاکہ تم ترازو میں حد سے تجاوز نہ کرو ﴿٨﴾ | **8.** In order that you may not transgress (due) balance. |
| وَاَقِيْمُوا الْوَزْنَ بِالْقِسْطِ وَلَا تُخْسِرُوا الْمِيْزَانَ ﴿٩﴾ | اور تم انصاف سے وزن کو درست رکھو، اور تول میں کمی نہ کرو ﴿٩﴾ | **9.** And observe the weight with equity and do not make the balance deficient. |
| وَالْاَرْضَ وَضَعَهَا لِلْاَنَامِ ﴿١٠﴾ | اور اسی نے زمین کو مخلوق کے لیے بچھایا ﴿١٠﴾ | **10.** And the earth He has put down (laid) for the creatures. |
| فِيْهَا فَاكِهَةٌ وَّالنَّخْلُ ذَاتُ الْاَكْمَامِ ﴿١١﴾ | اس میں لذیذ پھل اور کھجور کے درخت ہیں جن کے شگوفے غلافوں میں لپٹے ہوتے ہیں ﴿١١﴾ | **11.** Therein are fruits, date palms producing sheathed fruit stalks (enclosing dates). |
| وَالْحَبُّ ذُو الْعَصْفِ وَالرَّيْحَانُ ﴿١٢﴾ | اور بھوسے والے دانے (اناج) اور خوشبودار پھول ہیں ﴿١٢﴾ | **12.** And also corn, with (its) leaves and stalk for fodder, and sweet-scented plants. |

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ⑬

پھر (اے جن وانس!) تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟⑬

**13.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

خَلَقَ الْاِنْسَانَ مِنْ صَلْصَالٍ كَالْفَخَّارِ ۙ⑭

اس نے انسان کو ٹھیکرے جیسی کھنکتی مٹی سے پیدا کیا⑭

**14.** He created man (Adam) from sounding clay like the clay of pottery.

وَخَلَقَ الْجَآنَّ مِنْ مَّارِجٍ مِّنْ نَّارٍ ۚ⑮

اور اس نے جن کو آگ کے شعلے سے پیدا کیا⑮

**15.** And the jinn He created from a smokeless flame of fire.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ⑯

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟⑯

**16.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

رَبُّ الْمَشْرِقَيْنِ وَرَبُّ الْمَغْرِبَيْنِ ۚ⑰

(وہی) دونوں مشرقوں اور دونوں مغربوں کا رب ہے⑰

**17.** (He is) the Lord of the two easts (places of sunrise during early summer and early winter) and the Lord of the two wests (places of sunset during early summer and early winter).

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ⑱

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سے نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟⑱

**18.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

مَرَجَ الْبَحْرَيْنِ يَلْتَقِيٰنِ ۙ⑲

رحمٰن نے دو سمندر جاری کیے جو باہم ملتے ہیں⑲

**19.** He has let loose the two seas (the salt and fresh water) meeting together.

بَيْنَهُمَا بَرْزَخٌ لَّا يَبْغِيٰنِ ۚ⑳

ان دونوں کے درمیان ایک پردہ ہے، وہ دونوں (اس سے) تجاوز نہیں کرتے⑳

**20.** Between them is a barrier which none of them can transgress.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ㉑

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟㉑

**21.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

يَخْرُجُ مِنْهُمَا اللُّؤْلُؤُ وَالْمَرْجَانُ ۚ㉒

ان دونوں سمندروں سے موتی اور مرجان (مونگے) نکلتے ہیں㉒

**22.** Out of them both come out pearl and coral.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ㉓

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟㉓

**23.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

النصف

وَلَهُ الْجَوَارِ الْمُنْشَئٰتُ فِي الْبَحْرِ كَالْاَعْلَامِ ۚ㉔

اور اسی کے ہیں چلنے والے جہاز (اور کشتیاں) جو سمندر میں پہاڑوں کی طرح اونچے اٹھے ہوئے ہیں㉔

**24.** And His are the ships going and coming in the seas, like mountains.

ع 1 25 11

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ㉕

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟㉕

**25.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

كُلُّ مَنْ عَلَيْهَا فَانٍ ۚ㉖

ہر چیز، جو اس (زمین) پر ہے، فنا ہونے والی ہے㉖

**26.** Whatsoever is on it (the earth) will perish.

وَيَبْقٰى وَجْهُ رَبِّكَ ذُو الْجَلٰلِ

اور آپ کے رب ذوالجلال والاکرام کا چہرہ باقی

**27.** And the Face of your Lord full of Majesty and Honour will

وَالْاِكْرَامِ ۚ ﴿٢٧﴾

رہے گا﴿٢٧﴾

remain forever.

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٢٨﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٢٨﴾

**28.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

يَسْـَٔلُهٗ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ۭ كُلَّ يَوْمٍ هُوَ فِيْ شَاْنٍ ۚ ﴿٢٩﴾

جو کوئی بھی آسمانوں اور زمین میں ہے، اسی سے مانگتا ہے، وہ ہر روز (ہر وقت) ایک (نئی) شان میں ہوتا ہے﴿٢٩﴾

**29.** Whosoever is in the heavens and on earth begs of Him (its needs from Him). Every day He is (engaged) in some affair (such as giving honour or disgrace to some, life or death to some)!

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٠﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٣٠﴾

**30.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

سَنَفْرُغُ لَكُمْ اَيُّهَ الثَّقَلٰنِ ۚ ﴿٣١﴾

اے دو بھاری گروہو! (جن وانس) عنقریب ہم تمہارے (حساب کے) لیے فارغ ہوں گے﴿٣١﴾

**31.** We shall attend to you, O you two classes (jinn and men)!

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٢﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٣٢﴾

**32.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

يٰمَعْشَرَ الْجِنِّ وَالْاِنْسِ اِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ تَنْفُذُوْا مِنْ اَقْطَارِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ فَانْفُذُوْا ۭ لَا تَنْفُذُوْنَ اِلَّا بِسُلْطٰنٍ ۚ ﴿٣٣﴾

اے گروہ جن وانس! اگر تم آسمانوں اور زمین کے کناروں سے نکل جانے کی طاقت رکھتے ہو تو نکل جاؤ، قوت اور غلبے کے بغیر تو تم نکل ہی نہیں سکتے (اور وہ قوت تم میں کہاں!)﴿٣٣﴾

**33.** O assembly of jinn and men! If you have power to pass beyond the zones of the heavens and the earth, then pass beyond (them)! But you will never be able to pass them, except with authority (from Allāh)!

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٤﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٣٤﴾

**34.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

يُرْسَلُ عَلَيْكُمَا شُوَاظٌ مِّنْ نَّارٍ ڏ وَّنُحَاسٌ فَلَا تَنْتَصِرٰنِ ۚ ﴿٣٥﴾

تم دونوں پر آگ کا شعلہ اور دھواں چھوڑا جائے گا، پھر تم (اس کے مقابلے میں) ایک دوسرے کی مدد نہ کر سکو گے﴿٣٥﴾

**35.** There will be sent against you both, smokeless flames of fire and (molten) brass, and you will not be able to defend yourselves.

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٦﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٣٦﴾

**36.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فَاِذَا انْشَقَّتِ السَّمَاۗءُ فَكَانَتْ وَرْدَةً كَالدِّهَانِ ۚ ﴿٣٧﴾

پھر جب آسمان پھٹ جائے گا تو وہ سرخ چمڑے کی طرح لال ہو جائے گا﴿٣٧﴾

**37.** Then when the heaven is rent asunder, and it becomes rosy or red like red oil, or red hide — (See V.70:8)

فَبِاَيِّ اٰلَاۗءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٣٨﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٣٨﴾

**38.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فَيَوْمَىِٕذٍ لَّا يُسْـَٔلُ عَنْ ذَنْۢبِهٖٓ اِنْسٌ وَّلَا جَاۗنٌّ ۚ ﴿٣٩﴾

پھر اس دن کسی انسان اور کسی جن سے اس کے گناہ کی بابت نہیں پوچھا جائے گا﴿٣٩﴾

**39.** So, on that Day no question will be asked of man or jinn as to his sin [because they have already

been known from their faces either white (dwellers of Paradise — true believers of Islāmic Monotheism) or black (dwellers of Hell — polytheists; disbelievers, criminals)].

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٤٠﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٤٠﴾

**40.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

يُعْرَفُ الْمُجْرِمُونَ بِسِيمَاهُمْ فَيُؤْخَذُ بِالنَّوَاصِي وَالْأَقْدَامِ ﴿٤١﴾

مجرم اپنے چہرے کی علامت ہی سے پہچان لیے جائیں گے، پھر وہ پیشانی کے بالوں اور قدموں سے پکڑے (اور گھسیٹ کر جہنم میں ڈالے) جائیں گے﴿٤١﴾

**41.** The *Mujrimūn* (polytheists, criminals, sinners) will be known by their marks (black faces), and they will be seized by their forelocks and their feet.

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٤٢﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٤٢﴾

**42.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

هَٰذِهِ جَهَنَّمُ الَّتِي يُكَذِّبُ بِهَا الْمُجْرِمُونَ ﴿٤٣﴾

(انھیں کہا جائے گا:) یہی وہ جہنم ہے جسے مجرم لوگ جھٹلاتے تھے﴿٤٣﴾

**43.** This is the Hell which the *Mujrimūn* (polytheists, criminals, sinners) denied.

يَطُوفُونَ بَيْنَهَا وَبَيْنَ حَمِيمٍ آنٍ ﴿٤٤﴾

وہ جہنم کے درمیان اور سخت گرم کھولتے پانی کے درمیان چکر لگائیں گے﴿٤٤﴾

**44.** They will go between it (Hell) and the fierce boiling water!

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٤٥﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٤٥﴾

**45.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

وَلِمَنْ خَافَ مَقَامَ رَبِّهِ جَنَّتَانِ ﴿٤٦﴾

اور جو شخص اپنے رب کے سامنے کھڑا ہونے سے ڈر گیا اس کے لیے دو باغ ہیں① ﴿٤٦﴾

**46.** But for him who[1] fears the standing before his Lord, there will be two Gardens (i.e. in Paradise).

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٤٧﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٤٧﴾

**47.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

ذَوَاتَا أَفْنَانٍ ﴿٤٨﴾

(وہ) دونوں بہت زیادہ شاخوں والے ہیں﴿٤٨﴾

**48.** With spreading branches.

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٤٩﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٤٩﴾

**49.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فِيهِمَا عَيْنَانِ تَجْرِيَانِ ﴿٥٠﴾

ان دونوں (باغوں) میں دو چشمے جاری ہوں گے﴿٥٠﴾

**50.** In them (both) will be two springs flowing (free).

فَبِأَيِّ آلَاءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبَانِ ﴿٥١﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٥١﴾

**51.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn

---

[1] (V.55:46)
a) For him who: the true believer of Islāmic Monotheism who performs all the duties ordained by Allāh and His Messenger Muhammad ﷺ, and abstains from all kinds of sins and evil deeds prohibited in Islām.
b) See the footnote of (V.23:60)

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ مومنون: 60/23)

and men) deny?

فِيْهِمَا مِنْ كُلِّ فَاكِهَةٍ زَوْجٰنِ ﴿٥٢﴾

ان دونوں (باغوں) میں ہر پھل کی دو دو قسمیں ہوں گی ﴿٥٢﴾

**52.** In them (both) will be every kind of fruit in pairs.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٥٣﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٥٣﴾

**53.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى فُرُشٍۢ بَطَآئِنُهَا مِنْ اِسْتَبْرَقٍ ۗ وَجَنَا الْجَنَّتَيْنِ دَانٍ ﴿٥٤﴾

(اہل جنت) ایسی مسندوں پر تکیے لگائے (بیٹھے) ہوں گے جن کے استر دبیز ریشم کے ہوں گے، اور ان دونوں باغوں کے پھل قریب ہی ہوں گے ﴿٥٤﴾

**54.** Reclining upon couches lined with silk brocade, and the fruits of the two Gardens will be near at hand.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٥٥﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٥٥﴾

**55.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فِيْهِنَّ قٰصِرٰتُ الطَّرْفِ ۙ لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿٥٦﴾

ان میں جھکی نظروں والی (شرمیلی اور باحیا حوریں) ہوں گی، ان سے پہلے انھیں کسی انسان اور کسی جن نے ہاتھ نہیں لگایا ہوگا ﴿٥٦﴾

**56.** Wherein both will be *Qāsirāt-ut-Tarf* [chaste females (wives) restraining their glances, desiring none except their husbands], with whom no man or jinn has had *Tamth*[1] before them.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٥٧﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٥٧﴾

**57.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

كَاَنَّهُنَّ الْيَاقُوْتُ وَالْمَرْجَانُ ﴿٥٨﴾

گویا وہ ہیرے اور موتی (مونگے) ہیں ﴿٥٨﴾

**58.** (In beauty) they are like rubies and coral.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٥٩﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٥٩﴾

**59.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

هَلْ جَزَآءُ الْاِحْسَانِ اِلَّا الْاِحْسَانُ ﴿٦٠﴾

احسان کی جزا تو احسان ہی ہے ﴿٦٠﴾

**60.** Is there any reward for good other than good?

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٦١﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٦١﴾

**61.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

وَمِنْ دُوْنِهِمَا جَنَّتٰنِ ﴿٦٢﴾

دو باغوں کے علاوہ دو باغ (اور) ہیں ﴿٦٢﴾

**62.** And besides these two, there are two other Gardens (i.e. in Paradise).

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٦٣﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٦٣﴾

**63.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

مُدْهَآمَّتٰنِ ﴿٦٤﴾

(جو) گہرے سبز سیاہی مائل ہیں ﴿٦٤﴾

**64.** Dark green (in colour).

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٦٥﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟ ﴿٦٥﴾

**65.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

---

[1] (V.55:56) *Tamth* means: Opening their hymens with sexual intercourse.

فِيْهِمَا عَيْنٰنِ نَضَّاخَتٰنِ ﴿٦٦﴾

ان میں جوش مارتے دو چشمے ہیں﴿٦٦﴾

**66.** In them (both) will be two springs gushing forth.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٦٧﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٦٧﴾

**67.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فِيْهِمَا فَاكِهَةٌ وَّنَخْلٌ وَّرُمَّانٌ ﴿٦٨﴾

ان دونوں میں لذیذ پھل ہوں گے، اور کھجوریں اور انار بھی﴿٦٨﴾

**68.** In them (both) will be fruits, and date palms and pomegranates.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٦٩﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٦٩﴾

**69.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

فِيْهِنَّ خَيْرٰتٌ حِسَانٌ ﴿٧٠﴾

ان (سب باغوں) میں خوب سیرت (اور) خوب صورت عورتیں ہیں﴿٧٠﴾

**70.** Therein (Gardens) will be *Khairātun-Hisān* [fair (wives) good and beautiful];

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٧١﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٧١﴾

**71.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

حُوْرٌ مَّقْصُوْرٰتٌ فِي الْخِيَامِ ﴿٧٢﴾

حوریں جو خیموں میں محفوظ ہوں گی①﴿٧٢﴾

**72.** *Hūr* [1] (beautiful, fair females) guarded in pavilions;

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٧٣﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٧٣﴾

**73.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

لَمْ يَطْمِثْهُنَّ اِنْسٌ قَبْلَهُمْ وَلَا جَآنٌّ ﴿٧٤﴾

ان سے پہلے انھیں کسی انسان اور کسی جن نے ہاتھ نہیں لگایا ہوگا﴿٧٤﴾

**74.** With whom no man or jinn has had *Tamth* [2] before them.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٧٥﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٧٥﴾

**75.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

مُتَّكِـِٕيْنَ عَلٰى رَفْرَفٍ خُضْرٍ وَّعَبْقَرِيٍّ حِسَانٍ ﴿٧٦﴾

سبز اور نہایت نفیس و نادر قالینوں پر تکیے لگائے (بیٹھے) ہوں گے﴿٧٦﴾

**76.** Reclining on green cushions and rich beautiful mattresses.

فَبِاَيِّ اٰلَآءِ رَبِّكُمَا تُكَذِّبٰنِ ﴿٧٧﴾

پھر تم دونوں اپنے رب کی کون کون سی نعمتوں کو جھٹلاؤ گے؟﴿٧٧﴾

**77.** Then which of the Blessings of your Lord will you both (jinn and men) deny?

تَبٰرَكَ اسْمُ رَبِّكَ ذِي الْجَلٰلِ وَالْاِكْرَامِ ﴿٧٨﴾ ع 3 33 13

آپ کے رب ذوالجلال والاکرام کا نام بہت ہی برکت والا ہے﴿٧٨﴾

**78.** Blessed is the Name of your Lord (Allāh), the Owner of Majesty and Honour.

---

[1] (V.55:72) See the footnote of (V.52:20).

[2] (V.55:74) *Tamth* means: Opening their hymens with sexual intercourse.

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ طور 52:20)

| Sūrat Al-Wāqi'ah (The Event) 56 | سورۂ واقعہ | سُوْرَةُ الْوَاقِعَةِ مَكِّيَّةٌ |
|---|---|---|
| *In the Name of Allāh, the Most Gracious, the Most Merciful.* | اللہ کے نام سے (شروع) جونہایت مہربان، بہت رحم کرنے والا ہے۔ | بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ |
| **1.** When the Event (i.e. the Day of Resurrection) befalls – | جب واقع ہونے والی (قیامت) واقع ہوگی① | اِذَا وَقَعَتِ الْوَاقِعَةُ ① |
| **2.** And there can be no denial of its befalling – | اس کے واقع ہونے کے وقت کوئی بھی جھٹلانے والا نہ ہوگا② | لَيْسَ لِوَقْعَتِهَا كَاذِبَةٌ ② |
| **3.** Bringing low (some – those who will enter Hell) exalting (others – those who will enter Paradise). (*Tafsir Ibn Kathir*) | پست کرنے والی، بلند کرنے والی③ | خَافِضَةٌ رَّافِعَةٌ ③ |
| **4.** When the earth will be shaken with a terrible shake. | جب زمین نہایت بری طرح ہلائی جائے گی④ | اِذَا رُجَّتِ الْاَرْضُ رَجًّا ④ |
| **5.** And the mountains will be powdered to dust, | اور پہاڑ (پھوڑ کر) بالکل ریزہ ریزہ کردیے جائیں گے⑤ | وَّبُسَّتِ الْجِبَالُ بَسًّا ⑤ |
| **6.** So that they will become floating dust particles. | تب وہ پراگندہ غبار (جیسے) ہوجائیں گے⑥ | فَكَانَتْ هَبَآءً مُّنْۢبَثًّا ⑥ |
| **7.** And you (all) will be in three groups. | اور تم (لوگ) تین قسمیں ہوجاؤ گے⑦ | وَّكُنْتُمْ اَزْوَاجًا ثَلٰثَةً ⑦ |
| **8.** So those on the Right Hand (i.e. those who will be given their Records in their right hands) — how (fortunate) will be those on the Right Hand! (As a respect for them, because they will enter Paradise). | سو دائیں ہاتھ والے، کیا (خوب) ہیں دائیں ہاتھ والے!⑧ | فَاَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الْمَيْمَنَةِ ⑧ |
| **9.** And those on the Left Hand (i.e. those who will be given their Record in their left hands) — how (unfortunate) will be those on the Left Hand! (As a disgrace for them, because they will enter Hell). | اور بائیں ہاتھ والے، کیا (حقیر) ہیں بائیں ہاتھ والے!⑨ | وَاَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الْمَشْئَمَةِ ⑨ |
| **10.** And the foremost ones [(in Islāmic Faith of Monotheism and in performing righteous deeds) in the life of this world on the very first call to embrace Islām] will be foremost (in Paradise). | اور سبقت لے جانے والے تو سبقت لے جانے والے ہی ہیں⑩ | وَالسّٰبِقُوْنَ السّٰبِقُوْنَ ⑩ |
| **11.** These will be the nearest (to Allāh). | یہی لوگ مقرب ہیں⑪ | اُولٰٓئِكَ الْمُقَرَّبُوْنَ ⑪ |
| **12.** In the Gardens of Delight (Paradise). | نعمت والے باغات میں⑫ | فِيْ جَنّٰتِ النَّعِيْمِ ⑫ |

ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ⑬

بہت بڑی جماعت پہلوں میں سے ⑬

**13.** A multitude of those (foremost) will be from the first generations (who embraced Islām).

وَقَلِيْلٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ⑭

اور تھوڑے سے پچھلوں میں سے ⑭

**14.** And a few of those (foremost) will be from the later generations.

عَلٰى سُرُرٍ مَّوْضُوْنَةٍ ⑮

وہ زر و جواہر سے جڑے تختوں پر (بیٹھے) ہوں گے ⑮

**15.** (They will be) on thrones woven with gold and precious stones.

مُّتَّكِـِٕيْنَ عَلَيْهَا مُتَقٰبِلِيْنَ ⑯

ان پر آمنے سامنے تکیے لگائے ہوئے (بیٹھنے والے) ⑯

**16.** Reclining thereon, face to face.

يَطُوْفُ عَلَيْهِمْ وِلْدَانٌ مُّخَلَّدُوْنَ ⑰

ان کے پاس سدا لڑکے ہی رہنے والے لڑکے آتے جاتے ہوں گے ⑰

**17.** Immortal boys will go around them (serving),

بِاَكْوَابٍ وَّاَبَارِيْقَ ۙ وَكَاْسٍ مِّنْ مَّعِيْنٍ ⑱

ساغر اور صراحیاں اور شراب کے جاری چشمے سے چھلکتے جام لیے ہوئے ⑱

**18.** With cups, and jugs, and a glass of flowing wine,

لَّا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ ⑲

وہ اس سے نہ سر درد میں مبتلا ہوں گے اور نہ مدہوش ⑲

**19.** Wherefrom they will get neither any aching of the head nor any intoxication.

وَفَاكِهَةٍ مِّمَّا يَتَخَيَّرُوْنَ ⑳

اور ایسے پھل (لیے ہوئے) جو وہ پسند کریں گے ⑳

**20.** And with fruit that they may choose.

وَلَحْمِ طَيْرٍ مِّمَّا يَشْتَهُوْنَ ㉑

اور پرندوں کا گوشت جو وہ چاہیں گے ㉑

**21.** And with the flesh of fowls that they desire.

وَحُوْرٌ عِيْنٌ ㉒

اور (ان کے لیے) غزال چشم حوریں (ہوں گی) ㉒

**22.** And (there will be) *Hūr* (fair females) with wide lovely eyes [as wives for *Al-Muttaqūn* (the pious. See V.2:2)],

كَاَمْثَالِ اللُّؤْلُؤِ الْمَكْنُوْنِ ㉓

جیسے غلاف میں لپٹے ہوئے موتی ㉓

**23.** Like the preserved pearls.

جَزَآءًۢ بِمَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ㉔

جزا ان عملوں کی جو وہ کرتے رہے ㉔

**24.** A reward for what they used to do.

لَا يَسْمَعُوْنَ فِيْهَا لَغْوًا وَّلَا تَاْثِيْمًا ㉕

اور وہ اس (جنت) میں نہ لغو سنیں گے اور نہ کوئی گناہ کی بات ㉕

**25.** No *Laghw* (dirty, false, evil vain talk) will they hear therein, nor any sinful speech (like backbiting).

اِلَّا قِيْلًا سَلٰمًا سَلٰمًا ㉖

(ہاں!) مگر ایک بول سلام ہے سلام ہے ㉖

**26.** But only the saying of: *Salām! Salām*! (greetings with peace)! [1]

وَاَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الْيَمِيْنِ ㉗

اور دائیں ہاتھ والے، کیا (خوب) ہیں دائیں ہاتھ والے! ㉗

**27.** And those on the Right Hand — how (fortunate) will be those on the Right Hand?

فِيْ سِدْرٍ مَّخْضُوْدٍ ㉘

وہ بے خار بیریوں میں ہوں گے ㉘

**28.** (They will be) among thornless lote trees,

---

[1] (V.56:26) See the footnote of (V.29:64).

| English | Urdu | Arabic |
|---|---|---|
| **29.** And among *Talh* (banana trees) with fruits piled one above another, | اور تہ بہ تہ کیلوں میں ﴿۲۹﴾ | وَّطَلْحٍ مَّنْضُوْدٍ ﴿۲۹﴾ |
| **30.** And in shade long-extended, | اور لمبے سایوں میں ﴿۳۰﴾ | وَّظِلٍّ مَّمْدُوْدٍ ﴿۳۰﴾ |
| **31.** And by water flowing constantly, | اور (ہردم) بہتے پانی (کی آبشاروں) میں ﴿۳۱﴾ | وَّمَآءٍ مَّسْكُوْبٍ ﴿۳۱﴾ |
| **32.** And fruit in plenty, | اور وافر پھلوں میں ﴿۳۲﴾ | وَّفَاكِهَةٍ كَثِيْرَةٍ ﴿۳۲﴾ |
| **33.** Whose supply is not cut off (by change of season) nor are they out of reach. | جو نہ تو کبھی ختم ہوں گے اور نہ ممنوع ﴿۳۳﴾ | لَّا مَقْطُوْعَةٍ وَّلَا مَمْنُوْعَةٍ ﴿۳۳﴾ |
| **34.** And on couches or thrones, raised high. | اور اونچی اونچی نشست گاہوں میں ﴿۳۴﴾ | وَّفُرُشٍ مَّرْفُوْعَةٍ ﴿۳۴﴾ |
| **35.** Verily, We have created them (maidens) of special creation. | بلاشبہ ہم ان (کی بیویوں) کو ایک نئے سرے سے ہی پیدا کریں گے ﴿۳۵﴾ | اِنَّآ اَنْشَاْنٰهُنَّ اِنْشَآءً ﴿۳۵﴾ |
| **36.** And made them virgins. | پس ہم انھیں کنواریاں بنائیں گے ﴿۳۶﴾ | فَجَعَلْنٰهُنَّ اَبْكَارًا ﴿۳۶﴾ |
| **37.** Loving (their husbands only), (and) of equal age. | من موہنی، ہم عمر ﴿۳۷﴾ | عُرُبًا اَتْرَابًا ﴿۳۷﴾ |
| **38.** For those on the Right Hand. | دائیں ہاتھ والوں کے لیے ﴿۳۸﴾ | لِّاَصْحٰبِ الْيَمِيْنِ ﴿۳۸﴾ |
| **39.** A multitude of those (on the Right Hand) will be from the first generation (who embraced Islām). | کثیر جماعت پہلوں میں سے ﴿۳۹﴾ | ثُلَّةٌ مِّنَ الْاَوَّلِيْنَ ﴿۳۹﴾ |
| **40.** And a multitude of those (on the Right Hand) will be from the later generations. | اور کثیر جماعت پچھلوں میں سے ﴿۴۰﴾ | وَثُلَّةٌ مِّنَ الْاٰخِرِيْنَ ﴿۴۰﴾ |
| **41.** And those on the Left Hand — how (unfortunate) will be those on the Left Hand? | اور بائیں (ہاتھ) والے، کیا (حقیر) ہیں بائیں ہاتھ والے! ﴿۴۱﴾ | وَاَصْحٰبُ الشِّمَالِ ۙ مَآ اَصْحٰبُ الشِّمَالِ ﴿۴۱﴾ |
| **42.** In fierce hot wind and boiling water, | (وہ) سخت گرم ہوا اور کھولتے پانی میں (ہوں گے) ﴿۴۲﴾ | فِيْ سَمُوْمٍ وَّحَمِيْمٍ ﴿۴۲﴾ |
| **43.** And shadow of black smoke, | اور سیاہ ترین دھویں کے سائے میں ﴿۴۳﴾ | وَّظِلٍّ مِّنْ يَّحْمُوْمٍ ﴿۴۳﴾ |
| **44.** (That shadow) neither cool nor (even) pleasant, | نہ (وہ) ٹھنڈا ہوگا اور نہ فرحت بخش ﴿۴۴﴾ | لَّا بَارِدٍ وَّلَا كَرِيْمٍ ﴿۴۴﴾ |
| **45.** Verily, before that, they indulged in luxury, | بلاشبہ وہ اس سے پہلے نازوں میں پلے تھے ﴿۴۵﴾ | اِنَّهُمْ كَانُوْا قَبْلَ ذٰلِكَ مُتْرَفِيْنَ ﴿۴۵﴾ |
| **46.** And were persisting in great sin (joining partners in worship along with Allāh, committing murder and other crimes)[1] | اور وہ بڑے گناہ (شرک) پر اصرار کرتے تھے① ﴿۴۶﴾ | وَكَانُوْا يُصِرُّوْنَ عَلَى الْحِنْثِ الْعَظِيْمِ ﴿۴۶﴾ |

[1] (V.56:46) See the footnote b) of (V.3:130).

① ملاحظہ کریں حاشیہ: (سورۂ آل عمران: 3/130)

وَكَانُوْا يَقُوْلُوْنَ ۙ اَئِذَا مِتْنَا وَكُنَّا تُرَابًا وَّعِظَامًا ءَاِنَّا لَمَبْعُوْثُوْنَ ۙ ﴿٤٧﴾

اور وہ کہتے تھے: کیا جب ہم مر جائیں گے اور ہم مٹی اور ہڈیاں ہو جائیں گے تو کیا فی الواقع ہم دوبارہ اٹھائے جائیں گے؟ ﴿٤٧﴾

**47.** And they used to say: "When we die and become dust and bones, shall we then indeed be resurrected?

اَوَ اٰبَآؤُنَا الْاَوَّلُوْنَ ﴿٤٨﴾

کیا (ہم) اور ہمارے پہلے باپ دادا بھی؟ ﴿٤٨﴾

**48.** "And also our forefathers?"

قُلْ اِنَّ الْاَوَّلِيْنَ وَالْاٰخِرِيْنَ ۙ ﴿٤٩﴾

(اے نبی!) آپ کہہ دیجیے: بلاشبہ پہلے بھی اور پچھلے بھی ﴿٤٩﴾

**49.** Say (O Muhammad ﷺ): "(Yes) verily, those of old, and those of later times.

لَمَجْمُوْعُوْنَ ۙ اِلٰى مِيْقَاتِ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿٥٠﴾

یقیناً ایک معلوم دن کے مقرر وقت پر (سب) جمع کیے جائیں گے ﴿٥٠﴾

**50.** "All will surely be gathered together for appointed Meeting of a known Day.

ثُمَّ اِنَّكُمْ اَيُّهَا الضَّآلُّوْنَ الْمُكَذِّبُوْنَ ۙ ﴿٥١﴾

پھر یقیناً تم اے گمراہو! جھٹلانے والو! ﴿٥١﴾

**51.** "Then moreover, verily, — you the erring-ones, the deniers (of Resurrection)!

لَاٰكِلُوْنَ مِنْ شَجَرٍ مِّنْ زَقُّوْمٍ ۙ ﴿٥٢﴾

(تم) تھوہر کے درخت سے ضرور کھانے والے ہو گے ﴿٥٢﴾

**52.** "You verily, will eat of the trees of *Zaqqūm*.

فَمَالِـُٔوْنَ مِنْهَا الْبُطُوْنَ ۚ ﴿٥٣﴾

پھر اس سے اپنا پیٹ بھرنے والے ہو گے ﴿٥٣﴾

**53.** "Then you will fill your bellies therewith,

فَشٰرِبُوْنَ عَلَيْهِ مِنَ الْحَمِيْمِ ۚ ﴿٥٤﴾

پھر اس پر کھولتے پانی سے پینے والے ہو گے ﴿٥٤﴾

**54.** "And drink boiling water on top of it.

فَشٰرِبُوْنَ شُرْبَ الْهِيْمِ ؕ ﴿٥٥﴾

تو پیاسے اونٹوں کے پینے کی طرح پینے والے ہو گے ﴿٥٥﴾

**55.** "And you will drink (that) like thirsty camels!"

هٰذَا نُزُلُهُمْ يَوْمَ الدِّيْنِ ؕ ﴿٥٦﴾

روز قیامت یہ ہو گی ان کی مہمانی ﴿٥٦﴾

**56.** That will be their entertainment on the Day of Recompense!

نَحْنُ خَلَقْنٰكُمْ فَلَوْلَا تُصَدِّقُوْنَ ﴿٥٧﴾

ہم ہی نے تمھیں پیدا کیا، پھر تم (دوبارہ جی اٹھنے کی) تصدیق کیوں نہیں کرتے؟ ﴿٥٧﴾

**57.** We created you, then why do you believe not?

اَفَرَءَيْتُمْ مَّا تُمْنُوْنَ ؕ ﴿٥٨﴾

بھلا بتاؤ تو! جو منی تم ٹپکاتے ہو ﴿٥٨﴾

**58.** Then tell Me (about) the (human) semen that you emit.

ءَاَنْتُمْ تَخْلُقُوْنَهٗۤ اَمْ نَحْنُ الْخٰلِقُوْنَ ﴿٥٩﴾

کیا تم اس کو پیدا کرتے ہو یا ہم (اس کے) خالق ہیں؟ ﴿٥٩﴾

**59.** Is it you who create it (i.e. make this semen into a perfect human being), or are We the Creator?

نَحْنُ قَدَّرْنَا بَيْنَكُمُ الْمَوْتَ وَمَا نَحْنُ بِمَسْبُوْقِيْنَ ۙ ﴿٦٠﴾

ہم ہی نے تمھارے درمیان موت مقدر کر دی ہے، اور ہم عاجز نہیں ﴿٦٠﴾

**60.** We have decreed death to you all, and We are not outstripped,

عَلٰۤى اَنْ نُّبَدِّلَ اَمْثَالَكُمْ وَنُنْشِئَكُمْ فِيْ مَا لَا تَعْلَمُوْنَ ﴿٦١﴾

(بلکہ قادر ہیں) اس بات پر کہ تم جیسی اور مخلوق بدل کر لے آئیں، اور تمھیں ایسی صورت میں پیدا کریں جو تم نہیں جانتے ﴿٦١﴾

**61.** To transfigure you and create you in (forms) that you know not.

وَلَقَدْ عَلِمْتُمُ النَّشْاَةَ الْاُوْلٰى فَلَوْلَا تَذَكَّرُوْنَ ﴿٦٢﴾

اور یقیناً تم پہلی پیدائش کو جان چکے ہو، پھر تم نصیحت کیوں نہیں پکڑتے؟ ﴿٦٢﴾

**62.** And indeed, you have already known the first form of creation (i.e. the creation of Adam), why

then do you not remember (or take heed)?

أَفَرَءَيْتُم مَّا تَحْرُثُونَ ﴿63﴾

بھلا بتاؤ تو جو کچھ تم بوتے ہو ﴿63﴾

**63.** Then tell Me about the seed that you sow in the ground.

ءَأَنتُمْ تَزْرَعُونَهُ أَمْ نَحْنُ الزَّارِعُونَ ﴿64﴾

کیا اسے تم اگاتے ہو یا ہم ہی اگانے والے ہیں؟ ﴿64﴾

**64.** Is it you that make it grow, or are We the Grower?

لَوْ نَشَاءُ لَجَعَلْنَاهُ حُطَامًا فَظَلْتُمْ تَفَكَّهُونَ ﴿65﴾

اگر ہم چاہیں تو اسے ضرور ریزہ ریزہ کر دیں، پھر تم پشیمان ہونے والے ہو جاؤ ﴿65﴾

**65.** Were it Our Will, We could crumble it to dry pieces, and you would be regretful (or left in wonderment). (*Tafsir Ibn Kathīr*)

إِنَّا لَمُغْرَمُونَ ﴿66﴾

کہ بلاشبہ ہم پر چٹی ڈال دی گئی ﴿66﴾

**66.** (Saying): "We are indeed *Mughramūn* (i.e. ruined or have lost the money without any profit, or punished by the loss of all that we spend for cultivation)! (*Tafsir Al-Qurtubī*)

بَلْ نَحْنُ مَحْرُومُونَ ﴿67﴾

(نہیں) بلکہ ہم محروم ہی رہ گئے ﴿67﴾

**67.** "Nay, but we are deprived!"

أَفَرَءَيْتُمُ الْمَاءَ الَّذِي تَشْرَبُونَ ﴿68﴾

بھلا بتاؤ تو وہ پانی جو تم پیتے ہو ﴿68﴾

**68.** Then tell Me about the water that you drink.

ءَأَنتُمْ أَنزَلْتُمُوهُ مِنَ الْمُزْنِ أَمْ نَحْنُ الْمُنزِلُونَ ﴿69﴾

کیا وہ تم نے بادلوں سے نازل کیا ہے یا ہم نازل کرنے والے ہیں؟ ﴿69﴾

**69.** Is it you who cause it from the rain clouds to come down, or are We the Causer of it to come down?

لَوْ نَشَاءُ جَعَلْنَاهُ أُجَاجًا فَلَوْلَا تَشْكُرُونَ ﴿70﴾

اگر ہم چاہیں تو اسے کھارا کر دیں، پھر تم شکر کیوں نہیں کرتے؟ ﴿70﴾

**70.** If We willed, We verily could make it salt (and undrinkable); why then do you not give thanks (to Allāh)?

أَفَرَءَيْتُمُ النَّارَ الَّتِي تُورُونَ ﴿71﴾

بھلا بتاؤ تو! وہ آگ جو تم جلاتے ہو ﴿71﴾

**71.** Then tell Me about the fire which you kindle.

ءَأَنتُمْ أَنشَأْتُمْ شَجَرَتَهَا أَمْ نَحْنُ الْمُنشِئُونَ ﴿72﴾

کیا اس کا درخت تم نے پیدا کیا ہے یا ہم پیدا کرنے والے ہیں؟ ﴿72﴾

**72.** Is it you who made the tree thereof to grow, or are We the Grower?

نَحْنُ جَعَلْنَاهَا تَذْكِرَةً وَمَتَاعًا لِّلْمُقْوِينَ ﴿73﴾

ہم ہی نے اسے یاددہانی کا ذریعہ اور مسافروں کے لیے فائدہ بنایا ہے ﴿73﴾

**73.** We have made it a Reminder (of the Hell-fire in the Hereafter), and an article of use for the travellers (and all the others, in this world).

فَسَبِّحْ بِاسْمِ رَبِّكَ الْعَظِيمِ ﴿74﴾

لہٰذا آپ اپنے رب عظیم کے نام کی تسبیح کیجیے ﴿74﴾

**74.** Then glorify with praises the Name of your Lord, the Most Great.

فَلَا أُقْسِمُ بِمَوَاقِعِ النُّجُومِ ﴿75﴾

پھر میں ستاروں کے گرنے کی قسم کھاتا ہوں ﴿75﴾

**75.** So, I swear by the setting of the stars.[1]

[1] (V.56:75) In Arabic, the word *Mawāqi'i An-Nujūm* has many interpretations, it may mean the setting or the rising (or the mansions) of the stars, or the Qur'ān and its gradual revelation in stages. Please see *Tafsir At-Tabarī* for detail.

